نا معلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ جنوری ۲۰۱۸ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

درود شریف

تسدلیس
شمس وزحل

علم جفر

قمر
کے
پراسرار
پہلو

چاند و سورج گرہن

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

علوم روحانی، دینی، دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

ماہنامہ

# روحانی دنیا

مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰ روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰ روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ):-/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۵

شمارہ نمبر ۹

ماہ: ماہ جنوری ۲۰۱۸ء

فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۴ بجے تک

رابطہ دفتر
فون نمبر: 021-34949944
021-32018699
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• مینجر سرکولیشن — سہیل احمد
• کمپوزنگ — اصغر نظامی

## اس شمارے میں



خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: مینجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 2600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزذ بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 3500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 650.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 550.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 1800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 450.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 22500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 2800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 3280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ جنوری ۲۰۱۸ء

# اسرار الھی

سب حمد اللہ تعالیٰ کے لئے ہے' ایسی حمد کہ اللہ تعالیٰ راضی ہو جائے اور مخلوق کے سردار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پر صلوٰۃ وسلام ہو- آپ کے اصحاب وآل سے اور تمام اہلِ شروع اور اہلِ حال سے اللہ تعالیٰ راضی ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر سلامتی ہو-

محترم' اللہ تعالیٰ کی طرف سلوک کی راہ میں زہد ہی پہلا قدم ہے' اس کام کی بنیاد تقویٰ ہے اور یہی اللہ تعالیٰ کا خوف ہے جو کہ حکمت کی جڑ ہے اور یہ سب خوبیاں تب ہی حاصل ہو سکتی ہیں کہ انسان امام الارواح والاشباح سید المکرّم جناب رسول اللہ ﷺ کا اتباع کرے اور آپ کی سیرت طیبہ کے اتباع کے لئے پہلا مرحلہ یہ حدیث ہے- اِنّمَا الاَعْمَالُ بِالنیاتِ (تمام اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے)-

جناب رسول اللہ ﷺ کے اس فرمانِ عالیہ پر غور کیجئے کہ ایک آدمی نے عرض کیا- اے اللہ کے رسول ﷺ ایک شخص جہاد کا ارادہ کرتا ہے اور اس سے اس کا مقصود دنیاوی فائدہ ہے- جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا- ''اس کے لئے کوئی ثواب نہیں''- لوگوں کو یہ جواب بھاری محسوس ہوا- انہوں نے اس آدمی سے کہا' رسول اللہ ﷺ سے دوبارہ پوچھو' شاید تم سمجھے نہیں' اس آدمی نے عرض کیا' اے اللہ کے رسول ﷺ ایک آدمی اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کا ارادہ کرتا ہے' مگر اس کا مقصود دنیاوی فائدہ ہے- آپ نے فرمایا ''اس کے لئے کچھ ثواب نہیں''- اسے ثقات نے بیان کیا اور صحیح بتایا-

اس قسم کی روایات سے واضح طور پر ہم جان سکتے ہیں کہ نیت کے باعث اعمال کے نتائج اچھے یا برے ہوتے ہیں- اس لئے ضروری ہے کہ انسان صحیح نیت کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرے اور تمام حرکات وسکنات میں غلط روی سے بچتا رہے- اس کتاب وسنت کے بعض متشابہات میں بھی اپنے عقائد کو درست رکھے- (یعنی کتاب اللہ' سنت رسول اللہ اور طریق صحابہ کرام پر گامزن رہے) اس لئے کہ متشابہات کے باعث بعض اوقات انسان کفر کی طرف جا نکلتا ہے- اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے- ھو اللہ الذی لا الہ الا ھو ج عالم الغیب و الشھادۃ ج ھوالرحمٰن الرحیم (وہی اللہ ہے کہ اس کے سوا کوئی معبود نہیں' چھپی اور کھلی باتوں کا جاننے والا ہے' وہ بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے- سورۃ الحشر ۲۲)

اور اگر اللہ تعالیٰ کے فضل کے بارے میں پوچھتے ہو کہ کیا کر رہا ہے' تو یہ آیت ہے- کل یوم ھو فی شان ۃ ج (ہر روز وہ ایک کام کرتا ہے) (الرحمٰن: ۲۹)

ہمارے امام شافعیؒ نے توحید باری تعالیٰ کے بارے میں جامع کلام فرمایا ہے- جو مدبر تعالیٰ کی معرفت حاصل کرنے اٹھا' پس وہ موجود تک پہنچا' جہاں اس فکر رک گیا وہ مشبہ (تشبیہ دینے والا) ہے' اور عدم محض پر مطمئن ہو گیا' تو وہ معلل ہے اور جو موجود تعالیٰ پر مطمئن ہوا اور اس کے ادراک سے عاجز رہنے کا اعتراف کر لیا' وہ موحد ہے-

محترم' اللہ تعالیٰ کو حادث اور مخلوق کی صفات سے پاک سمجھو اور اپنے عقائد کو استواء علی العرش کے مفہوم میں اس قسم کے قرار پکڑنے اور استواء سے پاک رکھو' جیسا کہ اجسام دوسرے اجسام پر قرار پکڑتے ہیں' ورنہ حلول لازم آئے گا' اللہ تعالیٰ اس سے پاک ہے' اس طرح کے کلام سے بھی بچو کہ اللہ تعالیٰ اوپر ہے (یعنی نیچے نہیں) نیچے ہے (اوپر نہیں) فلاں مقام میں (بند) ہے یا انسانی اعضاء کی طرح اس کے ہاتھ اور آنکھیں ہیں یا جس طرح (انسان) چل کر اور منتقل ہو کر آتا ہے' اس طرح وہ بھی آتا ہے- یہ سب مخلوق وحادث کی صفات ہیں' اللہ تعالیٰ ان سے پاک ہے-

# لوح زحل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جا سکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام معٔ والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت ابو الحسن محمد بن محمد جلال الدین بکری (صدیقیؒ)

حضرت شیخ محمد مغربی شاذلیؒ بیان کرتے ہیں کہ آپ ۹۳۷ھ میں حج بیت اللہ شریف کے لئے گئے- حج بیت اللہ کے لئے حضرت ابوالحسن محمد بکریؒ بھی تشریف لے گئے تھے- حضرت شیخ محمد مغربیؒ فرماتے ہیں- حج کے بعد میں مدینہ طیبہ (اس کے والی پر صلوۃ وسلام ہو) گیا- ایک دن سید کل علیہ السلام کے مزار انور کی زیارت کے لئے حاضر ہوا تو میں نے حرم نبویﷺ میں حضرت شیخ ابوالحسن محمد بکریؒ کو درس دیتے ہوئے پایا- دوران درس انہوں نے کہا مجھے حکم دیا ہے کہ اب اعلان کردوں قدمی ھذا علی رقبۃ کل ولی اللہ تعالیٰ مشرقاً کان او مغرباً (میرا یہ قدم اللہ تعالیٰ کے ہر ولی کی گردن پر ہے- خواہ وہ مشرق میں رہتا ہو یا مغرب میں)

حضرت شیخ ابراھیم عبیدی اپنی کتاب عمدۃ التحقیق فی بشائل الصدیق میں لکھا ہے کہ حضرت ابوالحسن محمد بکریؒ کی والدہ ماجدہ سیدہ خدیجہ زاہدہ وعابدہ شب زندہ دار اور ہمیشہ روزہ رکھنے والی تھیں- اٹھارہ سال تک آپ نے جامع ابیض کی سطح پر اللہ کریم کی خلوت میں عبادت کی اور جامع کی حرمت کا لحاظ کرتے ہوئے کبھی وہاں تھوکا تک نہیں ان کا اپنے صاحبزادے حضرت ابوالحسن محمد بکریؒ کے ساتھ تھوڑا سا اختلاف تھا- وہ حج و زیارت اور اپنے دیگر کاموں میں لباس فاخرہ پہن کر آنے کو ایک قسم کی نمائش سمجھ کر نا پسند فرماتی تھیں اور حضرت ابوالحسن محمد بکریؒ ایسے مواقع پر ایسا لباس استعمال فرماتے تھے- وہ آپ سے اس سلسلہ میں آپ سے سخت کلامی فرماتیں- اسی طرح ایک عرصہ گذر گیا- مگر کیا مجال کہ آپ والدہ ماجدہ کے احترام میں کمی کی ہو- ایک دن والدہ کی خدمت میں عرض کرنے لگے- اے شیخ عالم مقام کی صاحبزادی- کیا یہ بات کافی نہیں کہ میرے اور آپ کے درمیان حضور سید کلﷺ خود عادل ثالث بن جائیں اور فیصلہ فرمادیں- وہ سخت غصہ میں آگئیں اور کہنے لگیں- تو یہ بات کہنے والا کون ہوتا ہے- بھلا یہ بات کیسے ممکن ہے کہ حضور کریمﷺ خود فیصلہ فرمائیں- آپ نے عرض کیا' اماں جان! انشاء اللہ آپ خود ملاحظہ فرمالیں گی اور پھر آپ کا یہ انکار بھی ختم ہوجائے گا اور مجھے ملامت کرنا بھی چھوڑ دیں گی-

حضرت فرماتے ہیں وہ اس رات سوئیں تو خواب میں دیکھا کہ وہ مسجد نبوی میں داخل ہیں اور روضۂ اقدس میں بہت سی بڑی بڑی قندیلیں ہیں اور ایک سب سے بڑی قندیل ہے- جس کا حسن' روشنی اور شکل وصورت سب سے اعلیٰ ہے- اماں جان پوچھنے لگیں یہ کس کی قندیل ہے- انہیں بتایا گیا- یہ آپ کے صاحبزادے ابوالحسن محمد کی قندیل ہے- انہوں نے حجرہ طیبہ وطاہرہ کی طرف توجہ دی تو حضور سید کائناتﷺ کی زیارت ہوئی اور میں حضور نبی کریمﷺ کی سرکار میں وہی لباس فاخرہ پہنے کھڑا تھا- والدہ ماجدہ فرماتی ہیں میں نے جی میں سوچا کہ ایسا لباس اس مقدس مقام پر بھی وہ پہنے ہوئے ہیں- فرماتی ہیں میں چونکہ شدت سے اس لباس کا انکار کرتی تھی- یہاں یہ لباس دیکھ کر مجھے شرمندگی محسوس ہوئی اور میں نے سرکار ابدالقرارﷺ کی خدمت میں عرض کیا یا رسول اللہ صلوٰت اللہ علیک میں توبہ کرتی ہوں-

حضرت ابوالحسن محمد بکریؒ فرماتے ہیں کہ اس وقت کے بعد نہ والدہ ماجدہ نے کبھی انکار فرمایا اور نہ ہی کسی طرح مجھے ملامت کی شیخ مکرم حضرت فیشیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوالحسن محمد صدیقیؒ جب آپ عرفات کی پہاڑی (جبل رحمت) پر ٹھہرے تو ایک سائل نے آ کر عرض کیا- مجھ پر قرضے ہیں اور بہت سا بال بچہ ہے آپ کے غنا کا محتاج ہوں کچھ عطا فرمائیں- آپ نے قلم ودوات اور کاغذ منگا کر لکھا- ہم نے تقدیر کے صراف کو حکم دے دیا ہے کہ اس آدمی کو روزانہ سونے کا ایک دینار بھیج دیا کرے-

ابوالحسن بکری تعلیم خود حضرت شعرانیؒ نے اپنی کتاب المنن میں ارشاد فرمایا ہے کہ مجھے قسم ہے جو آدمی اپنی طویل عمر میں سیدی ابوالحسن محمد بکریؒ جیسے شخص کی زیارت کرتا ہے اور وہ علوم واسرار ان کی زبان سے سنتا ہے جنہیں سن کر عقلیں حیرت میں ڈوب جاتی ہیں- حالانکہ آپ کی عمر شریف بہت تھوڑی ہے اور پھر آپ کا معتقد نہیں ہوتا- وہ سب اہل زمانہ کی مدد سے محروم کر دیا جاتا ہے- کیونکہ یہ حضرت ابوالحسن محمد بکریؒ اپنے میں مرتبہ وعظمت کی شانِ ناطقہ میں اسی طرح ہیں جس طرح حضور غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانیؒ اپنے زبان میں تھے- سچی بات تو یہ ہے کہ آپ اس دنیا سے نظرہ الٰہیہ کا وہ مقام ومحل ہیں جن کا ذکر اپنے شعر (قصیدہ) میں یوں کیا ہے تو بے شک وجود کے شرق وغرب میں گھوم جا نہ تجھے کوئی مجھ جیسا ملے گا اور نہ ہی میرا کوئی ہم شکل تو پا سکے گا-

حضرت محمد ابوالحسن بکریؒ حضرت سیدنا ابوبکر صدیقؓ کی اولاد سے ہیں اور آپ کی والدہ محترمہ بنو مخزوم قریش خاندان سے ہیں- علامہ شعرانیؒ آگے یوں تحریر فرماتے ہیں وہ شیخ کامل ہیں علوم لدنیہ میں بہت پختہ ہیں اور عطیات محمدیہ میں بہت راسخ ہیں- کامل معارف اور اسرار کے یوں دریا بہائے ہوں کہ ہمارے علم کے مطابق اور حاضرہ میں کسی اور پر ایسے دریا نہیں بہائے گئے- سب لوگ اس بات پر متفق ہیں کہ دور حاضر میں جسے حسد وبغض نے اندھا کر رکھا ہو میں نے ان کے ساتھ دو حج کئے ہیں- آپ سے بڑھ کر کوئی صاحب اخلاق نہیں دیکھا- نہ آپ سے بڑھ کر کسی کو کریم نفس پایا اور نہ ہی کوئی دوسرا معاشرت میں آپ سے حسین نظر آیا اور نہ ہی کوئی دوسرا ان جیسا شیریں گفتار ملا- انہوں نے دنوں علوم' علم ظاہری اور علم باطنی کا درس دیا اور فتوے دیئے- سب شہروں کے باشیوں نے ان کی

جلالت شان کا اعتراف کیا- دنیا ان کے سامنے سرنگوں ہوکر آئی-

## عجیب و غریب سفارش

بحیرہ کے امیر عمر بن عیسیٰ پر حسین پاشا (امیر مصر) ناراض ہوا اور ایک فوجی دستہ اسے گرفتار کرنے کے لئے بھیجا- ارادہ یہ تھا کہ جونہی وہ آئے اسے قتل کر دیا جائے- فوجیوں نے اسے پکڑ لیا اور قلوب کے قریب پہنچے تو امیر عمر نے انہیں کہا- آپ کا بڑا احسان ہوگا اگر آپ مجھے حضرت شیخ محمد بکریؒ کے دروازے سے گزار کر لے جائیں- میں وہاں سے گزرتے ہوئے ان سے حسین پاشا کے سامنے سفارش کرنے کی عرض کروں گا- فوجیوں نے یہ بات مان لی اور اسے حضرت کے دروازے پر لے گئے- ظہر کا وقت تھا امیر عمر نے حضرت کے متعلق پوچھا تو اسے بتایا گیا کہ آپ گھر کے صحن میں ہیں اور اس وقت آپ سے ملاقات ممکن نہیں ہے- آپ کو ملے بغیر امیر عمر چلا گیا- اس نے فوجیوں سے کہا ازراہ کرم مجھے شیخ عبدالوہاب شعرانیؒ کے دروازے کی سمت سے لے چلیں- فوجیوں نے یہ بات بھی مان لی- حضرت علامہ شعرانی فرماتے ہیں امیر عمر میرے پاس آیا اور حسین پاشا سے اپنے متعلق بات کرنے کو کہا- میں نے اسے جواباً بتایا کہ اس آدمی (حسین پاشا) سے تو میری کوئی ملاقات نہیں ہے- ہاں حضرت محمد بکریؒ کے پاس جاتا ہوں اور آپ کے متعلق ان سے سفارش کراتا ہوں اور انہیں یہ کہوں گا کہ وہ آپ کے بارے میں اسے جلدی ملیں- میں نے تو امیر عمر کے لئے دعا کر دی- فوجی اسے لے کر چلے گئے- میں مدرسہ کی منزل سے اتر کر حضرت کی خدمت میں پہنچا اور ان سے اس بارے میں بات کی- انہوں نے فرمایا مولانا میں اس کے ماموں کے سامنے اس کی وصیت کروں گا اس سے زیادہ کچھ نہ فرمایا ان پر شدید حال کا غلبہ تھا- میں ان کے پاس غضب و غصہ سے اٹھا کہ میں تو انہیں پاشا سے ملنے کے لئے کہتا ہوں اور وہ مجھے یہ جواب دیتے ہیں جن کا معنی معلوم نہیں- ادھر یہ کیفیت اور ادھر امیر عمر کی ماں نے جب اس خراب حال میں اپنے بیٹے کی امد کا سنا تو وہ پاشا کے حرم میں جا پہنچی- پاشا اس وقت حرم میں تھا- اسے اطلاع ملی کہ امیر عمر پہنچ گیا ہے- اس نے اپنے درباری لباس پہننے شروع کر دیئے تاکہ محل کی کچہری میں جا سکے- امیر عمر کی والدہ آ گئی اور اپنے بیٹے کے متعلق پاشا سے باتیں کرنے لگی- پاشا نے کہا تو کس قوم سے تعلق رکھتی ہے- کہنے لگی میری فلاں قوم ہے- فلاں گاؤں ہے اور فلاں گھر ہے- پاشا نے پوچھا تیرا کوئی بھائی بھی ہے- کہنے لگی ہاں میرا بھائی ہے اس کا نام یہ ہے اور اس کی علامت کندھے پر تل ہے- یہ سن کر پاشا نے کہا پھر میں تیرا بھائی ہوں- ان کا باہم تعارف ہو گیا ایک دوسرے کو پہنچان لیا اور گلے مل گئے- حضرت محمد بکریؒ کی کرامت کا ظہور ہوا- ان کے قول کا معنی معلوم ہو گیا کہ میں اس کے ماموں کے سامنے اس کی وصیت کروں گا- اپنے فقرے سے زائد آپ نے کچھ نہیں فرمایا تھا- پاشا امیر عمر کے پاس آیا اسے قصہ بتایا اور اسے خلعت پہنا کر اپنے منصب وعہد پر واپس بھیج دیا-

شیخ محمد بن ابوالقاسم مالکیؒ نے بیان کیا ہے کہ میں نے استاد حضرت محمد بکریؒ سے درخواست کی کہ مجھے اسم اعظم سکھا دیں- آپ نے سکھانے کا وعدہ فرمایا لیکن بہت دیر گزر گئی وعدہ ایفا نہ ہوا- میں نے اپنے جی میں کہا استاد گرامی کے عہد میں عرصہ گزر گیا ہے آخر یہ انتظار کب تک- مجھے تب محسوس ہوا جب حضرت میرے پیچھے گئے- مجھے دھکا دیا- میں نے دھکا کھانے کے بعد خود کو جبل قاف کے پیچھے پایا- وہاں تین آدمی ملے جو اللہ کی عبادت میں مصروف تھے- میں نے انہیں سلام کیا تو انہوں نے سلام کا جواب دیا- میں نے ان سے پوچھا آپ حضرات یہاں کیا کر رہے ہیں- کہنے لگے ہم اللہ کریم کے بندے ہیں اس کی توحید کے معترف ہیں اس کے عبادت گزار ہیں اس میں کسی کو شریک نہیں ٹھہراتے- ہم یوم آغاز سے اب تک اسی انداز سے اس پہاڑ میں مقیم ہیں- ہم میں سے ہر آدمی کے لئے ایک دن متعین ہے وہ دعا کرتا ہے تو آسمان سے دسترخوان اترتا ہے جو حلال و پاکیزہ رزق اللہ تعالیٰ عطا فرماتا ہے وہ ہم کھا لیتے ہیں- میں نے یہ سن کر انہیں کہا کیا کوئی صورت بن سکتی ہے کہ میں بھی آپ حضرات کے ساتھ تین دن گزار لوں- انہوں نے بات مان لی اور پھر حسب عادت اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے اور دسترخوان اتر آتا- جب چوتھا دن آیا تو مجھے کہنے لگے اگر ہمارے یہاں ٹھہرنا ہے تو آج آپ کی نوبت ہے دعا کر کے دسترخوان منگاؤ- اگر نہیں ٹھہرنا تو اور بات ہے- (پھر ہم دسترخوان کا آپ سے مطالبہ نہیں کرتے- شیخ محمد ابوالقاسمؒ کہتے ہیں میں نے سچی نیت سے ہاتھ پھیلا دیئے اور یوں دعا کی اے اللہ میں بھی آپ سے وہی دعا کرتا ہوں جو دعا آپ کے یہ کرتے رہتے ہیں کہ ہمیں مقررہ دسترخوان عطا فرما دے- کہتے ہیں ابھی یہ کلام پایہ تکمیل کو بھی نہیں پہنچا تھا کہ دسترخوان اتر آیا- وہ بہت حیران ہوئے کھانا سب نے کھایا- فارغ ہو کر پوچھنے لگے- ہم اللہ کا واسطہ دے کر تجھ سے پوچھتے ہیں آپ نے اللہ سے کونسی دعا کی تھی کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس کرامت سے نوازا- میں نے کہا پہلے تم اپنی دعا بتاؤ پھر میں اپنی دعا تمہیں بتا دوں گا- کہنے لگے ہماری دعا تو یہ ہے- اے پروردگار تو ہمارا اور سب چیزوں کا پالنے والا ہے ہم تجھ سے سیدی محمد بکری کی برکات کا واسطہ دے کر سوال کرتے ہیں کہ ہمیں آسمان سے دسترخوان بھیج دے- صرف ان الفاظ سے دسترخوان آسمان سے اتر آتا ہے اور ہمارا آج تک یہی طریقہ ہے- اب میں نے انہیں بتایا کہ میری دعا یہ تھی- اے اللہ میں بھی وہی دعا کرتا ہوں جو دعا آپ کے یہ بندے کرتے رہے ہیں- اللہ نے میری دعا قبول فرمالی-

# حکایت

حضرت عیسیٰ ؑ کے زمانہ میں ایک نکوکار عورت تھی تنور میں روٹیاں لگا کر نماز کی نیت باندھ کر کھڑی ہوگئی اتنے میں شیطان ایک عورت کی صورت بن کر آ موجود ہوا اور کہنے لگا روٹیاں جلی جاتی ہیں اس نے التفات نہ کیا پھر اس کے لڑکے کو پکڑ کے تنور میں ڈال دیا اس پر بھی اس نے التفات نہ کیا اتنے میں اس کا خاوند آیا اور اس نے لڑکے کو دیکھا کہ تنور میں چنگاریوں سے کھیل رہا ہے اور خدا نے ان کو عقیق سرخ بنادیا ہے اس ماجرے کی عیسیٰ ؑ کو خبر دی انہوں نے فرمایا اس عورت کو میرے پاس بلالاؤ چنانچہ وہ بلائی گئی انھوں نے پوچھا کہ تو کیا عمل کرتی ہے وہ بولی یاروح اللہ میرا کبھی وضو شکست نہیں ہوتا کہ اس کے بعد فوراً وضو کرلیا کرتی ہوں اور کبھی وضو نہیں کرتی کہ دو رکعت نماز نہ پڑھ لیا کرتی ہوں اور کبھی کسی نے کوئی حاجت جس میں خدا راضی رہے مجھ سے نہیں چاہی جس کو میں نے پورا نہ کردیا ہو اور میں زندوں کی ایذا ایسی ہی برداشت کرتی ہوں جیسے مردے برداشت کیا کرتے ہیں۔

ایک بار جبرائیل ؑ حضرت نبی کریم ﷺ کے پاس آئے ان کے پاس ایک سونے کا تخت تھا جس کے پائے چاندی کے تھے اس میں یاقوت وموتی وزبرجد جابجا جڑے ہوئے تھے اور سندس واستبراق کا اس پر فرش بچھا تھا کہ مکہ کے سنگلستان میں آکر زمین پر ٹھیرے اور حضرت نبی ﷺ کو سلام کیا اور اس تخت پر بٹھلایا اس وقت ان کے ساتھ ستر ہزار فرشتے تھے جبرائیل ؑ نے زمین پر اپنا بازو جو مارا تو پانی کا ایک چشمہ جاری ہوگیا پھر جبرائیل ؑ نے وضو کیا اس طرح کہ اپنے اعضا تین تین بار دھوئے تین بار کلی کی تین بار ناک میں پانی ڈالا پھر اَشْہَدُ اَنْ لَّآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰـہُ وَحْـدَہٗ، لَاشَـرِیْکَ لَـہٗ، اِنَّکَ مُـحَـمَّدُ رَّسُوْلُ اللّٰہِ بَعَثَکَ بِالْحَقِّ (میں شہادت دیتا ہوں کہ خدائے وحدہ لاشریک کے سوا کوئی معبود نہیں اور بے شک آپ محمد ﷺ خدا کے رسول ﷺ ہیں آپ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے) پڑھ کر آپ سے کہا کہ اے محمد ﷺ اٹھیے اور آپ بھی ایسا ہی کیجئے جیسا میں نے کیا ہے چنانچہ آپ نے ویسا ہی کیا اس کے بعد جبرائیل ؑ نے حضرت محمد ﷺ سے کہا کہ خدا نے آپ کے سارے اگلے پچھلے گناہ بخشد یئے اور جو آپ ہی کی طرح یہ عمل کرے گا اس کے بھی سارے گناہ نئے پرانے پوشیدہ وظاہر خواہ ارادہ سے ہوں یا بلا ارادہ سب بخشد یئے جائیں گے اور اس کا گوشت اور خون دوزخ پر حرام ہوجائے گا۔ وضو میں مسواک کرنا مستحب ہے کیونکہ صحیح بخاری میں ہے اگر میں اپنی امت پر شاق نہ خیال کرتا تو ان کو ہر وضو کے وقت مسواک کرنے کا حکم دیدیتا تاہم ہر نماز کے لئے مسواک کرنا سنت ہے کیونکہ آپ نے فرمایا ہے مسواک کے ساتھ دو رکعتیں بلا مسواک کی چار سو نمازوں کے برابر ہیں اور جس نے مسواک کے ساتھ دو رکعتیں ادا کیں گویا کہ اس شخص نے اسمٰعیل ؑ کی اولاد میں سے ایک غلام آزاد کیا اور گناہوں سے ایسا صاف نکل آیا جیسے خمیر سے بال نکل آتا ہے۔ تحفۃ الحبیب میں مذکور ہے اور جس وقت منہ کے مزے میں تبدیلی معلوم ہونے لگے اور تلاوت کے وقت اور خواب سے بیدار ہونے اور گھر میں داخل ہونے کے وقت مسواک کرنا مسنون ہے اور داہنی طرف سے مسواک کی نیت کرلے۔ میں نے ابن طرخان کی طب نبوی میں بروایت ابن عباس ؓ حضرت ﷺ سے یہ روایت مروی دیکھی ہے کہ مسواک میں دس فائدے ہیں منہ خوشبودار ہوتا ہے مسوڑھے مضبوط ہوتے ہیں بلغم دور ہوتا ہے آنکھوں میں جلال آتی ہے دانتوں کی جڑیں گھلنا موقوف ہوجاتا ہے اور معدہ کی اصلاح ہوتی ہے (اور بڑی بات یہ کہ) سنت کی موافقت ہوتی ہے فرشتے خوش ہوتے ہیں پروردگار کی خوشنودی ہاتھ آتی ہے اور نیکیاں بڑھتی ہیں میں نے احیاء میں حضرت ﷺ سے روایت دیکھی ہے آپ نے فرمایا تمہارا منہ قرآن کا راستہ ہے پس اس کو مسواک سے خوشبودار رکھا کرو اور حضرت نبی ﷺ مسواک کا برابر حکم کیا کرتے تھے حتیٰ کہ ہمیں گمان ہوا کہ آپ کے اوپر اس بارے میں کوئی وحی نازل ہوجائے گی اور میں نے صحیح بخاری میں دیکھا ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا اگر میں اپنی امت پر شاق نہ سمجھتا تو ہر نماز کے وقت ان کو مسواک کرنے کا حکم دے دیتا اور حضرت نبی ﷺ کا ارشاد ہے اس میں شک نہیں کہ بندہ جب مسواک کرتا ہے پھر کھڑے ہوکر نماز پڑھتا ہے تو فرشتہ اس کے پیچھے کھڑا ہوا اس کی قرأت کو سنتا رہتا ہے اور اتنا قریب ہوتا جاتا ہے یہاں تک اس کے منہ پر اپنا منہ رکھ دیتا ہے اس کو بزارؒ نے روایت کیا ہے۔

# چاند و سورج گرہن

## چاند گرہن

یہ مکمل گرہن ہوگا۔ جو ۳۱ جنوری کی شام ۶ بجکر ۲۸ منٹ کو ۱۱ درجہ ۳۸ دقیقہ برج اسد پر لگے گا۔ یہ گرہن ۳۱ جنوری کی دوپہر ۴ بجکر ۴۸ منٹ پر لگنا شروع ہوگا اور شام ۶ بجکر ۲۵ پر مکمل لگ جائے گا اس کے بعد اترنا شروع ہو گا اور رات ۸ بجکر ۱۱ منٹ پر یہ گرہن مکمل ختم ہوجائے گا۔ اس کا دورانیہ ایک منٹ ۳ سیکنڈ کا ہوگا۔

یہ گرہن شمالی مشرقی یورپ، ایشیاء، آسٹریلیا کے چند مقامات، شمالی مشرقی افریقا، بحر الکاہل، شمالی امریکہ، بحر ہند، بحر اوقیانوس میں نظر آئے گا۔

## سورج گرہن

یہ جزوی گرہن ہوگا۔ جو ۱۵/۱۶ فروری کی رات ۲ بجکر ۴ منٹ کو ۲۷ درجہ ۷ دقیقہ برج دلو پر لگے گا۔ یہ گرہن ۱۵ فروری کی رات ۱۱ بجکر ۵۵ منٹ سے شروع ہوگا۔ یہ گرہن ۱۶ فروری کو قبل سحر ۲ بجکر ۴ منٹ پر مکمل لگ جائے گا اس کے بعد اترنا شروع ہو گا اور صبح ۳ بجکر ۴۸ منٹ پر یہ گرہن مکمل صاف ہو جائے گا۔

اس گرہن کو جنوبی افریقا کے بیشتر علاقے، ارجنٹینا، چلی، یوراگوئے، برازیل، بحر اوقیانوس کے علاقوں میں نظر آئے گا۔

اجرام سماوی میں سب سے زیادہ روشن سورج ہے۔ یہ زمین کے مدار کا حقیقی مرکز ہے اور تمام جانداروں کی زندگی کا باعث ہے۔ اندازہ لگایا گیا ہے کہ سورج کے فنا ہوجانے کی تین دن کے اندر اندر دنیا پر سے تمام زندگی ختم ہوجائے گی۔ دیگر بیشمار اجرام فلکی کی بہ نسبت زمین کے بہت قریب ہونے کی وجہ سے ہم سورج کا مطالعہ زیادہ گہرائی سے کرسکتے ہیں۔ سورج کے اندر سے باہر تک گیس ہی گیس ہے اور صرف ایک گیس نہیں بلکہ مختلف گیسوں کا مجموعہ ہے۔

اندازہ ہے کہ سورج ہم سے سوا نو کروڑ میل کے فاصلہ پر واقع ہے گویا ساٹھ میل فی گھنٹہ چلنے والی گاڑی وہاں ۱۷۵ سال میں پہنچے گی اور ڈیڑھ پائی میل کے کرایہ کے حساب سے سوا سات لاکھ روپیہ کرایہ بنے گا۔

سورج کا قطر آٹھ لاکھ چونسٹھ ہزار میل ہے۔ گویا سورج کا قطر زمین کے قطر سے ۱۰۹ گناہ بڑا ہے۔

سورج کی کشش زمین سے ۲۸ گناہ زیادہ ہے۔ یعنی زمین کا ایک سیر سورج پر جاکر ۲۸ سیر بن جائے گا۔ زمین پر ہماری ٹانگیں ہمارے جسم کے دواڑھائی من وزن کو اٹھاتی ہیں۔ سورج پر جاکر انہیں ۴۲ من وزن اٹھانا پڑے گا۔ نتیجہ یہ ہوگا کہ ہم خود اپنے بوجھ تلے کچل کر مر جائیں گے۔

سائنسدانوں کا کہنا ہے کہ سورج پر بھی کرۂ ہوائی موجود ہے۔ سورج پر کبھی سیاہ رنگ کے دھبے نظر آتے ہیں۔ چین کی قدیم تاریخوں میں بھی ان دھبوں کا ذکر ہے۔ لیکن یہ داغ چاند کے ساکن داغوں کی طرح نہیں ہیں بلکہ نئے داغ پیدا ہوتے رہتے ہیں اور پرانے مٹتے رہتے ہیں یہ دراصل داغ نہیں بلکہ ہیبت ناک بگولے ہیں جو سورج کی سطح پر پیدا ہوتے ہیں جس سے سورج کی اندرونی گیسیں چکر لگاتی ہوئی باہر نکلتی ہیں۔ سورج کے متعلق اکثر باتیں کامل سورج گرہن کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوئی ہیں ہیئت دان اسی طرح کے حساب سے سینکڑوں سال پہلے بتا دیتا ہے کہ گہن کہاں، کتنے گھنٹے منٹ اور کہاں کہاں لگے گا۔ زمین کے جس حصہ پر چاند کا سایہ نہیں پڑتا۔ وہاں گہن نظر نہیں آتا۔ اس سایہ کی زیادہ سے زیادہ چوڑائی ۱۷۵ میل ہوتی ہے۔ چونکہ چاند، سورج اور زمین تینوں حرکت میں ہیں۔ اس لئے یہ سایہ ساکن نہیں رہتا بلکہ ایک ہزار میل فی گھنٹہ سے کچھ زیادہ کی رفتار سے مشرق سے مغرب کی جانب دوڑتا ہے۔ خط استوا سے دور کے مقامات پر اس کی رفتار پانچ ہزار میل فی گھنٹہ بڑھ جاتی ہے یہ وجہ ہے کہ کامل گہن کسی خاص مقام پر بہت تھوڑی دیر کے لئے نظر آتا ہے اس کا زیادہ سے زیادہ وقفہ ساڑھے سات منٹ ہوتا ہے۔

اگر دیکھنے والا کسی بلند مقام سے دور کے افق کو دیکھ سکے تو کامل گہن سے ایک لمحہ پیشتر بعض اوقات بالکل نمایاں طور پر آندھی کی طرح خوفناک رفتار سے آتا ہوا دیکھائی دیتا ہے اور پھر ایک نہایت دلفریب منظر نظر آتا ہے۔ چاند کا کرۂ جو سیاہ روشنائی سے بھی زیادہ تاریک نظر آتا ہے۔ فضا میں معلق نظر آتا ہے اور اس کے چاروں طرف موتی کی طرح چمکتا ہوا لطیف نور کا تاج دکھائی دیتا ہے اس تاج کے علاوہ بعض مقامات پر خونی شعلوں کی ہی زبانیں چاند کے عقب سے لپکتی ہوئی نظر آتی ہیں سورج کے دوبارہ نکلنے سے پیشتر اس کے کرۂ ہوائی کا بالکل زیریں حصہ فولاد کی مانند سفید رنگ کا چمکتا دکھائی دیتا ہے۔ پھر یکا یک آنکھوں کو خیرہ کردینے والا منیائی کرہ پیش نظر ہوجاتا ہے۔ بات کی بات میں ہر جگہ روشنی پھیل جاتی ہے اور کل تماشا ختم ہوجاتا ہے۔

کامل سورج گرہن ہیئت دانوں کے لئے ایک نعمت ہے اس کے لئے دو مہینے پہلے طے کرلیتے ہیں کہ گرہن کے وقت کیا کام کرنا ہوگا اور وہ کس طرح انجام پائے گا۔

گرہن کا واقعہ فلکی دنیا میں معمولی واقعہ نہیں ہوتا اس کے نمایاں اثرات زمین پر بھی پڑتے ہیں۔ قرآن میں قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی

گرہن کی بھی دی ہے- وجمع الشمس والقمر کی آیت قرآن شمس وقمر کی نشاندہی کرتی ہے- عامل حضرت اس وقت بعض دم کے چلہ کرتے ہیں اور حروف صوامت کا چلہ کرتے ہیں- تاکہ ضبط نور کے وقت اثر ضبط کو قابو میں کر لیا جائے- چنانچہ تجربہ کیا گیا ہے کہ ایسے وقت میں مکمل کئے گئے کام حیرت انگیز طور پر تمام زندگی کام دیتے ہیں' عامل کامل حصہ اول میں آخری باب ششم دیکھیں (اجازت لیں)- تپ' دردشکم' حب' درد دندان' عمل درد داڑھ وشقیقہ' جھاڑہ ڈبہ' درد چھاتی' عمل دفع درد' دیوالی کا عمل' عطر مونی کو پڑھ لیا جائے- جو ان کی مقررہ تعداد لکھی ہے یا اگر چلہ کے لئے تعداد مقرر نہیں تو تین سوایک بار پڑھ لیا جائے- پھر روزانہ اس عمل کو گیارہ مرتبہ پڑھ لیا جائے پھر روزانہ اس عمل کو گیارہ بار پڑھ لیا جائے تو عمل کی قوت قابو میں آجائے گی-

گرہن کے وقت ساقط کردینے والی تاثیرات حاصل کی جاتی ہے اس امر کے لئے حروف صوامت کا چلہ کر لینا بھی بہت کام دیتا ہے- حروف صوامت یہ ہیں- احد رسص طعك لموہ ان کو کاغذ پر ۵۴۳ بار یعنی انہی حروف کی تعداد کے مطابق گرہن میں لکھ لیا جائے تو تاثیر آجاتی ہے اور پھر یہ حروف ہر قسم کی دردوں کو باندھنے' زبان بندی' تعلقات باندھنے' گرتے حمل کو روکنے' بھاگتے آدمی یا جانور کو روکنے غرضیکہ ہر چلتی چیز کو روکنے کا کام دیں گے- انسانی حوائج کے چوتھائی حصہ کام انہیں حروف صوامت سے انجام دیئے جاسکتے ہیں-

اس موقعہ سے فائدہ اٹھانے کے لئے ہر شخص کے فائدہ کا ایک عمل تحریر کرتا ہوں- جو شخص چاہے تیار کر کے فیض حاصل کر سکتا ہے ہر شخص کو اجازت لینا ہے- بذریعہ خط اجازت لیں-

یہ عمل ان تمام خباثتوں سے محفوظ رکھے گا- جو انسان وشیطان دونوں سے وابستہ ہیں- مثلاً یہ بدگویوں اور خلاف بولنے والوں کے لئے زبان بندی کا کام دے گا- حاسدوں کے حسد سے محفوظ کرے گا- نظر وزداں' ظالماں' قاطعاں اور موذیان سے مخفی رکھے گا- یعنی ان سے ہمہ وقت محفوظ رہے گا- جن لوگوں کو مخالفتوں سے واسطہ پڑتا ہے- جن کے دشمن ہمہ وقت اسے نیچا دکھانے کی کوشش کرتے ہیں اور جو بدنام کرتے ہیں- ان سب سے محفوظ رہنے کے لئے یہ حرز اسرار کام دے گا- تمام خلقت کی زبان بندی بھی اسی سے ہوگی- گویا شرالاشرار سے محفوظ کرنے کے لئے ایک حصار کا کام دے گا- انسان کو بہترین نفع دینے والی چیزوں میں سے یہ ایک میرا تحفہ ہے اور اس زمانہ کے ہر آدمی اور عورت کو اپنے اپنے حلقہ میں محفوظ رہنے کے لئے ضروری ہے-

حروف صوامت جن سے ہر قسم کے امور کو باندھا جاتا ہے- اس کے عدد ۵۴۳ ہیں- حروف نورانی میں سے الم طه طس طسم عسق ن کے اعداد بھی ۵۴۳ ہیں- حروف نورانی کے متعلق میں کئی دفعہ وضاحت کر چکا ہوں کہ اللہ جل شانہ نے ان حروف نورانی سے قرآن کریم کی حفاظت کی ہوئی ہے اور یہ حروف قرآن کی بعض سورتوں کے شروع میں ہیں- ان کے مفرد حروف چودہ ہیں-

اب میں ان اعداد کی قوتوں سے نقش تیار کرتا ہوں- جو شرالاشرار سے محفوظ رکھ کر حفاظت کرے گا- وہ یہ ہے ۱۷۷ سے لے کر ۱۸۵ تک باترتیب لکھنا ہوگا- نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸۰ | ۱۸۵ | ۱۷۸ |
| ۱۷۹ | ۱۸۱ | ۱۸۳ |
| ۱۸۴ | ۱۷۷ | ۱۸۲ |

اب اس کی تکمیل کو سمجھیں- اگر یہ نقش زبان بندی اعداد کے لئے لکھے تو نقش کے نیچے یوں لکھے-

وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنَا هُمْ فَهُمْ لَايُبْصِرُوْنَ- صُمٌّ بُكْمٌ عُمْىٌ فَهُمْ لَايَرْجِعُوْنَ- عَقَدْتُ لِسَانِهِمْ وَسَدَدْتُ اَفْوَاهِهِمْ

اگر یہ نقش شرالاشرار سے محفوظ رہنے کے لئے ہو تو نیچے یوں لکھیں-

كَذَالِكَ اللّٰهُ رَبِّى عَنْ فَوْقَهُمْ وَعَنْ فَوْقَنَا' كَذَالِكَ اللّٰهُ اَبَاعَنْ يَسَارِ هِمْ وَعَنْ يَسَارِنَا- اِنَّه' عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ وَلِكُلِّ شَىْءٍ حَفِيْظٌ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَسَلِّمْ

اگر یہ نقش نظر وجن وپری اور سحر وجادو سے حفاظت کے لئے ہو تو نقش کے نیچے یوں لکھیں-

سَدَدْتُ اَفْوَاهَ وَنَظَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَالسَّحَرَةِ وَالْاَبَالِسَةِ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَمَنْ يَلُوْذُبِهِمْ بِاللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْاَعَزِّوَبِاللّٰهِ الْكَبِيْرِ الْاَكْبَرِ-

اگر ایک گھر میں رہتے ہوئے کسی ایک کی دوسرے کے دل میں عزت و وقعت نہ ہو- مثلاً میاں بیوی کے درمیان نفرت ہو اور ایک دوسرے کو برا بھلا کہہ کر عزت نہ کرتا ہو اور اسی طرح کسی کی اپنے دفتر میں عزت و وقعت نہ ہو تو نقش کے نیچے یوں لکھیں-

وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنَا هُمْ فَهُمْ لَايُبْصِرُوْنَ اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَا اَيْدِيْهِمْ فَهُمْ لَايَنْطِقُوْنَ لَوْ اَنْفَقْتَ مَافِى الْاَرْضِ جَمِيْعاً مَااَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَ هُمْ اِنَّه' عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ يَااَرْحَمَ الرَّحِمِيْنَ-

ان عزیموں کو جو نقش کے بعد لکھی ہیں- بسم اللہ سے شروع کریں اور عزیمت کے بعد لکھیں-

بحق الٓمّٓ طٰه طٰس طٰسٓمٓ عٓسٓقٓ نٓ اَللّٰهُمَّ اَحْفِظْ عَلٰى حَامِلِ هٰذَالدَّعَاةُ (نام معہ والدہ) بِاَمْرِ اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ

اب چاروں طرف ایک ایک دفعہ حروف صوامت لکھیں- احد رسص طعك

# درود شریف

حبِ رسول کا تقاضا ہے کہ ان پر درود بھیجا جائے کیونکہ وہ معبود، عبادات، جمیع نعم الواصلہ اور ہدایت الاسلام کے درمیان واسطہ ہیں۔ حدیث شریف میں آیا ہے، فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لا یشکرُ اللّٰہ من لا یشکر الناس ۔یعنی جس نے آدمیوں کا شکر ادا نہیں کیا وہ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا نہیں کر سکتا۔ لہٰذا ہمیں اس عظیم وسیلہ کی دی گئی نعمت کا شکر ادا کرنا چاہئے۔ چونکہ نعمت جاری ہے۔ اس لئے شکر جاری رہنا چاہئے اور شکر کا طریقہ یہ ہے کہ اُن پر درود شریف بکثرت بھیجا جائے۔ یہ بھی عبادت ہے۔ اور تقرب اللہ کا شغل ہے۔ اور حکم باری تعالیٰ کی تکمیل ہے۔ بقول اللہ عزوجل یٰاایھا الذین امنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیماً ط اس آیت مبارکہ میں اللہ تعالیٰ نے رسولؐ پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے اور یہ بھی فرمایا ہے۔ ان اللّٰہ و ملائکتہ یصلون علی النبی اللہ اور اس کے فرشتے نبیؐ پر درود بھیجتے ہیں۔

جب اسم مبارک آنحضرت صلعم کا کسی مجلس میں لیا جائے تو ایک بار درود بھیجنا واجب ہے۔ جس قدر زیادہ پڑھے گا اسی قدر ثواب ملے گا۔ حدیث میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ ایک بار درود شریف پڑھنے والے کو دس بار رحمت کاملہ سے سرفراز فرماتا ہے اور یہ بھی حدیث میں آیا ہے کہ جو حاجت مند بوسیلہ درود شریف کے اپنی حاجت اللہ تعالیٰ سے طلب کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی حاجت روا کرتا ہے اور یہ بھی آیا ہے۔ کہ جو کوئی تمام وظیفے چھوڑ کر درود شریف پر اکتفا کرے۔ تو اللہ تعالیٰ جمیع مطالب دین اور دنیا کو برلائے۔

ایک بزرگ شاہ موسیٰ نامی یمن سے حضرت خواجہ اویس قرنیؒ کے مزار کی زیارت کے لئے گئے۔ وہاں فاتحہ پڑھی اور تھوڑی دیر مراقبہ میں بیٹھ گئے۔ ان کے ساتھ جو مصاحب تھے۔ جب بھوک نے غلبہ کیا۔ تو کہا کہ حضرت بھوک مارے ڈالتی ہے۔ ساتھ ہم لائے کچھ نہیں اور مزار شہر سے دور ہے تو بزرگ فرمانے لگے میں نے اپنے پیرومرشد سے سنا تھا کہ جو کوئی اس درود شریف کو بکثرت پڑھے گا۔ اگر بھوکا ہوگا تو اللہ تعالیٰ جنگل میں بھی خوانِ نعمت غیب سے بھیجے گا۔

اُس نے عرض کیا۔ حضرت اس سے زیادہ اور کونسا جنگل ہوگا۔ آپ بھی پڑھیئے اور مجھے بھی بتایئے۔ میں بھی پڑھوں۔ آپ نے فرمایا اس طرح پڑھتے جاؤ۔ **اللھم صلی علی سیدنا محمدٍ سید الصابرین** یہ درود شریف ہم دونوں نے ایک ہزار مرتبہ تک نہ پڑھا تھا کہ ایک بزرگ سفید ریش بالباس فاخرہ مع ایک خادم حبشی کے نظر آئے۔ دیکھا کہ حبشی کے سر پر کھانے کا خوان ہے۔ جب مزار کے قریب آئے تو السلام علیکم کہا اور کھانا آگے رکھ دیا۔ اور کہا تم تین روز یہاں رہو برابر کھانا تمہارے واسطے آتا رہے گا۔ اور ہم نے بھی تین روز تک درود شریف پڑھنا نہ چھوڑا۔ جب تیسرا روز ہوا اور کھانا ہمارے لئے آیا تو بعد فراغت کھانے کے ان بزرگ نے کہا کہ کل فجر چلے جانا۔ اتنا کہہ کر وہیں غائب ہوگئے نہیں معلوم کہ زمین میں سماگئے یا آسمان پر چلے گئے۔

لموہ

نقش کے کونے قولہ الحق ولہ الملک سے تیار کریں۔ یہ سارا کام کالی سیاہی یا نیلی سیاہی یا پنسل سے کاغذ پر لکھ سکتے ہیں۔ لکھتے وقت منہ جنوب مغرب کی طرف کریں اور اکیلے کمرہ میں کریں۔ ایسا انتظام کریں کہ کوئی بلائے نہیں۔ نہ ہی کام کرتے وقت بولنا ہے۔ اس کو تہہ کر کے تعویذ بنالیں اور بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈال لیں۔ یہ ایسا کام کرلیا۔ جس سے دل مطمئن رہے گا۔ بے خوف و بے خطر ہو جائیں گے۔

## واقعہ گرہن

اگر شمس و قمر راست یا ذنب سے ۸ درجہ کے فاصلہ پر ہوں تو گہن شروع ہو جاتا ہے۔ ۴ درجے کا فاصلہ ہو تو گہن پورا لگ جاتا ہے۔ ۴ سے ۸ درجہ کا درمیانی فاصلہ ہو تو گرہن کم لگتا ہے۔ عین قران یا مقابلہ کا وقت جو تقویم میں درج کیا جاتا ہے وہ وسط گرہن کی حالت ہوتی ہے۔ ظاہر ہے کہ جب مقابلہ قران نیرین راس و ذنب سے ۸ درجہ دور واقع ہوگا تو گرہن نہ لگے گا۔ سورج گرہن ہمیشہ چاند کی ۲۷ یا ۲۸ یا ۲۹ میں واقع ہوتا ہے اور چاند گرہن ۱۳ یا ۱۴ یا ۱۵ کو واقع ہوتا ہے۔

# قمر کے پراسرار پہلو

• قمر ہر شخص کو مسحور کر دیتا ہے اس نے ہمیشہ ایسا کیا ہے اور ہمیشہ ایسا کرتا رہے گا۔ تاہم جب خلانوردوں نے اس پر اترنا شروع کیا تو کچھ عرصے کے لئے اس سے وابستہ لوگ داستانوں کی کشش سائنس کی بے لطفی نے ختم کر دی تھی۔ لیکن مجموعی طور پر انسان قمر اور اس کے رازوں کا شیدائی ہے۔ قمر سے متعلق قدیم روایات دلچسپ حقائق سے بھرپور ہیں چنانچہ سائنس داں خواہ کچھ کہتے رہیں قمر انسانوں کو مسحور کرتا رہے گا۔

قدیم روایات عقائد اور اس وقت بھی قدیم جب یہ دنیا جوان تھی ان میں سے کچھ عقائد بعض ممالک میں علم نجوم کا حصہ بن گئے تاہم موجودہ دور کے اکثر ماہرین نجوم انہیں قبول نہیں کرتے۔

کسی بھی عقیدے کے باقی رہنے کا ثبوت اس کی عملی اور رسم و رواج کا ایک حصہ ہونے سے ہی ملتا ہے چنانچہ جن قمری روایات کا اب میں ذکر کروں گا ان کے معقول حد تک درست ہونے کا پتہ چل چکا ہے۔ موجودہ دور میں علم نجوم کو ٹھہرے ہوئے پانی کی طرح بے لطف سمجھا جانے لگا ہے اس لئے کہ اس میں سے روایات کا رنگین حصہ نکال دیا گیا ہے لیکن یہ رنگین عقائد ہی ہمیں بہت سی باتیں یاد رکھنے میں مدد دیتے ہیں اور قمر سے تو ویسے بھی بہت سے راز وابستہ ہیں۔

## قدیم دور کی فراست

قدیم زمانے میں لوگ قمر کو دیوتا مانتے تھے اور اس سے دعائیں مانگتے ہیں۔ موجودہ دور میں بھی کچھ علاقے ایسے ہیں جہاں اب بھی یہی کچھ ہو رہا ہے۔ قدیم زمانے کے غیب دانوں نے علم نجوم میں گراں بہا اضافے کئے ہیں۔ جبکہ جدید دور کے غیب دانوں کے علم میں رنگوں کا فقدان ہے اس لئے لوگ ان کی پیش گوئیوں کو بھول جاتے ہیں۔

لوگ قمری منازل اور اس کی اشکال کے انسانوں پر اثرات کے آج بھی قائل ہیں۔ اسی طرح پیدائش کی قمری تاریخ بھی انسان کی قسمت اور مزاج پر گہرا اثر مرتب کرتی ہے۔ ان حقائق کو صرف تسلیم کر لینا ہی کافی نہیں۔ بلکہ ان کی سچائی کو پرکھیں۔ پھر آپ خود قائل ہو جائیں گے کہ ان میں کتنی سچائی ہے قدیم زمانے کے لوگ علم نجوم سے زیادہ واقف نہ تھے لیکن قمری تاریخیں جن باتوں کی نشاندہی کرتی ہیں وہ ان پر گہرا یقین رکھتے تھے۔ وہ یہ عقیدہ رکھتے تھے کہ کسی بھی شخص کی قسمت، کا تعین قمری تاریخوں کے ذریعے کیا جا سکتا ہے یعنی پیدائش سے قبل نئے چاند کو طلوع ہوئے کتنے دن گزر چکے ہوتے تھے۔ اس کی گنتی کے ذریعے انسان کی قسمت کا اندازا لگایا جاتا تھا۔

## آپ کا دن

اس قدیم عقیدے کی سچائی کا اندازہ آپ اپنی اپنے رشتہ داروں اور دوستوں کی پیدائش کی قمری تاریخ کے ذریعے لگا سکتے ہیں اس کے لئے کرنا یہ ہوگا کہ یہ دیکھیں کہ پیدائش سے قبل نیا چاند کب طلوع ہوا تھا یعنی نئے چاند کے طلوع سے دنوں کا شمار کریں اور ذیل میں دی گئی تفصیل پڑھیں۔

### پہلا دن

نئے چاند کے طلوع ہونے کے چوبیس گھنٹوں کے اندر اندر پیدا ہونے والا شخص خوش قسمت ہوتا ہے اور لمبی عمر پاتا ہے۔

### دوسرا دن

یہ لوگ گمشدہ چیزوں کو تلاش کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں اور آثار قدیمہ کے اچھے ماہر ثابت ہوتے ہیں۔

### تیسرا دن

ان لوگوں کو صاحب اقتدار و اختیار افراد سے فائدہ ملتا ہے۔

### چوتھا دن

یہ لوگ باقی لوگوں کے برعکس چھوٹی چھوٹی بیماریوں سے زیادہ متاثر ہوتے ہیں۔ لیکن ساری زندگی دوستوں اور مددگاروں کے ساتھ رہتا ہے۔

### پانچواں دن

اس دن پیدا ہونے والے کسی بھی کام کو بڑے جوش و خروش سے شروع کر سکتے ہیں۔ یعنی آغاز اچھی طرح کرتے ہیں لیکن پھر دلچسپی کھو بیٹھتے ہیں اور تکمیل یا خاتمہ انتہائی بے ڈھنگے انداز میں کرتے ہیں۔

### چھٹا دن

یہ لوگ بے حد حساس اور زود رنج ہوتے ہیں ان کا جسم احساسات سے فوری متاثر ہوتا ہے۔

### ساتواں دن

اگرچہ ان لوگوں کی زندگی میں بے شمار اتار چڑھاؤ آتے ہیں تاہم یہ لمبے عرصے تک زندہ رہتے ہیں اور صحت بھی اچھی رہتی ہے۔

### آٹھواں دن

اس دن پیدا ہونے والے افراد اپنی ذاتی کوششوں سے اپنی زندگی بناتے ہیں۔

## نواں دن

ان کے لئے کاروبار خوش بختی لاتا ہے انہیں دوسرے اعزازات بھی مل سکتے ہیں۔ مثلاً یہ نامور ہو سکتے ہیں لیکن اس صورت میں کہ جب اس کے لئے یہ خود کوشش کریں۔

## دسواں دن

اس دن پیدا ہونے والے افراد بہت زیادہ سفر کرتے ہیں اور ایک جگہ سے دوسری جگہ اکثر جاتے رہتے ہیں چنانچہ جائے رہائش اکثر تبدیل ہوتی رہتی ہے۔

## گیارہواں دن

یہ بہت پرکشش طبیعت کے مالک ہوتے ہیں ان کا رجحان عموماً مذہب یا فلسفے کی طرف ہوتا ہے۔

## بارہواں دن

یہ لوگ غیب دانی کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ صاحب وجدان ہوتے ہیں اور لمبی عمر پاتے ہیں۔

## تیرہواں دن

یہ لوگ ادراک اور فراست کے مالک ہوتے ہیں کھوج لگانے کی صلاحیت رکھتے ہیں صاحب وجدان ہوتے ہیں۔ ان میں سے اکثر افراد سچے خواب دیکھتے ہیں۔

## چودہواں دن

یہ لوگ اپنی ذاتی کشش کے ذریعے دوسروں کا تعاون اور مدد بآسانی حاصل کر لیتے ہیں۔

## پندرہواں دن

ان لوگوں کو ساری زندگی بے حد وفادار اور مدد آور دوستوں اور مددگاروں کا ساتھ حاصل رہتا ہے لیکن جسمانی لحاظ سے یہ خاصے کمزور ہوتے ہیں۔

## سولہواں دن

تجارت کرنا ان کے لئے خوش بختی لاتا ہے لیکن ان کے عادات واطوار اور گفتگو میں ایک عجیب سا بے جوڑ پن پایا جاتا ہے۔ یعنی یہ ایکا ایکی کچھ کر یا کہہ بیٹھتے ہیں روپیہ خود بخود کھینچ کر ان کے پاس آتا ہے۔

## سترہواں دن

اس دن پیدا ہونے والے افراد کے دماغ پر دل کی حکومت ہوتی ہے۔ بیوقوفی کی حد تک ضدی ہوتے ہیں اور کچھ بہت بدقسمت تعلقات قائم کر لیتے ہیں۔

## اٹھارہواں دن

یہ بے حد ہنرمند اور باہمت ہوتے ہیں، لمبی عمر پاتے ہیں زندگی میں بے شمار مشکلات سے واسطہ پڑتا ہے لیکن ان پر قابو پا لیتے ہیں۔

## انیسواں دن

یہ اچھے دوست ہوتے ہیں لیکن اگر دشمن ہو جائیں تو بہت سخت ثابت ہوتے ہیں دل میں عداوت رکھنے والے اور حاسد ہوتے ہیں محبت کے معاملات میں بڑا احاکمانہ رویہ رکھتے ہیں۔

## بیسواں دن

اس دن پیدا ہونے والے افراد کو دوستوں کے انتخاب میں بہت احتیاط سے کام لینا چاہئے اس لئے کہ بری صحت ان کی قسمت کو بری طرح متاثر کرسکتی ہے یہ اپنی وجدانی صلاحیتوں پر بھروسہ کر سکتے ہیں۔ بشرطیکہ انہیں پروان چڑھانے کے لئے روحانی طریقے اختیار کریں۔

## اکیسواں دن

اپنی ذات میں گم رہنے والے اور اپنے ارادوں پر عمل کرنے والے ہوتے ہیں لیکن جسمانی لحاظ سے مضبوط ہوتے ہیں۔ بیمار پڑنے کی صورت میں صحتیاب بھی جلد ہو جاتے ہیں۔

## بائیسواں دن

یہ لوگ خوش مزاج ہوتے ہیں اور ان لوگوں میں سے ہوتے ہیں جن سے بہت زیادہ محبت کی جاتی ہے۔ دوستوں کی تعداد خاصی ہوتی ہے۔

## تیئسواں دن

یہ لوگ غیر ممالک کا سفر کرتے ہیں اور اکثر منتخبہ کیریئر کی وجہ سے خاندان اور دوستوں کو چھوڑ جاتے ہیں بڑے خشک کلام اور اکھڑ ہوتے ہیں۔

## چوبیسواں دن

غیر معمولی صلاحیتوں کے مالک ہوتے ہیں ان صلاحیتوں کی اگر نشوونما کی جائے تو مشہور ہو سکتے ہیں۔

## پچیسواں دن

یہ لوگ مہم جو ہوتے ہیں۔ خطرات کی پرواہ نہیں کرتے۔ ضدی اور سرکش بھی ہو سکتے ہیں۔

## چھبیسواں دن

ان دن پیدا ہونے والے افراد بہت زیادہ دولت مند ہو جاتے ہیں یا عزت پاتے ہیں۔ لیکن شرط یہ ہے کہ فطری صلاحیتوں کو استعمال کیا جائے اور کوشش کی جائے۔

## ستائیسواں دن

اس دن پیدا ہونے والے ملنسار اور محبت کرنے والے ہوتے ہیں۔ عموماً بچے خواب دیکھتے ہیں اور صاحب وجدان ہوتے ہیں۔

## اٹھائیسواں دن

رشتہ داروں اور دوستوں کے پسندیدہ ہوتے ہیں تاہم جسمانی لحاظ سے کمزور ہوتے ہیں اور ضرورت سے زیادہ تھکن کا اکثر شکار رہتے ہیں۔

## انتیسواں دن

اس دن پیدا ہونے والوں کو بہت سی مشکلات یا مصائب پر قابو پانا پڑتا ہے۔ لیکن کیریئر کے لحاظ سے کامیاب زندگی گزارتے ہیں اور شادی شدہ زندگی بھی خوشگوار ثابت ہوتی ہے۔

## تیسواں دن

اس دن پیدا ہونے والے آرٹ یا سائنس کی دنیا میں نام پیدا کرتے ہیں اور اکثر زندگی ہی میں خوش بختی اور خوشیاں پا لیتے ہیں۔

یہ تمام قمری اشارے یا علامات قدرتی طور پر اس سوال کو جنم دیتی ہیں کہ کیا یہ تمام باتیں (جو اوپر بیان کی گئی ہیں) درست ثابت ہوتی ہیں؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ ایک لمبے عرصے کے مشاہدے کے بعد یہ باتیں بیان کی گئی ہیں اور لمبے مشاہدے کے بعد جب کوئی بات بیان کی جاتی ہے تو اس میں کچھ نہ کچھ حقیقت ضرور ہوتی ہے۔ قدیم زمانے سے لوگ قمر کی ''مخصوص قوت'' پر یقین رکھتے ہیں زمانے کی مانند یہ یقین بھی قدیم ہے اور وہ چیزیں یا عقائد جو وقت کی آزمائش پر پورے اترتے ہیں عموماً سچ ثابت ہوتے ہیں۔

## گرہن کے وقت کی پیدائش

وہ لوگ جو قمری گرہن سے ذرا پہلے یا قمری گرہن کے دوران پیدا ہوتے ہیں ''چیزوں کو ختم کرنے'' میں بڑے ماہر ہوتے ہیں یہی وجہ ہے کہ اکثر وہ لوگ جو عمارات ڈھانے اور سڑکیں توڑنے کا کام کرتے ہیں انقلابی افراد (جو لہراتی حکومت کا خاتمہ کردیتے ہیں) اور مصلح ایسے ہی وقت پیدا ہوتے ہیں اور قمری گرہن کے وقت پیدا ہونے والے بہت جذباتی ہوتے ہیں اور کسی بھی تنقید یا جملے کو دل پر لے لیتے ہیں اور ساری زندگی مختلف شخصیتوں کی محبت میں گرفتار ہوتے رہتے ہیں۔

قمری گرہن کے فوری بعد (جب قمر گرہن کے سائے سے نکل آتا ہے) پیدا ہونے والے افراد عورتوں سے تعلقات میں، معاملات اور کاموں کو شروع کرنے میں اور بالکل صفر سے کسی چیز کو شروع کر کے کسی بڑی چیز کو تشکیل کے لحاظ سے بہت خوش قسمت ہوتے ہیں۔ وہ کوئی کاروبار یا کوئی بھی چیز صرف ایک پائی سے شروع کر کے اُسے عظیم الشان بنا دیتے ہیں۔ ان کے زائچہ میں خواہ کتنے ہی کواکب مقابلے پر ہوں یا لوگ یا حالات ان کی راہ میں خواہ کتنی ہی رکاوٹیں کھڑی کریں یہ ہر مرحلے پر ہر چیز سے فائدہ اُٹھانا جانتے ہیں اور بام عروج پر پہنچ جاتے ہیں۔

ایک قمری روایت ہے جسے توہم پرستی بھی کہا جا سکتا ہے تاہم دنیا کے بیشتر ممالک میں لوگ اس پر یقین رکھتے ہیں اور عمل بھی کرتے ہیں جو یوں ہے کہ پہلی بار آپ نئے چاند کو آسمان پر دیکھیں تو آپ کے پاس جس قدر سکے اور کاغذی کرنسی ہو اُسے تین دفعہ پلٹیں۔ اس کے بعد آسمانوں کی اس ملکہ کے سامنے عورتیں ذرا سا سر جھکائیں جبکہ آدمی ذرا زیادہ جھکیں یہ بھی تین بار کریں۔ کہا جاتا ہے کہ ایسا کرنا آنے والے قمری مہینے میں زائد خوش بختی لاتا ہے۔ آپ بھی آزمائیں۔ آپ کو خود پتہ چل جائے گا کہ کس حد تک اس میں حقیقت ہے۔

## آسمانوں کی ملکہ

یہ عقیدہ اس زمانے سے ہے جب چاندی کے سکوں پر قمر کی علامت بنائی جاتی تھی۔ قدیم زمانے کے لوگوں کا یہ عقیدہ تھا کہ کوئی بھی چیز جو

گول ہو اور چاندی سے بنی ہوئی ہو آسمانوں کی ملکہ کے نزدیک قابل احترام ہوتی ہے دنیا بھر میں جہاں جہاں دیواروں اور چھتوں پر رنگین تصاویر بنانے کا رواج ہے وہاں اس قدیم عقیدے کو تصویری شکل میں دیکھا جا سکتا ہے۔ جن میں غلاموں کو چاندی کے سکوں اور سفید پھولوں سے بھری ہوئی ٹوکریاں اُٹھائے ہوئے دکھایا گیا ہے اس لئے کہ چاندی کے سکے اور سفید پھول قمر کے لئے قابل احترام تصور کئے جاتے تھے۔

پرانے زمانے میں کسان کنوؤں کی شکل بالکل گول رکھتے تھے کیونکہ اُن کے خیال کے مطابق ایسا کرنا خوش بختی لاتا ہے اس کے بعد خوش بختی میں اضافے کے لئے وہ چاند کا عکس حوض کے پانی میں دیکھتے تھے عورتیں نئے چاند کی روشنی میں تالابوں اور حوضوں میں نہائی تھیں تاکہ آنے والا قمری مہینہ اُن کے لئے خوش قسمتی لائے اس کے علاوہ یہ بھی عقیدہ پایا جاتا تھا کہ اس وقت نہانے سے نئے چاند اور مکمل چاند کی درمیانی مدت میں حاملہ ہونے کی قوت بڑھ جاتی ہے۔

اگرچہ موجودہ دور میں علم نجوم نے اپنے آپ کو ان قدیم عقائد سے بالکل الگ کر دیا ہے تاہم لوگ ان عقائد میں آج بھی اتنی ہی دلچسپی لیتے ہیں جتنی پہلے لیتے تھے۔

آپ بھی ان قمری عقائد اور روایات کی آزمائش کریں۔ یہ روایات اور عقائد اپنے اندر ایک پوری دنیا سمائے ہوئے ہیں۔



(قسط ۱)

# جسمانی بیماریوں پر دماغ کے اثرات

اسٹریس یا دباؤ کی صورت میں جسمانی بیماریوں کے خدشات بڑھ جاتے ہیں جسم کے مدافعتی نظام جس طرح کسی صورتحال پر ردعمل ظاہر کرتا ہے اس سے ڈپریشن اور سخت تھکن پیدا ہوسکتی ہے اگرچہ دماغ اور باقی جسم کا عمل نظام اپنے افعال اور تنظیم میں ایک دوسرے سے مختلف ہیں لیکن ایک حیاتی کیمیائی سطح پر ان میں باہمی ربط پایا جاتا ہے۔ اس حقیقت سے یہ پتہ چلتا ہے کہ وہ دوائیں جو روایتی طور پر دماغی امراض کے لئے استعمال کی جاتی ہیں جسم کی مختلف سوزشوں کو دور کرنے میں بھی مددگار ثابت ہوسکتی ہیں اسی طرح جسمانی سوجنیں، درد اور تکلیف دور کرنے والی دوائیں ذہنی مسائل میں معاون ثابت ہوتی ہیں۔

قدیم زمانوں سے یہ یقین رہا ہے کہ جسمانی بیماریوں میں ذہن کا کردار بہت اہم ہوتا ہے قدیم یونانیوں سے لے کر بیسویں صدی کے آغاز تک معالج اور مریض دونوں ہی اس بات پر یقین رکھتے تھے کہ ذہن بیماری پر اثر ڈالتا ہے چنانچہ اس اصول کا اطلاق عوارض کے علاج پر ہی ہوتا تھا۔

اینٹی بائیوٹک یا ضدحیات دواؤں کی دریافت کے بعد ایک نیا خیال رائج ہوا کہ جراثیم سے پیدا ہونے والی بیماریوں میں یا سوزش درد اور تکلیف پیدا کرنے والی بیماریوں کا علاج صرف یہ ہے کہ جسم سے بیماریوں کے ظاہری سبب کو دور کر دیا جائے۔ اس عرصہ میں یہ حقیقت عام طور پر نظرانداز کر دی گئی کہ کسی بیماری کے ضمن میں جسم کا اپنا ردعمل کیا ہوتا ہے اور یہ پیدا کیسے ہوتی ہے؟

طبی محققین نے عام طور پر اسے زیر غور لانا چھوڑ دیا نئے آلات نے اس نظام کی جانچ پڑتال کو ممکن بنا دیا جو جسم کے مزاحمتی نظام اور دماغ کے درمیان جال کی طرح پھیلا ہوا ہے یہ وہ جال ہے جو دماغ اور جسم کے درمیان تیزی سے اور مسلسل سگنل بھیجتا رہتا ہے۔ وہ کیمیائی مادے جو مزاحمتی نظام کے خلیات سے پیدا ہوتے ہیں دماغ کو سگنل بھیجتے ہیں اس کے جواب میں دماغ مزاحمتی نظام کو ہدایات بھیجتا ہے یہی کیمیائی سگنل رویئے برتاؤ اور اسٹریس کی صورت میں انسانی ردعمل پر بھی اثر انداز ہوتے ہیں۔ اس رابطہ میں کسی بھی طرح خلل واقع ہوسکتا ہے یہ خلل موروثی ہوسکتا ہے بعض دواؤں کے ردعمل سے پیدا ہوسکتا ہے' زہریلے اجزاء جسم میں جمع ہونے سے ہوسکتا ہے یا سرجری کے نتیجہ میں ممکن ہے۔ ایسی صورت میں نظام جن بیماریوں کے خلاف محافظ کا کام انجام دیتے ہیں وہ بیماریاں لاحق ہوجاتی ہیں۔ ان بیماریوں میں تمام جسمانی عوارض کے ساتھ موڈ یا رویوں کی خرابیاں بھی شامل ہیں۔ اس تحقیق کے طبی فوائد بے تحاشا ہیں۔ بہت سی بیماریوں کا علاج دریافت ہوسکتا ہے۔ کیونکہ ایسی دوائیں جن کے بارے میں سمجھا جاتا تھا کہ وہ صرف اعصابی بیماریوں کے لئے مفید ہیں۔ جسمانی بیماریوں کے لئے بھی مفید پائی گئی ہیں اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ ہماری ذہنی حالت کا ہماری قوت مزاحمت یا بیماری سے جلد چھٹکارا پانے کی صلاحیت پر کیا اثر ہوتا ہے؟ مثال کے طور پر کسی انسان کو جب ایسی کسی صورتحال سے واسطہ پڑے جس میں جان جانے کا خطرہ ہو تو دماغ کا عمل تیز رفتار ہوتا ہے وہ تمام تر توجہ خوف کے عمل پر مبذول کرتا ہے۔ وہ ہمیں اضطراری طور پر صورتحال کا مقابلہ کرنے یا اس سے راہ فرار اختیار کرنے پر ابھارتا ہے چاہے یہ صورتحال سوتے ہوئے' کھاتے ہوئے یا ازدواجی تعلقات انجام دیتے وقت ہی کیوں نہ درپیش ہو۔

(قسط ۱)

# علم جفر

جفر کے متعلق میں پہلے بھی بیان کر چکا ہوں کہ یہ جعفر سے مخفف نہیں جیسا کہ بعض لکھتے ہیں اور کہتے ہیں کہ کثرت استعمال سے جفر ہو گیا ہے اور جو لوگ اسے جانتے ہیں کہ امام جعفرؓ سے اس کا تعلق ہے تو اب وہ کیوں علم جعفر نہیں کہتے آخر دانستہ اتنے بڑے بزرگ کا نام بگاڑ کر لینا بے ادبی نہیں؟ علم جعفر کہنے میں کونسی طوالت ہے۔

جفر کے معنی عربی لغت میں دیکھیں تو کہیں یہ لکھا ہوا نہیں ملے گا کہ جفر جعفر کا مخفف ہے اس کے معنی ہیں چمڑے کے متعدد لکھے ہوئے ورق یا ایک جگہ سے نکلنے والی ندیاں۔ اسلام آنے سے قبل یہود بھی جفر جانتے تھے جیسا کہ اکثر جگہ تذکرہ ملتا ہے۔ مثلاً ایک حدیث ہے کہ ایک یہودی نے الم سن کو اپنی قوم کو کہا کہ اسلام صرف ۷۱ برس رہے گا۔

میرے پاس حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہونے والی کتاب کا چھٹا اور ساتواں حصہ ہے جو ابجد کے خواص اور اعداد اور موکلات و مہروں سے متعلق ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ علم حضرت موسیٰ علیہ السلام پر اُتارا گیا۔

یعنی یہ علم انبیاء علیہ السلام کا ہے اور ان کے بعد درجہ بدرجہ اور سینہ بسینہ چلتا ہوا حضرت امام جعفرؒ کو بھی مل سکتا ہے بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ آپ نے بھی چند نکات بیان فرمائے ہیں۔ اس علم کے دو حصے ہیں ایک علم الاخبار دوسرا علم الآثار۔ علم الاخبار کا مطلب ہے خبر حاصل کرنا۔ یا سوال کا جواب حاصل کرنا علم الآثار کا مطلب ہے حروف کے خواص سے اس جہان رنگ و بو میں اپنی مرضی کے مطابق تبدیلی لانا۔

چونکہ یہ علم انبیاء میں سے ہے لہذا اس میں ایک خاص خصوصیت ہے کہ یہ تمام طریق ہر کسی کو نہیں آتا۔ یہ علماء کا ورثا ہے اور خاص خاص علماء کے فہم تک اس کی رسائی ہوتی ہے یہ علماء وہ ہوتے ہیں جن کے قلب پر واردات اترتی ہیں اور وہ متقی لوگ ہوتے ہیں یا یوں سمجھ لیں کہ جب تک آپ اپنے کو وارث علوم انبیاء ثابت نہ کریں اس وقت تک ادراک تک نہیں پہنچتا۔ جس شخص پر عنایت ایزدی ہوگی۔ اس کو آکر فرشتے بھی تعلیم دے دیتے ہیں۔ اگر کوئی شخص چاہے کہ میں کسی کو کوئی راز بتا دوں تو نہیں بتا سکتا۔

اس علم کی علم الاخبار کی شاخ وک مستحصلہ کہتے ہیں اس کا جواب قلب پر وارد ہوتا ہے۔ بعض اصحاب نے چند گوشے اس علم کے بے نقاب کئے ہیں۔ لیکن اخبار کی کتابوں کا اردو میں ترجمہ نہیں ہوا یا یوں سمجھیں کہ نہیں ہو سکتا۔ جن لوگوں نے جرأت کر کے چند مستحصلہ ترتیب دیئے ہیں وہ اس لئے گراں ہیں کہ عربی ابجد کے ۲۸ حروف ہیں اور اردو میں ۳۵ حروف ہیں جو بھی ترجمہ کریں گے اس مستحصلہ سے اردو میں کیسے جواب نکال سکیں گے۔

ابجد کے ۲۸ حروف ہیں اور ان کے جوڑوں سے جو حروف بنتے ہیں وہ ایک لا متناہی سلسلہ ہے دنیا کی بے شمار زبانیں اسی قسم کے حروف سے بنتی ہیں اور قیامت تک یہ سلسلہ ختم نہ ہوگا جہاں تک مستحصلہ کا تعلق ہے اگر چند حروف متشابہ نکال دیئے جائیں تو بھی نفس کلام میں فرق نہیں پڑتا مثلاً ث یا س یا ص کو لیں۔ ان کی آوازیں متشابہ ہیں اگر سلام کو صلام کر کے لکھیں یا ثابت کو سابت کر کے لکھیں تو بولنے میں حرف تو صحیح آئے گا۔ مگر املاء میں قوم کا یہ تسلیم شدہ طریقہ نہیں کہ ثابت کو سابت کر کے لکھا جائے یہ کوئی قرآنی آیات تو ہے نہیں کہ ضرور ثابت کو ثابت ہی لکھو۔ لیکن جب قوم نے مان لیا کہ ثابت کو سابت نہیں لکھا جا سکتا ورنہ غلط ہوگا تو اس لئے سب ثابت لکھتے ہیں تاکہ صحیح لکھا جا سکے۔ مستحصلہ میں اسی لئے بعض حروف کے بدلنے کو جائز سمجھتے ہیں جب کلمات صحیح نہ بن سکیں۔

بات یہ ہے کہ ہماری اردو زبان میں ۲۸ حروف نہیں بلکہ زیادہ ہیں اور وہ ۲۸ حروف میں لکھی بھی نہیں جا سکتی غلط ہو جائے گی جیسے پ، ٹ، چ، ڈ، ڑ، ژ، گ وغیرہ حروف ابجد میں نہیں ہیں علم جفر تو ۲۸ حروف سے مکمل ہے لیکن جب اسے اردو میں لانا ہو گا۔ تو یا تو چند حروف کا اضافہ کرنا ہوگا اور نئے قواعد مرتب کرنے ہوں گے کیونکہ ہمارے ناموں میں کلام میں ان حروف کا آنا ضروری ہے۔ لیکن ابجد میں چونکہ آپ اضافہ نہیں کر سکتے اور نئے قواعد مرتب کرنے کی ہمت بھی نہیں یا اتنا علم ہی نہیں کہ اس میں یہ کمال پیدا کر سکیں تو پھر بہتر بھی ہے کہ سوال عربی زبان میں لکھیں اور جواب حاصل کریں۔ قدیم قواعد کام دیں گے۔ ہمارے ہاں سینہ زوری یہ ہے ۲۸ حروف کے علم کو ۳۵ حروف سے تقسیم کرتے ہیں جو ناممکن ہے یہی وجہ ہے کہ بے شمار مستحصلے ہیں اور اتنے ہی اُن کے قواعد ہیں کسی ایک طریقہ سے تمام نہ سہی بہت سارے سوال حل نہیں کئے جا سکتے۔

انجن ایک خاص اصول کے تحت بنتا ہے آگ اور پانی کی ترکیب سے ریل چلتی ہے لیکن آپ کئی برتن میں پانی ڈال کر یا الٹے سیدھے پرزے جوڑ کر منوں کوئلہ ڈالیں اور بے شمار پانی استعمال کریں مگر انجن نہ چلے گا۔ خاص ترکیب و ترتیب سے ہی تھوڑا سا پانی بھاری گاڑیوں کو کھینچے چلا جا رہا ہے ذرا سی بے قاعدگی یا بے ترتیبی سارے کام کو ختم کر دے گی۔ کیا یہ بے قاعدگی نہیں کہ ۲۸ حروف والے کام ۳۵ حروف سے لئے جائیں جو کل پرزے اس میں ہیں ہی نہیں اس کو کہیں لگا کر انجن میں یا اس کو قوت میں کیا اضافہ کر سکتے ہیں بہر حال یہ تو ایک مثال تھی۔ میرا مفہوم ہے اسے آپ سمجھ سکتے ہیں۔

۲۸ حروف میں اور حروف کا اضافہ کر دیا جائے تو ایک تو اعداد کا مقرر کرنا مشکل ہو جائے گا پھر اس کی تقسیم میں مشکلات آئیں گی مثلاً ۹ حرف اکائی کے ۹ حرف دہائی کے ۹ حرف سینکڑے کے ہیں صرف ہزار کا ایک حرف غ ہے۔ حالانکہ صرف ایک ہزار نہیں ہوتا۔ کئی ہزار ہوتے ہیں۔ جفر والے

یوں کرتے ہیں کہ دو ہزار ہوئے تو دو غ لکھ دیئے چار ہزار ہوئے تو چار غین لکھ دیئے- بات یہ ہے کہ ہمارے پاس اور حروف ہی نہیں- ہزاروں کو حروف کہاں سے دیں گے- دس ہزار- بیس ہزار- تیس لاکھ- تیس کروڑ اس کو کیسے لکھیں گے- یا یوں سمجھ لیں کہ یہ اعداد مستحصلہ کی قوت سے باہر ہیں اگر کوئی شخص یہاں سے چھبیس ہزار میل کے فاصلہ پر ہے تو مستحصلہ اسے نہیں بتا سکتا- یا ایک شخص کے بنک میں لاکھوں روپے جمع ہیں مستحصلہ ان کے اعداد کو ظاہر نہیں کر سکتا- میرا مطلب یہ ہے کہ جس طرح عدد لامتناہی ہیں حروف لامتناہی نہیں حروف محدود ہیں جس زبان میں مستحصلہ کے قواعد ہیں ہماری زبان صحیح طور پر ان پر تقسیم نہیں ہو سکتی ہماری زبان میں ان زائد حروف کا آنا ناگزیر مسئلہ ہے-

پھر یہ کہ زبان کے لب ولہجہ میں تبدیلی آتی رہتی ہے- پھر ہر صوبہ اور ہر شہر کی زبان جداگانہ ہوتی ہے بلکہ بعض شہروں کے بعض حصوں میں زبان کا فرق ہوتا ہے ہند سے آنے والے لوگوں کی عورتوں کے نام نصیبن' شریفن' حمیدن ہوتے ہیں- پنجاب میں ایسے نام نہیں ہوتے بعض لوگ ان کو نصیباً' شریفاً کر کے لکھتے ہیں آج کل عربوں کا تعلق دیگر قوموں سے بھی ہے لہذا اس وقت کی عربی پہلی عربی سے قطعاً مختلف ہے-

اہل علم واقف ہیں کہ موجودہ عربی قدیم عربی سے مختلف ہے اگر ہم یوں کہیں کہ ہم عربی زبان کے جدید الفاظ کو نہیں لیتے - قدیم عربی لیں تو مشکل یہ ہے کہ اردو خود ایک جدید زبان ہے عربوں کا تعلق ہندوستان سے نہ تھا جو حروف سنسکرت اور ہندی کے ہیں ان کا بدل ابجد سے کیسے قائم کریں گے-

ابجد میں دو حرفوں کا بدل عربی سے مل جاتا ہے مثلاً گاف یا پ دونوں قدیم فارسی کے الفاظ ہیں عربی میں ان کا بدل گاف کا جیم سے اور پ کا ف سے کیا گیا ہے جیسے گیلان کا جیلان اور پارسی کا فارسی مگر جو حرف خالص ہندی کے ہیں ان کا بدل پرانی زبان میں بھی نہیں ہے- جیسے ٹ' ڈ' ڑ-

ابتدائے زمانہ میں حروف پر زیر زبر بھی نہ تھیں بلکہ حروف کے جوڑ بھی نہ تھے- وجہ یہ تھی کہ نوشت وخوند میں اس قدر تحقیقات نہ تھیں جس قدر اب ہیں عربوں میں شعر وشاعری ایک عظیم ورثہ تھا وہ لوگ اشعار کو لکھتے نہ تھے بلکہ حافظہ سے کام لیتے تھے اور یاد کر لیتے تھے ان کو شجرے بھی زبانی یاد تھے-

ہم اب بھی عام لکھتے ہیں اردو پر زیر زبر نہیں لگاتے حروف متشابہات کو استعداد سے پڑھ لیتے ہیں ب اور ت پر نقطے نہ بھی لگائیں تو بھی حروف کو صحیح پڑھ لیں گے- یہی حالت عربوں کی تھی-

جب اسلام نے اپنا جھنڈا گاڑا تو لوگوں کے لئے عربی زبان کا صحیح پڑھنا مشکل ہو گیا تھا چنانچہ حجاج بن یوسف نے علامہ نصر بن عاصم سے کہہ کر قرآن مجید پر اعراب لگائے اور نقاط مقرر کئے تا کہ حروف متشابہ کو تمیز کیا جا سکے اور قرآن صحیح طور پر پڑھا جا سکے اور ب- ت- ث کو نقاط سے ممیز کر دیا- لیکن ابھی تک حروف میں وصل نہ تھا سب حروف جدا جدا لکھے جاتے تھے شیخ علی بن ہلال سمنانی نے حروف ہجا کو ایک دوسرے سے وصل کے کے لکھا لیکن زیر زبر اور مدات وغیرہ پھر بھی علیحدہ ہی رہنے دیں-

خط کا یہ طریقہ ۱۳۶ ہجری تک تھا ابو جعفر منصور عباسی کے عہد حکومت میں خط کوفی شروع ہوا اور شیخ علی بن ہلال نے خط میں خوبصورتی پیدا کی-

ابجد کے ۲۸ حروف ہیں- اردو کے ۳۵ ہیں- اب تک کوئی ایسی کتاب نظر سے نہیں گزری جس میں متبادل حروف کا کوئی خاص قاعدہ لکھا ہو- سات زاید حروف کے اردو میں بکثرت ایسے حروف ہیں جو مستعمل ہیں مثلاً گھوڑا- ربڑ- ٹاٹ- چھالیہ وغیرہ عربی ابجد میں گھ نہیں- ڈ نہیں- ٹ نہیں- چھ نہیں- گھ اور چھ کو دو حرف گنیں اور چ حرف نہیں ہیں اس کے لئے کوئی قاعدہ مرتب کرنا بھی مشکل ہے اس لئے کہ زبنیں تو بدلتی رہتی ہیں- میرا طریقہ یہ ہے کہ پ کے عدد ب کے مطابق گ کے ک کے مطابق چ کے ج کے مطابق ڈ کے د کے مطابق ڑ کے ر کے مطابق ژ کے ز کے مطابق عدد لیتا ہوں- یہ میری ایک اختراع ہے جس سے میں کام لیتا ہوں-

اس طرح حروف کی ستاروں پر تقسیم بھی ہے ۲۸ حروف کو سات ستاروں پر تقسیم کر لیا گیا- بلکل صحیح ہے- لیکن پرویز- چپلن- ٹیک چند- گلاب خان- چنن دین- ان کا ستارہ کونسا ہوگا؟ یہ حروف تو ابجد میں ہیں ہی نہیں- اب جفار کو ستارہ بنانا بھی مشکل ہے جفر تو عربی علم ہے لہذا حروف کا جو بھی بدل آپ اختیار کریں گے- وہ ذاتی ہوگا- حتمی نہیں- مثلاً میں نے یہ بتایا ہے کہ میں پ کا عدد ب کے مطابق لیتا ہوں- لیکن میں پہلے لکھ چکا ہوں کہ عربی میں پ کا بدل ف ہے جیسے پیل کا فیل یا پارسی کا فارسی ہے- پ کا بدل ب نہیں ہے اور میرے حساب سے پ کے ۲ عدد ہوئے مگر متبادل حروف جو رائج ہے وہ ف ہے اس کے ۸۰ عدد ہوتے ہیں- اب میں نے گاف کے عدد کاف کے مطابق ۲۰ لئے مگر عربی میں گ ہے ہی نہیں-

ان کا لفظ جیلان ہے عدد اس کے بدل گئے گ کے ۲۰ کی بجائے ۳ عدد رہ گئے ہیں عربی زبان کو ف مان کر ۸۰ عدد لیتا ہوں لیکن اگر آپ کی تحقیق اس سے مختلف ہو تو جس طرح چاہیں حروف کو تبدیل کریں میری تحقیق پر جانے کی یا میری تقلید کرنا کوئی ضروری نہیں- لیکن یہ جان لیں کہ علم علم نہ رہے گا من مانے اعداد اور من مانی تحقیق پر چلنا بھی حدود علم سے باہر ہوتا ہے- اگر میری تحقیق کے خلاف چلیں گے- تو لازمی کوئی مستند طریقہ آپ کو اختیار کرنا پڑے گا جس کی توضیح کرنا میرے لئے مشکل ہے-

# کرامات

امام مستغفریؒ کتاب دلائل النبوۃ میں لکھتے ہیں کہ کرامات اولیاء حق ہے۔ جس پر کتاب اور احادیث صحیحہ اور اجماع اہل السنۃ والجماعۃ شاہد ہے۔ کتاب اللہ تو یہ ہے کہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے جب حضرت ذکریا علیہ السلام مریم کے پاس آتے۔ تو ان کے پاس رزق پاتے۔ اہل تفسیر کہتے ہیں کہ ان کے پاس میوے دیکھے جاتے تھے۔ گرمیوں کے میوے جاڑے میں اور جاڑے کے میوہ گرمیوں میں۔ اور مریم رضی اللہ عنہا بالاتفاق نبی نہ تھیں۔ پس یہ آیت کرامات اولیاء کے منکر پر حجت ہے۔

اور کتاب کشف المحجوب میں ہے کہ خداوند تعالیٰ نے قرآن شریف میں صریح الفاظ میں ہم کو آصف بن برخیا کی کرامت کی خبر دی ہے۔ کہ جب حضرت سلیمانؑ کو اس کی ضرورت ہوئی کہ بلقیس کے تحت کو اس کے آنے سے پہلے وہاں حاضر کر لائے۔ تو خداوند تعالیٰ نے چاہا کہ آصف کی بزرگی لوگوں کو دکھائے۔ اور اس کی کرامت کو ظاہر کرے۔ اور اہل زمانہ کو دکھلا دے۔ کہ اولیاء کی کرامت جائز ہے۔ حضرت سلیمان علیہ السلام نے کہا کہ تم میں سے کوئی ہے کہ بلقیس کے تخت کو اس کے آنے سے پہلے یہاں حاضر کردے۔ قال عفریت من الجن انا اتیك به قبل ان تقدم من مقامك (یعنی میں آپ کے پاس اس کو چشم زدن سے پہلے لادونگا) اس بات سے حضرت سلیمان نے کچھ انکار نہ کیا اور اس کو یہ امر محال معلوم نہ ہوا۔ اور یہ کسی حال میں معجزہ نہ تھا۔ کیونکہ آصف پیغمبر نہ تھے۔ پس بالضرور کرامت ہوگی۔

اور اصحاب کہف کا قصہ اور ان کے کتے کا باتیں کرنا اور ان کا سوتے رہنا۔ اور غار میں دائیں بائیں کروٹ بدلنا۔ یہ بھی کرامات میں ہے۔ قران پاک میں ہے۔ وفقلبهم ذات اليمين و ذات الشمال و کلبهم باسط ذراعيه بالوصيد (اور ہم ان کی کروٹ دائیں بائیں بدلتے رہتے ہیں۔ اور ان کے کتے نے اپنے ہاتھوں کو غار کے چوکھٹ کے آگے پھیلا رکھا ہے۔)

کرامات کا سنت سے یہ ثبوت ہے کہ حدیث میں یوں آیا ہے ایک دن صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا یا رسول اللہ اور ہم کو پہلے لوگوں کی عجائبات میں سے کچھ بیان فرمایئے۔

فرمایا کہ تم سے پہلے تین شخص ایک ساتھ جا جارہے تھے جب رات ہوگئی تو انہوں نے ایک غار کا قصد کیا اور اس کے اندر چلے گئے جب کچھ رات گذری تو پہاڑ پر سے ایک پتھر گرا جس سے غار کا در بند ہوگیا۔ یہ لوگ حیران رہ گئے کہ ہم کو یہاں سے کون شخص نکالے گا۔ مگر ہاں یہ صورت ہوسکتی ہے کہ ہم اپنے اپنے وہ عمل خداوند کریم کی جناب میں پیش کریں کہ جو بے ریا کئے ہوں اور ان کو اپنے شفیع بنائیں۔

ایک نے کہا الٰہی میرے والدین تھے۔ اور میرے پاس دنیا کے مال میں سے سوا ایک بکری کے کچھ نہ تھا کہ جس کو والدین پر خرچ کرتا۔ اس کا دودھ ان کو پلایا کرتا تھا۔ دن بھر لکڑیاں جنگل سے لاتا اور اس کی قیمت سے کھانے کا بندوبست کرتا۔ ایک دن مجھ کو زیادہ دیر ہوگئی۔ یہاں تک کہ میں نے بکری کو دوہا۔ اور ان کا کھانا دودھ میں ملا دیا۔ اتنے میں والدین سوگئے تھے۔ میں دودھ کا پیالہ لے کر کھڑا ہوگیا اس انتظار میں کہ یہ خود بیدار ہوں گے تو دوں گا۔ وہ سوتے رہے۔ یہاں تک کہ صبح ہوگئی۔ پھر وہ بیدا ہوئے اور کھانا کھایا۔ تب میں بیٹھا اور کہا کہ الٰہی اگر میں اس بات میں سچا ہوں تو میری فریاد رسی کر۔ اور پتھر کو سرکا دے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ وہ پتھر ہل گیا۔ اور سرکا کر جس سے روشنی معلوم ہونے لگی۔

دوسرا شخص کہنے لگا کہ الٰہی میرے چچا کی ایک لڑکی تھی۔ جو حسین تھی۔ مجھ کو اس سے محبت پیدا ہوگئی۔ میں اس کو ہر چند بلاتا۔ مگر وہ نہ مانتی تھی۔ یہاں تک کہ ایک مواشرتی کچھ اوپر اس کو بھیجیں۔ حتیٰ کہ وہ مان گئی۔ اور ایک رات خلوت میں جمع ہوئے جب وہ میرے نزدیک ہوئی تو میرے دل میں خدا کا خوف پیدا ہوا۔ اس لئے میں نے اس سے ہاتھ روک لیا۔ الٰہی! اگر میں اس بیان میں سچا ہوں تو اس پتھر کو کھول دے۔ آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں کہ وہ پتھر اور سرک گیا۔ اور شگاف زیادہ ہوگیا۔ مگر اتنا نہ ہوا کہ ہم باہر نکل سکیں۔

تیسرے شخص نے کہا کہ میں نے مزدوروں کو کام پر لگایا ہوا تھا۔ جب وہ کام کر چکے تو ان سب کی مزدوری دے دی۔ مگر ایک شخص گم ہوگیا۔ میں نے اس کی مزدوری کی قیمت سے ایک بکری خرید لی اور اس کے بچوں کی آمد جمع کرتا تھا۔ ایک سال دو سال دس سال بلکہ چالیس سال گزر گئے کہ وہ نہ آیا۔ مگر میں ان کے بچے برابر جمع کرتا رہا۔ آخر ایک دن وہ آیا۔ اور کہا کہ میں نے ایک وقت تمہارا کام کیا تھا۔ تمہیں یاد بھی ہے۔ اب مجھے اس حق اجرت کی ضرورت ہے۔ میں نے اس سے کہا کہ جا یہ سب بکریاں تمہارا حق ہے۔ لے جا۔ اس شخص نے کہا کہ کیا مجھ سے مذاق کرتے ہو۔ میں نے کہا کہ میں مذاق نہیں کرتا۔ سچ کہتا ہوں کہ یہ سب جانور تیری ملکیت ہیں۔ لے جا۔ الٰہی اگر میں اس میں سچا ہوں تو اس پتھر کو اور سرکا دے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ وہ پتھر ایک دم وہاں سے بالکل سرک گیا اور وہ تینوں باہر آ گئے۔ اس واقعہ کو خرق عادت کہتے ہیں۔

دوسری حدیث جریج راہب کی ہے۔ اس کے راوی ابو ہریرہؓ ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ بنی اسرائیل میں ایک درویش تھا جس کا نام جریج تھا۔ یہ شخص مرد مختتی عابد تھا۔ اس کی ماں پردہ نشین تھی۔ وہ ایک دن اپنے فرزند کو دیکھنے آئی اس وقت وہ نماز میں تھا اس نے اپنے حجرہ کا دروازہ نہ کھولا۔ وہ لوٹ گئی۔ دوسرے اور تیسرے دن بھی آئی اور واپس گئی۔ آخر ماں نے تنگ آ کر کہا

کہ خدایا میرے بیٹھے کو رسوا کر اور میرے حق کے سبب اس کو پکڑ۔

اس زمانہ میں ایک بدخو عورت تھی۔اس نے ارادہ کیا کہ میں جریج کو گمراہ کردوں گی۔اس کے حجرہ میں گئی۔جریج نے ادھر توجہ نہ کی۔پھر اس نے راستہ میں ایک چرواہے کے ساتھ صحبت کی۔اور حاملہ ہوگئی۔جب شہر میں آئی کہنے لگی کہ یہ جریج کا حمل ہے۔جب اس نے بچہ جنا۔لوگوں نے جریج کی عبادت خانے کا رخ کیا اور اس کو بادشاہ کے پاس لائے۔جریج نے کہا کہ اے بچے تیرا باپ کون ہے؟ بچے نے کہا۔میری ماں نے تم پر افترا کیا ہے میرا باپ تو چرواہا ہے۔

# ماہ جنوری

| نام ایام | جنوری ۲۰۱۸ء | ربیع الثانی ۱۴۳۹ھ | پوہ ۲۰۷۴ب | مفرد نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در جدی | مواضع قمر | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | | | | برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالت |
| پیر | ۱ | ۱۲ | ۱۸ | ۴ | | | | ۱۱ | سرطان | ۱۳:۰۹ | نثرہ | ۱۳:۰۹ | | ترفع |
| منگل | ۲ | ۱۳ | ۱۹ | ۵ | یورنس مستقیم | | | ۱۲ | | | طرفہ | ۹:۱۸ | ○ | استقبال |
| بدھ | ۳ | ۱۴ | ۲۰ | ۶ | | | | ۱۳ | اسد | ۱۲:۲۲ | جبہۃ | ۵:۳۴ | | |
| جمعرات | ۴ | ۱۵ | ۲۱ | ۷ | | | | ۱۴ | | | زبرہ / صرفہ | ۲:۰۳ / ۲۲:۵۸ | | |
| جمعہ | ۵ | ۱۶ | ۲۲ | ۸ | | | | ۱۵ | سنبلہ | ۱۳:۱۱ | عوا | ۲۰:۲۴ | | اوج |
| ہفتہ | ۶ | ۱۷ | ۲۳ | ۹ | | | | ۱۶ | | | سماک | ۱۸:۲۶ | | |
| اتوار | ۷ | ۱۸ | ۲۴ | ۱ | | | | ۱۷ | میزان | ۱۷:۱۴ | غفرہ | ۱۷:۱۴ | | |
| پیر | ۸ | ۱۹ | ۲۵ | ۲ | | | | ۱۸ | | | زبانہ | ۱۶:۴۱ | | |
| منگل | ۹ | ۲۰ | ۲۶ | ۳ | حضیض شمس | | | ۱۹ | | | اکلیل | ۱۶:۵۳ | ◓ | تربیع دوم |
| بدھ | ۱۰ | ۲۱ | ۲۷ | ۴ | قمر در عقرب | | | ۲۰ | عقرب | ۱:۰۴ | قلب | ۱۷:۳۹ | | ہبوط |
| جمعرات | ۱۱ | ۲۲ | ۲۸ | ۵ | عطارد در جدی | | | ۲۱ | | | شولہ | ۱۸:۵۹ | | |
| جمعہ | ۱۲ | ۲۳ | ۲۹ | ۶ | | | | ۲۲ | قوس | ۱۲:۰۳ | نعائم | ۲۰:۳۸ | | طرح |
| ہفتہ | ۱۳ | ۲۴ | ماگھ | ۷ | | | | ۲۳ | | | بلدہ | ۲۲:۳۵ | | |
| اتوار | ۱۴ | ۲۵ | ۲ | ۸ | | | | ۲۴ | | | | | | |
| پیر | ۱۵ | ۲۶ | ۳ | ۹ | | | | ۲۵ | جدی | ۰۰:۴۱ | ذابح | ۰۰:۴۱ | | وبال |
| منگل | ۱۶ | ۲۷ | ۴ | ۱ | | | | ۲۶ | | | بلعہ | ۲:۴۷ | | |
| بدھ | ۱۷ | ۲۸ | ۵ | ۲ | | | | ۲۷ | دلو | ۱۳:۳۱ | سعود | ۴:۵۲ | ● | اجتماع |
| جمعرات | ۱۸ | ۲۹ | ۶ | ۳ | زہرہ در دلو نیا چاند ☾ | | | ۲۸ | | | اخبیہ | ۶:۴۵ | | |
| جمعہ | ۱۹ | جمادی الاول | ۷ | ۴ | یکم جمادی الاوّل ۱۴۳۹ھ | | | ۲۹ | | | مقدم | ۸:۲۸ | | |
| ہفتہ | ۲۰ | ۲ | ۸ | ۵ | شمس در دلو ﷺ | | | دلو | حوت | ۱:۲۵ | موخر | ۹:۵۰ | | حضیض |
| اتوار | ۲۱ | ۳ | ۹ | ۶ | | | | ۲ | | | رشا | ۱۰:۵۱ | | |
| پیر | ۲۲ | ۴ | ۱۰ | ۷ | | | | ۳ | حمل | ۱۱:۲۶ | شرطین | ۱۱:۲۶ | | |
| منگل | ۲۳ | ۵ | ۱۱ | ۸ | | | | ۴ | | | بطین | ۱۱:۲۸ | | |
| بدھ | ۲۴ | ۶ | ۱۲ | ۹ | شرف قمر | | | ۵ | ثور | ۱۸:۳۸ | ثریا | ۱۰:۵۷ | | شرف |
| جمعرات | ۲۵ | ۷ | ۱۳ | ۱ | | | | ۶ | | | دبران | ۹:۴۸ | ◒ | تربیع اول |
| جمعہ | ۲۶ | ۸ | ۱۴ | ۲ | مریخ در قوس | | | ۷ | جوزا | ۲۲:۳۹ | ہقعہ | ۸:۰۶ | | فرح |
| ہفتہ | ۲۷ | ۹ | ۱۵ | ۳ | | | | ۸ | | | ہنعہ | ۵:۵۰ | | |
| اتوار | ۲۸ | ۱۰ | ۱۶ | ۴ | | | | ۹ | سرطان | ۲۳:۵۶ | ذراعہ / نثرہ | ۳:۰۴ / ۲۳:۵۶ | | ترفع |
| پیر | ۲۹ | ۱۱ | ۱۷ | ۵ | | | | ۱۰ | | | طرفہ | ۲۰:۳۲ | | |
| منگل | ۳۰ | ۱۲ | ۱۸ | ۶ | | | | ۱۱ | اسد | ۲۳:۵۲ | جبہۃ | ۱۷:۰۳ | | |
| بدھ | ۳۱ | ۱۳ | ۱۹ | ۷ | عطارد در دلو چاند گرہن ☽ | | | ۱۲ | | | زبرہ | ۱۳:۳۳ | ○ | استقبال |

# کیا آپ کا برج جدی ہے؟

**اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔**

شمس جب جدی میں داخل ہوتا ہے تو زندگی بلاشبہ بے حد سنجیدہ معاملہ بن جاتی ہے یہی وجہ ہے کہ جدی سے متعلقہ افراد باعقل و باشعور ہوتے ہیں اور ان کی نگاہ ہمیشہ بلندی کی طرف رہتی ہے سارا سارا دن کام کرنے کے باوجود اگر انسان کسی جگہ نہ پہنچ سکے تو ان کے نزدیک یہ کام نہیں بلکہ وقت کا ضیاع ہے۔

یہ جب بہت کم عمر ہوتے ہیں تو اس بات کا فیصلہ نہیں کر پاتے کہ یہ کیا کرنا چاہتے ہیں اپنی صلاحیتوں کے متعلق بھی غیر یقینی کیفیت کا شکار رہتے ہیں لیکن اس بات سے آگاہ ہوتے ہیں کہ مقصد زندگی کا تعین لازمی کرنا چاہئے کیونکہ یہ ایک اہم فیصلہ ہوتا ہے اور یہ فیصلہ وہ اس وقت کرتے ہیں جب اپنے لئے کیریئر کا انتخاب کرتے ہیں اور ایک بار جب کوئی فیصلہ کر لیتے ہیں تو ساری زندگی اسی پر قائم رہتے ہیں اپنے لئے راستے کا انتخاب اور منصوبہ بندی کرتے ہیں اور بلندی پر پہنچنے کے لئے اپنے آپ کو وقف کر دیتے ہیں۔

فطری طور پر یہ ''اونچے لوگ'' ہوتے ہیں دائرۃ البروج کا آغاز برج حمل سے ہوتا ہے اور برج جدی اس دائرے میں سب سے بلندی پر آتا ہے اور زائچے کا دسواں گھر ہے اور یہی وہ مقام ہے جہاں جدی سے متعلقہ شخص رہنا چاہتا ہے اور رہنے کی توقع رکھتا ہے۔

جدی دائرۃ البروج کا دسواں برج ہے جس کا تعلق دنیوی کامیابی سے ہے چنانچہ جدی سے متعلقہ افراد افسر ہوتے ہیں دور بین سی نظر رکھتے ہیں کام سے متعلق بہت آگے کی سوچ رکھنے کے قابل ہوتے ہیں لیکن تفصیلات میں دلچسپی انہی لیتے بلکہ ان کے خیال میں یہ کام ان کے ماتحتوں کا ہوتا ہے۔ چنانچہ انہیں پر اس کام کو چھوڑ دیتے ہیں۔

بلندی پر پہنچنے کے لئے یہ بہت احتیاط سے ''مناسب'' افراد کا انتخاب کرتے ہیں یعنی ایسے لوگوں کو نگاہ میں رکھتے ہیں جو آگے بڑھنے اور ترقی کرنے میں انہیں مدد دے سکیں۔ اپنے افسر کا بہترین دوست بنیں بلکہ افسر کی حمایت میں اپنے ساتھ کام کرنے والے کسی ایسے فرد سے دشمنی بھی مول لے لیتے ہیں جو ان کے خیال میں ٹھیک سے کام کر رہا ہے جدی سے متعلقہ افراد دراصل اپنے کیریئر اور اپنی زندگی سے متعلق ہر چیز کا بہت احتیاط سے تخمینہ لگاتے ہیں۔

زندگی میں آگے بڑھنے کی ابتداء اکثر بہت سست ہوتی ہے۔ جدی کا حاکم ستارہ زحل ہے جو مادی حدود اور فرائض کا ستارہ ہے ہر وہ چیز جس پر زحل حکومت کرتا ہے اس کے حصول میں وقت لگتا ہے یہ پختگی اور بڑھاپے کا ستارہ ہے جدی کا وقت سال کے اس حصے میں آتا ہے جب دن چھوٹے اور راتیں لمبی ہوتی ہیں اور بالکل یہی حال جدی سے متعلقہ افراد کی زندگیوں کا بھی ہوتا ہے کہ وہ اندھیرے میں انتہائی خاموشی سے کام کرتے ہیں۔ یہاں تک کہ صبح نمودار ہوتی ہے اور یہ انتہائی بلندی پر پہنچ چکے ہوتے ہیں اور یہ وقت وہ ہوتا ہے کہ جب زندگی کا آغاز ۴۰ سال کی عمر میں ہوتا ہے۔

جدی سے متعلقہ افراد بے حد جاہ طلب ہوتے ہیں ان کی اس خصوصیت کی وجہ سے انہیں عموماً زیادہ پسند نہیں کیا جاتا تاہم ان میں اچھائیاں بھی بے شمار ہوتی ہیں مگر وہ بظاہر پرکشش نہیں ہوتی ہیں عادات واطوار کے لحاظ سے یہ سنجیدہ اور مہذب ہوتے ہیں ان پر دل کی نہیں بلکہ دماغ کی حکومت ہوتی ہے فیصلہ کرنے اور نتیجے تک پہنچنے میں کافی وقت لگاتے ہیں زندگی کے لئے یہ جس راستے کا انتخاب کرتے ہیں وہ ان کا اپنا ہوتا ہے اور اس کا تعین بہت سوچ سمجھ کر کیا گیا ہوتا ہے یہاں تک کہ بولنے کے معاملے میں بھی یہ سست ہوتے ہیں مگر جو کچھ کہتے ہیں اسے ضرور پورا کرتے ہیں ان کے لفظ ان کا تحریری معاہدہ ہوتے ہیں ان میں احساس ذمہ داری بدرجہ اتم موجود ہوتی ہے اور اگر جدی سے متعلقہ کسی فرد کو یہ بتا دیا جائے کہ فلاں کام اس کی ذمہ داری ہے تو یقین کریں کہ اگر وہ کام انسانی کوششوں سے ہونا ممکن ہے تو اسے یہ ضرور پورا کر دکھائے گا۔

جدی سے متعلقہ افراد کے نزدیک والدین اور خاص طور پر ماں ان کی اولین ذمہ داری ہوتی ہے اس برج سے متعلقہ اکثر افراد جب تک والدین زندہ رہتے ہیں ان کے ساتھ زندگی گزارتے رہتے ہیں اور اکثر یہ ہوتا ہے کہ والدہ کے انتقال کے بعد ہی یہ شادی کرنے اور اپنا گھر بنانے کے متعلق سوچتے ہیں جدی سے متعلقہ لڑکیاں عموماً اپنے والدین کی خاطر اپنی زندگی قربان کر دیتی ہیں۔

جدی سے متعلقہ آدمی جب فیصلہ کر لیتے ہیں کہ اب انہیں شادی کرنی ہے تو وہ شریک زندگی کا انتخاب بہت سوچ سمجھ کر کرتے ہیں اور اس سلسلے میں دل سے نہیں بلکہ دماغ سے سوچتے ہیں باطنی طور پر گھریلو آدمی ہوتے ہیں لہذا ایسی شریک

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | دسواں برج ہے۔ |
| عرصہ پیدائش | دسمبر ۲۳ تا جنوری ۲۰ (اندازاً) |
| عنصر | خاکی |
| ماہیت | منقلب |
| حاکم ستارہ | زحل |
| برج کی علامت | بکرا |



زندگی چاہتے ہیں جو نہ صرف یہ کہ ان کا گھر بنائے بلکہ ان کے حلقے میں ان کی حیثیت کو بڑھانے میں بھی مدد دے سکے اپنے افسر کی بیٹی پر بھی ان کی نگاہ رہتی ہے شادی کر لینے کے بعد یہ پھر علیحدگی کے بارے میں کبھی نہیں سوچتے یہ طلاق پر یقین نہیں رکھتے کیونکہ یہ اپنے آپ کو ایک ''بلند انسان'' خیال کرتے ہیں اور بلند انسان غلطیاں نہیں کیا کرتے اور طلاق صرف اسی صورت میں ہوا کرتی ہے جب شادی غلط شخص سے ہو اور غلط شخص سے یہ شادی نہیں کرتے لیکن اگر کبھی ایسا ہو بھی جائے تب بھی یہ طلاق کو پسند نہیں کرتے کیونکہ یہ محسوس کرتے ہیں کہ انہیں اپنے خاندان' ملنے جلنے والوں اور دوستوں کے لئے ایک مثالی نمونہ ہونا چاہئے اور اس کے ساتھ ہی ساتھ یہ اصولوں اور قوانین پر بھی یقین رکھتے ہیں لہذا ازدواجی زندگی کو برقرار رکھنے کی بھرپور کوشش کرتے ہیں۔

جدی سے متعلقہ شادی شدہ عورتیں بھی بالکل یہی نظریات رکھتی ہیں یہ محبت کرنے والی مثالی اور وفادار بیوی اور ماں ثابت ہوتی ہیں اور اپنے بچوں اور شوہر کے لئے ہر بہترین چیز کی خواہاں ہوتی ہیں شوہر کے کیریئر اور مرتبے کو ترقی دینے کے لئے جو کچھ ان کے بس میں ہوتا ہے وہ کرتی ہیں یہ گھرداری کی زیادہ شوقین نہیں ہوتیں بلکہ گھر کی دیکھ بھال خود کرنے کے بجائے اس مقصد کے لئے کسی کو ملازم رکھنا پسند کرتی ہیں لیکن اس بات کا خیال ضرور رکھتی ہیں کہ گھر کا نظام ٹھیک چلے اور گھر کا نظام چلانے کے لئے ان کے اپنے اصول اور نظریات ہوتے ہیں یہ ایسے لوگوں کو گھر مدعو کرنا اور ان کی خاطر مدارت کرنا پسند کرتی ہیں جو ان کے خیال میں ان کے اپنے کیریئر یا ان کے شوہر کے کیریئر کو آگے بڑھانے میں مدد دے سکتے ہیں اگرچہ یہ خوش مزاج اور ملنسار ہوتی ہیں تاہم دوستوں کے انتخاب میں بہت محتاط ہوتی ہیں۔

جدی سے متعلقہ افراد امراء کو پسند کرتے ہیں اور یہ کہنا غلط نہ ہوگا یہ امارت پرست اور مغرور بھی ہوتے ہیں ان کا مطمع نظر بلندی پر پہنچنا ہوتا ہے اور بلندی پر پہنچ کر جس قسم کے لوگوں سے میل جول رکھنا ہوتا ہے ان سے پہلے سے واقفیت پیدا کر لینا ضرور خیال کرتے ہیں کیونکہ یہ نہیں چاہتے کہ بلندی پر پہنچ کر اپنے آپ کو تنہا محسوس کریں لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ تصویر کا ایک دوسرا رخ بھی ہے جو یہ ہے کہ بلندی پر پہنچنے کے سفر کے دوران جن لوگوں کے ساتھ انہوں نے نفرت انگیز سلوک کیا ہوتا ہے وہ ان کے نفرت انگیز سلوک نہیں بھولتے اور پھر اگر قسمت کی خرابی سے یہ بلندی پر پہنچ نہ سکیں تب بھی اپنے مغرورانداز کو برقرار رکھتے ہیں تا کہ دوسروں پر ان کی اصلیت ظاہر نہ ہونے پائے اور جن لوگوں سے غلط سلوک کر چکے ہیں ان کے سامنے ان کی گردن نیچی نہ ہونے پائے۔

عظیم پروفیسر ''جنگ''، جس کا طالع پیدائش جدی تھا اس نے ایک بار کہا تھا کہ جدی سے متعلقہ افراد انسانی زندگی کی بلندیوں اور گہرائیوں سے آگاہی رکھتے ہیں اس لئے کہ وہ خود پستی سے سفر کا آغاز کر کے بلندی تک پہنچتے ہیں لہذا زندگی کے ہر مرحلے سے واقف ہوتے ہیں جدی کی علامت ♑ ہے جو ایسی بکری کی نمائندگی کرتی ہے جس کی دم مچھلی کی ہے جو جدی سے متعلقہ افراد کے پیچیدہ اور دقیق مزاج کی بڑی درست نمائندگی کرتی ہے بکری پہاڑی پر بڑی آہستگی مگر پورے یقین سے چڑھتی ہے ایک ایک قدم آگے بڑھاتی ہے یہاں تک کہ چوٹی پر پہنچ جاتی ہے تب اسے رک جانا پڑتا ہے کیونکہ اب اس کے لئے یہ لمحہ ایک چیلنج کا ہوتا ہے کیونکہ جدی سے متعلقہ اکثر افراد اس بات کا یقین کرنے کے لئے تیار نہیں ہوتے کہ وہ اپنی قوتوں کی انتہائی حدود پر پہنچ چکے ہیں اور اس سے آگے جانا ممکن نہیں آگے جانے کی کوشش میں وہ صرف نیچے گر سکتے ہیں یہی وجہ ہے کہ اس برج سے متعلقہ اکثر افراد بلندی پر پہنچنے کے بعد انتہائی پستیوں میں جا گرتے ہیں یاد رہے کہ ان کا حاکم ستارہ زحل انسان کے زوال پر بھی حکومت کرتا ہے۔

برج جدی کو جنت کا دروازہ بھی کہا جاتا ہے کیونکہ یہ زائچے میں سب سے بلند مقام ہوتا ہے اور انسان کی انتہائی کامیابیوں اور عروج کی نمائندگی کرتا ہے جدی سے متعلقہ افراد کو جب اس بات کا یقین آ جاتا ہے یا اسے مجبوراً یقین کرنا پڑتا ہے کہ وہ دنیوی ترقی کے معاملے میں انتہائی حدود پر پہنچ چکا ہے تو دنیوی معاملات کو چھوڑ کر روحانی معاملات کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور جنت میں داخلے کے لئے کوششوں کا آغاز کر دیتا ہے اور جب وہ یہ کوشش کرتا ہے تو اس کی زندگی کا انجام خوشگوار انداز میں ہوتا ہے اس وقت وہ اپنے بچوں اور بچوں کے بچوں میں گھرا ہوا معاشرے کا ایک بے حد معزز شخص ہوتا ہے۔

روزمرہ زندگی کے معاملات میں یہ بے حد قدامت پسند اور لکیر کے فقیر ہوتے ہیں وہ ایک یکساں معمول پر چلنا اور ہر روز ایک مقررہ وقت پر یکساں کام کرنا پسند کرتے ہیں اس سے متعلقہ اکثر

آدمی بیس بیس سال تک ایک ہی باربر سے بال کٹواتے ہیں ایک ہی دکان سے کپڑے خریدتے ہیں اور ساری زندگی ایک ہی درزی سے کپڑے سلواتے ہیں تاہم یہ چونکہ منقلب برج سے تعلق رکھتے ہیں اور منقلب بروج عمل سے متعلق ہیں لہٰذا اگر ان کے خیال میں تبدیلی لازمی ہو جائے تو ان سے زیادہ تیزی سے کوئی اور شخص تبدیلی نہیں لاسکتا۔

مثال کے طور پر اگر جدی سے متعلقہ کسی شخص کو اس کا افسر یہ کہہ دے کہ اس کا تبادلہ کسی دور دراز علاقے میں کر دیا گیا ہے تو جتنی تیزی سے یہ سفر کے انتظامات کرلے گا۔ کوئی دوسرا نہیں کرسکتا اور اتنی ہی تیزی اور آسانی سے یہ نئے علاقے اور نئے دفتر کے ماحول سے بھی مانوس ہو جائے گا۔

تاہم جدی سے متعلقہ افراد جو بھی کام کرتے ہیں اس میں تسلسل کے خواہاں ہوتے ہیں کیونکہ اس طرح انہیں یہ احساس رہتا ہے کہ یہ کس مقام پر ہیں جدی سے متعلقہ آدمیوں کی طرح اس برج سے متعلقہ عورتیں بھی اس وقت بڑی تیزی دکھاتی ہیں جب تیزی کی ضرورت ہوتی ہے۔

جدی سے متعلقہ افراد لمبے نہیں ہوتے بلکہ کسی قدر جھکے ہوئے ہوتے ہیں زندگی میں چونکہ ہر معاملے میں اعتدال اور اصول پر چلتے ہیں لہٰذا کافی لمبی عمر تک زندہ رہتے ہیں تاہم ان کا حاکم ستارہ چونکہ سردی پر بھی حکومت کرتا ہے لہٰذا اس برج سے متعلقہ اکثر افراد معمولی نوعیت کی بیماریوں کا شکار رہتے ہیں جن کی وجہ سے سردیوں میں کھانستے رہتے ہیں اور نزلے کا شکار رہتے ہیں تاہم حقیقی معنوں میں یہ بیمار شاذونادر ہی ہوتے ہیں مگر انہیں مکمل طور پر صحت مند بھی نہیں کہا جاسکتا زحل جسم میں ہڈیوں کے ڈھانچے پر حکومت اور یہی جدی سے متعلقہ افراد کے جسم کا کمزور حصہ ہوتا ہے اور اسی سے متعلقہ بیماریوں پر انہیں قابو پانا ہوتا ہے، خاص طور پر بچپن اور جوانی میں صحت کی طرف توجہ دینے کی ضرورت ہوتی ہے لیکن پھر جیسے جیسے عمر بڑھتی جاتی ہے جسم بھی مضبوط ہوتا جاتا ہے۔

شادی کے معاملے میں یہ دوسرے خاکی بروج سنبلہ اور ثور سے متعلقہ افراد سے متاثر ہوتے ہیں ان کے علاوہ مخالف برج سرطان سے متعلقہ افراد کو بے حد پسند کرتے ہیں کیونکہ سرطانی افراد کی گھر بنانے کی خوبی انہیں بے حد پسند ہوتی ہے۔

# تسدیس زہرہ و زحل

زہرہ و زحل کی تسدیس ۱۶ فروری کو صبح ۴ بجکر ۱۸ منٹ پر ہوگی۔ اگر کوئی شخص پاس رہنا نہ چاہے یا میاں بیوی میں سے کوئی خوش نہ رہتا ہو اور علیحدگی تک نوبت آ پہنچی ہو تو اس آیت کو روٹی پر انگشت شہادت سے وقت مقررہ پر لکھ کر اس کو اس وقت کھلا دیں جب کھانے پلانے کا وقت ہوتا ہے۔ انشاء اللہ پھر کبھی چھوڑ کر نہ جائے گا۔ آیت یہ ہے۔

یا ایھا الذین اصبروا رابطو وتقوا الله لعلکم تفلحون

یہ آیت بخار اور خواب کے لئے بھی موثر ہے۔ تپ دق والے کو دوائی یا پانی پر ۲۱ بار دم کر کے پلائیں اور خواب میں ڈرنے والے کے گلے میں لکھ کر باندھ دیں۔

# تسدیس شمس و زحل

مشکلات دینوی سے نجات حاصل کرنے کے لئے خواہ وہ کسی بھی قسم کی کیوں نہ ہوں تسدیس شمس و زحل میں عمل کریں اس سال یہ نظر ۲۵ فروری کو رات ۱۰ بجکر ۴۵ منٹ پر قائم ہوگی۔ اس وقت سے فائدہ اٹھانے کے لئے اور دفع امراض، دفع وبا، دفع بلا، دفع دشمن، دفع مصائب اور ناگہانی حادثہ یا خوف سے بچنے کے لئے ایک موثر طریقہ بیان کرتا ہوں۔ جو شخص جس مقصد کے لئے کرے گا کبھی ناکام نہ رہے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

**اَلبَاطِن** اکیس تسبیح طعام یا آب شیریں پر پڑھ کر دم کریں اور تمام اہل خانہ کو کھلائیں۔ انشاء اللہ اس اسم معظم کی برکت سے تمام گھر والے پناہ میں آجائیں گے اور کوئی بلا یا علت ان تک نہ پہنچ سکے گی۔

یہ عمل کسی بھی وقت شمس و زحل کی تسدیس قائم ہونے پر کیا جاسکتا ہے۔




**آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہوتو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں**

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل ۔ع ۔ی

پیدائش:- مارچ۲۱ تا اپریل۲۰

اس ماہ زندگی میں ذاتی مصروفیات بڑھ جائیں گی۔اس ماہ کیرئیر بنانے اور ملازمت پیشہ افراد کوتبدیلی محسوس ہوگی ان کاٹرانسفر ہوگا یا پھرترقی ہوکرکسی دوسرے شعبے میں جائیں گے۔والدین کی طرف سے امدادمل سکتی ہے۔

مریخ ۲۷تاریخ تک زائچے کے آٹھویں گھر میں رہے گا- کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے ساتھ مالی امور میں زائد دلچسپی لیں- یہ وقت ذہنی خرابی لاتا ہے۔اپنی خواہشات کو پورا کرنے کا رجحان ہوگا- مگرطریقہ غلط انداز سے ہوگا۔دوسروں کوتکلیف ملے گی۔اس ماہ جوروپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل بھی جائے گا- اس وجہ سے شریک زندگی سے جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافی مسائل جنم لیں گے- ذہنی ٹینشن ملے گی- غصہ' جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے- اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں، گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے- مریخ ۲'٦'١١'١٧' ٢٢'٣١ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا- تاہم٤'١٩'٢٦تاریخ کو محتاط رہیں- ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے-

٨تاریخ کوشمس مشتری تسدیس اورزہرہ مشتری کی تسدیس ہوگی- کسی قریبی شخص کی وجہ سے مالی فائدہ حاصل کریں گے- ان کی زندگی میں کسی نئے شخص کا اضافہ ہورہا ہے- جس کی وجہ سے خوشیاں حاصل ہونگی- محبت کے معاملات ہوں شادی' نسبت کے لئے یہ ماہ خاص طور پران امور کی طرف لے جائے گا- جس سے زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو گا جوسوچ اور خیالات کے انداز کو تبدیل کردے گا- ان دنوں سیروتفریح یا کاروباری معاہدات کے لئے اندرون یا بیرون ملک سفر کیا تو یہ آپ کے لئے ایسا امتحان ثابت ہوسکتا ہے کہ جس سے قسمت بدل سکتی ہے- ان دنوں کوئی خط یا خبر سے خوشی ملے گی-

زہرہ١٩تاریخ تک وتدالسماء پر موجود رہے گا۔اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہو گا۔یہ جاہ طلب اورمہم جوافراد کی موافقت میں ہوگا- دراصل یہ ماہ ان عورتوں اورلڑکیوں کے لئے بھی بے حدخوش قسمت ثابت ہوگا جوکسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں- وہ افراد جوملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کوآگے بڑھانا چاہتے ہیں ان کے لئے زہرہ کی سعد تاریخیں موافق ثابت ہونگی- تاہم ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ٦'١١'١٧'٢٢'٢٧ تاریخ موافق ثابت ہو گی - اس برج سے متعلقہ افراد عموما" ایسی سرگرمیوں اوردلچسپیوں کوبے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب' گروپ'لائبریری' سوشل گروپ یا محفل میں شریک ہونا پڑے- اس کے علاوہ انہیں معاشرتی فلاح سے بے حد دلچسپی ہوتی ہے۔تاہم زہرہ٢'٩'٢٥ تاریخ کوغیر موافق نظرات کے تحت ہوگا لہذا ان دنوں احتیاط نہ برتی تو اپنے لئے بڑی آسانی سے مشکلات پیدا کرلیں گے۔اگرچہ گھریلو زندگی خوشگوار ہوگی مگر دوسروں کے جذباتی مسائل کی وجہ سے فکروپریشانی رہے گی-

٢٥تاریخ کوعطارد ومشتری کی تسدیس ہو گی- یہ وقت اہم کاروباری معاملات' خریدوفروخت یا نیا کاروبار شروع کرنے کے لئے اہم ثابت ہوگا- اس وقت کسی کے ساتھ لمبی مدت کی سرمایہ کاری یا کسی اہم پروڈکٹ کی مارکٹینگ کرنے کے لئے مالی فائدہ لائے گا- اگرآپ جائیداد یازمین یا پراپرٹی کا کام کرتے ہیں تواس وقت جوبھی خرید و فروخت

کریں گے اس میں مالی فائدے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔اس ماہ تجربہ کار افراد کے ساتھ مل کر کام کریں یا ایسی انجمنوں میں شمولیت اختیار کریں۔

عطارد نویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۲ تاریخ کو زائچے کے وتد السماء پر داخل ہوگا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط و کتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۴، ۹، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق گفت شنید کرنے والوں میں آپ بھی شامل ہیں یا کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ کو مدعو کیا ہے تو ان تاریخوں کا انتخاب کریں کیونکہ عطاردی نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کریں گی اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دیں گی۔ تاہم اگر آپ ۷، ۲۳، ۳۰ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کر لیں۔ قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ لینا ہے تو شارٹ کٹ اختیار کرنے سے گریز کریں۔




ثوری افراد اس ماہ جس جگہ کام کرتے ہیں وہاں اہمیت کھو دیں گے۔ کاروباری لین دین اور روپے کے معاملات میں دشواری محسوس کریں گے۔ بیرون ملک تعلیمی و دیگر نوعیت کے کاموں میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ تاہم ہر کام میں ذہنی دباؤ ملے گا۔

زہرہ ۱۹ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد دسویں گھر میں داخل ہو گا۔ چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا ہو یا تفریحی نوعیت کا ہو موافق ثابت ہوگا۔ درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔ اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جا رہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہو گا۔ زہرہ اس ماہ کی ۶، ۱۱، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہٰذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے زیادہ موافق ثابت ہوگا۔ اس سلسلے میں آپ سفر بھی کریں گے۔ کچھ خوشگوار نوعیت کی خبریں اور واقعات آ سکتے ہیں۔ تاہم ۲، ۹، ۲۵ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۸ تاریخ کو شمس مشتری تسدیس اور زہرہ مشتری کی تسدیس ہوگی۔اس دن خاص طور پر جاہ طلبی کے معاملات کے علاوہ کاروباری اور شراکتی معاہدات کے لئے جو کوششیں کریں گے ان میں خاطر خواہ فائدہ دیکھنے میں آئے گا۔ تاہم کام اور کاروبار کے علاوہ زمین کی خریداری کے ذریعے سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ لوگ ان دنوں آپ کا بھرپور ساتھ دیں گے۔روپیہ لگانے اور نئے ذرائع کے حصول کی کوشش کچھ نہ کچھ فائدہ دیں گی۔ ان دنوں اچانک خوشیاں ملیں گی۔ کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل ہو رہا ہے۔ صحت کے معاملات کو کسی صورت نظر انداز نہ کریں گم ہوا مال یا ترکہ اچانک ملنے کی توقع ہے۔ نئی رشتہ داری قائم ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

عطارد آٹھویں گھر میں موجود ہو گا اور ۱۲ تاریخ کو زائچے کے نویں گھر میں آ جائے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آ گاہی فراہم کرے گا۔ یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ خط و کتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر ہو ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ وسط ماہ کے بعد اپنے کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات، تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل ہوگی۔ یہ وقت بہتر ملازمت حاصل کرنے کے سلسلے میں خط و کتابت یا دوسرے کے ذرائع سے اپنا راستہ بنانے اور رابطے کرنے بھی فائدہ مند ثابت ہونگے۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۴، ۹، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۵ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تسدیس ہو گی۔ایسے تمام معاملات جن میں خاندانی جائیداد یا لوگوں کی مہربانیاں شامل ہونگی وہ روزگار یا مالی امور میں کامیابیاں لائیں گی۔ لوگ کاروباری امور میں آپ کا ساتھ دیں گے۔ عقل و شعور سے کام لیا اور اپنی صلاحیتوں کو بھرپور استعمال کیا تو زندگی میں تبدیلی لانے کے امکانات موجود ہیں۔ کسی قریبی شخص کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ اب دور ہو جائے گی۔

مریخ ۲۷ تاریخ تک طالع کے مقابل رہے گا۔لہٰذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے۔ وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی۔ اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیر و تفریح بھی زائد رہے گی۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تفریحی سرگرمیوں اور زندگی کے لطیف پہلو پر توجہ دینے کے لئے آپ کے پاس زائد وقت اور روپیہ دونوں چیزیں ہونگی۔ کو ابھی رجحانات تخلیقی اور آرٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں بھی ہونگی۔ چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میداں کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا

وقت آ پہنچا ہے۔ وہ افراد جو بہت چمک دمک رکھنے والے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے۔ مریخ ۲'۶'۱۱'۱۷'۲۲'۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۴'۹'۱۴'۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔

## برج جوزا۔ ستارہ عطارد

حروف:۔ ک۔ق



پیدائش:۔ مئی ۲۲ تا جون ۲۱

چنانچہ اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت کیریئر اور جاہ طلبی کے معاملات میں اپنی کوششوں کا آغاز کر دیں۔

زہرہ ۱۹ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ زائچے کے اس گھر میں ہوگا جس کا تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔ اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ جائیداد کے معاملات کے لئے یہ ماہ موافق ثابت نہ ہونگے۔ چنانچہ اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو اس وقت ڈیل یا روپیہ خرچ نہ کریں بلکہ زہرہ کے نویں گھر میں داخلے کے بعد جو فیصلہ کرنا ہو کریں۔ وہ افراد جو شادی شدہ ہیں یا جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہر حال ۶'۱۱'۱۷'۲۲'۲۷ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی کسی نہ کسی وجہ سے شریک زندگی سے کچھ عرصے سے علیحدگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا زبردست امکان ہے کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔ اس قسم کی بات اس دن ہوسکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۸ تاریخ کو شمس مشتری تسدیس اور زہرہ مشتری کی تسدیس ہو گی۔ قریبی رشتہ داری اور تعلقات میں نئے لوگوں کا اضافہ ہوگا۔ یہ ماہ کسی شخص کی آمد سے زندگی میں تبدیلی اور محبت کا عنصر آئے گا۔ اس کے ساتھ ساتھ خوش بختی اور خوشیاں حاصل ہونگی۔ عزیز و اقارب کے ذریعے مالی فائدہ اٹھانا یا بھائیوں کے ساتھ مل کر کاروبار کو وسیع کرنا یا انعامی اسکیموں میں حصہ لینا بھی بہتری لائے گا۔ یہ دن محبت کے معاملات میں انتہائی جذباتی واقع ہونگے یعنی آپ رشتہ داروں میں اپنی پسند کی شادی کرنا چاہیں گے۔ اس سلسلے میں ذہنی طور پر دباؤ اور بے چینی محسوس کریں گے۔

عطارد طالع کے مقابل ہوگا اور ۱۲ تاریخ کو زائچے کے آٹھویں گھر میں آجائے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی امور کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا۔ یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ خط و کتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ اس ماہ کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات، تحریری یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل ہوگی۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۴'۹'۱۵'۲۱'۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۵ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تسدیس ہو گی۔ آپ کا زیادہ تر وقت رشتہ داروں کے مطالبات پورے کرنے میں لگے گا، بلکہ ان کے ذاتی کاموں کے لئے زیادہ وقت صرف کرنا پڑے گا۔ گھر اور والدین سے متعلقہ امور کی طرف توجہ دیں اس وقت کی اہم نوعیت تعلقات کی تجدید ہونا ہے۔ نئے رشتے بنیں گے جو گھر میں خوشی کا باعث ہونگے۔ کاروباری معاہدات موافق رہیں گے۔ گھر یا زمین کی خریداری موافق رہے گی۔

مریخ ۲۷ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا۔ جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہو جائے گی اور اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ دفتر میں آپ کی پوزیشن اچھی ہے اور آفیسران آپ کے کام سے مطمئن بھی ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں یا وہ جو کسی موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ جو اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۲'۶'۱۱'۱۷'۲۲'۳۱ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھا سکیں گے۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۴'۹'۱۴'۲۶ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

## برج سرطان۔ ستارہ قمر

حروف:۔ ح۔ہ



پیدائش:۔ جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ سرطان سے متعلقہ زیادہ تر افراد میرث و ترکہ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ

کریں گے۔ اس ماہ سفر کرنے کا موقع ملے گا۔ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے۔ وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے اب حل ہوتے محسوس ہونگے۔

عطارد چھٹے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۲ تاریخ کو ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ کاروبار یا روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہو جائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہو جائے گی۔ اس ماہ روزگار اور مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں گے۔ عطارد کی موجودگی کی وجہ سے آپ کی زیادہ تر توجہ روزگار اور کام کے معاملات پر مرتب ہوگی۔ اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر با آسانی قابو پا سکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔ تمام افراد کے لئے بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں اور پھر ایک مضبوط اور مستحکم بنیاد قائم کرنے کی طرف توجہ دیں تاکہ اسی بنیاد پر مستقبل میں منصوبوں کی تعمیر کر سکیں۔ تاہم عطارد ۴، ۹، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخوں میں سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ وہ افراد جو نئی ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔

۸ تاریخ کو شمس مشتری تسدیس اور زہرہ مشتری کی تسدیس ہوگی۔ اس وقت اپنے خیالات کا اظہار برملا کریں گے جن لوگوں کے ساتھ مخالفتیں چلی آ رہی تھیں۔ یا جہاں سے دشمنی شروع ہوئی تھی اس کی جڑ تک پہنچ جائیں گے اور اپنی تمام اختلافی مسائل کو حل کرنے کی آپ میں صلاحیت موجود ہوگی۔ قانونی طور پر جن مسائل میں گھرے ہوئے تھے اب ان سے نکلنے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ اپنے اندر کی برائیوں کو نکالنے کے لئے اس وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ اس جو بھی بیماری یا تکلیف ہوگی وہ آپ کی اپنے رویہ اور عادات کی وجہ سے ابھرے گی۔

ستارہ زہرہ ۱۹ تاریخ تک طالع کے مقابل رہے گا۔ اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے کچھ مشکلات لائے گا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۶، ۱۱، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ کا انتخاب کریں کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ تاریخیں محبت کے معاملات کے لئے بھی موافق ثابت ہوگی۔ زہرہ جب آٹھویں گھر میں داخل ہوگا تو ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثہ مصروفیت پیدا کریں گے۔ ایسے کام جس میں کچھ لو اور کچھ دو کا معاملہ ہوتا ہے اس کے لئے زہرہ موافقت میں ہو گا۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر پالیسی یہ ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں کام کریں ویسے لوگوں کو ہم رائے بنانا اور ان کا دل جیتنا اتنا مشکل نہ ہوگا۔ بیرون ملک سے کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل ہوگا۔ یا پھر باہر سفر کرنے کا بہانہ بن جائے۔ مالی خطرات مول نہ لیں اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔

۲۵ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تسدیس ہو گی۔ آپ میں جلد روپیہ کے حصول کی خواہش پیدا ہوگی یعنی انعامی اسکیموں میں حصہ لے کر خوش بختی کی راہ ہموار کریں گے۔ قریبی عزیز رشتہ دار بھی اپنے کسی کام میں ساتھ شامل کریں گے۔ سفر کے امکانات ہیں زائد سوشل سرگرمیاں مصروفیت لائیں گی۔ اس وقت اعلیٰ طبقہ کے افراد جو ذمہ دار عہدہ پر فائز ہوں ان سے کام نکلوانے کا بہتر وقت ہے۔ نئی اسکیم یا کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئے معاہدات اہم ثابت ہونگے۔

مریخ ۲۷ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا۔ اس ماہ باقوت اثرات مرتب کرے گا۔ اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں کی موافقت میں ہوگی۔ مریخ ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو انعامی اسکیموں، کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں۔ تاہم ۴، ۱۹، ۲۶ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اس کے علاوہ غلطیاں بھی کر سکتے ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی نشاندہی کر رہا ہے۔ غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی و نسبت کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت گوں نا گوں واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت، مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات بہت اہمیت کی حامل ثابت ہو سکتی ہے۔ اس سلسلے میں ۲، ۶، ۱۱، ۱۷، ۲۲، ۳۱ تاریخ اہم ثابت ہو گی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں لا سکتی ہیں۔ اس ماہ کے وسط میں پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ تر توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہو گا۔

## برج اسد۔ ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ اپنے ماحول میں تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار ہونگے۔ شادی یا نسبت کے مواقع آئیں گے۔ کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی۔

مریخ ۲۷ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مددآور ثابت ہوگا۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی سے گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہٰذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔ اگر آپ کے بچے ہیں تو چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار

کریں گے۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنادے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت کرنی ہے یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ مریخ ۲،۶،۱۱،۱۷،۲۲،۳۱ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

۸ تاریخ کو شمس مشتری تسدیس اور زہرہ مشتری کی تسدیس ہوگی۔ مالی معاملات میں پوری طرح محتاط رہیں۔ قریبی رشتہ داروں کے ساتھ تعلقات کو از سر نو قائم کرنے میں آسانی ہوگی۔ اپنی آرزوں کی تکمیل اس وقت ممکن ہے۔ اپنی بات کا اظہار جس خیال سے کریں گے وہ بات پوری ہوجائے گی۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ تاہم خاندانی رشتہ داری میں سفر کی نشاندہی ہورہی ہے۔ ایک دوسرے کے ساتھ مل بیٹھنے کا موقع ملے گا اور ہوسکتا ہے کہ بہت سی باتیں کھل کر سامنے آئیں گی۔

زہرہ ۱۹ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اس کے بعد ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہٰذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں، جبکہ وہ افراد جنہیں کام اور روزگار کے معاملات میں یا دفتر میں مشکل حالات کا سامنا ہو رہا ہے وہ وسط ماہ کے بعد حالات میں بہتر تبدیلی دیکھیں گے۔ دوسری طرف وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آجائے گی۔ لیکن ان کو کوئی پزیرائی نہیں ملے گی۔ دراصل بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ نفسیاتی لحاظ سے اس وقت گہرے جذباتی تضادات بھی ابھر کر سامنے آسکتے ہیں ان مسائل کو پس پشت ڈالنے کے بجائے انہیں حل کرنا آپ کے حق میں مفید ہوگا۔ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف ہے۔ اور ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانے کے لیے یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں بھی بہت سرگرمی اور جوش پیدا ہوجائے گا۔ باہر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ اس ماہ کی ۶،۱۱،۱۷،۲۲،۲۷ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۲۵ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تسدیس ہو گی۔ ذاتی یا کاروباری مشترکہ مالی معاملات پر مکمل کنٹرول حاصل کر سکیں گے۔ امکان ہے کہ اس وقت زندگی میں کوئی اہم قدم اٹھائیں گے یہ وقت مالی معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ ہر معاملے کو نمٹانے کی حکمت عملی موجود ہوگی اور کوئی بھی رکاوٹ یا پابندی جس کا تعلق شاید گھر یا کیریئر کے معاملات سے ہوگا اب واضح ہوجائے گا اور اسے دور کرنا آسان ہوگا۔

عطارد زائچے کے پانچویں گھر میں ہوگا اور اس کے بعد ۱۲ تاریخ کو چھٹے گھر میں داخل ہوگا چنانچہ یہ وقت سوشل ملاقاتوں، روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے اور پرانے دوستوں سے تعلقات کی تجدید کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس وقت آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں کی طرف رہے گی اگر ان سرگرمیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا نئے خیالات پر عمل کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت ان مقاصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ پانچویں گھر میں موجودگی زائد خوش بختی لائے گی۔ اگر انعامی اسکیموں، کھیلوں اور ایسے مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش قسمتی کی ضرورت ہوتی ہے تو یہ وقت ان معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا ۴،۹،۱۵،۲۱،۲۶ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ وہ افراد جو تعلیم اور تدریسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اس وقت ترقی کا موقع ملے گا۔ بچوں کی صحت اور بہتری سے متعلقہ تمام معاملات کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔



## برج سنبلہ۔ ستارہ عطارد

حروف: پ۔ غ



پیدائش:۔ اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اس ماہ سے بہتر حالات سے واسطہ پڑے گا جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو ذاتی کام شروع کرنا چاہتے ہیں یا وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت کامیابی لائے گا۔ نئے رشتے بنیں گے۔

عطارد زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۲ تاریخ کو پانچویں گھر میں آجائے گا اس دوران یہ آپ کو ذہنی لحاظ سے مستعد کردے گا۔ نئے خیالات اور نظریات عطاء کرے گا اور آپ کی موجودہ سرگرمیوں اور دلچسپیوں میں رنگ پیدا کردے گا۔ ان دنوں میں آپ خلاف معمول زیادہ نقل و حرکت کریں گے اور زیادہ تر وقت گھر سے باہر گزرے گا۔ اس وقت رسل و رسائل اور خط و کتابت آپ کی زندگی میں اہم کردار ادا کرے گی۔ اس سلسلے میں ۴،۹،۱۵،۲۱،۲۶ تاریخ خاص طور پر اہم ثابت ہوگی یہ تاریخیں اہم قانونی اور آفیشل معاملات طے کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگی۔ ادبی محفل یا تحریر و تقریر یا مقابلہ وغیرہ کے لحاظ سے تسلی بخش نتائج لائے گا اور اگر آپ نئی قسم کی مشینری اور محنت و وقت بچانے والے آلات کی خریداری کا ارادہ رکھتے ہیں تو گھوم پھر کر ان سے متعلق معلومات حاصل کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ نیا کاروباری معاملہ ہو یا اس سے متعلق گفت شنید یا اپنے نئے دفتر کی خریداری یا اسے بنانے سے متعلق کسی تعمیراتی افراد سے اہم معاملے پر گفتگو کرنا بے حد مدد آور ثابت ہوگا۔ عطارد ۷،۲۳،۳۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا ان تاریخوں میں کسی بھی نئے کام یا

معاملے کو آگے بڑھانے سے قبل خوب اچھی طرح سوچیں اور التواء یا مشکلات کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہیں۔

۸ تاریخ کو شمس مشتری تسدیس اور زہرہ مشتری کی تسدیس ہوگی۔ اس دن کے نزدیک کیریئر کے معاملات، جاہ طلبی کے امور میں اچانک کسی فرد کی طرف سے پیشکش ملے گی۔ باحیثیت افراد کے ذریعے مالی پوزیشن بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ اپنے والدین کے ساتھ مل کر ماحول کو خوشگوار بنانے کے لئے خرچہ کریں۔ تاہم شریک زندگی کی خوش بختی کی وجہ سے مالی فائدہ حاصل ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔ شراکت داری کے امور میں اچانک نئے لوگوں سے روشناسی ہوگی اور اپنے کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئے معاہدات کریں گے۔ ان دنوں کام سے متعلق حتمی فیصلہ کیا تو اس کے بہتر نتائج دیکھیں گے۔

زہرہ ۱۹ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ لہٰذا محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر و تفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت پر خوش ثابت ہوگا۔ زہرہ ۶، ۱۱، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ لہٰذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں اور محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی آئے گی۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے یا جو نئے افراد زندگی میں داخل ہونگے وہ ان معاملات میں آپ کے ہم خیال نکلیں گے۔ ایسے افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت خوش بختی لائے گا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں۔ تاہم زہرہ ۲، ۹، ۲۵ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں۔

۲۵ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تسدیس ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر کاروباری معاہدات، قانونی مشورہ حاصل کرنے، تحریری کاموں کو مکمل کروانے اور باحیثیت لوگوں سے رابطہ قائم کرنے میں مدد آور ثابت ہوگا۔ ایسے کام جن میں جائیداد اور روپیہ لگا ہوا ہے تو اس سے متعلقہ حسابات اور منافع سے متعلق معلومات رکھیں۔ رسل و رسائل اور پبلشنگ کے کاموں کے لئے موزوں، گھر اور زمین کی خریداری کریں یا اس سلسلے میں معلومات اکھٹی کریں۔ روحانی علوم اور مطالعہ سے ذہنی سکون حاصل ہوگا۔

مریخ ۲۷ تاریخ تک زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا۔ اس کی موجودگی خاندانی رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں ضروری تبدیلی سے واسطہ پڑے گا۔ اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا بلکہ بھائیوں کے قریبی دوستوں کے ساتھ تعلقات میں اضافہ ہوگا۔ محبت کے معاملات میں بہتری آئے گی۔ رشتہ ہوجائے گا۔ سوشل سرگرمیوں میں قریبی افراد سے مدد ملے گی۔ آپ ہر کام باقوت اور باصلاحیت طریقے سے کریں گے۔ پرانی غلطیوں کا ازالہ کریں گے۔ خرید و فرخت اور مکینکل اور مشینری کی خریداری یا کسی انعامی اسکیم میں حصہ لینا بہتر ثابت ہوگا۔ کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشوونما ہوگی باقوت قدم اٹھانے میں بھی آسانی رہے گی۔ بلکہ خود اعتمادی بھی پیدا ہوگی۔ مریخ ۲، ۶، ۱۱، ۱۷، ۲۲، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۴، ۱۹، ۲۶ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔

## برج میزان ۔ ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ٹ۔ر۔ط



پیدائش:۔ ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

اس ماہ ہر دلعزیزی میں اضافہ ہوگا۔ چنانچہ اہم اور بارسوخ افراد کو متاثر کرنا اور ان پر موافق اثر ڈالنا آپ کے لئے مشکل نہ ہوگا اور اگر اہم کاموں کو لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق ثابت ہوگا۔

زہرہ ۱۹ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد پانچویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر پر باقوت کواکب کا دباؤ ہے۔ گھریلو اور خاندانی معاملات پر خوش قسمت اور موافق اثر مرتب ہورہے تھے۔ جس میں والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو وسط ماہ کے بعد حالات بہتر ہوجائیں گے۔ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ گھر کی از سر نو آرائش اور گھر میں چند نئی اشیائے تعیشات کے اضافہ اور اپنے آس پاس کے ماحول کو بہتر بنانے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پاجائیں گے اور وہ افراد جو بچوں کی وجہ سے گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے آسانی رہے گی۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۶، ۱۱، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

۸ تاریخ کو شمس مشتری تسدیس اور زہرہ مشتری کی تسدیس ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر اہم تعلقات بنانے، دوستوں کے ذریعے کام حاصل کرنے اور ایسے مالی کاموں کی طرف توجہ دیں جس کے لئے آپ پرامید ہونگے۔ یہ وقت اہم لوگوں سے تعاون حاصل کرنے، اپنے مقاصد کو پورا کرنے کے لئے بینک سے قرضہ حاصل کرنے قانونی امور میں مشورہ لینے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔ اس وقت جن نئے لوگوں سے متعارف ہونگے۔ وہ بھی اہم کام سرانجام دیں گے۔ مالی فائدہ حاصل کرنے کے کسی بھی موقع کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔

مریخ ۲۷ تاریخ تک خانہ مال میں رہے گا۔ یعنی کاروباری لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ حالات اس ماہ آپ کو بہترین سرمایہ کاری کرنے کا موقع دیں گے۔ روپیہ کمانے میں پوری مدد کرے گا۔ اخراجات کا بھاری بوجھ

# لــــوح زحـــل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یادرکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمد اد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جا سکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

# خواب اور اس کی حقیقت

حضرت امام بخاریؒ نے بخاری شریف میں ایک باب کتاب التعبیر بھی تحریر فرمایا ہے۔ جس میں تمام روایات خوابوں کی اور تعبیروں کے متعلق ہے۔ آج ہم امام بخاری کی انہی روایات سے مستفیض ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمیں نیک اعمال کی توفیق عطا فرمائے آمین۔

## رات کو خواب دیکھنا

محمد بن سیرین نے حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت کیا ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا مجھے کلام کی کنجیاں عطاء فرمائی گئیں اور رعب کے ساتھ میری مدد فرمائی گئی اور میں رات کے وقت سویا ہوا تھا جب کہ میرے پاس زمین کے خزانوں کی کنجیاں لائی گئیں یہاں تک کہ میرے ہاتھ پر رکھ دی گئیں حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ تو چلے گئے اور آپ حضرات ان خزانوں کو منتقل کر رہے ہیں۔

یعنی رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مجھے زمین کی کنجیاں عطاء فرمادی گئی ہیں معلوم ہوا کہ آپ ﷺ کو پروردگار عالم نے زمین کا مالک بنا رکھا ہے یہ ملکیت مجازی اور عطائی ملکیت ہے ورنہ حقیقی مالک تو خدا کے سوا کوئی نہیں اور نہ ہی کوئی ہوسکتا ہے۔ ہاں یہ عطائی ملکیت کے لئے ہی اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ اے میرے محبوب ﷺ انا اعطینك الکوثر ۵ ہم نے آپ ﷺ کو کوثر عطا فرمایا ہے نبی کریم ﷺ کے خداداد اختیارات کا انکار کرنا خدا کے دین کا منکر ہونا ہے اور اس کا سبب عداوت رسول ﷺ کے سوا اور کیا ہے۔ خدائے ذوالجلال رسول ﷺ دشمنی کی بیماری سے ہر مسلمان کو محفوظ رکھے اپنے دین کا منکر ہونے سے بچائے۔

نافع نے حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا مجھے رات کے وقت کعبۃ اللہ کے پاس خواب دکھایا گیا پس میں نے ایک گندمی رنگ کے خوبصورت آدمی کو دیکھا جیسے تم گندمی رنگ کے خوبصورت آدمی دیکھتے ہو اس کے بڑے خوبصورت گیسو تھے جیسے تم نے کسی آدمی کے دیکھے ہوں گے اس نے کنگھی کی ہوئی اور پانی ٹپک رہا تھا وہ دو آدمیوں کا سہارا لئے ہوئے یا دو آدمیوں کے کندھوں کا سہارا لئے خانہ کعبہ کا طواف کر رہا تھا۔ پس میں نے پوچھا کہ یہ کون ہے کہا گیا یہ مسیح ابن مریم ہیں پھر میں نے ایک گھنگھریالے بالوں والے آدمی کو دیکھا جو داہنی آنکھ سے کانا تھا گویا وہ پھولا ہوا انگور تھی میں نے سوال کیا یہ کون ہے چنانچہ کہا گیا کہ یہ مسیح دجال ہے۔

## دن کے وقت خواب دیکھنا

ابن عون نے ابن سیرین سے روایت کی ہے کہ دن کا خواب بھی رات کے خواب کی طرح ہے۔ اسحاق بن عبداللہ بن ابوطلحہؒ نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرماتے سنا کہ رسول اللہ ﷺ حضرت ام حرام بنت ملحان کے پاس تشریف لے جایا کرتے تھے اور وہ حضرت عبادہ بن صامتؓ کے نکاح میں تھیں بس ایک روز آپ ﷺ ان کے پاس تشریف لے گئے تو انہوں نے آپ ﷺ کو کھانا کھلایا اور وہ آپ ﷺ کے سر مبارک کو سہلانے لگیں تو رسول اللہ ﷺ کو نیند آ گئی۔ جب آپ ﷺ نیند سے بیدار ہوئے تو آپ ﷺ ہنس رہے تھے۔ حضرت ام حرام فرماتی ہیں کہ میں عرض گذار ہوئی یا رسول اللہ ﷺ آپ کو کس چیز نے ہنسایا ہے فرمایا کہ مجھے میری امت کے کچھ لوگ دیکھائے گئے جو اللہ کی راہ میں جہاد کر رہے ہیں اور اس سمندر کے سینے پر اس طرح سوار ہیں جیسے بادشاہ تختوں پر یا بادشاہوں کی طرح جو تختوں پر ہوں (یہ اسحاق راوی کا شک ہے) فرماتی ہیں کہ میں عرض گذار ہوئی کہ یا رسول اللہ ﷺ دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ مجھے ان میں شمار فرمائے۔

چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے ان کے لئے دعا کی اور سر رکھ کر سو گئے پھر جب بیدار ہوئے تو آپ ﷺ ہنس رہے تھے میں نے عرض کی کہ یا رسول اللہ ﷺ آپ کو کس چیز نے ہنسایا ہے۔ فرمایا مجھے میری امت کے کچھ لوگ دکھائے گئے۔ جو اللہ کی راہ میں جہاد کر رہے ہیں پھر اسی طرح فرمایا جس طرح پہلے فرمایا تھا۔ ان کا بیان ہے کہ میں عرض گذار ہوں یا رسول اللہ ﷺ دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ مجھے ان میں شمار فرمالے۔ فرمایا کہ تم پہلے گروہ میں ہو پس یہ حضرت معاویہ بن ابوسفیانؓ کے زمانے میں سمندری جہاز پر سوار ہوئیں اور جب سمندر سے باہر نکلیں تو اپنی سواری سے گر کر جاں بحق ہو گئیں۔

## عورتوں کا خواب دیکھنا

ابن شہاب نے ابن زید بن ثابتؓ سے روایت کی ہے کہ انصار کی ایک عورت حضرت ام العلاءؓ جنہوں نے رسول اللہ ﷺ سے بیعت کی تھی۔ انہوں نے بتایا کہ مہاجرین کو قرعہ اندازی کے ذریعے تقسیم کیا گیا وہ فرماتی ہیں کہ حضرت عثمان بن مظعون ہمارے حصہ میں آئے اور ہم نے انہیں اپنے گھر میں اتارا چنانچہ وہ اس بیماری میں مبتلا ہو گئے۔ جس میں انہوں نے وفات پائی تھی جب انہیں غسل دے کر ان کے کپڑوں کا کفن پہنایا گیا تو رسول اللہ ﷺ تشریف لے آئے۔ پس میں نے کہا اے ابوسائب آپ پر اللہ کی رحمت ہے۔ میں گواہی

دیتی ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو بزرگی عطا فرمائی ہے پس رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تمہیں کیسے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں بزرگی عطاء فرمائی ہے۔ میں عرض گذار ہوئی کہ یا رسول اللہ ﷺ میرا باپ آپ پر قربان اللہ تعالیٰ اور کس کو بزرگی دے گا چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا یہ تو خدا کی قسم وفات پا گئے اور خدا کی قسم میں ان سے بھلائی کی امید رکھتا ہوں لیکن قسم ہے خدا کی کہ اپنی عقل سے تو میں بھی نہیں جانتا حالانکہ میں اللہ کا رسول ہوں کہ میرے ساتھ کیا کیا جائے گا۔ پس انہوں نے کہا کہ خدا کی قسم اس کے بعد میں کسی تعریف نہیں کروں گی۔

ابوالیمان شعیب نے زہری سے اسی طرح روایت کرتے ہوئے کہا میں اپنی عقل سے نہیں جانتا کہ ان کے ساتھ کیا کیا جائے گا۔ وہ فرماتی ہیں کہ مجھے اس بات کا رنج ہوا اور میں سو گئی پس میں نے خواب میں دیکھا کہ حضرت عثمان کے لئے ایک چشمہ جاری ہے۔ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ بات بتائی تو آپ ﷺ نے فرمایا یہ ان کا عمل ہے۔

برے خواب شیطان کی طرف سے ہیں جو ایسا دیکھے تو بائیں جانب تھتکار دے اور اللہ تعالیٰ سے پناہ مانگے۔

ابوسلمہ نے حضرت ابوقتادہ انصاریؓ سے روایت کی ہے جو نبی کریم ﷺ کے ایک اصحابی اور شہسواروں میں سے تھے ان کا بیان ہے کہ میں نے نبی کریم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اچھا خواب اللہ تعالیٰ کی طرف سے اور برا خواب شیطان کی جانب سے ہے۔ جب تم میں سے کسی کو پریشان خواب نظر آئے جس کو وہ پسند نہ کرتا ہو تو بائیں جانب تھتکار دینا چاہئے اور اس سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا چاہئے تو وہ خواب نقصان نہیں دے گا۔

## خواب میں قمیض دیکھنا

ابو امامہ سہل نے حضرت ابوسعید خدریؓ کو بیان کرتے ہوئے سنا کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میں سویا ہوا تھا تو میں نے دیکھا کہ لوگ میرے سامنے پیش کئے جا رہے ہیں اور وہ قمیض پہنے ہوئے ہیں بعض کی قمیض تو سینے تک تھی اور بعض کی اس سے نیچے جب عمرؓ بن خطاب میرے پاس سے گذرے تو ان کی قمیض گھسٹ رہی تھی لوگ عرض گذار ہوئے کہ یا رسول اللہ ﷺ آپ اس سے کیا مراد لیتے ہیں تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا ''دین''۔

## خواب میں سبزہ یا سبز باغ دیکھنا

محمد بن سرین کا بیان ہے کہ قیس بن عبادہ نے فرمایا میں اس مجلس میں تھا جس میں حضرت سعید بن مالک اور حضرت ابن عمرؓ بھی تھے تو وہاں سے عبداللہ بن سلامؓ عنہ گذرے تو لوگوں نے کہا یہ آدمی اہل جنت میں سے ہے میں پوچھا کہ لوگوں نے یہ کیا کہا ہے کیا سبحان اللہ لوگوں کو ایسی بات نہیں کہنی چاہئے تھی جس کا انہیں علم نہ ہو فرماتے ہیں میں نے خواب میں ایک ستون دیکھا جو کسی سرسبز شاداب باغ میں رکھا ہوا ہے اور اس میں نصب کر دیا گیا ہے۔ اس کی چوٹی پر کنڈا اور نیچے ایک ملازم ہے۔ منصف اور المنصف دونوں الوصیف سے ہیں۔ مجھ سے کہا گیا کہ چڑھو پس میں چڑا یہاں تک کہ میں نے اس کنڈے کو جا پکڑا پس میں نے رسول اللہ ﷺ کے حضور اس خواب کو عرض کیا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا عبداللہ بن سلامؓ جب وفات پائیں گے تو دین کے کنڈے کو مضبوطی سے تھامے ہوئے ہوں گے۔

## خواب میں عورت کا چہرہ دیکھنا

عروہ بن زبیرؓ نے حضرت عائشہؓ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مجھے تم خواب میں دو مرتبہ دکھائی گئیں کہ ریشمی کپڑے کے اندر تمہیں ایک آدمی نے اٹھایا ہوا تھا۔ پھر وہ کہتا ہے کہ یہ آپ ﷺ کی بیوی ہیں میں نے اس کے اوپر سے کپڑا ہٹا کر دیکھا تو وہ تم تھیں پس میں نے کہا کہ اگر یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے تو ہو کر رہے گا۔

## خواب میں ریشمی کپڑے دیکھنا

عروہ بن زبیرؓ نے حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا مجھے تم دو مرتبہ خواب میں دیکھائی گئیں کہا گیا کہ آپ ﷺ ان سے شادی کریں گے۔ پہلی دفعہ دیکھا کہ فرشتے نے تمہیں ریشمی کپڑے میں اٹھایا ہوا ہے میں نے کہا کہ منہ کھول دو اس نے کپڑے کا منہ کھول دیا میں نے اس میں دیکھا تو وہ تم تھیں۔ پس میں نے کہا کہ اگر یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے تو ہو کر رہے گا۔ پھر دوسری مرتبہ مجھے تم دکھائی گئیں تو فرشتے نے تمہیں ریشمی کپڑے میں لپیٹا ہوا تھا۔ اٹھایا ہوا تھا میں نے کہا کہ اس کا منہ کھول دو اس نے منہ کھولا تو دیکھا کہ وہ تم تھیں پس میں نے کہا کہ اگر یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے تو ہو کر رہے گا۔

## ہاتھ میں کنجیاں دیکھنا

سعید بن مسیبؒ کا بیان ہے کہ حضرت ابو ہریرہؓ نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے سنا کہ مجھے جامع کلمات کے ساتھ مبعوث فرمایا گیا اور رعب کے ساتھ میری مدد فرمائی گئی ہے اور میں سویا ہوا تھا کہ زمین کے خزانوں کی کنجیاں میرے پاس لائی گئیں۔ محمد نامی کسی بزرگ کا قول ہے کہ مجھ تک یہ بات پہنچی ہے کہ جوامع الکلم سے یہ مراد ہے کہ اللہ تعالیٰ نے بہت سے امور یعنی لمبے چوڑے مضامین جو پہلی کتابوں میں سمائے تھے اور وہ ہوتے ایک دو باتوں کے متعلق تھے وہ آپ ﷺ کے لئے جمع فرما دیئے تھے۔

# شرف زہرہ

زہرہ دورہ فلک طے کرتا ہوا جب برج حوت کے ۲۷ درجہ پر پہنچتا ہے تو اس میں ایک خاص تاثیر پیدا ہوتی ہے۔ پروردگار عالم نے وقت کے ہر موقعہ میں تاثیر رکھی ہے۔ حکمائے فلاسفر کا قاعدہ ہے کہ وہ حصول اثر کے لئے فاعل کو مہیا کرتے ہیں تا کہ عالم فلکی کی تاثیر کو عالم سفلی میں اتارا جا سکے اور جب ایسا مادہ مہیا کرلیا جاتا ہے جو اس کا اثر قبول کرے تو اس اثر کو لوح یا نقش پر اتار لیا جاتا ہے اور وہ سبب زمین پر ظہور صنعت قدرت خدا کا ہو جاتا ہے چنانچہ زہرہ کے ان درجوں پر فائز ہونے سے جو تاثیر پیدا ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ رجوع خلق اور تسخیر مستورات کے لئے بہت تیزی سے کام کرتی ہے نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح ہو گی۔ لوگ واقف و ناواقف بڑے اور چھوٹے کسی نامعلوم کشش کے باعث متوجہ ہو جاتے ہیں اور پسند کرتے ہیں جوق در جوق آتے ہیں۔ شہرت` عظمت اور مقبولیت حاصل ہوتی ہے۔

لہذا اس وقت سے ان تمام لوگوں کو فائدہ اٹھانا چاہیے جن کا خلقت سے عام تعلق ہے مثلاً حکیم ڈاکٹر وکلاء لیڈر دکاندار اور دیگر ایسے تمام پیشہ ور لوگ جن کا ذریعہ آمدن عوام کی آمد سے متعلق ہے۔ کاروبار میں اضافہ کے لئے یہ ایک موثر وقت ہے۔ دکانداروں کے لئے خصوصا" یہ وقت موثر ہے۔

تسخیر حکام` تسخیر خلق` رجوع خلق اور قوم یا خلقت پر بزرگی حاصل کرنے کے لئے سال بھر میں یہ ایک موثر وقت آتا ہے اور وہ لوگ جن کا خلقت کی آمد سے تعلق نہیں ان کے لئے تسخیر خلق کی ضرورت ہوتی ہے۔ یعنی اپنے حلقے` ساتھ کام کرنے والوں افسران خاندان اور قوم میں برتری ہو لہذا اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔

زہرہ ۳ مارچ کو ۱۱ بجکر ۳۰ منٹ نصف شب سے ۴ مارچ کو ۶ بجکر ۴۵ منٹ شام تک شرف میں رہے گا۔ ۳ ساعتیں ملیں گی جن میں آپ نے کام کرنا ہے۔ ان ساعت میں کام باآسانی مکمل کر سکتے ہیں۔

ایک لوح چاندی کی بنوائیں اس میں آیت یَفۡعَلُ اللّٰہِ مَایَشَآء وَ یَحۡکمُ مَایُرِیۡدُ کے اعداد ۹۵۸ پر کریں لیکن لوح ذوالکتاب ہو۔ جس کی شکل ورفتار ذیل میں دی جاتی ہے۔

رفتار

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ |
| ۱۴ | ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ |
| ۲۲ | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۱۶ |
| ۱۰ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ |
| ۱۸ | ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ |

اصل نقش

| یفعل | اللہ | مایشاء | ویحکم | مایرید |
|---|---|---|---|---|
| ۳۵۴ | ۸۵ | ۲۶۱ | ۱۹۱ | ۶۷ |
| ۲۶۲ | ۱۹۲ | ۶۸ | ۳۵۵ | ۸۱ |
| ۳۵۰ | ۳۵۱ | ۸۲ | ۲۶۳ | ۱۹۳ |
| ۸۳ | ۲۶۴ | ۱۹۴ | ۶۵ | ۳۵۲ |

نقش کے اوپر یا مجیدُ رفیعُ نعم النّصیر لکھیں۔ نیچے وَکَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیۡدًا مُحَمَّدٌ رُّسُوۡلُ اللّٰہ لکھیں اور پشت لوح پر اسمائے موکلات وعزیمت لکھیں۔

اُجبْ یا حفطیائیلُ یاحنظیائیلُ یا مولیائیل یاخنطائیلُ سَخِّرِ لِخَلۡقِکَ مِنَ الۡاَرۡضِ وَالسَّمَاءِ وَالۡبَحۡرِ وَالۡبَرِّ وَالۡجِنِّ وَالۡاِنۡسِ کَمَا سَخَّرَ لِدَاوٗدَ وَ لِسُلَیۡمَانَ عَلَیۡہِ السَّلَامُ

تیار کرتے وقت باوضو ہوں۔ علیحدہ کمرہ ہو۔ کپڑے صاف اور معطر ہوں۔ بخور زہرہ کا جلائیں۔ جو زعفران اور سفید صندل ہے۔ دونوں میں سے جو میسر ہو وہ جلائیں اگر لوح چاندی کی نہ بنوا سکیں تو کاغذ پر زعفران سے لکھیں اسے بازو بند بنائیں یا گلے میں ڈالیں اور ہمیشہ پاس رکھیں۔ تاثیر اس کی ظاہر ہوگی۔ اس مہر کی برکت سے جمیع خلق مطیع و مسخر ہوگی اور جماعت قوم خاندان یا ماحول میں مقبولیت حاصل ہوگی۔ دکاندار لیڈروں وکلاء حکماء وغیرہ کے لئے یہ لوح اسباب رزق میں سے ہے۔ لوح باندھ کر حسب توفیق تصدق کریں اور ختم دلائیں۔ اس لوح یا نقش کو سفید ریشمی کپڑے میں سلوانا ہوگا۔

کوشش کریں کہ اپنی ضرورت کے لئے نقش یا لوح خود تیار کریں۔ جو بات سمجھ میں نہ آئے خط لکھ کر دریافت کر سکتے ہیں۔ جو کسی وجہ سے خود تیار نہ کر سکیں اور مدد کے خواہاں ہوں۔ ان کے لئے کاغذ پر تیار کرنے کا ہدیہ -/۹۷۰۱ روپے ہوگا۔ محصول ڈاک -/۶۵ روپے ہوگا۔ ہدیہ کم از کم پندرہ دن قبل ارسال کریں تا کہ آپ کا کام تیار ہو سکے۔ نام معہ والدہ ارسال کریں اور مقصد۔

وہ لوگ جو اس لوح کو رکھیں تو اسمائے الٰہی یا مجید رفیع نعم النصیر کا ورد کریں اس کے عدد ۹۵۸ ہیں اور آیت کے عدد بھی ۹۵۸ ہیں۔ اس کے ورد سے طالب بہت جلد عزیز خلق ہو جاتا ہے اور اس کا شہرہ دور ونزدیک پھیل جاتا ہے اور اس کی وجہ سے ترقی بہت ہوتی ہے۔ مال ودولت کے آسان ذرائع بھی ملتے ہیں۔

(قسط۲)

# علم جفر

گزشتہ شمارہ میں ابجد کے حروف کی دوسری زبانوں میں کمی بیشی کا ذکر کیا تھا- مروجہ ابجد کو مرکب کر کے سات جملے بنا لئے گئے ہیں- ابجد- ہوز-حطی-کلمن سعفص-قرشت-ثخذ ضظغ- یہ جملے بے معنی ہیں یا بامعنی- اس کے متعلق متکلمین کا اختلاف ہے بعض کہتے ہیں کہ ان کے کوئی معنی نہیں-صرف مراتب اعداد ملحوظ رکھ کر جملے بنالئے گئے ہیں- بعض کہتے ہیں کہ ابن مرہ جو عرب کا مشہور عالم تھا اس کے آٹھ بیٹے تھے یہ اس کے بیٹوں کے نام ہیں- میرے نزدیک یہ غلط بات ہے کیونکہ تمدن عرب سے پہلے یہودی چھ جملوں سے کام لیتے تھے اور ان کی زبان ۲۲ حرفوں سے مرکب تھی- بعد کے چھ حروف ث' خ' ذ' ض' ظ' غ- ان کی زبان میں نہ تھے اور ان کے عدد چار سو تک محدود تھے- یعنی قرشت کی ت تک- اور کہتے ہیں- ابجد سے قرشت تک مدائن کے چھ بادشاہوں کے نام تھے- مجھے یہ مفروضہ بھی غلط معلوم ہوتا ہے وجہ یہ کہ میرے پاس حضرت موسیٰ علیہ السلام کے احکامات کی کتابیں ہیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو فرعون کے گھر میں پرورش پانے کی وجہ سے دنیوی اور سحری علوم کی پوری تعلیم ملی تھی اور ان کے مقابلہ میں اللہ تعالیٰ نے انہیں جو روحانی تعلیم دی- وہ چھٹے اور ساتویں احکام میں موجود ہے- اس میں ابجد بعینہ اسی ترتیب میں ہے جسے ہم استعمال کرتے ہیں اور ان کے جو اعداد اس وقت مقرر ہیں- وہی اعداد حروف کے ان احکامات میں درج ہیں- یہ ۳۳ حروف ہیں اور یہ کہنا درست ہے کہ حروف کے خواص ان کے اعداد اور ان کی ترتیب یعنی ابجد خدا تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام پر اتاری- انگریزی زبان بھی حروف ابجد کی ترتیب سے ہی بنی ہے-جس میں مرور زمانہ سے تبدیلیاں آچکی ہیں- یا زبان کا لہجہ بدل کر کچھ کا کچھ ہو گیا ہے اور کچھ ترتیب بھی بدل گئی ہے ملاحظہ ہو

| | |
|---|---|
| ABCD | ابجد |
| KLMN | کلمن |
| QRST | قرشت |

یہ تو صحیح طور پر موجود ہیں- آخری چار حروف WXYZ بھی ض ظ غ کی طرح ثقیل قسم کے ہیں توریت کے احکامات میں ساتویں حصہ کی آیت ۱۱۹ کو ملاحظہ کریں- تمام ابجد کے حروف اور خواص اور اعداد لکھے گئے ہیں اور یہی ابجد کی مروجہ ترتیب ہے لہذا یہ کلمات نہ ابن مرہ کے بیٹوں کے نام ہیں نہ مدائن کے بادشاہوں کے نام تھے- یہ جس قدر تحقیق پرانی کتب میں لکھی گئی ہے-موہوم ہے اور لغو ہے-

## عبرانی حروفِ تہجی

| عبرانی حروف | تلفظ | ابجد عبرانی | حروف مفرد | اعداد |
|---|---|---|---|---|
| | الف | الف | ا | ۱ |
| | بےتھ | بے | ب | ۲ |
| | جیمل | جیم | ج | ۳ |
| | دالتھ | دال | د | ۴ |
| | ھی | ھا | ھ | ۵ |
| | واؤ | واؤ | و | ۶ |
| | زاین | زا | ز | ۷ |
| | کیتھ | حا | ح | ۸ |
| | طیتھ | طا | ط | ۹ |
| | یوو | یا | ی | ۱۰ |
| | کاف | کاف | ک | ۲۰ |
| | لاڈ | لام | ل | ۳۰ |
| | میم | میم | م | ۴۰ |
| | نون | نون | ن | ۵۰ |
| | سامک | سین | س | ۶۰ |
| | عین | عین | ع | ۷۰ |
| | فی | فا | ف | ۸۰ |
| | صادی | صاد | ص | ۹۰ |
| | قوف | قاف | ق | ۱۰۰ |
| | ریش | را | ر | ۲۰۰ |
| | شین | شین | ش | ۳۰۰ |
| | تاؤ | تا | ت | ۴۰۰ |

اہل عرب نے بعد میں اپنی زبان کے مطابق چھ حروف بڑھا کر عددی تعداد ایک ہزار تک کر لی- عبرانی زبان میں ۲۲ حروف اور ۴۰۰ تک تعداد تھی- وہ جفر کے سوال کس طرح حل کرتے تھے- اس کی کوئی مثال اور نمونہ کسی کتاب سے نہیں مل سکا- چونکہ قدیم عرب کے لوگوں نے بعد کے دو جملے بڑھائے اور تعداد ایک ہزار تک مقرر کر لی- اس لئے جفر کے قواعد بھی انہوں نے مرتب کئے- ابن مرہ بھی انہی لوگوں میں ہوگا- صاحبِ قاموس نے پوری ابجد کا عربوں کو موجد قرار نہیں دیا آخری دو جملوں کا موجد تسلیم کیا ہے اور یہ موقف صحیح ہے اس لئے لازمی یہود اور عربوں کے طرز تکلم میں فرق ہوگا- اہل عرب نے یہود کے ۲۲ کلمات کے بعد ۶ حروف اور اضافہ کر کے ۲۸ حروف کا مجموعہ قائم کیا اور سات پر تقسیم مکمل کر لی- چار چار حروف کے جملے بنا لئے- ہر جملہ کی تقسیم ستاروں پر بھی تقسیم ہو گئی- اس رسم الخط سے قانون اعداد میں کوئی فرق نہ پڑا ہاں طرز تکلم کا فرق ضرور پڑا-

بہر حال علم جفر اسی علم کا نام ہے- جو زبان اور ثقافت سے ہٹ کر اس کے روحانی اثرات سے متعلق ہے اس میں علم الآثار تو قطعی روحانی علم ہے جو حروف اور اس کی قیمتوں یعنی اعداد سے تعلق رکھتا ہے- لیکن علم الاخبار محض حروف کا بعض قواعد کے ماتحت الٹ پھیر ہے جس کا حساب سے تعلق ہے- مستحصلہ اس علم کا خاص رکن ہے- اس کے قواعد پیچیدہ اور لا تعداد ہیں- جس کی وجہ سے مستحصلہ

کے قواعد بھی لاتعداد ہیں۔

یہ میں پہلے بتا چکا ہوں کہ مستحصلہ کے قواعد ۲۸ حروف سے متعلق ہیں۔ ہماری زبان میں ۳۵ حروف پر غلط ہو جائیں گے۔ اس لئے یہ بات عام پھیلی ہوئی ہے کہ یہ ایسا علم ہے جس کو حاصل کرنا مشکل ہوتا ہے اور بعض اوقات تو قدرتی طور پر ایسا پوشیدہ ہو جاتا ہے کہ اچھوں اچھوں کے قوائے عملیہ بے کار ہو جاتے ہیں دماغ سوزی کوئی نتیجہ نہیں دیتی اس لئے یہ مشہور ہو گیا ہے کہ روحانی قوتیں اگر کسی کے اندر ہیں تو سطر مستحصلہ نکل آتی ہے۔ یعنی حروف مستحصلہ کی تبدیلی روح میں اترنے والی خبر کے مطابق کر لی جائے تو جواب نکل آئے گا۔ بعض اشخاص نے اس نظریہ کو اس طرح معنی پہنائے ہیں کہ جس کا واسطہ اماموں سے نہ ہو گا اس پر اس علم کا انکشاف نہ ہو گا۔ اگر کوئی مستحصلہ سیکھنا چاہے اور مستحصلہ سکھانے والا اپنے فن میں ماہر نہ ہو یا وہ سمجھانا نہ چاہے تو فوراً فتویٰ لگا دیتے ہیں کہ معلوم ہوتا ہے تیرا واسطہ اماموں سے نہیں ہے۔ اس لئے تو یہ علم نہیں سیکھ سکتا۔

میں اس بات کو تسلیم کرتا ہوں کہ سطر سوال جواب دے سکتی ہے۔ مستحصلہ والوں نے اپنی تمام صلاحیتوں سے کام لے کر جفر جامع کتاب تیار کی ہے اب دور حاضر نے کمپیوٹر ایجاد کیا ہے جو بعینہٖ اسی طریقہ کار پر تیار کیا گیا ہے۔ اور فوراً جواب دیتا ہے۔

علم جفر کی بنیاد ۲۸ حروف پر ہے۔ اتنی ہی مرتبہ گردش کر سکتے ہیں۔ یعنی ۲۸×۲۸ کی ۷۸۴ قسمیں ایک ہو گئیں اور بھی ہو سکتی ہیں بہر حال یہ ابجدیں بے کار نہیں ہوتیں۔ سب کار آمد ہوتی ہیں۔ جب آپ کو اللہ تعالیٰ فکر رسا دے گا تو آپ ان ابجدوں کو آسانی سے تیار کر لیں گے۔ میں صرف ان ابجدوں کا ذکر کروں گا۔ جو میرے نفس مضمون کے لئے ضروری ہوں گی۔



(قسط۲)

# جسمانی بیماریوں پر دماغ کے اثرات

کسی دباؤ‘ تکلیف یا خرابی کی صورت میں دماغ کا مخصوص نظام متحرک ہو جاتا ہے اس پر جسم کا مزاحمتی نظام خود کار طریقہ سے چوکس ہو جاتا ہے یہ دو نظام جسم کی اندرونی اور مستقل طور پر برقرار رہنے والی حالت کو جسے ہومیو اسٹیس کہتے ہیں قائم رکھتے ہیں۔ انسانی خلیات کی ایک خاص تعداد کا ایک خاص حصہ اس نظام کو چلاتا ہے جب ہومیو اسٹیس کو خطرہ لاحق ہو یا اس میں خلل واقع ہو تو بیک وقت مولیکولر خلیاتی اور حرکاتی رد عمل ہوتا ہے۔ یہ تینوں رد عمل خلل اور خطرہ پیدا کرنے والی قوتوں کے خلاف کارروائی شروع کرتے ہیں تاکہ جسم اپنی پرانی داخلی حالت پر واپس آ جائے اس سے پتہ چلتا ہے کہ دماغ اور جسم کے مزاحمتی نظام کا باہم ایک دوسرے پر انحصار ہے وہ ایک دوسرے کو چلاتے ہیں تاکہ دونوں صحت مند رہیں۔ ان دنوں کے افعال میں گڑبڑ ہو سکتی ہے جس سے بیماریاں پیدا ہوتی ہیں۔

اسٹریس یا دباؤ کی صورت میں جسم کا جو رد عمل ہوتا ہے اس سے جسمانی حالت اور رویوں میں تبدیلی پیدا ہوتی ہے اس کے نتیجہ میں مضر حالات سے بچاؤ ممکن ہوتا ہے۔

جسمانی مزاحمتی نظام کا کام یہ ہے کہ بیرونی سفر اجزا کو جسم میں داخل ہونے سے روکے وہ جسم میں داخل ہو جائے تو اس کی شناخت کرے اور تباہ کر دے۔ یہی نظام جسم میں داخل ہونے والی زہریلے اجزاء کو ناکارہ بناتا ہے۔ جو ٹشوز خراب ہو جاتے ہیں ان کی مرمت کرتا ہے یا بیمار اور مردہ خلیات کو جسم سے نکال پھینکتا ہے۔ اس نظام کو مستقل ہدایات اور نظم و ضبط کی ضرورت رہتی ہے۔ تاکہ یہ اندھا دھند اور بے دریغ کام نہ کرے۔ جب یہ قواعد و ضوابط کی خلاف ورزی کرنے لگتا ہے تو متعدد عوارض جنم لیتے ہیں۔

جسم کا مدافعتی نظام اور دماغ کا مرکزی اعصابی نظام بظاہر بہت مختلف انداز سے منظم ہوتے ہیں۔ دماغ کو مرکزی کنٹرول روم سمجھا جاتا ہے۔ یہاں سے برقیاتی سگنل بھیجے اور وصول کئے جاتے ہیں یہ ٹیلی فون نیٹ ورک کی طرح ہوتا ہے اس کے برعکس جسم کا مدافعتی نظام عدم مرکزیت پر مبنی ہوتا ہے۔ اس کے اعضاء تلی‘ غدود‘ تھائی مس Thymus اور ہڈیوں کا گودا پورے جسم میں پھیلے ہوئے ہیں۔ اس ضمن میں نقطہ نظر یہ ہے کہ جسم کا مدافعتی نظام مخصوص خلیات کے ذریعہ پیغامات کی ترسیل کرتا ہے یہ خلیات خون کے بہاؤ میں چھوڑ دیئے جاتے ہیں اور کشتی کی طرح تیرتے ہوئے مقررہ مقام تک جا پہنچتے ہیں تاکہ وہاں اپنا پیغام پہنچا سکیں یا دیگر افعال انجام دے سکیں۔

لیکن مرکزی اعصابی نظام اور مدافعتی نظام درحقیقت سگنل وصول کرنے‘ انہیں شناخت کرنے اور عمل کرنے کے معاملہ میں یکساں ہیں۔ اس طرح وہ اپنے فرائض ادا کرتے ہیں۔ دونوں نظام حساس آلات سے لیس ہوتے ہیں۔ یہ حساس آلات بیرونی ماحول اور جسم کے دیگر حصوں سے اطلاعات وصول کرتے ہیں ان دونوں نظاموں میں موٹر ایلیمنٹ بھی پایا جاتا ہے جو فوری رد عمل ظاہر کرتا ہے۔

پورے جسم میں بچھا ہوا اعصاب کا جال دراصل وہ راستہ ہے جن کے ذریعے کوئی پیغام یا سگنل وصول کرتا ہے اور اپنی مطلوبہ منزل میں پہنچتا ہے مذکورہ بالا دونوں نظام بعض مرکزی اعصابی نظام اور مدافعتی نظام ابلاغ اور رابطہ کے لئے کیمیکلز پر انحصار کرتے ہیں اعصابی نظام سے گزرنے والے برقیاتی سگنل کیمیکلز کیمیائی سگنل میں تبدیل ہو جاتے ہیں کیمیائی پیغام رساں جو مدافعتی خلیات سے جنم لیتے ہیں مدافعتی نظام کے بعض حصوں اور دماغ و اعصاب کے ساتھ رابطہ رکھتے ہیں جسم میں پیدا ہونے والی ہارمونز دماغ تک جاتے ہیں کیونکہ یہ خون میں شامل ہوتے ہیں۔ خود دماغ بھی ہارمونز بناتا ہے بلکہ حقیقت تو یہ ہے کہ دماغ ہارمونز بنانے والا سب سے اہم عضو ہے یہ متعدد اقسام کے ہارمونز بناتا ہے جو دماغ اور پورے جسم کے ٹشوز پر اثر انداز ہوتے ہیں۔

# تربیع شمس و مریخ

۲۴ مارچ کو ۹ بجکر ۷ منٹ رات کو یہ تربیع قائم ہو گی۔ لہذا دوسری ساعت مریخ کی ملے گی جس میں یہ عمل ہوگا۔

جن دو شخصوں میں ناجائز محبت ہو تو ان کی مفارقت کے لئے یہ وقت اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔ ذیل کا عمل مفارقت کے واسطے ۹۹ فیصد مجرب ہے` ترکیب یہ ہے کہ جن دو شخصوں میں باہمی مفارقت منظور ہو۔ ان دونوں کے نام معہ والدہ لکھیں۔ اگر والدہ کا نام نہ معلوم ہو سکے تو اس عمل کو نہ کریں۔ چاروں ناموں کے حروف علیحدہ علیحدہ ایک سطر میں لکھ کر مقلوب التکسیر کے معنی ہیں کہ ہر سطر کا ایک ایک حروف چھوڑتے جاؤ جب سطر ختم ہو تو پھر دونوں طرف سے ایک ایک حرف چھوڑ کر لکھتے جائے اور اسی طریقہ پر زمام حاصل کرو مقلوب التکسیر کے لئے محمود کے نام کی مثال دی جاتی ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| م | ح | م | و | د |
| ح | و | د | م | م |
| و | م | م | د | ح |
| م | د | ح | م | و |
| د | م | و | ح | م |
| م | ح | م | و | د |

جب زمام حاصل ہو جائے تو ان تمام حرفوں کو ڈیڑھ کی شکل میں قینچی سے کاٹو` یعنی ہر ٹکڑے میں ایک حرف پورا آ جائے اور ایک حرف آدھا۔ یہ ضروری نہیں ہے کہ نصف نصف مکمل ہو بلکہ دوسرے حرف کا کچھ حصہ آ جائے اگر آخر میں حرف نصف رہ جائے تو نصف رہنے دو۔ اگر سالم حرف رہ جائے تو ایک حرف کے ہی دو ٹکڑے کر دو۔ احتیاط رکھو کہ کوئی ٹکڑا ضائع نہ ہو جائے سب ٹکڑوں کو ایک لفافہ میں احتیاط سے رکھو اور ایک ٹکڑا اس میں سے لے کر اس ٹکڑے پر ستر ہ مرتبہ سورہ شریف الم ترکیف پڑھو اس طرح کہ جب تجعلھم پر پہنچوں تو دونوں کے نام معہ والدہ لے کر پھر باقی آیت ختم کر دو اور اس ٹکڑے کو آگ میں جلا دو اسی طرح روزانہ ایک ٹکڑا جلایا کرو۔ خدا چاہے تو ان ٹکڑوں کی تعداد ختم ہوتے ہوتے دونوں میں مفارقت ہو جائے گی۔ پہلا ٹکڑا ۱۷ اگست کو جلانا ہوگا۔ روزانہ جلانے کا وقت طلوع آفتاب سے لے کر ۱۲ بجے تک ہے۔ پڑھتے وقت منہ مغرب کی طرف ہو کوئی پرہیز اس عمل میں نہیں مگر پاک صاف اور باوضو ہونا شرط ہے۔ عمل پڑھتے وقت (نیب) کے پتوں کی دھونی کیا کرو تو بہتر ہے۔ مگر کوئی خاص ضرورت بھی نہیں۔

# ہاتوں کے راز

# علم الید

ہتھیلی کے ابھاروں اور شکل کا مطالعہ کرنے کے بعد ایک دست شناس ہتھیلی کے سب سے اہم حصہ کا مطالعہ کرتا ہے اس حصہ میں اہم اور خاص لکیریں ہوتی ہیں۔ ہتھیلی کی یہ لکیریں بہت زیادہ اہمیت کی حامل ہوتی ہیں۔ اچھی گہری اور واضح لکیریں جو کہیں سے ٹوٹی ہوئی نہ ہوں۔ خوش قسمتی کی علامت ہیں۔ دائیں ہاتھ کی ہتھیلی کی لکیریں یہ ظاہر کرتی ہیں کہ متعلقہ شخص میں اپنا مقصد حاصل کرنے کی کتنی صلاحیت ہے۔ جب کہ بائیں ہاتھ کی لکیریں یہ ظاہر کرتی ہیں کہ اسے کیا صلاحیتیں ورثے میں ملی ہیں۔ دائیں ہاتھ کی لکیروں سے متعلقہ شخص کے عمل کا اور بائیں ہاتھ کی لکیروں سے اس کے رجحانات کا پتہ چلتا ہے۔ ہلکی لکیریں تندخوئی اور زودرنجی کو ظاہر کرتی ہیں۔

## عمر کی لکیر

یہ لکیر کلمہ شہادت یا پہلی انگلی کے نچلے حصے سے شروع ہوتی ہے اور زہرہ کے ابھار کو اپنے حلقہ میں لیتی ہے۔ اگر یہ لکیریں کہیں سے ٹوٹی پھوٹی نہ ہوں تو اس کا مطلب یہ ہے کہ متعلقہ شخص کی صحت بہت اچھی ہے اگر یہ لکیر کسی مقام پر اچانک ختم ہو جائے تو حساب کر کے یہ اندازہ لگانا چاہئے کہ اس لکیر کو مکمل کرنے کے لئے کتنا عرصہ درکار ہوگا اور اس عرصہ کو اس کی عمر سے گھٹا دینا چاہئے۔ بقیہ حصہ متعلقہ شخص کی عمر ہوگی۔ اگر عمر کی لکیر کے متوازی دوسری لکیر ہو تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ کسی قسم کی کوئی علالت نہیں ہوگی۔ اگر عمر کی لکیر پر کسی مقام پر شاخیں سی ہوں اور ان سے کوئی شاخ قمر کے ابھار تک گئی ہوئی ہو تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ موت غیر ملک میں واقع ہوگی۔ بعض اوقات ایسا ہونا غیر ملکی سفر کی علامت بھی ہوتا ہے۔ اگر عمر کی لکیر کی کوئی شاخ مشتری کے ابھار کی طرف گئی ہو تو ایسے شخص میں پیش گوئی اور پیش بینی کی بہترین صلاحیت ہوگی۔ عمر کی لکیر پر کسی جزیرے کا ہونا اس بات کی علامت ہے کہ عمر کے اس حصہ میں صحت بہت خراب ہوگی۔ عمر کی لکیر کی کوئی شاخ اگر زحل کے ابھار کی طرف گئی ہو تو ایسا ہونا بہترین مالی کامیابی کی علامت ہے۔

عمر کی لکیر سے نکلی ہوئی کوئی شاخ اگر سورج کے ابھار کی جانب ہو تو اس کا مطلب یہ ہے کہ متعلقہ شخص کو عظمت حاصل ہوگی۔ اسے عوام الناس اور مملکت دونوں طرف سے اعزاز اور تعریف و تحسین حاصل ہوگی۔ عمر کی لکیر کی اگر کوئی شاخ مریخ کے ابھار کی طرف گئی ہو تو ایسا ہونا کاروباری کامیابی کی علامت ہے۔

اگر قمر کے ابھار سے نکلی ہوئی کوئی لکیر زندگی کی لکیر تک پہنچتی ہے تو ایسا ہونا اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص کو لمبا بحری سفر نصیب ہوگا اگر عمر کی لکیر سے نکلی ہوئی چھوٹی چھوٹی لکیریں اوپر (انگلیوں کی طرف) گئی ہوئی ہوں تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص کو زندگی کے ہر شعبہ میں کامیابی نصیب ہوگی۔ عمر کی ایک اچھی لکیر جو انگوٹھے اور انگشت شہادت کے درمیان سے شروع ہو کر کلائی تک گئی ہو اور کہیں سے ٹوٹی پھوٹی نہ ہو یا اس پر کوئی دھبہ' جزیرہ یا کراس نہ ہو تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص اچھی طویل زندگی پائے گا۔

## قسمت کی لکیر

زندگی کی لکیر کے بعد یہ دوسری اہم لکیر ہے یہ مختلف مقامات سے شروع ہوتی ہے کبھی یہ قمر کے ابھار سے شروع ہوتی ہے۔ کبھی یہ عمر کی لکیر سے شروع ہوتی ہے اور کبھی یہ ہتھیلی کے وسط سے شروع ہوتی ہے۔ اگر آپ کسی شخص کے ہاتھ میں قسمت کی لکیر دیکھیں (خواہ کہیں سے شروع ہوتی ہو) تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص خوش قسمت اور خوشحال ہوگا۔ اس لکیر کے شروع ہونے کے مقام سے صرف یہ ظاہر ہوتا ہے کہ خوشحالی اور مالی کامیابیاں کس انداز سے نصیب ہوں گی۔ جب قسمت کی لکیر عمر کی لکیر سے شروع ہو تو اس سے ملازمت ظاہر ہوتی ہے۔ بڑی منفعت بخش ملازمت' نیز یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ آمدنی کا ذریعہ بہت زیادہ ذاتی جدوجہد اور صلاحیتوں کا نتیجہ ہوگا۔ جب قسمت کی لکیر قمر کے ابھار سے شروع ہو تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ روپیہ پیسہ' شادی' سفر یا عوامی خدمات کے ذریعے ملے گا۔ یوں سمجھئے کہ قسمت کا انحصار بالعموم پبلک پر ہوتا ہے۔ جب قسمت کی لکیر کلائی سے شروع ہو تو اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص کی صلاحیتیں اس کے مقدر کو سنوارنے میں اضافہ کریں گے۔ خاص طور سے ادھیڑ عمر کے بعد اس کی قسمت بہت اچھی ہو جائے گی۔ جب قسمت کی لکیر ہتھیلی کے وسط سے شروع ہو تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص کا بڑھاپا خوشحالی میں بسر ہوگا اور ابتدائی زمانہ آزمائشوں اور تلخیوں کا ہوگا۔

اگر قسمت کی لکیر مشتری کے ابھار تک جاتی ہے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص کی تمام خواہشیں اور آرزوئیں پوری ہوں گی۔ اگر یہ لکیر زحل کے ابھار تک جاتی ہے (یہ اس لکیر کا صحیح مقام ہے) جہاں یہ بالعموم جاتی ہے تو یہ اس بات کی

علامت ہے کہ متعلقہ شخصکی زندگی میں شاندار دور آئیں گے۔ قسمت کی لکیر کا مریخ کے ابھار کی طرف جانا اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص ایک نمایاں کاروباری شخصیت کا مالک ہوگا۔

عام طور سے ہتھیلی پر قسمت کی لکیر کے متوازن بعض لکیریں ہوتی ہیں۔ قسمت کی لکیر کے متوازی لکیروں کا ہونا اس بات کی علامت ہے کہ عمر کے اس حصہ میں متعلقہ شخص کی آمدنی کے متعدد ذرائع ہوں گے۔

قسمت کی لکیر کو اگر کوئی دوسری لکیر کاٹتی ہے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ اس حصہ عمر میں رکاوٹ اور پریشانی ہوگی۔ جن لوگوں میں ایثار کا رجحان ہوتا ہے۔ ان کی قسمت کی لکیر بیچ کی انگلی کی جڑ تک جاتی ہے بعض اوقات یہ لکیر درمیانی انگلی کے درمیانی حصہ تک پہنچ جاتی ہے مگر ایسا ہونا اچھی علامت نہیں ہے۔ کیونکہ ایسا شخص بہت زیادہ محتاط ہوتا ہے۔ قسمت کی لکیر پر کسی مثلث یا مربع کا ہونا اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص کو اعلیٰ طاقتوں کی مدد سے بہت زیادہ تحفظ اور سلامتی حاصل رہے گی۔

## دماغ کی لکیر

یہ لکیر انگشت شہادت اور انگوٹھے کے درمیان سے شروع ہوتی ہے۔ بالکل اسی مقام سے جہاں سے زندگی کی لکیر شروع ہوتی ہے۔ عام طور سے زندگی کی لکیر اور دماغ کی لکیر ایک ساتھ شروع ہوتی ہیں۔ اگر یہ علیحدہ ہوں تو اس کا مطلب یہ ہے کہ متعلقہ شخص اپنے والدین اور اعزاء سے الگ تھلگ رہ کر بالکل آزاد زندگی گزارنا چاہتا ہے۔ یہ لکیر بالعموم تیسری انگلی کے نیچے ختم ہو جاتی ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ متعلقہ شخص کافی سوجھ بوجھ کا مالک ہے لیکن اگر یہ لکیر دوسرے کنارے تک پہنچ جائے تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص اپنی خفیہ صلاحیتوں کو منظر عام پر لائے گا۔ وہ شاعر ' ناول نگار اور کسی شعبہ میں طبع زاد تحقیقاتی کام کرنے والا بنے گا۔ حتیٰ کہ روحانیت کے عظیم ماہرین کے ہاتھ میں اس قسم کی دماغی لکیر ہوتی ہے۔

دماغی لکیر اگر کسی مقام پر بہت زیادہ ٹوٹی ہوئی ہو تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص کو کوئی دماغی حادثہ ہوگا۔ اس پر جنونی کیفیت طاری ہو گی۔ دماغی لکیر کو ہتھیلی کو عبور کرنا چاہئے۔ اگر دماغی لکیر زندگی کی لکیر کی طرف مڑنا نہیں چاہئے۔ اگر دماغی لکیر زندگی کی لکیر کی طرف مڑی ہوئی ہو تو یہ حماقت ' جنون ' ضد ' ہٹ دھرمی اور خود غرضی کی علامت ہے۔ اسے مریخ کے ابھار نیز قمر کے ابھار سے گزرنا چاہئے۔

دوہری دماغ کی لکیر کا ہونا اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص کو بڑی حد تک والدین کی طرف سے ورثہ ملے گا یا اراضی واملاک کا مالک ہو گا۔ یہ بات میرے مشاہدے میں آئی ہے کہ دوہری دماغی لکیر تقریباً" جنونی کیفیت اور دوہری شخصیت کی علامت بھی ہے۔ اگر دماغی لکیر زندگی کی لکیر سے قدرے ہٹ کر شروع ہوتی ہو تو متعلقہ شخص خود غرضی اور انانیت سے چھٹکارا حاصل کرنے کی وقتاً فوقتاً کوشش کرتا رہتا ہے اس کی فطرت آزاد ہوتی ہے وہ دوسروں کا ماتحت ہونا پسند نہیں کرتا۔

اگر دماغ کی لکیر مشتری کے ابھار سے شروع ہوتی ہو تو متعلقہ شخص اپنے نظریات میں اتنا آزاد خیال ہوتا ہے کہ اسے اپنے معاملات میں سخت محتاط ہونے کی ضرورت ہے۔ اسے آسانی سے بیوقوف بنایا جاسکتا ہے اگر زندگی کی لکیر اور دماغی لکیر بہت پاس پاس ہوں بلکہ عملاً ایک دوسرے کو عبور کر رہی ہوں اور غیر معمولی فاصلہ تک مشترک ہوں تو اس بات کی علامت ہے کہ ایسا شخص "اشرفیاں لٹیں اور کوئلوں پر" مہر کرنے والا ہوگا۔

اگر دماغی لکیر کے سرے پر کانٹے کی طرح دوسری دماغی لکیر ہو تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص عقل مند اور خوشحال ہوگا۔ وہ سیاسی معاملات میں ضرور بالضرور کامیاب ہوگا اور اس شعبہ میں بہت زیادہ ترقی کرے گا۔

دماغی لکیر پر ایک بڑا کانٹا ہونا اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص بڑا نٹ کھٹ اور بدمعاش ہوگا۔ دیگر علاقوں کے ساتھ مثلاً چوڑی ہتھیلی اور لمبی انگلیوں وغیرہ کے ساتھ ایک لمبی گہری اور طاقتور دماغی لکیر متعلقہ شخص کو ایسی چیزوں کھیول کی طرف راغب کرتی ہے جو کسی فرد کی صلاحیتوں سے باہر ہوں لیکن فطرت کے عجائبات اس کی مدد کرتے ہیں اور ایسے لوگ ان چیزوں کو جو بظاہر ناممکن نظر آتی ہیں۔ حیرت انگیز طریقے پر حاصل کر لیتے ہیں۔ ایسے لوگ چیزوں کا تجزیہ کرنے اور تفصیلات پر خاص طور سے غیر معمولی توجہ دیتے ہیں۔

اگر دماغی لکیر پر کوئی جزیرہ بنا ہو تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ متعلقہ شخص کو جسمانی زخم آئیں گے۔ تین قسم کی بیماریاں ہونے کا بھی امکان ہے۔ اگر جزیرہ مریخ کے ابھار کے قریب ہو تو ایسی بیماریوں کا اندیشہ ہے جو جسم میں بہت زیادہ حرارت سے پیدا ہوتی ہیں۔ اگر یہ جزیرہ زحل کے ابھار کے قریب ہو تو معیادی تپ ہونے کا اندیشہ ہے اور اگر یہ جزیرہ عطارد کے ابھار کے قریب ہو تو ذہنی پریشانیوں اور دماغی امراض کا اندیشہ ہوتا ہے۔



## تبدیلی پتہ

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہو جانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔ تبدیلی پتہ کی اطلاع کے ساتھ خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں۔

# تثلیث زہرہ ومشتری

زہرہ اور مشتری کو سعدین کہتے ہیں زہرہ عورت سے متعلق ہے اور عیش وعشرت سے متعلق ہے- مشتری ادراکی ارفع قوتوں سے متعلق ہے- جب ان کا قران واقع ہوتا ہے تو ارضی پہنائیوں میں ایسی روحانیت پیدا ہوتی ہے- جس کو اگر مادہ مناسب مہیا ہو جائے تو وہ سعادت جلب وقلب یعنی تسخیر قلب کا کام دیتی ہے- یکم مارچ کو ۴ بجکر ۲۲ منٹ پر سہہ پہر یہ وقت ہوگا- دونوں ستارے طلوع ہیں- زہرہ کی ساعت ہوگی اس لئے اس وقت کا انتخاب بہتر ہے- عاملین کے نزدیک ایک ایسا موثر وقت ہے جو ایک سال کے انتظار کے بعد ملتا ہے- یہ دوستوں کو ملانے کے لئے موثر ہے- (خواہ وقف ہوں یا ناواقف) دوناراض دلوں کو ملانے' محبوب کو تسخیر کرنے' میاں بیوی کی ناراضگی کو دور کرنے' افسران کی تسخیر کرنے' دشمن کو دوست بنانے' روٹھے ہوئے کو منانے اور گئے ہوئے کو بلانے کے لئے یہ تثلیث سریع التاثیر ہے- اس وقت جو بھی عمل کیا جائے گا تو فرد یا خلقت کسی مخفی طاقت کے زیر اثر خود بخود کھچی چلی آئے گی- لیڈر' حکام' حکماء' طبیب' ڈاکٹر' معلم' اس وقت فائدہ اٹھا سکتے ہیں- وہ لوگ جو محبوب کو تسخیر کرنا چاہیں کہ قید وبند کو توڑ کر کھچی چلی آئے یا ناراض میاں بیوی سے کوئی فرد واپس آ کر قدموں میں گرے- تو اس وقت سے فائدہ اٹھائیں- البتہ جائز صورتوں کو مدنظر رکھیں' ورنہ موکلات کا عمل ہے- اس کی ناراضگی اچھا اثر نہ دے گی- چونکہ ہر شخص عملیات کے فہم کو نہیں پہنچتا- اس لئے میں اس جفری طریقہ کو وضاحت سے بیان کرتا ہوں- جس میں چلہ کی ضرورت نہیں سب کو عام اجازت ہے- تیاری تنہا جگہ ہو جہاں لوبان وصندل کی خوشبوئیں روشن کریں-

۱ - اگر کسی عورت یا آدمی کی تسخیر مطلوب ہو- تو آیت **یُحِبُّوْنَهُمْ کحب اللہ والّذین اٰمنُوا اشد حباً للہِ** کے عدد لیں- اس کے اعداد ۱۴۹۳ ہیں-

۲ - اگر تسخیر خلق مطلوب ہے تو **لَقَد جَاء کم رسول منکم عزیز علیه مَاعنتم حریض علیکم باالمومنین روف رحیم** کے عدد لیں- اس کے اعداد ۲۸۹۸ ہیں-

۳ - اول نام طالب معہ والدہ اور نام مطلوب معہ والدہ کے اعداد نکالو اور آیت **یُحِبُّونَهُمَ** کے اعداد اس میں شامل کرو- اب کل مجموعہ سے ۴۱ عدد تفریق کرو- جو عدد باقی بچے ان کے حروف بنا کر آگے کلمہ ایل لگا دیں- موکل ہوگا-

۴ - اگر تسخیر خلق مطلوب ہے تو اپنا نام معہ والدہ لے کر اس میں آیت **لَقد جَاء کم** کے اعداد شامل کریں- کل سے ۴۱ عدد تفریق کر کے حروف بنا کر آگے کلمہ ایل لگا لیں- یہ موکل ہوگا-

۵ - اب موکل حاصل کرنے کے بعد تکسیر سطور کرنی ہے ایک سطر لکھو پہلے نام معہ والدہ پھر آیت بعد میں نام مطلوب معہ والدہ- اب نئی سطر میں علیحدہ علیحدہ حروف میں یہ سطر لکھو اور اس کی تکسیر جفری کرو- تکسیر جفری کا مطلب ہے ایک حرف بائیں سے ایک دائیں سے لے کر ایک نئی سطر تیار کی جائے- پھر اس سطر پر یہی عمل دہرایا جائے- بلکہ ہر نئی آنے والی سطر پر یہ بائیں دائیں سے حروف لینے کا دہرایا جائے- حتیٰ کہ سطر اول آخر میں ظاہر ہو جائے- اسے تکسیر جفری کہتے ہیں- مثالاً میں علی محمد کی تکسیر کرتا ہوں-

مثالی تکسیر

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| د | م | ح | م | ی | ل | ع |

سطر اول

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ی | ح | ل | م | ع | د |
| ل | م | ح | ع | ی | د | م |
| ع | ی | ح | د | م | م | ل |

زمام

ع ل ی م ح م د

سطر آخر

جب سطر اول پھر آخر میں ظاہر ہو جائے تو تکسیر مکمل ہوگئی- اس میں سطر آخر چونکہ مکرر ہے- اس کو نہ لیں- باقی تکسیر میں سے پہلوئے راست کے حروف اور پہلوئے چپ کے حروف علیحدہ علیحدہ لکھو- اگر حروف جفت ہوں تو چار چار یا دو دو ملا لو- اگر طاق ہوں تو تین تین یا پانچ پانچ ملا کر آگے یوش لگا دو یہ اس عمل کا اعوان ہوگا- اسے اعوان العمل کہتے ہیں-

۷ - اب تمام تکسیر کے اعداد نکالو- جو سطر زمام تک ہوں- سطر اول کے اعداد کو کل سطر تکسیر سے ضرب دے دو گے تو کل تکسیر کے عدد معلوم ہو جائیں گے- ان اعداد کو مخمس میں پر کرنا ہوگا- نقش مخمس پر کرنے کا طریقہ یہ ہے- کہ کل اعداد سے ۶۰ عدد تفریق کر کے ۵ پر تقسیم کرو اور جو حاصل قسمت آئے اسے خانہ اول میں رکھ کر ایک ایک کر کے اضافہ سے بمطابق چال پر کرتے جاؤ- اگر تقسیم کرنے کے بعد ایک باقی بچے تو خانہ ۲۱ میں ایک کا اضافہ کرو باقی ۳ ہو تو خانہ ۱۱ میں ایک کا اضافہ کرو- اگر باقی ۲ ہو تو خانہ ۱۶ میں ایک کا اضافہ کرو- باقی ۴ ہوں تو خانہ ۶ میں ایک کا اضافہ کرو- نقش پر ہو جائے گا-

چال کا نقش

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۲۴ | ۷ | ۲۰ | ۳ |
| ۴ | ۱۲ | ۲۵ | ۸ | ۱۶ |
| ۱۷ | ۵ | ۱۳ | ۲۱ | ۹ |
| ۱۰ | ۱۸ | ۱ | ۱۴ | ۲۲ |
| ۲۲ | ۶ | ۱۹ | ۲ | ۱۵ |

نقش پر ہو جانے کے امتحان کا طریقہ یہ ہے- کہ چاروں طرف سے میزان وہ آئے گی- جس کو نقش

میں پر کرنا ہے۔ کسی ایک طرف سے بھی میزان غلط ہوئی تو نقش درست نہ ہوگا۔ عامل کامل حصہ دوم میں مفصل طریقہ دیکھیں۔

۸ ۔ تمام تکسیر ے اعداد جس کا نقش پر کیا گیا ہے۔ ان میں سے ۳۱۹ عدد خارج کر کے باقی اعداد کے حروف بنا کر آ گے کلمہ طیش لگا دیں۔ یہ جنات العمل پیدا ہو جائے گا۔

۹ ۔ نقش مخمس کے جانب چپ طالب کی تصویر فرضی بنا کر اوپر موکل کا نام لکھو۔ جانب راست مطلوب کی تصویر بنا کر اوپر جنات العمل کا نام لکھ دو۔ یہ دونوں تصویریں فرضی ہوں گی اور ایک دوسرے کے ساتھ ان کا ہاتھ ملا ہوا ہوگا۔ (تسخیر خلق میں تصاویر کی ضرورت نہیں) اب نقش کے جانب راست وہ اعوان العمل لکھو۔ جو سطر تکسیر کی سیدھی جانب سے نکلا اور جانب چپ وہ اعوان العمل لکھو جو سطر تکسیر کے جانب چپ کے حروف سے نکلا۔ نقش کے نیچے یہ عزیمت لکھو۔ **بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم - اقسمت علیکم یاأیُّھَا الاَزواحِ العُلُویّات والسُّفلیات** یا (موکل کا نام لو۔ پھر اعوان العمل پھر جنات العمل) **اُحضَروا** (نام مطلوب معہ والدہ) **فی المحبّت وَالمُوَدّۃِ** (نام طالب معہ والدہ) **العجل الساعہ الدحا۔**

۱۰ ۔ ایسے تیرہ نقش تیار کرلو۔ اس میں سے ایک نقش پاس رکھو۔ ایک مطلوب کی گزرگاہ میں دفن کر دو۔ باقی گیارہ نقوش کی بتیاں بنالو۔ ایک بتی رات کو جلاؤ اور باقی دس راتوں میں ہر رات ۹ بجے ایک بتی جلایا کرو۔ یا بعد کا وقت کوئی رکھ لو۔ لیکن مقررہ وقت کا روزانہ خیال رکھو۔ نقوش زعفران سے لکھے جائیں۔ بخورات کو بھی جلانا ہوگا۔ تیل خوشبودار چراغ میں ڈالو۔ چراغ نیا ہو۔ کمرہ تنہا ہو۔ منہ چراغ کا مطلوب کے گھر کی طرف ہو۔ جب تک بتی جلتی رہے۔ اس کے سامنے بیٹھ کر یوں پڑھتے رہو۔ یا (موکل کا نام) **اُحضَروا** (نام مطلوب معہ والدہ) **اَلعَجَلَ السَّاعَۃ** اگر درمیان عمل میں کوئی ٹوکے تو مت بولو مطلوب کے علاوہ کوئی اور عورت آئے قطعی توجہ مت دو تسخیر افسر یا حاکم یا دشمن مطلوب ہو تو حاضری کا عمل نہ کرو بلکہ احضروا کی جگہ **سَحّرِ قلب** پڑھو۔ مثلاً **یاموکل سحر قلب** (نام) **العجل السَاعۃ** انشاءاللہ گیارہ دنوں میں مقصد ہاتھ آجائے گا۔

۱۱ ۔ اگر کسی دشمن کا افسر تسخیر مطلوب ہو تو نام دشمن کا باپ کے نام کے ساتھ بھی لے سکتے ہیں۔ افسر ہو تو نام عہدہ کے ساتھ لکھ سکتے ہیں۔ تکسیر میں بھی اسی طرح لکھنا ہے۔ یعنی پہلے نام اپنا معہ والدہ پھر آیت شریف پھر نام افسر معہ عہدہ یا دشمن۔

۱۲ ۔ اگر تسخیر خلق مطلوب ہو تو تین نقش لکھو۔ لکھنے کے بعد آیت **ولقد جاء کم** کو ۹۲ مرتبہ پڑھو اور نقوش پر دم کرو۔ اس آیت کو بھی نقش کے چاروں طرف لکھ لو اور نقوش کو لپیٹ کر ایک بازوئے راست پر باندھ لو۔ ایک اپنے دفتر یا دکان میں شیشے کے فریم میں جڑوا کر لگا دو۔ ایک اپنے گھر کی چھت پر کسی اونچی جگہ لٹکا دو۔ اگر گھر میں درخت ہو تو اس پر لٹکا دو۔ یا کسی اور جگہ کسی پھلدار درخت پر اونچا لٹکا دو کہ ہوا چلنے سے ہلے۔ نقوش کو موم جامہ ضرور کرواؤ تا کہ بارش وغیرہ سے خراب نہ ہوں۔ نیز صرف جمعرات یا جمعہ کو نقوش استعمال کرو۔ مثلاً لٹکانا ہو تو جمعرات یا جمعہ کا دن انتخاب کرو۔ بس کام ختم ہے۔ مگر آیت روزانہ ۹۲ مرتبہ کسی وقت بھی پڑھ لیا کریں۔ اول آخر درود شریف ہو تا کہ تسخیر خلق کی روحانیت جلد کھل جائے دکانداروں، کاروباری لوگوں کو جن کی آمدن خلقت کی آمد سے وابستہ ہو ان کو اس وقت فائدہ اٹھانا چاہئے۔

وہ لوگ جو نقوش کو ایک معمولی کام تصور کرتے ہیں ان کو معلوم ہوگا کہ عمل تیار کرنا معمولی کام نہیں چند خانوں کا نقش بڑی محنت اور مشکلوں کے بعد تیار ہوتا ہے۔ آپ محنت کریں گے تو ضرور فائدہ ہوگا۔ چند گھنٹے حل کرنے میں لگ جائیں گے۔ مگر اس کا نفع وہ ہوگا جو کوئی نہیں دے سکتا۔ قسمت عجیب وغریب طریقہ سے کھل جائے گی۔

اس طریقہ میں ابھی ایک بات اور واضح کرنا ہے کہ نئے لوگوں کو یا جنہوں نے میری کتابوں کا مطالعہ نہیں کیا ان کو حروف سے اعداد بنا کر موکل بنانے میں الجھن پیش آئے گی۔ لہذا اس بات کو سمجھایا جا رہا ہے۔ مثلاً ۳۷۴۲ کے حروف بنا کر موکل بنانا ہے۔ تو ۴۱ عدد تفریق کئے۔ باقی ۳۷۰۱ رہے۔ اب اس کے حروف بنائیں۔ اس میں ایک ہے۔ سات سو ہے، تین ہزار ہے، ایک کا الف، سات سو کا ذ، تین ہزار کے تین غ غ غ ہوں گے۔ حروف ہوئے۔ اذغ غ غ موکل بنا۔ اذغغغائیل۔ اگر غین زیادہ ہوں تو ان کو فرو کر کے غین لگایا جا سکتا ہے۔ مثلاً تین غ ہیں۔ تو جغ بنالیں۔ اس لحاظ سے موکل اذجغائیل ہوگا۔ دونوں موکل درست ہیں۔ اگر ۳۷۴۲ سے ۳۱۹ عدد خارج کر دیں تو باقی ۳۴۲۳ رہ جائیں گے۔ اس کے حروف ج ک ت غ غ غ ہوں گے۔ اعوان کے لئے طیش لگانا ہے۔ اس لئے جکتغغغطیش اعوان ہوگا۔

آپ حل کرنے کی محنت کریں۔ ممکن ہے ایک گھنٹہ میں حل کر لیں۔ ممکن ہے ایک ہفتہ حل کرنے میں لگ جائے یہ آپ کی صلاحیت پر منحصر ہے۔ مگر یہ یاد رکھیں کہ آپ کی اس محنت کا صلہ کتنا بڑا ہوگا۔ اور کتنا بڑا ہوگا اور کتنا بڑا فیض ملے گا۔ دفتر سے کام کروانے والوں کو خود کوشش کرنی چاہئے۔ یا جو وقت کا صلہ دے سکتے ہوں تو ہم حل کر کے روانہ کر دیں گے۔

# افادات علامہ دمیریؒ

## دین اسلام پر ثابت قدمی

اور اگر تم دین پر ثابت قدمی کے طلب گار ہو تو حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی فرمودہ دعا کو وردِ زبان بناؤ۔ اَللّٰھُمَّ ثَبِّتْ قَلْبِیْ عَلٰی دِیْنِكَ اور ایک حدیث میں یہ روایت بھی ہے۔ یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ ثَبِّتْ قُلُوْبَنَا عَلٰی دِیْنِكَ

## ظالم حاکم کی دراز دستی سے حفاظت

جس شخص کو کسی ظالم حاکم کی شرارت سے حفاظت مطلوب ہو تو اس کے لئے ایک نہایت مجرب عمل ہے کہ اس کے سامنے جاتے وقت یہ کلمات پڑھے۔ تو انشاء اللہ اس کے ظلم سے نہ صرف محفوظ رہے گا بلکہ عزت اور کامیابی سے واپس ہوگا۔

الذین امنواوعلی ربهم یتوکلون۔ الذین قال لهم الناس ان الناس قدجمعوا لکم فی خشوهم قرزاد ه بم ایمان وقالو حسبناء الله ونعم الکوکیل فانقلبو بنعمه من الله وفضل لم یمسهم سوءٌ وتبعوار رضوان الله والله ذوالفضل العظیم

## کثرت خیر اور رزق کی وسعت

اور اگر تم خیر و برکت اور رزق میں فراخی اور کثرت چاہتے ہو تو سورت الم نشرح اور سورۃ کافرون ہر نماز کے بعد کثرت سے پڑھا کرو۔

## اپنے عیوب پر پردہ پوشی

جس شخص کو اپنے عیوب ونقائص پر پردہ پوشی مطلوب ہو تو وہ کثرت سے یہ دعا پڑھا کرے۔

اللهم استرنی بسترك الجمیل الدین سترت به نفسك فلا عین تراك

## بھوک پیاس اور غربت و افلاس کیلئے

اور اگر تم پر بھوک اور فاقہ سایہ ڈالے ہوئے ہے اور تم فراخ دستی کے طلب گار ہو تو سورہ لایلاف قریش کو بہت پڑھا کرو۔ اس سورت کی کثرت تلاوت اس سلسلے میں بے شمار مرتبہ تجربہ میں آ چکی ہے۔ سورت لایلاف کے متعلق مجھے بھی ایک عامل نے فراخ رزق کے لئے تعلیم کی تھی اور یہ عمل اکثر سجادہ نشین قسم کے بزرگوں کا معمول ہے اور ہر نماز کے بعد سات یا دس مرتبہ پڑھنا چاہئے۔ (سعیدی)

## مال مویشی اور مال تجارت میں خیر و برکت

مال مویشی اور مال تجارت اور کاروبار میں برکت کے لئے سورت شعراء کو مشک وزعفران سے لکھ کر مقام تجارت یا دکان وغیرہ میں لٹکا دیں تو خرید و فروخت میں حیرت انگیز اضافہ ہو جاتا ہے۔

## مال تجارت وغیرہ کی حفاظت

اور جو شخص سورت قصص کو بطریق مذکور لکھ کر اپنے نال تجارت یا دکان یا مال مویشی کے مقام پر رہائش میں لٹکا دے تو ہر قسم کے نقصان اور خسارہ اور چور وغیرہ سے حفاظت کا سامان اللہ تعالیٰ کر دے گا۔

## دردِ سر کا ایک تجربہ شدہ عمل

حضرت امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ بنی امیہ میں سے ایک گھر میں سے ایک صندوقچہ برآمد ہوا جس پر سونے کا قفل لگا ہوا تھا اور اس صندوقچہ کے اوپر یہ الفاظ لکھے ہوئے تھے۔ شفاء من کل داء یعنی ہر مرض سے شفا اور جب اس صندوقچہ کو کھولا گیا تو اس کے اندر سے یہ کلمات لکھے ہوئے پائے گئے۔

بسم الله الرحمان الرحیم بسم الله وبالله ولاحول ولاقوة الاباله والعلی العظیم اسکن ایما الوجح سکنتك بالذی یمیك السماء ان تقع علی الارض الا باذن ان الله بالناس لرئوف رحیم ۔ بسم الله الرحمان الرحیم بسم الله وبالله ولاحول ولاقوة الاباله والعلی العظیم اسکن ایما الوجح سکنتك بالذی یمیك السموات والارض ان تزولا ولن زالت ان امسکهما من احد من بعد ہ انه کان حلیماً غفورا۔

امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ یہ خزانہ بے بہا مل جانے کے بعد میں کبھی کسی طبیب کا محتاج نہیں ہوا (فائدہ) یہ کلمات پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے یا لکھ کر باندھ دیا جائے۔ مگر دم کرنا زیادہ نفع بخش ہوگا اور ہر قسم کے مرض کے ازالہ میں یہ عمل ہوسکتا ہے۔

# لوح تحفظ

رجب کی پہلی تاریخ وہ ہوتی ہے جس میں باغبان حقیقی نورانی باغ کا دروازہ کھول دیتا ہے۔ رجب شعبان اور رمضان روحانی سال کے موسم بہار ہیں۔ جس شخص کو روحانی پھلوں کی ضرورت ہے۔ اس کو ان مہینوں میں تماشائی نہ رہنا چاہئے بلکہ بڑھ کر اپنی قسمت کے پھل پھول حاصل کرے ورنہ موسم خزاں میں ان پھلوں کی ضرورت پڑی تو کف افسوس کے سوا کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

رجب کی پہلی تاریخ کو روحانی باغ کے جس درخت میں پھل آتا ہے وہ ہوتا ہے تحفظ کا! قرآن مجید کا تحفظ حروف نورانی سے کیا گیا ہے جو چودہ ہیں۔ ہم انہیں حروف سے اللہ پاک کی اس نعمت سے اپنا تحفظ کر سکتے ہیں۔ اللہ پاک نے تحفظ کے لئے حروف نورانی کے موکلات کو مقرر فرمادیا۔ اب زمانہ ایسا ہے کہ ہر وقت جان و مال کا خطرہ لگا رہتا ہے۔ خواہ امیر ہو یا غریب ہر دو کے ساتھ یہ خطرہ ہر دم سایہ کی طرح موجود رہتا ہے۔ اس خطرہ سے بچنے کا واحد طریقہ یہ ہے کہ حروف نورانی کی لوح اپنے پاس رکھی جائے۔ یہ لوح یکم رجب کو تیار کی جاتی ہے۔ جن احباب نے حروف نورانی کی زکات ادا کی ہوئی ہے وہ بھی اس لوح کو لکھ کر دوسروں کو دے سکتے ہیں۔ یہ لوح والد بزرگوار جناب کاش البرنی ؒ صاحب کی وضع کردہ ہے۔ خواص اس کے یہ ہیں۔

اگر کوئی شخص رجب کی پہلی تاریخ کو ساعت اول میں کندہ کرے اور پہلے۔ ڈرپوک ہو تو حوصلہ مند ہو۔ اگر کسی سے ڈر ہو تو امن میں ہو جائے اگر کسی امیر وزیر کے پاس جائے تو وہ اس کی خاطر کرے۔ اگر غصہ کی حالت میں کسی کے سر پر رکھے تو اس کا غصہ دور ہو۔ اگر بارش کے پانی سے دھو کر سات دن پئے تو حافظہ اور فہم قوی ہو۔ ایک دفعہ ایک ایسے شخص کو یہ لوح پہننے کے لئے دی گئی جس کو غلط انجکشن لگنے سے بے ہوشی اور ناطاقتی ہوگئی تھی وہ اچانک گر پڑتا تھا اور دوائیاں اس پر الٹا اثر کرتی تھیں۔ وہ چند دن پانی میں ڈال کر پانی پیتا رہا تو تندرست ہو گیا۔ اگر کوئی کنواری لڑکی باندھے تو بہت سے لوگ اس کی شادی کی طرف راغب ہوں۔

اگر مرگی والے پر یہ لوح رکھ دی جائے تو اسی وقت افاقہ ہو۔ اگر دردِ زہ کی حالت میں عورت کو دیں تو فوراً بچہ پیدا ہو۔ اگر لوح پر بخور رکھ کر سحر زدہ کو دھونی دیں تو فوراً سحر زائل ہو یا سحر کا اندیشہ ہو تو پاس رکھنے سے سحر و جادو کا وار نہ ہوگا۔ اگر جسم کے کسی بھی حصہ سے خون جاری ہو اسے پہنا دیں فوراً خون بند ہو جائے گا۔

موجودہ دور میں یہ ایک عظیم تحفہ ہے۔ ہر گھر میں ایک لوح ضرور ہونی چاہئے بلکہ ہر فرد کے پاس ہونی چاہئے۔ اس کی برکت سے حادثہ سے انسان محفوظ رہتا ہے۔ بچے اغواء سے محفوظ ہو جاتے ہیں۔ سامان میں رکھیں تو چوری نہیں ہوتا۔ زہر خورانی اتفاقیہ ہو جائے تو اس سے موت واقع نہیں ہوتی۔ اگر کسی آسیب زدہ کو پہنا دی جائے تو جن بھاگ جائے گا۔ ہوائی جہاز میں سفر کرنے والا عملہ اور لوگ اکثر آتے ہیں اور اپنے جسم کی حفاظت کے لئے اسے بنواتے ہیں۔ حادثہ ہوا بھی تو جان کو نقصان نہ پہنچے گا جس شخص کے دشمن ہوں اور اسے جان کا خوف ہو اسے بھی گلے میں ڈالنا چاہئے۔ دشمن کچھ کر نہ سکے گا۔ آج کل سڑکوں کے حادثات سے تو کوئی بھی محفوظ نہیں۔ اس لئے ہر شخص اپنی حفاظت اس سے کر سکتا ہے۔ ایسی جگہ رہائش ہو۔ جہاں حشرات الارض یا جنات کا بسیرا ہو تو بھی اس لوح سے تحفظ ملے گا۔ موٹر سائیکل یا دوسری سواری کو حادثہ سے بچانے کے لئے اس لوح کو اس میں رکھتے ہیں۔ غرضیکہ تحفظ کی تمام قوتیں ہر جگہ آپ کی حفاظت کریں گی۔ زکات ادا کی ہو اجازت لینا ضروری ہے۔

اس نقش پر پہلے اندر کے خانے لکھیں۔ پھر ضلع بنائیں۔ پہلے بسم اللہ سے پھر قولہ الحق والہ الملك سے۔ پھر موکلات پھر خدام۔ پھر اوپر مجیب الدعوات والاکرام۔ پھر نیچے ن والقرآن المجید والقلم و مایسطرون لکھیں۔ پھر چاروں طرف سے بند کر دیں۔ لوبان کی دھونی جلائیں۔ وضو کر کے لکھیں۔ کمرہ میں تنہا ہوں۔ چاندی کی تختی پر لوح تیار کریں۔ اگر کاغذ پر لکھیں تو سرخ سیاہی سے لکھیں۔ ساعت اول میں تیار کریں۔ یعنی سورج نکلنے کے بعد لکھیں اور حسب توفیق نیاز دلا کر پہن لیں۔ دفتر سے تیار کرانا مقصود ہو تو کاغذ کا ہدیہ =/۳۵۰۰ روپے ہوگا اس میں نام معہ والدہ لکھیں۔ جس کے پاس ہوگی اس کو کام دے گی۔

۷۸۶

جبرائیل

مجیب الدعوات و الاکرام

| | | | |
|---|---|---|---|
| كهيعص | حمعسق | المص | الم العين |
| يٰسين محمد | الرٰ | حم محصى | نعم المولىٰ |
| طلسم سبحان | طس ملك | مجيد اكبر | طه الله معز |
| الله بارى | ص حق | ق لطيف | ن على |

شمکائیل — اسرافیل — فقطلشائیل — عزرائیل

ق والقرآن المجیدن والقلم مایسطرون میکائیل

# تثلیث
# شمس و مشتری

۱۴/۱۳ مارچ کو نصف شب ایک بجکر ۵ منٹ پر عین تثلیث کا وقت ہوگا- اس لئے اگر کسی زبردست آدمی نے کمزور کا حق دبا کر یا اس کی زمین قبضہ میں کی ہوئی ہے یا مکان و جائیداد کو دبا کر بیٹھ گیا ہے- یا کسی نے سازش کر کے روزگار سے الگ کرا دیا ہے اور وہ روزگار دوبارہ حاصل کرنا چاہتا ہے تو یہ عمل انشاء اللہ کامل کامیابی دے گا اور حقوق واپس دلائے گا اور مخالف کو مجبور کرے گا کہ وہ حق دار کو حق واپس کردے-

طریقہ اس کا یہ ہے کہ ایک سکہ (سیسہ) کی لوح بنائیں دشمن یا مخالف کا نام معہ والدہ لے کر اعداد نکال کر اس میں ۵۶۴۴ کا اضافہ کریں- اگر افسر ہو تو اس کا پورا نام جو مشہور ہو لیں جس سے اس کو پکارا جاتا ہے ان اعداد کو جو حاصل ہوں گے- مربع معکوس کندہ کریں- سیسہ کی تختی پر کسی بھی نوکدار چیز سے لکھا جاسکتا ہے- جب نقش مکمل ہو جائے تو اس کے اردگرد الٹی سورۃ فاتحہ لکھنی شروع کردیں یعنی والضالین سے لے کر الحمد تک الٹی لکھیں- مثلاً والضالین کا الٹ نیلا ضلا و ہوگا- اس کو پہلے سے الٹا کر کے کسی کاغذ پر لکھ لیں- تا کہ عین وقت پر غلطی نہ ہو- نقش تیار ہونے پر نیچے نام مخالف کا لکھیں- پھر لکھیں برایں زور فتح شوفتح شوبحق کلام پاک مجھے میرا حق (اپنا نام اور اپنے حق کا نام لکھیں) واپس دینے پر مجبور کرو بحق یا اسرافیل یا عزرائیل یا میکائیل یا جبرائیل پھر اس لوح کو کسی وقت سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر اس مکان یا جائیداد میں دفن کردیں جو غاصب کی گئی ہو افسر ہو تو اس کے کمرے میں کسی جگہ پوشیدہ کردیں- انشاء اللہ کامیابی ہوگی اور ایسے اسباب پیدا ہوں گے جن سے مطلب حاصل ہوگا-

لوح کے دوسری طرف اپنے مطلب کی تصویر بھی بنانی ہے مثلاً واپسی ملازمت کا ہو تو ایک آدمی جس کے ہاتھ میں قلم ہو کپڑے کی دکان ہو تو ایک آدمی جس کے ہاتھ میں کپڑا ہو- مکان ہو تو مکان کی تصویر بنائیں علی ہذا القیاس شکل و شباہت ضروری نہیں محض علامات کی ضرورت ہوتی ہے-

نقش کی رفتار ذیل میں دی جارہی ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۲ | ۱۳ |
| ۹ | ۶ | ۷ | ۱۲ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۱ | ۸ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۴ | ۱ |

نقش پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد میں سے ۳۰ عدد تفریق کرکے باقی کو ۴ پر تقسیم کریں- حاصل منتخب کو خانہ اول میں رکھ کر پر کریں باقی ۱ ہو تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کریں ۲ ہو تو خانہ ۹ میں ایک کا اضافہ کریں- اگر باقی ۳ ہوں تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کریں- نقش پر ہوجائے گا-

# ماہ فروری

| ایام | فروری ۲۰۱۸ء | جمادی الاول ۱۴۳۹ھ | ماگھ ۲۰۷۴ب | عملی نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در درجہ | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | ۱ | ۱۴ | ۲۰ | ۵ | | | | ۱۳ | | | صرفہ | ۱۰:۱۵ | | |
| جمعہ | ۲ | ۱۵ | ۲۱ | ۶ | | | | ۱۴ | سنبلہ | ۰۰:۱۲ | عوا | ۷:۱۵ | | اوج |
| ہفتہ | ۳ | ۱۶ | ۲۲ | ۷ | | | | ۱۵ | | | سماک | ۴:۴۲ | | |
| اتوار | ۴ | ۱۷ | ۲۳ | ۸ | | | | ۱۶ | میزان | ۲:۴۶ | غفرہ | ۲:۴۶ | | |
| پیر | ۵ | ۱۸ | ۲۴ | ۹ | کشمیر ڈے | | | ۱۷ | | | زبانہ | ۱:۴۸ | | |
| منگل | ۶ | ۱۹ | ۲۵ | ۱ | قمر در عقرب | | | ۱۸ | عقرب | ۸:۵۶ | اکلیل | ۰۰:۵۷ | | ہبوط |
| بدھ | ۷ | ۲۰ | ۲۶ | ۲ | | | | ۱۹ | | | قلب | ۱:۰۷ | ◓ | تربیع دوم |
| جمعرات | ۸ | ۲۱ | ۲۷ | ۳ | | | | ۲۰ | قوس | ۱۸:۵۳ | شولہ | ۲:۰۰ | | طرح |
| جمعہ | ۹ | ۲۲ | ۲۸ | ۴ | | | | ۲۱ | | | نعائم | ۳:۲۴ | | |
| ہفتہ | ۱۰ | ۲۳ | ۲۹ | ۵ | | | | ۲۲ | | | بلدہ | ۵:۱۳ | | |
| اتوار | ۱۱ | ۲۴ | ۳۰ | ۶ | زہرہ در حوت | | | ۲۳ | جدی | ۷:۲۰ | ذابح | ۷:۲۰ | | وبال |
| پیر | ۱۲ | ۲۵ | پھاگن | ۷ | | | | ۲۴ | | | بلعہ | ۹:۲۸ | | |
| منگل | ۱۳ | ۲۶ | ۲ | ۸ | عرس پیر سید بشیر احمد، سوہدرہ | | | ۲۵ | دلو | ۲۰:۱۰ | سعود | ۱۱:۳۲ | | |
| بدھ | ۱۴ | ۲۷ | ۳ | ۹ | | | | ۲۶ | | | اخبیہ | ۱۳:۲۱ | | |
| جمعرات | ۱۵ | ۲۸ | ۴ | ۱ | | | | ۲۷ | | | مقدم | ۱۴:۵۴ | | |
| جمعہ | ۱۶ | ۲۹ | ۵ | ۲ | سورج گرہن ✹ | | | ۲۸ | حوت | ۷:۴۱ | موخر | ۱۶:۰۰ | ● | حضیض اجتماع |
| ہفتہ | ۱۷ | ۳۰ | ۶ | ۳ | نیا چاند ☾ | | | ۲۹ | | | رشا | ۱۶:۴۴ | | |
| اتوار | ۱۸ | جمادی الثانی | ۷ | ۴ | عطارد در حوت، شمس در حوت<br>یکم جمادی الثانی ۱۴۳۹ھ | | | حوت | حمل | ۱۷:۰۴ | شرطین | ۱۷:۰۴ | | |
| پیر | ۱۹ | ۲ | ۸ | ۵ | | | | ۲ | | | بطین | ۱۶:۵۷ | | |
| منگل | ۲۰ | ۳ | ۹ | ۶ | | | | ۳ | | | ثریا | ۱۶:۲۶ | | |
| بدھ | ۲۱ | ۴ | ۱۰ | ۷ | شرف قمر | | | ۴ | ثور | ۰۰:۱۱ | دبران | ۱۵:۳۰ | | شرف |
| جمعرات | ۲۲ | ۵ | ۱۱ | ۸ | | | | ۵ | | | ہقعہ | ۱۴:۱۲ | | |
| جمعہ | ۲۳ | ۶ | ۱۲ | ۹ | | | | ۶ | جوزا | ۵:۰۷ | ہنعہ | ۱۲:۳۰ | ◒ | فرح تربیع اول |
| ہفتہ | ۲۴ | ۷ | ۱۳ | ۱ | | | | ۷ | | | ذراعہ | ۱۰:۲۶ | | |
| اتوار | ۲۵ | ۸ | ۱۴ | ۲ | ہبوط عطارد | | | ۸ | سرطان | ۸:۰۵ | نثرہ | ۸:۰۵ | | ترفع |
| پیر | ۲۶ | ۹ | ۱۵ | ۳ | | | | ۹ | | | طرفہ | ۵:۲۷ | | |
| منگل | ۲۷ | ۱۰ | ۱۶ | ۴ | | | | ۱۰ | اسد | ۹:۴۱ | جبہۃ<br>زبرہ | ۲:۳۹<br>۲۳:۴۴ | | |
| بدھ | ۲۸ | ۱۱ | ۱۷ | ۵ | | | | ۱۱ | | | صرفہ | ۲۰:۵۰ | | |

# کیا آپ کا برج




**اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔**

شمس جب برج دلو میں داخل ہوتا ہے تو ہم دائرۃ البروج کے ایک عظیم برج تک پہنچ جاتے ہیں۔ یہ دائرۃ البروج کا گیارہواں برج ہے۔ جو دوستوں، امیدوں اور خواہشات سے منسوب ہے۔ یہ ثابت بادی برج ہے اور آئیڈیل اور تعلقات کی دنیا میں انسان کے آئیڈیل کی نشاندہی کرتا ہے۔

تمام بادی برج دوسرے انسانوں کے ساتھ تعلقات کی نمائندگی کرتے ہیں جوزا بھائی بہنوں سے منسوب ہے میزان شوہر، بیوی اور ہر قسم کی شراکت سے منسوب ہے اور دلو کا تعلق دوستی کے معاملات سے ہے۔ جو عموماً سوسائیٹیوں، انجمنوں اور کلبوں سے کسی نوعیت کی وابستگی کا رویہ دھار لیتی ہے۔ دلو سے متعلقہ افراد ایک ایسے گروہ کا لیڈر بننا چاہتے ہیں۔ جس کا مقصد کسی خاص مضمون کا مطالعہ یا علم حاصل کرنا ہوتا ہے اور یہ چیز ان کے لئے بے حد موزوں ثابت ہوتی ہے۔ کیونکہ اس کے ذریعے ہم مزاج لوگوں سے مستحکم اور ایسا رشتہ استوار ہوتا ہے جو اپنے عوض کوئی مطالبہ نہیں کرتا۔ انسانی رشتوں میں یہ واحد ایسا رشتہ ہے، جس میں مطالبات بالکل نہیں ہوتے۔ شاید اسی وجہ سے یہ رشتہ دیرپا ثابت ہوتا ہے۔

اگر دلو سے متعلقہ فرد کو آپ اس کی شرائط پر قبول کرلیں اور اگر حالات بھی اجازت دیں تو وہ ساری زندگی آپ کا دوست رہے گا اور اگر غیر جذباتی وجوہات کی بناء پر علیحدگی ہو جائے تب بھی وجوہات کے خاتمے پر دلو سے متعلقہ فرد آپ سے دوستی کا دوبارہ آغاز کردے گا اور یہ دوستی بالکل اسی نوعیت کی ہوگی جیسی کہ پہلے تھی۔ علیحدگی کے وقت کو باآسانی پر کیا جاسکے گا۔

جب کہ دوسری جانب یہ ان لوگوں کو سخت ناپسند کرتے ہیں جو ان پر قابو پانا چاہتے ہیں۔ آپ ان کا ''بہترین'' دوست بننے کی کبھی توقع نہ رکھیں۔ ورنہ یہ جلد ہی آپ سے تعلقات ختم کرلیں گے۔ ان کے دوستوں کے حلقے میں آپ کا شمار ہوگا۔ لیکن آپ یا ان میں سے کوئی بھی ان کا خاص الخاص دوست کہلانے کا مستحق نہ ہوگا۔ دلو سے متعلقہ افراد قریبی تعلقات کی پرواہ نہیں کرتے اور جب کوئی ان پر قبضہ کرنا یا قابو پانا چاہتا ہے تو ان کا دم گھٹنے لگتا ہے۔ یہاں تک کہ شادی بھی ان کے نزدیک کسی قدر غیر ذاتی رشتہ ہوتا ہے۔ یہ اپنے بے حد ذاتی قسم کے خیالات کو اپنی ذات تک ہی محدود رکھنا چاہتے ہیں۔

لیکن دلو سے متعلقہ بیشتر افراد سماجی اور فلاحی ذوق رکھتے ہیں یہ دیگر انسانوں کو کسی نہ کسی لحاظ سے بہتر بنانا چاہتے ہیں اگر دلو سے متعلقہ کوئی شخص آپ کا دوست ہے تو اپنے کسی دوست کی بدقسمتی کا ذکر کرکے ان کا دل ہرگز نہ توڑیں۔ یہ اس میں بالکل دلچسپی نہ لیں گے بلکہ اس کے بجائے انہیں افریقہ کے قحط زدہ قبائل یا یورپ یا ایشیا کے مظلوم لوگوں کے بارے میں بتائیں تو یہ ان کی مدد کے لئے فوری طور پر کوئی طریقہ سوچنے لگیں گے۔ ان کی ہمدردیاں اور دلچسپیاں مقامی نہیں بلکہ بین الاقوامی ہوتی ہیں۔

دلو سے متعلقہ افراد کسی بھی نوعیت کے یکساں معمول کو سخت ناپسند کرتے ہیں۔ یہاں تک کہ جب دفتری کام میں بھی یکسانیت پیدا ہو جاتی ہے تو یہ اس میں کسی طرح تبدیلی لانے کی کوشش کریں گے اور وہ کوشش اس طرح کریں گے کہ دفتر جانے کا راستہ بدل دیں گے یا کام کی ترتیب بدل دیں گے۔ یعنی کوئی نہ کوئی کام ایسا ضرور کریں گے جس سے انہیں کچھ تبدیلی کا احساس ہوگا۔ دفتر کے ٹائم کے خاتمے تک یکساں معمول کا احساس ہی انہیں ناپسند ہوتا ہے۔

دلو برج اسد کا مقابلے کا برج ہے۔ اسد دل پر حکومت کرتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ دلو سے متعلقہ افراد ذاتی جذبات سے بے حد خوفزدہ رہتے ہیں۔ لہٰذا جہاں جذباتی معاملہ آجاتا ہے۔ وہاں کوشش کرکے واپس پلٹ جاتے ہیں اور اگر ہو سکے تو اس معاملے کو انٹیلیکچوئل بنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ شادی کے معاملے میں گھریلو بالکل نہیں ہوتے۔ دلو سے متعلقہ آدمی کا گھر ایسا ہوتا ہے کہ جہاں افریقہ کے مسائل سے متعلق سارا مواد مل جائے گا یا پھر مزدوروں کے تعلقات سے متعلق بحث ہوگی۔ یعنی گھر کے علاوہ وہ ہر معاملے کا علم اور دلچسپی رکھتا ہے اور گھر کی کوئی ذمہ داری قبول نہیں کرتا بلکہ گھر کے تمام کام بیوی بچوں کے سپرد ہوتے ہیں۔

دلو سے متعلقہ افراد نوجوانی کے زمانے میں شادی کے حق میں قطعی نہیں ہوتے تاہم جب شادی میں کشش محسوس کرتے ہیں تو شادی کے لئے کسی پرانے دوست کا انتخاب کرتے ہیں یا پھر شاید کوئی ایسا شخص جس سے دفتر یا کام کے دوران ملاقات ہوئی ہوگی اور اس سے یہ پورے طور پر واقف ہوں گے۔ اس لئے کہ یہ طریقہ انہیں تحفظ کا احساس دیتا ہے۔

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ گیارہواں برج ہے۔ |
| عرصہ پیدائش | ۲۱ جنوری تا ۱۹ فروری (اندازاً) |
| عنصر | بادی |
| ماہیت | ثابت |
| حاکم ستارہ | یورنس، زحل |
| برج کی علامت | پانی لے جانے والا برتن |



دلو سے متعلقہ شادی شدہ عورت بھی گھریلو نہیں ہوتی۔ گھر کے کام اسے پریشان کردیتے ہیں۔ یہ کوشش کرتی ہے کہ کوئی شخص ایسا مل جائے جو اس کے لئے گھر کے سارے کام کردیا کرے۔ اسی طرح یہ بالکل چھوٹے بچوں کے کاموں میں بالکل دلچسپی نہیں رکھتی بلکہ اپنے بچوں سے اس وقت محبت کرتی ہے جب وہ اس عمر کو پہنچ جائیں کہ اس سے بات چیت کرسکیں اس عمر میں پھر یہ بچوں پر اپنے خیالات کا اظہار کرنے لگتی ہے اور اپنے خیالات کے ذریعے ان پر اثر انداز ہونا چاہتی ہے۔ یہ بچوں کو خاصی چھوٹی عمر ہی میں اسکول میں داخل کرادینا چاہتی ہے تاکہ وہ بھی اپنے دوست بناسکیں۔

دلو کی علامت ایک آدمی ہے جس کے ہاتھ میں پانی لے جانے والا برتن ہے اور وہ پانی زمین پر گرا رہا ہے تاکہ بیج پودوں کی شکل اختیار کرسکیں اور دلو سے متعلقہ تمام افراد کا مشن بھی یہی ہوتا ہے اور ایک اہم مگر غیر ذاتی انداز میں دوسرے انسانوں کی مدد کرنا چاہتے ہیں۔ ان کے کام آنا چاہتے ہیں۔ یہ برج سال میں اس وقت آیا ہے جب موسم بہار کی فصل کی کٹائی کے آغاز کے لئے دریائے نیل کے پانی میں طغیانی آجاتی ہے۔ چنانچہ دلو سے متعلقہ افراد بیج بوتے ہیں اور جب وہ بڑے ہونے لگتے ہیں تو ان کی دیکھ بھال کی ذمہ داری ہماری ہوتی ہے۔

اس برج سے متعلقہ افراد کے مزاج کا ایک پہلو بے حد ڈرامائی ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اس برج سے متعلقہ اکثر افراد تھیٹر، ٹی وی اور فلم میں نظر آتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جب یہ کوئی سین مکمل کروالیتے ہیں تو اپنا کوٹ پہن کر گھر کی یوں راہ لیتے ہیں گویا چائے پی کر باہر نکل رہے ہوں اور سین سے کسی بھی قسم کی جذباتیت یا لگاؤ کا انہیں قطعی احساس نہیں ہوتا ہے مزید یہ کہ وہ کمپنیاں جو کسی گروہ کے لئے کسی سفر کا انتظام کرتی ہیں یا پھر وہ تھیٹر کمپنیاں جو جگہ جگہ رک کر ڈرامے دکھاتی ہیں اس میں کام کرنے والے لوگ جس انداز میں ایک دوسرے کے ساتھ رہتے ہیں۔ تعلقات کا یہی انداز ان کا پسندیدہ ہوتا ہے۔ کیونکہ اس میں کوئی جذباتیت یا لگاؤ نہیں ہوتا۔ بلکہ جب تک سفر یا تھیٹر کے مکمل پروگرام کا اختتام نہیں ہو جاتا لوگ ایک دوسرے کے ساتھ اچھے انداز میں رہتے ہیں اور خاتمے پر خوش دلی سے خداحافظ کہہ کر اپنے اپنے گھروں کو لوٹ جاتے ہیں اور دلوں پر کوئی بوجھ نہیں ہوتا۔

اس کے علاوہ دلو سے متعلقہ افراد پارلیمنٹ اور مقامی حکومت میں بھی نظر آتے ہیں۔ یہاں وہ اپنے خیالات کا اظہار کرسکتے ہیں۔ اپنے نظریات کی آزمائش کرسکتے ہیں۔ یہ کہا جاتا ہے کہ دنیا کا سب سے بہترین کلب پارلیمنٹ ہے کیونکہ اس کی زندگی میں پابندیاں انتہائی کم ہوتی ہیں۔ اس وجہ سے یہ ان کا پسندیدہ کیریئر ہوتا ہے۔

دلو سے متعلقہ لڑکیاں پرکشش اور ملنسار ہوتی ہیں۔ دعوتیں اور پارٹیاں دینا اور سہیلیوں کے ساتھ تفریحی پروگرام ترتیب دینا پسند کرتی ہیں۔ یہ شادی کی زیادہ شوقین نہیں ہوتیں اس لئے کہ یہ تعلق انہیں باندھ دیتا ہے۔ بلکہ جب تک ممکن ہوسکے اسے ٹالتی رہتی ہیں۔ یہ عموماً کوئی نہ کوئی کام کرتی ہیں جوان کا بے حد پسندیدہ ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ کسی اور کام کے لئے ان کے پاس وقت نہیں ہوتا۔ یہ مادہ ذہنیت بھی نہیں رکھتیں بلکہ یہ جو کام کرتی ہیں اس کی اہمیت ہوتی ہے اور جو پیسہ اس کام سے ملتا ہے وہ کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔ یہ تھیٹر کی بے حد شوقین ہوتی ہیں اور عموماً تھیٹر میں کام کرکے ہی خوش بختی حاصل کرتی ہیں۔ تھیٹر کی دنیا میں بے حد خوبصورت نظر آتی ہیں اس برج سے متعلقہ افراد کا چہرہ عموماً لمبا اور آنکھیں گول ہوتی ہیں۔ کشادہ مسکراہٹ ان کے چہرے پر نظر آتی ہے یہ نئے لوگوں سے ملنے کے بے حد شوقین ہوتے ہیں بلکہ یہ جو کام بھی کرتے

ہیں اس میں تنوع اور جدت کے خواہاں ہوتے ہیں تاہم کچھ عرصے بعد یہ پرانے دوستوں اور اپنے ابتدائی زمانے کے خیالات کی طرف لوٹ آتے ہیں۔

دور جدید کے ماہرین نجوم کے نزدیک دلو کا حاکم یورنس ہے۔ جب کہ قدیم زمانے کے ماہرین نجوم زحل کو اس کا حاکم قرار دیتے ہیں۔ دراصل ان دنوں کواکب کو ایک برج سے منسوب کرنے کی کوئی نہ کوئی وجہ ہے۔ دلو سے متعلقہ افراد کی شخصیت کی سرد مزاجی اور منطقی پہلو بالکل زحل کے اس عمل کی مانند ہے کہ انسان جو بوتا ہے وہی کاٹتا ہے۔ ان کی شخصیت کا تنوع اور انسان دوستی یورنس کی مانند ہے جو کسی قسم کے قانون کو تسلیم نہیں کرتا لیکن دلو سے متعلقہ افراد بالکل اچانک اور بجلی کے کڑکے کی مانند عمل نہیں کرتے بلکہ ان کے افعال دراصل عقلمندانہ سوچ اور منطق کا نتیجہ ہوتے ہیں اپنی دلچسپی کے موضوعات اور معاملات میں بڑی ثابت قدمی سے دلچسپی لیتے رہتے ہیں۔ جبکہ ایک مثالی یورنسی شخص ایسا نہیں کرتا۔ لیکن دلو سے متعلقہ افراد کے خیالات کی جدت زحل کے عمل سے میل نہیں کھاتی۔ اس لئے کہ زحل قدامت پسند اور لکیر کا فقیر ہوتا ہے۔

بنی نوع انسان کی فلاح کے خیالات بھی زحل سے میل نہیں کھاتے۔ زحلی آدمی دوسرے انسانوں سے متعلق اپنے فرائض اور ذمہ داری کا احساس ضرور رکھتا ہے۔ لیکن ذاتی مفاد کے علاوہ کسی اور وجہ سے کوئی قدم اٹھانا پسند نہیں کرے گا۔ جب کہ دلو سے متعلقہ افراد جب اپنی جدت پسند اسکیموں پر عمل شروع کرتے ہیں تو ذاتی مفاد کو فراموش کردیتے ہیں۔ لیکن جب یہ ایک بار کسی خیال پر عمل کرلیتے ہیں تو زحل کے انداز میں دوبارہ اپنے پرانے معمول پر لوٹ آتے ہیں۔ اس لئے کہ یہ بہرحال ثابت برج سے تعلق رکھتے ہیں۔ جب کہ دوسری جانب کوئی بھی مثالی زحلی شخص کبھی بھی اپنے ذاتی مفاد کو فراموش نہیں کرتا۔

شمس اور قمر کے علاوہ دیگر کواکب دو دو بروج پر حکومت کرتے ہیں۔ یعنی عطارد جوزا اور سنبلہ پر حکومت کرتا ہے۔ زہرہ ثور اور میزان پر مریخ حمل اور عقرب پر مشتری قوس اور حوت پر حکومت کرتا ہے چنانچہ زحل کا جدی کے علاوہ دلو پر بھی کرنا درست ہے۔

# تثلیث عطارد و مشتری

یہ وقت ۲ مارچ کو شام ۶ بجکر ۴۱ منٹ پر ہو گا۔ یہ دن اور وقت بے حد سعد ہے۔

یہ وقت حصول علم و کامیابی امتحان، رکاوٹ شادی بیاہ، ترقی نہ ہونا، حصول ملازمت یا ملازمت میں سعی کا قبول نہ ہونا۔ (بشرطیکہ ملازمت ٹرانسپورٹ یا نوشت وخواند سے متعلق ہو) ان تمام امور کے لئے یہ وقت پر تاثیر ہے اور اس وقت کی روحانیت سے فائدہ اٹھا کر مقاصد حاصل کئے جاسکتے ہیں۔

طریقہ یہ ہے کہ نام طالب معہ والدہ کے اعداد ابجد قمری سے نکالیں۔ پھر اس میں مطلوب کے اعداد بھی شامل کریں۔ مطلوب اگر افسر ہے تو اس کا نام معہ عہدہ لیں اور اگر ترقی ملازمت وغیرہ کوئی مطلوب ہے تو اس کے اعداد لیں اور کل اعداد جمع کر کے اس میں ۳۵ عدد کا اضافہ کردیں اور ۳ مربع نقش پر کریں پہلے دو لکھے ہوئے دریا میں بہادیں۔ گولیاں بنانے کی ضرورت نہیں۔ تیسرا نقش معطر کر کے موم جامہ کر کے سیدھے بازوں پر باندھ لیں اور نیاز حسب توفیق حضرت خواجہ خضر اور رسول خدا ﷺ کی دلائیں۔ انشاء اللہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔

مثال:۔ طالب احمد دین، مطلوب ترقی، احمد دین کے اعداد ۱۱۷ ہوئے۔ مطلوب ''ترقی'' ہے۔ اس کے اعداد ۱۰۷ ہوئے۔ ۳۵ عدد قانون کے اور جمع کئے تو کل اعداد ۸۶۲ ہوئے جس کا نقش یہ بنا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۵ | ۲۱۸ | ۲۲۱ | ۲۰۸ |
| ۲۲۰ | ۲۰۹ | ۲۱۴ | ۲۱۹ |
| ۲۱۰ | ۲۲۳ | ۲۱۶ | ۲۱۳ |
| ۲۱۷ | ۲۱۲ | ۲۱۱ | ۲۲۲ |

اس نقش کی چال یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۲ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

یہ نقش آتشی چال کا ہے۔ ہر شخص اپنے نام کے حروف اول کے عنصر کے مطابق نقش پر کرے۔ نقش پر کرنے کا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ کل تعداد سے ۳۰ تفریق کریں۔ باقی کو ۴ پر تقسیم کریں جو حاصل قسمت ہو اسے خانہ نمبر ۱ میں رکھ کر نقش کو چال کے مطابق پر کریں۔

اس مثال میں کل اعداد ۸۶۲ میں سے ۳۰ منہا کئے تو باقی ۸۳۲ بچے اسے ۴ پر تقسیم کیا تو ۲۰۸ خارج قسمت ہوا۔ اسے خانہ اول میں رکھ کر ترتیب وار خانوں میں لکھتے گئے۔ نقش پر ہو گیا۔ بعض اوقات ۴ پر تقسیم کرنے سے کچھ اعداد باقی بچ رہتے ہیں اگر ایک باقی بچے تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کردیں۔ اگر باقی ۲ بچے تو خانہ ۹ میں۔ باقی ۳ ہوں تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کردیں۔ نقش پر ہو جائے گا۔

جو شخص بھی اپنے لئے یہ عمل تیار کرے اپنے نام کے حرف اول کے عنصر کے مطابق نقش پر کرے۔ اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو خط لکھ کر دریافت کرلیں۔

چاندی کا ہدیہ ۔/۹۵۰۰ کاغذ پر ۔/۲۰۷۱ روپے ہوگا علاوہ محصول ڈاک اور ۱۵ دن قبل لکھیں۔

# ماہ فروری کیسا گزرے گا؟



**آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں**

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:- مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ آپ کے اردگرد کام اور کاروباری حالات میں ٹھراؤ نہیں رہے گا- کیریئر، تعلیم اور سفر کے معاملات میں بےچینی، الجھاؤ، ذہنی پریشانی کی سی کیفیت سے دوچار ہونگے۔

ستارہ مریخ سارا ماہ زائچے کے نویں گھر میں رہے گا- یہ آپ کے کاروباری سفر، قانونی اور آفیشل کاموں میں بہتری لائے گا- اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کرسکیں گے- اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کر رہے ہیں تو جوش و امنگ خوشی دے گی۔ اپنی باقوت صلاحیتوں پر اعتماد کریں اور اعلیٰ منزلوں کی طرف گامزن ہوں- یہ ماہ اثاثوں میں اضافے اور کاروبار کو وسعت دینے اور نئے راستوں کی تلاش کرنے کے لئے موافق ثابت ہو گا۔ اس کے علاوہ معاملات کو نفع بخش اور کارگزار بنیادوں پر قائم کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہو گا۔ مریخ ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا- اپنے اہم کام اور قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کریں- تاہم ۲، ۱۷، ۲۴ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا- جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا-

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہوگی- اس دن کے نزدیک لوگوں کا تعاون حاصل کرنے کی کوشش کریں- روزگار اور ترقی کے کام کو آگے بڑھانے کے لیے تعاون حاصل کریں۔ سماجی سرگرمیوں کے لئے امداد یا چندہ کے حصول کے لئے ملاقات کریں یا کسی پروگرم کے ذریعے امداد حاصل کریں۔ روپیہ کے حصول میں آسانی رہے گی۔ تبدیلی مقام کے لئے پیش رفت کریں- اس دن کے نزدیک ایسے لوگ بھی ملیں گے جو آپ کے مقاصد کو دیکھتے ہوئے خفیہ امداد بھی کریں-

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی - کیرئیر کے معاملے اور والدین کی صحت کے معاملے میں پریشانی بڑھ جائے گی- اس وقت عزت و وقار کا مسئلہ درپیش ہوگا گھر کے معاملات بے سکونی کا شکار ہوں گے- شریک زندگی کے ساتھ بھی معاملات جھگڑے کا باعث بنیں گے- ہر شخص اپنی اہمیت کو بڑھانے کی کوشش کرے گا- اور انا کا مسئلہ بنے گا-

زہرہ زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۱ تاریخ کو بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بہت سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے - اس مدد آور رجحان کے تحت آپ کی امیدیں، خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ پہنچے گا- جن دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا- ان دنوں آپ کی زندگی میں جو واقعات رونما ہونگے وہ آپ میں خوش امیدی پیدا کردیں گے- چنانچہ نوٹ کرلیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۵، ۱۱، ۱۶، ۲۲، ۲۶ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا- غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں حادثاتی ملاقات محبت میں تبدیل ہو جانے کا امکان ہے اور محبت کے معاملات سے متعلق ان کے خواب پورے ہوسکتے ہیں۔صحت، جسمانی بیماری پر بہتر اثر پڑے گا۔اس وقت دوستوں کے ساتھ کوئی ذمہ داری اٹھانا پڑے گی۔شاید کسی کی زندگی میں خوشیاں کا حصول آپ کے لیے بہت بڑی خوشی کا سبب بنے ۔ ایسے معالات جو دشمنی اور حسد کی وجہ سے تعلقات دم توڑ چکے تھے ان کو دوبارہ ابھرنے کا موقع ملے گا۔ ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہوگی کیونکہ اس ماہ زہرہ محبت کے بندھنوں کو مزید مضبوط کرنے کی پوزیشن میں ہے-

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدلیس ہو گی - کاروباری معاہدات، قانونی مشورہ حاصل کرنے، تحریری کاموں کو مکمل کروانے اور باحیثیت لوگوں سے رابطہ قائم کرنے میں مددآور ثابت ہوگا- ایسے کام جن میں خاندانی جائیداد اور روپیہ لگا ہوا ہے- اس سے متعلقہ حساب اور منافع سے متعلق معلومات رکھیں- رسل و رسائل اور پبلشنگ کے کاموں کے لئے موزوں، گھر اور زمین کی خریداری یا اس سلسلے میں معلومات اکھٹی کریں-لوگ آپ کی خواہشات کا احترام کریں گے دوستی فائدہ دے گی- روحانی علوم اور مطالعہ سے ذہنی سکون حاصل ہوگا-

عطارد زائچے کے گیارہویں گھر میں رہنے کے بعد ۱۹ تاریخ کو بارہویں گھر میں داخل ہوگا- سماجی سرگرمیوں، کلب یا دیگر سوشل سرگرمیوں میں نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا-خفیہ کام یا امداد سے خوشی حاصل ہوگی- دوستوں کے ساتھ کاروباری شراکت فائدہ مند رہے گی- سیر وتفریح یا سفر خوشی کا احساس اجاگر کرے گا- دنیا کو جاننے اور سفر کے لیے بے چین ہونگے- اس کے علاوہ رشتہ داروں کے یہاں بھی زیادہ آنا جانا رہے گا- ہر وہ کام جس سے اپنی صلاحیتوں کو ابھار سکیں ان میں حصہ لیں-تحریری کام، خط وکتابت اور رابطے سے حالات کو بہتر کریں- وہ افراد جن کی اپنی فلاحی تنظیمیں ہیں یا اپنے کلب ہیں اور لوگوں کا تعاون درکار ہوتا ہے-اس سلسلے میں شوز، پارٹی یا دیگر تفریحی پروگرام میں لوگوں کو مدعو کرنا اور ان سے اپنے مقاصد کی تکمیل کے لئے مدد حاصل کرنا آسان ہوگا- عطارد ۴، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-




اس ماہ ثوری افراد اپنی زندگی سنوارنے اور گھر بنانے کی طرف زیادہ توجہ دیں گے- رشتہ داری کے معاملے میں احتیاط رکھیں- دوستوں پر زیادہ خرچ نہ کریں- اس ماہ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے ان میں بہتری محسوس ہوگی-

زہرہ وتد السماء پر موجود ہوگا اور ۱۱ تاریخ کو گیارہویں گھر میں داخل ہوگا- یہ ماہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا- دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں- وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں ان کے لئے زہرہ کے سعد نظرات موافق ثابت ہونگے- زہرہ محبت کے معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے-والدین اور بڑی عمر کے افراد کے ساتھ وقت گزاریں گے- اس وقت ان کے مشورے بہت اہم ہونگے- تاہم ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا- وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۵، ۱۱، ۱۶، ۲۲، ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہوگی- اس برج سے متعلقہ افراد عموماً" ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری یا ادارے میں شریک ہونا پڑے- انہیں اپنی معاشرتی فلاح سے بھی بے حد دلچسپی ہوتی ہے-

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدلیس ہوگی- اس دن کے نزدیک دوستوں یا رشتہ داروں کے ساتھ سفر کا پروگرام بنائیں گے جس سے خوشی ملے گی- اس وقت آپ میں جوش و جذبہ بڑھا ہوگا -کام چاہے وہ بہن بھائیوں سے متعلق ہو یا ان کی تعلیمی سرگرمیوں سے اس سلسلے میں خط وکتابت یا ذہن کو وسعت دینے والی سرگرمی میں حصہ لینے کے لئے سفر بھی موافق رہیں گے- یہ ماہ نئے تعلقات بنائے گا- ان دنوں اپنی خواہشات کے مطابق قریبی لوگوں سے فائدہ اٹھائیں گے- عزیز واقارب مدد کریں گے- علوم روحانی یا دنیاوی علوم کو سمجھنے کا بہتر وقت ثابت ہوگا-

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی- اپنے آپ کو کسی بھی غلط کام میں ملوث ہونے سے بچانا ہوگا- غیر ارادی طور پر معاملات قانونی شکل اختیار کرسکتے ہیں اور آپ کے لئے عزت ووقار کا مسئلہ بنے گا- کاروباری سطح پر بھی ضرورت سے زیادہ روپے کا نقصان ہوگا اور آپ کے ذرائع آمدن بھی روک جائیں گے جس کے باعث ذہنی اور جسمانی تکالیف ابھر سکتی ہیں- اپنے آپ پر بھرپور توجہ دیں اور ٹینشن اور ڈپریشن نہ لیں-

عطارد وتد السماء پر موجود ہوگا اور ۱۹ تاریخ کو گیارہویں گھر میں آجائے گا- ہر قسم کے رابطے، گفت شنید، دوستوں کے درمیان ملاقاتیں اور ذہنی سکون حاصل کرنے کے پروگرام بنائیں- یہ وقت تحریری کام، لکھنے لکھانے اور پبلشنگ کے کام میں تعاون ہوگا اور دوسرے کی تعاون سے کام کو بہتر طور پر انجام دے سکیں گے- ان دنوں جو سفر ہوگا وہ خوش گوار ہوگا اور ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی- جو معلومات کا نیا ذریعہ ثابت ہونگے- تاہم صحت کے معاملات اور غیر ضروری ذہنی ٹینشن سے اعصابی و ذہنی بیماری ہوسکتی ہے- ایسے خیالات سے دور رہنا ہوگا جو ایسے غیر ضروری کاموں سے دور رہیں جس سے ذہنی وجسمانی قوتوں میں کمی آئے گی- عطارد ۴، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا-

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدلیس ہوگی- یہ وقت خاص طور پر معاہدات، سرمایہ کاری کے سلسلے میں رابطے، پیشہ وارانہ معاملات اور ملازمت میں ترقی حاصل کرنے اور لوگوں سے رجوع کرنے کے لئے بہتر وقت ثابت ہوگا- اس وقت سسرالی رشتہ داروں، گھر کے افراد کے درمیان غیر ضروری لوگوں ملوث ہونگے- جس سے بننے والے نئے تعلقات میں نقصان ہوسکتا ہے- اگر کسی شخص کے اوپر بھروسہ کیا ہے تو اس پر ذمہ داری ڈالیں تاکہ معاملات جو طے کئے ہیں اس میں نقصان کا احتمال نہ ہو- تاہم اپنے سرمایہ کو تحفظ دینے کی کوشش کرنی ہونگی-

ستارہ مریخ سارا ماہ زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہوگا- لہذا میراث اور ترکہ اور شراکت داری کے معاملات میں بہتری آئے گی- اس ماہ کئی امور میں احتیاط رکھنی ہوگی- اس ماہ اخراجات خلاف معمول زیادہ رہیں گے- تاہم آپ اور آپ کے

شریک کے لئے یہ رجحان مالی لحاظ سے ترقی پذیر ثابت ہوگا۔ مگر ساتھ ہی یہ بھی ضروری ہے کہ آپ بجٹ بنا کر عمل کریں۔ مریخ ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۲، ۷، ۲۴ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دنوں لاپرواہی اور فضول خرچی کی طرف مائل ہونگے۔ ان دنوں روپیہ قرض لینے اور دینے میں خاص طور پر احتیاط کریں۔ انعامی اسکیموں، سٹہ بازی، سرمایہ کاری اور ایسی اسکیموں میں روپیہ ہرگز نہ لگائیں جن سے خطرے کا امکان ہو اور یہ بھی خیال رکھیں کہ آپ کا کوئی قریبی فرد کسی غیر عملی اسکیم میں ملوث نہ ہو جائے۔

## برج جوزا۔ستارہ عطارد

حروف:- ک۔ق



پیدائش:- مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ جوزاوی افراد گھریلو معاملات میں تبدیلی لانے کا خواہاں ہوں گے۔ بانڈز، انعامی اسکیم یا کسی سرمایہ کاری میں حصہ لینے کے لیے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔

عطارد نویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۹ تاریخ کو زائچے کے وتد السماء پر داخل ہوگا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط و کتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۴، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق گفت شنید کرنے والوں میں آپ بھی شامل ہیں یا کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ کو مدعو کیا ہے تو ان تاریخوں کا انتخاب کریں کیونکہ عطاردی نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کریں گی اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دیں گی۔ تاہم اگر آپ ۱، ۷، ۲۳ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کرلیں۔ قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ لینا ہے تو شارٹ کٹ اختیار کرنے سے گریز کریں۔

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہوگی۔

اس دن خاص طور پر شراکت داری کے معاملات اہم ثابت ہونگے۔ پیشہ وارانہ معاملات کے لئے یا کاروبار کو وسیع کرنے سے متعلق جو بھی شرائط ہونگی وہ پوری ہونگی۔ ان ملاقاتوں سے خاطر خواہ فائدہ حاصل ہوگا۔ یہ وقت کاروباری آمدن کے ذرائع بڑھانے اور نئے راستوں سے متعلق معلومات حاصل کرنا بہتر رہے گا۔

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔

جائیداد اور شریک کار کے روپیہ کو کسی کے کہنے میں آکر جلد منافع والی اسکیموں میں نہ لگائیں۔ وہ لوگ جو آپ کے قریب ہونگے ان کے مشورہ پر بغیر کسی ٹھوس ثبوت کے آگے نہ بڑھیں گے۔ اس وقت قرضہ حاصل کرنے کے لئے ملاقات اور اہم معاملات طے نہ کریں کیونکہ کچھ باتیں آگے چل کر اختلافی مسائل پیدا کریں گی۔

زہرہ ۱۱ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہنے کے بعد دسویں گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا گیا ہو یا تفریحی نوعیت کا ہو موافق ثابت ہوگا۔ درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔ اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جا رہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا۔ اس وقت مشتری بھی آپ کی موافقت میں ہے۔ زہرہ اس ماہ کی ۵، ۱۱، ۱۶، ۲۲، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت رہے گا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم رہیں گی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے بھی موافق ثابت ہوگا۔ اس سلسلے میں سفر بھی کریں گے۔ کچھ خوشگوار نوعیت کی خبریں اور واقعات رونما ہوسکتے ہیں۔

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔

یہ وقت قانونی معاملات کو سلجھانے اور معاہدات کو قانونی شکل دینے کے لئے بہتر ثابت ہوگا۔ دور دراز کے سفر اور کاروباری امور اور خط و کتابت میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ اس وقت مسائل کا حل آسانی سے نکال سکیں گے۔ بیرون ملک سفر میں زائد اخراجات ہونگے اور کسی اہم شخصیت سے رابطہ ہوگا۔ مالی وصولیابی کے لئے جا رہے ہیں تو بہتری کی توقع رکھیں۔ تعلیمی سرگرمیوں، مطالعہ یا روحانی علوم میں دلچسپی لے کر عقل و شعور میں وسعت پیدا کریں۔

مریخ سارا ماہ طالع کے مقابل رہے گا۔

لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں بھی نکل سکتا ہے۔ وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں شریک زندگی سے جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی۔ کوابی رجحانات تخلیقی اور آرٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں ہونگی۔ چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میداں کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا وقت آ پہنچا ہے۔ وہ افراد جو بہت چمک دمک رکھنے والے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے۔ مریخ ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۲، ۷، ۲۴ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے تو آپ کو خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہیے۔ آپ دوسروں کے جھگڑے اور جذباتی مسائل سے الگ رہیں۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:۔ ح۔ہ



پیدائش:۔ جون۲۲ تا جولائی۲۳

اس ماہ سرطانی افراد کو کاروباری شراکت داری کے معاملات میں بہتری محسوس ہوگی۔ لوگوں سے رابطے بھی مطلوبہ کام میں مدد فراہم کریں گے۔ یہ وقت سسرالی رشتہ داروں اور خاندانی جائیداد کے امور میں ہم آہنگی لائے گی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہو جائے گی۔ روزگار اور کام میں آپ کی پوزیشن اچھی ہے اور اپنے کام سے مطمئن بھی ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں یا وہ جو کسی موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ جو اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۴،۹،۱۴،۱۹،۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھائیں۔اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔۲،۷،۲۴ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آ سکتا ہے۔اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہوگی۔ اس دن کے نزدیک بیرون ملک سرگرمیوں سے متعلق آپ کا رجحان رہے گا۔ بیرون ملک لوگوں کے ساتھ رابطے کریں۔ تعلیمی یا کاروباری سفر کے پروگرام بنائیں۔ یہ وقت محبت کے معاملات کے علاوہ ذاتی خواہشات کو پورا کرنے میں مددگار ہوگا اور شریک زندگی کے ساتھ سفر خوشگوار اور ذہنی سکون دے گا۔ تاہم غیر ضروری اخراجات سے بچنا ہوگا۔ یہ وقت دینوی کاموں کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ تعلیمی سرگرمیوں، روحانی علوم کی طرف راغب ہوکر ذہنی شعور اور سوچ کو بہتر بنا سکیں گے۔

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ اپنے آپ کو کسی بھی غلط کام میں ملوث ہونے سے بچانا ہوگا۔ غیر ارادی طور پر معاملات قانونی شکل اختیار کر سکتے ہیں اور آپ کے لئے عزت و وقار کا مسئلہ بنے گا۔ کاروباری سطح پر بھی ضرورت سے زیادہ روپے کا نقصان ہوگا اور آپ کے ذرائع آمدن بھی رک جائیں گے جس کے باعث ذہنی اور جسمانی تکالیف ابھر سکتی ہیں۔ اپنے آپ پر بھرپور توجہ دیں اور ٹینشن اور ڈپریشن نہ لیں۔

زہرہ ۱۱ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہنے کے بعد نویں گھر داخل ہوگا۔ جس کا تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔ اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ اس ماہ شادی یا نسبت کی بات چل پڑی ہے تو قسمت ساتھ دے گی۔شریک زندگی کے قدم آپ کی خوش بختی کی راہیں کھول جائیں گی۔وہ افراد جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں ان کے لئے یہ وقت خاص طور پر موافق ثابت ہوگا۔ امکان ہے کہ آپ کو کسی بڑی فرم سے ٹھیکہ ملے گا۔ اس ماہ بڑی تبدیلی سے واسطہ پڑے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہرحال ۵،۱۱،۱۶،۲۲،۲۶ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا پتہ چلے گا جس کی عرصے سے خوشی سننے کے منتظر تھے۔وہ افراد جن کی شریک زندگی سے تعلقات کشیدہ ہیں تو ان کے دوبارہ ملنے کا امکان ہے۔اس قسم کی بات اس دن ہو سکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔ ایسے تمام معاملات جن میں خاندانی یا لوگوں کی مہربانیاں شامل ہوں ان میں موافقت ملے گی۔کچھ افراد روزگار یا مالی امور میں رکاوٹیں ڈالیں گے۔ لوگ کاروباری امور میں آپ کے متعلق غلط قسم کا پروگنڈا کرنے کی بھی کوشش کریں گے۔عقل و شعور اور اپنی صلاحیتوں سے کام لیا تو ہر معاملے کو خوش اسلوبی سے حل کر لیں گے۔ اپنے راستے خود بنائیں گے ان کے ذریعے کامیابی حاصل ہوگی۔

عطارد آٹھویں گھر میں موجود ہو گا اور ۱۹ تاریخ کو زائچے کے نویں گھر میں آجائے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا۔یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔اس ماہ خط و کتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر ہو ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ وسط ماہ کے بعد اپنے کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات، تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل ہوگی۔یہ وقت بہتر ملازمت حاصل کرنے کے سلسلے میں خط و کتابت یا دوسرے کے ذرائع سے اپنا راستہ بنانے اور رابطے کرنے بھی فائدہ مند ثابت ہونگے۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۴،۱۰،۱۵،۲۱،۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج اسد۔ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

اس ماہ اسدی افراد کو مالی لین دین وملازمین کے معاملات میں احتیاط رکھنی ہوگی۔ اس ماہ آپ کی کوئی خواہش پوری ہوگی۔محبت کا برملا اظہار ہوگا۔

ستارہ زہرہ طالع کے مقابل موجود ہوگا اور ۱۱ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات

سے ہے۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۵، ۱۱، ۱۶، ۲۲، ۲۶ تاریخ کا انتخاب کریں کیونکہ زائچے میں ساتویں گھر میں زہرہ کی موجودگی ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے کے لئے موافق ثابت ہوگی۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر پالیسی یہ ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں کام کریں ویسے لوگوں کو ہم رائے بنانا اور ان کا دل جیتنا اتنا مشکل نہ ہوگا۔ مالی لحاظ سے یہ ماہ آپ اور آپ کے شریک دونوں کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ مالی طور پر غیر ضروری خطرات مول نہ لیں اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہوگی۔ اس وقت غیر متوقع لوگوں سے فائدہ حاصل ہوگا۔ ایسی سرگرمیاں میں حصہ لیں تاکہ ذہنی شعور کو وسعت مل سکے۔ کام اور کاروبار کے ذرائع کو بڑھانا آسان ہوگا۔ تحریری کام و پبلشنگ کے کام آسانی سے ہونگے۔ مالیاتی امور میں معاہدات موافق رہیں گے۔ سوشل تعلقات بنا کر کلب یا ادارے سے منسلک ہونا ہوکر لوگوں سے فایدہ اٹھانے کا ذریعہ بنے گا۔

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ والدین کے ذریعے میراث اور ترکہ کے معاملات کی طرف توجہ دیں اور حکمت عملی کے ذریعے ہر شخص کے حساب کرنے کی کوشش کریں۔ تاکہ غصہ اور انتشار سے بچا جا سکے۔ سرمایہ کاری غیر ضروری نہ کریں۔ روپے کا حصول اس وقت تکلیف دہ ہوگا جس کے باعث جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔

مریخ زائچے کے پانچویں گھر میں سارا ماہ موجود رہے گا۔ اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں کی موافقت میں ہوگی۔ مریخ ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو انعامی اسکیموں، کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں۔ تاہم ۲، ۷، ۱۴، ۲۴ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکان ہیں اور غلطیاں بھی کر سکتے ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی نشاندہی کر رہا ہے۔ غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی و نسبت کے لئے موافق لائے گا۔ یہ وقت گوں ناگوں بہتری کے واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت، مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات بہت اہمیت کی حامل ثابت ہوسکتی ہے۔ اس سلسلے میں ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۸ تاریخ اہم ثابت ہوگی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں لا سکتی ہیں۔ اس ماہ پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا۔ اس کی وجہ سے آپ کو روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے کا موقع مل جائے گا۔

۲۲ تاریخ کو عطارد و زحل کی تسدیس ہوگی۔ کام اور ملازمت کے سلسلے میں تبدیلی مقام بھی ہوگا یعنی دوسرے شہر ملازمت کے لئے جانا ہوگا۔ سفر مفید ثابت ہوگا۔ زمین یا مکان کی خرید و فروخت کررہے ہیں تو اس میں خاطر خواہ مالی منافع حاصل ہوگا۔ روحانی و دینی علوم سے متعلق مطالعہ کر کے ذہنی سکون حاصل کریں۔ آگے بڑھنے کے لئے اپنی سوچ کو مثبت زاویے میں رکھنا ضروری ہوگا۔

عطارد طالع کے مقابل ہوگا اور ۱۹ تاریخ کو زائچے کے آٹھویں گھر میں آجائے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی امور کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا۔ یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ خط و کتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ اس ماہ کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات، تحریری یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل ہوگی۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۴، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔




سنبلی افراد اپنے اندر بے پنہاں قوت محسوس کریں گے۔ یہ قوت ان کی شخصیت کی خوبیوں کو باہر لے آئے گی۔ بچوں کی خوش قسمتی سے فائدہ ہوگا۔

زہرہ زائچے کے چھٹے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۱ تاریخ کو طالع کے مقابل آجائے گا۔ اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ تبدیلیاں آپ کے کام اور ملازمت کو واضح کردیں گی جس سے اپنی سمت کا بہتر تعین کرسکیں گے۔ آپ کی صلاحیتیں اور قابلیت نئے کیریئر کی بنیاد ڈالیں گی۔ وہ افراد جنہیں حال ہی میں کام اور روزگار کے معاملات میں مشکل حالات کا سامنا رہا ہے وہ حالات میں بہتر تبدیلی دیکھیں گے۔ چنانچہ اس ماہ کی ۵، ۱۱، ۱۶، ۲۲، ۲۶ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔ دراصل بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ اس ماہ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف رہے گی۔ اگر ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانا چاہتے ہیں تو یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں بھی بہت سرگرمی اور جوش پیدا ہو جائے گا۔ باہر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کے زائد موقع ملے گا۔

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کے ساتھ تسدیس بنائے گا۔ یہ وقت خاص طور پر حالات کو سمجھنے، لوگوں کے ساتھ تعلقات بڑھانے، تحریری کاموں اور

معلومات اکٹھی کرنے کے لئے سازگار ثابت ہوگا۔ دوستوں کے ساتھ مل کر کسی بھی ایسے کام میں حصہ لیں جس سے ذہنی وسعت ملے اور جس سے سوچ اور خیالات کو باقوت بنا سکے۔ شریک زندگی کے ساتھ سفر کرنے اور ایک دوسرے کو سمجھنے کے لئے ذہنی ہم آہنگی بھی ہونی ضروری ہے۔ ایک دوسرے کی سوچ اور خیالات کو جاننا ضروری ہے۔

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس وقت لین دین کے معاملات میں آپ کو احتیاط رکھنی ہوگی۔ سرمایہ کاری اور پیشہ وارانہ معاملات میں تحریری امور کو زیادہ اہمیت دیں۔ زبانی بھروسہ کسی پر نہ کریں۔ قانونی معاملات اس وقت کسی قسم کی مدد فراہم نہ کریں گے۔ جن لوگوں سے تعاون کے خواہاں ہونگے وہ اس وقت مددگار نہ ہوں گے۔ والدین کے ساتھ بھی معاملات میں صبر وتحمل کا مظاہرہ کریں اس وقت ان کی سوچ آپ کے کام پر اثر انداز ہوگی جس سے آپ میں غصہ کا عنصر بڑھ جائے گا۔ شادی اور نسبت سے متعلقہ امور میں اس وقت بات چیت موثر ثابت نہ ہوگی۔

عطارد چھٹے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۹ تاریخ کو ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ کاروبار یا روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہو جائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہو جائے گی۔ عطارد کی موجودگی کی وجہ سے آپ کی زیادہ تر توجہ روزگار اور کام کے معاملات پر مرتب ہوگی۔ اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر با آسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔ تمام افراد کے لئے بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں اور پھر ایک مضبوط اور مستحکم بنیاد قائم کرنے کی طرف توجہ دیں تاکہ اسی بنیاد پر مستقبل میں منصوبوں کی تعمیر کرسکیں۔ تاہم عطارد ۴، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخوں میں سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ وہ افراد جو نئی ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔

کاروباری گفت شنید، بینک سے قرضہ، انعامی اسکیموں میں شامل ہونا بہتری پیدا کرے گا۔ کوئی شخص آپ کی زندگی میں اہم تبدیلی لائے گا اس کے تعاون سے نمایاں کامیابی حاصل کریں گے۔ یہ وقت معاہدات، نئی تبدیلی لانے اور معلومات سے نئے راستے اختیار کرنے سے بہتری آئے گی۔ اس دن قانونی مشورہ طلب کریں اور تحریری کام کو مکمل کریں۔ روحانی علوم کا مطالعہ اور رفاہ عامہ کے کاموں میں حصہ لے کر ذہنی سکون حاصل کریں۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مدد آور ثابت ہوگا۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی سے گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہٰذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں مریخ کی اس گھر میں موجودگی گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنادے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت کرنی ہے یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ مریخ ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۸ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

## برج میزان۔ ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ ٹ۔ ر۔ ط



پیدائش:۔ ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

اس ماہ قریبی افراد کی وجہ سے آپ کے ہاتھوں سے روپیہ نکل جائے گا۔ ذہنی بوجھ محسوس ہوگا، کسی بھی طرح سے روپیہ جمع کرنے کی کوشش کریں گے۔ جائیداد کے معاملات، گھر کی تبدیلی یا گھر کی خریداری کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت خوشی کا باعث ہو گا۔

زہرہ ۱۱ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل گا۔ محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر وتفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ زہرہ ۵، ۱۱، ۱۶، ۲۲، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ لہٰذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں کیونکہ ان دونوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی لائے گا۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ نئے افراد زندگی میں داخل ہونگے۔ وہ افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت خوش بختی لائے گا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں۔

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہوگی۔ کیریئر کے معاملات، روپے کے لین دین، قانونی معاہدات کے لئے زیادہ سوچ بچار کی ضرورت پڑے گی۔ ان دنوں سرمایہ کاری کے معاملے میں بہتری آئے گی اور اخراجات کو کنٹرول کرنے کی ترغیب ملے گی۔ ذہنی واعصابی کمزوری کئی طرح سے صحت پر اثر انداز ہوگی اور اسی سلسلے میں گھر کے کسی فرد یا والدین کی صحت کے سلسلے میں کئی جگہ آنا جانا رہے گا۔ ان دنوں قانونی امداد اور مہربانیاں بھی مدد آور ثابت ہونگی۔ حالات کا مقابلہ کرنے کے لئے خود کو باقوت بنانا ہوگا۔ ہر معاملے کو ایک چیلنج سمجھ کر آگے بڑھنا ہوگا۔ اگر کسی بھی معاملے کو آسان جانا تو یہی معاملہ آگے بڑا مسئلہ پیدا کرے گا۔

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ لہٰذا اپنے قریبی لوگوں کے ساتھ ہر طرح کے معاملات میں محتاط رہنا ہوگا لین دین، بینک کے کام، حساب

کتاب اور اہم لوگوں کے ساتھ ملاقات میں حد درجہ احتیاط کی ضرورت پڑے گی۔ کوئی بھی غلط بات یا نظریہ تعلقات کو خراب کرے گا۔ قریبی رشتہ داروں کے ساتھ بھی تمام معاملات میں احتیاط رکھیں۔ سفر کے معاملات میں احتیاط رکھیں۔ اس وقت آپ کے پاس جو روپیہ موجود ہے محتاط رہ کر خرچ کریں۔

عطارد زائچے کے پانچویں گھر میں ہوگا اور اس کے بعد ۱۹ تاریخ کو چھٹے گھر میں آئے گا چنانچہ یہ وقت سوشل ملاقاتوں، روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے اور پرانے دوستوں سے تعلقات کی تجدید کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس وقت آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں کی طرف رہے گی اگر ان سرگرمیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا نئے خیالات پر عمل کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت ان مقاصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ پانچویں گھر میں موجودگی زائد خوش بختی لائے گی۔ اگر انعامی اسکیموں، کھیلوں اور ایسے مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش قسمتی کی ضرورت ہوتی ہے تو یہ وقت ان معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا ۴، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ وہ افراد جو تعلیم اور تدریسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اس وقت ترقی کا موقع ملے گا۔ بچوں کی صحت اور بہتری سے متعلقہ تمام معاملات کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔ سرمائے کو بہتر اسکیموں میں لگانے کے لئے کوشش کریں۔ اس میں کامیابی ملے گی۔ اپنے کام کو وسیع بنیادوں پر بنانے کے لئے قانونی مشورے حاصل کریں۔ قریبی افراد یا رشتہ داروں کا تعاون حاصل کریں تاکہ باہمی گفت شنید کے ذریعے بہتری پیدا ہو۔ اہم افراد کے تعاون سے کام کو بڑھا کر اپنی قسمت کو تبدیل کرنے کی کوشش کریں۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ہی آگے بڑھنا زیادہ سود مند ثابت ہوگا۔ یہ وقت روحانی علوم کی طرف بھی رغبت دلائے گا۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے تیسرے گھر میں موجود رہے گا۔ لہذا کاروباری معاملات اور تمام تجارتی سرگرمیاں سبک روی سے جاری رہیں گی۔ مالی امور سے متعلق مشکلات آئیں تو ان پر آسانی سے قابو پالیں گے۔ اس ماہ کی چند تاریخیں مالی معاملات کے لئے خوش قسمت ثابت ہونگی۔ مریخ ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۸ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ اس ماہ گھر میں خوشی دیکھنے کو ملے گی۔ دوستوں اور بہن بھائیوں کے ساتھ سیر و تفریح سے ذہنی و جسمانی سکون اور تعلقات میں رشتے مضبوط ہونگے۔ اس ماہ خرید و فرخت اور مکینکل اور مشینری کی خریداری یا کسی انعامی اسکیم میں حصہ لینا بھی بہتر ثابت رہے گا۔ تاہم مریخ ۲، ۷، ۲۴ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں محتاط رہ کر کام کرنا ہو گا۔ ان دنوں روپے سے متعلق کسی قسم کی ذمہ داری نہ لیں اور نہ ہی کسی کو رقم ادھار دیں۔ اگر آپ کی اپنی سواری ہے تو ان دنوں محتاط طریقے سے گاڑی چلائیں۔ حادثہ ہونے کا امکان ہے۔

## برج عقرب۔ ستارہ مریخ، پلوٹو

حروف:۔ ذ۔ ز۔ ض۔ ظ۔ ن



پیدائش:۔ اکتوبر ۲۴ تا نومبر ۲۲

اس ماہ سماجی سرگرمیوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ فلاحی کاموں میں چندہ یا امداد حاصل کر کے اپنی پوزیشن بہتر کر سکیں گے۔ یہ وقت خواہشات کو بڑھا دے گا اور دوستوں سے ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئی سوچ اور خیال پیدا کرے گا۔

مریخ خانہ مال میں سارا ماہ رہے گا۔ یعنی کاروباری روپیہ کے لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ روپیہ کمانے کی جستجو اور لگن موجود ہو گی۔ خریداری میں خوشی محسوس کریں گے ذہنی سکون ملے گا۔ زائد اخراجات کا بھاری بوجھ بھی آسکتے ہیں۔ اس ماہ لین دین اور حساب میں جلد بازی سے غلطیاں ہونگی۔ غیر ضروری اخراجات سے جلد غصہ آیا کرے گا۔ تاہم تحمل مزاجی سے کام لیں۔ یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا جس پر مکمل قابو پا سکیں گے۔ اگر کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی طور پر فٹ رہیں گے۔ مریخ ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا۔ تاہم ۲، ۷، ۲۴ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہوگی۔ دوستوں یا رشتہ داروں کے ساتھ سفر کا پروگرام بنائیں تو کسی بھی تبدیلی کے لیے لچک رکھیں۔ بہن بھائیوں کے ساتھ سفر خوشگوار رہے گا یا ان کی تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہن کو وسعت دینے میں مدد کریں گے۔ یہ ماہ نئے تعلقات بنائے گا۔ ان دنوں اپنی خواہشات کے مطابق قریبی لوگوں سے فائدہ اٹھائیں۔ عزیز و اقارب مدد کریں گے۔ خرید و فروخت برائے مشینری یا دیگر الیکٹریکل مصنوعات کے رابطے اور خط و کتابت مفید رہے گی۔ علوم روحانی یا دنیاوی علوم کو سمجھنے کا بہتر وقت ثابت ہوگا۔

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ کیریئر کے معاملے اور والدین کی صحت کے معاملے میں پریشانی بڑھ جائے گی۔ اس وقت عزت و وقار کا مسئلہ درپیش ہوگا گھر کے معاملات بے سکونی کا شکار ہوں گے۔ شریک زندگی کے ساتھ بھی معاملات جھگڑے کا باعث بنیں گے۔ ہر شخص اپنی اہمیت کو بڑھانے کی کوشش کرے گا۔ اور انا کا مسئلہ بنے گا۔

عطارد زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۹ تاریخ کو پانچویں گھر میں آجائے گا اس دوران یہ آپ کو ذہنی لحاظ سے مستعد کردے گا۔ نئے خیالات اور نظریات عطاء کرے گا۔ آپ خلاف معمول زیادہ نقل و حرکت کریں گے اور زیادہ تر وقت گھر سے باہر گزرے گا۔ اس وقت رسل و رسائل اور خط و کتابت آپ کی زندگی میں اہم کردار ادا کرے گی۔ اس سلسلے میں ۴، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخ خاص طور پر اہم ثابت ہوگی یہ تاریخیں اہم قانونی اور آفیشل معاملات طے کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگی۔ ادبی محفل یا تحریر و تقریر یا مقابلہ وغیرہ

کے لحاظ سے تسلی بخش نتائج لائے گا اور اگر آپ نئی قسم کی مشینری اور محنت و وقت بچانے والے آلات کی خریداری کا ارادہ رکھتے ہیں تو گھوم پھر کر ان سے متعلق معلومات حاصل کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ نیا کاروباری معاملہ ہو یا اس سے متعلق گفت شنید یا اپنے نئے دفتر کی خریداری یا اسے بنانے سے متعلق کسی تعمیراتی افراد سے اہم معاملے پر گفتگو کرنا بے حد مدد آور ثابت ہوگا۔ عطارد ۱، ۷، ۲۳ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا ان تاریخوں میں کسی بھی نئے کام یا معاملے کو آگے بڑھانے سے قبل خوب اچھی طرح سوچیں اور التواء یا مشکلات کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہیں۔

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔ آپ کا زیادہ تر وقت رشتہ داروں کے مطالبات پورے کرنے اور ان کے کاموں کے لئے صرف کرنا پڑے گا۔ تحریری کام، پبلشنگ، رسل و رسائل کے امور بھی زائد وقت لیں گے بلکہ اخراجات بھی کرنے پڑیں گے۔ نیا کام شروع کرنا ہو تو اس سے متعلقہ معاہدات کو تشکیل دیں۔ معلومات اکھٹی کرنے کے لئے بہتر وقت ثابت ہوگا۔ ان دنوں قانونی مشورہ، باحیثیت افراد، رشتہ داروں یا بھائیوں کا تعاون آسانی پیدا کرے گا۔

زہرہ ۱۱ تاریخ کو زائچے کے پانچویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس ماہ زیادہ تر وقت گھر کے افراد کو دیں گے۔ گھر کی تبدیلی سے نئے تعلقات بنیں گے اور کسی نئے شخص کی آمد خوشیاں لائے گی۔ یہ ماہ والدین کے ساتھ معاملات میں ہم آہنگی لائے گا۔ وہ افراد جو سیر وتفریح کی غرض سے چھٹیاں لے رہے ہیں۔ انہیں خوشگوار وقت میسر آئے گا۔ سوشل زندگی ہو یا سماجی زندگی لوگوں سے ملنے ملانے اور ان کے ذریعے نئے لوگوں سے متعارف ہونے کا موقع ملے گا۔ ذرائع آمدن بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کرنے ہونگے۔ وہ افراد جو آرٹسٹک امور، فیشن، ڈیزائننگ، کھانے پکانے میں دلچسپی رکھنے والے افراد اپنی اعلیٰ صلاحیتوں کے ذریعے کھانے کے شوقین افراد کو نئے ذوق سے روشناس کراوائیں گے۔ زہرہ ۵، ۱۱، ۱۶، ۲۲، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

## برج قوس۔ستارہ مشتری

حروف:۔ ف



پیدائش:۔ نومبر ۲۳ تا دسمبر ۲۲

اس ماہ قوسی افراد کی زندگی میں تیزی سے تبدیلیاں آئیں گی۔ سفر میں موجود رکاوٹیں دور ہو جائیں گی۔ تعلیمی نوعیت کے سفر موافق رہیں گے۔

مریخ سارا ماہ طالع میں رہے گا۔ اس ماہ کے شروع ہی سے اپنی صحت کی طرف توجہ دینے کی ضرورت پڑے گی۔ سستی اور اعصابی دباؤ اور کام میں مشکلات کی وجہ سے سر اور آنکھوں پر اس کا اثر پڑے گا۔ قریبی افراد سے دیرینہ تعلقات سے کام نکلوانے میں آسانی رہے گی تاہم جلد بازی یا غیر ذمہ دارانہ طرز عمل سے تعلقات میں فرق آسکتا ہے۔ صحت کے لئے کسی کلب میں شامل ہونا بہتر رہے گا اور اپنی غذا کی طرف توجہ دیں۔ کام اور کاروبار میں بے جا اخراجات آئیں گے۔ اگرچہ روپے کا حصول آسان ہو جائے گا۔ مگر لوگ آپ سے زائد روپیہ نکلنے کی کوشش کریں گے۔ اگر آپ کی جائیداد ہے تو اس سے متعلقہ قانونی کام کرنے بہتر رہیں گے۔ اس کے علاوہ حسابات کا از سر نو چیک کرنا بھی کسی غلطی کو سامنے لاسکتا ہے۔ مریخ ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۲، ۷، ۲۴ تاریخ کو محتاط رہنا ضروری ہو گا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہوگی۔ آپ کو تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لینے کے لئے مواقع حاصل ہونگے۔ سیر وتفریح کے لئے نکلیں۔ دور دراز مقامات جانے کا پروگرام بھی بنائیں۔ ملازمت میں ترقی کرنے کے مواقع ملیں گے یا کوئی ایسی آفر ملے گی جس سے آپ کی دیرینہ خواہش پوری ہو جائے گی۔ تحریرات یا معاہدات میں قانونی مدد حاصل ہوگی۔ جو مشورہ ملے گا وہ بہتر رہنمائی کرے گا۔ یہ وقت خط و کتابت رابطے بھی لائے گا۔ دینوی علوم یا روحانیت سے متعلق علوم کا مطالعہ کرنا بہتر رہے گا۔ ان دنوں انشورنس سے متعلقہ کام کو آگے بڑھانا بہتر رہے گا۔

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ وہ قوسی افراد جن کی اس ماہ نسبت یا شادی کے سلسلے میں بات چیت ہو رہی ہے ان کے لئے یہ وقت ناموافقت لائے گا۔ اس وقت اپنے اعتماد کو قائم کرنا ضروری ہوگا کیونکہ آپ کی شخصیت دوسروں کی نظر میں بر ینظر آئے گی۔ اس ماہ ترقی کے معاملے میں رکاوٹ ہوگی۔ دوسروں کے ذریعے مالی فائدہ اٹھانے کے موقع ضائع ہوں گے۔ لوگوں کی مہربانیاں خاص مقاصد لیے ہوئے ہونگی۔

زہرہ تیسرے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۱ تاریخ کو چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران کسی وقت سیر وتفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔ شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے کافی عرصہ ہو چکا ہے۔ یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی۔ اگر حال ہی میں قریبی رشتہ دار، پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن وسکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد کرے گا۔ اختلافات اور اسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی۔ زہرہ ۵، ۱۱، ۱۶، ۲۲، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں سیر وتفریح، کسی شادی میں شریک ہونا یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا۔

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔ ایسے لوگوں سے واسطہ پڑے گا جو آپ کو سرمایہ کاری یا شراکتی بنیادوں پر روپیہ لگانے کے لئے مشورہ دیں گے۔ معلومات اکھٹی کر کے کاروبار میں حصہ لیں۔ قانونی مشکلات حائل رہی ہیں ان پر پوری توجہ دیں اور اس وقت حل کرنے کی کوشش موافق ثابت ہوگی۔ والدین کی صحت کی خرابی کی وجہ سے زائد اخراجات ہونگے۔

عطارد زائچے کے تیسرے گھر میں موجود ہو

گا اور ۱۹ تاریخ کو چوتھے گھر میں آ جائے گا۔ قریبی عزیز رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا زیادہ ہوگا۔ لوگ اپنے کام کے سلسلے میں آپ کا زیادہ وقت لیں گے۔ تحریری کام، تعلیمی امور، خط و کتابت اور سفر کے ذریعے لوگوں سے ملاقات کرکے فائدہ اٹھائیں۔ کسی خاص شعبے میں تعلیم حاصل کرنا چاہتے ہیں تو اس سلسلے میں کوششیں خاص کامیابی دیں گی۔ قریبی لوگ بھرپور مدد کریں گے۔ گھریلو مسائل اور نامکمل کاموں کو مکمل کرنے کی طرف توجہ دیں تاکہ ہر کام آسانی کے ساتھ ہو جائے۔ اخبارات اور رسائل سے مدد لیتے ہوئے ملازمت کے حصول کی کوشش کریں۔ اگر والدین کی زمین یا مکان ہے تو اس سے متعلقہ حساب چیک کریں، لوگوں سے قرضہ کی وصولیابی کی کوششیں بہتر ثابت ہونگی۔ عطارد ۴، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔




زائد سوشل زندگی اور سیر و تفریح کے ساتھ لوگوں سے ملنا جلنا اور آنا جانا رہے گا۔ یہ وقت دوستوں کے ساتھ تفریح و سفر بھی لا سکتا ہے۔ یہ ماہ محبت کے معاملات اور تعلقات کے لحاظ سے موافق ثابت ہوگا۔

عطارد خانہ مال میں موجود ہوگا اور ۱۹ تاریخ کو تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مدد آور اثرات مرتب کرے گا۔ بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ مشترکہ سرگرمیوں والے کام لوگوں کے تعاون و مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے۔ اگر کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو اب آپ کو فوری طور پر مثبت جواب ملے گا۔ نئے لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے۔ ان کی باتیں اور خیالات سے لطف اندوز ہونگے۔ اظہار خیال میں وسعت پیدا ہوگی جس سے اپنی طرف متوجہ کرسکیں گے۔ عطارد ۴، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لہٰذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں، سیر و تفریح، پارٹی، فنکشن، نشر و اشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا۔ قریبی کاروباری افراد کے ساتھ میٹنگ، گفت شنید یا ملاقاتیں بھی آپ کو نئی سوچ عطا کریں گی۔ تاہم ۱، ۲۳ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں ان دنوں قریبی افراد اور دوست ناقابل بھروسہ ثابت ہونگے۔

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہوگی۔ شراکتی معاملے سے متعلق گفت شنید اور حسابات کو چیک کرنا بہتر رہے گا۔ شراکت داری میں نئے معاہدات بہتر رہیں گے۔ دوسروں کے سرمائے سے حاصل ہونے والا فائدہ کا حساب ضرور رکھیں۔ قانونی معاملات اور معاہدات بہتر رہیں گے۔ شریک زندگی کے ساتھ بیرون ملک کا سفر یا عمرہ کے لیے جانا موافق ثابت ہوگا خیالات کے گرد و غبار کو صاف کریں روحانی و قلبی سکون حاصل کریں۔

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس وقت لین دین کے معاملات میں آپ کو احتیاط رکھنی ہوگی۔ سرمایہ کاری اور پیشہ وارانہ معاملات میں تحریری امور کو زیادہ اہمیت دیں۔ زبانی بھروسہ کسی پر نہ کریں۔ قانونی معاملات اس وقت کسی قسم کی مدد فراہم نہ کریں گے۔ جن لوگوں سے تعاون کے خواہاں ہونگے وہ اس وقت مددگار نہ ہوں گے۔ والدین کے ساتھ بھی معاملات میں صبر و تحمل کا مظاہرہ کریں اس وقت ان کی سوچ آپ کے کام پر اثر انداز ہوگی جس سے آپ میں غصہ کا عنصر بڑھ جائے گا۔ شادی اور نسبت سے متعلقہ امور میں اس وقت بات چیت موثر ثابت نہ ہوگی۔

زہرہ خانہ مال میں موجود ہوگا۔ ۱۱ تاریخ کو تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ اس دوران آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔ شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے۔ بہت اہم شخصیت سے ملاقات ہوگی۔ اور وسط ماہ کے بعد اپنے آپ کو زیادہ محفوظ اور مستحکم حالت میں پائیں گے۔ یہ وقت خریداری کے لئے بہت موافق ثابت ہوگا۔ خاص طور پر اس صورت میں کہ جب آپ فیشن کے مطابق چلنے والے ہوں یا اپنی شخصیت کو پرکشش بنانے پر روپیہ صرف کرنا چاہتے ہوں تو اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ مالی معاملات کے لئے ۵، ۱۱، ۱۶، ۲۲، ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ یہ تاریخیں ان افراد کے لئے موافق ثابت ہونگی جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں۔ یا جو اپنی خاص صلاحیتوں سے نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جاہ طلب اور مہم جو ہیں تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے۔

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاہدات، لین دین قرضہ جات کا حصول اور باحیثیت افراد سے تعاون حاصل کریں۔ جائیداد کے عوض قرضہ حاصل کرنے کی کوشش کریں۔ کام اور ملازمت میں ترقی کے سلسلے میں تبدیلی مقام بھی ہوگا یعنی دوسرے شہر ملازمت کے لئے جانا ہوگا۔ سفر مفید ثابت ہوگا ان دنوں زمین یا مکان کی خرید و فروخت کر رہے ہیں تو اس میں مالی منافع حاصل ہوگا۔ روحانی و دینی علوم سے متعلق مطالعہ کر کے ذہنی سکون حاصل کریں۔ آگے بڑھنے کے لئے مثبت سوچ رکھیں۔

مریخ سارا ماہ بارہویں گھر میں موجود رہے گا۔ کاروباری امور میں نئے افراد کا اضافہ ہوگا۔ قریبی لوگوں کی آفر اور نئی دلچسپیاں ذہن کو متاثر کریں گی۔ کچھ رکاوٹوں کی وجہ سے دشمنی بھی مہنگی پڑے گی۔ اپنے اہم کام کی طرف توجہ دیں، تعمیری امور اور مالی اخراجات کو قابو میں کرنا ہوگا۔ فوری نوعیت کے فیصلے اخراجات میں اضافہ کرسکتے ہیں۔ قریبی شخص کی صحت میں پریشانی آسکتی ہے اور ہسپتال کے چکر بھی لگ سکتے ہیں۔ ایسے قانونی معاملات جن میں مشکلات حائل ہو رہی ہیں مشورہ کے بغیر کوئی قدم نہ اٹھائیں۔ فلاحی امور کے کام اور ان کی سرگرمیوں کے لئے چندے کی وصولی میں آسانی ملے گی۔ مریخ ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۲، ۷، ۲۴ تاریخ کو محتاط رہیں۔ تلخ کلامی، جھگڑا اور حادثہ ہونے کا اندیشہ ہے۔

## برج دلو۔ستارہ زحل'یورنس



حروف:- س۔ش ش۔ص

پیدائش:- جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

دلوی افراد لوگوں کے درمیان اہمیت اختیار کرجائیں گے۔ کاروباری لین دین اور روپے کے معاملات میں بہتری محسوس کریں گے۔ بیرون ملک تعلیم و دیگر نوعیت کے کاموں میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ اپنے ماحول کے مطابق تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار رہنا چاہئے۔

عطارد طالع میں موجود ہوگا اور ۱۹ تاریخ کو خانہ مال میں داخل ہوگا۔تحریری کام' نشر و اشاعت' پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے۔ مالی لین دین اور کاروباری معاملات کو اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھاسکیں گے۔ کام، کاروبار اور گھر کو بہتر کرنے کا فیصلہ کن اقدام کریں ۔سفر زائد ہونگے۔ تاہم جو بھی سفر ہونگے وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہونگے۔ رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں زائد حصہ لیں۔ بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کرسکیں گے۔ لکھنے لکھانے' تحریری کاموں میں باقوت سوچ کے ذریعے اعلیٰ تجزیئے کرسکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں سے کچھ حاصل کرنے کی کوششیں کامیابی دے گی۔ عطارد ۴'۱۰'۱۵'۲۱'۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر ایسے لوگوں سے متعارف کروائے گا۔ جو تخلیقی اور روحانی علوم پر آپ کی مدد کرسکیں گے۔ شریک زندگی کے ساتھ سفر زیادہ ہونگے۔ رشتہ داروں اور خاندانی سوشل سرگرمیوں میں زیادہ آنا جانا رہے گا۔ زندگی کے کئی پہلوؤں کو درست کرنے کی ضرورت ہوگی۔ ان افراد کی زندگی میں بہت جلد کوئی شخص جو قریبی عزیزوں میں سے ہوگا۔ وہ اہمیت اختیار کرجائے گا۔ کسی مقام' دفتر' میٹنگ پر ملاقات محبت کا عنصر زندگی میں داخل ہو گا۔

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ اپنے قریبی لوگوں کے ساتھ ہر طرح کے معاملات میں محتاط رہنا ہوگا۔ لین دین' بینک کے کام' حساب کتاب اور اہم لوگوں کے ساتھ ملاقات میں حد درجہ احتیاط کی ضرورت پڑے گی۔ کوئی بھی غلط بات یا نظریہ تعلقات کو خراب کرے گا۔ قریبی رشتہ داروں کے ساتھ بھی تمام معاملات میں احتیاط رکھیں۔ سفر کے معاملات میں احتیاط رکھیں۔ اس وقت آپ کے پاس جو روپیہ موجود ہے محتاط رہ کر خرچ کریں۔

زہرہ ۱۱ تاریخ تک طالع میں موجود ہوگا پھر خانہ مال میں داخل ہوگا۔ اس کی موجودگی سے شادی شدہ افراد کی ازدواجی زندگی مزید خوشگوار ہو جائے گی' تاہم کچھ معاملات میں ہمت سے کام لینا ہوگا جب کوئی بات ناپسندہ اور ناگوار ہو۔ غیر شادی شدہ افراد کو اس ماہ کسی اہم شخصیت سے ملنے کا موقع ملے گا ۔ زہرہ ۵'۱۱'۱۶'۲۲'۲۶ تاریخ کو موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ یہ تاریخیں ذاتی مصروفیت والے کاموں' سیر و تفریح' سوشل زندگی اور محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہونگی اور ان معاملات میں تیزی نظر آئے گی۔ یہ وقت کپڑے خریدنے' گھریلو آرائش سے متعلق چیزیں خریدنے اور اپنی شخصیت کو بہتر بنانے کے لئے موافق ثابت ہوگی۔ نیز یہ وقت زائد مقبولیت اور ہر دلعزیزی بھی لائے گا ۔ وہ افراد جو کاروباری شراکت داری میں ملوث ہیں یہ اپنے شریک کی خوش بختی کے ذریعے فائدہ اٹھائیں گے۔

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی اس دن کے نزدیک بیرون ملک سرمایہ کاری' غیر ملکی کمپنی کے ساتھ تعلقات بڑھانے اور معاہدات کے لئے بہتر ثابت ہوگا۔ ان دنوں ہر قسم کی معلومات حاصل کریں۔ قانونی مشورہ 'بینک سے قرضہ' گفت شنید اور اہم کاغذات بنانے کے لئے بہتر ہوگا۔ اگر آپ بیرون ملک یا دور دراز کا سفر کر رہے ہیں تو نسبتا" بہتر سفر سے واسطہ پڑے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں کے لئے اپنی خواہش کے مطابق ان میں حصہ لیں۔ ذہنی صلاحیتیں اور تخلیقی رجحانات ہی قابلیت کو بڑھانے میں مدد ملے گی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے گیارہویں گھر میں رہے گا۔ چنانچہ اس ماہ دوسروں کے تعاون سے بہت کچھ حاصل کرسکیں گے وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلب' گروپ یا سماجی و معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں تو ان کی وجہ سے یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا۔ اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کر گروہی سرگرمیوں میں شرکت کریں۔ وہ افراد جو معاشرتی اصلاحات و سیاست اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی رکھتے ہیں اس ماہ کچھ مثبت اقدام کرنے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ کوئی بھی جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہ گھبرائیں۔ ان تمام معاملات کے لئے ۴'۹'۱۴'۱۹'۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے اور ۲'۷'۱۷'۲۴ تاریخ میں غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموماً اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

## برج حوت۔ستارہ مشتری،نیچون

حروف:- د۔چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

اس ماہ مالی معاملات میں تبدیلیاں آئیں گی۔ کاروبار میں ترقی ہو گی یا پھر آپ کی کوئی درخواست منظور ہو جائے گی۔ اس ماہ کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل ہوگا وہ آپ کے لئے خوش بختی لاسکتا ہے۔

عطارد ۱۹ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا۔اس کے بعد طالع میں آ جائے گا۔ایسے معاملے جن کا تعلق خفیہ معاملات سے ہے اس ستارے کے سعد نظرات کے تحت اہم نوعیت کے انکشافات ہونگے۔عطارد توجہ مرکوز کرنے کی قوت کو بڑھادے گا اور نئے وپرانے خیالات کو یکجا کرنے کی صلاحیت عطا کرے گا-وہ افراد جو تعلیمی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اور کوئی کورس کررہے ہیں انہیں شاندار کامیابی حاصل ہو گی۔ ان معاملات کے لئے اس ماہ کی ۴،۶،۱۰،۱۵،۲۱،۲۶ تاریخ مددگار ثابت ہو گی۔ تاہم عطارد ۱،۷،۲۳ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ان دنوں قریبی افراد آپ کے ساتھ تعاون نہیں کریں گے۔ چنانچہ اس وقت کچھ حاسدوں کی طرف سے کوئی افواہ گردش کرے گی۔آپ کے حق میں بہتر یہی ہے کہ اسے نظر انداز کریں۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں لیکن اب تک اس مقصد میں کامیاب نہیں ہوسکے ہیں تو اب کامیابی کی امید ہے لیکن اس کے لئے ضروری ہے کہ آپ حاصل ہونے والے مواقع سے فائدہ اٹھانے کے لئے تیار رہیں۔

۳ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہو گی۔ اس وقت کاروباری مسائل کو گفت شنید یا رابطے کے ذریعے بہتر بنانے کی ضرورت ہو گی۔ کوئی بھی مسئلہ ہو اس کا فوری حل ضرور تلاش کریں۔ معاہدات' روپے کا لین دین یا مشینری سے متعلقہ کام کو اس وقت کرنا بہتر رہے گا۔ کاروباری امور سے متعلق گفتگو' تحریری معاملات' نشرواشاعت' پبلشنگ کے امور بہتر رہیں گے۔ یہ وقت ذہنی و جسمانی قوتوں کو اجاگر کرنے کے لیے کسی کلب میں شمولیت اختیار کریں-اردگرد کے ماحول کو بہتر بنا کر سکون حاصل کرسکیں گے۔

۱۱ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی- والدین کے ساتھ حد درجہ محبت کے ساتھ پیش آنا ہوگا-تاہم اس وقت یہاں آپ کے خلاف ہونگے اور کوئی نہ کوئی بات بری لگے گی- خاندان میں اپنی عزت ووقار کو بڑھائیں اور اپنے اعتماد کو قائم رکھنے کی کوشش کریں- لین دین کے معاملات' قانونی معاملات یا دوسروں کے ذریعے تعاون حاصل کرنے کے لئے یہ وقت زیادہ مفید افزاء ثابت نہ ہوگا-سماجی سرگرمیوں میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بڑھانے کی کوشش کریں تاکہ اپنی ضرورت کے مطابق ان سے کام نکلوایا جاسکے-

زہرہ ۱۱ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہنے کے بعد طالع میں داخل ہوگا۔ فلاحی امور' غریب و نادار افراد سے متعلق چلنے والے ادارے اس وقت آپ کی فنی صلاحیتوں اور قابلیت سے فائدہ اٹھائیں گے۔ وہ افراد جو میڈیکل سے متعلقہ امور میں تربیت حاصل کررہے ہیں یا امتحان دے رہے ہیں انہیں اپنی کوششوں کا اجر ملے گا۔ زہرہ ۵،۱۱،۱۶،۲۲،۲۶ تاریخ کو موافق نظرات قائم کرے گا- چنانچہ یہ تاریخیں ذاتی مصروفیت والے کاموں' سیر وتفریح' سوشل زندگی اور محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہونگی اور ان معاملات میں تیزی پیدا ہو گی-یہ وقت کپڑے خریدنے' گھریلو آرائش سے متعلق چیزیں خریدنے اور شخصیت کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دینے کے لئے موافق ثابت ہوگا- نیز یہ وقت زائد مقبولیت اور ہر دلعزیزی بھی لائے گا-وہ افراد جو کاروباری شراکت میں ملوث ہیں یہ اپنے شریک کی خوش بختی کے ذریعے فائدہ اٹھائیں گے-

۲۲ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔ اس دن جائیداد' میراث' واملاک سے متعلقہ امور موافق ثابت ہونگے ۔کیریئر کے معاملات میں بڑے لوگوں سے تعاون حاصل کرکے فائدہ اٹھائیں۔دور دراز علاقے کا سفر کرنا بہتر رہے گا۔وہ افراد جو زمین' مکان کی خرید وفروخت کا کام کرتے ہیں انہیں رابطے' گفت شنید اور معاہدات کے ذریعے مالی منافع حاصل ہوگا- تعلقات مضبوط بنیادوں پر قائم ہونگے۔

ستارہ مریخ سارا ماہ وتد السماء پر موجود ہو گا-کیریئر میں ترقی اور روزگار کو بہتر طریقے سے استوار کرنے کی کوشش کریں- یہ وقت ذہنی صلاحیتوں کے ساتھ جسمانی قوت صرف کرنے میں پوری مدد فراہم کرے گا-الیکٹریکل اور میکینیکل مشینری کی خرید وفروخت میں فائدہ ہوگا۔ لوگوں کے ساتھ ورکنگ ریلیشن شپ بہتر ہوگی تاکہ کاروباری سرمایہ کاری محفوظ ہو اور دیرپا منافع حاصل ہو۔وہ افراد جو کسی خاص ٹیکنیکل یا انجینئرنگ کے شعبے میں داخلہ لے کر اپنی صلاحیتوں کو بہتر کرکے مستقبل میں جلد ترقی کرسکیں گے-یہ ماہ کام کے اعتبار سے زیادہ محنت اور جستجو لائے گا- جسمانی اور ذہن کو سکون دینے کے لیے ورزش ضروری ہے- مریخ ۴،۶،۹،۱۴،۱۹،۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں حتمی فیصلہ اور باقوت قدم اٹھانا بہتری کے آثار پیدا کرے گا- تاہم ۲،۷،۱۲،۲۴ تاریخ کو محتاط رہیں- ان دنوں غصہ یا اشتعال نقصان دے گا-

# ماہ فروری کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں۔

**۱ — شمس**

یکم کو شمس ۱۲ درجہ برج دلو پر ہوگا-۱۹ تاریخ کو برج حوت میں داخل ہوگا-۲۸ تاریخ کو ۹ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا-

**۲ — عطارد**

یکم کو عطارد صفر درجہ برج دلو پر ہوگا-۲۰ تاریخ کو برج حوت میں داخل ہوگا۔۲۸ تاریخ کو ۱۸ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا-

**۳ — زہرہ**

یکم کو زہرہ ۱۷ درجہ برج دلو پر ہوگا-۱۱ تاریخ کو برج حوت میں داخل ہوگا۔۲۸ تاریخ کو ۲۱ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا-

**۴ — مریخ**

یکم کو مریخ ۳ درجہ برج قوس پر ہوگا- سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۲۸ تاریخ کو ۱۹ درجہ برج قوس پر پہنچ جائے گا-

**۵ — مشتری**

یکم کو مشتری ۲۱ درجہ برج عقرب پر ہوگا۔ اور پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۲۸ تاریخ کو ۲۳ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا-

**۶ — زحل**

یکم کو زحل ۴ درجہ برج جدی پر ہوگا- پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۲۸ تاریخ کو ۷ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

**۷ — یورنس**

یکم کو یورنس ۲۴ درجہ برج حمل پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۲۸ تاریخ کو ۲۵ درجہ برج حمل پر پہنچ جائے گا-

**۸ — نپ چون**

یکم کو نپ چون ۱۲ درجہ برج حوت پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۲۸ تاریخ کو ۱۳ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا-

**۹ — پلوٹو**

یکم کو پلوٹو ۱۹ درجہ برج جدی پر ہوگا۔ سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۲۸ تاریخ کو ۲۰ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

**۱۰ — عقدتین قمر**

یکم کو راس ۱۵ درجہ پر برج اسد پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا- ذنب ۱۳ درجہ برج دلو پر حرکت کریگا-

۵ کو کشمیر ڈے' ۶ کو قمر در عقرب' ۱۱ کو زہرہ در حوت' ۱۳ کو عرس پیر سید بشیر احمد' سوہدرہ' ۱۶ کو سورج گرہن ✹' ۱۷ کو نیا چاند ☾' ۱۸ کو عطارد در حوت' شمس در حوت' یکم جمادی الثانی ۱۴۳۹ھ ۲۱ کو شرف قمر' ۲۵ کو ہبوط عطارد ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

## ماہ فروری ۲۰۱۸ء

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | علمی ہدایت و رہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (جمعرات ۱ فروری ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۳:۴۷ | ☽☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| ن | ۹:۵۹ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین' بینک' قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں' کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| س | ۱۵:۵۷ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | (جمعہ ۲ فروری ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۶:۴۷ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| س | ۸:۲۱ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں' رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| ن | ۲۱:۲۹ | ☽☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| | | | | (ہفتہ ۳ فروری ۲۰۱۸ء) |
| س | ۹:۲۲ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| س | ۱۲:۰۶ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۲۰:۵۷ | ☿✶♂ | عطارد تسدیس مریخ | اہم مسائل حل کرسکیں گے' اظہار خیال اور با اعتمادی ترقی کی نئی راہیں کھولے گی۔ |
| | | | | (اتوار ۴ فروری ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲:۵۲ | ♀□♃ | زہرہ تربیع مشتری | روپیہ اور محبت کے معاملات میں ذہنی سکون برباد ہوگا۔ لڑائی جھگڑا ممکن۔ اہم اور خوبصورت چیز گم ہوگی۔ |
| ن | ۱۱:۴۹ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۱۲:۱۰ | ☽✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| س | ۱۳:۲۸ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔ تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| | | | | (پیر ۵ فروری ۲۰۱۸ء) |
| س | ۷:۳۴ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| م | ۱۴:۲۱ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| س | ۲۰:۳۲ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا۔ خوشیاں اور سیر و تفریح کے لئے وقت نکالیں۔ |
| ن | ۲۳:۴۵ | ☽☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| | | | | (منگل ۶ فروری ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۹:۰۴ | ☽✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| | | | | (بدھ ۷ فروری ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۴۴ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| س | ۶:۳۵ | ♀✶♅ | زہرہ تسدیس یورنس | کسی کی باتوں پر بھروسہ نہ کریں' شک و وہم زیادہ ہوگا' کھلی سوچ رکھیں۔ |
| س | ۹:۳۷ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۲۰:۵۳ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے۔ |
| س | ۲۳:۱۵ | ☽⚺♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفاد و اشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| | | | | (جمعرات ۸ فروری ۲۰۱۸ء) |
| م | ۲:۵۶ | ☽☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے' وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔ کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ن | ۱۲:۱۵ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| | | | | **(جمعہ ۹ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۱:۳۹ | D☌♂ | قمرقران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں' اہم فیصلے کریں' تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| ن | ۲۱:۰۴ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۱۰ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱:۳۱ | D✱☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۱۴:۱۳ | D✱☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| س | ۲۱:۳۷ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | **(اتوار ۱۱ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۴:۲۰ | ☉□♃ | شمس تربیع مشتری | خاندانی تعلقات بنانے' کاروباری معاہدات اور لین دین کے لیے ناموافق وقت۔ |
| س | ۷:۴۲ | D✱♀ | قمر تسدیس زہرہ | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| م | ۱۹:۱۶ | D☌♄ | قمرقران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | **(پیر ۱۲ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۰:۰۸ | D✱♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| | | | | **(منگل ۱۳ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| م | ۰۰:۲۱ | D☌♇ | قمرقران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| س | ۴:۴۱ | D✱♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۱۰:۴۲ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا' کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | **(بدھ ۱۴ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۳:۳۸ | ☿□♃ | عطارد تربیع مشتری | کاروباری اور مالی معاہدات نہ کریں' تعمیری نوعیت کے کاموں میں رکاوٹیں ملیں گی۔ |
| س | ۷:۲۱ | D✱♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| س | ۱۹:۲۸ | D✱♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| | | | | **(جمعرات ۱۵ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۱۶:۵۹ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |
| س | ۲۰:۰۶ | ☿✱♅ | عطارد تسدیس یورنس | نئے لوگوں سے واسطہ پڑے گا ذہنی اور جسمانی طور پر اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لانے کا بہتر وقت۔ |
| س | ۲۲:۴۰ | D✱♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| م | ۲۳:۰۵ | D☌☿ | قمرقران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں' تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| | | | | **(جمعہ ۱۶ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| م | ۲:۰۴ | D☌☉ | قمرقران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر' خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| س | ۴:۱۸ | ♀✱♄ | زہرہ تسدیس زحل | زمین اور مکان کے حصول اور کاروباری مشورے حاصل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| س | ۱۹:۵۷ | D✱♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| م | ۲۱:۳۵ | D☌♀ | قمرقران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔ لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے' امیدیں پوری ہوسکتی ہیں۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۱۷ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۹:۱۰ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار دباؤ لاتا ہے' اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے' دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| م | ۹:۳۱ | D☌♆ | قمرقران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| ن | ۱۶:۳۵ | ♂□♆ | مریخ تربیع نپ چون | معمولی بات پر جھگڑا ہونے کا امکان ہے' حادثہ یا دیگر لین دین میں دھوکہ یا فریب مل سکتا ہے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| م | ۱۷:۴۷ | ☿☌☉ | عطارد قران شمس | ہر کام پر پوری توجہ دیں اور مکمل کرنے کی پوری لگن رکھیں' ذہنی وجسمانی طور پر بہت مفید ہونگے ۔ |
| س | ۲۲:۴۸ | D✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| | | | | **(اتوار ۱۸ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۳:۱۳ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں' جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| | | | | **(پیر ۱۹ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۵:۱۴ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۲۰:۱۷ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | **(منگل ۲۰ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۶:۴۶ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| م | ۱۶:۱۰ | D☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے ۔ |
| | | | | **(بدھ ۲۱ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۴:۱۵ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| س | ۱۰:۱۱ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۱۲:۱۳ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی' کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں۔ |
| م | ۲۳:۴۸ | ♀☌♆ | زہرہ قران نپ چون | فنون لطیفہ وانجینئرنگ کے معاملات میں مل کر پراجیکٹ پر کام کریں تو بے مثال کامیابی حاصل کرسکیں گے۔ |
| | | | | **(جمعرات ۲۲ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۰۰:۱۹ | D✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر وتفریح کریں یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۰۰:۲۲ | D✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے' تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| س | ۱:۲۳ | ☿✶♄ | عطارد تسدیس زحل | زمین ومکان کی خرید وفروخت یا کسی لمبے پروجیکٹ یا سرمایہ کاری میں حصہ لینا بہتر رہے گا۔ |
| س | ۱۲:۲۹ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| ن | ۱۶:۴۵ | D□♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے' ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| | | | | **(جمعہ ۲۳ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۱۳:۰۸ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| ن | ۲۲:۵۰ | D□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۲۴ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۴:۲۷ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید وفروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| ن | ۹:۲۵ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| ن | ۱۰:۵۶ | D☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر ومشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں' جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| | | | | **(اتوار ۲۵ فروری ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۰۰:۵۷ | D✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| ن | ۱۷:۰۱ | ♀□♂ | زہرہ تربیع مریخ | رقابت بہت بڑھ جائے گی۔ مخالف جنس میں کشش بڑھ جائے گی۔ ذہنی بے سکونی رہے گی۔ |
| م | ۱۷:۳۰ | ☿☌♆ | عطارد قران نپ چون | منفی پراگندگی والے رجحان کو روکیں' غلط الزامات بے حد پریشانی لاسکتے ہیں۔ |
| س | ۱۹:۳۹ | D△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑسکتی ہے۔ |
| ن | ۱۹:۵۱ | D☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں' خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہوجائیگا۔ |
| س | ۲۲:۴۵ | ☉✶♄ | شمس تسدیس زحل | اہم معاملات طے کرنے اور سوچ بچار کا وقت' اہم تبدیلیاں آسکتی ہیں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (پیر ۲۶ فروری ۲۰۱۸ء) |
| س | ۶:۵۰ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۸:۴۸ | D△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔ تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| س | ۱۶:۱۴ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت' سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| ن | ۱۸:۱۰ | D☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔ جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| س | ۲۲:۱۶ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں' کسی بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں' قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (منگل ۲۷ فروری ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲:۵۰ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی' مراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ |
| س | ۱۵:۱۶ | ♀⚹♇ | زہرہ تسدیس پلوٹو | خوشامد پرست افراد اس وقت فائدہ اٹھائیں گے' مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا۔ |
| | | | | (منگل ۲۸ فروری ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۸:۲۸ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| ن | ۲۳:۳۵ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین' بینک' قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں' کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |

# فالنامہ

علم الاعداد کا ایک فالنامہ دیا جاتا ہے۔ اشد ضرورت کے وقت پاک وصاف نیت سے نیت باندھ کر صدق دل سے کسی خانہ میں انگلی رکھیں۔ اب اس خانہ سے آخری خانہ تک جس میں ۲۷ ہے۔ کل ہندسوں کو سطور کے لحاظ سے جمع کرلیں۔ اور کل کو ۲۵ پر تقسیم کریں۔ جو باقی بچے اس سے ذیل کا حال معلوم کریں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۶ | ۴۲ | ۵۴ | ۸۰ |
| ۲۹ | ۲۷ | ۸۷ | ۳۷ | ۴۸ |
| ۶۲ | ۵۲ | ۶۴ | ۵۰ | ۲۶ |
| ۳۹ | ۲۲ | ۱۴ | ۳۶ | ۳۳ |
| ۱۱ | ۲۵ | ۴۱ | ۲۴ | ۷۲ |

(۱) کامیابی میں دیر ہے۔ (۲) احتیاط غور وفکر سے کام لوگے تو کامیابی ہوگی۔ (۳) خیال اچھا نہیں۔ (۴) کام دیر سے ہوگا۔ (۵) کامیابی ہوگی۔ (۶) نفع سے نقصان زیادہ ہے۔ (۷) کامیابی کی پوری امید نہ رکھو۔ (۸) اپنی سستی سے نقصان اٹھائے (۹) جھگڑا ہو بات خراب ہو (۱۰) اس خیال کو ترک کردو۔ (۱۱) ابھی توقف کرو۔ جلدی سے کام بگڑ جائے گا۔ (۱۲) کسی شخص کی وجہ سے رکاوٹ ہے۔ (۱۳) خیال اچھا ہے۔ کامیابی یقینی ہے۔ (۱۴) تجویز اچھی ہے۔ مگر ذرا توقف کرو۔ (۱۵) رکاوٹ پڑ جائے گی۔ (۱۶) کامیابی ہوگا۔ (۱۷) تھوڑی دیر مزید کوشش کی ضرورت ہے۔ (۱۸) ارادہ پورا ہوگا۔ (۱۹) کوئی خاص فائدہ نہیں۔ (۲۰) ذرا توقف کی ضرورت ہے۔ (۲۱) ایک شخص کی مدد سے کام ہوگا۔ (۲۲) ارادہ نیک ہے۔ کامیابی ہوگی۔ (۲۳) کوئی فائدہ نہیں۔ (۲۴) خیال کو ترک کردو۔ (۲۵) کامیابی ہوگی وقت آپہنچا ہے۔



# بد قسمت زندگی کو بدلیے

۱۔ حب جاہ' لیڈری' شجاعت کے اسباب پیدا کرتی ہے۔

۲۔ یہ لوح دشمنوں اور مخالفوں کے عملی اقدام کو روکتی ہے۔ مخلفانہ حرکتوں کو ناممکن اور مخالف کا کوئی حربہ کامیاب نہیں ہوتا۔

۳۔ غیر متوقع نقصانات اور ترقی کے راستوں میں رکاوٹوں کو دور کرنے کے لیے سیریع التاثیر ہے۔

۴۔ ذرائع آمدن' سرمایہ کاری' گورنمنٹ سیکیورٹیز اور سرٹیفکٹ' ڈالر' پاونڈ' یورو' لاٹری' بانڈز و شیئرز میں وسیع نفع دیتا ہے۔

۵۔ وہ لوگ جو ہر دفعہ کام یا روزگار میں ناکام رہتے ہیں ان کی زندگی میں تبدیلی لاتا ہے۔ ناکامی کو کامیابی میں بدل دیتا ہے۔

۶۔ قلبی امراض' وجع المفاصل (گٹھیا)' دل کی دھڑکن کی تکلیف میں شفایابی دیتی ہے۔

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات' اسماء' موکلات' دعوات | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح' علم تکسیر' علم الاعداد | قیمت ؛ ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی' اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ؛ ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ؛ ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال' اسماء' عزیمتیں' طلسم | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر' شرفات کواکب' اسمائے الٰہی' جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ؛ ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کے حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات' نظریات نام کے اعداد سے قسمت' غیبی نمبر | قیمت ؛ ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ؛ ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات' برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ؛ ۳۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ؛ ۱۸۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ؛ ۱۵۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ؛ ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات وتشریحات' مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ؛ ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ' کردار' شادی' روپیہ' تعلیم' پیشہ | قیمت ؛ ۳۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ؛ ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ؛ ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولیٰ کی تاریخ | قیمت ؛ ۱۵۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش' تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ؛ ۲۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن وشوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ؛ ۱۸۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ؛ ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں' ہر شخص کے حالات' گرہن' سفر' سعد و نحس اوقات' کلینڈر | قیمت ؛ ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری' قمر سے متعلقہ کام' نظرات' ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ؛ ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ؛ ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے و بڑے شہر و گاؤں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاؤں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ؛ ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں' گرھن' رجعت و استقامت' اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ؛ ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات' نظرات' ستاروں کی رفتاریں' گرہن' منازل قمر' کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ؛ ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ؛ ۱۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ؛ ۵۰۰ روپے |



حارث عثمانی پبلشر نے بااہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دینا' پی آئی بی کالونی' کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ مارچ ۲۰۱۸ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

تحویل آفتاب عالمتاب

شرف شمس

تثلیث شمس و زحل

علم الحروف

ش

# برنی

# روزانہ کواکبی گائیڈ

# 2018

ہر روز کے نظرات معہ ان کے اثرات، مدت اثرات کواکب
ہر سعد و نحس نظر کا دورانیہ، کاروبار، فنانس، قانونی نکات، قمری دنوں کی مخصوص
سرگرمیاں، قمری عدم الحساب، ہر روز اپنے پروگرام ترتیب دیں

اس تقویمی گائیڈ کی انفرادی خصوصیت یہ ہے کہ ڈائری کی طرح ہر صفحہ پر ۵ دن دیئے گئے ہیں تاکہ اس میں ہر خاص و عام بات لکھی جا سکے، پہلے سے اپنے پروگرام ترتیب دیں، کس دن کون سی خریداری کرنی ہو، شادی کب کریں، ملازمت کی درخواست کس دن یا نظر میں دینی ہے۔ پراپرٹی یا مکان کب خریدا یا بیچا جائے۔ لین دین، گفت وشنید، تحریری کام، پیشہ وارانہ کاروبار اور دیگر معاملات کب طے کئے جانے چاہئے، سفر کا دن کون سا بہتر ہے۔ ہر تاریخ میں اس دن کے نظرات، قمری دور، برج میں قمر کا داخلہ معہ وقت، برج میں کواکب کا داخلہ معہ وقت، ہجری و عیسوی تاریخیں، رجعت و استقامت، قمری خلل السیار شامل ہیں۔

قیمت کتاب:- ۲۰۰/- + ڈاک خرچ + منی آڈر فیس = ۵۰+۷۵ = ۳۲۵/- روپے کی وی پی ہوگی

۳۶۵ دنوں کے
ہر دن کے اثرات،
عملیات کے اہم
مواقعوں سے
فائدہ اٹھائیں

اپنے قریبی بک اسٹور سے حاصل کریں

اپنا آڈر آج ہی ارسال کریں

E-mail: ruhanidunya@hotmail.com
Phone: 021-34949944

**اوراق پبلشرز** پی آئی بی کالونی کراچی نمبر ۷۴۸۰۰

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

ماہنامہ

# روحانی دنیا

منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

## بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے   سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰   بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) :-/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۵

شمارہ نمبر ۱۱

ماہ: ماہ مارچ ۲۰۱۸ء

## اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
021-32018699
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• منیجر سرکولیشن سہیل احمد
• کمپوزنگ اصغر نظامی

خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد/بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ مارچ ۲۰۱۸ء

# اسرار الٰہی

## صرف ایک زندگی

ایک تاریخ کے طالب علم کے لئے ایک جویائے حق کے لئے ایک صاحب دانش و ہوش کے لئے محمد رسول اللہ ﷺ ہی کی زندگی ایسی ہے جو پوری کی پوری محفوظ ہے، آخر ایسا کیوں ہے؟ اس کے اسباب وعلل کیا ہیں؟

اس کا جواب قرآن دیتا ہے۔

**لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ (احزاب ۲۱)**

پوری انسانیت کے لئے اگر کسی کی زندگی معیار اور نمونہ ہے تو وہ رسول اللہ ﷺ کی حیاتِ طیبہ ہے۔ اس لئے یہی اور صرف یہی مقدس زندگی اس کی مستحق تھی کہ اسے تمام وکمال محفوظ کیا جائے۔ اگر یہ زندگی خدانخواستہ گم ہوجاتی اور یہ نمونہ دنیا کی نگاہوں سے اوجھل ہوجاتا تو انسان زندگی کے تمام شعبوں میں عملی طور پر رہنمائی کہاں سے حاصل کرتے؟ اللہ تعالیٰ تو اپنے احکام کو عملی طور پر تشکل کرنے کے لئے بندوں کے درمیان آنے سے رہا، کہ اس کی ذات ہر قسم کے تجسم، تشکل اور حلول سے منزہ ہے، فرشتوں کے پاس انسانی جذبات اور محسوسات نہیں جو وہ انسانوں میں رہ کر زندگیاں بسر کرتے اور لوگوں کو بتاتے کہ اللہ کے احکام کے مطابق زندگی اس طرح بسر کی جاتی ہے اور خدا کی رضا کے حصول کے یہ ذرائع ہیں!

کوئی شک نہیں کہ تمام انبیاء ورُسل ہدایت لے کر آئے تھے اور ان کی پاک زندگیوں میں انسانوں کے لئے نمونہ تھا۔ مگر اس کو کیا کیجئے کہ ان مقدس زندگیوں کو انسانوں کے حافظے نے محفوظ ہی نہیں رکھا۔ انسانی تاریخ میں صرف ایک زندگی ہے، جو پوری کی پوری حافظ میں، ذہن وفکر میں، کاغذ میں، بلکہ اعمال وکردار میں محفوظ رکھی گئی ہے اور وہ زندگی حضور خاتم النبیین ﷺ کی ہے (فداہ ابی وامی) اور یہ اہتمام وانتظام خود اللہ تعالیٰ کی مشیت وحکمت کا کیا ہوا ہے۔ اپنے کلام (قرآن) کی حفاظت اس نے خود کی اور رسول اللہ ﷺ کی زندگی کی حفاظت صحابہ کرام کو سونپ دی، جن میں رسول اللہ ﷺ نے زندگی بسر کی ہے تاکہ وہ خود بتائیں کہ رسول اللہ ﷺ کیا تھے؟

تمام دنیا کے چھوٹے اور بڑوں انسانوں میں رسول اللہ ﷺ کی زندگی کا تمام وکمال محفوظ رہنا اس بات کی دلیل ہے کہ انسانوں کے لئے کامل نمونہ بس یہی زندگی ہے۔ پس جو زندگی اس کامل ومقدس نمونے سے جتنی دور ہے، اتنی ہی پست، بے وقعت اور نکمی ہے اور جس فرد میں، قوم میں، ماحول اور معاشرے میں یہ مقدس زندگی جھلکتی ہے، وہاں سعادت وفلاح کی قندیلیں روشن ہیں اور نیکی کے پھول کھلے ہوئے ہیں۔ انسانیت کے بناؤ اور بگاڑ کا انحصار حضور ﷺ کے اسوۂ حسنہ سے دوری اور قربت پر ہے اور یہ وہ کلیہ ہے جس میں استثنا نہیں!

# لوح زحل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہیئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جا سکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت ابراہیم بن ادھمؒ

حضرت حذیفہ مرعشیؒ فرماتے ہیں کہ میں حضرت ابراہیم ادھمؒ کے ساتھ مکہ مکرمہ کے راستے پر چل رہے تھے' اور ہمیں کئی دنوں سے کھانا نہیں مل رہا تھا' ہم اسی طرح کوفہ جا پہنچے ایک غیر آباد مسجد میں قیام کیا' حضرت ابراہیم ادھمؒ نے مجھے فرمایا حذیفہ معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو بھوک لگی ہے' میں نے عرض کیا حضرت کا خیال درست ہے' فرمانے لگے دوات اور کاغذ لاؤ- میں لے آیا آپ نے لکھا' اللہ رحمان و رحیم کے نام سے' اللہ آپ ہی ہر حال میں مقصود ہیں اور ہر حقیقت و معنی کے آپ ہی مشاوالیہ ہیں' میں تعریف کرنے والا ہوں' شکر گذار ہوں اور ذکر کرنے والا ہوں' میں بھوکہ ہوں' قناعت پسند ہوں اور میں بےلباس ہو رہا ہوں' میں آپ کی ذات کے بغیر کسی اور کی تعریف کروں تو اس کا مطلب آگ کے شعلوں میں داخل ہونا ہوگا (میں آگ میں اور کی تعریف کر کے نہیں جانا چاہتا) لہٰذا اپنے بندوں کو آگ میں جانے سے پناہ دے-

یہ میں نے چھ چیزیں شمار کی ہیں' نصف کا ضامن میں ہوں' اے باری تعالیٰ نصف کے ضامن آپ بن جائیں (یعنی پہلی تین تو میں پوری کر رہا ہوں پچھلی تین آپ پوری فرما کر اور افلاس کو دور فرمادیں)-

یہ لکھ کر رقعہ مجھے عطا فرمایا اور کہا' آپ جائیں مگر دل کو صرف ذاتِ بارے تعالیٰ سے وابستہ رکھیں اور رقعہ جو شخص سب سے پہلے ملے اسے دے دیں' میں یہ رقعہ لے کر چل پڑا' مجھے سب سے پہلے خچر پر سوار ایک شخص ملا میں نے اسے رقعہ دے دیا- اس نے رقعہ لے کر پڑھا اور رونے لگا پھر مجھے کہا یہ رقعہ لکھنے والے صاحب کہاں ہیں' میں نے کہا فلاں مسجد میں تشریف فرما ہیں- اس نے چھ سو دیناروں سے بھری تھیلی آپ کے لئے پیش کی' میں چلا تو ایک اور آدمی سے ملا اور اس سے پوچھا یہ خچر پر سوار کون صاحب ہیں- اس نے کہا ایک عیسائی ہے- میں حضرت ابراہیم ادھمؒ کی خدمت میں واپس آیا اور آپ کو سارا واقعہ سنایا' فرمانے لگے ان دیناروں کو ابھی نہ چھونا' ان کا مالک ابھی آتا ہے-تھوڑی دیر کے بعد وہ عیسائی آ گیا حضرت ابراہیمؒ کے سامنے دوزانو بیٹھ کر اسلام لے آیا-

حضرت سفیان ابراہیمؒ فرماتے ہیں کہ حضرت ابراہیم ادھمؒ کو مکہ مکرمہ کے سوق اللیل میں نبی پاک ﷺ کے مقام ولادت کے قریب ملا وہ رو رہے تھے- میں آپ کو راستہ کے ایک کنارے پر لے گیا اور آپ کو سلام کہہ کر عرض کیا' آپ کیوں رو رہے ہو' فرمانے لگے کچھ نہیں خیر و عافیت ہے' میں نے دو تین بار اصرار سے پوچھا' جب آپ نے مجھ سے فرمایا اے سفیان' اگر میں رونے کا واقعہ بتادوں تو کیا آپ اسے مشتہر کردیں گے یا چھپا کر رکھیں گے- میں نے عرض کیا میرے بھائی جو چاہو ارشاد فرمائیں' یہ سن کر فرمایا' میرا نفس گذشتہ تیس سال سے مجھ سے سکباج (گوشت اور سرکہ سے بنا ہوا شوربہ) مانگ اور میں پوری کوشش سے اسے روک رہا تھا- گذشتہ شام مجھ پر نیند کا غلبہ ہوا کیا دیکھتا ہوں کہ ایک خوبصورت نوجوان ہے اس کے ہاتھ میں سبز پیالہ ہے اس پیالے میں بخارات اٹھ رہے ہیں اور سکباج کی مہک آ رہی ہے' میں نے پوری قوت سے اس سے بچنے کی کوشش کی مگر وہ میرے قریب آیا اور کہنے لگا ابراہیمؒ کھالیجئے' میں نے جواب دیا جس چیز کو میں رضائے الٰہی کے لئے چھوڑ چکا ہوں اسے نہیں کھاؤں گا' اس نے جواب دیا خواہ وہ چیز خود اللہ آپ کو کھلانا چاہے- اب سوائے رونے کے میرے پاس کوئی جواب نہ تھا' اس نے پھر کہا' اللہ آپ پر رحم کرے تناول فرمائیں' میں نے جواب دیا' ہمیں اس بات کا حکم دیا گیا ہے کہ ہم صرف وہی چیز اپنے برتن (پیٹ) میں ڈالیں جس کا ہمیں علم ہو (کہ وہ حلال ہے یا حرام) اب وہ بولا اللہ کریم آپ کو عافیت عطا فرمائے تناول فرمایئے' مجھے یہ رضوان نے دیا ہے اور کہا ہے اے خضر' یہ کھانا لے جائیں اور ابراہیمؒ کو کھلائیں کیونکہ انہوں نے طویل عرصہ سے صبر کیا ہے اور اپنے نفس کو خواہشات سے روکے رکھا ہے پھر فرمایا اللہ کریم تو آپ کو یہ کھانا کھلانا چاہتا ہے اور آپ اس سے بچنا چاہتے ہیں' اے ابراہیمؒ میں نے فرشتوں کو یہ کہتے سنا ہے جسے عطا کیا جائے اور وہ نہ لے تو پھر وہ مانگے تب بھی اسے عطا نہیں کیا جاتا'' میں نے کہا اگر معاملہ یوں ہے تو پھر میں آپ کے سامنے ہوں' مگر میں خود تو اللہ کے ساتھ کیا ہوا عہد نہیں توڑوں گا- اچانک ایک اور شخص آیا جس نے اسے کوئی بھی پکڑائی اور کہا اے خضر' آپ اسے خود لقمہ ڈالیں- وہ مجھے اپنے ہاتھ سے کھلانے لگ گئے- یہاں پہنچ کر مجھے جاگ آ گئی مگر اس کھانے کی مٹھاس اور ذائقہ تو اب بھی باقی تھا اور اس میں ملے زعفران کا رنگ میں ہونٹوں پر موجود تھا- میں زم زم کے پاس پہنچا منہ دھوڈالا مگر نہ تو ذائقہ ختم ہوا اور نہ زعفران کا رنگ اڑا- حضرت سفیان کہتے ہیں کہ میں نے کہا حضرت ذرا مجھے بھی دکھادیں' کیا دیکھتا ہوں کہ سچ مچ رنگ کا اثر بدستور باقی ہے-

ایک مرتبہ حضرت ابراہیم ادھمؒ سفر کر رہے تھے کہ راستہ میں کچھ لوگ کھڑے تھے اور آپ کے خدمت میں عرض کرنے لگے' اے ابا اسحاق' شیر ہمارے راستے پر کھڑا ہے' حضرت شیر کے پاس تشریف لائے اور اسے کہا شیر اگر تجھے ہمارے معاملے میں کسی بات کا حکم دیا گیا ہے تو وہ حکم پورا کردے اور اگر کسی کام کی تکمیل کے لئے نہیں آیا تو ہمارے راستے سے ہٹ جا' شیر دم ہلاتا واپس چلا گیا' پھر حضرت نے لوگوں سے فرمایا' تم میں سے

اگر ہر شخص صبح وشام یہ وظیفہ پڑھ لے تو کتنا اچھا ہو' وظیفہ۔

اَللّٰهُمَّ اَحْرِسْنَا بِعَيْنِكَ الَّتِيْ لَا تَنَامُ وَاحْفَظْنَا بِرُكْنِكَ الَّذِيْ لَا يُرَامُ، وَارْحَمْنَا بِقُدْرَتِكَ عَلَيْنَا فَلَا نَهْلِكُ، وَاَنْتَ ثِقَتُنَا وَرَجَائُنَا

(اے اللہ' اپنی نہ سونے والی آنکھ سے ہماری نگرانی فرما' اپنے اس رکن سے ہماری حفاظت فرما جس کے خلاف قصد نہیں کیا جاسکتا ہمیں اپنی قدرت سے رحم عطا فرما تا کہ ہم ہلاک نہ ہوں تیری ذات ہی ہمارے اعتماد وامید کا مرکز ہے)۔

ایک مرتبہ حضرت ابراہیمؒ نے کشتی میں سوار ہونا چاہا اور ملاح نے دینار لئے بغیر سوار کرنے سے انکار کردیا۔ آپ نے دو رکعت نماز پڑھی اور یوں دعا کی ''ملا کریم' وہ مجھ سے ایسی چیز مانگ رہے ہیں جو میرے پاس نہیں لیکن تیرے پاس اس کی کمی نہیں ہے''' یہ کہنے کی دیر تھی کہ سب ریت دیناروں میں تبدیل ہوگئی' آپ نے صرف ایک دینار لیا جو ملاح کو دے دیا۔ اس ایک دینار کے علاوہ کچھ بھی نہیں لیا۔

حضرت ابراہیم ادھمؒ ایک مرتبہ ایک کنویں پر پہنچے اور وضو کے لئے پانی نکالنے کو ڈول کنویں میں ڈالا' ڈول باہر نکالا تو وہ چاندی سے بھرا ہوا تھا۔ اسے پھینک کر پھر ڈول اندر ڈالا تو اس مرتبہ سونے سے بھرا ہوا نکلا' تیسری مرتبہ اسے پھینک کر پھر ڈالا تو ڈول مروارید سے بھرا ہوا تھا۔ اس کو بھی پھینکا اور کہا مولا کریم' یہ سب دولت مجھے کس لئے دکھاتا ہے'

تیرے اس غلام نے اس قسم کی بہت سی چیزوں کو لٹا کر تجھ سے دل لگایا ہے اور تو مجھے ان ہی چیزوں کو پھر دکھا کر فریفتہ کرنا چاہتا ہے' تیری یکتائی کی قسم' میں ان کو آنکھ اٹھا کر بھی نہیں دیکھوں گا' مجھے مہربانی کرکے پانی عطا فرما کہ وضو کے بعد تیری عبادت میں مشغول ہوں' یہ کہہ کر پھر ڈول کنویں میں ڈالا' پانی سے بھرا ہوا ڈول نکلا' آپ نے اللہ کا شکر ادا کرکے وضو کیا اور نماز میں مشغول ہوگئے۔

ایک مرتبہ آپ سے لوگوں نے پوچھا' حضرت کیا سبب ہے کہ اللہ تعالیٰ ہماری دعاؤں کو قبول نہیں کرتا' آپ نے فرمایا' تم اللہ تعالیٰ کو جانتے ہو' لیکن اس کی اطاعت نہیں کرتے' رسول اللہ ﷺ کو پہچانتے ہو مگر ان کی پیروی نہیں کرتے' قرآن کریم پڑھتے ہو مگر اس پر عمل نہیں کرتے' اللہ تعالیٰ کی نعمت کھاتے ہو' مگر شکر نہیں کرتے' جانتے ہو کہ دوزخ گنہگاروں کے لئے ہے مگر اس سے ذرا نہیں ڈرتے' شیطان کو دشمن سمجھتے ہو' مگر اس سے نہیں بھاگتے' موت کو برحق سمجھتے ہو' مگر کوئی سامان نہیں کرتے' خویش واقارب کو اپنے ہاتھوں زمین میں دفن کرتے ہو' لیکن عبرت نہیں پکڑتے' بھلا جو شخص اس طرح کا ہو اس کی دعا کیوں کر قبول ہوسکتی ہے' حضرت ابراہیمؒ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک دفعہ ایک غلام خریدا اور اس سے اس کا نام پوچھا' غلام نے کہا' میرا نام وہی ہے جس نام سے آپ مجھ کو پکاریں گے' پھر میں نے پوچھا' کیا کھایا کرتے ہو' اس نے جواب دیا' جو کچھ آپ کھلائیں' پھر پوچھا کیا پہنتے ہو' جواب ملا' جو آپ پہنائیں گے' پھر پوچھا تمہاری کیا خواہش ہے جواب ملا' غلام کو خواہش سے کیا مطلب' حضرت فرماتے ہیں کہ اس کی باتیں سن کر اپنے آپ سے میں نے کہا کہ تمام عمر اللہ کی ایسی عبادت نصیب نہ ہوئی' اب مجھ کو عبادت کا ڈھنگ اس غلام سے سیکھنا چاہئے۔

لوگوں نے پوچھا کہ آپ اپنی زندگی کیسے بسر کرتے ہیں' فرمایا میرے پاس چار سواریاں ہیں جب مجھ پر کوئی سختی آتی ہے تو شکر کی سواری پر بیٹھ جاتا ہوں' جب کوئی طاعت ظہور میں آتی ہے تو اخلاص کی سواری اختیار کرلیتا ہوں' اگر گناہ سرزد ہوتا ہے تو توبہ کی سواری کام میں لاتا ہوں' جب کوئی بلا نازل ہوتی ہے تو صبر کی سواری کام آتی ہے۔

حضرت محمد بن مبارکؒ کہتے ہیں کہ بیت المقدس کے دوران میں حضرت ابراہیم ادھمؒ کے ساتھ تھا دوپہر کے وقت ہم انار کے ایک درخت کے نیچے قیلولہ کے لئے اترے' چند رکعت وہاں نماز پڑھی' میں نے انار کی جڑ سے یہ آواز سنی' اے ابا اسحاق' ہمارا تھوڑا سا پھل کھا کر ہمیں عزت بخشیئے۔ حضرت ابراہیمؒ (کنیت ابو اسحاق تھی) نے اپنا سر جھکا لیا' درخت کی جڑ سے تین دفعہ یہ آواز آئی پھر مجھے جڑ نے خطاب کیا اور کہا اے محمد' آپ ان کے سامنے ہماری سفارش فرمائیں تا کہ وہ کچھ ہمارا پھل تناول فرمائیں۔ میں نے حضرت ابو اسحاق ابراہیم ادھمؒ کی خدمت میں عرض کیا' اے ابا اسحاق' آپ سن چکے سب۔ اب انہوں نے دو انار پکڑے ایک خود کھایا اور دوسرا مجھے دے دیا' جسے میں نے کھایا وہ کھٹا نکلا' یہ درخت چھوٹا سا تھا۔ جب ہم اپنے سفر سے واپس ہوئے تو دیکھا کہ یہ چھوٹا سا درخت بہت بڑھ چکا ہے۔ اس کے انار میٹھے ہوگئے ہیں سال میں دو دفعہ پھل دینے لگا ہے۔ بقول امام قشیریؒ لوگوں نے اس کا نام ہی ''رمانۃ العابدین'' (عبادت گزاروں کا انار) رکھ دیا ہے اور اس کے ساتھ میں عبادت گوار فرد کش ہوتے ہیں۔

ایک مرتبہ حضرت ابراہیم ادھمؒ لکڑی کا گٹھر سر پر لئے مکہ کے بازار میں کھڑے تھے' بلخ کے ایک شخص کا اس طرف سے گزر ہوا اس نے حضرت کو پہچان لیا' اس نے سلام کرکے ادب سے عرض کیا' اے سلطان بلخ کی سلطنت کو چھوڑنے سے آپ کو کیا فائدہ ہوا۔ بیکار کی تکلیف اور پریشانی آپ نے اپنے سر لی' حضرت نے لکڑی کے گٹھر پر ہاتھ مارا تو وہ سب سونا ہوگیا' پھر آپ نے وہ بوجھ سر سے دور پھینک دیا اور فرمایا کہ بلخ کے نام کی نحوست نے آج کی حلال روزی میری ضائع کردی اور سلطنت کو چھوڑ کر معمولی مرتبہ میں نے پایا وہ تم نے بھی خود مشاہدہ کرلیا۔

کچھ عرصے کے لئے آپ دریائے دجلہ کے کنارے مقیم ہوگئے تھے' ایک مرتبہ بلخ امیر

الامراء کا گزر ہوا اس وقت حضرت ابراہیم ادھمؒ اپنے خرقہ (کُرتے) کو سی رہے تھے۔ امیر الامراء اپنے آدمیوں کے ساتھ حضرت کے پاس حاضر ہوگئے۔ حضرت نے جب آدمیوں کا مجمع دیکھا تو پوچھا کہ تم لوگوں کون ہو اور کہاں سے آئے ہو۔ ان لوگوں نے حقیقت حال سے مطلع کر کے درخواست کی کہ حضرت واپس تشریف لے چلیں، آپ نے قبول نہیں فرمایا، جب ان لوگوں نے بہت اصرار کیا تو آپ نے اپنے ہاتھ کی سوئی جس سے آپ سی رہے تھے، دجلہ میں پھینک دی اور فرمایا اگر تم لوگ میری یہ سوئی دریا سے نکال دو تو میں تم لوگوں کی بات مان لوں گا۔ ان لوگوں نے بہت کوشش کی لیکن کچھ حاصل نہیں ہوا۔ پھر آپ نے فرمایا کہ اے دریا کی مچھلیوں، میری سوئی تم میں سے جس کے پاس ہے، مجھے لاکر دے، فوراً لاکھوں مچھلیاں سونے کی سوئیاں منہ میں لئے دریا کے اوپر نکل آئیں، ان ہی میں سے ایک کے پاس حضرت کی سوئی بھی تھی، حضرت نے اپنی وہی سوئی لے لی اور آئے ہوئے امراء اور ان آدمیوں کو رخصت فرماتے ہوئے کہا کہ مجھ کو بلخ کی بادشاہت کی خواہش نہیں ہے تم لوگ جاؤ وہ لوگ سب حیران واپس ہوگئے۔

ایک دفعہ خلیفہ عباسی جعفر منصور نے حضرت ابراہیم ادھمؒ سے پوچھا، آپ کیا کام کرتے ہو، فرمایا دنیا طالبانِ دنیا کے سپرد کر چکا ہوں اور عاقبت طالبانِ عاقبت کے سپرد کر دی ہے، دنیا میں میں نے صرف اللہ تعالیٰ کا ذکر اپنے لئے اختیار کر لیا ہے اور عاقبت میں اللہ کا دیدار پسند کیا ہے۔

حضرت ابراہیم ادھمؒ چالیس سال گریہ و زاری اور صحرا نوردی کرتے رہے۔ یہاں تک کہ مکہ مکرمہ کے نزدیک پہنچے، آپ کی تشریف آوری کی خبر بزرگانِ حرم کو کسی نہ کسی طرح ہوگئی۔ چنانچہ وہ سب لوگ آپ کے استقبال کو آئے، جب آپ کو اس بات کا علم ہوا تو آپ اپنے قافلے سے ذرا ہٹ کر آگے نکل گئے تاکہ کوئی نہ پہچان سکے۔ چنانچہ بزرگانِ حرم کے خدمت گاروں نے جو آگے آگے تھے۔ آپ سے پوچھا ابراہیم ادھمؒ کہاں ہیں، کیونکہ بزرگانِ حرم ان کے استقبال کو تشریف لائے ہیں۔

آپ نے فرمایا بزرگ لوگ اس زندیق سے کیا چاہتے ہیں، یہ سن کر ان لوگوں نے آپ کو پیٹا اور کہا کہ تو ایسے بزرگ کو زندیق کہتا ہے۔ زندیق تو خود ہے، آپ نے فرمایا میں بھی یہی کہتا ہوں۔

جب وہ لوگ چلے گئے تو آپ نے اپنے نفس کو مخاطب کیا اور کہا تو نے اپنے کئے کی سزا دیکھی، اللہ کا شکر ہے کہ میں تجھ کو اپنے مقصد میں کامیاب نہیں ہونے دیا اور تو مشائخین حرم کے استقبال کا لطف نہ اٹھا سکا، پھر آپ حرم میں مقیم ہوگئے۔

ہمیشہ اپنے محنت سے کما کر اپنا اور اپنے یاروں اور مریدوں کا پیٹ پالتے رہے، کبھی کھیتوں کی رکھوالی کرتے اور کبھی جنگل سے جا کر لکڑیاں کاٹ کر لاتے اور فروخت کرتے ایک شخص آپ کے پاس ہزار درہم لایا اور کہا کہ قبول فرمالیجئے، آپ نے فرمایا، میں محتاجوں سے کچھ نہیں لیا کرتا۔ اس نے کہا، میں محتاج نہیں، دولت مند ہوں، آپ نے فرمایا کیا تو اپنی دولت میں زیادتی کا خواہش مند نہیں، اس نے کہا، ضرور ہوں، فرمایا روپیہ اٹھا لے کیونکہ کہ محتاجوں کا سردار تو ہی ہے، آپ نے بہت سے پاپیادہ حج کئے اور پچاس سال تک حرم شریف کے مجاور رہے، لیکن چاہِ زمزم سے پانی نکال کر نہ پیا، کیونکہ پانی نکالنے کا ڈول شاہی خرچ سے تیار ہوا تھا۔

آپ ہر روز مزدوری کرتے اور ساری کمائی یاروں اور مریدوں پر خرچ کر دیتے۔ ایک دن ذرا دیر سے اپنے مریدوں کے پاس پہنچے لیکن وہ آپ کا انتظار کئے بغیر کھا پی کے سو گئے، جب آپ واپس آکر مریدوں کو سوتا پایا تو خیال کیا بے چارے بھوکے سو گئے ہیں، چنانچہ آپ نے کھانا پکانا شروع کیا، لیکن آگ آپ کو تنگ کر رہی تھی، خاطر خواہ طور پر نہ جلتی تھی، اس دوران میں ایک مرید کی آنکھ کھل گئی، اس نے دریافت کیا، کیا کر رہے ہیں آپ، فرمایا کھانا تیار کر رہا ہوں تاکہ بیدار ہوتے ہی کھا سکو، یہ سن کر وہ بہت شرمندہ ہوا اور اپنے ساتھیوں سے کہنے لگا کہ ہم آپ کی نسبت کیا خیال رکھتے ہیں اور آپ کی ہم پر کیسی شفقت ہے۔

فرماتے ہیں، جس شخص کا دل تین حالتوں میں اللہ کی طرف حاضر نہ ہو تو یہ اس امر کی نشانی ہے کہ اس پر دروازہ بند کیا جا چکا ہے، اول تلاوت قرآن کریم کے وقت، دوم نماز کے وقت، سوم ذکر الٰہی کے وقت۔

فرمایا عارف کی نشانی یہ ہے وہ تفکر کرے اور ہر شے سے عبرت کا سبق سیکھے اور اللہ تعالیٰ کی صفت وثنا کرتا رہے۔

فرمایا، دو حجابوں کے اٹھ جانے سے سالک کے دل پر انوار الٰہی کی بارش ہوتی ہے اول یہ کہ دونوں جہاں کی حکومت پر راضی نہ ہو، دوسرے یہ کہ اگر چھین لیا جائے تو غمگین نہ ہو، چونکہ کسی چیز پر خوش ہونا حریص ہونے اور غمگین ہونا غصے کی نشانی ہے۔

حضرت سلطان ابراہیم بن ادھمؒ کا وصال ۱۶۲ھ میں ہوا اور بحر شام کے کنارے جبلہ میں دفن ہوئے۔

# علم الحروف

# ش

اگر کسی کو اعمال کا شوق ہو تو حروف تہجی کے اعمال ہی اس کو کافی ہیں اور ہر ضرورت پر کام آتے ہیں بشرطیکہ اس حروف کی زکات ادا کی جا چکی ہو۔ خواہ وہ اکبر ہو یا اصغر۔ اب تک اٹھارہ حروف کے اعمال اور خواص دیئے جا چکے ہیں۔ اب حرف ش کا بیان کیا جاتا ہے اس کے عدد تین سو ہیں۔ حکمائے فلاسفہ کے نزدیک یہ حرف آتشی ہے۔ حروف آتشی سے مل کر تقویت پاتا ہے۔ اور بادی سے مل کر قوی المزاج ہو جاتا ہے اور حروف آبی اس کے دشمن ہیں۔

اس حرف طبع گرم اور ناطق ہے پیوست اس کی حرارت کے ساتھ معتدل ہے۔ حرف نحس اکبر ہے۔ بغض وعداوت میں کام دیتا ہے۔ خواص سریع الاثر ہیں۔ جب اس کی زکات دینا چاہیں تو جب چاند منزل بلدہ میں داخل ہو تو ادا کرے۔ چاند ہر ماہ منزل بلدہ میں داخل ہوتا ہے لہذا ایک منزل کا وقت اندازاً ۲۴ گھنٹے ہوتا ہے۔ برنی تقویم ۲۰۱۸ء میں دیکھو۔

زکات کے لئے اسے باموکل پڑھتے ہیں۔

اجب یاهمرائیل بحق یاشین

اس منزل کے اوقات کے اندر ۴۴۴۴ مرتبہ پڑھ لیں گے تو اس حرف شین کی زکات اصغر ادا ہو جائے گی۔ اب عامل کو اختیار ہے کہ وہ جب چاہے حرف شین کے عملیات سے کام لے سکے گا۔ بخور بوقت زکات اور بوقت عمل جلانا چاہئے۔ اس کا بخور عود اور سنبل ہے۔

**خواص اس کے یہ ھیں**

جس وقت قمر منزل سعید پر ہو مشتری شرف میں ہو اور قمر تمام نحوست سے بری ہو تو حرف شین کے نقش کو قلعی کی لوح پر لکھے اور اپنے پاس رکھے تو تمام امراء ملوک اور حکام کے نزدیک قدر و منزلت پائے۔ حرف شین کی اس لوح سے فائدہ اٹھانے کے لئے عرصہ تک انتظار کرنا پڑتا ہے تو وقت ہاتھ آتا ہے۔

اگر دو شخصوں کے درمیان عداوت کرنا ہو تو برج عقرب پانچ درجہ طلوع ہو تو ان دونوں کے نام معہ والدہ لکھے اور ان کے ہمراہ تین شین کاغذ پر لکھے اور دریا میں ڈال دے تو دونوں میں عداوت قائم ہو جائے لکھتے وقت افیون کا بخور جلائے۔

اگر حاملہ کا حال معلوم کرنا ہو کہ لڑکا ہو گا یا لڑکی تو شب جمعہ کو دو سو بار پڑھ کر حروف شین کو تین بار لکھے اور حاملہ کا نام معہ والدہ لکھ کر سر کے نیچے رکھ کر سوئے تو جنس مولود کا علم ہو گا۔

جب آفتاب برج حمل ہو تو اتوار کا دن ہو اس حرف کو تیرا بار لکھ کر عنبر کی خوشبو لگا کر سر پر باندھے تو خدا اس پر ہیبت نازل کرے جو دیکھے اس کی محبت و اطاعت کرے۔

جو شخص اس کے مرکب حرفی کو تکسیر کر کے جمعہ کی ساتویں ساعت میں ایسے تانبے پر کندہ کرے جس پر سونے کا ملمع ہو اور اپنے پاس رکھے تو جن و انس اس سے محبت کریں۔

اگر کسی شخص یا بہت سے شخصوں کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ کر کے ہر ایک کے درمیان حرف ش تانبے کی تختی پر لکھے اور آگ کے قریب لے جائے تو وہ لوگ اس کے پاس آنے کو بیقرار ہو جائیں۔

جو شخص اس کے حروف ہجا کو تکسیر کر کے مثلث میں ریشم پر لکھے لوبان کا بخور جلائے اور اس کے گرد یہ آیت لکھے۔

اَلَّا يَسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِيْ يُخْرِجُ الْخَبْءَ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ہ

اور اس کو سفید مرغ کی گردن میں باندھ کر اس مکان میں چھوڑ دے جہاں دفینہ کا گمان ہو یا جادو کے گڑے ہونے کا شک ہو تو وہ مرغ اس جگہ پر کھڑے ہو کر تین بار بانگ دے گا اور پنجوں سے کرید دے گا۔ حرف کی تکسیر یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ش | ی | ن |
| ی | ن | ش |
| ن | ش | ی |

اگر اس حرف کو اسمائے شینہ مثل شکور شہید وغیرہ کے ساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھے تو ہیبت اور عزت اس کو نصیب ہو۔

دو شخصوں میں صلح کرانے کے لئے نیک ساعت میں کام کرنا چاہئے اور بغض کے لئے معکوس حرف لکھیں تو زیادہ مناسب ہو گا۔

جس وقت قمر برج قوس میں ہو اور منحوس ستارہ سے متصل نہ ہو تو نام مطلوب معہ والدہ کے ساتھ حرف شین ۲۳ مرتبہ لکھ کر کسی جگہ دفن کرے تو وہ مطیع و مہربان ہو۔

اگر ہرن کی جھلی پر یا سفید کاغذ پر تین شین، بارہ الف و چار (ھ) اور چار (ب) مشک و زعفران سے لکھ کر پاس رکھے تو مقبول خلائق ہو۔

اگر چاہے کہ معلوم کرے عورت کو حمل ہے یا نہیں تو بوقت خواب اس حرف کو معہ موکل بائیس بار پڑھے اور مطلب کہے تو خواب میں حال معلوم ہو گا۔

اگر کسی چیز پر پڑھ کر حاملہ عورت کو کھلائے تو وضع حمل میں آسانی ہو۔

اگر ۴۹ نان بنائے، اسی قدر ٹکڑوں پر حرف لکھے ہر کاغذ کو نان میں رکھ کر پکائے اور وہ نان ان لوگوں کو کھلائے جن کی زبان بندی کرنی ہو یا ان کو دوسروں کو بھی کھلا دے تو بھی زبان بندی ہو جائے گی۔ ایک کاغذ پر نام مخالف کا معہ والدہ لکھے۔

حرف شین کا دن سوموار ہے۔ ملائکہ میں ان کا تعلق میکائیل سے ہے۔ موکل علوی شدحائیل ہے۔ موکل سفلی ابوالنور ہے۔ عون اس کا مرۃ الابیض بن الحارث ہے۔ جب بھی عمل خیر یا شر کا مطلوب ہو ان سے کام لینا چاہئے۔ البتہ اعمال شر میں یہ حرف بہت شدید ہے۔

# دعا

## دعا کے معنی

لغت میں دعا کہتے ہیں بلانے کو اور اصطلاح قرآن میں خدائے پاک سے دینی و دنیاوی مقاصد مانگنے کو دعا کہتے ہیں۔

## دعا کی حقیقت

انسان پر اپنے خالق حقیقی کی عظمت و بزرگی کے خیالات میں محو ہو جانے سے جو حالت طاری ہوتی ہے اس حالت و کیفیت خاص میں قرب خدا کی کوشش کرنا دعا کا مقصد و منشاء حقیقی ہونا چاہئے۔ دعا کی قبولیت کا وقت انسان پر لذات محسوسات اور اپنی ہستی کے بھولنے کی حالت ہوتی ہے اس نقطہ نظر سے جس دعا میں جسمانی خواہشوں کے سامان مانگے جائیں وہ دعا نہیں۔ لیکن اسی دعا میں بھی خدا کے سوائے اوروں سے مثلاً بتوں اور دیوی دیوتاؤں اور جنوں اور انسانوں سے مستقل طور پر مانگنا شرک ہے اور دینوی دعا بھی ایک قسم کی عبادت ہے۔ اس لئے غیر سے مانگنا شرک ہے۔ ہاں اگر اولیاء اور صالحین وغیرہ ہم مقربان بارگاہ الٰہی سے اپنے لئے سفارش یا دعا کے خواستگار ہوں تو مضائقہ نہیں۔ غیر اللہ سے مستقبل طور پر دینے کے لئے دعا مانگنا ناجائز ہونے کے بارے میں خدائے پاک نے قرآن مجید میں فرمایا ہے۔ **ان الذین تدعون من دون اللّٰہ عبادا امثالکم** وہ لوگ جو جن کو تم اللہ کے سوا پکارتے ہو۔ تمہاری طرح بندے ہیں۔ یعنی ان کو تمہاری مرادیں برلانے کی طاقت نہیں جس طرح تم عاجز وہ بھی عاجز ہیں۔

پھر دوسرے موقعہ پر ارشاد فرمایا ہے **امن یجیب المضطر اذا دعاہ ویکشف الخ** یعنی کیا خدا کے سوا کوئی اور بھی ہے جو کسی مصیبت زدہ کو جب کہ وہ اسے پکارے جواب دے اور اس مصیبت کو ٹالے۔ ''یعنی ایسی صفات والی ہستی بجز ذات الٰہی کے اور کوئی نہیں''۔

اس آیت پاک سے یہ بھی ثابت ہوا کہ مصیبت کے وقت اللہ سے دعا کی جائے تو وہ اسے ٹال دیتا ہے۔

## خدا اپنے بندوں کی دعائیں قبول کرتا ہے

خدائے پاک نے اپنی کتاب قرآن کریم میں ارشاد فرمایا ہے کہ میں اپنے بندوں کی دعائیں قبول کرتا ہوں۔ جیسا کہ فرمایا ہے۔

تم مجھ سے دعا مانگو میں قبول کروں گا۔ پھر دوسری جگہ ارشاد فرمایا ہے۔

**ادعونی استجب لکم**

یعنی ''جب پکارنے والا مجھے پکارتا ہے تو میں اس کی دعا کو قبول کرتا ہوں''۔ بس میرے بندے کو چاہئے کہ مجھ سے طلب قبولیت کر لیں۔ یعنی وہ آقائے رحیم و کریم حسب ارشاد ضرور دعا قبول فرماتا ہے۔

اب یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ لاکھوں مسلمان پانچ وقت نماز کے بعد دعا کرتے ہیں مگر بظاہر تو یہی معلوم ہوتا ہے کہ دعا قبول نہیں ہوئی۔ اگر قبول ہوتی تو مسلمانوں کی حالت اب تک درست ہوگئی ہوتی۔

اس کا جواب یہ ہے کہ جس طرح اور امور کے شرائط ہیں۔ اسی طرح دعا کی بھی شرطیں ہیں۔ اگر کوئی ان شرائط کو ملحوظ رکھ کر دعا کرے تو بے شک اس کی دعا قبول ہوگی۔ اگر شرائط نہ پائی جائیں تو دعا کا قبول ہونا بلاشبہ مشتبہ ہو جاتا ہے۔ انشاء اللہ ان شرائط و آداب کو گاہے گاہے بیان کیا جائے گا۔

## دعا کن کی قبول ہوتی ہے

سورۃ النحل میں ارشاد ہے۔ **من عمل صالحا من ذکر او انثی و ہو مومن فلنحیینہ حیاۃ طیبۃ ولنجزینہم اجرہم باحسن ما کانوا یعملون** (آیت ۹۷) ترجمہ:۔ اللہ پاک فرماتا ہے۔ تم میں خواہ مرد ہو یا عورت جو بھی عمل صالح کرے گا۔ لیکن شرط یہ ہے کہ ایمان والا

ہو۔ (یعنی مسلمان) لیکن باعمل ہو، تو ہم اس کی پاکیزہ زندگی کا اجر دیں گے اور جو وہ عمل کرے اس سے بہتر ثواب اسے دیں گے۔

یعنی اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ مومن مرد یا عورت اپنی حیات پاک کا صلہ حاصل کرنے کے مستحق ہے۔ دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی۔ لہذا مومن جو بھی ہوگا اس کی دعا قبول ہوگی۔ کیونکہ وہ اللہ کے نزدیک اجر پانے والوں میں سے ہیں۔

## بدکاروں کی دعا قبول نہیں ہوتی

حضرت مالک بن دینارؒ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ بنی اسرائیل کے زمانہ میں سخت قحط پڑا۔ لوگ بار ہا دعائے باراں کے لئے باہر گئے۔ ہر چند تضرع وزاری و عجز والحاج سے دعا مانگی مگر قبول نہ ہوئی۔ بالآخر اس وقت کے پیغمبر پر وحی ہوئی کہ ''تم ان لوگوں سے کہہ دو کہ وہ دعا کے واسطے ایسی حالت میں نکلے ہیں کہ ان کے بدن نجس اور پیٹ حرام سے بھرے ہوئے ہیں اور ہاتھ خونِ ناحق میں آلودہ ہیں ایسے نکلنے سے میرا غضب ان پر اور زیادہ ہوا۔ میرے سامنے سے دور ہو جائیں۔ غور کرو۔ ان گناہوں کے باوجود کسی منہ سے انسان توقع رکھ سکتا ہے کہ مجیب الدعوات اس کی دعا قبول فرمائے گا۔

اس سے معلوم ہوا کہ انسان جب تک گناہوں سے پاک وصاف نہ ہو جائے اس کی دعا درجہ قبولیت تک نہیں پہنچتی۔ اسکی نسبت ایک دلچسپ واقعہ بھی سنیئے۔

## بنی اسرائیل کے ایک گنہگار کا عجیب واقعہ

حضرت کعب الاحبارؒ نے کہا ہے کہ ایک دفعہ بنی اسرائیل کے زمانہ میں نہایت شدت کے ساتھ قحط پڑا۔ حضرت موسیٰؑ اپنی تمام امت کو ساتھ لے کر دعائے نزول باران رحمت کے لئے شہر سے باہر نکلے۔ ہر چند دعا کی مگر مقرون باجابت نہ ہوئی۔ بالآخر وحی ہوئی کہ اے موسیٰ تمہاری امت میں ایک شخص چغل خور ہے۔ جب تک وہ تائب نہ ہوگا دعا قبول نہ ہوگی۔

حضرت موسیٰؑ نے عرض کیا بارالہی مجھے بتا وہ کون شخص ہے تا کہ اس کو اپنی جماعت سے خارج کردوں۔ ارشاد باری تعالٰی ہوا کہ میں چغلخوری سے منع کرتا ہوں۔ خود کیونکہ کروں۔ حضرت موسیٰؑ نے اپنی امت کو فرمایا کہ سب چغلخوری سے توبہ کریں۔

غرض سب نے توبہ کی تو باران رحمت نازل ہوئی۔ اس سے نتیجہ نکلتا ہے کہ دعا مانگنے سے پہلے گناہوں سے تائب ہونا اور انابت و رجوع بحق ضروری ہے۔ ہر سائل پر واجب و لازم ہے کہ گناہوں سے محترز رہے اور دل کو بالکل خدا کے حوالے کردے۔ کیونکہ اکثر دعاؤں کے رد ہونے کا سبب دل کی غفلت اور گناہوں کی ظلمت ہوتی ہے۔

# عبادات ماہ رجب المرجب

(۱) روایت ہے کہ جو شخص رجب کی پہلی اور پندرھویں کو اور آخر تاریخ میں غسل کرے- اپنے گناہوں سے ایسا خارج ہو کہ آج پیدا ہوا-

(۲) اس ماہ کی پانچ شب عبادت کے لئے افضل ہیں- ایک اول، ایک اوسط، تین آخر میں-

(۳) شب اول میں مغرب کی نماز کے بعد بیس رکعت پڑھنا، جس میں ایک ایک بار سورہ اخلاص ہو موجب فوائد ہر دو جہان کا ہے-

(۴) شب اول میں بعد نماز عشاء کے دو رکعت پڑھے- ہر رکعت میں سورہ الم نشرح اور سورہ اخلاص اور معوذتین ایک ایک بار پڑھے- سلام کے بعد ۳۳، ۳۳ بار کلمہ توحید اور درود شریف پڑھے تو جو دعا طلب کرے وہ مقبول ہو-

(۵) اس ماہ کی کسی رات کو دس رکعت نماز پڑھے- ہر رکعت میں ایک بار سورہ کافرون اور دس بار سورہ اخلاص پڑھے- سب گناہ اس کے بخشے جائیں اور جو دعا کرے مقبول ہو-

(۶) رجب کے ماہ میں ہر جمعہ میں ظہر اور عصر کی نماز کے درمیان چار رکعت ایک سلام سے پڑھے- ہر رکعت میں آیت الکرسی سات بار، سورہ اخلاص پانچ بار پڑھے اور سلام کے بعد پچیس بار لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْکَبِیْرِ الْمُتَعَالِ اور ایک سو بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَااِلٰہَ اِلَّاھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ غَفَّارُ الذُّنُوْبِ وَ سَتَّارُ الْعُیُوْبِ وَعَلَّامُ الْغُیُوْبِ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ ط اور سو بار درود شریف کہے جو حاجت چاہے روا ہو- اگر حاجت نہ ہو تو ثواب حج اور عمرہ کا ملے گا-

(۷) اس ماہ میں تین روز اول اور تین روز آخر روزہ رکھے اور افطار کے وقت دو رکعت نماز پڑھے- اول میں آیت الکرسی اور سورہ اخلاص ایک ایک بار دوسری میں اذا زلزلت الارض اور سورہ اخلاص اور سورہ ناس ایک ایک مرتبہ پڑھے تو ساٹھ برس کی عبادت کا ثواب ملے گا اور تا سال آئندہ فرشتے اس کی آمرزش کی دعا مانگتے رہیں گے-

(۸) اس مہینے میں تیس رکعت پڑھے- دس پہلے دن، دس پندرھویں دن، دس روز آخر میں اور ہر رکعت میں سورہ کافرون ایک بار اور سورہ اخلاص تین بار ہو تو حاجات دینی و دنیوی برائیں- تمام آفات سے محفوظ رہے-

(۹) اس ماہ میں ہر روز استغفار پڑھے تو بے شک مغفرت ہو گی-

(۱۰) حضرت خواجہ اویس قرنیؒ سے منقول ہے کہ اس ماہ کی ۳، ۴، ۵، ۱۴، ۱۵، ۱۶، ۲۳، ۲۴، ۲۵ کو روزہ رکھے- ہر روزے میں چاشت کے وقت غسل کرے اور فراغت نماز کسی سے بات نہ کرے اور بارہ رکعت نماز تین سلام سے پڑھے- یعنی چار چار رکعت پڑھے- پہلی چار رکعت میں انا انزلناہ تین تین بار پڑھے بعد سلام ستر مرتبہ لَااِلٰہَ اِلَّااللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ دوسری چار رکعت میں اذا جاء تین تین بار پڑھے اور بعد سلام ستر بار پڑھے-

اِنَّکَ قَوِیٌّ مُّعِیْنٌ وَّاحِدٌ دَلِیْلٌ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ

اور تیسری چار رکعت میں سورۃ اخلاص تین تین بار پڑھے اور سلام کے بعد ستر مرتبہ الم نشرح پڑھے- پھر سینے پر ہاتھ رکھ کر حاجت اللہ سے طلب کرے- بہت جلد حاجت پوری ہو- اگر حاجت طلب نہ کرے تو بہشت میں ہزاروں نعمت ملے-

## نماز لیلتہ الرغائب

ماہ رجب کی پہلی جمعرات اور جمعہ کے درمیان کی رات کو لیلتہ الرغائب کہتے ہیں- اس رات کو بعد نماز مغرب بارہ رکعت پڑھے- ہر رکعت میں انا انزلناہ تین بار اور اخلاص بارہ بار پڑھے بعد نماز اللھم صل علی محمد ن النبی الامی وعلی الہ ستر بار پڑھے- پھر سجدہ میں جا کر ستر مرتبہ سبوح قدوس ربنا ورب الملئکہ والروح پڑھے پھر سر اٹھائے اور رب اغفرو ارحم تجاوز عما تعلم فانک انت العلی العظیم پھر دوسرے سجدے میں جا کر دعائے مذکور ستر مرتبہ پڑھے اور سر اٹھا کر مندرجہ بالا درود ستر بار پڑھے اس کے بعد جو دعا کرے مقبول ہو گی- بلکہ عشاء تک دعا کا وقت ہو گا- اگر دعا زیادہ بھی ہوں تو بھی مقبول ہوں گی-

## نماز شب استفتاح

یہ پندرھویں شب ماہ رجب کی ہوتی ہے- احادیث میں منقول ہے کہ اس شب کو بیس رکعت نماز پڑھے- ہر رکعت میں سورۃ اخلاص ایک بار ہو تو بے انتہا ثواب پائے-

## نماز یوم استفتاح

۱۳، ۱۴، ۱۵ رجب کو روزہ رکھے اور

پندرھویں کو بعد زوال آفتاب غسل کرے اور آٹھ رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں سورۃ اخلاص تین تین بار ہو تو ثواب بہت ملے- گناہوں کی مغفرت ہو-

## نماز شب معراج

یہ رات ستائیسویں ہوتی ہے- اس شب کو بارہ رکعت نماز پڑھے اور بعد نماز سو سو بار کلمہ تمجید' درود اور استغفار پڑھے- پھر سجدے میں جا کر جو دعا کرے' قبول ہوگی اور اس کی صبح کو روزہ رکھے جس کی بڑی فضیلت آئی ہے-

اگر اس رات چھ رکعت پڑھے- ہر رکعت میں سورہ اخلاص سات سات بار ہو تو اللہ تعالیٰ حاجت بر لائے اور ثواب تمیں حج کا دے-



# فضائل سورہ

## سورت لقمان

رزق کی فراخی کے لئے سات دفعہ روز رات کو عشاء کی نماز کے بعد اس آیت کا ہمیشہ پڑھنا نہایت مجرب ہے- **اللہ مافی السموات والارض ط ان اللہ ھو الغنی الحمید** (آیت نمبر ۲۶)

مرگی والے کے لئے اس آیت مبارک کو لکھ کر پلانا یا بطور تعویذ گلے میں ڈالنا بہت مفید ہے آیت یہ ہے- **ماخلقکم ولا بعثکم الا کنفس واحدۃ ط ان اللہ سمیع بصیر** ط (آیت نمبر ۲۸)

## سورت سجدہ

جس عورت کے حمل قرار نہ پاتا ہو اسے اکتالیس روز تک مشک و زعفران سے چینی کی تشتریوں پر لکھ کر ایک تشتری صبح و شام بلا ناغہ پلانا نہایت مفید اور مجرب ہے آیتیں یہ ہیں- **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہ ذلک عالم الغیب والشھادۃ ے قلیلاً ماتشکرون ہ** (آیت نمبر ۶ سے ۹ تک)

اگر کسی بدمعاش نے کسی نیک شخص پر مقدمہ لگایا ہو یا کسی جھوٹے نے کسی سچے کو گرفتار کرایا ہو تو اس مقدمہ کے درمیان اس آیت مبارک کا سات کوری ٹھیکریوں پر لکھ کر پرانے کنویں میں ڈالنا جس میں پانی موجود ہو نہایت مفید ہے- آیت یہ ہے- **ومن اظلم ممن ذکر بایات ربہ ثم اعرض عنھا ط انا من المجرمین منتقمون ہ** (آیت نمبر ۲۲) سات دن تک برابر اس عمل کو کیا جائے- انشاء اللہ تعالیٰ جلد مصیبت رفع ہوگی ظالم برباد ہوگا!

# تحویل آفتاب المتاب

خالق کائنات نے جس وقت نظام دنیا کا چکر پیدا کیا اور جس نقطہ سے اس دور کی ابتداء ہوئی تو جب بھی سال بھر میں وہ دور آتا ہے تو اسے تحویل آفتاب کہتے ہیں اس وقت دن رات برابر ہو جاتے ہیں- تمام اہل علم سال بھر کا حساب اس ساعت سے تیار کرتے ہیں- شیعہ اور جفار ساعت کی سعادت اور تاثیر سے فائدہ اٹھانے کے لئے لوحیں' نقوش تیار کرتے ہیں-اور تحویل کے وقت ہر متحرک چیز ساکن ہو جاتی ہے-لیکن یہ وقفہ اس قدر قلیل ہوتا ہے-جس کا ادراک وشعور ممکن نہیں' تو مشکل ضرور ہے-اس وقت کو پانے کے لئے لوگ مختلف طریقے اختیار کرتے ہیں-استجابت دعا کے لئے یہ وقت تیر بہدف ہے- میں ہر سال تحویل آفتاب کی خوبیاں اور اثرات بیان کرتا ہوں اس کے متعلق عملیات بھی لکھتا ہوں باوجود اس شدومد کے بعض اصحاب یا اکثر اصحاب محروم رہتے ہیں-

ایک عمل تحریر کرتا ہوں-تحویل کا وقت اس سال ۲۰ مارچ کو دوپہر ۹ بجکر ۱۴ منٹ کو ہوگا- اجازت بذریعہ تحریر لیں-

اس وقت سے پہلے غسل کریں لباس سفید و پاکیزہ پہنیں لباس میں کوئی کپڑا سرخ رنگ کا بھی ہو خواہ رومال ہی کیوں نہ ہو- یا جائے نماز ہو' صندل' لوبان' اگر بخور وغیرہ میں جو میسر ہو- اس کی دھونی وقت عمل جلائیں-قبل از عمل دو رکعت نماز نفل ادا کریں-لیکن نفل ایک گھنٹہ قبل ادا کر کے تیاری میں رہیں جگہ تنہا ہو-عمل کرتے وقت کوئی پاس نہ ہو- زعفران سے لکڑی کے قلم سے جو نیا ہو' کاغذ بھی نیا ہو' لے کر اس نقش مربع کو وقت مقررہ پر پر کریں-مربع پر کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ اپنے اور اپنی ماں کے نام کے اعداد حساب ابجد نکال کر اس میں ۳۸۷ کا اضافہ کریں اس مجموعہ میں ۳۰ عدد کو تفریق کر کے بقایا کو ۴ پر تقسیم کریں اور خارج قسمت کو چال کے نقش کے خانہ اول میں رکھ کر حسب قاعدہ نقش پر کریں- چاروں طرف سے میزان پورا ہوگا- تو نقش درست پر ہوگا اگر تقسیم کرنے سے باقی کچھ بچ جائے تو ایک کے لئے خانہ ۱۳ میں ۲ کے لئے خانہ ۹ میں ۳ کے لئے خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کرنا ہوگا- مربع پر کرنے کی واضح ترکیب اکثر لکھ چکا ہوں- بہر حال خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر چال کے مطابق آگے آگے عدد لکھتے جائیں-

چال آتشی مربع کی یہ ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نقش کے نیچے یہ عبارت لکھیں-

یَا اللّٰہُ اَجِبْ دَعْوَتِی بِحَقِّ کَلَائِیْلُ

بعد میں مختصر مطلب لکھ دیں-

اب نقش تیار ہے اس کو سامنے جائے نماز پر رکھیں اور خوشبو کو کوئلوں پر ڈالتے رہیں اس عمل کو ۳۸۷ (تین سو ستاسی) مرتبہ پڑھیں-

یَا اَللّٰہُ بِحَقِّ اللّٰہُ الصَّمَدُ یَا اللّٰہ بِحَقِّ کَلَائِیْلُ اَجِبْ دَعْوَتِی

اپنے مقصد کا دل میں خیال رکھیں اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی ہو آخر عمل میں اپنے مقصد کی دعا مانگیں یہیں اب عمل ختم ہوا-اس نقش کو اپنے گلے میں ڈال لیں اور روزانہ کسی ایک وقت مقررہ پر ۳۸۷ مرتبہ عمل پڑھتے رہیں (اس کا صدقہ ایک ہزار روپے دیں) چند ہی دنوں میں خدا کی قدرت اور عملیات کی عظمت کا تماشا نظر آئے گا اور مقصد خواہ کتنا ہی مشکل کیوں نہ ہو اس کی تکمیل کے اسباب پیدا ہوں گے- یہ واضح ہو جائے گا کہ کس طرح غیب سے آپ کو امداد ہوتی ہے اور کس طرح کامیابی ہوتی ہے-

تحویل کے صحیح وقت کے دیئے گئے وقفے کا خیال رکھیں تحویل کے عین وقت پر جو کلمہ یا عدد قلم سے نکل گیا ان ہی حروفوں سے کوئی حروف بھی نقطۂ اعتدال سے ٹکرا گیا وہی اسم اعظم ہو جائے گا- اس لئے وقت مقررہ سے قبل عمل شروع کریں اور بعد میں ختم کریں تاکہ یہ وقت درمیان عمل کے آئے کیوں کہ صحیح وقت کا پانا مشکل ہے حکمت سے کام لیں گے تو کام ہو جائے گا- وقت موہوم کا وقفہ خالی نہ جانے پائے یہی آپ کی کامیابی کا راز ہے میں بھی یہی کرتا ہوں-

سبحانک لاعلم لنا الا ما علمتنا انک انت العلیم الحکیم (سورہ بقرہ آیت نمبر ۳۴)

یہ وقت نہایت سریع التاثیر اور سعد ہوتا ہے- ہر قوم کے سن کا روز اول نو روز کہلاتا ہے- یونان وایران میں تحویل کے اس نوروز کو خوب منایا جاتا ہے- شیعہ حضرات کے نزدیک بھی یہ نہایت متبرک دن ہے- محض اس لئے نہیں کہ تحویل ہوتا ہے- بلکہ ان کے عقائد کے مطابق اس روز سعید میں امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے خلافت ظاہری کو اختیار کیا اور اس روز ان کی مخصوص دعائیں اور عبادات بھی ہیں- اہم امور کا ذکر کیا جاتا ہے-

## نفل نوروز

غسل کر کے نئے کپڑے پہن کر بعد از نماز ظہر چار رکعت نماز پڑھیں پہلی دو رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ سورہ قریش دس بار' دوسری میں سورہ قدر دس بار' تیسری میں دس بار قل ھو اللہ احد چوتھی میں دس بار معوذتین پڑھیں بعد فراغت کے ۳۶۶ بار یہ دعا پڑھیں-

اَللّٰھُمَّ اِنَّ ھٰذِہٖ سُنَّۃٌ جَدِیْدَۃٌ وَاَنْتَ مَلِکٌ قَدِیْمٌ اَسْئَلُکَ خَیْرَھَا وَخَیْرَ وَخَیْرَ مَافِیْھَا وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ

شَرِّهَا وَشَرِّمَا فِيهَا وَاسْتَلْفِيكَ مُؤْنَتَهَا وَشَغْلِهَا يَاذوا لجَلا ل وَا لاكرام

## دعا نوروز

یہ نماز تو ۲۱ مارچ کو پڑھنا ہوگی-۲۱ مارچ کو عین طلوع آفتاب کے وقت یہ دعا ۳۶۶ بار کھڑے ہو کر سورج کی طرف منہ کر کے پڑھیں-

مَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰى اَحْسَنِ الْحَالِ يَاعَزِيْزُ يَاغَنِيُّ ط

(یعنی اے بدلنے والے سال اور احوال کے تو ہمارے حال کو بہترین حال سے بدل دے تو غالب ہے اور غنی ہے)

## آب شفا

عین تحویل کے وقت سے شروع کر کے سات سلاموں کو سات بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے محفوظ کر لیا جائے تو یہ پانی مصیبت زدہ اور بیمار کو ایک چمچ پلانے سے شفا حاصل ہوگی اور تکلیفوں سے راحت حاصل ہوگی- سات سلام یہ ہیں-

(۱) سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْم
(۲) سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِىْ الْعَالَمِيْن
(۳) سَلَامٌ عَلٰى اِبْرَاهِيْم
(۴) سَلَامٌ عَلٰى مُوْسٰى وهٰرُوْن
(۵) سَلَامٌ عَلٰى الْيَاسِيْن
(۶) سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِيْن
(۷) سَلَامٌ هِىَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجر

## لوح نورانی اسد اللہ الغالب

وہ لوگ جو حروف نورانی کے عامل ہیں ان سے اس لوح کو تیار کرائیں یہ لوح اور اس کا نقشہ صرف میرے پاس ہے اور کہیں سے دستیاب نہ ہوگا نہ کوئی اس کا عامل ہے چونکہ اس روز حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب کو ظاہری خلافت ملی اس لئے اس روز تحویل کے ہی وقت شروع کر کے یہ لوح سعادت تیار کی جا سکتی ہے یہ مرکبات مقطعات نورانی سے مرتب کی گئی ہے اس پر جتنا بھی غور کریں گے اس کے حقائق کو گہرا پائیں گے اس لوح کی تیاری کے وقت مدد روح پرفتوح جناب امیر المومنینؑ سے طلب کریں- چاندی کی تختی پر یا سونے کی تختی پر تیار کریں تیاری کے بعد سینہ پر اسے پہنیں اور تبرک و فاتحہ حسب توفیق دلائیں، عورتوں کو اس کا لاکٹ بنا کر دیں ساری زندگی کامرانی اور عزو وقار ملے گا- مرد اسے اپنی جیب میں رکھیں یا بازو پر باندھیں تو دنیاوی اور دینی کامیابیوں کی یہ ضامن ہوگی سخت اور جان لیوا امراض میں آزمائیں، غربت و ناداری میں مرز جان بنائیں- ناکامیوں اور نامرادیوں میں اس کا واسطہ لیں تو اپنے کاموں کو حیرت انگیز طور پر بنتا دیکھیں گے- زندگی بہتر اور خوش نصیبی سے گزرے گی- اس لوح کے وتر میں اسم مبارک قاسم ہے- ہر چال میں تین کا اضافہ ہے- نقش ذوالکتابت ہے کل نقش کا میزان ۳۳۰ ہے جو اسم علی کا تین گنا ہے ۳۳ عدد حسن انفعال کے بھی ہیں اور میں اسے لوح حسن انفعال ہی کہتا ہوں اس لئے کہ یہ امورات دنیاوی میں اس کا فعل نہایت احسن ہوتا ہے یہ میرا تحفہ ہے اس کو تیار کرائیں-

## لوح حسن انفعال

| | | |
|---|---|---|
| طس ن | محمود | الامام |
| ص طہ | علی | حم حکم |
| بن ابی طالب | طسم احد | امین |

رفتار نقش

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

## طلسم جفر

سات مثقال وزن چاندی کی ایک مربع تختی بنوائیں ایک مثقال ۳ ماشہ ۶ رتی کا ہوتا ہے- عین تحویل کے وقت اس پر ذیل کا طلسم کندہ کریں- ریشم کی ڈوری اس میں ڈال لیں ہر حروف کے نیچے اس کے عدد بھی لکھیں پھر اس کے نیچے علیحدہ حروف بھی لکھیں-

## یا مفشیشلیح

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۰ | ۳۰ | ۳۰۰ | ۱۰ | ۳۰۰ | ۸۰ | ۴۰ | ۱ | ۱۰ |
| ح | ی | ل | ش | ی | ش | ف | م | ا | ی |

اس تختی کے اثر سے عجیب و غریب برکت دیکھیں گے اب جب بھی کوئی کام ہو اس ڈوری سے تختی کو اپنے داہنے بازو پر باندھیں اور نام زبان سے پکار کر کام کہیں- اس کام کے لئے جس کے پاس جانا ہو جائیں کسی بھی غیبی مدد سے وہ سرانجام ہو جایا کرے گا اس کے نتائج حیرت انگیز ہوں گے جن کو بیان کرنا مشکل ہے- البتہ تجربہ ہی بہتر اظہار کرے گا- اس طلسم کو بعینہ نقل کریں-

صاحب ضرورت تحریری طور پر اجازت لے کر اسے تیار کریں اور فیض حاصل کریں چاندی کی تختی پر کسی نوکدار چیز سے باآسانی لکھا جا سکتا ہے-

# شرف شمس

## جاہ و منصب اور عزت و توقیر کے حصول کے لئے

آفتاب دورہ فلک طے کرتا ہوا جب برج حمل کے ۹ درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف کا درجہ حاصل ہوتا ہے تو فلکی اثرات کے لحاظ سے یہ ایک پر تاثیر اور بلند ترین مقام ہوتا ہے جس کی تاثیر مخصوص الفاظ و اسماء کے ذریعہ مخصوص شکل میں اہل جفر منتقل کر دیتے ہیں وہ شکل جو اسی شرف کے وقت ابھرے گی جس کے پاس ہوگی اس کو سرفرازی دے گی اور بلند مرتبہ پر پہنچنے کے لئے اسباب تیار کرے گی اس کارگر عالم اسباب میں قدرت کا ایک سبب ہوگی اس کے فوائد یہ ہیں-

(۱) اگر کوئی شخص کسی عہدہ پر قائم ہے مگر مسلسل کئی مسالوں سے اس کو ترقی نہیں ملی تو ترقی پائے گا-

(۲) ملازمت میں کسی کو جائز مقام نہیں ملا تو وہاں ترقی پائیگا-

(۳) اگر حصول ملازمت میں یا افسران اس کی طرف توجہ نہیں دیتے تو وہ ملازمت میں حاصل کرنے میں کامیاب ہوگا

(۴) اگر کسی جگہ اس کا حق مارا گیا ہے تو وہ اپنے حق کو حاصل کرے گا

(۵) اگر کوئی حقیر اور بے اعتبار شخص ہے کہ نہ معاشرہ میں کوئی مقام ہے اور نہ دوستوں اور اعزاء میں عزت ہے تو وہ مکرم ہو جائیگا

(۶) اگر کوئی اکابر زمانے میں سے ہے اور حکومت میں اسے کوئی مقام نہیں تو وہ مقام عزت اور مرتبہ حاصل کرے گا- تمام بزرگ و اشراف اور اعیان زماں اس کے مطیع و فرمانبردار ہوں گے اس کے حکم سے تجاوز نہ کریں گے اور سختی، تندہی اور متکبرانہ انداز میں اس سے پیش نہ آئیں گے

(۷) طلب و جاہ حشمت کے طالبوں کو نصیب کی یاوری ہوگی-

(۸) اگر کوئی چاہے کہ جس مرتبہ پر ہے وہ تبدیل نہ ہو یا عظمت و جلال اس کا قائم رہے تو وہ بھی آرزو پوری ہوگی- غرض یہ ہے کہ شمس تمام کواکب میں شہنشاہ کا مرتبہ رکھتا ہے اور تمام کواکب اس کے گرد گردش کرتے رہتے ہیں پس اسی قسم کی روحانیت حسب مراتب ہر شخص کو ملے گی جس کے پاس اس شمس کے شرف کا طلسم یا لوح ہوگی- یہ لوح ایک نعمت غیر مترقبہ ہے موجودہ مخدوش بے رحم، بے عزت اور اندیشہ زبان مال و دولت کے دور میں ہر شخص کے پاس ہونی چاہئے اللہ چاہے گا تو وہ نہ صرف مامون و محفوظ رہے گا بلکہ مراتب و درجات ترقی حاصل کرے گا- عزت پائے گا-

اس سال یہ وقت ۸ اپریل کو ۲ بجکر ۱۰ منٹ قبل سحر سے ۹ اپریل ۲ بجکر ۴۰ منٹ قبل سحر تک رہے گا- اس دوران دو ساعت ملے گی جو بروز ہفتا توار ۸ اپریل کو صبح ۶ بجکر ۱۷ منٹ پر ہوگی اور دوسری دوپہر ایک بجکر ۳۶ منٹ پر ہوگی- اس میں آپ کو کام کرنا ہوگا- سامان پہلے سے تیار رکھیں وقت مقررہ پر علیحدہ کمرے میں صاف پاکیزہ سرخ کپڑا بچھا کر اوپر بیٹھیں- اجازت تحریری لیں-

زعفران، صندل سرخ اور عود کا بخور جلائیں اپنے کپڑوں پر عطر گلاب لگائیں جب ساعت شروع ہو تو لوح ہو تو کندہ کر لیں کاغذ ہو تو اس پر زعفران سے لکھ لیں-

صاحب حیثیت لوگ سونے کی بنائیں شمس کی دھات سونا آج کل بہت مہنگا ہے- چاندی کی بنوائیں اور اس پر سونے کا ملمع کروائیں اگر کوئی شخص چاندی کی تختی بھی نہ بنوا سکے تو سنہرا کاغذ لیں اس کی پشت پر زعفران سے لکھ لیں کاغذ اور دھات کی لوح میں تاثیرات تو یکساں ہونگی مگر فرق صرف یہ ہوتا ہے کہ دھات سریع الاثر ہوتی ہے کاغذ کی لوح آہستہ آہستہ کام کرتی ہیں- البتہ کندہ کروانے والے کو چاہئے کہ خود ہی باوضو تیز نوکدار چیز سے دبا کر لکھ لیں اگر کسی کندہ کرنے والے کے پاس جائیں تو وہ باوضو ہو اور وقت مقررہ کا خیال رکھے-

میں گزشتہ کئی برسوں سے ایک اسم کام میں لاتا ہوں **یاالہ الالہۃ الرفیع جلالہ** یہ اسمائے اربعین میں سے دوسرا اسم ہے اس سے مراتب حاصل ہوتے ہیں اور میرے برسوں کے تجربات سے ہے اس کے عدد ۹۷۴ ہیں اور اس کا مربع ذوالکتابت میں نے خود ترتیب دیا ہے اور اسی سے ہر سال کام لیتا ہوں- اسے بھی سمجھا دوں- شمس آتشی ہے اس لئے اس مربع کی رفتار بھی آتشی ہوگی رفتار نقش کی دی جاتی ہے اس کے مطابق نقش کو پر کرنا ہوگا نقش نمبر ا میں جو ذیلی خانوں میں اعداد تھے ان اعداد کے مطابق اسماء لے کر نقش نمبر ۲ کو ترتیب دیا ہے یعنی بجائے اعداد کے اسم الہی لکھے جائیں گے اب یہ آپ کی مرضی پر منحصر ہے کہ آپ نقش نمبر ا تیار کریں یا نمبر ۲ تیار کریں دونوں کی تاثیرات ایک ہی ہوں گی-

رفتار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

(۱) نقش ذوالکتابت

| یاالہ | الالہۃ | الرفیع | جلالہ |
|---|---|---|---|
| ۳۹۲ | ۶۸ | ۴۸ | ۴۶۶ |
| ۶۷ | ۳۸۹ | ۴۶۹ | ۴۹ |
| ۴۶۸ | ۵۰ | ۶۶ | ۳۹۰ |

(۲) نقش ذوالکتاب معہ اسم الہی

| | | | |
|---|---|---|---|
| یااله | الالهة | الرفیع | جلاله |
| طالب نصیر | حکم | ماجد | شاہد قیوم |
| محیط | نادر صمد | رحیم صانع | ابد طالب |
| قدیر قدیم | اول احد | الله | رفیق |

البتہ اسمائے الٰہی اعتبار سے لکھے گئے ہیں اور کوئی فرق نہیں۔

نقش کے اضلاع قوله الحق وله الملك سے تیار کریں اوپر لوح کے ۷۸۶ اور اسم موکل یاجلظیل لکھیں دائیں طرف طلسم شمس

بائیں طرف اسمائے شمس ابرثا صبرثا صارثاصورثا لکھیں نیچے وکفی باالله شهیدا محمد رسول الله اورلوح کی پشت پر لکھیں۔ اللهم سخرت جمیع خلقلك کما سخرت سلیمان علیه السلام وہ لوگ جو سنہرے کاغذ پر لکھیں گے پشت نقش پر سنہری جانب لکھ نہ سکیں گے اس لئے وہ نقش کے نیچے ہی یہ دعا لکھ دیں۔

جب یہ لوح تیار ہوجائے تو سرخ ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر کسی محفوظ جگہ رکھ چھوڑیں اور آنے والے اتوار کا انتظار کریں اس اتوار کی صبح کو کسی ایسی جگہ چلے جائیں جہاں سے طلوع شمس کا نظارہ ہو سکے جب تک قرص آفتاب نظر نہ آئے سورہ شمس پارہ (۳۰) کو پڑھتے رہیں جب قرص نظر آجائے تلاوت بند کریں اور دعا کریں اے اله العالمین اس سورج کی طرح مجھے بھی بلندی سے عظمت وشہرت دے اور اپنے اس اسم اعظم کی برکت سے جس کی لوح میرے پاس ہے خلقت میں عزت وتوقیر دے دولت دے مجھے منبع فیض رسانی بنا۔

اس کے بعد گھر آکر ریشمی سرخ کپڑے میں سی لیں پھر موم جامہ کریں تعویذ بند کرالیں اور سرخ دھاگہ ڈال کر گلے میں ڈالیں یا بازو پر باندھیں یا جیب میں رکھیں انشاء اللہ تھوڑے ہی عرصہ میں اثرات ملاحظہ میں آئیں گے۔

آپ نے کام مکمل کر لیئے اور نعمت قبضہ میں کر لی خدا کا شکر ادا کریں کہ اس نے موقع حاصل کرنے کی توفیق دی اور شیطان کی عذرداری سے محفوظ رکھا۔

چند عرصے صبر کریں اور لوح کو خود ہی کام کرنے دیں اگر کوئی ایسا شخص ہے کہ صبر کرنے سے کوئی موقعہ ہاتھ سے نکل جائے گا تو اس کو چاہئے کہ اس اسم کو ہر روز فجر کی نماز کے بعد ایک تسبیح پڑھا کرے اور اگر ہر روز پندرہ ہزار بار پڑھ کر چالیس دن پورے کرے تو تمام خلقت مطیع ہو اور حامل غنی ہو اگر کوئی شخص اس اسم کی دعوت دینا چاہے تو نصاب اس کا ایک ہزار اسی بار' زکات چار ہزار پانسو بار' عشر بیس ہزار دوسو پچاس بار' بذل سات ہزار بار' ختم ایک ہزار دوسو بار ہے دعوت صغیر میں قفل دور مدور موافق تعداد بذل اور ختم کے ہے دوران دعوت بخور جلائے۔خوشبو کا استعمال رکھے انشاء اللہ نفوس قدسیہ سے موانست پیدا ہوگی۔ درجات و مقامات عالم حقیقی اور معارف یقینی حاصل ہوں اور تمام جہان کی سیر کرائیں دوران عمل فضولیات سے پرہیز کرے اور ہر شغل میں متوجہ نہ ہو۔ تاکہ حضوری دعوت سے باخبر رہے اور اوقات میں فرق نہ آنے دے نہ کسی سے دعوت کا بیان کرے بہرحال یہ منزلیں تو وہ طے کرتے ہیں جن کو اللہ نے توفیق ریاضت دی ہو ہر شخص کے بس کا کام نہیں۔

بعض مصروف احباب لوح ونقش کی تیاری کے لئے دفتر کو لکھ دیتے ہیں ان کے لئے لازم ہے کہ وہ کم از کم ۱۵ دن قبل از وقت اطلاع دیں اور ہدیہ روانہ کریں۔

وما توفیقی الله باالله

# تدبیر کا جال

تقدیر ایک عربی لفظ ہے جس کا مادہ ہے قدر اور معنی ہیں-ایک معین اندازہ!

مثلاً ایک خشخاش کا دانہ لیجئے-ایک بڑ کے درخت کا بیج لیجئے ان دونوں میں خالق نے بڑھنے' پھیلنے' پھولنے کا ایک معین اندازہ رکھا ہے-اگر چہ بظاہر دونوں بیج ایک ہی قد و قامت کے ہیں-مگر جب ان کو بویا جائے گا تو خشخاش کا پودا کبھی اپنی قدر معین سے اونچا نہ جائے گا-خواہ آپ دنیا بھر کی بہترین کھاد اس کے لئے استعمال کریں-پانی کے بجائے دودھ سینچیں-برعکس اس کے بڑ کا پودا اس قدر قد وقامت اختیار کرلے گا کہ ہزار ہا خشخاش کے پودے اس کے پھیلاؤ میں رکھے جاسکتے ہیں-

خشخاش کے دانہ کا مقدر وہ اندازہ معین ہے جو اس کے اندر پتے' پھل' پھول اور قد پوشیدہ ہے-بڑ کے درخت کے بیج کا مقدر وہ اندازۂ معین ہے جو اس کے اندر ایک تناور درخت رکھتا ہے-اس کے پتے بڑے اور قد عظیم ہوتا ہے-

ایک دوسری مثال لیں-ایک دیئے میں ایک چھٹانک تیل ڈال کر جلائیں فرض کریں یہ دیا ایک گھنٹے تک جل سکتا ہے-یہ ہوگیا ایک معین اندازہ! اس کے بعد تیل ختم ہوجائے گا-بتی بجھ جائے گی اگر چہ دیا اور بتی اب بھی موجود ہے-مگر روشنی مفقود ہے-کیوں؟

اس لئے کہ وہ تیل جو دیئے میں جل رہا تھا-ایک معین اور مقررہ اندازہ کا تھا-یہ ہوتی ہے-تقدیر مبرم (یعنی نہ ٹلنے والا اندازہ) یعنی تیل جس اندازہ کا تھا وہ جل گیا-اب اس کا جلنا محال ہے-خواہ دیا اور بتی موجود ہی کیوں نہ ہو-

مگر یہی ایک منٹ جلانے کے بعد اگر تیز ہوا میں رکھیں گے تو فوراً بجھ جائے گا اور روشنی ختم ہوجائے گی دیا ایک گھنٹہ سے قبل بجھ جائے گا-اگر چہ دیا بتی اور تیل موجود ہے مگر جل نہیں رہا-اسے کہتے ہیں تقدیر معلق-یعنی وہ اندازہ جس کا انحصار کسی دوسری چیز پر ہے-

لہٰذا کائنات کی ہر شے میں قدرت کے دو اندازے کام کررہے ہیں ایک وہ اندازہ کہ جب وہ ختم ہوجاتا ہے تو اس کا پیدا کرنا مخلوق کے بس کا کام نہیں-دوسرا اندازہ وہ کہ اندازہ تو ختم نہیں ہوا مگر بعض حادثات سے دوچار ہوکر اپنی قدر معین کو پورا نہ کرسکا-اب اگر دیا دوبارہ جلا دیا جائے اور اسے ہوا سے بچا کر رکھا جائے تو ضرور ایک گھنٹے تک جلے گا-اسے دوبارہ جلانے کو تدبیر کہتے ہیں اور جس حادثہ نے اسے ختم کیا اسے تقدیر معلق کہتے ہیں-

اسے یوں سمجھیں کہ کائنات کی ہر شے اپنی تقدیر یا قدر معین تک ضرور بڑھے پھولے گی اور جب وہ قدر ختم ہوجائے گی تو وہ چیز ختم ہوجائے گی-مگر اس قدرتی مادہ کے ختم ہونے سے پہلے کوئی خارجی حادثہ اسے ختم کردے تو یہ تقدیر معلق ہے-یعنی ابھی اس کے اختتام کا وقت نہیں آیا تھا کہ ختم ہوگیا-

اس تقدیر معلوق میں تدبیر کام کرتی ہے اور خوب کام کرتی ہے-مثلاً تیل ختم ہوگیا تو اور ڈال دیں روشن کردیں-پھر جلے گا اس لحاظ سے تدبیر کا علم ہونا چاہئے-

اسی طرح ہر شخص جو مشکلات' مصائب' مخالفتیں وارد ہوتی ہے ان کی صحیح تدبیر کرنا ہی ان پر قابو پانا ہے-کیونکہ مشکلات ومصائب تو اس دنیا کی ہوائے مخالف ہیں-اگر تدبیر درست ہوگی تو لازمی وہ مصیبت ختم ہوجائے گی-

مرض کی صحیح تدبیر قدرت نے جڑی بوٹیوں میں رکھی ہے اسی طرح مصائب و مشکلات کی صحیح تدبیر دعا وصدقات میں رکھی ہے-حصول مال کی تدبیر ملازمت' روزگار اور دوسرے ذرائع میں رکھی ہے-

جو چیز پاس نہ ہو یا جس کی کمی ہو' جس کی تکلیف ہو اس کے لئے صحیح تدبیر اختیار کرنا ہی اس کا علاج ہے-کیونکہ وہ قدر معین کو طے کرنے میں آسانیاں پیدا کرے گی-مولانا حالی فرماتے ہیں۔

نہیں کرتے کھیتی میں جو جانفشانی<br>
نہ ہل جوتتے ہیں نہ دیتے ہیں پانی<br>
یہ جب پاس کرتی ہے ان پر گرانی<br>
تو کہتے ہیں حق کی ہے نامہربانی<br>
نہیں لیتے کچھ کام تدبیر سے وہ<br>
سدا لڑتے رہتے ہیں تقدیر سے وہ

# تثلیث

## زہرہ و مریخ

۱۱ اپریل کو بدھ کے دن صبح ۱۱ بجکر ۲ منٹ پر اس تثلیث کا عین وقت ہے- لیکن اس وقت ساعت مریخ ملے گی جو ۱۰ بجکر ۳۰ منٹ سے ۱۱ بجکر ۳۰ منٹ تک رہے گی- اس کے بعد ساعت زہرہ آئے گی جو دوپہر ۱۲ بجکر ۳۳ منٹ سے ایک بجکر ۳۶ منٹ تک رہے گی- اس عمل کے لئے دونوں ساعتوں میں سے کسی ساعت کا انتخاب کرسکتے ہیں-

اگر میاں بیوی میں ناچاقی ہے یا تسخیر حاکم مطلوب ہے یا اولاد اور ماں باپ میں ناراضگی ہے تو یوں کریں کہ ایک علیحدہ جگہ میں صاف لباس پہن کر قبلہ کی طرف منہ کرکے بیٹھ جائیں اور بخور لوبان صندل کا روشن کریں- ایک سفید کاغذ پر ۸۱ نقش زعفران سے لکھیں اور تمام کاغذ کی بڑی سی بتی بنالیں- اس کے گرد مطلوب کا پہنا ہوا کپڑا لپیٹ لیں اور تانبے یا مٹی کے چراغ میں شہد اور روغن گاؤ ملا کر فتیلہ جلائیں- چراغ کا رخ خانہ مطلوب کی طرف رکھیں اور خود سامنے بیٹھ کر اکیاسی مرتبہ ذیل کی عزیمت پڑھیں-

فلاں بن فلاں (نام مطلوب معہ والدہ) کو فوراً حاضر کرو اور مطیع کرو- یاسر جمائیل بحق فا-

جب تعداد پوری ہوجائے تو بتی کو گل کردیں- دوسرے دن پھر اس ساعت میں بتی روشن کریں اور عمل شروع کریں- اسی طرح نو دن میں بتی ختم کرنا ہے- آخری دن جس طرح ہوسکے بتی ختم کردیں- اس دوران اگر گھی ختم ہوجائے تو اور ڈال لیں- بخور صندل ولوبان کا روشن کریں- نو دن نہ گزریں گے کہ پتھر سے پتھر دل بھی موم ہوجائے گا- کیسا ہی دشمن ہو دوست بن جائے گا اور آپ کے مطالبات کے سامنے سرتسلیم خم کردے گا-

نقش یہ ہے-

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۲۳ | ۲۶ | ۱۲ |
| ۲۵ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۴ |
| ۱۴ | ۲۸ | ۲۱ | ۱۸ |
| ۲۲ | ۱۷ | ۱۵ | ۲۷ |

المسخر القلب فلاں بن فلاں (مطلوب)
فی حب فلاں بن فلاں (طالب)

نقش کو ۱۲ سے شروع کرکے ۲۶ پر ختم کردیں- یعنی جس خانہ میں جو ہندسہ ہے اسے لکھیں- لیکن ترتیب وار- مثلاً ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۱۵ وغیرہ کرکے ۲۸ تک پر کریں- بغیر چال کے نقش کام نہ کرے گا-

ضرورت مند محنت کریں پھر معلوم ہوگا اس کا صلہ کیا ہے-

# تثلیث

## زہرہ و مریخ

۱۱ اپریل کو بدھ کے دن صبح ۱۱ بجکر ۲ منٹ پر اس تثلیث کا عین وقت ہے- لیکن اس وقت ساعت مریخ ملے گی جو ۱۰ بجکر ۳۰ منٹ سے ۱۱ بجکر ۳۰ منٹ تک رہے گی- اس کے بعد ساعت زہرہ آئے گی جو دوپہر ۱۲ بجکر ۳۳ منٹ سے ایک بجکر ۳۶ منٹ تک رہے گی- اس عمل کے لئے دونوں ساعتوں میں سے کسی ساعت کا انتخاب کر سکتے ہیں-

اگر میاں بیوی میں ناچاقی ہے یا تسخیر حاکم مطلوب ہے یا اولاد اور ماں باپ میں ناراضگی ہے تو یوں کریں کہ ایک علیحدہ جگہ میں صاف لباس پہن کر قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ جائیں اور بخور لوبان صندل کا روشن کریں- ایک سفید کاغذ پر ۸۱ نقش زعفران سے لکھیں اور تمام کاغذ کی بڑی سی بتی بنالیں- اس کے گرد مطلوب کا پہنا ہوا کپڑا لپیٹ لیں اور تانبے یا مٹی کے چراغ میں شہد اور روغن گاؤ ملا کر فتیلہ جلائیں- چراغ کا رخ خانہ مطلوب کی طرف رکھیں اور خود سامنے بیٹھ کر اکیاسی مرتبہ ذیل کی عزیمت پڑھیں-

فلاں بن فلاں (نام مطلوب معہ والدہ) کو فوراً حاضر کرو اور مطیع کرو- یا سر جمائیل بحق فا-

جب تعداد پوری ہوجائے تو بتی کو گل کردیں- دوسرے دن پھر اس ساعت میں بتی روشن کریں اور عمل شروع کریں- اسی طرح نو دن میں بتی ختم کرنا ہے- آخری دن جس طرح ہو سکے بتی ختم کردیں- اس دوران اگر گھی ختم ہوجائے تو اور ڈال لیں- بخور صندل ولوبان کا روشن کریں- نو دن نہ گزریں گے کہ پتھر سے پتھر دل بھی موم ہوجائے گا- کیسا ہی دشمن ہو دوست بن جائے گا اور آپ کے مطالبات کے سامنے سر تسلیم خم کردے گا-

نقش یہ ہے-

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۲۶ | ۲۳ | ۲۰ |
| ۲۴ | ۱۹ | ۱۳ | ۲۵ |
| ۱۸ | ۲۱ | ۲۸ | ۱۴ |
| ۲۷ | ۱۵ | ۱۷ | ۲۲ |

المسخر القلب فلاں بن فلاں (مطلوب)

فی حب فلاں بن فلاں (طالب)

نقش کو ۱۲ سے شروع کر کے ۲۶ پر ختم کردیں- یعنی جس خانہ میں جو ہندسہ ہے اسے لکھیں- لیکن ترتیب وار- مثلاً ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۱۵ وغیرہ کر کے ۲۸ تک پر کریں- بغیر چال کے نقش کام نہ کرے گا-

ضرورت مند محنت کریں پھر معلوم ہوگا اس کا صلہ کیا ہے-

# ماہ مارچ

| ایام | مارچ ۲۰۱۸ء | جمادی الثانی ۱۴۳۹ھ | پھاگن ۲۰۷۴ب | عددی نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در حوت | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | ۱ | ۱۲ | ۱۸ | ۶ | | | | ۱۲ | سنبلہ | ۱۰:۵۷ | عوا | ۱۸:۰۲ | | اوج |
| جمعرات | ۲ | ۱۳ | ۱۹ | ۷ | | | | ۱۳ | | | سماک | ۱۵:۲۸ | ○ | استقبال |
| جمعہ | ۳ | ۱۴ | ۲۰ | ۸ | شرف زہرہ | | | ۱۴ | میزان | ۱۳:۲۰ | غفرہ | ۱۳:۲۰ | | |
| ہفتہ | ۴ | ۱۵ | ۲۱ | ۹ | | | | ۱۵ | | | زبانہ | ۱۱:۳۹ | | |
| اتوار | ۵ | ۱۶ | ۲۲ | ۱ | قمر در عقرب | | | ۱۶ | عقرب | ۱۸:۲۲ | اکلیل | ۱۰:۳۵ | | ہبوط |
| پیر | ۶ | ۱۷ | ۲۳ | ۲ | عطارد در حمل | | | ۱۷ | | | قلب | ۱۰:۱۰ | | |
| منگل | ۷ | ۱۸ | ۲۴ | ۳ | زہرہ در حمل | | | ۱۸ | | | شولہ | ۱۰:۲۸ | | |
| بدھ | ۸ | ۱۹ | ۲۵ | ۴ | | | | ۱۹ | قوس | ۳:۰۲ | لغائم | ۱۱:۲۵ | | طرح |
| جمعرات | ۹ | ۲۰ | ۲۶ | ۵ | رجعت مشتری | | | ۲۰ | | | بلدہ | ۱۲:۵۶ | ◓ | تربیع دوم |
| جمعہ | ۱۰ | ۲۱ | ۲۷ | ۶ | | | | ۲۱ | جدی | ۱۴:۵۱ | ذابح | ۱۴:۵۱ | | وبال |
| ہفتہ | ۱۱ | ۲۲ | ۲۸ | ۷ | یوم حضرت ابوبکر صدیقؓ | | | ۲۲ | | | بلعہ | ۱۶:۵۷ | | |
| اتوار | ۱۲ | ۲۳ | ۲۹ | ۸ | | | | ۲۳ | | | سعود | ۱۹:۰۴ | | |
| پیر | ۱۳ | ۲۴ | ۳۰ | ۹ | | | | ۲۴ | دلو | ۳:۴۳ | اخبیہ | ۲۰:۵۶ | | |
| منگل | ۱۴ | ۲۵ | چیت | ۱ | | | | ۲۵ | | | مقدم | ۲۲:۲۸ | | |
| بدھ | ۱۵ | ۲۶ | ۲ | ۲ | | | | ۲۶ | حوت | ۱۵:۱۱ | موخر | ۲۳:۲۸ | | حضیض |
| جمعرات | ۱۶ | ۲۷ | ۳ | ۳ | | | | ۲۷ | | | رشا | ۲۳:۵۶ | | |
| جمعہ | ۱۷ | ۲۸ | ۴ | ۴ | مریخ در جدی | | | ۲۸ | حمل | ۲۳:۵۶ | شرطین | ۲۳:۵۶ | ● | اجتماع |
| ہفتہ | ۱۸ | ۲۹ | ۵ | ۵ | | | | ۲۹ | | | بطین | ۲۳:۲۵ | | |
| اتوار | ۱۹ | ۳۰ | ۶ | ۶ | نیا چاند ☾ | | | ۳۰ | | | ثریا | ۲۲:۳۰ | | |
| پیر | ۲۰ | رجب | ۷ | ۷ | شمس در حمل، یکم رجب ۱۴۳۹ھ، شرف قمر | | | حمل | ثور | ۶:۰۶ | دبران | ۲۱:۱۱ | | شرف |
| منگل | ۲۱ | ۲ | ۸ | ۸ | | | | ۲ | | | ہقعہ | ۱۹:۴۰ | | |
| بدھ | ۲۲ | ۳ | ۹ | ۹ | لیلۃ الرغائب | | | ۳ | جوزا | ۱۰:۲۹ | ہنعہ | ۱۷:۵۱ | | فرح |
| جمعرات | ۲۳ | ۴ | ۱۰ | ۱ | رجعت عطارد، یوم پاکستان | | | ۴ | | | ذراعہ | ۱۵:۵۵ | | |
| جمعہ | ۲۴ | ۵ | ۱۱ | ۲ | | | | ۵ | سرطان | ۱۳:۵۲ | نثرہ | ۱۳:۵۲ | ◒ | ترفع<br>تربیع اول |
| ہفتہ | ۲۵ | ۶ | ۱۲ | ۳ | میلہ شالیمار باغ، لاہور | | | ۶ | | | طرفہ | ۱۱:۴۱ | | |
| اتوار | ۲۶ | ۷ | ۱۳ | ۴ | | | | ۷ | اسد | ۱۶:۴۴ | جبہ | ۹:۲۹ | | |
| پیر | ۲۷ | ۸ | ۱۴ | ۵ | | | | ۸ | | | زبرہ | ۷:۱۳ | | |
| منگل | ۲۸ | ۹ | ۱۵ | ۶ | | | | ۹ | سنبلہ | ۱۹:۲۹ | صرفہ | ۴:۵۹ | | اوج |
| بدھ | ۲۹ | ۱۰ | ۱۶ | ۷ | | | | ۱۰ | | | عوا | ۲:۴۶ | | |
| جمعرات | ۳۰ | ۱۱ | ۱۷ | ۸ | گڈ فرائی ڈے | | | ۱۱ | میزان | ۲۲:۵۱ | سماک<br>غفرہ | ۰۰:۴۱<br>۲۲:۵۱ | | |
| جمعہ | ۳۱ | ۱۲ | ۱۸ | ۹ | زہرہ در دلو | | | ۱۲ | | | زبانہ | ۲۱:۱۸ | ○ | استقبال |

# کیا آپ کا برج حوت ہے؟

**اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔**

قبل از مسیح دور میں یونانی اور رومی ماہرین نجوم حوتی افراد کی تصویر کھینچتے ہوئے خاصے سخت الفاظ استعمال کرتے تھے۔ یہ مبہم قسم کے، نرم مزاج و بزدل انسان جو خوابوں کی دنیا میں رہتے ہیں۔ صدیوں ایسے دور میں تیز و تند الفاظ میں تنقید کا نشانہ بنتے رہے جبکہ رہنمائی کرنا اور دلیرانہ کارنامے انجام دینا انسانیت کا سب سے بڑا جوہر سمجھا جاتا تھا۔

۱۹ فروری سے ۲۰ مارچ کے دوران پیدا ہونے والے افراد کے خلاف اس قسم کا تعصب نشاۃ ثانیہ کے دور میں ختم ہوا گیلیلیوں اور مائیکل اینجلو (دونوں حوتی تھے) جیسے افراد نے اس تصور کو تبدیل کیا۔ کیوں کہ ان دونوں کو کسی طرح بھی مبہم یا بزدل نہیں کہا جاسکتا تھا۔ وہ خوابوں کی دنیا میں رہنے والے تو بے شک تھے۔ لیکن ان کے خواب دلیرانہ کارناموں سے بھرپور ہوتے تھے۔ مائیکل اینجلو نے سٹین کے گرجا گھر کی چھت پر بڑھاپے میں اور بیماری کی حالت میں مصوری کی کیونکہ اسے مذہبی نوعیت کے خواب نظر آئے تھے جن سے اس سے رہنمائی حاصل کی تھی۔ وہ ایک حوتی تھا جو اپنے اصولوں پر زندہ رہا اپنے اصولوں پر اس نے مصوری اور مجسمہ سازی کی اور اپنے وقت کے مضبوط ترین حکمران میسدلیس کا تحفظ اور سرپرستی بھی قبول کی۔

موجودہ دور کے تمام حوتی افراد میں نہیں تو کم از کم بیشتر حوتی افراد میں آرٹسٹک نوعیت کی کوئی نہ کوئی خوبی ضرور ہوتی ہے۔ حوتی افراد جہاں بھی ہوتے ہیں۔ اس جگہ یا ماحول کی مناسبت سے تاثرات اور کیفیات سمیٹتے ہیں اور پھر ان کے تخیل کی دنیا اپنی کیفیات اور تاثرات کو خوبصورت اشیاء کے روپ میں ڈھال دیتی ہے۔

دوست انہیں بہت ملنسار خیال کرتے ہیں کیوں کہ حوتی افراد بے حد ہمدرد شخصیت کے مالک ہوتے ہیں۔ دوسروں کی دکھ بھری داستانوں کا بے حد اثر لیتے ہیں اور پھر ضرورت مندوں کی مدد کرنے کے لئے فوری طور پر تیار ہوجاتے ہیں اور اس کے لئے اپنا آخری اثاثہ بھی دینے سے گریز نہیں کرتے۔ حالانکہ وہ دکھ بھری داستانیں جو انہیں سنائی جاتی ہیں ان کا بیشتر حصہ محض فرضی ہوتا ہے۔ لیکن ان کی ہمدرد فطرت انہیں فرضی سمجھنے پر تیار نہیں ہوتی۔ تاہم ان کے دوست یا ساتھ کام کرنے والے اس بات سے ناواقف ہوتے ہیں کہ حوتی افراد اپنی ضروریات اور ترغیبات کے معاملے میں اپنے باطن کی آواز پر عمل کرتے ہیں۔

دفتر میں ایک دن تو بڑے جوش و خروش اور بڑی لگن سے کام کرتے ہیں جب کہ دوسرے دن خوابوں کی دنیا میں گم نظر آتے ہیں کیرئیر سے متعلق ان کے خواب بڑے بلند و بالا ہوتے ہیں جو کہ پہنچنے والے تو ہوتے ہیں لیکن عموماً ہوائی قلعہ بھی ثابت ہوتے ہیں لیکن ان کے خواب خواہ وہ حقیقت کا روپ دھانے والے ہوں خواہ غیر عملی ہوں۔ وہ ان کے نزدیک روپے پیسے آرام و آسائش اور تحفظ سے کہیں زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔

لیکن اس کا یہ مطلب بھی نہیں ہے کہ حوتی افراد درویشوں اور راہبوں کی سی زندگی گزارتے ہیں۔ وہ عمدہ غذا، فنون لطیفہ اور ایسی تمام چیزوں سے لطف اندوز ہوتے ہیں جنہیں صرف روپے ہی کی مدد سے خریدا جاسکتا ہے۔ لیکن اس کے باوجود اگر کسی کی محبت میں گرفتار ہوجائیں تو اس کی خاطر ساری آسائشات جن کے لئے بے حد محنت کی ہوتی ہے۔ چھوڑنے کو تیار ہوجاتے ہیں اور یہ محبت بچے کی محبت بھی ہوسکتی ہے۔ والدین کی بھی اور محبوب کی بھی۔ دراصل بیشتر حوتی افراد میں قربانی اور ایثار کا جذبہ بدرجہ اتم پایا جاتا ہے۔

وہ آدمی جو بیوی کی موت یا جدائی کے بعد اپنے کیرئیر کو ختم کرکے اپنی زندگی بچوں کے لئے وقف کردیتا ہے۔ عموماً برج حوت کی پیدائش ہوتا ہے۔ اسی طرح وہ لڑکی جو اپنا شاندار کیرئیر محض اس لئے چھوڑ دیتی ہے کہ اپنے شوہر کے ساتھ طویل سمندری سفر پر جاسکے یا کسی دور دراز کے براعظم کا سفر اختیار کرسکے وہ بھی نپچون ہی کے ماتحت ہوتی ہے۔

برج حوت کی علامت مچھلیاں ہیں۔ سمندر میں آپ کو بے شمار اقسام کی مچھلیاں ملیں گی اسی طرح زمین پر بے شمار مختلف قسم کے حوتی افراد نظر آتے ہیں ان میں سے کچھ بہت چھوٹی سارڈ نئ مچھلیوں کی طرح ننھے منے اور شریف النفس ہوتے ہیں جب کہ کچھ وہیل مچھلیوں کی سی فطرت کے مگر لمبے چوڑے ہوتے ہیں۔ جب کہ کچھ شارک کی مانند اور کچھ خوبصورت رنگوں اور نقش و نگار سے سجی ہوئی مچھلیوں کی مانند بھی ہوتے ہیں اور یہ سب کے سب مختلف ہونے کے باوجود نپچون کی سلطنت میں

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | بارہواں برج |
| عرصہ پیدائش | فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰ (اندازاً) |
| عنصر | آبی |
| ماہیت | ذوجسدین |
| حاکم ستارہ | نپچون، مشتری |
| برج کی علامت | دو مچھلیاں |



ایک ساتھ رہتے ہیں اور اپنے اپنے کام انجام دیتے ہیں- ہم مضبوط سالمن مچھلی کو نظر انداز نہیں کر سکتے جس کا ذہن یک طرفہ ہوتا ہے اور جو موزوں ساتھی کی تلاش میں نصف دنیا کا سفر کر ڈالتی ہے-

صرف ایک حوتی ہی یہ بات بہتر طور پر جانتا ہے یا وہ سمجھتا ہے کہ وہ کس قسم کی مچھلی ہے- ویسے بعض اوقات وہ خود بھی اپنے متعلق کوئی بات یقین سے نہیں کہہ سکتا- اکثر حوتی افراد کسی نہ کسی شعبے میں نمایاں مقام حاصل کرتے ہیں اور اس پر کوئی تعجب بھی نہیں کرنا چاہئے- کیونکہ اس برج پر صرف نیچون ہی نہیں بلکہ سعد اور باقوت ستارہ مشتری بھی حکومت کرتا ہے-

حوتی افراد دوسروں کو مسلسل حیران کرتے رہتے ہیں ان کا بے مقصد ادھر ادھر گھومنا اور خوابوں کی دنیا میں مگن رہنا دوسروں کو انہیں سطحی انسان کہنے پر مجبور کر دیتا ہے- کیوں کہ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ترقی کی دوڑ میں یہ دوسروں کا ساتھ دینے سے گریز کرتے ہیں- اس کے علاوہ ان کے متعلق یہ بھی کہا جاتا ہے کہ یہ مشکلات اور مقابلوں سے بچنا چاہتے ہیں ایسی زندگی جس میں حد سے زیادہ سگریٹ نوشی یا خواب آور گولیوں کا استعمال بھی ہو اور پھر اس کے بعد ہوتا یہ ہے کہ ایک دن اچانک یہ اپنی جارحانہ فطرت کا اظہار کر دیتے ہیں اس کا اظہار عموماً اس وقت ہوتا ہے جب دفتر سے چھانٹی کے دوران یہ بھی تخفیف میں آ جاتے ہیں یا کسی مالی معاملے میں ملوث ہوتے ہیں- ایسے لوگ اور خاص طور پر ان کے مخالفین سوچنے لگتے ہیں کہ ''انہیں کیا ہوگیا ہے؟'' ''یہ تو وہ نہیں جو نظر آتے ہیں-'' ایسے میں حوتی افراد نہیں بلکہ دوسرے لڑائی جھگڑے سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں- اس لئے کہ حوتی افراد کی شخصیت کا دوسرا رخ دیکھنے کے بعد وہ ہتھیار ڈال دیتے ہیں-

کسی حوتی آدمی کی محبت کا حاصل ہو جانا دنیا کا سب سے خوبصورت تجربہ ہوتا ہے- لیکن اکثر تکلیف دہ بھی ہوتا ہے یہ اپنے محبوب کو اتنے پھول اور اتنے محبت بھرے خطوط بھیجتا ہے کہ عموماً ریکارڈ توڑ دیتا ہے- لیکن جب وہ لڑکی مستقبل کی بات کرتی ہے زندگی کے مالی حقائق کی بات کرتی ہے تو اکثر حوتی آدمی کنارہ کشی اختیار کر لیتا ہے-

لیکن تمام حوتی افراد ایک جیسے نہیں ہوتے- کچھ افراد محبت کے پابندی بن جانے کے بعد ضرور کنارہ کشی اختیار کر لیتے ہیں کیوں کہ ان کے نزدیک محبت اور جنسی کشش سے زیادہ ان کے خواب کشش رکھتے ہیں- لیکن کچھ افراد پابندیوں اور ذمہ داریوں کے باوجود شراکت نبھانا چاہتے ہیں تاہم بیشتر افراد کنوارہ رہنا ہی پسند کرتے ہیں- لیکن اس کے باوجود دوسرے ان سے محبت کرتے ہیں- اس لئے کہ یہ دوسروں کی خوشیوں اور غم میں برابر کے شریک رہتے ہیں اور طبعاً ایسا کرتے ہیں- دوسروں کی خواہشات اور ضروریات پر جس قدر جلد یہ ردعمل کا اظہار کرتے ہیں کوئی دوسرا نہیں کرتا-

اس کے بعد اگر حوتی افراد دوسروں کا دل توڑ دیتے ہیں تو بھی دوسرے یہ توقع رکھتے ہیں کہ وہ ایک دن ضرور لوٹ کر آئیں گے- بالکل اسی طرح جس طرح ایک دن بغیر کسی معقول وجہ کے چلے گئے ہیں- عجیب بات یہ ہے کہ اکثر حوتی افراد لوٹ بھی آتے ہیں اور اس سے بھی عجیب بات یہ ہے کہ وہ عورتیں جنہیں ان کے حوتی شوہر چھوڑ جاتے ہیں وہ دوبارہ شادی کے لئے بھی حوتی آدمی ہی کو تلاش کرتی ہیں-

اس برج سے متعلقہ لڑکیاں اور عورتیں ہر فن مولا اور بے حد مطابقت پذیر ہوتی ہیں ان کے علاوہ منفرد، وجدانی، آرٹسٹک اور تخلیقی صلاحیت کی مالک ہوتی ہیں- لیکن بے حد غیر یقینی اور ڈانواں ڈول صلاحیت کی مالک ہوتی ہیں اور یہ چیز ان کے شریک کے لئے بے حد قابل افسوس ہوتی ہے- آدمی سوچتے ہیں کہ وہ انہیں سمجھتے ہیں لیکن بہت ہی کم لوگ سمجھ سکتے ہیں-

اس لئے کہ حوتی لڑکیوں اور عورتوں میں اداکارہ جو موقع اور ماحول کی مناسبت سے اداکاری کا مظاہرہ کرتی ہے یا پھر شوہر کی توقعات پر پورا اترنے کے لئے بھرپور اور کامیاب اداکاری کرتی ہے- اس لئے کہ یہ کسی کو بھی مایوس نہیں کر سکتیں- چنانچہ موقع کی مناسبت سے ہونٹوں پر خوشگوار مسکراہٹ یا رنج وغم کے تاثرات یا آنکھوں میں آنسو بھر لاتی ہیں اور یہ سب کچھ پبلک کے اصرار اور خواہشات پر ہوتا ہے-

دفتر میں بہترین کارکن اور گھر میں شوہر کی دست راست کا کردار بڑی کامیابی سے ادا کرتی ہیں- شمع محفل سے فوری طور پر خاتون خانہ کا روپ بآسانی دھار لیتی ہیں- ان میں سے اکثر لڑکیاں ''میں وہی کچھ ہوں جو تم مجھے دیکھنا چاہتے ہو'' - الفاظ کی عکاسی کرتی نظر آتی ہیں- حوتی لڑکیوں

میں سے محض چند ہی ایسی ہوتی ہیں جو اپنی شناخت کی شدت سے خواہاں ہوتی ہیں۔ یا جو اپنے باطنی جذبات یا صلاحیتوں کے اظہار کی شدت سے خواہش کرتی ہیں۔

حوتی لڑکیوں کے لئے ہنسنا اور رونا بڑا آسان ہوتا ہے۔ یہ خود اپنی غلطیوں پر بھی باآسانی ہنس سکتی ہیں۔ یہ اپنی مسکراہٹ اور آنسوؤں دونوں سے ہتھیاروں کا کام لیتی ہیں۔ بعض اوقات دیدہ دانستہ طور پر اور بعض اوقات نادانستگی میں ایسا کرتی ہیں تاکہ جنگ جیت سکیں۔ ایسی جنگوں سے بچنے کو ترجیح دیتی ہیں۔ لیکن یہ جنگ ہر عورت کو لڑنی پڑھتی ہے۔ اس لئے بعض اوقات چاہنے کے باوجود انہیں لڑنی ہی پڑتی ہے۔

اکثر حوتی لڑکیاں بڑی اچھی مصوری کرتی ہیں جب کہ کچھ ناخنوں کو خوبصورتی سے رنگنے کا کام کرتی ہیں۔ کچھ شاعری کرتی ہیں یا رومانٹک ناول لکھتی ہیں۔ جب کہ کچھ محبت بھرے خوبصورت خطوط لکھتی ہیں یا چھوٹے چھوٹے خوبصورت نوٹ لکھ کر شوہر کے تکئے کے ساتھ لگا دیتی ہیں۔ بہرحال یہ جو کچھ بھی لکھتی ہیں۔ دل پر اثر کرنے والا ہوتا ہے۔ کیوں کہ اندرونی طور پر یہ بے حد رومانٹک ہوتی ہیں۔

اپنے دلی جذبات کا اظہار شوہر بچوں اور چھوٹے چھوٹے جانوروں یا پھولوں کی دیکھ بھال کرکے کرتی ہیں۔ ننھی منی حوتی لڑکی جس طرح کسی بیمار بلی یا کتے کے بچے کی یا بیمار پودے کی دیکھ بھال کر سکتی ہے کوئی دوسرا نہیں کر سکتا۔

حوتی لڑکیوں میں یہ خوبی ہوتی ہے کہ وہ مرد کے دل میں یہ جذبہ پیدا کر سکتی ہے کہ وہ ان کی حفاظت کرے اور سب کچھ وہ اداکاری کر کے کرتی ہیں یا پھر تحفظ کی شدید خواہش انہیں ایسا کرنے پر مجبور کرتی ہے۔ وجہ کوئی بھی ہو سکتی ہے تاہم حوتی لڑکیاں شاذ و نادر ہی کنواری رہتی ہیں۔ ویسے ان کے شوہر کو ان سے محبت کرنے کے ساتھ ساتھ ان کے کتے یا بلی یا پھولوں سے بھی محبت کرنی پڑتی ہے۔ لیکن وہ غریب ان کے نچوٹی جادو کا مارا ہوتا ہے۔ لہذا سب کچھ کرنے کے لئے تیار رہتا ہے۔

# تثلیث
# شمس وزحل

شمس، زحل کی تثلیث ۲۹ اپریل کو دوپہر ۳ بجکر ۲ منٹ پر ہے۔

اس سعد وقت سے فائدہ اٹھانے کے لئے ہم نے ذیل کی آیت کا انتخاب کیا ہے۔

ان الذین یبایعونك انما یبایعون الله

عدد اس کے ۵۷۴۴ ہیں۔ نام معہ والدہ کے اعداد لے کر آیت کے اعداد میں جمع کریں۔ ۱۲۰ عدد تفریق کر کے ۴ پر تقسیم کریں اور چار چار کے اضافے سے نقش پر کریں۔ اگر تقسیم سے ایک باقی بچے تو ۱۳ ویں خانہ میں۔ ۲ باقی بچیں تو ۹ ویں خانے میں۔ ۳ باقی بچیں تو ۵ ویں خانے میں ایک کا اضافہ کر کے نقش پر کریں۔ نقش کی چال طالب کے نام کے حرف اول کے عنصر کے مطابق ہوگی۔ مثلاً نام کا پہلا حرف ا ہے تو آتشی چال سے نقش پر کیا جائے گا اگر نام کا پہلا حرف و ہے تو بادی چال سے نقش پر کیا جائے گا۔

اس عمل کو مثال کے ذریعے بھی سمجھا دیتا ہوں۔

مثلاً ایک شخص احمد بن حمیدہ کا مقدمہ جائیداد کے سلسلے میں چل رہا ہے وہ چاہتا ہے کہ افسران اس کے حق میں فیصلہ دیں تو آیت کے عدد لے جو ۵۷۴۴ ہیں۔ پھر احمد بن حمیدہ کے عدد لے جو ۱۲۰ ہیں۔ کل اعداد ۵۸۶۴ ہوئے۔ ۱۲۰ عدد تفریق کئے۔ ۵۷۴۴ ہوئے۔ ۴ پر تقسیم کیا تو ۱۴۳۶ خارج قسمت ہوئے چوں کہ احمد کا سر حرف آتشی ہے اس لئے آتشی نقش پر کیا جو یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۳۶ | ۱۴۸۸ | ۱۴۷۶ | ۱۴۶۴ |
| ۱۴۸۰ | ۱۴۶۰ | ۱۴۴۰ | ۱۴۸۴ |
| ۱۴۵۶ | ۱۴۶۸ | ۱۴۹۶ | ۱۴۴۴ |
| ۱۴۹۲ | ۱۴۴۸ | ۱۴۵۲ | ۱۴۷۲ |

میزان ۵۸۴۴

نقش کی چال یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اس چال کے مطابق نقش پر کریں۔ خراج قسمت کے اعداد ۱۴۳۶ کو خانہ اول میں رکھیں۔ پھر چار کا اضافہ کر کے خانہ ۲ میں رکھیں۔ اسی طرح چار چار کے اضافے سے بالترتیب نقش کو پر کرتے چلے جائیں۔

یہ تین نقش لکھے جائیں گے۔ ایک طالب اپنے پاس رکھے گا۔ ایک کو جائیداد میں دفن کر دیا جائے گا۔ ایک کو عنصر کے مطابق استعمال کیا جائے گا چونکہ نقش آتشی ہے اسلئے اسے حرارت میں رکھیں گے۔

اگر نقش بادی ہو تو ہوا میں لٹکایا جائے گا آبی ہو تو بانس کی نلکی میں رکھ کر دونوں طرف موم لگا کر کسی نمی والی جگہ میں رکھا جائے گا۔ اگر نقش خاکی ہو تو اسے زمین میں دبایا جائے گا۔






# ماہ مارچ کیسا گزرے گا؟

آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:- مارچ۲۱ تا اپریل۲۰

اس ماہ ہر دلعزیزی میں اضافہ ہوگا- چنانچہ اہم اور بارسوخ افراد کو متاثر کرنا اور ان پر موافق اثر ڈالنا آپ کے لئے مشکل نہ ہوگا اور اگر اہم کاموں کو لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق ثابت ہوگا-

مریخ ۱۸ تاریخ تک نویں گھر میں رہنے کے بعد وتد السماء پر داخل ہوگا۔ اس ماہ مریخ اپنی طاقت ور پوزیشن پر ہوگا۔ کیریئر سے متعلق جو آفر ملے ضرور اس سے فائدہ اٹھائیں۔چونکہ یہ مالی معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے لہذا آمدنی میں اضافے کا امکان ہے اگر آپ کا ذاتی کاروبار ہے تو یہ ماہ اثاثوں میں اضافے اور کاروبار کو وسعت دینے اور نئے راستے تلاش کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا- اس کے علاوہ معاملات کو نفع بخش اور کارگزار بنیادوں پر قائم کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا- اگر آپ زیادہ خود مختاری کے خواہاں ہیں خاص طور پر کام کے معاملات میں زیادہ آزادی چاہتے ہیں تو اب کوا کبی قوتیں آپ کی موافقت میں ہیں گذشتہ کچھ ماہ سے جو خیالات اور اسکیمیں زیر غور ہیں اب جلد ہی انہیں عملی جامہ پہنانے کا موقع مل جائے گا- مریخ ۵،۱۰،۱۵،۲۰، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم ۲،۱۸،۲۴،۳۱ تاریخوں کو محتاط رہنا ہوگا- کسی قریبی شخص کے ساتھ تکرار یا حادثہ ہونے کا امکان ہے-

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی - سرمائے کو بہتر اسکیموں میں لگانے کا موافق وقت ہے-اس میں کامیابی ملے گی- کام کو وسیع معاہدوں کے ذریعے ترقی دینے کے لیے قانونی مشورے حاصل کریں- قریبی افراد یا رشتہ داروں سے تعاون حاصل کرسکیں گے۔ بااختیار افراد کے ساتھ شراکت داری بہتر رہے گی۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ہی آگے بڑھنا زیادہ سود مند رہے گا- یہ وقت روحانی علوم کی طرف بھی راغبت دلائے گا-

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی-لہذا اپنے قریبی لوگوں کے ساتھ ہر طرح کے معاملات میں محتاط رہنا ہوگا لین دین' بینک کے کام' حساب کتاب اور اہم لوگوں کے ساتھ ملاقات میں حد درجہ احتیاط کی ضرورت پڑے گی- کوئی بھی غلط بات یا نظریہ تعلقات کو خراب کرے گا-قریبی رشتہ داروں کے ساتھ بھی تمام معاملات میں احتیاط رکھیں-سفر کے معاملات میں احتیاط رکھیں- اس وقت آپ کے پاس جو روپیہ موجود ہے محتاط رہ کر خرچہ کریں-

عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہنے کے بعد طالع میں آجائے گا- ۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا-حاسدی افراد یا وہ افراد جو خفیہ طریقے سے آپ کو پریشانی میں مبتلا کرتے ہیں ان کے ساتھ رابطہ کریں' گفت شنید یا موتبر لوگوں کے ساتھ جاکر ملاقات کرنے سے بہتری آئے گی- یہ وقت خاص طور پر صحت کو بہتر بنانے کے لئے موثر ثابت ہوگا- مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ذہنی اور جسمانی دونوں طرح بہتری لاسکیں گے-اگر آپ قانون کے شعبے سے منسلک ہیں تو ان دنوں اپنی بہترین صلاحیتوں کے ذریعے لوگوں کو فائدہ دیں- طالع میں موجودگی خاص طور پر ذاتی کام اور کاروباری مقاصد کو آگے بڑھا سکیں گے-مشکلات پر قابو پاسکیں گے- لوگ تعاون کا وعدہ کریں گے تاہم وقت پر لوگ مل نہ سکیں گے-یا کوئی نہ کوئی بات کام میں التواء کا باعث بنے گی- ان دنوں نشرواشاعت کے کاموں' پبلشنگ اور حسابات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں -

عطارد ۸،۱۴،۱۹،۲۳،۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا-

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ یہ دن شراکتی امور اور خاندانی جائیداد سے متعلق جھگڑا لائے گا۔ کسی شخص کے اچانک حادثہ کی وجہ سے پریشانی ملے گی اس ماہ سفر ہونگے لیکن وہ خوشی کا باعث نہ ہونگے۔ قانونی معاملات پریشانی کا سبب بنیں گے۔ ان دنوں اہم کاغذات اور روپے کی چوری یا گم ہونے کی صورت میں پریشانی آسکتی ہے۔ دوستوں کے ساتھ کسی بھی کام میں بغیر سوچے سمجھے شمولیت اختیار نہ کریں نہ ہی اپنی رقم سے کسی نئے کاروبار میں حصہ لینے کی کوشش کریں۔

زہرہ ۷ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد طالع میں داخل ہوگا۔ یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا۔ اُن لوگوں کے ساتھ تعلقات کو بہتر بنائیں جو بزنس میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو پائیں۔ مالی اور کاروباری امور میں کچھ رکاوٹیں آئیں گی۔ اس ماہ سیر وتفریح کے لئے پروگرام بنائیں اور ساتھ ہی صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ یہ وقت کچھ نئے دوستوں کا اضافہ کرے گا یا پھر کسی پرانے دوست سے ملیں گے۔ ان کے ذریعے جو معلومات حاصل ہونگی وہ ذرائع آمدن کو بڑھانے اور نئے راستوں کو اپنانے کے لئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ عملی طور پر اپنے کام میں بہتری لائیں گے۔ زہرہ ۸، ۱۳، ۱۹، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔




اس ماہ سے حالات میں رکاوٹ سے واسطہ پڑے گا جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو ذاتی کام شروع کرنا چاہتے ہیں یا وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت پریشانی لائے گا۔

زہرہ ۷ تاریخ تک زائچے کے گیارہویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بے حد سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے۔ وہ سرگرمیاں جن میں تعاون اور متفقہ سرگرمیوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس رجحان کے تحت آپ کی امیدوں، خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ نہیں پہنچے گا۔ زندگی میں اہم واقعات رونما ہونگے جو آپ میں خوش امیدی پیدا کردیں گے۔ چنانچہ زہرہ اس ماہ کی ۸، ۱۳، ۱۹، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے۔ کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول اور اچھے تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا۔ یہ تاریخیں محبت کی معاملات، ملنے ملانے، گفت شنید یا سیر وتفریح کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہوجائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہوگی۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ یہ وقت کاروباری معاہدات، قانونی مشورہ، تحریری کاموں کو مکمل کروانے اور باحیثیت لوگوں سے رابطہ قائم کرنے میں مددآور ثابت ہوگا۔ ایسے کام جن میں بڑی سرمایہ کاری کی ہوئی ہے، اس سے متعلقہ حسابات اور منافع سے متعلق معلومات رکھیں۔ سفر اور سیر وتفریح کے لئے موزوں، گھر اور زمین کی خریداری کے لیے معلومات اکھٹی کریں۔ روحانی علوم اور مطالعہ سے ذہنی سکون حاصل ہوگا۔

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی۔ معاہدات یا جائیداد سے متعلق امور میں جو لین دین یا خریداری کریں گے اس میں سوچ سمجھ کر روپیہ لگائیں قانونی امور کو مدنظر رکھیں۔ اگر کسی جلد منافع دینے والی اسکیم میں روپیہ لگایا ہے تو منافع دیر میں ملے گا۔ تاہم اگر ایسی اسکیموں میں حصہ لیا جو مستقل کاموں اور ذرائع سے مالی فائدہ دے سکیں تو اس ان سے متعلق معلومات حاصل کریں۔ خاندانی جائیداد کے سلسلے میں قریبی رشتہ داروں کے درمیان اختلافی مسائل جنم لے سکتے ہیں۔ ہر شخص جائیداد یا روپیہ پر قبضہ میں کرنے کی کوشش کرے گا۔ اگر ایسا معاملہ درپیش ہو تو قانونی طور پر مسئلہ حل کرنے کی کوشش کریں۔

عطارد ۷ تاریخ تک گیارہویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ ۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مددآور اثرات مرتب کر رہا ہے۔ بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ ڈالے گا۔ مشترکہ سرگرمیوں والے کام جو دوسروں کی مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے۔ ان کاموں کا اجر بھی ملے گا اور جوش وجذبہ بھی پیدا ہوگا۔ اگر کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو اب آپ کو فوری طور پر مثبت جواب ملے گا جن نئے لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے۔ ان میں بہت سی باتیں آپ سے ملتی جلتی ہونگی۔ نیز لوگ آپ کو نقطہ نظر میں وسعت پیدا کرنے کی ترغیب دیں گے۔ عطارد ۸، ۱۴، ۱۹، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہو گا۔ لہذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں، سیر وتفریح، پارٹی، فنکشن، نشر واشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا۔ قریبی کاروباری افراد کے ساتھ میٹنگ، گفت شنید یا ملاقاتیں بھی آپ کوئی سوچ عطا کریں گی۔ تاہم ۳، ۱۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کیونکہ اس وقت عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں قریبی افراد اور دوست ناقابل بھروسہ ثابت ہونگے۔

۲۹ تاریخ شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر کیریئر کے معاملات، جاہ طلبی، سرمایہ کاری کے امور اور معاہدات میں غیر معمولی التواء کا باعث بنے گا۔ اگرچہ پہلے سے کیے گئے کام پر عمل ہو رہا ہوگا۔ تاہم کوئی غلط فہمی کام کو روک سکتی ہے۔ خاندانی افراد بھی جائیداد اور زمینوں کے حصول کے لئے دشمنی کریں گے۔ والدین اپنی پوزیشن کو برقرار رکھنے کی کوشش کریں گے۔ لوگوں کے درمیان اپنا اعتماد قائم رکھنا بے حد ضروری ہوگا۔ انشورنس اور ٹیکس کے امور بھی توجہ طلب رہیں گے۔

مریخ ۱۸ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہنے

کے بعد زائچے کے نویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ آپ کے کاروباری سفر یا قانونی اور آفیشل کاموں میں تیزی لائے گا۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کرسکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کررہے ہیں اپنی باقوت صلاحیتوں سے فیصلہ کن قدم اٹھایا تو کامیابی حاصل ہوگی۔ تاہم ان دنوں اپنے غصہ پر قابو رکھنا ہوگا۔ تعمیری کام، ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کام میں غیر ضروری التواء اور پریشانی تھی اب وہ ختم ہوجائے گی۔ مریخ ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کاموں کو آگے بڑھائیں۔ قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔ تاہم ۲، ۱۸، ۲۴، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

## برج جوزا۔ستارہ عطارد

حروف:- ک۔ق



پیدائش:- مئی ۲۲ تا جون ۲۱

چنانچہ اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت اپنی بھرپور کوششوں کا آغاز کردیں اور اپنے روپے کو تحفظ دیں، غیر ضروری اخراجات کو قابو میں کریں اور اپنے لئے مواقع تلاش کریں۔

زہرہ ۷ تاریخ تک وتدالسماء پر موجود رہے گا۔ اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں، تاہم ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۸، ۱۳، ۱۹، ۲۳، ۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ اس برج سے متعلقہ افراد عموماً ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری، سوشل گروپ یا محفل میں شریک ہونا پڑے۔ اس قسم کی دلچسپیاں آپ کی زندگی میں بتدریج اہمیت اختیار کرجائیں گی۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ کاروباری معاہدات یا روپے کے حصول کے لئے لوگوں کے ساتھ ملاقات ہوگی۔ دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کے ساتھ تعلقات قائم ہونگے۔ اپنے مقاصد کی تکمیل کے لئے مالی تعاون حاصل ہوگا اور قانونی مشکلات پر قابو پانے میں مدد ملے گی۔ نئے کاروبار یا شراکتی بنیادوں پر قائم معاہدات میں فائدہ ملے گا۔

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی۔ اس دن کے نزدیک آپ کے خیالات اور سوچ میں تبدیلی کیریئر پر اثر انداز ہوگی۔ حصول مال کے لئے دوسرے ذریعے اپنانے کی کوشش کریں۔ ایسے لوگوں سے رابطہ ہوگا جو روپیہ کمانے کے نئے راستے بتائیں گے۔ تاہم شریک زندگی سے متعلقہ جائیداد یا روپیہ کو تحفظ دینا ضروری ہوگا ورنہ عزت و اعتماد میں کمی واقع ہوگی۔ دوسروں کے مشورہ پر عمل کرنے سے قبل پوری معلومات حاصل کریں۔ ملازمت کے حصول یا تبادلہ رکوانے کے لئے زیادہ محنت کرنی پڑے گی۔ والدین کی جائیداد یا زمینداری کے کاموں میں قانونی مسائل حل کرنے میں دشواری پیش آئے گی۔

عطارد ۷ تاریخ کو وتدالسماء پر رہے گا۔ اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ ۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ شروع کے دنوں میں بزنس سے متعلقہ معاملات اور کام کو آگے بڑھائیں بلکہ رابطے کرنے میں بہتری ملے گی۔ ذرائع آمدورفت بھی بہتر رہیں گے۔ وہ افراد جو ملازمت کے حصول کی کوشش کررہے ہیں۔ انہیں لوگوں کی طرف سے مثبت جواب ملے گا۔ اگر آپ ان سے کام لینا چاہتے ہیں تو وسط ماہ کے بعد ان سے رابطہ کرنا بہتر رہے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ ذہنی وسعت اور شعور کو بڑھانے کے لئے ہر طرح کی سرگرمی میں حصہ لیں۔ وسط ماہ کے بعد دوستوں کے ساتھ سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ تحریری کاموں، مشاغل میں وقت لگانا بہتر رہے گا۔ روزگار کے حصول اور اسے ترقی دینے کیلئے لوگوں سے رابطہ قائم کریں۔ ملاقاتوں کے ذریعے اپنے کام کو وسیع کریں۔ عطارد ۴، ۸، ۱۴، ۱۹، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ سفر کے معاملات میں محتاط رہیں قانونی لین دین کے معاملے میں احتیاط رکھیں۔ ہر کام تحریری کریں۔ قریبی لوگ کاموں میں رکاوٹیں ڈالیں گے جس کی وجہ سے اہم معاملات کی طرف توجہ نہ دے سکیں گے۔ لوگوں سے ملنے اور گفت شنید کے ذریعے کام کو مکمل نہ کرسکیں گے۔ لوگوں کی خفیہ دشمنی کی وجہ سے کاروباری نقصانات ہونگے، زمین کی خرید وفروخت اور خاندانی جائیداد کے کاموں میں جھگڑا، خرابی تعلقات، روپے کا نقصان اور غلط اطلاع ملنے کی توقع ہے۔ قانونی مسائل کے لئے مشورہ ضرور لیں۔ صحت کی خرابی ہسپتال کے چکر لگوائے گی۔

مریخ ۱۸ تاریخ تک ساتویں گھر میں رہنے کے بعد زائچے کے آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے ساتھ مالی امور میں زائد دلچسپی لیں۔ یہ وقت ذہنی خرابی لاتا ہے۔ اپنی خواہشات کو پورا کرنے کا رجحان ہوگا۔ مگر طریقہ غلط انداز سے ہوگا۔ دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ اس ماہ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل بھی جائے گا۔ اس وجہ سے شریک زندگی سے جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافی مسائل جنم لیں گے۔ ذہنی ٹینشن ملے گی۔ غصہ، جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں، گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ مریخ ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۲، ۱۸، ۲۴، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

## برج سرطان ۔ ستارہ قمر

حروف:۔ ح ۔ ہ



پیدائش:۔ جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ سرطان سے متعلقہ زیادہ تر افراد کیرئیر، ملازمت اور سفر کرنے کا موقع ملے گا۔ اس ماہ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے۔ وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے اب قانونی امور کے ذریعے حل ہوتے محسوس ہونگے۔

عطارے تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد وتد السماء پر آ موجود ہوگا۔ ۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط و کتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہو گا ۔ عطارد ۸، ۱۴، ۱۹، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ مدعو ہیں تو ان تاریخوں کا انتخاب کریں کیونکہ عطاردی نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کریں گے اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دیں گے۔ تاہم اگر آپ ۳، ۱۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کرلیں اور دیگر قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ نہ لیں۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی ۔ بیرون ملک سرمایہ کاری، غیر ملکی کمپنی کے ساتھ تعلقات بڑھانے اور معاہدات کے لئے بہتر وقت ثابت ہو گا ۔ جائیداد کے معاملات آسانی کے ساتھ طے پا جائیں گے۔ ان دنوں ہر قسم کی تعلیمی معلومات حاصل کریں۔ قانونی مشورہ، بینک سے قرضہ، گفت شنید یا کاغذات بنانے کے لئے بھی یہ وقت بہتر ہوگا۔ بیرون ملک یا دور دراز کا سفر بہتر رہے گا۔ ذہنی شعور اور تخلیقی رجحانات ہی قابلیت کو بڑھانے میں مدد دیں گی۔

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی۔ ایسے کام جو جائیداد یا زمین سے متعلق ہوں ان میں غیر متوقع تبدیلی دیکھیں گے۔ کسی دوست کے ساتھ مل کر شراکتی کاموں میں حصہ لے رہے ہیں تو جلد بہتری کی امید نہ رکھیں۔ اپنی خواہشات کو حد سے آگے بڑھانے کی کوشش نہ کریں۔ بلکہ اپنے کام اور روزگار میں ہی رہتے ہوئے اسے مضبوط کریں۔ اس دن کے نزدیک اگر زمین یا مکان کی خریداری کر رہے ہیں تو کاغذات اور زمین سے متعلق صحیح معلومات کا حاصل کرنا ضروری ہوگا۔ ورنہ بعد میں پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ کچھ افراد آپ کی سوچ اور خیالات میں تبدیلی پیدا کریں گے اور تعلقات بھی ایسے لوگوں کے ساتھ بنیں گے جو غلط راستے پر ڈالیں گے۔

زہرہ ۷ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد دسویں گھر میں داخل ہو گا۔ چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے ہو یا تفریحی نوعیت کا موافق ثابت ہوگا۔ درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔ آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری یا عمرہ کے سفر پر جا رہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا۔ زہرہ اس ماہ کی ۸، ۱۳، ۱۹، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا ۔ لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے موافق ثابت ہوگا۔ زہرہ ۳، ۱۱، ۲۶ تاریخ کو نحس نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو شمس و زحل کی تربیع ہو گی ۔ معاہدات یا جائیداد کے ایسے امور جو لین دین یا خریداری سے متعلق ہیں اس میں سوچ سمجھ کر روپیہ لگائیں قانونی امور کو مدنظر رکھیں۔ اگر کسی جلد منافع دینے والی اسکیم میں روپیہ لگایا ہے تو منافع دیر میں ملے گا۔ تاہم اگر ایسی اسکیموں میں حصہ لینا چاہ رہے ہیں جو مستقل مالی فائدہ دے، تو ان سے متعلق معلومات حاصل کریں۔ خاندانی جائیداد کے سلسلے میں قریبی رشتہ داروں کے درمیان اختلافات جنم لے سکتے ہیں۔ ہر شخص اپنی برتری ظاہر کرے گا اور قبضہ کرنے کی کوشش کرے گا۔ اگر ایسا معاملہ در پیش ہو تو قانونی حل تلاش کرنے کی کوشش کریں۔

مریخ ۱۸ تاریخ تک چھٹے گھر میں رہنے کے بعد طالع کے مقابل داخل ہوگا۔ لہذا اپنے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے۔ وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہو گی ۔ اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیر و تفریح بھی زائد رہے گی۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تفریحی سرگرمیوں اور زندگی کے لطیف پہلو پر توجہ دینے کے لئے آپ کے پاس زائد وقت اور روپیہ دونوں چیزیں ہونگی۔ کوابی رجحانات تخلیقی اور آٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں بھی ہونگی ۔ چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میداں کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا وقت آ پہنچا ہے۔ وہ افراد جو بہت چمک دمک رکھنے والے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے ۔ مریخ ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۲، ۱۸، ۲۴، ۳۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔

## برج اسد۔ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ کے پہلے پندرہ دنوں میں اپنے ماحول کے مطابق تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار رہنا چاہئے۔ کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی جو آپ کو تکلیف میں مبتلا کریں گی۔

مریخ ۱۸ تاریخ تک پانچویں گھر میں رہنے کے بعد زائچے کے چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہوجائے گی۔آفیسران آپ کے کام سے مطمئن بھی ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں یا وہ جو کسی موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ جو اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۵'۱۰'۱۵'۲۰'۲۹ تاریخ موافق ثابت ہو گی ۔ لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھا سکیں گے۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۲'۸'۲۴'۳۱ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہو گی ۔ کاروباری معاہدات اور روپے کے حصول کے لئے جن لوگوں سے ملاقات ہوگی ان سے فائدہ ہو گا۔ دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کے ساتھ کاروباری تعلقات قائم کرنا ضروری ہوگا۔ کچھ ایسے لوگوں کے ساتھ ملاقات ہو گی جو آپ کے مقاصد کی تکمیل کے لئے مالی تعاون کریں گے۔نئے کاروبار یا شراکتی بنیادوں پر قائم معاہدات سے مستقبل میں فائدہ ہوگا۔

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی۔یہ دن شراکتی امور اور خاندانی جائیداد سے متعلق جھگڑا لائے گا۔ کسی شخص کے اچانک حادثہ کی وجہ سے پریشانی ملے گی لیکن اس سے متعلقہ میراث اور ترکہ کے حصول میں قریبی افراد کئی طرح سے رکاوٹیں حائل کریں گے۔ان دنوں اہم کاغذات اور روپے کی چوری یا گم ہونے کی صورت میں پریشانی بھی آسکتی ہے۔دوستوں کے ساتھ کسی بھی کام میں بغیر سوچے سمجھے شمولیت اختیار نہ کریں نہ ہی اپنی رقم سے کسی نئے کاروبار میں حصہ لینے کی کوشش کریں۔

زہرہ ۷ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا ۔اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔اس گھر تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ جائیداد بنانے کی طرف زیادہ توجہ دیں گے۔اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو زہرہ کے نویں گھر میں داخلے کے بعد جو فیصلہ کرنا ہو کریں۔ وہ افراد جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہرحال ۸'۱۳'۱۹'۲۳'۲۸ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی کسی وجہ سے شریک زندگی سے کچھ عرصے سے ناراضگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا امکان ہے۔کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔اس قسم کی بات اس دن ہوسکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔آپ کے خیالات اور سوچ میں تبدیلی کیریئر پر اثرانداز ہو گی۔ حصول مال کے لئے دوسرے ذرائع اپنانے کی کوشش کریں۔ ایسے لوگوں سے رابطہ کریں جو روپیہ کمانے کے نئے راستے بتائیں۔ تاہم شریک زندگی سے متعلقہ جائیداد یا روپیہ کو تحفظ دینا ضروری ہوگا۔ دوسروں کے مشورہ پر عمل کرنے سے قبل پوری معلومات حاصل کریں۔ملازمت کے حصول یا تبادلہ رکوانے کے لئے زیادہ محنت کرنی پڑے گی۔ والدین کی جائیداد یا زمینداری کے کاموں میں قانونی معاملے حل کرنے میں دشواری پیش آئے گی۔

عطارد ۷ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا۔اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا۔ یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔اس ماہ خط وکتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ شریک زندگی سے متعلقہ معاملات اور اپنے کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات' تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ وسط ماہ کے بعد لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل کرنا مشکل ہوگی۔ یہ وقت بہتر ملازمت حاصل کرنے کے سلسلے میں خط وکتابت یا دیگر الیکٹرونکس ذرائع استعمال ہوں گے۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۸'۱۴'۱۹'۲۳'۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج سنبلہ۔ستارہ عطارد

حروف:۔ پ۔ غ



پیدائش:۔ اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اس ماہ زندگی میں ذاتی مصروفیات بڑھ جائیں گی۔اس ماہ کیریئر بنانے اور ملازمت پیشہ افراد کو تبدیلی ملے گی ان کا ٹرانسفر ہوگا یا پھر ترقی ہوکر کسی دوسرے شعبے میں جائیں گے۔والدین کی طرف سے کافی امداد مل سکتی ہے۔

عطارد ۷ تاریخ تک طالع کے مقابل گھر میں رہے گا اور اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ ۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ اس دوران وہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا۔ لوگوں کے ساتھ رابطہ کریں اور محفلوں میں شرکت کر کے تعلقات میں اضافہ کریں۔ یہ وقت ذہن کو تروتازگی عطا کرے گا۔ کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے یہ ماہ مفید رہے گا تعلقات قائم کریں، اہم معاہدات پر دستخط کریں اور نئے خیالات پر عمل کرنے کے لئے موافق ثابت ہو گا۔ آٹھویں گھر میں داخلے کے بعد میراث اور ترکہ کے علاوہ قانونی معاملات میں مشکلات پیدا ہونگی۔ غلط فہمی کسی بھی معاملے میں التواء پیدا کرے گی۔ ان تمام معاملات کے لئے ۸، ۱۴، ۱۹، ۲۳، ۲۷ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے، نشرواشاعت، سیر وتفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی۔ تاہم ۳، ۱۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ ایسے تمام معاملات جن میں لوگوں کی مہربانیاں شامل ہونگی وہ روزگار اور ترقی کے امور میں فائدہ مند ثابت ہونگی۔ کاروباری افراد اور جاننے والوں کے درمیان غلط قسم کا پروگنڈا کرنے کی بھی کوشش ناکام ہوگی۔ اگر فہم وفراست سے کام لیا اور اپنی صلاحیتوں کو استعمال کیا تو راستے آسان ہوجائیں گے۔

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی شریک زندگی اور گھر والوں کے ساتھ اختلافی معاملے جنم لیں گے ہوسکتا ہے کہ جائیداد یا روپے سے متعلق معاملات ہوں۔ نئی رشتہ داری زیادہ دیرینہ رہ سکے گی۔ شادی، نسبت کے کاموں میں رکاوٹ حائل ہوگی۔ بلکہ صحیح رابطے نہ ہونے کے باعث اخراجات زائد اور نقصان بھی ہوگا۔ اگر زمین، مکان کی خریداری کر رہے ہیں تو تحریری معاہدات اور قانونی تقاضے پورے کرنے ضروری ہونگے ورنہ سودا ہونے کے بعد پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

ستارہ زہرہ ۷ تاریخ تک طالع کے مقابل رہے گا۔ اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے کچھ مشکلات لائے گا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۸، ۱۳، ۱۹، ۲۳، ۲۸ تاریخ کا انتخاب کریں۔ زہرہ جب آٹھویں گھر میں داخل ہو گا تو ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے مصروفیت پیدا کریں گے۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر یہی ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں معاہدہ کریں۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ ایسے کام جو جائیداد یا زمین سے متعلق ہوں گے ان میں غیر متوقع تبدیلی دیکھیں گے۔ کسی دوست کے ساتھ مل کر شراکتی کاموں میں حصہ لے رہے ہیں تو جلد بہتری کی امید نہ رکھیں۔ اپنی خواہشات کو حد سے آگے بڑھانے کی کوشش نہ کریں۔ بلکہ اپنے کام اور روزگار میں ہی رہتے ہوئے اسے مضبوط کریں۔ اس دن کے نزدیک اگر زمین یا مکان کی خریداری کر رہے ہیں تو کاغذات اور زمین سے متعلق صحیح معلومات کا حاصل کرنا ضروری ہوگا۔ ورنہ بعد میں پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ کچھ افراد آپ کی سوچ اور خیالات میں تبدیلی پیدا کریں گے اور تعلقات بھی ایسے لوگوں کے ساتھ بنیں گے جو غلط راستے پر ڈال دیں گے۔

مریخ ۱۸ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہنے کے بعد پانچویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس ماہ باقوت اثرات مرتب کرے گا۔ اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں کی موافقت میں ہوگی۔ مریخ ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو انعامی اسکیموں، کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں۔ تاہم ۲، ۱۸، ۲۴، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اس کے علاوہ غلطیاں بھی کر سکتے ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی نشاندہی کر رہا ہے۔ غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی و نسبت کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت گوں نا گوں واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت، مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات بہت اہمیت کی حامل ثابت ہوسکتی ہے۔ اس سلسلے میں ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ اہم ثابت ہو گی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں لاسکتی ہیں۔ اس ماہ کے وسط میں پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ تر توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا۔

## برج میزان۔ ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ٹ۔ر۔ط



پیدائش:۔ ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

میزانی افراد اس ماہ جس جگہ کام کرتے ہیں وہاں اہمیت اختیار کر جائیں گے۔ کاروباری لین دین اور روپے کے معاملات میں دشواری محسوس کریں گے۔ تعلیمی و دیگر نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ سے واسطہ پڑے گا۔ ہر کام میں ذہنی دباؤ ملے گا۔

زہرہ ۷ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اس کے بعد ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ لیکن مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں انہیں بہت محنت کرنی پڑے گی۔ وہ افراد جنہیں کام اور روزگار کے معاملات میں مشکل حالات کا سامنا ہو رہا ہے یا وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آجائے گی لیکن ان کو کوئی پزیرائی نہیں ملے گی۔ زہرہ بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کے ماحول میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ اس وقت گہرے جذباتی

تضادات بھی ابھر کر سامنے آسکتے ہیں۔ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف رہے گی۔ ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانے کی کوشش ہے تو یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں سرگرمی آئے گی اور جوش پیدا ہوجائے گا۔ سیر وتفریح پر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ اس ماہ کی ۸، ۱۳، ۱۹، ۲۳، ۲۸ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ اس سعد وقت میں ایسے لوگ مشورہ دیں گے تاکہ آپ سرمائے کو شراکتی بنیادوں پر لگاسکیں۔ اس سے متعلق معلومات اکھٹی کریں یا کسی پروفیشنل شخص سے مشورہ کریں۔ قانونی امور میں حائل مشکلات اب دور ہوتی ہوئی محسوس ہونگی۔ ان دنوں پوری توجہ کے ساتھ ان مسائل کو حل کرنے کی کوشش کریں۔

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی۔ لہذا مالی اور کاروباری پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ لوگ غیر ضروری اخراجات کروائیں گے۔ بلکہ صحیح رابطے نہ ہونے کی وجہ سے مالی نقصان کا بھی باعث بنے گا۔ ملازمین پروڈکشن نہ دینے اور مشینری کی خرابی کا بھی باعث بن سکتے ہیں۔ اخراجات ذہنی ٹنشن اور ڈپریشن کا باعث بنے گا۔ صحت کی طرف پوری توجہ دیں۔ پیٹ اور جگر کے امراض کئی طرح کی مشکلات پیدا کرسکتے ہیں

عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اور اس کے بعد طالع کے مقابل آجائے گا۔ ۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ اگر کسی کاروبار یا روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہوجائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہوجائے گی اس ماہ آپ روزگار اور مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں۔ آپ کی زیادہ تر توجہ روزگار اور کام کے معاملات پر رہے گی۔ اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر باآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔

وسط ماہ کے بعد رشتہ داروں اور شریک زندگی کے ساتھ معاملات میں احتیاط رکھیں کچھ غلط فہمیاں نقصان دیں گی۔ بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں اور پھر ایک مضبوط اور مستحکم بنیاد قائم کریں۔ کام اور روزگار کے معاملات کچھ پریشانی اور مشکلات کا سبب بنیں گے۔ حالات بہتر ہونے میں وقت لگے گا۔ ملازمت کی درخواستیں ارسال کرنے، انٹرویو دینے، معلومات حاصل کرنے اور کسی بھی نوعیت کے ذاتی کام کا آغاز کے لئے ۸، ۱۴، ۱۹، ۲۳، ۲۷ تاریخ کا وقت موافق ثابت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ شراکتی امور اور خاندانی جائیداد سے متعلق جھگڑا ہو سکتا ہے۔ کسی شخص کے اچانک حادثہ کی وجہ سے پریشانی ملے گی اس ماہ سفر ہونگے لیکن وہ خوشی کا باعث نہ ہونگے۔ قانونی معاملات پریشانی کا سبب بنیں گے۔ ان دنوں اہم کاغذات اور روپے کی چوری یا گم ہونے کی صورت میں پریشانی بھی آسکتی ہے۔ دوستوں کے ساتھ کسی بھی کام میں بغیر سوچے سمجھے شمولیت اختیار نہ کریں نہ ہی اپنی رقم سے کسی نئے کاروبار میں حصہ لینے کی کوشش کریں۔

مریخ ۱۸ تاریخ تک تیسرے گھر میں رہنے کے بعد زائچے کے چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مدد آور ثابت ہوگا۔ گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔ اگر آپ کے بچے ہیں تو چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار کریں گے۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنادے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت کرنی ہے یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ مریخ ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

## برج عقرب۔ ستارہ مریخ، پلوٹو

حروف:- ذ۔ ز۔ ض۔ ظ۔ ن



پیدائش:- اکتوبر ۲۴ تا نومبر ۲۲

اس ماہ خواہشات کو قابو میں رکھنا ہوگا۔ مالی اسکیم میں حصہ نہ لیں۔ تخلیقی امور نئے راستوں کا انتخاب کرے گا۔ کاروباری معاملات ودیگر سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں۔ کوئی بھی تبدیلی خوش کن ثابت ہوگی۔

مریخ ۱۸ تاریخ تک دوسرے گھر میں رہنے کے بعد زائچے کے تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ اس کی موجودگی خاندانی رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں ضروری تبدیلی سے واسطہ پڑے گا۔ اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا اور تعلقات میں اضافہ ہوگا۔ محبت کے معاملات میں بہتری آئے گی۔ رشتہ ہوجائے گا۔ سوشل سرگرمیوں میں قریبی افراد سے مدد ملے گی۔ آپ ہر کام باقوت اور باصلاحیت طریقے سے کریں گے۔ پرانی غلطیوں کا ازالہ کریں گے۔ خرید وفرخت اور مکینکل اور مشینری کی خریداری یا کسی انعامی اسکیم میں حصہ لینا بہتر ثابت ہو گا۔ کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشوونما ہوگی باقوت قدم اٹھانے میں بھی آسانی رہے گی۔ بلکہ خود اعتمادی بھی پیدا ہوگی۔ مریخ ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۲، ۱۸، ۲۴، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ یہ وقت قانونی معاملات کو سلجھانے اور معاہدات کو قانونی شکل دینے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔ دور دراز کے سفر خوشی دے گا۔ کاروباری امور کے لئے خط و کتابت میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ بیرون ملک کسی اہم معاملے کو حل کرنے میں آسانی ہوگی۔ تعلیمی سرگرمیوں کے سلسلے میں آگے بڑھنا بہتر رہے

گا۔ مطالعہ اور روحانی علوم کی طرف توجہ دینے سے عقل وشعور میں وسعت پیدا ہوگی۔

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی۔ دور دراز علاقے میں رہنے والے رشتہ داروں کے ساتھ زمین اور جائیداد کے معاملات جھگڑے کا باعث بن سکتے ہیں۔ سفر میں احتیاط رکھیں۔ قانونی معاملات کی طرف دھیان دیں۔ انعامی اسکیم' لاٹری' معموں یا کھیلوں میں روپیہ لگانے اور ان کے ذریعے منافع حاصل کرنے کی طرف رجحان رہے گا۔ یہ دن کسی بھی حساس معاملے کو آگے بڑھانے' تحریری کام یا معاہدات کے لئے بہتری نہ لائے گا۔ شریک زندگی کے مال و اسباب کو کسی بھی مقصد میں لگانے سے گریز کریں۔ اہم چیزیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔

زہرہ ۷ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ محبت کے معاملات' سوشل زندگی اور سیر وتفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ چنانچہ ان افراد کے لئے محبت کے معاملات دیرپا ثابت ہونگے۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت پرخوش ثابت ہو گا۔ زہرہ ۸'۱۳'۱۹'۲۳'۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی آئے گی۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ ایسے افراد جو تھیٹر' ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں۔ تاہم زہرہ ۳'۱۱'۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی شریک زندگی اور گھر والوں کے ساتھ جھگڑا ہوسکتا ہے چاہے وہ جائیداد یا روپے سے متعلق معاملات ہو۔ نئی رشتہ داری زیادہ دیر ٹھر نہ سکے گی۔ شادی' نسبت کے کاموں میں رکاوٹ حائل ہوگی۔ صحیح رابطے نہ ہونے کے باعث اخراجات زائد اور نقصان بھی ہو گا۔ اگر زمین' مکان کی خریداری کر رہے ہیں تو تحریری معاہدات اور قانونی تقاضے پورے کرنے ضروری ہونگے ورنہ سودا ہونے کے بعد پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہیگا۔ اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ ۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ اس گھر میں موجودگی قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے' میل جول بڑھانے اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لینے کی کوشش کریں۔ اس ماہ سفر بھی خوشگوار ثابت ہونگے۔ تحریری کام' اخبارات ورسائل کے ذریعے ادبی حلقوں میں اپنے آپ کو روشناس کروانے میں مدد ملے گی۔ اس وقت آپ کی سوچ اور تعلقاتی ذرائع الگ طرح سے کام کریں گے۔ زیادہ تر قسمت کے نمبر، بانڈز کے نمبر اور بیرونی کرنسی کے حصول میں دلچسپی لیں گے اور اس میں انوسٹمنٹ کر کے اپنے مال واسباب کو تیزی سے بڑھانے کی کوشش فائدہ دیں گی۔ عطارد کی موجودگی میں جو خط وکتابت ہوگی اس کا جواب ضرور ملے گا۔ ملازمین کے ساتھ بہتر رابطے کام کی رفتار کو تیز کردیں گی۔ تاہم جسمانی صحت کی طرف سے پوری طرح آگاہ ہونا ضروری ہے۔ اپنی ذہنی و جسمانی قوت کو بڑھانے کی ضرورت ہو گی۔ عطارد ۸'۱۴'۱۹'۲۳'۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔




پیدائش:۔ نومبر ۲۳ تا دسمبر ۲۲

اس ماہ قوسی افراد دوستوں کے ساتھ معاملات میں غیر معمولی تبدیلی دیکھیں گے۔ اس ماہ تعلقات میں دھوکہ ہوگا۔ بارسوخ افراد کو متاثر کرنا آپ کے لئے مشکل ہوگا اور اگر اہم کاموں کو لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق نہ ہوگا۔

زہرہ ۷ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا اس کے بعد پانچویں گھر میں داخل ہو گا۔ اس گھر پر باقوت کواکب کا دباؤ ہے۔ گھریلو اور خاندانی افراد پر خوش قسمت اور موافق اثر مرتب ہورہے تھے جس سے والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو وسط ماہ کے بعد حالات بہتر ہوجائیں گے۔ کواکبی رجحانات اس بات کی نشاندہی کر رہے ہیں کہ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ بچوں کے مستقبل کے لیے بانڈز یا سرٹیفکیٹ کا حصول بہتر رہے گا۔ اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پا جائیں گے اور وہ افراد جو بچوں کی وجہ سے گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے آسانی رہے گی۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۸'۱۳'۱۹'۲۳'۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہو گی۔ کاروباری شراکت داری کے امور اور روپے کے حسابات میں احتیاط رکھیں۔ جائیداد سے متعلق قانونی چارہ جوئی بہتر رہے گی۔۔ اس وقت صحت کی خرابی کی وجہ سے پریشانی آسکتی ہے، جس پر قابو پاسکیں گے۔ روحانی علوم اور مطالعہ کی طرف توجہ دیں اپنے خیالات اور سوچ کو مثبت انداز سے اپنائیں۔

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی گھریلو امور اور لوگوں کے درمیان متنازعہ معاملات بڑے مسائل کی طرف اشارہ کررہے ہیں۔ ہر شخص اپنی بات کرے گا۔ یہ وقت غلط فہمی لائے گا۔ قریبی رشتہ داری کے معاملات میں جائیداد کے حصول سے متعلق امور میں تلخ کلامی آسکتی ہے۔ جو لوگ زمینداری کا کام کرتے ہیں انہیں قانونی مسائل سے واسطہ پڑے گا۔ کئی طرح سے تحریری کاموں کی طرف توجہ دینی پڑے گی۔

عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا اس کے بعد پانچویں گھر میں آجائے گا۔ ۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ اس کی موجودگی گھر اور گھر کے مسائل حل کرنے' والدین کے ساتھ مل کر گھر کی حالت بہتر بنانے کی کوشش کریں' اس کے علاوہ اگر گھر تبدیل کر رہے ہیں یا کسی جگہ کی

خریداری کررہے ہیں تو ان سے متعلقہ معلومات حاصل کریں۔اس ماہ ذہنی بے چینی ہوگی، ہرطرح سے زندگی میں تبدیلی لانا چاہیں گے۔زمین اور جائیداد کرخرید وفروخت کر کے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے۔اس ماہ بحث مباحثہ اورلوگوں کو الفاظ کے جادو سے اوراپناپن دیکھا کرخریداروں کے دل مول سکتے ہیں۔اس ماہ خط یاخبر ملے گی توسفرکرنے پڑیں گے بلکہ تعلیمی سرگرمیوں کے سلسلے میں کسی شعبے میں داخلہ لینا بھی ضروری ہوگا۔ محبت کے معاملات ہوں یاقسمت بدلنے کے، کسی کھیل یا انعامی اسکیم میں حصہ لے کر روپیہ کمانے کی کوشش کریں۔ عطارد ۳،۸،۱۹،۲۴،۲۹ تاریخ کو سعد نظرات بنائے گا۔ان دنوں تحریری امور، پبلشنگ اور نئی معلومات حاصل کرنے میں لوگوں کی مدد حاصل رہے گی۔

۲۹ تاریخ کوشمس زحل کی تربیع ہوگی مالی اور کاروباری پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ لوگ غیر ضروری اخراجات کروائیں گے۔ بلکہ رابطے نہ ہونے کے باعث مالی نقصان ہوگا۔ ملازمین پروڈکشن نہ دیں گے اورمشینری کی خرابی نقصان کا باعث بن سکتی ہے۔اخراجات ذہنی ٹنشن اور ڈپریشن کا باعث بنے گا۔صحت کی طرف پوری توجہ دیں۔ پیٹ اور جگر کے امراض مشکلات لاسکتے ہیں۔

مریخ ۱۸ تاریخ تک طالع میں رہنے کے بعد خانہ مال میں داخل ہوگا۔یعنی کاروباری لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ حالات اس ماہ آپ کوبہترین سرمایہ کاری کرنے کا موقع دیں گے۔میکینکل اورٹیکنیکل کام اس ماہ باآسانی ہوجایا کریں گے۔اس ماہ دوست کس ساتھ بھرپور وقت گزاریں گے۔اس ماہ لین دین اورحسابات میں جلد بازی سے غلطیاں ہونگی۔ غیرضروری اخراجات سے جلدغصہ آجایا کرے گا۔ تاہم تحمل مزاجی سے کام لیں۔یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔اگرکسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں توجسمانی طور پر چوٹ لگ سکتی ہے۔ مریخ ۵،۱۰،۱۵،۲۰،۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اورٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا۔ تاہم ۲،۱۸،۲۴،۳۱ تاریخ کومحتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یاحادثہ ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔

## برج جدی۔ستارہ زحل




جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو ذاتی کام شروع کرنا چاہتے ہیں یا وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کونفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ ماہ دشواریاں لائے گا۔

مریخ ۱۸ تاریخ تک بارہویں گھر میں رہنے کے بعد طالع میں داخل ہوگا۔اس کی موجودگی ذہنی اورجسمانی طور پرقوت فراہم کرے گی۔اس ماہ جن کاموں کی طرف توجہ دیں گے۔ترقی کرنے اور کاروبار کو وسیع کرنے کے علاوہ جہاں آپ ملازمت کررہے ہیں وہاں بھی آپ کی بہترین صلاحیتوں کے عوض ترقی کے امکانات روشن ہونگے۔تعمیری کاموں میں حصہ لینا یاٹیکنیکل شعبے میں مہارت حاصل کرنا بہتری لائے گا۔اس ماہ ایسی سرگرمیوں میں حصہ لیں جس سے ذہنی قابلیت کو بڑھانے میں مدد ملے۔مریخ ۵،۱۰،۱۵،۲۰،۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۲،۱۸،۲۴،۳۱ تاریخ کومحتاط رہیں جب یہ غیرموافق نظرات کے تحت ہوگا۔حادثہ یاجھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ معاہدات، سرمایہ کاری کے سلسلے میں رابطے بہتر رہیں گے۔ پیشہ وارانہ معاملات اور ملازمت میں ترقی اور لوگوں سے رجوع کرنے کے لئے بہتر وقت ہوگا۔یہ وقت سسرالی رشتہ داروں اورگھر کے افراد کے درمیان اہم تعلق کی بنیاد رشتوں کو جوڑ دے گا۔سفرخوشی دے گا۔

۱۱ تاریخ کوعطارد زحل کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر کیریئر کے معاملات، جاہ طلبی، سرمایہ کاری کے اموراورمعاہدات میں غیرمعمولی التواء کا باعث بنے گا۔اگرچہ پہلے سے کئے گئے کام پرعمل ہورہا ہوگا۔ تاہم کوئی غلط فہمی کام کوروک دے گی۔ خاندانی افراد بھی جائیداد اور زمینوں کے حصول کے لئے دشمنی کریں گے۔ والدین اپنی پوزیشن کو برقرار رکھنے کی کوشش کریں گے۔لوگوں کے درمیان اپنا اعتماد قائم رکھنا بے حدضروری ہوگا۔ انشورنس اورٹیکس کے امور بھی توجہ طلب ہونگے۔

عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا اس کے بعد چوتھے گھر میں آجائے گا۔ ۲۴ تاریخ کورجعت کرجائے گا۔رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان کئی معاملات حل طلب ہونگے۔ضرورت سے زائد کاموں کوفوری طور پر مکمل کرنے کا رجحان رہے گا۔ والدین سے متعلقہ گھر یا جائیداد، حسابات یاتحریری کاموں کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی۔اگرگھر تبدیل کررہے ہیں یا گھر کوازسرنو ترتیب دینا چاہتے ہیں تو اس وقت کھلے ذہن کے ذریعے اور آرٹسٹک خیالات کو بروئے کار لاتے ہوئے بہتر پلاننگ کرسکیں گے۔ روزمرہ کے سفربہتر رہیں گے۔ اس ماہ کے تیسرے ہفتے میں ذہنی رجحان اورخیالات تیزی سے تبدیل ہوجائیں گے۔آپ کے اندر جوش وجذبہ حصول مال کے لیے بڑھ جائے گا۔نئی پلاننگ اورحکمت عملی کریں۔محبت کے معاملات، اولاد سے متعلقہ تعلیمی سرگرمیوں اور کھیلوں سے متعلق امور میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔لہٰذا منتشر خیالات سے ذہنی دباؤ، چڑچڑاپن اورکئی طرح کے معاملات اور دردسری کو دور کرسکیں گے۔ عطارد ۸،۱۴،۱۹،۲۳،۲۷ تاریخ کوسعدنظرات کے تحت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کوشمس زحل کی تربیع ہوگی۔ دوستوں کے ساتھ کسی بھی سرمایہ کاری یا شراکتی کاموں میں حصہ نہ لیں۔ آپ کے اندرخواہشات کے انبارایسا کرنے پرمجبور کریں گے۔صبروتحمل سے کام لینا ہوگا۔بڑی عمر کے افراد آپ کوصحیح گائیڈ نہیں کریں گے۔ ایسے وقت کومعلومات حاصل کرنے اورمشورہ طلب کرنے کی کوشش کریں۔

زہرہ ۷ تاریخ تک تیسرے گھرمیں رہے گا۔اس کے بعد چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران

سیر وتفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔ شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہو چکا ہے۔ یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے۔ یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی۔ اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ وسط ماہ کے بعد آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن وسکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد دے گا۔ اختلافات اور ایسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی۔ زہرہ ۸، ۱۳، ۱۹، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہٰذا ان دنوں سیر وتفریح کریں، کسی شادی میں شریک ہو یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا۔

## برج دلو۔ ستارہ زحل، یورنس




اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت اپنی کوششوں کا آغاز نہ کریں اور اپنے روپے کو تحفظ دیں، غیر ضروری اخراجات کو قابو میں کریں اور اپنے لئے مواقع تلاش کریں۔

عطارد ۷ تاریخ تک خانہ مال میں رہے گا اس کے بعد تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ ۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ تحریری کام کے علاوہ نشر واشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے۔ مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھ سکیں گے۔ اس ماہ آپ اپنے اندر خود تبدیلی محسوس کریں گے۔ کام، کاروبار اور گھر کو بہتر کرنے کا فیصلہ بہتر رہے گا۔ سفر زائد ہونگے۔ تاہم جو بھی سفر ہونگے وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہونگے۔ رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں زائد حصہ لیں۔ بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کر سکیں گے۔ لکھنے لکھانے، تحریری کاموں میں باقوت سوچ کے ذریعے بہتر طریقے کار وضع کر سکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوششیں کامیابی دے گی۔ عطارد ۸، ۱۴، ۱۹، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ کاروباری مراسم بہتر ہو جائیں گے۔ بینک سے قرضہ لیں یا انعامی اسکیموں میں شامل ہونا چاہیں تو امید کی نئی کرن اجاگر ہوگی۔ کوئی شخص آپ کی زندگی میں اہم تبدیلی پیدا کرے گا جس کے تعاون سے نمایاں کامیابی حاصل کریں گے۔ معاہدات جو نئی تبدیلی لاسکیں اور معلومات جو تخلیقی عنصر کو بڑھا سکے، ایسے راستے اختیار کرنا بہتر رہے گا۔ روحانی علوم کا مطالعہ کریں اور ذہنی سکون حاصل کریں۔

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی۔ یہ دن شراکتی امور اور خاندانی جائیداد سے متعلق جھگڑا لائے گا۔ کسی شخص کے اچانک حادثہ کی وجہ سے پریشانی ملے گی لیکن اس سے متعلقہ میراث اور ترکہ کے حصول میں قریبی افراد کئی طرح سے رکاوٹیں حائل کریں گے۔ ان دنوں اہم کاغذات اور روپے کی چوری یا گم ہونے کی صورت میں پریشانی بھی آسکتی ہے۔ دوستوں کے ساتھ کسی بھی کام میں بغیر سوچے سمجھے شمولیت اختیار نہ کریں نہ ہی اپنی رقم سے کسی نئے کاروبار میں حصہ لینے کی کوشش کریں۔

زہرہ ۷ تاریخ تک خانہ مال میں رہے گا۔ اس کے بعد تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ اس دوران آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔ شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہم ہیں ان کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت مالی معاملات میں غیر معمولی ابتری لائے گا۔ خانہ مال جس کا تعلق آمدنی اور لین دین سے متعلق ہے۔ وسط ماہ کے بعد اپنے آپ کو زیادہ محفوظ اور مستحکم حالت میں پائیں گے۔ یہ وقت خریداری کے لئے بہت موافق ثابت ہوگا۔ مالی معاملات کے لئے ۸، ۱۳، ۱۹، ۲۳، ۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ وہ افراد جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں۔ یا وہ جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جاہ طلب اور مہم جو ہیں تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے اور تسلی بخش ترقی کریں گے۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ کیریئر کے معاملات میں بڑی تبدیلی آئے گی۔ آپ کا ٹرانسفر کر دیا جائے گا۔ یا کسی شخص کی وجہ سے آپ کا درجہ کم کر دیا جائے گا۔ لوگوں کے درمیان متنازعہ معاملات بڑے مسائل کی طرف اشارہ کر رہے ہیں۔ اچانک صحت کی خرابی آئے گی۔ والدین میں سے کوئی متاثر ہوگا۔ رشتہ داری کے معاملات میں جائیداد کے حصول سے متعلق امور میں تلخ کلامی آسکتی ہے۔

مریخ ۱۸ تاریخ تک گیارہویں گھر میں رہنے کے بعد زائچے کے بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ ماہ آپ کے اردگرد زبردست سرگرمی کا سبب بنے گا۔ جس کی وجہ سے بعض اوقات معمولی نوعیت کی گھریلو تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا۔ مریخ ۲، ۱۸، ۲۴، ۳۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے۔ کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے۔ تاہم ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نبٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی اور اگر اندر ہی اندر جو اختلاف اور غلط فہمیاں پریشان کر رہی ہیں انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوجھ بوجھ سے کام لینا ہوگا۔ کیونکہ کواکبی رجحانات بے حد دھماکہ خیز صورت کی نشاندہی کر رہے ہیں۔ تاہم ۱، ۹، ۲۲، ۳۰ غیر موافق تاریخوں میں وہ افراد جن کی اپنی سواری ہے اور خود ہی چلاتے ہیں انہیں بے حد محتاط رہنا چاہئے۔ ان دنوں تیز رفتاری کے نتیجے میں چالان ہوسکتا ہے۔ مشینری کے ٹوٹنے کا خطرہ بھی ہے۔

## برج حوت۔ستارہ مشتری پچون

حروف:- د۔چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

مالیاتی امور میں فائدہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔مالی امور کے کام میں سست روی آئیگی۔ اس ماہ اچانک بیرون ملک سے خوش خبری ملے گی یا بہت پرانا دوست ملے گا۔ جس کی مدد سے نئے کیریئر کا آغاز کریں گے۔

زہرہ ۷ تاریخ تک طالع میں موجود رہے گا۔ اس کے بعد خانہ مال میں داخل ہوگا۔ کاروبار اور ملازمت میں بہتری آئے گی۔ ان دنوں جو بھی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا وہ مدد کرے گا۔ اور اس کی وجہ سے اپنے خیالات میں تبدیلی محسوس کریں گے۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں میں ملوث ہیں۔ انہیں وقت کی قدر کرنی چاہیے، اپنی لاپرواہی سے مالی اور گھریلو پریشانی کی وجہ بنتے ہیں۔ ذرا سی عدم توجہ ہی کام میں بگاڑ پیدا کر سکتی ہے۔ اپنی صلاحیتوں اور کام کے ذریعے لوگوں میں اہمیت اختیار کر جانے کی کوشش کریں۔ اسی طرح ذرائع آمدن میں بہتری کے امکانات موجود ہیں جسمیں کامیاب رہیں گے۔ ذہنی سکون کے لئے سیر و تفریح کے پروگرام بنائیں اور اپنے ماحول کو خوبصورت اور آرام دہ بنانے کے لیے قیمتی اشیاء کی خریداری ذہنی سکون دے گی۔ زہرہ ۸، ۱۳، ۱۹، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ اس دن کے نزدیک آپ کا زیادہ تر وقت رشتہ داروں کے مطالبات کو پورا کرنے میں گزرے گا۔ تحریری کام، پبلشنگ، رسل و رسائل کے امور بھی فائدہ دیں گے۔ زائد اخراجات منافع کا باعث بنیں گے۔ کرنے پڑیں گے۔ نیا کام شروع کرنا چاہتے ہیں تو معاہدات کو تشکیل دیں ساتھ ہی معلومات اکٹھی کرنا بہتر رہیگا۔ ان دنوں قانونی مشورہ طلب کریں، باحثییت افراد کا تعاون حاصل کریں، رشتہ داروں اور بھائیوں کا تعاون بھی کئی آسانی لائے گا

۱۱ تاریخ کو عطارد زحل کی تربیع ہوگی۔ سفر کے معاملات میں محتاط رہیں قانونی اور لین دین کے معاملے میں احتیاط رکھیں۔ ہر کام تحریری کریں۔ قریبی لوگ کاموں میں رکاوٹیں ڈالیں گے۔ اہم معاملات کی طرف توجہ نہ دے سکیں گے۔ لوگوں سے ملنے اور گفت شنید کے ذریعے کام مکمل نہ کر سکیں گے۔ لوگوں کی خفیہ دشمنی کی وجہ سے کاروباری نقصانات ہونگے، زمین کی خرید و فروخت اور خاندانی جائیداد کے کاموں میں جھگڑا، خرابی تعلقات، روپے کا نقصان اور غلط اطلاع ملنے کی توقع ہے قانونی مسائل کے لئے مشورہ ضرور لیں۔

عطارد ۷ تاریخ تک طالع میں رہے گا اس کے بعد خانہ مال میں آجائے گا۔ ۲۴ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ چنانچہ عطارد کی موجودگی آپ کے لئے پرلطف اور سرگرم وقت لائے گی۔ اپنے آپ کو جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے غیر معمولی طور پر سرگرم اور چست محسوس کریں گے۔ چنانچہ تھوڑے وقت میں آپ بہت کچھ حاصل کر سکیں گے۔ وہ افراد جو حال ہی میں روزمرہ کے معمولات کی وجہ سے بندھ سے گئے تھے۔ وہ یقیناً" حالات میں بہتری دیکھیں گے گھر سے باہر نکلنے اور گھومنے پھرنے، نئے لوگوں سے تعلقات قائم کرنے اور نئی سرگرمیاں اختیار کرنے کے زائد مواقع میسر آئیں گے۔ وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں یا تعلیم کو بہتر بنانا چاہتے ہیں ان کے لئے طالع میں عطارد کی موجودگی بے حد موافق ثابت ہوگی۔ عطارد ۸، ۱۴، ۱۹، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا نشر و اشاعت، سفر، سیر و تفریح، تحریرات اور ذاتی مقاصد کی دلچسپیوں سے متعلقہ اہم معاملات کے لئے تاریخیں موافق ثابت ہونگی۔ ان دنوں مسائل کو حل کرنا آسان ہوگا۔ اگر ان دنوں کوئی انٹرویو دینا ہے یا کسی میٹنگ میں شرکت کرنی ہے تو موافق نتائج برآمد ہونگے۔ تاہم عطارد ۳، ۱۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں سفر، افواہیں اور غیر ضروری افراد آپ کا وقت ضائع کریں گے۔ ان دنوں ملاقاتیں یا پارٹیوں میں محتاط رویہ رکھیں۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔

قریبی رشتہ داروں کا آنا جانا ہوگا۔ اپنے مطلب کے لئے زیادہ مہربان واقع ہونگے۔ تحریری معاہدوں، کاروبار کو وسیع کرنے یا کسی شخص کے ساتھ مل کر شراکتی بنیادوں پر کام شروع کر رہے ہیں۔ تو اس وقت جو بھی معاہدہ ہوگا وہ خرابی کا باعث بنے گا۔ قریبی شخص گھر والوں کی سوچ و خیالات کو تبدیل کرے گا اور کام کو الگ کرنے کا مشورہ دے گا۔ لہذا دوسروں کے سکھائے ہوئے سبق کے ذریعے نقصان اٹھائیں گے

مریخ ۱۸ تاریخ تک وتد السماء پر رہنے کے بعد زائچے کے گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ اس ماہ دوسروں کے تعاون سے اور ایک دوسرے پر اثر انداز ہو کر بہت کچھ حاصل کر سکیں گے وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں تو ان کی وجہ سے یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا۔ اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کر کے اور اپنے سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے کر بہت کچھ حاصل کر سکیں گے وہ افراد جو سماجی اصلاحات و سیاست اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ کچھ مثبت اقدامات کرنے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ کوئی بھی جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہیں گھبرانہ چاہیے۔ بلکہ آگے بڑھانے کی کوشش کرنی چاہیے ان تمام معاملات کے لئے ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے۔ ۲، ۱۸، ۲۴، ۳۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموماً اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

# ماہ مارچ کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈر ۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں۔

## ۱ — شمس

یکم کو شمس ۱۰ درجہ برج حوت پر ہوگا۔۲۱ تاریخ کو برج حمل میں داخل ہوگا۔۳۱ تاریخ کو ۱۰ درجہ برج حمل پر پہنچ جائے گا۔

## ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ۲۰ درجہ برج حوت پر ہوگا۔۷ تاریخ کو برج حمل میں داخل ہوگا۔۲۴ تاریخ کو برج حمل میں داخل ہوگا۔۳۱ تاریخ کو ۱۳ درجہ برج حمل پر پہنچ جائے گا۔

## ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۲۲ درجہ برج حوت پر ہوگا۔۷ تاریخ کو برج حمل میں داخل ہوگا۔۳۱ تاریخ کو ۲۹ درجہ برج حمل پر پہنچ جائے گا۔

## ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۲۰ درجہ برج قوس پر ہوگا۔۱۸ تاریخ کو برج جدی میں داخل ہوگا۔۳۱ تاریخ کو ۷ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۲۳ درجہ برج عقرب پر ہوگا۔۹ تاریخ کو رجعت کر جائے گا بحالت رجعت پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۲۲ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا۔

## ۶ — زحل

یکم کو زحل ۷ درجہ برج جدی پر ہوگا۔پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۸ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۷ — یورنس

یکم کو یورنس ۲۵ درجہ برج حمل پر ہوگا۔پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۲۷ درجہ برج حمل پر پہنچ جائے گا۔

## ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۳ درجہ برج حوت پر ہوگا۔پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۱۴ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا۔

## ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۲۰ درجہ برج جدی پر ہوگا۔سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۲۱ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۱۳ درجہ پر برج اسد پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا۔ذنب ۱۲ درجہ برج دلو پر حرکت کریگا۔

۳ کو شرف زہرہ، ۵ کو قمر در عقرب، ۶ کو عطارد در حمل، ۷ کو زہرہ در حمل، ۹ کو رجعت مشتری، ۱۱ کو یوم حضرت ابوبکر صدیقؓ ۱۷ کو مریخ در جدی، ۱۹ کو نیا چاند ☾، ۲۰ کو شمس در حمل، یکم رجب ۱۴۳۹ھ شرف قمر، ۲۲ کو لیلۃ الرغائب، ۲۳ کو رجعت عطارد، یوم پاکستان، ۲۵ کو میلہ شالیمار باغ، لاہور، ۳۰ کو گڈ فرائی ڈے، ۳۱ کو زہرہ در دلو ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

## ماہ مارچ ۲۰۱۸ء

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | علمی ہدایت ورہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (جمعرات ۱ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| س | ۴:۱۲ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا- |
| ن | ۴:۵۶ | ☿□♂ | عطارد تربیع مریخ | تعلق بنانے اور اظہار خیال میں انتشار ورکاوٹ ہوگی-کوئی اہم معاملہ ہاتھ سے نکل جائے گا- |
| س | ۹:۳۹ | ☿✱♇ | عطارد تسدیس پلوٹو | غیر معمولی محنت نا قابل یقین کامیابی سے ہمکنار کرسکتی ہے' رسم ورواج میں تبدیلی آسکتی ہے- |
| س | ۱۶:۲۲ | ♀△♃ | زہرہ تثلیث مشتری | مالی لین دین' معاہدات اور قانونی معاملات کے علاوہ خاندانی مسائل کو حل کرنے اور تعلقات بنانے کا اہم وقت |
| س | ۲۳:۰۹ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں' رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی- |
| | | | | (جمعہ ۲ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۵:۵۰ | D☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی' کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی- |
| ن | ۹:۵۸ | D☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے- |
| ن | ۱۸:۰۴ | ☿△♃ | عطارد تثلیث مشتری | اہم معاہدات کی تشکیل' بینک سے قرضے کے حصول' انشورنس اور ٹیکس سے متعلقہ معاملے کے لئے موافق وقت- |
| س | ۲۱:۲۵ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں- |
| ن | ۲۲:۲۸ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں- |
| | | | | (ہفتہ ۳ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| س | ۱:۳۹ | D✱♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں- |
| ن | ۲:۴۷ | D☍☿ | قمر مقابلہ عطارد | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی- |
| ن | ۴:۴۹ | D☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی- |
| | | | | (اتوار ۴ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۲:۱۹ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے-کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں- |
| ن | ۱۹:۰۲ | ☉☌♆ | شمس قران نپ چون | قانونی معاملات کے لئے تجربہ کار افراد سے مشورہ بہتر رہے گا' لمبی مدت کے کاموں میں حصہ لیں- |
| م | ۲۳:۰۴ | ☿☌♀ | عطارد قران زہرہ | تعلقات بنانے کا اہم موقع' ایک دوسرے سے اظہار خیال ہی تمام نفرت دور کرسکتا ہے- |
| | | | | (پیر ۵ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۱:۳۴ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں-وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں- |
| س | ۵:۰۰ | D✱♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی- |
| ن | ۱۱:۱۸ | D☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے - |
| | | | | (منگل ۶ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| س | ۸:۳۰ | D✱♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی- |
| س | ۲۰:۲۳ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے-اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں- |
| | | | | (بدھ ۷ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| س | ۰۰:۲۷ | D△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑسکتی ہے- |
| س | ۹:۱۱ | D☌♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظر آئے گی- |
| م | ۱۳:۵۴ | D☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے' وہ آپ کو فائدہ دیں گے-کسی نیک کام میں حصہ لیں- |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (جمعرات ۸ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| س | ۵:۳۲ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا-خوشیاں اور سیر و تفریح کے لئے وقت نکالیں- |
| س | ۹:۱۴ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں-تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی- |
| | | | | (جمعہ ۹ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۶:۵۲ | ☽□♆ | قمر تربیع نپچون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا- |
| ن | ۱۶:۱۹ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے- |
| | | | | (ہفتہ ۱۰ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| س | ۵:۵۳ | ☽☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں' اہم فیصلے کریں' تبدیلی لانے کا موقع ملے گا- |
| س | ۷:۲۶ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا- |
| | | | | (اتوار ۱۱ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۰۰:۳۰ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں- |
| ن | ۶:۲۴ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں- |
| م | ۷:۰۴ | ☽☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا- |
| ن | ۱۱:۵۹ | ☿□♄ | عطارد تربیع زحل | اہم کاروباری سرگرمیاں کے لئے ناموافق' لین دین اور فیصلے مضبوط بنیاد قائم نہ رہ سکیں گے- |
| س | ۱۶:۲۰ | ♂△♅ | مریخ تثلیث یورنس | مالی اور کاروباری امور میں معاہدات نفع کا باعث بنیں گے' کسی شخص کی اچانک تبدیلی فائدہ دے گی- |
| س | ۱۶:۵۱ | ☉✶♇ | شمس تسدیس پلوٹو | خاندانی رسم و رواج میں اپنی عز و وقار کو مزید بڑھانے کی کوشش کریں- |
| س | ۱۹:۴۳ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپچون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں- |
| | | | | (پیر ۱۲ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| م | ۹:۱۴ | ☽☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں- |
| س | ۱۰:۴۳ | ☽✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے- |
| س | ۱۳:۵۹ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں- |
| ن | ۲۰:۳۵ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا' کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں- |
| | | | | (منگل ۱۳ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۱۷:۳۸ | ♀□♄ | زہرہ تربیع زحل | قریبی فرد کی صحت خراب ہونے کی وجہ سے پریشانی ملے گی-ہوسکتا ہے کوئی اہم تعلق علیحدگی کا باعث بنے- |
| س | ۲۰:۲۰ | ☽✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر- |
| | | | | (بدھ ۱۴ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| س | ۱:۰۵ | ☉△♃ | شمس تثلیث مشتری | کسی بڑے معاہدے پر کام ملنے کی توقع ہے-کسی بھی موقع کو ہاتھ سے جانے نہ دیں- |
| س | ۲:۳۵ | ☽✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر- |
| | | | | (جمعرات ۱۵ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۱:۵۲ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین' بینک' قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں' کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا- |
| س | ۸:۳۳ | ☽✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں- |
| س | ۱۲:۳۱ | ☽✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی- |
| | | | | (جمعہ ۱۶ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| س | ۷:۰۶ | ☽✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی- |
| م | ۱۸:۴۶ | ☽☌♆ | قمر قران نپچون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں- |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | **(ہفتہ ۱۷ مارچ ۲۰۱۷ء)** |
| س | ۷:۰۷ | D✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں، مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا، نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| س | ۱۱:۱۰ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں، جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| م | ۱۸:۱۱ | D☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر، خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | **(اتوار ۱۸ مارچ ۲۰۱۷ء)** |
| ن | ۰۰:۰۲ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار، دباؤ لاتا ہے، اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے، دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| ن | ۱۵:۱۸ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| | | | | **(پیر ۱۹ مارچ ۲۰۱۷ء)** |
| م | ۲:۵۷ | D☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے، امیدیں پوری ہوسکتی ہیں۔ |
| م | ۴:۴۶ | D☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کرکے بہتر فیصلہ کریں، تحریر وتقریر کے لئے موافق۔ |
| ن | ۱۴:۰۴ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | **(منگل ۲۰ مارچ ۲۰۱۷ء)** |
| م | ۰۰:۲۸ | D☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۸:۳۵ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی، تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| س | ۹:۰۲ | ♀☌☿ | زہرہ قران عطارد | ذہنی وتخلیقی قوت بڑھ جائے گی۔تعلقات مستحکم ہونگے۔دوست کے ساتھ رہنے کی خواہش، تعلق بڑھ جائے۔ |
| س | ۲۱:۰۴ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی، کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں۔ |
| | | | | **(بدھ ۲۱ مارچ ۲۰۱۷ء)** |
| س | ۷:۴۱ | D✶♆ | قمر تسدیس نپچون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر وتفریح کریں، یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۱۸:۵۷ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| ن | ۲۲:۲۰ | D□♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے، ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| | | | | **(جمعرات ۲۲ مارچ ۲۰۱۷ء)** |
| س | ۱۳:۲۱ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| | | | | **(جمعہ ۲۳ مارچ ۲۰۱۷ء)** |
| ن | ۱۱:۳۹ | D□♆ | قمر تربیع نپچون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید وفروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |
| س | ۱۵:۳۰ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۲۲:۰۶ | D✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۲۴ مارچ ۲۰۱۷ء)** |
| س | ۴:۱۳ | ♀□♇ | زہرہ تربیع پلوٹو | محبت کے معاملات میں جھگڑے اور فساد، علیحدگی کی بنیاد بنیں گے، حکمت عملی سے مسئلہ حل کریں۔ |
| س | ۸:۵۱ | D✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| ن | ۲۰:۳۴ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے فیصلہ نہ کریں، مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے، صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| ن | ۲۰:۳۵ | D☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر ومشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں، جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| ن | ۲۱:۰۷ | ☉□♄ | شمس تربیع مریخ | یہ وقت اہم مالی وکاروباری معاملات کیلئے سودمند ثابت نہ ہوگا۔بے جا غصہ بڑے بڑے جھگڑے کا باعث بنے گا |
| | | | | **(اتوار ۲۵ مارچ ۲۰۱۶ء)** |
| ن | ۴:۳۶ | D☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں، خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہوجائیگا۔ |
| س | ۱۴:۵۲ | D△♆ | قمر تثلیث نپچون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۱۷:۵۳ | D□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (پیر ۲۶ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۱:۴۰ | D☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادرا کی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| س | ۴:۳۱ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں' بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں' قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| ن | ۵:۵۷ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| ن | ۱۱:۵۷ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی' مراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ |
| | | | | (منگل ۲۷ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| س | ۳:۱۲ | D△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| س | ۱۹:۰۸ | D△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادرا کی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| | | | | (بدھ ۲۸ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۷:۰۴ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |
| س | ۱۳:۳۲ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت' سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| س | ۱۴:۵۳ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | (جمعرات ۱۹ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| م | ۵:۴۶ | ♀☌♅ | زہرہ قران یورنس | کسی کی باتوں پر بھروسہ نہ کریں' شک و وہم زیادہ ہوگا' کھلی سوچ رکھیں۔ |
| س | ۶:۲۳ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| س | ۱۰:۲۹ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| ن | ۱۹:۱۵ | ☉□♄ | شمس تربیع زحل | اہم معاہدات اور خاندانی تعلقات میں اختلاف بڑھ جائے گا، الگ ہونے یا رشتہ ٹوٹنے کا اندیشہ ہے۔ |
| ن | ۲۰:۴۸ | D☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| | | | | (جمعہ ۳۰ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| س | ۷:۳۴ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| س | ۹:۵۸ | D✶♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۳۱ مارچ ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۱۲:۱۱ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| ن | ۱۴:۲۱ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| ن | ۱۷:۳۶ | D☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی' کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ |
| ن | ۲۱:۱۵ | D☍☿ | قمر مقابلہ عطارد | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی۔ |

# مجاہدات وریاضات

## اذکار واشغال

سلوک کے طریقے بہت سے ہیں۔ کیونکہ طالبان حق کی طبعیتیں مختلف ہیں اور شیخ کہ دل کا طبیب ہے۔ مریض کے مرض کے موافق علاج کرتا ہے اس سبب سے فرمایا ہے کہ اللہ کے طریقے کے رستے خلائق کے انفاس کے برابر ہیں لیکن ان سب طریقوں سے تین طریقے بہت قرب کے ہیں۔

پہلا طریق اصنیار کا ہے اس میں بہت سے روزے رکھنے اور نمازیں پڑھنے اور تلاوت قرآن شریف میں مشغول ہونا۔ حج و جہاد کرنا شامل ہیں اس راہ کے چلنے والے ایک مدت میں منزل مقصود کو پہنچتے ہیں۔

دوسرا طریق اصحاب مجاہدات یا ریاضت کا ہے اس میں عادت ذلیمہ کو اخلاق حمید سے بدلتے ہیں ان کو ابرار کہتے ہیں اس راہ سے بھی اکثر لوگ مقصود کو پہنچتے ہیں۔

تیسرا طریق شطار یہ ہے۔ یہ لوگ ریاضت سے بھاگتے ہیں اور خلائق کی صحبت سے بچتے ہیں۔ ان کا کام سوائے ورد اور اشتیاق اور شوق ذکر فکر شکر کے اور کچھ نہیں ہوتا اس طریق سے بھی اکثر مقصود کو پہنچتے ہیں اور بہت سے تزکیہ نفس اور تصفیہ قلب اور تجلیہ روح میں مشغول رہتے ہیں اور کشف و کرامات کو پسند نہیں کرتے اور اپنے وقت کو موتو قبل ان تموتو کی استقامت میں صرف کرتے ہیں۔ یہ طریق دونوں طریقوں سے وصول الی اللہ میں زیادہ قریب رکھتا ہے اور وصول اس طریقہ شطاریہ میں دس چیزوں سے ہے۔ اول توبہ ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ ماسوا اللہ کے مطلوبات کو چھوڑ دے۔ جیسے مرنے کے وقت سب کچھ چھوٹ جاتا ہے، دوسرے زہد ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ دنیا و مافیہا سے کچھ غرض نہ رکھے اور سب کو چھوڑ دے۔ جیسے مرنے کے وقت سب کو چھوڑنا پڑتا ہے۔ تیسرے توکل اس سے مراد یہ ہے کہ اسباب ظاہری کو ترک کرے۔ جیسے موت کے وقت ترک ہو جاتے ہیں۔ چوتھے قناعت یعنی اپنی نفسانی اور شہوانی خواہشوں کو ایسا ترک کرے۔ جیسے موت کے وقت ترک ہو جاتی ہیں۔ پانچویں عزلت یعنی خلائق سے کنارہ کشی اور انقطاع کرنا۔ جیسے موت کے وقت ہوتا ہے۔ چھٹے توبہ، یعنی اللہ کے سوا سب طرف سے اپنی اغراض کو اٹھا کر منہ پھیرے جیسے موت کے وقت ہوتا ہے۔ ساتویں صبر، یعنی مجاہدہ کرے اور نفسانی لذائذ کو ترک کردے جیسے موت کے وقت بلا مجاہدہ چھوڑی جاتی ہیں۔ آٹھویں رضا۔ یعنی اپنے نفس کی رضا کو چھوڑ کر اللہ کی رضا پر راضی کرلے اور اس کے حکم ازلی پر سر جھکائے جیسا موت کے وقت ہوتا ہے نانویں ذکر ہے۔ یعنی اللہ کے ذکر کے سوا سب کو چھوڑ دے جیسے موت کے وقت چھوڑتا ہے دسویں مراقبہ ہے یعنی اپنے سب حول اور قوت کو ترک کردے۔ جیسا کہ موت کے وقت ترک کردیتا ہے۔

پس طالب کو چاہئے کہ پہلے حسب ارشاد مرشدان بری خصلتوں سے جو لوازمہ حیوانی وعنصری ہیں اپنے آپ کو بچائے اور اوصاف حمیدہ پیدا کرے اور اپنے دل کو غیر اللہ کی کدورتوں سے پاک صاف رکھے تاکہ لیاقت وصول اللہ کی حاصل ہو۔

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات' اسماء' موکلات' دعوات | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح' علم تکسیر' علم الاعداد | قیمت ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی' اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال' اسماء' عزیمتیں' طلسم | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر' شرفات کواکب' اسمائے الٰہی' جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کے حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات' نظریات نام کے اعداد سے قسمت' غیبی نمبر | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات' برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ۳۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ۱۸۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات' مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ' کردار' شادی' روپیہ' تعلیم' پیشہ | قیمت ۳۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولی کی تاریخ | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش' تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ۲۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ۱۸۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں' ہر شخص کے حالات' گرہن' سفر' سعد و نحس اوقات' کلینڈر | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری' قمر سے متعلقہ کام' نظرات' ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے و بڑے شہر و گاؤں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاؤں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں' گرھن' رجعت و استقامت' اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات' نظرات' ستاروں کی رفتاریں' گرہن' منازل قمر' کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ۱۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ۵۰۰ روپے |

رسالہ روحانی دنیا کا نمونہ مفت منگوائیں اس کا سالانہ چندہ =/۹۶۰ روپے بذریعہ رجسٹری ہے۔ رقم بذریعہ منی آڈر کریں یا رسالہ وی پی سے منگوائیں۔

حارث عثمانی پبلشر نے باہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا' پی آئی بی کالونی' کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

# برنی اٹلس آف پاکستان





- پاکستان کے تقریباً ۹ ہزار شہر و گاؤں کے نام
- شہر کا طول بلد اور عرض بلد
- ہر مقام کا معیاری وقت (GMT سے فرق)
- منطقہ وقت
- گورنمنٹ نے کن سالوں میں اپنی گھڑیوں کو GMT سے تبدیل کیا
- کسی بھی دو شہروں کے درمیان وقت کا فرق آسانی سے معلوم کریں

دیگر ممالک کے شہروں کے نام طول بلد اور عرض بلد اور GMT سے ہر مقام کے وقت کا فرق

تحریر و ترتیب: حارث عثمانی

اوراق پبلشرز اینڈ پرنٹرز، کراچی

# پتھروں کا سحر

آپ کی شخصیت پر کس طرح اثر انداز ہوتا ہے





درجہ اول، درجہ دوم اور درجہ سوم کی وسیع ورائٹی





پتھر کی تشخیص کے لیے فارم منگوائیں

عملیات سے دلچسپی لینے والوں اور علم نجوم کے جاننے والوں کے لئے

# برنی تقویم 2018

میں آپ کی تمام ضروریات اور وقت کے حسابات دیئے گئے ہیں

**اعلیٰ معیار، مستند اوقات**

اس میں ہندوانہ حساب نہیں ہوتا اور نہ ہی ہندوانہ اصطلاحات دی جاتی ہیں



- استخراج طالع
- نقشہ تحویلات سیارگان
- ستاروں کے سعد ونحس اثرات
- نقشہ تفاوت وقت
- اسٹینڈرڈ ٹائم
- بروج طالع اور کواکب
- نظرات کے اثرات
- کواکب کا سعد ونحس اثر
- بارہ ماہ کے نظرات
- مدت اثرات کواکب
- تحویل آفتاب
- سیارگان کے مراتب کے اثرات
- اختیارات قمر
- زائچے کے بارہ گھروں کے منسوبات
- ساعات سیارگاں
- چاند اور سورج گرہن کے اوقات
- قمری حرکات
- تعطیلات وتہوار
- منسوبات کواکب
- عملیات کے اوقات
- طلوع وغروب وقت
- نیا چاند
- منازل قمر



## برنی تقویم ممتاز درجہ رکھتی ہے جس میں

- ہر شخص کے سال بھر کے مکمل حالات معہ ان کی تقدیری اندازوں کی۔
- دنیا کے ممالک کے حالات وواقعات اور وقت کے مدوجزر۔
- آپ کا جو ستارہ ہے وہ کن وقتوں اور کن سالوں میں خوش قسمتی یا بدقسمتی لائے گا۔
- ہجری، عیسوی، بکرمی تاریخیں معہ ہر دن کے اثرات وواقعات
- سال بھر کے قریباً ۱۵۰۰ نظرات جو روزانہ زندگی میں دن بھر کی سعادت ونحوست کے اوقات کا اظہار کرتے ہیں
- جملہ کواکب کی روزانہ رفتار، رجعت واستقامت، طلوع وغروب، اوخال اور شرف ہبوط معہ اوقات
- عاملین، منجمین، کاروباری افراد، ملازمین، دوکاندار، مزدور ہر طبقہ کے افراد کے لئے ایک سال کی مکمل معلومات

دفتر سے برنی تقویم 2018 حاصل کریں یا قریبی ہاکر سے طلب فرمائیں۔ آرڈر آج ہی لکھیں

قیمت کتاب:- ۲۰۰/ + ڈاک خرچ + منی آرڈر فیس = ۵۰ + ۷۵ = ۳۲۵/- روپے کی وی پی ہوگی



Phone: 021-34949944
E-mail: ruhanidunya@hotmail.com

اوراق پبلشرز، ابراہیم مارکیٹ، پی آئی بی کالونی، کراچی کوڈ نمبر ۷۴۸۰۰

نا معلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ اپریل ۲۰۱۸ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

اسمائے الٰہی

## باری

## تثلیث عطارد و زحل

## اوج زہرہ

## شرف مریخ

## عبادات ماہ شعبان

برنی

# روزانہ کواکبی گائیڈ

# 2018

ہر روز کے نظرات مع ان کے اثرات، مدت اثرات کواکب

ہر سعد و نحس نظر کا دورانیہ، کاروبار، فنانس، قانونی نکات، قمری دنوں کی مخصوص

سرگرمیاں، قمری عدم الحساب، ہر روز اپنے پروگرام ترتیب دیں

۳۶۵ دنوں کے

ہر دن کے اثرات،

عملیات کے اہم

مواقعوں سے

فائدہ اٹھائیں

اس تقویمی گائیڈ کی انفرادی خصوصیت یہ ہے کہ ڈائری کی طرح ہر صفحہ پر ۵ دن دیئے گئے ہیں تاکہ اس میں ہر خاص و عام بات لکھی جا سکے، پہلے سے اپنے پروگرام ترتیب دیں، کس دن کون سی خریداری کرنی ہو، شادی کب کریں، ملازمت کی درخواست کس دن یا نظر میں دینی ہے۔ پراپرٹی یا مکان کب خریدا یا بیچا جائے۔ لین دین، گفت و شنید، تحریری کام، پیشہ وارانہ کاروبار اور دیگر معاملات کب طے کئے جانے چاہئے، سفر کا دن کون سا بہتر ہے۔ ہر تاریخ میں اس دن کے نظرات، قمری دور، برج میں قمر کا داخلہ مع وقت، برج میں کواکب کا داخلہ مع وقت، ہجری و عیسوی تاریخیں، رجعت و استقامت، قمری خلل السیار شامل ہیں۔

قیمت کتاب:- ۲۰۰/+ڈاک خرچ+منی آڈر فیس=۵۰+۷۵=-/۳۲۵ روپے کی وی پی ہوگی

اپنے قریبی بک اسٹور سے حاصل کریں

آپنا آڈر آج ھی ارسال کریں

E-mail: ruhanidunya@hotmail.com
Phone: 021-34949944

اوراق پبلشرز پی آئی بی کالونی کراچی نمبر ۷۴۸۰۰

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/ ۱۴۰۰روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظھبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) : -/۴۲۰۰روپے

جلد نمبر ۸۵

شمارہ نمبر ۱۲

ماہ: ماہ اپریل ۲۰۱۸ء

فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
021-32018699
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

- مینجر سرکولیشن سہیل احمد
- کمپوزنگ اصغر نظامی

اس شمارے میں



خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: مینجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزدبریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ اپریل ۲۰۱۷ء

# اسرار الٰھی

کشف ایک جذب کرنے والی قوت ہے کہ اس قوت کی خاصیت بصیرت کی آنکھ کو غیب کے جنگل یا ریگستان کو منور کر دیتی ہے اور پھر اس وجہ سے بصیرت (دل کی نظر' دانائی) غیب سے مل جاتا ہے- دل شیشۂ صافی کی مانند ہوتا ہے جو شعلہ کو وصول کر سکے ایسی حالت میں نور کے فیصان سے منور ہے- اس کے بعد صاف دل پر متصرف ہوا اور اس کے بعد اس کی وہ شعاع عالم عقل تک ترقی کرتی ہے پس معنوی اتصال کی وجہ سے عقل سے متصل ہو جاتی ہے اور فیض حاصل کرنے کیلئے نور عقل ساخت دل پر اس نور کی طرف سے اثر رکھتی ہے-

اس کے بعد اس انسان پر جو کہ عین سر ہے دل اشراق کرتا ہے- (شرح صدر ہوتا ہے) پھر اس کے بعد جو کچھ آنکھ سے چھپا ہوا ہے- جو اس کے تصور میں سمجھنا مشکل اور اس کا (مقام) غیروں سے پوشیدہ ہے' دل ان سب کو دیکھتا ہے-

اے بزرگ لوگو! جب دل صلاحیت حاصل کر لیتا ہے تو وحی اسرار' انوار اور ملائکہ کے اترنے کی جگہ ہو جاتا ہے- جس وقت کہ دل میں فساد پیدا ہو جاتا ہے تو ظلم اور شیطانوں کے اترنے کی جگہ ہو جاتا ہے- جس وقت دل میں صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے تو اپنے صاحب دل کو (ظاہر و پوشیدہ' آئندہ اور گذشتہ) کے بارے میں خبر دیتا ہے وہ چیزیں کہ جس کو اس کا علم نہ جان سکے اس پر تنبیہ کرتا ہے- جیسا کہ دل میں فساد آ جاتا ہے تو مختلف قسم کی بے ہودہ چیزیں پیدا کرتا ہے- جس کی وجہ سے وہ شخص ہرگز ہدایت و رہنمائی نہیں حاصل کرتا ہے اور اس کی سعادت نابود ہو جاتی ہے سبب یہ ہے کہ میرے نزدیک فقراء کی شرط یہ ہے کہ اپنے نفسوں میں سے ہر سانس کو سرخ گندھک (قیمتی چیز) جانے بلکہ اس سے بھی زیادہ عزیز (جانے) اور ہر سانس کی جگہ نفس سے عزیز چیز کو ودیعت کرے یعنی امانت رکھے کہ وہ جو چیز جو اس کی جگہ رکھے ودیعت کی صلاحیت رکھتی ہو' کوئی سانس اس کی بجائے ضائع نہ کرے' یہ کام اس سے بڑا ہے' جس کا تو گمان کرے اور تیرے وہم و خیال میں آئے-

عبادتوں اور طاعتوں میں سب سے افضل تمام اوقات میں حق تعالیٰ کا مراقبہ ہے-

اسی کی علامت وہ پردے ہیں جو دلوں اور علام الغیوب (اللہ تعالیٰ غیب کے جاننے والے) کے درمیان ہیں جن کو اٹھانا ہے- محبت بہت سے درختوں کی مانند ہے کہ جن کو دل میں اُگا کر ان کا پھل عقلوں کے مطابق حاصل ہوتا ہے- شہرت کو بدبخت کے علاوہ کوئی دوست نہیں رکھتا-

تم مجھے دوست رکھو میری زیارت کرو یہ بات تصوف کے لحاظ سے پسندیدہ ہے' کوئی مرد نہیں ہوگا جو کہ کمال معرفت رکھتا ہو اور دنیا داروں کے دروازہ پر کھڑا ہوتا ہو- مخلوق سے محبت حق سے جدا ہونا ہے اور اگر کسی کو اللہ عزیز نہ کرے تو وہ ذلیل ہو جاتا ہے- جو کوئی یقین کے درجہ سے محروم ہو جاتا ہے تو وہ یقین کرنے والوں کے مرتبوں سے گر جاتا ہے اور جو شخص اللہ کے واسطے قطع تعلق (مخلوق سے) کرتا ہے اس کا یہ قطع تعلق اس کو اللہ سے ملا دیتا ہے-

صاحب حال کا اپنا حاصل اللہ کے ساتھ ہے وہ کسی سے نہیں کہتا' اگر میں چاہوں کہ اپنے حال کی زبان سے تم سے بات کروں تو ساتھ اونٹوں کو کھینچوں (یہ بہت مشکل ہے) لیکن تم سے کہتا ہوں کہ اگر بات کرنے والا اس قدر بھی صرف کہے تو کانوں کو بھرا کر دے گا- ایسی حالت میں اس کی بات اہل ظاہر کے نزدیک مردود (ناپسندیدہ) ہوگی اس کا نہ کہنا بہتر ہوگا- اگر بولنے والا خاموشی اختیار کرے حتیٰ کہ اس کے ساتھ بیٹھنے والے یہ خیال کریں- یہ شخص بولنے والا نہیں یعنی گونگا ہے بس اس کے بعد کوئی حرف باطنی واقعات کے بارے میں کہے تو ظاہر کے موافق اور شریعت کے نزدیک مقبول ہوگا اللہ تعالیٰ دلوں کو اس کے حرف سننے کے لئے حریص و آرزومند کرتا ہے' سننے والا یقین اور ماننے کے لئے اس کو قبول کرے گا-

# لوح زحل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط برخلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ برمخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جا سکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت خواجہ عبدالواحد بن زیدؒ

آپ صاحب کشف و کرامت بزرگ تھے ابتداء میں بڑے ثروت تھے مگر اس زمانے میں بھی بزرگان دین اور مردانِ حق کی زیارت کا بہت شوق رکھتے تھے اکثر دور دراز کا سفر کر کے ان سے ملاقات کیا کرتے تھے۔ پھر ایک وقت ایسا آیا کہ آپ نے ترک و تجرد اختیار کر لیا اس ضمن میں ایک واقعہ یوں بیان کیا جاتا ہے کہ آپ نے خدمت کے لئے ایک غلام خریدا' ایک رات آپ کو اس کی ضرورت پڑی تلاش کیا تو لڑکا گھر میں موجود نہ پایا دروازے اندر سے بند تھے' آپ حیران تھے کہ لڑکا باہر کیسے چلا گیا۔ جب صبح ہوئی تو لڑکا خود بہ خود آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور ایک دینار پیش کیا۔ جس پر بادشاہی مہر کے بجائے سورہ اخلاص نقش تھی۔ آپ نے پوچھا یہ سکہ کہاں سے ملا' غلام نے جواب دیا اگر آپ رات کو مجھے تلاش نہ کیا کریں تو میں ہر صبح آپ کی خدمت میں اس طرح کا سکہ پیش کیا کروں' آپ نے منظور کر لیا اور اسی طرح کئی دن گزر گئے۔ ایک روز کچھ پڑوسی آپ کے پاس آئے اور شکایت کی اور کہا کہ آپ کا یہ غلام مشتبہ اور مشکوک ہے رات کو کفن چوری کرتا ہے۔ آپ نے فرمایا اچھا میں اس بات کی تحقیق کروں گا۔ چنانچہ آپ اس کی نگرانی کرنے لگے۔ جب رات ہوئی تو وہ غلام اٹھا اور دروازے کی طرف اشارہ کیا دروازہ خود بخود کھل گیا۔ پھر اشارہ کیا تو وہ بند ہو گیا۔ آپ بھی غلام کے پیچھے پیچھے روانہ ہو گئے۔ چلتے چلتے غلام ایک قبرستان میں پہنچا۔ وہاں پہنچ کر اس غلام نے اپنے کپڑے اتار دیئے اور قبرستان میں ایک جگہ بوریا گدڑی رکھی ہوئی تھی اسے پہن لیا اور نماز میں مشغول ہو گیا۔ صبح تک اسی طرح عبادت میں محو رہا۔ پھر دعا مانگی یا الٰہی میرے بڑے مالک میرے چھوٹے مالک کا روزینہ مجھے عنایت فرما' معاً ایک سکہ آسمان سے گرا اور اس نے اٹھا کر اپنی جیب میں رکھ لیا۔ حضرت خواجہ نے جب یہ حالت دیکھی تو دنگ رہ گئے اور اپنی بدگمانیوں پر توبہ استغفار پڑھنے لگے' پھر سوچا کہ جب وہ اللہ کی عبادت میں اتنا محو ہے تو بہتر ہے اسے آزاد ہی کر دوں۔ یکایک وہ غلام حضرت کی نظر سے اوجھل ہو گیا آپ یہ معاملہ دیکھ کر سخت متحیر ہوئے اور غلام کے متعلق اپنی بدگمانی پر متاسف' چنانچہ آپ نے اسی جگہ دو رکعت نماز ادا کی اور اللہ تعالیٰ سے معافی مانگی' ابھی آپ اسی جگہ پر تھے کہ معاً ایک سوار ظاہر ہوا' سوار نے پوچھا تم یہاں کیوں بیٹھے ہو' آپ نے سارا واقعہ بیان کر دیا' سوار نے پوچھا تمہیں معلوم ہے اس مقام اور تمہارے شہر کے درمیان کتنا فاصلہ ہے' فرمایا مجھے علم نہیں' سوار نے کہا اس مقام سے تمہارے شہر کے درمیان تیز سوار کے لئے دو برس کا راستہ ہے' تم یہاں سے کہیں نہ جاؤ' رات کو تمہارا غلام آئے گا' جب کچھ رات گزر گئی تو غلام آ گیا' اس کے پاس طرح طرح کے کھانے تھے۔ اس نے آپ کو کھلایا اور عرض کیا میرے سردار آئندہ آپ ایسا نہ کریں۔ اس کے بعد اس نے نماز ادا کی اور صبح تک نماز پڑھتا رہا۔ صبح ہوئی تو آپ کا ہاتھ پکڑا' کچھ باتیں کیں جو آپ نہ سمجھ سکے' پھر آپ کے ساتھ چند قدم گیا۔ دفعتہً آپ نے دیکھا کہ گھر کے دروازے پر کھڑے ہیں' غلام نے کہا میرے سردار کیا آپ نے مجھے آزاد کرنے کی نیت نہیں کی' اب مجھے آزاد کر دیں' آپ نے اسی وقت اسے آزاد کر دیا۔ غلام نے ایک پتھر اٹھا کر آپ کو دیا اور نظروں سے غائب ہو گیا۔ آپ نے دیکھا تو وہ پتھر نہ تھا بلکہ سونے کی ڈلی تھی۔ چنانچہ اس واقعہ سے آپ اس قدر متاثر ہوئے کہ سارے دھندے چھوڑ کر تارک دنیا ہو گئے۔ حضرت خواجہ حسن بصری کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان کی صحبت کیمیا اثر سے مستفیض ہونے لگے تمام مال و اسباب اللہ کی راہ میں لٹا دیا اور تجرید و تفرید کے درجہ کمال کو پہنچے۔

آپ کو خرقہ فقر و ارادت حضرت خواجہ حسن بصری سے حاصل ہوا تھا۔ اس کے علاوہ آپ حضرت علیؓ کے خلیفہ حضرت خواجہ کمیل بن زیاد سے بھی خلافت حاصل تھی۔

آپ چالیس سال تک ریاضت و مجاہدہ کرتے رہے اس سارے عرصہ میں فجر کی نماز عشاء کے نماز سے ادا فرماتے' آپ ہمیشہ روضہ اور تین تین روز پر افطار میں تین لقمے سے زیادہ نہیں کھاتے' سماع آپ کو مرغوب تھا اور کسی وقت بھی گریہ زاری کے باعث آنسو خشک نہیں ہوتے تھے۔ آپ کا ارشاد تھا کہ درویش وہ ہے جو خالی جیب' خالی ہاتھ اور خالی پیٹ رہے' اگر ایسا نہیں ہو تو اسے درویش نہیں سمجھنا چاہئے۔

اہل دنیا کے ساتھ آپ نے بالکل قطع تعلق رکھا تھا۔ کسی کے ساتھ اٹھتے بیٹھتے نہ تھے۔ مگر آنے والے کے ساتھ بڑی شفقت سے پیش آتے' عجز و انکسار کا یہ حال تھا کہ اپنے آپ کو ہر کسی سے کمتر جانتے تھے' سلام میں ہمیشہ سبقت کرتے' اکثر رونے میں بسر ہوتا اور ذکر الٰہی میں لگے رہتے' آپ دعا میں فرماتے تھے' الٰہی مجھے ایسے اعضاء دے جو تیری عبادت کے لئے بہت قوی ہوں اور ایسے جوارح چاہتا ہوں جو تیری اطاعت کی طرف مدد کریں اور مجھے ایسی ہمت دے جو تیری محبت سے متعلق ہو' حضرت خواجہ عبدالواحد بن زیدؒ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ معرکہ جہاد میں جانے کی تیاری ہو رہی تھی کہ بحیثیت امیر لشکر میں نے حکم دیا کہ ترغیب جہاد کے لئے قرآن پاک کی تلاوت کی جائے' مجاہد نے سورہ توبہ کی دو آیات (۱۱۱-۱۱۲) ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے جنت کے بدلے میں ایمان والوں کی جان و مال خرید لیا ہے' تلاوت کیں' پندرہ سولہ برس کی عمر کا ایک نوجوان کہنے لگا کہ آپ گواہ رہیں کہ میں نے اپنی جان و مال اللہ تعالیٰ کو بیچ دیا۔

میں نے کہا تو ابھی بچہ ہے۔تلوار کا وار بڑا سخت ہوتا ہے۔ یہ نہ ہو کہ پھر تو برداشت نہ کر سکے۔ کہنے لگا یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ مالک کائنات سے سودا کر کے پھر جاؤں اب اللہ تعالیٰ بھی گواہ ہیں کہ سودا پکا ہے۔ حضرت خواجہ کہتے ہیں کہ ہم نے اپنے دل میں سوچا کہ یہ بچہ ہی ہم سے سیانا نکلا اس لڑکے کو اپنے باپ کی طرف سے بہت سا مال و سامان وراثت میں ملا تھا۔ اس نے گھوڑے اسلحہ اور معمولی زاد راہ کے علاوہ سارا مال صدقہ کر دیا۔ جب لشکر کے کوچ کرنے کا وقت آیا تو پھر مجھے ملا اور سلام کیا میں نے جواب دیا اور کہا کہ بھائی تیرا سودا خوب ہوا' سفر میں ہمارے ساتھ ساتھ رہا دن کو روزہ رکھتا' رات بھر نفل پڑھتا ہم سوجاتے تو وہ پہرہ دیتا' ہمارے گھوڑوں کے گھاس دانہ کا خیال رکھتا۔ آخر کار ہم دشمن کے علاقے (روم) میں پہنچ گئے۔ اچانک میں نے اس کی درد بھری آواز سنی کہہ رہا تھا۔ ہائے عینا مرضیہ (آنکھوں کو اچھی لگنے والی) ساتھیوں نے سمجھا زیادہ مجاہدہ سے دماغ میں خشکی آ گئی ہے' لیکن میں نے قریب جا کر شفقت سے پوچھا میرے پیارے یہ عیناء مرضیہ کون ہے' کہنے لگا میری تھوڑی دیر کو آنکھ لگ گئی تھی۔کوئی آیا اور مجھے کہا چلو عیناء مرضیہ کے پاس وہ مجھے ایک باغ میں لے گیا جہاں ایک صاف شفاف پانی کی نہر کے کنارے نہایت خوبصورت ریشمی خوبصورت لباس میں لڑکیاں کھڑی تھیں ان کا اور ان کے لباس کا کیا کہنا مجھے دیکھا تو آپس میں کہنے لگیں۔ یہ عیناء مرضیہ کا شوہر ہے' میں نے سلام کیا اور پوچھا کہ ان میں عیناء المرضیہ کون ہے' کہنے لگیں ہم تو نوکرانیاں ہیں آپ آگے جائیں' آگے چلا تو ایک پر رونق باغ میں دودھ کی نہر کے کنارے پر ایسی خوبصورت لڑکیاں کھڑی ہیں کہ ان کے حسن و جمال کو دیکھ کر دل قابو میں نہ رہا' میں نے سلام کر کے پوچھا کہ ان میں عینا المرضیہ کون ہے' کہنے لگیں اے اللہ کے ولی' ہم تو اس کی خدمت گزار لونڈیاں ہیں آپ آگے تشریف لے جائیں' آگے چلا تو ایک شراب کی نہر تھی' وہاں ایسی حسین جمیل لڑکیاں تھیں کہ پچھلی بھول گئیں۔ ان کو سلام کر کے پوچھا ان میں عیناء المرضیہ کون ہے' کہنے لگیں ہم تو اس کی خادمائیں ہیں آپ آگے جائیں' آگے چلا تو ایک شہد کی نہر نظر پڑی' وہاں جو لڑکیاں کھڑی تھیں ان کے نور و جمال کو دیکھ کر تو حوش اڑ گئے' انہوں نے بھی اس استفسار پر کہ ان میں عیناء المرضیہ کون ہے' جواب دیا کہ ہم تو اس کی خادمائیں اور نوکرانیاں ہیں آپ ابھی اور آگے تشریف لے جائیں۔ کچھ ہی آگے چلا ہوں کہ سفید موتی کا بنا ہوا ایک خیمہ سامنے آیا۔ جس کے دروازے پر ایک لڑکی کھڑی تھی جس کے ریشمی جوڑے کی صفت نہیں ہوسکتی۔ وہ خود کیسی ہوگی' مجھے دیکھا تو مسرت بھری آواز میں خیمہ کے اندر جھانک کر کہا۔عیناء تیرا دولہا آ گیا۔ میں خیمہ میں داخل ہوا تو وہ ہیرا جواہرات جڑے ہوئے سونے کے تخت پر بیٹھی تھی اسے دیکھا تو بس دیکھتا ہی رہ گیا' پھر ایک مترنم آواز گونجی' آنے والے' تمہارا آنا مبارک ہو' صدقے جاؤں' ہمارے وصل کی گھڑی قریب آن پہنچی ہے میں اسے سینے سے لگانے آگے بڑھا تو کہنے لگی ٹھہرو' تھوڑا صبر کرو' ابھی تمہاری دینوی زندگی باقی ہے۔ہاں کل شام روزہ ہمارے پاس افطار کرنا انشاءاللہ۔

اتنے میں میری آنکھ کھل گئی۔ یا شیخ اب کل شام تک مجھ سے صبر نہیں ہوتا' اس کے بعد جنگ شروع ہوگئی اس نوجوان نے نو کافروں کو جہنم رسید کیا دسویں نمبر پر خود زخمی ہو کر گرا۔ میں اس کے پاس پہنچا تو خون میں لت پت شہید کے متبسم چہرے پر ایک خاص قسم کا جلال و جمال ہویدا تھا۔ جو بہت کم شہداء میں دیکھا گیا' پھر حضرت خواجہ نے اس پر نماز پڑھ کر اپنے دست مبارک سے اس کی تجہیز و تکفین فرمائی۔

ایک روز حضرت خواجہ عبدالواحد بن زیدؒ راستے میں جا رہے تھے کہ ایک بوڑھا بیمار آدمی کو دیکھا وہ دھوپ میں بے حال پڑا ہوا ہے' اور کوئی اس کی خبر نہیں لے رہا۔ آپ کو اس کی بے کسی پر رحم آ گیا۔ بادل کی طرف اشارہ کیا کہ اس پر سایہ فگن ہوجائے' اللہ کے حکم سے ابر اس پر سایہ فگن ہوگیا۔ اس بوڑھے عاجز انسان نے حضرت خواجہ کی جب یہ کرامت دیکھی تو گڑگڑا کر عرض کیا اے حضرت' دعا فرمایئے کہ اللہ مجھے صحت بخشے' حضرت خواجہ نے دعا فرمائی اور وہ اسی وقت صحت یاب ہو کر اٹھ کھڑا ہوا اور گھر کی طرف روانہ ہوا۔

ایک مرتبہ درویشوں کی ایک جماعت آپ کی خدمت میں حاضر ہوئی ان لوگوں پر بھوک غالب تھی اس وقت کھانے کی کوئی چیز موجود نہ تھی' درویشوں نے حضرت خواجہ سے درخواست کی کہ اس وقت ہم لوگوں کو حلوہ کھلایئے' جب ان لوگوں کا اصرار حد سے زیادہ ہوگیا تو آپ نے آسمان کی طرف دیکھ کر کچھ فرمایا اور فوراً حلوہ سے بھرا ہوا ایک رقاب ہوا سے نیچے آ گیا۔ حضرت خواجہ نے فرمایا کہ شکم سیر ہو کر کھاؤ' درویشوں نے جی بھر کر کھایا لیکن حضرت خواجہ نے اس کو ہاتھ ہی نہیں لگایا۔

ایک مرتبہ آپ دریائے دجلہ کے کنارے سے گزر رہے تھے فقراء کی ایک جماعت وہاں کشتی کے انتظار میں بیٹھی ہوئی تھی۔ اسی اثناء میں کشتی آ گئی' کشتی والے نے دوسرے آدمیوں کو سوار کرایا' لیکن فقراء میں سے کسی کو نہیں لیا' کشتی والے کی اس حرکت سے فقراء کو بہت رنج ہوا۔ حضرت خواجہ یہ سب دیکھ رہے تھے۔ آپ نے فقراء کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ ادھر آؤ تا کہ اللہ کے حکم سے تم لوگوں کو بہ حفاظت دجلہ سے پار کرادوں' فقراء سب حاضر ہوئے' آپ نے فرمایا کہ جاؤ دجلہ سے کہہ دو کہ عبدالواحد تجھے خشک ہونے کے لئے کہہ رہا ہے' فقراء نے جیسے ہی حضرت خواجہ کا پیغام دجلہ کو پہنچایا' دریائے دجلہ کا پانی بالکل کم ہوگیا اور فقراء سلامتی کے ساتھ دجلہ عبور کر گئے یہاں تک کہ کسی کا ٹخنہ بھی تر نہیں ہوا۔

ایک دن حضرت خواجہ جا رہے تھے کہ راستے میں فقراء کی ایک جماعت سے آپ کی ملاقات ہوگئی' وہ سب پریشان حال اور بھوکے تھے' حضرت خواجہ کو دیکھ کر ان لوگوں نے درخواست کی کہ ہم لوگ بال بچے والے ہیں اور غایت افلاس اور خستہ حالی میں مبتلا ہیں' اللہ کے لئے ہم لوگوں کی مدد فرمایئے۔ حضرت خواجہ نے ان لوگوں کو تسلی تشفی دی اور کہا کہ جاؤ انشاءاللہ آج تم لوگ دولت مند ہوجاؤ گے۔ لیکن شرع و سنت پر عمل پیرا رہنا اور اس سے

روگردانی نہ کرنا' فقراء جب اپنے اپنے گھر پہنچے تو کیا دیکھتے ہیں کہ ان کے گھروں میں انواع واقسام کے کھانے ان کی عورتیں پکارہی ہیں اور ان کے پاس کافی دینار ودرہم جمع ہیں' ان لوگوں نے پوچھا کہ یہ دولت کہاں سے ملی' عورتوں نے جواب دیا کہ ایک شخص آیا تھا وہ ہم کو بہت سی اشرفیاں دے کر چلا گیا اور جاتے ہوئے کہہ گیا ہے کہ جب تمہارے شوہر آئیں اور پوچھیں کہ یہ روپیہ پیسہ کہاں سے آئے تو کہنا کہ حضرت خواجہ عبدالواحد بن زیدؒ کے دوستوں میں سے ایک فقیر ہم کو یہ مال وزر دے گیا- فقراء کو بڑی حیرت ہوئی اور اس روپے پیسے سے ان لوگوں کی تنگدستی اور غربت دور ہوگئی اور وہ لوگ فراغت سے زندگی گزارنے لگے' ان کی عورتیں ان سے کہتی افسوس ہے' ہم لوگوں پر کہ ایسا روشن ضمیر بزرگ کامل پاکر ہم نے صرف دولت دنیاوی پر اکتفا کیا حالانکہ طلب کرنے کی چیز ان کی دولت تھی جو جاودانی اور پائیدار ہے-

ایک دن قبیلہ قریش میں سے کچھ لوگ حضرت خواجہ عبدالواحد بن زیدؒ سے آکر کہا- حضرت تنگی اور محتاجی سے ڈر لگتا ہے' آپ نے آسمان کی طرف سر اٹھایا اور دعا پڑھی- ترجمہ: یااللہ میں تم سے اس بلند نام کے وسیلہ سے درخواست کرتا ہوں' جس کے ساتھ تو اپنے ولی کو چاہتا ہے' عزت بخشتا ہے اور جسے تو اپنے برگزیدہ دوستوں کے دلوں میں ڈال دیتا ہے کہ تو اپنی طرف سے' ہمیں رزق بھیج جس کی وجہ سے ہمارے دلوں اور ہمارے ساتھیوں کے دلوں سے شیطانی تعلق منقطع ہوجائے تو ہی رحم کھانے والا' احسان کرنے والا' جس کا احسان قدیم سے چلا آرہا ہے' یااللہ اسی وقت ہو' اسی وقت ہو' اس وقت چھت کی کڑکڑاہٹ سنی اس کے بعد درہم و دینار برسنے لگے' حضرت خواجہ عبدالواحد بن زید نے کہا اوروں کو چھوڑ کر اللہ سے مالداری چاہا کرو' چنانچہ انہوں نے وہ درہم و دینار لئے اور حضرت خواجہ نے کچھ نہ لیا-

آخر عمر میں آپ بیمار اور مفلوج ہوگئے تھے' ایک دن نماز کا وقت آگیا- آپ کے پاس کوئی نہ تھا کہ آپ کو وضو کرائے' یہاں تک کہ نماز کا وقت قضاء ہونے لگا- آپ نے بارگاہ رب العزت میں دعا کی- الٰہی مجھ کو اس قدر قوت عطا فرما کہ میں وضو کرسکوں اور نماز ادا کرسکوں' فوراً صحت یاب ہوگئے' وضو کیا نماز ادا کی' فارغ ہو کر جب بستر پر دراز ہوئے تو بیماری نے پہلے کی طرح پھر غلبہ پالیا' پھر اسی بیماری سے آپ نے ۷ صفر ۱۷۷ھ مطابق ۷۹۳ء میں وصال فرمایا' مزار پُرنور بصرہ میں ہے-

حضرت خواجہ عبدالواحد بن زیدؒ کی کنیت ابوالفضل تھی- بصرے کے رہنے والے تھے' آپ ان اولیائے میں سے ہیں جنہوں نے حضرت خواجہ حسن بصری سے علوم باطنی میں کمال حاصل کیا اور انہیں سے خرقۂ خلافت پایا اور حضرت کمیل بن زیاد نے بھی آپ کو خلافت دی تھی' ریاضت ومجاہدہ اور ذوق عشق میں یکتائے زمانہ تھے' حضرت امام اعظم ابوحنیفہ کے شاگرد تھے- آپؒ بعض ارشادات' مومن کی مثال اس بچہ کی سی ہے جو رحم میں ہو اور وہ باہر نکلنا نہیں چاہتا' جب نکل آئے تو پھر واپس رحم میں نہیں جاسکتا' دنیا سے نکلتے وقت مومن کی بھی یہی حالت ہوتی ہے-

فرماتے ہیں' بندہ کی سب سے عمدہ حالت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ موافقت کرے اور راضی برضا رہے' پس اگر اللہ تعالیٰ اسے اطاعت کے لئے دنیا میں باقی رکھنا چاہے تو وہ اسی پر راضی رہے گا اور دنیا سے اٹھالے تب بھی خوش رہے گا-

فرماتے ہیں' جس بندہ کو دنیا میں کچھ عطا ہو پھر وہ کسی اور چیز کی خواہش کرے تو اللہ تعالیٰ اپنے ساتھ کی خلوت کا لطف اس سے سلب کرلیتا ہے اور قرب کی دوری اور انس کی وحشت سے بدل دیتا ہے-

# شرفِ مریخ

اس سال مریخ درجہ شرف سے گزرے گا۔ مریخ درجہ شرف پر ۹ مئی ۳ بجے قبل فجر سے ۱۳ مئی ۹ بجکر ۴۰ منٹ رات تک رہے گا۔

۱۶ ساعتیں مریخ کی ملیں گی۔ چند ساعتیں یہ ہیں۔ بروز بدھ ۱۰ بجکر ۱۶ منٹ سے ۱۱ بجکر ۲۲ منٹ صبح تک رہے گی۔ بروز جمعرات صبح ۷ بجے سے ۸ بجے تک رہے گی۔ بروز جمعہ صبح ۱۱ بجکر ۲۲ منٹ سے ۱۲ بجکر ۲۸ منٹ تک رہے گی۔ بروز ہفتہ صبح ۸ بجکر ۳ منٹ سے ۹ بجکر ۹ منٹ تک رہے گی۔

## فتوحات و کامیابی

## مقدمہ

مخالفوں پر فتح پائے' مقدمہ میں کامیابی حاصل کرنے اور مقابلہ میں جیتنے کے لئے کاغذ پر سرخ سیاہی سے ایک مربع تیار کریں اس میں اپنے نام معہ والدہ کے اعداد لے کر بارہ سو تینتیس (۱۲۳۳) عدد اور ملا دیں اور ایک نقش تیار کریں۔ جس کی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۱ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۲ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |

۱۲۳۳ اعداد انافتحنالك فتحامبينا کے ہیں۔ مربع پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے ۳۰ عدد تفریق کر کے باقی کو ۴ پر تقسیم کریں۔ اگر ایک باقی بچے تو خانہ ۱۲ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیں۔ اگر دو باقی ہوں تو خانہ ۹ میں اگر تین باقی ہوں تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کر دیں نقش پُر ہو جائے گا۔ نقش کو چاروں طرف سے جمع کر کے دیکھ لیں اگر اعداد برابر ہوں تو نقش درست ہے ورنہ نہیں۔

## قوت بدنی

یہ عامل کامل حصہ اول کا ۳۳۳ واں عمل ہے۔ ہر سال لوگ اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں وہ لوگ جن کی قوت مردمی کسی وجہ سے زائل ہو چکی ہے۔ کمر میں درد رہتا ہے۔ آنکھوں میں نور اور روشنی کم ہو گئی ہے۔ جسم کمزور و نحیف ہے اور طاقت کی ادویہ کھانے کے باوجود مریض ہیں تو اس عمل کو تیار کریں ہر قسم کی کمزوری دور ہو گی۔ کسی دوا اور یاقوتی کھانے کی ضرورت نہیں۔ ایک مرتبہ شباب کا لطف آ جائے گا۔ اسے صرف بوقت ضرورت ہی پہنتے ہیں پھر اتار کر محفوظ رکھ دیتے ہیں۔

ایک بات اور یاد رکھیں کہ اگر قوت مردمی کے لئے انگوٹھی بنانا ہے تو ''ج غ'' کے ایک ہزار تین عدد لیں گے۔ اگر کسی وجہ سے جسم لاغر و کمزور ہے یا بدن میں خون نہیں یا ایسا کمزور نظام ہے کہ آئے دن بیماری رہتی ہے تو پھر جسم کی صحت و قوت کے لئے حروف ''ب س'' لیں۔ جس کی عدد ۶۲ ہیں۔ طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام کے اعداد بحساب ابجد لیں۔ نام معہ والدہ ہو۔ اس میں حروف ''ج غ'' یا ''ب س'' کے عدد ملائیں۔ پھر ۱۶۳۱ عدد کا اور اضافہ کریں اور کل کو ۲۸ پر تقسیم کر دیں دیکھیں باقی کیا بچا۔ تقسیم سے جو کچھ باقی بچے۔ اس کے حروف بنا کر آگے لفظ طیش لگا دیں یہ کلمہ ہی آپ کی قوت و طاقت کا سر چشمہ ہو گا۔ اس کو لوہے یا اسٹیل کی انگوٹھی پر وقت مقررہ پر کندہ کر لیں اور داہنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں بوقت ضرورت پہنیں تو سو دواؤں جتنی طاقت دے گی۔

مثلاً نام احمد بن حلیمہ کے لئے انگشتری طاقت مردانہ کی تیار کرنا ہے تو

| | | |
|---|---|---|
| نام کے عدد | = | ۱۴۶ |
| ج غ کے عدد | = | ۱۰۰۳ |
| عدد خاص | = | ۱۶۳۱ |

میزان = ۲۷۸۰ تقسیم ۲۸ = باقی بچے ۸۔ جس کا حرف ''ح'' ہے۔ کلمہ بنا حیطش۔

اگر انگشتری جسمانی کی خرابی کو دور کرنے کے لئے بنانا ہے تو یہ ہو گی۔

| | | |
|---|---|---|
| نام کے عدد | = | ۱۴۶ |
| ب س کے عدد | = | ۶۲ |
| عدد خاص | = | ۱۶۳۱ |

میزان = ۱۸۳۹ تقسیم ۲۸ = باقی ۱۹ کے حروف ''ط ی'' ہوئے اور کلمہ طیش لگا کر ''طیطیش'' بنا۔ اس کو ہر وقت انگلی میں پہنے رکھنا ہے۔ چھوٹی انگلی کے ساتھ والی انگلی میں پہنی جائے گی۔

یہ تمام آسان اعمال ہیں اپنے لئے ہر شخص کو اجازت ہے۔ وہ لوگ جو کسی وجہ سے نہ کر سکتے ہوں اور دفتر سے تیار کروانا چاہیں تو نام معہ والدہ اور مقصد لکھیں۔

فتوحات و کامیابی مقدمہ کے لئے چاندی کی لوح بنائی جاتی ہیں اور کاغذ پر نقش کا ہدیہ -/۶۹۷۱ روپے ہو گا۔ جب کہ انگشتری کا ہدیہ -/۹۷۰ روپے ہو گا۔ وقت مقررہ سے پندرہ روز قبل نام و مقصد اور ہدیہ مل جانا چاہئے۔ محصولڈاک -/۵۰ روپے علیحدہ ارسال کریں۔

# انسانی زندگی کا نصب العین

حق تعالیٰ کے انعامات انسانوں کے اوپر بے شمار ہیں جن کی کوئی گنتی نہیں کی جاسکتی- قدم قدم پر نعمتوں کی بارشیں ہیں اور لحہ بہ لحہ انسانوں کو عجیب عجیب انعامات دیئے جارہے ہیں- خود ہی ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ نے **وان تعدو انعمة اللّٰه لاتحصوها** (القرآن) اگر تم اللہ کی نعمتوں کا شمار کرنے بیٹھ جاؤ تو تم شمار نہیں کر سکتے- ان کا احاطہ نہیں کر سکتے- غرض انسان کے اوپر بے شمار نعمتیں ہیں- لیکن ساری نعمتوں کی اصل اصول زندگی کی نعمت ہے- جو ہمیں عطا کی گئی اگر زندگی نہ ہوتو کوئی بھی نعمت نہ ہمارے لئے نافع بن سکتی ہے نہ مفید ہوسکتی ہے- ایک زندہ انسان ہی نعمت سے مستفید ہوسکتا ہے- تو نعمتیں ساری ایک طرف اور زندگی ایک طرف عظیم ترین یہ نعمت یا عمر جس کی کوئی قیمت نہیں ہے اللہ نے بے قیمت عطا کردی ہے-

نبوریم و تقاضائے ما جنود!
لطف تو ناگفتہ مامی شتود

نہ ہماری طرف سے کوئی تقاضا تھا- مگر تیرا لطف وکرم ہماری خاموشی کو سن رہا تھا ہم چاہتے تھے کہ ہمیں زندگی ملے اس خاموش پکار پر اتنی بڑی نعمت دیدی کہ سارے جہاں مل کر بھی اس کی قیمت نہیں بن سکتی- ایک انسان چاہتا ہے کہ میرے ہاں اولاد ہو اگر نہیں ہوتی تو دنیا کے خزانے خرچ کردے نہیں ہوتی اور دینے پر آتے ہیں تو غریب انسان کو اتنی دے دیتے ہیں کہ بظاہر تنگ آجاتا ہے تو نہ مانگے سے ملتی ہے نہ قیمت سے ملتی ہے- محض فضل سے ملتی ہے- سب سے بڑی نعمت یہ عمر ہے- پھر یہ عمر بھی کوئی چھوٹی موٹی عمر نہیں ہے- آپ اسے عمر سمجھتے ہیں کہ دنیا میں کسی کی عمر پچاس برس کی ہوگی کسی کی ساٹھ ہوگی- بہت لمبی عمر ہوئی تو اسی نوے برس کی ہوگی- یہ زندگی ہے-! یہ زندگی کا ایک معمولی حصہ اور زندگی کا ایک چھوٹا سا جز ہے-

## ابدی زندگی

انسان کے بارے میں امام غزالیؒ نے لکھا ہے کہ انسان ازلی تو نہیں ہے مگر ابدی ہے- ہمیشہ سے نہیں تھا لیکن پیدا ہونے کے بعد اب ہمیشہ ہمیشہ رہے گا- اب انسان کے لئے مٹنا نہیں ہے- وطن کا انتقال ایک وطن سے دوسرے اور دوسرے سے تیسرے کی طرف ہوتا رہتا ہے- نقل مکانی ہوتی رہتی ہے- لیکن زندگی انسان سے چھنتی نہیں ہے- پہلے عالم الست میں تھا جب کہ اللہ نے آدمؑ کی پشت سے سب نبی آدم کو نکالا حدیث میں ہے کہ اللہ نے آدمؑ کی پشت پر داہنا ہاتھ مارا تو ساری نیک اولاد نکل پڑی اور بایا ہاتھ مارا تو ساری بد اولاد نکل پڑی- یہ نبی آدم کا پہلا ظہور ہے- وہاں سے انسان کا آغاز ہوتا ہے اس کے بعد منتقل ہوکر ماں کے پیٹ میں آگیا پھر ماں کے پیٹ کی عمر نو مہینے کی ہے پہلے بھی فنا نہیں ہوا تھا ماں کے پیٹ میں بھی آکر فنا نہیں ہوا- عہد الست سے انتقال ہوا رحم مادر میں آیا- رحم مادر سے انتقال ہوا تو دنیا میں آگیا- ہر ایک عالم سے گزرتے ہوئے انتقال ہوتا ہے اور دوسرے عالم میں پہنچ جاتا ہے- دنیا میں انتقال ہوگا تو برزخ کے اندر پہنچ جائے گا-

برزخ سے انتقال ہوگا تو عالم حشر کے اندر پہنچ جائے گا- عالم حشر سے انتقال ہوگا تو عالم جنت کے اندر پہنچ جائے گا- پھر جنت ابدالآباد تک روزانہ انتقالات ہیں- بڑے بڑے جہاں اور روز نئی نئی نعمتوں کی تجدید ہوگی- وہاں بھی درجہ بدرجہ عروج حاصل کرتا رہے گا تو جب سے انسان کا ظہور ہوا ہے اب تک برابر سفر میں ہے اور سفر کرتا رہے گا اس لئے انسان ازلی نہیں ہے مگر ابدی ہے کہ مٹنے والا نہیں ہے تو آپ کی عمر تھوڑی نہیں ہے جن کو بیس پچاس اور سو برس سمجھ لیں یہ انسان کی عمر کا ایک معمولی سا حصہ ہے اس سے اندازہ ہوا کہ انسان کی بڑی لمبی عمر ہے-

## اختیاری نصب العین کی ضرورت

اس دینوی زندگی کو گذارنا- اس کے لئے اللہ نے ایک تو غیر اختیاری حصہ رکھا ہے وہ آپ چاہیں یا نہ چاہیں گزر جائے گا اور جب انسان پیدا ہوگیا تو اب مٹنے والا نہیں ہے لیکن کچھ چیزیں اختیار میں دی ہیں کہ اپنے ارادے اور اختیار سے زندگی کا نصب العین بناؤ اس کے تحت زندگی گزارو- اس لئے کہ جو وقت یا جو زندگی بلا نصب العین کے گزرتی ہے وہی مجنونانہ حرکت کھلاتی ہے ایک دیوانہ کا کوئی مقصد نہیں ہوتا- زندگی اس کی بھی گزر رہی ہے تو دیوانگی کے ساتھ عمر کو گزارنا یہ دانشمندی کا کام نہیں ہے- یہ دیوانوں کا کام ہے- زندگی کا کوئی نصب العین بنانا پڑے گا جس کے تحت زندگی گزاری جائے کہ ہم کیوں زندہ ہیں- مجھے کیا کرنا ہے میں یہاں کیوں آیا ہوں اور ہر روز جو میرے انتقال ہوتے رہتے ہیں اس جہاں سے اس جہاں کی طرف اور وہاں سے وہاں کی طرف آخر یہ کوئی اضافہ ہے یا کوئی قصہ ہے کہ خواہ مخواہ انسان چل رہا ہے-

ہم کراچی اور حیدرآباد کا سفر کرتے ہیں کوئی نہ کوئی مقصد دینی یا دنیاوی سوچ لیتے ہیں کہ اس

لئے جارہے ہیں- بلا مقصد ریل میں بیٹھ جائیں اور کوئی پوچھے کہ کیوں جارہے ہیں؟ کہ یوں ہی کہا جائے گا تم دیوانے ہو؟ دیوانہ اس کو کہتے ہیں جو بلا نصب العین اور بلا مقصد زندگی گزارے دانشمند وہ ہے کہ اس کی ہر نقل وحرکت کا کوئی نصب العین ضرور ہو-

## وقتی دولت اور روٹی مقصد نہیں

مقاصد دنیا بہت ہیں مثلاً عمر کا ایک مقصد یہ ہے کہ ہم اپنی لمبی چوڑی عمر کا مقصد روٹی فرض کر لیں کہ ہمیں کھانے کو ملے یہ مقصد اور نصب العین تو ہے لیکن یہ کیا نصب العین ہے جس کے لئے نہ فضیلت کی ضرورت نہ کمال کی ضرورت نہ علم کی ضرورت یہ مقصد بے پڑھے لکھے کو بھی حاصل ہے- روٹی ہی تو ایک ایسی چیز ہے جس کے لئے تعلیم کی قطعاً ضرورت نہیں ہے- بلکہ تعلیم کی انتہائی توہین ہے اگر اس کا مقصد روٹی بنایا جائے اس لئے کہ روٹی جانور کا مقصد ہے ہر جاندار اپنے لئے مناسب روٹی کھاتا ہے- شیر اور بھیڑیا جو کھاتے ہیں کیا انہیں کوئی ڈگریاں حاصل ہوتی ہیں جن سے یہ کماتے ہیں؟ تو روٹی اور کھانا ہی ایک ایسی چیز ہے جس کے لئے کسی تعلیم کی ضرورت نہیں- عالم کو بھی ملتا ہے جاہل انسان کو بھی ملتی ہے غرض ایسی چیز کو مقصد زندگی قرار دینا جس کے لئے قطعاً علم وشعور کی ضرورت نہیں یہ زندگی کی توہین ہوگی-

پھر یہ کہ زندگی ابدالآباد کی مل رہی ہے اور مقصد وہ ٹھہرایا ہے جو دس بیس برس میں ختم ہوجائے-

جب آدمی کا سانس ختم ہوا تو روٹی بھی ختم، روٹی اسے چھوڑ گئی یہ روٹی کو چھوڑ گیا- اس کا مطلب یہ ہے کہ آئندہ پھر بلا نصب العین کی زندگی رہ گئی اس لئے لمبی زندگی کا نصب العین لمبا ہونا چاہئے- اس لئے روٹی مقصد نہیں بن سکتی-

دولت بھی اس میں شامل ہے- آپ دولت کمانے کو نصب العین رکھیں گے تو یہ کوئی اونچا مقصد نہیں یہ ایک وسیلہ ہے اور ضرورت کی چیز ہے- انسان جب تک دنیا میں زندہ رہے گا کمائے گا بھی اور اسے حکم بھی ہے کہ کمائے یہ بھی نہیں کہ معطل ہو کے بیٹھ جائے لیکن یہ مقصد زندگی نہیں- کمانا خود کسی مقصد کے لئے ہوتا ہے- کمانا خود مقصد نہیں اگر وہ مقصد جو کمانے سے پورا ہوتا ہے کسی اور طریق سے پورا ہو جائے تو اس کمانے کو یقیناً چھوڑ دیا جائے گا- مثلاً پیٹ بھرنا ہے- کپڑے پہننا یا رہنا سہنا- یعنی مکان بنانا یہ بڑا مقصد ہے- اگر اللہ میاں کسی ایسے جہاں میں بھیج دے جہاں ہمیں اس طرح کیمکان کی ضرورت پڑے نہ پیٹ بھرنے کی ضرورت پڑے تو کمانے کی بھی ضرورت نہیں ہوگی- غرض یہ زندگی کا مقصد نہیں بن سکتا ایک وقتی چیز ہے-

پھر یہ کہ اس جہاں کی کوئی کتنی بھی بڑی چیز ہو یہ بھی اس میں داخل ہے کہ جب آدمی اس جہاں کو چھوڑے گا وہ چیز اسے چھوڑ دے گی- یہ اس کو چھوڑ دے گا پھر وہ نصب العین ہی کیا ہوا؟ ہمیں ایسا نصب العین چاہئے جو ہماری عمر کے ساتھ ساتھ چلے کروڑوں برس کی عمر ہو جب بھی وہ چلتا رہے جبھی عمر کی توقیر ہوگی اور اللہ کے انعام کی قدر ہوگی ورنہ انتہائی بے قدری ہوگی کہ اتنی بڑی نعمت اور اس کے لئے کوئی مقصد ہی نہ ہو-

(باقی آئندہ)

# اسمائے الٰہی
# باری

اسم باری اور خالق ایک ہی ہیں۔ تاہم تھوڑا سا فرق ہے اور اس تھوڑے میں بھی بہت بڑی حکمت ہوگی۔ اسی لئے علیحدہ اسم رکھا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَلِلّٰهِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا یعنی اسماء الحسنٰی کے ذریعہ دعا مانگو۔ اسم خالق تمام مخلوق سے متعلق ہے۔ اور اسم باری ایجاد و ابداع سے متعلق ہے۔ یعنی وہ ذات جو پوشیدہ امور کو وجود میں لاتی ہے۔ وجود میں آنے کے بعد وہ مخلوق ہو جاتی ہے۔

جب اللہ تعالیٰ نے اپنے اسم خالق کے ساتھ ترکیب رحمانی اور ترکیب جسمانی کو کامل کرنے کا ارادہ کیا تو اس کو قوت باری سے مدد دی اور قوت مصور سے صورت تشکیل کی۔ پھر اسم قدیر سے اس پر تجلی کی۔ صحیفہ تدبیر میں ڈال دیا۔ جو اطوار ترکیبی کی معرفت سے ہے۔

جب کوئی شخص اس اسم کے ذریعہ بارگاہ الٰہی میں تقرب حاصل کرنا چاہے تو انکسار، فکر، مراقبہ، چلہ کرے اور ان تینوں اسماء کا ورد کرے۔ خلق باری مصور۔ ممکن ہے اللہ تعالیٰ تیرا حال تجھ پر غالب کردے اور موکلات اسماء تجھ پر ہجوم کریں اور تو ان سے گفتگو کر سکے۔ چلہ کے بعد ان اسماء کی ہر وقت تلاوت کرنی چاہئے۔ تلاوت کل اس کی ۲۴۴x ۲۴۴ بار ہے۔ چاندی کی انگشتری بنا کر اس پر اسم کندہ کرے۔ تو موکل حاضر ہوگا۔ جو چار رئیس کا سردار ہے۔ ہر رئیس کے تحت موکلوں کی ٦٦ صفیں ہیں۔ اس کے موکل کو حاضر کرنے کا طریقہ یہ ہے۔

يَا اَللّٰهُ يَا بَارِئُ يَا فَتَّاحُ افْتَحْ عَلَيْنَا سِرَّ غَيْبِكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْمُعْطِىُ الْهَادِىُ

اس عزیمت کا چلہ سوا لاکھ نکالنا چاہئے۔ اور چلہ کے بعد ۲۱۳ مرتبہ روز پڑھنا چاہئے۔ پھر جب بھی ضرورت ہو اس اسم کو پڑھے تو موکل حاضر ہوگا۔

جو شخص منگل کے روز اس اسم کو پڑھے تو جس مصیبت میں گرفتار ہو۔ اس سے نجات ملے۔ کوئی رنج و غم ہو تو اس سے نجات ملے، قیدی ہو تو قید سے رہائی ملے اور جو شخص اس کو وظیفہ بنائے۔ اللہ تعالیٰ اس کو محبت اور مہابت نصیب کرے۔ جب کثرت سے تلاوت کرے گا تو فرشتے اسے تمام عالم کے احوال کی آگاہی دیتے رہیں گے۔

چونکہ اسم باری پیدائش خلقت سے متعلق ہے اور قیامت کے دن دوبارہ زندہ بھی کرے گا۔ لہذا اس اسم میں فنا و بقا دونوں قوتوں کا راز ہے۔ بقا سے میری مراد دوبارہ زندہ کرنے سے ہے۔ لہذا جن لوگوں کے وظائف یا منصب یا عہدے جاتے رہے ہوں تو اس اسم کا ورد کرنے سے دوبارہ پھر واپس مل جائیں گے۔

اس اسم کا جو موکل قوت قہاریہ سے متعلق ہے۔ اس کا نام مَلْسَائِيلُ۔ اگر اس کو چلہ کر کے تسخیر کر لیا جائے تو دشمنوں، چوروں اور ہر مخالف کو سزا دینے کے قابل ہو سکیں گے۔

اس اسم کی ایک اور خاصیت ہے کہ یہ سخت کاموں کو سہل کرتا ہے۔ اس لئے مزدوروں، لوہاروں، حمالوں اور سخت قسم کا پیشہ رکھنے والوں کو اس کا ذکر کرنا چاہئے۔

جو شخص اس اسم کا ذکر کرتا ہے۔ اس پر عالم مثال کا کشف ہوتا ہے۔ مثلاً اگر طبیب ہے تو اس کا علاج درست ہوتا ہے۔ ہر مریض کو شفا ہوتی ہے۔

اہل تحقیق نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص ایک ہفتہ تک روزانہ ۲۱۳ مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ بعد ممات قبر میں ایک فرشتہ برائے موانست بھیجے۔ جس سے تنہا رہے گا۔

شیخ مغربیؒ نے تحریر فرمایا ہے کہ اس اسم مبارک کی تلاوت وہ انسان کرے۔ جو طالب حقیقت ہو یا بے مربی ہو۔

شیخ جلال الدین محمود تبریزی نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر پندرہ روز تک کوئی شخص دو سو مرتبہ پڑھے۔ تو لطف خداوند عالم شامل حال ہو۔

اگر الربُّ الخالق البارى پڑھے تو پروردگار عالم اسرار حقیقت مکشوف فرمائے۔

اور برائے آمدن حاجات و مہمات سات روز تک متواتر روزہ رکھے اور بعد نماز عشاء دس ہزار مرتبہ خواہ ہر سہ مندرجہ بالا اسماء خواہ البارى پڑھے۔ حاجت روا ہو۔

اور شیخ بوعیؒ نے ارشاد فرمایا ہے کہ جب کوئی شخص اس اسم کی ریاضت کرنا چاہے تو تنہائی و خلوت اختیار کرے زیادہ وقت مراقبہ میں صرف کرے اور چالیس دن عبادت و ریاضت کے لئے وقف کرے۔ ان تین اسماء کا ذکر کرے۔ الخالق البارى المصور ۴۴۳۶۹ مرتبہ پڑھے۔ خواہ ہر نماز فریضہ پڑھ کر تعداد پوری کرے۔ خواہ صبح و شام پڑھے۔ تو تمام عالم مسخر ہو۔ اور فرشتے پوشیدہ امور سے مطلع کریں۔ موکلات کا ہجوم ہو۔

اگر اس اسم کو لوح نقرہ پر کندہ کر کے سر پر باندھے تو امراض سر زائل ہو۔

شیخ شہاب الدین سہروردیؒ نے تحریر فرمایا ہے۔ اگر دعائے مبارکہ يَا بَارِئُ النُّفُوْسِ بِلَا مِثَالٍ خَلَا مِنْ غَيْرِهٖ کو برائے مہمات شدیدہ ایک ہفتہ عزلت گزیں ہو کر روزہ سے ترک حیوانات کے ساتھ دس ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے تو مقصد حاصل ہو۔

برائے سحر و نظر و برص و جذام اور اسی قسم کی مزمن مرضوں کے لئے اسم مذکور کو ہفت جوش کی انگشتری پر مشتری کی ساعت میں کندہ کر کے پہنے اور اعداد کے موافق پڑھے تو تمام امراض زائل ہوں اور شفائے کلی حاصل ہو۔

اگر کوئی شخص باادب شرائط اسم مذکور کو اٹھاون روز تک دس ہزار مرتبہ روزانہ تلاوت کرے تومکائد شیاطین واجنہ و انسان سے محفوظ رہے اور عامل اسرار روحانیات اور اسرار سیارگان وکواکب سے آگاہ ہو۔ افعال واحوال عالم ملکوت و جبروت کو بچشم حقیقت معائنہ کرے اور ساکنان عالم علوی وروحانی وملائکہ اس کی جانب توجہ کریں اور ازراہ عنایت پیش آئیں۔ اسرار عالم منکشف ہوں۔ ظہور کرامات پر قادر ہو۔ ایک اشارے پر خلائق مقصود حاصل ہو۔

برائے تسہیل کارہا اور حصول مقاصد کشادگی روزگار اس کا نقش تثلیث عطارد و مشتری میں تیار کر کے پاس رکھے تو کامیاب ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۳ | ۵۶ | ۵۹ | ۴۵ |
| ۵۸ | ۴۶ | ۵۲ | ۵۷ |
| ۴۷ | ۶۱ | ۵۴ | ۵۱ |
| ۵۵ | ۵۰ | ۴۸ | ۶۰ |

# تثلیث عطارد و زحل

۱۸ مئی کو رات ۹ بجکر ۴۸ منٹ پر یہ تثلیث بنے گی۔ وہ شخص جسے کسی علاج سے فائدہ نہ ہوتا ہو اور حکماء اس کے علاج سے عاجز آ گئے ہوں۔ وہ اس طریقہ کو کرے۔ خواہ کتنا ہی مریض کیوں نہ ہو۔ حکم ربی سے شفا پائے گا طریقہ اس کا یہ ہے کہ بیس سیر گندم مریض خود خرید کر لائے کوئی اور نہ لائے گندم پر یہ دعا پڑھے۔ اگر مریض خود نہ پڑھ سکے تو کسی سے سات بار پڑھوا کر دم کروالے۔ پھر مریض چت لیٹ جائے اور عامل یا کوئی اور گندم کو مریض کے سر اور سینہ پر آہستہ آہستہ کھنڈوائے پھر اسے مریض اکٹھا کرے اور چار حصے کر کے چاروں درویشوں کو دیدے۔ انشاء اللہ صحت ہو جائے گی میں نے پہلے بھی اس عمل کو لکھا تھا تو بہت لوگوں نے کیا اور اللہ تعالیٰ نے ہر شخص کو شفا دی۔ عجیب تحفہ ہے۔ گندم پہلے سے خرید کر لائی جا سکتی ہے۔ دم کرنا' کھنڈانا اور اکٹھا کرنا' وقت مقررہ پر ہوگا۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَائِكَ الَّذِیْ اِذَا اُسْئَلُكَ بِهِ الْمُضْطَرَّكَشَفْتَ مَابِه مِنْ ضُرٍّ وَّعِلَّتٍ لَه' فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْتَه' خَلِیْفَتَكَ عَلٰی خَلْقِكَ وَاَنْ نُصَلِّی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنْ تَعَافِنِیْ فِیْ عِلَّتِیْ بِرَحْمَتِكَ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ -

# یوگا سے آنکھوں کا علاج

دنیا بھر میں نابینا پن تیزی سے پھیل رہا ہے۔ اگرچہ قرینہ کی پیوندکاری بھی بہت عام ہوگئی ہے لیکن آنکھوں کی ہر بیماری میں قرینہ کی پیوندکاری نہیں ہوتی۔ بہت کم بیماریاں ایسی ہوتی ہیں جن میں قرینہ تبدیل کر کے بینائی بحال کی جاسکتی ہے۔ لیکن اس کے باوجود بعض مشقیں ورزشیں اور غذائی تبدیلیاں ایسی ضرور ہیں جن کے ذریعے آنکھوں کی بعض بیماریوں پر قابو پایا جاسکتا ہے۔ بینائی بڑھائی جاسکتی ہے اسے مضبوط کیا جاسکتا ہے اور حتیٰ کہ بینائی بحال بھی کی جاسکتی ہے۔

چھ ہزار برس قبل لوگ آنکھوں کے لئے جن ورزشوں کا نظام ترتیب دے چکے تھے آج اسے سائنٹیفک قرار دیا گیا ہے اور تقریباً اسی نوع کی ورزشوں کا مشورہ موجودہ دور میں ماہرین امراض چشم بھی دیتے ہیں۔

## پہلی ورزش

سامنے موم بتی جلا کر تین یا چار فٹ کے فاصلہ پر کھڑے ہوجائیں موم بتی کا شعلہ آپ کی آنکھوں کی سطح سے چند انچ نیچے ہو اب آپ بیٹھ کر ثابت قدمی کے ساتھ پلکیں جھپکائے بغیر شعلہ کو تکنا شروع کردیں۔ یہ عمل ایک منٹ تک کریں پھر آنکھیں بند کرلیں۔ جسم کو ڈھیلا رکھیں ستائیں اور تصور کریں کہ آپ شعلہ کو بند آنکھوں سے ابروؤں کے درمیان جلتا دیکھ رہے ہیں یہ عمل بھی ایک منٹ تک کریں آنکھیں کھولیں ستائیں پھر شروع والا عمل دہرائیں۔ آہستہ آہستہ شعلہ تکنے کا وقت اور ستانے کا وقت بڑھاتے جائیں۔ تین منٹ تک لئے جائیں۔ اس مشق سے اعصاب کو تحریک و تقویت ملے گی۔ آنکھوں کے پٹھے مضبوط ہونگے اور قوت ارتکاز میں اضافہ ہوگا۔

## دوسری ورزش

آنکھیں نیم وا رکھیں ڈھیلے اوپر ابروؤں (بھویں) کی جانب تھوڑے سے اٹھائیں اور ابروؤں کی درمیانی جگہ کو جس کے بارے میں روایت ہے کہ یہاں انسان کی تیسری آنکھ تھی جواب اندر اسی جگہ موجود ہے تکنا شروع کردیں۔ ابتداء میں آپ کو چکر یا گدگدی محسوس ہوسکتی ہے۔ لہٰذا آپ پندرہ سیکنڈ کے بعد رک جائیں لیکن آہستہ آہستہ ابروؤں کے درمیان تکنے کی مدت بڑھا کر پہلے ایک منٹ پھر دو منٹ اور پھر بہت آہستہ آہستہ ۵ منٹ کردیں ہوسکتا ہے کہ مدت بڑھانے میں کئی ماہ لگ جائیں۔ آنکھوں کے عضلات پر دباؤ نہ پڑنے دیں پھر آنکھیں بہت زیادہ اوپر نہ اٹھائیں اور اگر ضرورت محسوس ہو تو گھورنے کی مدت میں اضافہ روک دیں اور اس سے آنکھوں کے اعصاب کو تحریک ملے گی اور خوشگوار طمانیت سے پُر آرام دماغ کے مرکزی حصوں کی جو آنکھوں کو کنٹرول کرتے ہیں ملے گی اور وہ مضبوط ہونگے۔

## تیسری ورزش

ناک کی نوک کو تکنا شروع کیجئے ایک منٹ تک یہ عمل جاری رکھئے پھر ستایئے یہ عمل تین یا چار مرتبہ دہرایئے۔ ناک کی نوک تکنے اور ستانے کا عمل ایک ایک منٹ تک رکھئے اور آہستہ آہستہ وقت بڑھا کر پانچ منٹ تک لے جایئے۔

## چوتھی ورزش

دونوں آنکھوں کے ڈھیلے دائیں کاندھے کی جانب گھمایئے اور انہیں ہنسلی کی ہڈی اور کندھے کی درمیانی جگہ پر مرتکز کیجئے یہاں ایک منٹ تک گھورتے رہیے پھر آنکھیں بند کیجئے اور ایک منٹ تک آرام دہ حالت میں رہیے آہستہ آہستہ وقت بڑھاتے جایئے۔

## پانچویں ورزش

یہ ورزش چوتھے نمبر کی ورزش کی طرح ہے بس اس مرتبہ آپ بائیں کندھے کی جانب ڈھیلے گھمائیں گے۔

## چھٹی ورزش

وقتاً فوقتاً دن بھر آنکھوں کو دائیں سے بائیں اور بائیں سے دائیں اور اوپر نیچے گردش دیں۔ یہ ورزشیں کہیں بھی کی جاسکتی ہیں۔

کسی بڑی تصویر، عمارت یا درخت کو گھورنا شروع کیجئے پھر ڈھیلوں کو پورے محیط میں دائیں۔ بائیں دائرے میں گھمانا شروع کیجئے پھر اس طرح بائیں سے دائیں پھر افقی انداز میں۔ قدرت نے آنکھوں کو چاروں طرف دور دور تک دیکھنے کے لئے بنایا ہے لیکن شہری زندگی میں اس کے مواقع نہیں ملتے۔ لہٰذا یہ مواقع پیدا کیجئے اور افق پر گھورنے کی عادت ڈالئے۔

## سورج اور چاند کو تکنے کی ورزش

اگر آپ طلوع آفتاب کے ساتھ بیدار ہوئے ہوں تو سورج کی ابتدائی کرنوں کو چند سیکنڈ تک اس وقت تکئے جب وہ افق پر نمودار ہو رہا ہو۔ طلوع ہوتے سورج کی نرم و نازک کرنیں آپ کی آنکھوں کو نقصان نہیں پہنچائیں گی بلکہ انہیں مضبوط کریں گی۔ آپ یہ مشق ایک وقت میں ایک منٹ تک کرسکتے ہیں۔ اسی طرح جب سورج ڈوب رہا ہو تو اسے تکنے کی مشق کیجئے لیکن دن کے کسی اور وقت سورج کو اس طرح دیکھنے کی کوشش قطعاً نہ کریں۔ چاند کو تکنے کی ورزش بھی اسی نوع کی ہے۔ پورے چاند کو ایک وقت میں ایک منٹ تک گھوریئے۔ کسی بھی صورت میں سورج گرہن کو نہ دیکھیں کیونکہ اس کا نتیجہ مکمل اندھے پن کی صورت میں برآمد ہوسکتا ہے۔ جب سورج طلوع ہوتے ہوئے ذرا بھی بلند ہوجائے تو نصف سیکنڈ کے لئے بھی اسے نہ دیکھیں کیونکہ اس سے آنکھوں کے عدسوں کو ناقابل تلافی نقصان پہنچے گا۔

# اوج زہرہ

زہرہ دورہ فلک طے کرتا ہوا جب برج حوت کے ۲۷ درجہ پر پہنچتا ہے تو اس میں ایک خاص تاثیر پیدا ہوتی ہے۔ پروردگار عالم نے وقت کے ہر موقعہ میں تاثیر رکھی ہے۔ حکمائے فلاسفر کا قاعدہ ہے کہ وہ حصول اثر کے لئے فاعل کو مہیا کرتے ہیں تا کہ عالم فلکی کی تاثیر کو عالم سفلی میں اتارا جا سکے اور جب ایسا مادہ مہیا کرلیا جاتا ہے جو اس کا اثر قبول کرے تو اس اثر کو لوح یا نقش پر اتارلیا جاتا ہے اور وہ سبب زمین پر ظہور صنعت قدرت خدا کا ہو جاتا ہے چنانچہ زہرہ کے ان درجوں پر فائز ہونے سے جو تاثیر پیدا ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ رجوع خلق اور تسخیر مستورات کے لئے بہت تیزی سے کام کرتی ہے نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح ہو گی۔ لوگ واقف و ناواقف بڑے اور چھوٹے کسی نامعلوم کشش کے باعث متوجہ ہو جاتے ہیں اور پسند کرتے ہیں جوق در جوق آتے ہیں۔ شہرت، عظمت اور مقبولیت حاصل ہوتی ہے۔

لہذا اس وقت سے ان تمام لوگوں کو فائدہ اٹھانا چاہیے جن کا خلقت سے عام تعلق ہے مثلاً حکیم، ڈاکٹر، وکلاء، لیڈر، دکاندار اور دیگر ایسے تمام پیشہ ور لوگ جن کا ذریعہ آمدن عوام کی آمد سے متعلق ہے۔ کاروبار میں اضافہ کے لئے یہ ایک موثر وقت ہے۔ دکانداروں کے لئے خصوصاً یہ وقت موثر ہے۔

تسخیر حکام، تسخیر خلق، رجوع خلق اور قوم یا خلقت پر بزرگی حاصل کرنے کے لئے سال بھر میں یہ ایک موثر وقت آتا ہے اور وہ لوگ جن کا خلقت کی آمد سے تعلق نہیں ان کے لئے تسخیر خلق کی ضرورت ہوتی ہے۔ یعنی اپنے حلقے، ساتھ کام کرنے والوں، افسران، خاندان اور قوم میں برتری ہو لہذا اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔

زہرہ ۱۲ مئی کو ۶ بجکر ۱۰ منٹ صبح سے ۱۳ مئی کو ۲ بجے قبل سحر تک اوج میں رہے گا۔ ۶ ساعتیں ملیں گی جن میں آپ نے کام کرنا ہے۔ ان ساعت میں کام باآسانی مکمل کر سکتے ہیں۔

ایک لوح چاندی کی بنوائیں اس میں آیت یَفْعَلُ اللّٰهِ مَایَشَآء وَ یَحْکُمُ مَایُرِیْدُ کے اعداد ۹۵۸ پر کریں لیکن لوح ذوالکتاب ہو۔ جس کی شکل ورفتار ذیل میں دی جاتی ہے۔

رفتار

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ |
| ۱۴ | ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ |
| ۲۲ | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۱۶ |
| ۱۰ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ |
| ۱۸ | ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ |

اصل نقش

| یفعل | الله | مایشاء | ویحکم | مایرید |
|---|---|---|---|---|
| ۳۵۴ | ۸۵ | ۲۶۱ | ۱۹۱ | ۶۷ |
| ۲۶۲ | ۱۹۲ | ۶۸ | ۳۵۵ | ۸۱ |
| ۳۵۰ | ۳۵۱ | ۸۲ | ۲۶۳ | ۱۹۳ |
| ۸۳ | ۲۶۴ | ۱۹۴ | ۶۵ | ۳۵۲ |

نقش کے اوپر یا مجیدُ رفیعُ نعم النّصیر لکھیں۔ نیچے وَکَفٰی بِاللّٰهِ شَهِیْدًا مُحَمَّدٌ رُّسُوْلُ اللّٰه لکھیں اور پشت لوح پر اسمائے موکلات وعزیمت لکھیں۔

اُجِبْ یا حفطیائیلُ یاحنظیائیلُ یا مَولیائیل یاخنطائیلُ سَخِّر لِخَلْقِكَ مِنَ الْاَرْضِ وَالسَّمَاءِ وَالْبَحْرِ وَالْبَرِّ وَالْجِنِّ وَالْاِنْسِ کَمَا سَخَّرَ لِدَاؤدَ وَ لِسُلَیْمَانَ عَلَیْهِ السَّلَامُ

تیار کرتے وقت باوضو ہوں۔ علیحدہ کمرہ ہو۔ کپڑے صاف اور معطر ہوں۔ بخور زہرہ کا جلائیں۔ جو زعفران اور سفید صندل ہے۔ دونوں میں سے جو میسر ہو وہ جلائیں اگر لوح چاندی کی نہ بنوا سکیں تو کاغذ پر زعفران سے لکھیں اسے بازو بند بنائیں یا گلے میں ڈالیں اور ہمیشہ پاس رکھیں۔ تاثیر اس کی ظاہر ہوگی۔ اس مہر کی برکت سے جمیع خلق مطیع و مسخر ہو گی اور جماعت قوم، خاندان یا ماحول میں مقبولیت حاصل ہوگی۔ دکاندار لیڈروں، وکلاء، حکماء وغیرہ کے لئے یہ لوح اسباب رزق میں سے ہے۔ لوح باندھ کر حسب توفیق تصدق کریں اور ختم دلائیں۔ اس لوح یا نقش کو سفید ریشمی کپڑے میں سلوانا ہوگا۔

کوشش کریں کہ اپنی ضرورت کے لئے نقش یا لوح خود تیار کریں۔ جو بات سمجھ میں نہ آئے خط لکھ کر دریافت کر سکتے ہیں۔ جو کسی وجہ سے خود تیار نہ کر سکیں اور مدد کے خواہاں ہوں۔ ان کے لئے کاغذ پر تیار کرنے کا ہدیہ -/۶۷۰۱ روپے ہو گا۔ محصول ڈاک -/۶۵ روپے ہوگا۔ ہدیہ کم از کم پندرہ دن قبل ارسال کریں تا کہ آپ کا کام تیار ہو سکے۔ نام معہ والدہ ارسال کریں اور مقصد۔

وہ لوگ جو اس لوح کو رکھیں تو اسمائے الٰہی یا مجید رفیع نعم النصیر کا ورد کریں اس کے عدد ۹۵۸ ہیں اور آیت کے عدد بھی ۹۵۸ ہیں۔ اس کے ورد سے طالب بہت جلد عزیز خلق ہو جاتا ہے اور اس کا شہرہ دور ونزدیک پھیل جاتا ہے اور اس کی وجہ سے ترقی بہت ہوتی ہے۔ مال ودولت کے آسان ذرائع بھی ملتے ہیں۔

# عملیات میں پرھیز

عملیات میں پرہیز ایک خاص شے ہے- بلکہ پرہیز کو بمنزلہ اساس کہا جائے تو مناسب ہے- طب میں ایک خاص مسئلہ ہے کہ دوا کرنے سے بہتر پرہیز ہے- اگر کوئی شخص کسی بیماری میں دوا نہیں کرتا مگر پرہیز کرتا ہے تو بیماری سے صحت ممکن ہے لیکن دوا تو کرتا ہے- مگر پرہیز نہیں کرتا تو دوا بھی بے کار اور صحت کی امید بھی موہوم ہے- اسی طرح عملیات سے کچھ ملائکہ متعلق ہوتے ہیں اور ان ہی ملائکہ کے سبب سے عمل میں کامیابی ہوتی ہے عاملین نے تجربہ سے معلوم کرلیا ہے کہ بعض اشیاء ایسی ہیں جن سے ملائکہ کراہت کرتے ہیں اور احادیث سے بھی ثابت ہے کہ بعض اشیاء کھا کر مسجد میں آنے کی ممانعت ہے- صحیح حدیثِ پاک میں ہے کہ حضورﷺ نے بڑی تاکید سے حکم دیا ہے کہ کوئی شخص مسجد میں پیاز اور لہسن (کچا) کھا کر نہ آئے- ایک اور حدیث میں ہے کہ آپ نے فرمایا کہ جو شخص مسجد میں بدبودار شے کھا کر آئے اسے حدودِ مسجد سے نکال دو- اگر عمل با پرہیز کیا جائے تو عمل میں اثر جلد اور کامل ہوتا ہے- میں بعض عملیات میں لکھتا ہوں کہ پرہیز کی ضرورت نہیں- جب عمل کا رکن پرہیز ہے تو پھر پرہیز نہ کرنا کہا ہو تو اس کے متعلق گذارش ہے کہ عام طبائع کی نزاکت دیکھتے ہوئے اور بار بار محنت اور مشقت اٹھانے کے قابل نہ جانتے ہوئے میں بعض وظائف میں پرہیز کی شرط اڑا دیتا ہوں مگر عمل اور پرہیز تو لازم و ملزم ہیں- وظیفہ میں پرہیز کی چنداں ضرورت نہیں لیکن عمل میں پرہیز واقعی رکن ہے اور حق یہ ہے کہ خواہ عمل ہو یا وظیفہ اگر پرہیز سے پڑھا جائے تو ایک سے سو ہو جاتا ہے پرہیز کا جواز حضرت موسیٰؑ کے واقعہ سے ہوتا ہے کہ خدائے قدوس نے اپنی تجلی دکھانے کے واسطے چالیس دن کے روزے کا حکم دیا تھا- ایک مرتبہ حضرت عمرؓ کے پاس چند عربی بیٹھے تھے جو پیاز اور لہسن کھا کر آئے تھے- آپؓ نے فرمایا اے لوگو! حضور اکرمﷺ کے حکم کو بھول گئے ہو کہ آپ نے فرمایا کہ جو شخص بھی یہ چیزیں کھا کر آئے نہ ہماری مسجد میں آئے نہ ہمارے ساتھ نماز پڑھے اور اگر آئے تو اسے بقیع تک نکال آؤ- اب معلوم ہو کہ پرہیز کی دو قسمیں ہیں- ایک جلالی اور دوسرا جمالی-

جمالی پرہیز یہ ہے کہ گوشت ہر قسم اور پیاز اور لہسن اور ہر قسم کی بدبودار اشیاء سے پرہیز کیا جائے اور پرہیز جلالی یہ ہے کہ گوشت اور گوشت سے پیدا ہونے والی اشیاء بھی نہ کھائے یعنی دودھ، دہی، گھی اور جو شے ان اشیاء سے بنی ہو- چمڑے کی جوتی نہ پہنے، چمڑے کا ڈول کا پانی نہ پئے اور اس کنوئیں کا پانی بھی نہ پئے- جس میں چمڑے کا ڈول پڑتا ہو- کوئی ایسا پھل نہ کھاؤ جس کا کوئی حصہ جانور نے کھا لیا ہو ایسا دانہ جس میں گھن لگ گیا ہو یا جس پھل میں کیڑا لگا ہوا ہو اسے نہ کھاؤ- ایسے چھری یا چاقو جس میں ہڈی کا دستہ لگا ہوا ہو- اپنے پاس نہ رکھو- ایک بزرگ نے مجھ سے فرمایا کہ اصل پرہیز یہ ہے کہ عامل جس جگہ پڑھنے کا قصد رکھے- اس کوٹھری میں بھی اس قسم کی کوئی شے نہ ہو- جب کوئی پھل یا دانہ کھائے تو پہلے اسے پانی سے دھو لیا کرے- ہاں زندہ جانور کو ہاتھ لگانا یا سواری کرنا جائز ہے- مگر حجامت کرنا جائز نہیں- دوران عمل صرف کھانے پینے کا ہی پرہیز نہیں بلکہ اکل حلال، صدق، غیبت، فحش کلامی اور حرام فعل سے پرہیز ہے- جو شخص عمل پڑھتا ہے لیکن ساتھ ہی جھوٹ بولتا ہے- گالیاں دیتا ہے- غیبت کرتا ہے تو عمل میں ہرگز اثر نہ ہوگا- چاہے وہ عمل کبریت احمر یا تیر بہدف ہی کیوں نہ ہوں- اسی طرح جو پیٹ میں لقمہ حرام ہوگا اس عمل میں ہرگز اثر نہ ہوگا- عمل حقیقتاً ایک روحانی شے ہے جب تک عامل سراپا روح نہ بن جائے عمل میں اثر پیدا نہ ہوگا- لوگ عمل کی بے اثری کی شکایت کرتے ہیں- مگر جب شرائط عمل کی تکمیل نہ کی جائے تو بے اثری کی شکایت بے جا ہے-

# دسواں گھر اور کیریئر

زندگی میں کیریئر، پوزیشن کا اندازہ سعد کواکب سے لگایا جاتا ہے اور دسواں گھر شہرت، کیریئر اور پوزیشن ظاہر کرتا ہے۔ پیدائشی زائچہ میں جو کوکب دسویں گھر میں قابض ہوگا۔ اگر وہ دسویں گھر کے درجات سے قران رکھتا ہو تو اثرات اچھے ظاہر کرے گا۔ اگر اس قابض کوکب سے کوئی سعد کوکب تسدیس یا تثلیث نظر رکھتا ہو تو پوزیشن اور کیریئر کا بہتر اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ اگر دسویں گھر کے قابض کوکب سے کوئی نحس کوکب تربیع یا مقابلہ رکھتا ہو تو کیریئر اور پوزیشن میں کمزوری ظاہر کرے گا۔ دسویں گھر سے متعلق چند احکامات ذیل میں درج ہیں ملاحظہ فرمائیں۔

## شمس کا اثر

(قران) دسویں گھر کے درجات سے قران رکھتا ہو تو کیریئر میں قدم جما دیتا ہے۔ دوسروں سے بہتر تعلقات کا اظہار کرتا ہے۔ اچھا عہدہ، حاکمانہ ذہنیت عزت اور شہرت لاتا ہے۔

(سعد نظر) دسویں گھر سے تسدیس یا تثلیث میں ہو تو نظریات میں موافقت اور سوشل پوزیشن میں بہتری لاتا ہے۔ بااقتدار لوگوں سے بہتر تعلقات کا اظہار کرتا ہے اور ترقیاں لاتا ہے۔

(نحس نظر) دسویں گھر سے تربیع یا مقابلہ رکھتا ہو تو نظریات میں اختلافات اور کیریئر سے متعلق ذہنی پریشانیاں لاتا ہے۔

## قمر کا اثر

(قران) دسویں گھر کے درجات سے قران رکھتا ہو تو ایک جگہ جم کر کام کرنے میں دقتیں پیدا کرتا ہے۔ قمر اور برج قوی ہو تو کیریئر میں بہتری کا اظہار کرتا ہے۔

(سعد نظر) دسویں گھر سے تسدیس یا تثلیث میں ہو تو شہرت لاتا ہے۔ چھوٹی اسکیموں سے کامیابی اور منافع لاتا ہے۔ شریک حیات سے موافقت اور مزاج میں رنگینی پیدا کرتا ہے۔ خوبصورت ساتھی دیتا ہے۔ عیاشی اور سیر و تفریح کا رجحان پیدا کرتا ہے۔

(نحس نظر) دسویں گھر سے تربیع یا مقابلہ رکھتا ہو تو خاندان والوں سے اختلافات اور محبت میں شدت جذبات پیدا کرتا ہے۔

## عطارد کا اثر

(قران) دسویں گھر کے درجات سے قران رکھتا ہو تو اخبار نویسی، صحافت، اشاعت و طباعت اور تعلیمی اداروں کے ذریعہ کیریئر کی راہ ہموار کرتا ہے۔ لٹریری ذہنیت دیتا ہے۔ بلند کردار بناتا ہے۔ عوامی زندگی میں دلچسپی پیدا کرتا ہے۔ بہتر زندگی دیتا ہے۔ بعض اوقات تبدیلیوں کو بھی پسند کرتا ہے۔

(سعد نظر) دسویں گھر سے تسدیس یا تثلیث نظر رکھتا ہو تو مفید اور کارآمد خیالات ذہن میں لاتا ہے۔ زندگی میں عروج حاصل کرنے کی ہمت افزائی کرتا ہے۔

(نحس نظر) دسویں گھر سے تربیع یا مقابلہ رکھتا ہو تو ان تمام امور میں مشکلات اور رکاوٹیں پیدا کرتا ہے۔ ترقی میں گراوٹ ظاہر کرتا ہے۔

## زہرہ کا اثر

(قران) دسویں گھر کے درجات سے قران رکھتا ہو تو شراکت سے کامیابی لاتا ہے۔ بہتر فنی صلاحیتیں دیتا ہے۔ فیشن، ہیر ڈریسنگ، ڈیکوریشن، زیورات اور نسوانی ملبوسات یا اسی طرح کے کاروبار سے کافی دولت کا اظہار کرتا ہے۔

(سعد نظر) دسویں گھر سے تسدیس یا تثلیث رکھتا ہو تو جذبات اور تعلقات میں موافقت پیدا کرتا ہے۔ غریبوں اور حاجت مندوں کی ضروریات پوری کرتا ہے۔ والدین اور اولاد سے خوشی کا اظہار کرتا ہے۔

(نحس نظر) دسویں گھر سے تربیع یا مقابلہ کرتا ہو تو احساسات اور نظریات میں تنگ نظری ظاہر کرتا ہے۔ اولاد کی محبت میں کمی کا اظہار کرتا ہے۔ مزاج میں رنگینی پیدا کرتا ہے جس سے عمر کا کچھ حصہ تکلیف دہ ہو جاتا ہے۔ محبت اور ازدواجی تعلقات میں جدائی کا خطرہ لاتا ہے۔

## مریخ کا اثر

(قران) دسویں گھر کے درجات سے قران رکھتا ہو تو روزمرہ کام میں بہت طاقت و قوت دیتا ہے۔ سخت سے سخت کام کو اپنے ہاتھوں سرانجام دینے کی صلاحیت پیدا کرتا ہے۔ دوسروں پر فوقیت حاصل کرنے کا رجحان پیدا کرتا ہے۔ ایسے آدمی کے مخالفین زیادہ ہوتے ہیں۔ اولاد سے سکھ اور بہتر مالی حالات کا اظہار ہوتا ہے۔

(سعد نظر) دسویں گھر سے تسدیس یا تثلیث نظر رکھتا ہو تو کام یا پیشہ میں شہرت دیتا ہے۔ اگر دسواں گھر جدی ہو تو ملک کا سربراہ، اعلیٰ افسر یا ممتاز شخصیت کا اظہار کرتا ہے۔

(نحس نظر) دسویں گھر سے تربیع یا مقابلہ رکھتا ہو تو ساتھ کام کرنے والوں سے اختلافات پیدا کرتا ہے مخالفین سے وہم اور اندیشے ذہن میں پیدا کرتا ہے۔ ضد اور ہٹ دھرمی کا رجحان پیدا کرتا ہے۔

## مشتری کا اثر

(قران) دسویں گھر کے درجات سے قران رکھتا ہو تو زندگی میں کامیابی کی بہتر دلیل ہے۔ بہتر کیریئر خوشگوار زندگی اور ہر دلعزیزی کا اظہار کرتا

ہے۔

(سعد نظر) دسویں گھر سے تسدیس یا تثلیث نظر رکھتا ہو تو کامیاب کیریئر کی ضمانت دیتا ہے امید افزاء حالات ہموار کرتا ہے۔ معیار زندگی کو بلند کرنے کا رجحان پیدا کرتا ہے۔ بڑے لوگوں سے مدد دلواتا ہے۔ ازدواجی زندگی پرمسرت بناتا ہے۔ سماجی یا سیاسی زندگی خوشیوں سے پر کرتا ہے۔

(نحس نظر) دسویں گھر سے تربیع یا مقابلہ کی نظر رکھتا ہو تو بچپن میں والدین ہمت افزائی کرتے ہیں۔ جوانی میں خود پسندی، تکبر پیدا ہو جاتا ہے۔ رہن سہن اور لباس میں بناوٹ اور نمائش کا اظہار کرتا ہے۔

## زحل کا اثر

(قران) دسویں گھر کے درجات سے قران میں ہو تو اچھی پوزیشن کا اظہار ہوتا ہے۔ خاص کر گورنمنٹ ملازمت میں بہتر کامیابی لاتا ہے۔ سخت محنت کے بعد کامیابی لاتا ہے۔ ایسا شخص اپنی طبیعت کا مالک ہوتا ہے۔

(سعد نظر) دسویں گھر سے تسدیس یا تثلیث رکھتا ہو تو کیریئر میں بلند نظری اور پرامید ماحول پیدا کرتا ہے۔ بڑی ذمہ داریاں دیتا ہے۔ بردباری اور ٹھنڈے دل و دماغ کا اظہار کرتا ہے۔

(نحس نظر) دسویں گھر سے تربیع یا مقابلہ رکھتا ہو تو کام کرنے کی رفتار سست ہوتی ہے لیکن بہت محنتی ہوتا ہے۔ والد سے اختلافات کا اندیشہ رہتا ہے۔ کیریئر میں مشکلات پیدا کرتا ہے۔ عزیزوں سے مخالفت اور مخالفین کی تعداد زیادہ کرتا ہے۔

## یورینس کا اثر

(قران) دسویں گھر میں قران رکھتا ہو تو ذریعہ معاش میں تبدیلیاں لاتا ہے۔ ذہانت اور تخلیقی قوتیں دیتا ہے۔ لیکن بعض اوقات حسد اور بغاوت کا رجحان پیدا کر دیتا ہے۔ جس سے ترقی میں رکاوٹ کا خدشہ رہتا ہے۔

(سعد نظر) دسویں گھر سے تسدیس یا تثلیث نظر رکھتا ہو تو کیریئر میں بہتر صلاحیت اور ترقی کے امکانات پیدا کرتا ہے۔

(نحس نظر) دسویں گھر سے تربیع یا مقابلہ کرتا ہو تو ساتھ کام کرنے والوں سے مخالفت اور حسد کا اظہار کرتا ہے۔ ذاتی کمزوریوں کی وجہ سے تنزلی کے امکانات پیدا کر دیتا ہے۔

## نیپچون کا اثر

(قران) دسویں گھر کے درجات سے قران رکھتا ہو تو فنی ذہن دیتا ہے۔ فلم، ریڈیو، ٹی وی اور رقص و موسیقی سے دلچسپی پیدا کرتا ہے۔

(سعد نظر) دسویں گھر سے تسدیس یا تثلیث نظر رکھتا ہو۔ خاص کر زہرہ یا مشتری سے تو پھر ان تمام امور میں ہم آہنگی اور کامیابی دیتا ہے۔ یا ناجائز طریقے سے دولت کا اظہار کرتا ہے۔

(نحس نظر) دسویں گھر سے تربیع یا مقابلہ رکھتا ہو تو ناجائز طریقوں کا کاروبار دھوکہ اور فریب کا رجحان پیدا کرتا ہے۔ کسی امر میں مالی مشکلات کا اظہار کرتا ہے۔ قید و بند کا اظہار کرتا ہے۔

## پلوٹو کا اثر

(قران) دسویں گھر کے درجات سے قران میں ہو۔ خاص کر سرطان یا سنبلہ میں تو کاروباری یا پیشہ وارانہ صلاحیتیں اچھی دیتا ہے۔ اگر دسواں گھر اسد ہو تو
شہرت کا فقدان پیدا کرتا ہے۔ باقی بروج میں اعتدال پسندی ظاہر کرتا ہے۔

(سعد نظر) دسویں گھر سے تسدیس یا تثلیث نظر رکھتا ہو تو بہتر تنظیمی صلاحیتیں پیدا کرتا ہے۔ اکثر نئے نئے کاروباری طریقے ذہن میں لاتا ہے۔

(نحس نظر) دسویں گھر سے تربیع یا مقابلہ رکھتا ہو تو بچپن میں والدین کی پابندیاں عائد کرتا ہے۔ جوانی میں جنسی رجحانات پیدا کرتا ہے۔ ذریعہ معاش میں کچھ مدت بعد اکتاہٹ پیدا کر دیتا ہے۔

# شب معراج شریف

یہ نورانی اور جگمگاتی رات ۲۷ رجب کی ہے- یعنی جمعہ ۱۳ اپریل کی جو رات آئے گی وہ معراج کی رات ہوگی- اس مقدس رات میں قدرت اپنے عطیات نچھاور کرے گی- اس واقعہ کی تفصیل و برکات اس قدر ہیں کہ روحانی دنیا کے صفحات متحمل نہیں ہوسکتے- البتہ روحانی دنیا کے نظریات اور اس مبارک رات سے استفادہ حاصل کرتے ہوئے کچھ مفید مطلب امور میں فضل ایزدی حاصل کرنا یہ میرا اصول ہے اور اسی کے ماتحت یہ عمل لکھتا ہوں- مراتب و بلندی و اوج حاصل کرنے کے لئے اس سے بڑھ کر اور کونسی ساعت ہوسکتی ہے- وہ لوگ جو بے کسی کی ملازمت اور ڈرے ہوئے حالات میں تجارت پیشہ ہیں- ضرورت مند دولت مندی اور مراتب حاصل کرسکتے ہیں- بعد نماز عشاء نام معہ والدہ کے اعداد نکال کر ان میں ۹۰۴ عدد کا اضافہ کریں اور نقش مسدس میں اسے پر کریں- طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے ایک سو پانچ عدد تفریق کرکے باقی کو ۶ پر تقسیم کریں اور خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر ہر خانہ میں ایک کا اضافہ کرتے جائیں- اگر تقسیم کرنے پر ایک بچے تو خانہ ۳۱ میں، ۲ بچے تو خانہ ۲۵ میں، ۳ بچے تو خانہ ۱۹ میں، ۴ بچے تو خانہ ۱۳ میں، ۵ بچیں تو خانہ ۷ میں ایک کا اضافہ کردیں نقش پر ہوجائے گا-

نقش کی چال یہ ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۳۵ | ۳ | ۳۴ | ۳۲ | ۶ |
| ۳۰ | ۸ | ۲۸ | ۲۷ | ۱۱ | ۷ |
| ۱۳ | ۲۳ | ۲۲ | ۲۱ | ۱۴ | ۱۸ |
| ۲۴ | ۱۷ | ۱۶ | ۱۵ | ۲۰ | ۱۹ |
| ۱۲ | ۲۶ | ۹ | ۱۰ | ۲۹ | ۲۵ |
| ۳۱ | ۲ | ۳۳ | ۴ | ۵ | ۲۶ |

رات کو بعد نماز عشاء غسل کریں اور لباس پاکیزہ پہن کر عطر لگائیں- چار رکعت نماز دو سلام سے نفل پڑھیں- ہر رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ تین تین مرتبہ سورۃ إِنَّـا أَنـزَلْـنَـاهُ فِي لَيْلَةِ الْقَدْرِ پڑھیں بعد سلام مصلی پر ہی بیٹھے ہوئے دونوں طرف سے قلم بنائیں- ایک طرف سے نقش پر کریں اور دوسری طرف سے چاروں طرف نقش کے واللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء لکھیں- نقش زعفران سے لکھیں- جو مٹی کی کوری پیالی میں ہو- بعد تیاری نقش پیالی معہ قلم دریا یا کنویں میں ڈال دیں اور نقش عطر کر کے چاندی کے تعویز میں بندھوا کر پاس رکھیں- روزانہ تین مرتبہ سورۃ انا انزلناہ پڑھ لیا کریں- یہ اس کی زکوٰۃ ہوگی- خدا چاہے تو نقش ایسا لطف دکھائے گا کہ آپ کسی کے محتاج نہ ہوں گے- ہر کام میں دست غیبی کام کرے گا- ہر شخص عزت کرے گا- وہ لوگ جن کا کاروبار نہیں چلتا یا دکان نہیں چلتی وہ ضرور اس عمل کو کریں اور ساری زندگی بلاناغہ تین بار سورۃ انا انزلناہ پڑھتے رہیں- کبھی زوال نہ ہوگا-

## تبدیلی پتہ

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہوجانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا- تبدیلی پتہ کی اطلاع کے ساتھ خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں-

# ماہ اپریل

| نام ایام | اپریل ۲۰۱۸ء | رجب ۱۴۳۹ھ | چیت ۲۰۷۴ب | مفرد نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در حمل | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | ۱ | ۱۴ | ۱۹ | ۷ | ایسٹر سنڈے | | | ۱۳ | | | اکلیل | ۲۰:۱۲ | | |
| پیر | ۲ | ۱۵ | ۲۰ | ۸ | استفتاح، قمر در عقرب | | | ۱۴ | عقرب | ۳:۵۶ | قلب | ۱۹:۳۵ | | ہبوط |
| منگل | ۳ | ۱۶ | ۲۱ | ۹ | | | | ۱۵ | | | شولہ | ۱۹:۳۶ | | |
| بدھ | ۴ | ۱۷ | ۲۲ | ۱ | | | | ۱۶ | قوس | ۱۱:۵۴ | لغائم | ۲۰:۱۰ | | طرح |
| جمعرات | ۵ | ۱۸ | ۲۳ | ۲ | | | | ۱۷ | | | بلدہ | ۲۱:۱۹ | | |
| جمعہ | ۶ | ۱۹ | ۲۴ | ۳ | | | | ۱۸ | جدی | ۲۳:۰۰ | ذابح | ۲۳:۰۰ | | وبال |
| ہفتہ | ۷ | ۲۰ | ۲۵ | ۴ | | | | ۱۹ | | | | | | |
| اتوار | ۸ | ۲۱ | ۲۶ | ۵ | شرف شمس | | | ۲۰ | | | بلعہ | ۱:۰۰ | ◐ | تربیع دوم |
| پیر | ۹ | ۲۲ | ۲۷ | ۶ | عرس نظر محمد شاہ، ٹنڈو محمد خان | | | ۲۱ | دلو | ۱۱:۴۹ | سعود | ۳:۰۹ | | |
| منگل | ۱۰ | ۲۳ | ۲۸ | ۷ | | | | ۲۲ | | | اخبیہ | ۵:۰۷ | | |
| بدھ | ۱۱ | ۲۴ | ۲۹ | ۸ | | | | ۲۳ | حوت | ۲۳:۳۹ | مقدم | ۶:۵۰ | | حضیض |
| جمعرات | ۱۲ | ۲۵ | ۳۰ | ۹ | | | | ۲۴ | | | موخر | ۷:۵۸ | | |
| جمعہ | ۱۳ | ۲۶ | بیساکھ | ۱ | سمت بکرمی ۲۰۷۵ شروع | | | ۲۵ | | | رشا | ۸:۳۰ | | |
| ہفتہ | ۱۴ | ۲۷ | ۲ | ۲ | معراج شریف | | | ۲۶ | حمل | ۸:۲۵ | شرطین | ۸:۲۵ | | |
| اتوار | ۱۵ | ۲۸ | ۳ | ۳ | عطارد مستقیم | | | ۲۷ | | | بطین | ۷:۴۰ | | |
| پیر | ۱۶ | ۲۹ | ۴ | ۴ | شرف قمر | | | ۲۸ | ثور | ۱۳:۵۰ | ثریا | ۶:۲۳ | ● | شرف اجتماع |
| منگل | ۱۷ | ۳۰ | ۵ | ۵ | نیا چاند ☾ | | | ۲۹ | | | دبران | ۴:۳۷ | | |
| بدھ | ۱۸ | شعبان | ۶ | ۶ | یکم شعبان ۱۴۳۹ھ، رجعت زحل | | | ۳۰ | جوزا | ۱۷:۰۱ | ہقعہ | ۲:۳۳ | | فرح |
| جمعرات | ۱۹ | ۲ | ۷ | ۷ | | | | ۳۱ | | | ہنعہ<br>ذراعہ | ۰۰:۱۴<br>۲۱:۵۰ | | |
| جمعہ | ۲۰ | ۳ | ۸ | ۸ | شمس در ثور ♉، ولادت حضرت امام حسین | | | ثور | سرطان | ۱۹:۲۵ | نثرہ | ۱۹:۲۵ | | ترفع |
| ہفتہ | ۲۱ | ۴ | ۹ | ۹ | | | | ۲ | | | طرفہ | ۱۷:۰۴ | | |
| اتوار | ۲۲ | ۵ | ۱۰ | ۱ | | | | ۳ | اسد | ۲۲:۰۸ | جبہۃ | ۱۴:۵۱ | | |
| پیر | ۲۳ | ۶ | ۱۱ | ۲ | رجعت پلوٹو | | | ۴ | | | زبرہ | ۱۲:۴۶ | ◐ | تربیع اول |
| منگل | ۲۴ | ۷ | ۱۲ | ۳ | | | | ۵ | | | صرفہ | ۱۰:۵۰ | | |
| بدھ | ۲۵ | ۸ | ۱۳ | ۴ | زہرہ در جوزا | | | ۶ | سنبلہ | ۱:۳۹ | عوا | ۹:۰۵ | | اوج |
| جمعرات | ۲۶ | ۹ | ۱۴ | ۵ | | | | ۷ | | | سماک | ۷:۳۲ | | |
| جمعہ | ۲۷ | ۱۰ | ۱۵ | ۶ | | | | ۸ | میزان | ۶:۱۲ | غفرہ | ۶:۱۲ | | |
| ہفتہ | ۲۸ | ۱۱ | ۱۶ | ۷ | | | | ۹ | | | زبانہ | ۵:۰۷ | | |
| اتوار | ۲۹ | ۱۲ | ۱۷ | ۸ | | | | ۱۰ | عقرب | ۱۲:۱۰ | اکلیل | ۴:۲۱ | | ہبوط |
| پیر | ۳۰ | ۱۳ | ۱۸ | ۹ | قمر در عقرب | | | ۱۱ | | | قلب | ۳:۵۷ | ○ | استقبال |
| | | | | | | | | | | | | | | |

# کیا آپ کا برج حمل ہے؟

**اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔**

حملی افراد بے خوف، جارح اور باہمت ہوتے ہیں چنانچہ ایسے کام اور ملازمت پسند کرتے ہیں جس میں چیلنج سے واسطہ پڑے۔ مثلاً فوج، اداکاری یا نفسیات سے متعلقہ کام اختیار کرنا پسند کرتے ہیں بعض اوقات یہ انتہا پسند قسم کی سیاست میں بھی حصہ لیتے ہیں ان کا پیشہ یا کام خواہ کچھ ہو یہ سب سے آگے رہنا چاہتے ہیں ان کی یہ خواہش کچھ ایسی بے جا بھی نہیں ہے کیونکہ دائرۃ البروج میں ان کا شمسی برج سب سے پہلے نمبر پر ہے۔

اگر چہ تمام حملی افراد تو نہیں لیکن بیشتر جنگجو قسم کے ہر وقت لڑنے جھگڑنے کے لئے تیار رہنے والے زبردستی کرنے والے اور حکم چلانے والے ہوتے ہیں۔ رومیوں کے جنگ کے دیوتا مریخ کے ماتحت افراد سے اس کے علاوہ اور توقع بھی کیا کی جاسکتی ہے ۲۱ مارچ سے ۲۰ اپریل کے درمیان پیدا ہونے والے یہ افراد پیدائشی جنگجو ہوتے ہیں ان کے ہم عمر جن مخالفتوں اور رکاوٹوں سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں یہ ان کا بھرپور مقابلہ کرتے ہیں ویسے قدرتی طور پر انہیں مشکلات اور رکاوٹوں سے واسطہ پڑتا ہے۔

کاروباری حملی افراد عموماً بے حد دولت مند ہوجاتے ہیں لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ ان میں سے اکثر جس تیزی سے روپیہ کماتے ہیں اسی تیزی سے اسے خرچ بھی کر ڈالتے ہیں اور جب یہ مالی یا جذباتی لحاظ سے دیوالیہ ہوتے ہیں۔ (جذباتی لحاظ سے تو اکثر دیوالیہ ہوتے رہتے ہیں) تو شدید مایوسی اور ناامیدی کا شکار ہوجاتے ہیں اور اس صورتحال کے لئے اپنے شریک کار، شریک زندگی، ساتھ کام کرنے والوں، بین الاقوامی صورتحال اپنے گاہکوں بلکہ ہر اس شخص کو الزام دیتے ہیں سوائے اپنی ذات کے۔

اور قبل اس کے کہ ان کے دوست یا محبوبہ یا بیوی اپنی زندگی کے لئے بھاگ سکے ان کی مایوسی اور ناامیدی کا خاتمہ ہوجاتا ہے اور یہ ایک بار پھر کوئی بڑی اسکیم بنانے لگتے ہیں یا کوئی نیا کیریئر شروع کرلیتے ہیں یا پھر کسی نئی شخصیت سے محبت کرنے لگتے ہیں اس طرح دوبارہ زندگی کا آغاز کرتے ہیں۔

نئے سرے سے زندگی کا آغاز حملی افراد کی خاص خصوصیت ہے یہ اپنی شکست اور مصیبتوں کو بھلانے میں زیادہ وقت نہیں لگاتے بدقسمتی سے یہ اپنی مصیبتوں سے کوئی سبق نہیں سیکھتے۔ جدید دور کے حملی افراد انتھک قوت کے مالک ہوتے ہیں اور رہنمائی کرنے اور سب سے آگے رہنے کے بے حد خواہش مند ہوتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ پہلا برج ہے۔ |
| عرصہ پیدائش | ۲۱ مارچ تا ۲۰ اپریل (اندازاً) |
| عنصر | آتشی |
| ماہیت | منقلب |
| حاکم ستارہ | مریخ |
| برج کی علامت | مینڈھا |

ان کے دوست، ساتھ کام کرنے والے یا بیوی دیکھتی ہے کہ یہ زندگی میں بے حد دلچسپی رکھتے ہیں اور بہت سارے کام اور منصوبے بیک وقت شروع کردیتے ہیں لیکن جب ان منصوبوں پر کام شروع ہوجاتا ہے تو ان کی دلچسپی ختم ہوجاتی ہے اور نگاہیں اِدھر اُدھر بھٹکنے لگتی ہیں اور بالآخر منصوبوں کی تکمیل دوسروں پر چھوڑ دی جاتی ہے اس طرح نامکمل کاموں کا انبار ان کے ساتھ کام کرنے والے جانثار افراد کے لئے بڑھتا جاتا ہے جسے انہیں ہی مکمل کرنا ہوتا ہے اگر کوئی شخص باغ میں پودے لگاتے لگاتے آدھا کام درمیان میں ہی چھوڑ دے یا کوئی تصویر ادھوری چھوڑ دے تو سمجھ جائیے کہ اس کا خالق حملی ہوگا۔

حملی آدمی شریک زندگی اور دوستوں کو زیادہ سرگرم اور زندگی سے بھرپور بنادیتا ہے ان میں زندگی میں بھرپور دلچسپی لینے کی امنگ پیدا کردیتا ہے۔

بیوی کی زندگی کو محبت سے بھر دیتا ہے اور ایسے انوکھے جذبوں سے روشناس کراتا ہے جن کے وجود سے بھی وہ ناآشنا ہوتی ہے محبت دینے کے معاملے میں بڑا فراخ دل ہوتا ہے لیکن محبت وصول کرنے کے معاملے میں بڑا شرمیلا ہوتا ہے تاہم محبت کے معاملات میں عورت کے پہل کرنے کو ناپسند کرتا ہے کیونکہ اس سے اس کی مردانگی متاثر ہوتی ہے۔

شراکت خواہ کاروباری ہو یا ازدواجی حملی افراد کے مزاج کے خلاف ہوتی ہے یہی وجہ ہے کہ اس کی ایسی شراکتیں اکثر برقرار نہیں رہتیں محبت کے معاملے میں یہ شریک زندگی کی حفاظت کرسکتے ہیں۔ اس پر حکومت کرسکتے ہیں۔ اس کی رہنمائی



کر سکتے ہیں لیکن کسی بھی دیرپا تعلق کی کچھ لو اور کچھ دو والی ضروریات کے مطابق اپنے آپ کو ڈھالنا اور پابند ہونا ان کے لئے بے حد مشکل ہوتا ہے۔

اسی رجحان کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اکثر حملی مرد اور عورتیں زندگی میں ایک سے زیادہ دفعہ شادی کرتی ہیں قریبی تعلقات میں مشکلات کی دوسری وجہ یہ ہے کہ اکثر حملی افراد ذاتی ترقی میں اس قدر مصروف رہتے ہیں کہ ان کے پاس اتنا وقت ہی نہیں ہوتا کہ وہ کسی دوسرے شخص کی پریشانیوں یا مسائل کا نوٹس لے سکیں انہیں اکثر خود غرض کہا جاتا ہے۔خود غرضی ان کی یہ ہوتی ہے کہ یہ دوسروں سے بے اعتنائی برتتے ہیں لیکن شریک زندگی یا محبوب کی مشکلات اور مصیبتوں کو کبھی نظر انداز نہیں کر سکتے۔اصل بات یہ ہے کہ یہ کسی مصیبت کے وجود کا احساس ہی نہیں کر سکتے۔

یہی وجہ ہے کہ نفسیات سے یہ ناواقف ہوتے ہیں لیکن ان کے سامنے کوئی غلطی ہرگز نہ کریں کیونکہ بہ حیثیت افسر غلطیوں کو پکڑنے میں ماہر ہوتے ہیں جب کہ حملی عورتیں افواہیں پھیلانے اور پیٹھ پیچھے باتیں کرنے میں ماہر ہوتی ہیں اور اگر محبت میں مبتلا ہو جائیں تو حملی آدمی ساری دنیا سے ٹکر لے سکتے ہیں صرف دنیا سے ہی نہیں بلکہ اس شخصیت سے بھی ٹکر لے سکتے ہیں جس کی خاطر ساری دنیا کا مقابلہ کرتے ہیں بشرطیکہ وہ خود مختاری کا مظاہرہ کرے لیکن اگر وہ بیمار ہو جائے یا اس کے سر میں درد ہو تو اس کا انہیں قطعاً احساس نہیں ہوگا اور اگر وہ انہیں بتائے کہ اس کے سر میں درد ہے تب اس کے ہاتھ میں اسپرین کی دو گولیاں تھما کر یہ سمجھا جائے گا کہ ساری ذمہ داری سے عہدہ برآ ہو گئے ہیں۔

اس کے باوجود بیویاں اپنے شوہروں سے محبت کرتی ہیں تاہم بیوی اگر ان کے معیار پر پوری نہ اترے تو اسے باآسانی چھوڑ بھی دیتے ہیں لیکن یہ بات ان کی سمجھ میں نہیں آتی کہ ایسی عورت کہاں مل سکتی ہے جو اطاعت گزار ہونے کے ساتھ ساتھ ہمت وجرات والی اور بے انتہا شریف النفس ہو بلند حوصلہ بھی ہو شوہر کو سمجھنے کے لئے بے تحاشہ صلاحیت رکھنے والی ہو اور سب سے بڑھ کر یہ کہ شوہر سے کبھی ہمدردی کی توقع نہ رکھے لیکن عجیب بات یہ ہے کہ کچھ حملی افراد کو ایسی بیوی مل بھی جاتی ہے اور اسے بھی عجیب بات یہ ہے کہ وہ ایسے فرمانبردار شوہر بھی ثابت ہوتے ہیں جو کبھی اِدھر اُدھر نہیں بھٹکتے اور شادی شدہ زندگی کو خوشگوار بنانے کی ہر ممکن کوشش کرتے ہیں۔

حملی لڑکیوں اور عورتوں کو دیکھ کر موسم بہار کا خیال آتا ہے بھڑکتی ہوئی آگ یا بگولے کا خیال آتا ہے اس سلسلے میں عمر کی کوئی قید نہیں ہوتی۔ستر سال کی حملی عورت کو دیکھ کر وہی احساس ہوتا ہے جو ایک سترہ سالہ حملی لڑکی کو دیکھ کر پیدا ہوتا ہے حملی لڑکی چیزوں اور آدمیوں کو بجائے اس کے کہ سکون بخشے انہیں ہیجان میں مبتلا کرنا پسند کرتی ہے شاندار خیالات سے بھرپور ہوتی ہے طریقہ کار کے لحاظ سے منفرد ہوتی ہے اس لئے کہ اپنے طریقہ کار کی ناکامی کا خیال اس کے قریب بھی نہیں بھٹکتا۔مشکل کام کرنے یا ایک سخت قسم کے گاہک کو مطمئن کرنے میں بڑی ماہر ہوتی ہے۔لیکن اگر یکساں معمول پر عمل کرنا پڑے تو بہت جلد بور ہو جاتی ہے۔

اسے دیکھ کر آپ یہ محسوس کریں گے کہ یہ خاصی سخت ہے۔لیکن اگر اسے دفتر میں کسی روتی ہوئی لڑکی کے ہمراہ دیکھیں یا کسی مصیبت زدہ شخص کے ہمراہ دیکھیں تو آپ کو اپنی رائے بدلنی پڑے گی وہ جو کہ بڑی چالاک اور اکھڑ دکھائی دیتی ہے دوسروں کو مصیبت میں مبتلا دیکھ کر بہت نرم پڑ جاتی ہے اور اس کی قربت سکون بخشتی ہے لیکن غل غپاڑہ کرنے والوں اور ذراسی بات میں گھبرا جانے والوں سے کوئی ہمدردی نہیں رکھتی۔

حملی لڑکی کیریئر کو اہمیت دینے والی اور تنظیمی صلاحیتوں کی مالک ہوتی ہے۔اختیارات استعمال کرنا بخوبی جانتی ہے اس کی عیب گوئی کرنے والے کہتے ہیں کہ وہ بغیر کسی معقول وجہ کے جھگڑنے لگتی ہے اپنی شخصیت کی مریخی قوت اسے اکساتی ہے اور وہ بغیر سوچے سمجھے لڑائی جھگڑے پر اتر آتی ہے اس پر تنقید کرنے والے اس کی صاف گوئی کو بدتہذیبی کہتے ہیں ان کے خیال کے مطابق حملی لڑکی ظاہری پرکشش سکون کی تہہ میں جارحانہ فطرت چھپائے ہوئے ہوتی ہے۔

آدمی حملی لڑکی کی بشاشت، زندہ دلی،

ذہانت اور صاف گوئی کو بہت سراہتے ہیں۔ حملی لڑکی اگر کسی کو پسند کرتی ہے تو اس کا اظہار کر دیتی ہے اور اگر اپنے شوہر کی کوئی عادت ناپسند ہوتی ہے تو وہ خاموش رہ کر اندر ہی اندر نہیں کڑھے گی بلکہ اس کا برملا اظہار کر دے گی محبت کے معاملات کے آغاز میں صرف ہمدردی کا اظہار کرتی ہے محبت کا اظہار صرف اس وقت کرتی ہے جب وہ واقعی کوئی فیصلہ کر لیتی ہے حملی لڑکی ان لڑکیوں میں سے ہوتی ہے جن کی زندگی میں صرف ایک آدمی اہمیت رکھتا ہے اور وہ ان کا شوہر ہوتا ہے جسے سمجھنے میں یہ خاصہ عرصہ لگاتی ہے اس لئے کہ شوہر کو اس کے ساتھ تعلقات کو مستحکم بنانے میں خاصا وقت لگتا ہے۔

زندگی میں حملی افراد کو کچھ افراد چھوڑ جاتے ہیں جبکہ کچھ افراد کو یہ لوگ چھوڑ جاتے ہیں بعض اوقات یہ سوچتے ہیں کہ کہیں وہ ظالم یا ناقابل برداشت تو نہیں جب کہ بعض اوقات وہ ظالم بھی ہوتے ہیں اور ناقابل برداشت بھی۔ حملی لڑکی بعض اوقات شوہر پر بے حد حکم چلاتی ہے اور جب کہ اکثر یہ کہتی ہے کہ ''میں ہر کام تم سے بہتر طور پر کر سکتی ہوں'' اور اس کا یہ کہنا غلط بھی نہیں ہوتا لیکن اس تمام تر سچائی کے باوجود وہ خود فریبی کا شکار نہیں ہوتی۔

حملی لڑکی کے اردگرد بہت سے مداح ہوتے ہیں لیکن ایک دن اس کی زندگی میں بالآخر وہ شخص آ ہی جاتا ہے، جس میں وہ سب کچھ ہوتا ہے جو یہ اپنے شوہر میں دیکھنا چاہتی ہے۔



# عبادات ماہ شعبان

- اس ماہ کی شب اول میں بارہ رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورہ اخلاص پندرہ بار ہو اس کی صبح کو قبل نماز فجر دو رکعت پڑھے ہر رکعت میں سو بار سورۃ اخلاص ہو تو حق تعالیٰ عذاب دوزخ سے محفوظ رکھے اور دعائیں مستجاب کرے۔

- جو شخص آخر جمعہ ماہ شعبان کو مغرب اور عشاء کے درمیان دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں آیت الکرسی ایک بار سورۃ اخلاص دس بار معوذتین ایک ایک بار ہو تو اگلے شعبان تک موت ہو تو باایمان مرے گا۔

- جو شخص شب آخر ماہ شعبان میں دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۃ اخلاص سو بار ہو تو اس کے بعد جو دعا مانگے وہ مستجاب ہوگی۔

## اعمال شب برات

- اس روز غروب آفتاب کے قریب چالیس بار **لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم** ط پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے چالیس برس کے گناہ بخش دے اور چالیس آدمی کو اس کی شفاعت پر دوزخ سے نجات دیوے۔

- اگر بعد مغرب کے غسل کر کے دو رکعت نماز تحیۃ الوضو پڑھے۔ ہر رکعت میں **ھو اللہ الذی** کی آیت آخر تک ایک بار سورۃ اخلاص پڑھے تو گناہ بخشے جائیں۔ ثواب عظیم ملے۔

- اگر اس رات دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں آیت الکرسی ایک بار سورۃ اخلاص پندرہ بار ہو اور بعد سلام کے سو بار درود شریف پڑھے اور دعا مانگے۔ تو رزق میں وسعت ہو غم والم سے نجات ہو۔

- اگر اس رات تین بار سورۃ یسین پڑھے۔ تو تین فوائد ہوں۔ ایک درازی عمر دوسرے تونگری تیسرے بلاؤں سے امن ملے۔

- اگر اس رات سات بار سورۃ دخان پڑھے تو جو دعا مانگے وہ قبول ہو۔ اگر اس رات داہنی آنکھ میں تین سلائی اور بائیں آنکھ میں دو سلائی سرمے کی لگائیں اور ہر سلائی پر سورہ الحمد شریف ایک بار پڑھ کر دم کر کے سرمہ لگائے تو تمام سال آنکھ درد نہ کرے اور عبادت میں سستی نہ ہو۔

- اگر اس رات بیداری کے ساتھ تلاوت قرآن مجید نوافل اور درود شریف پڑھنا عبادت اعلیٰ میں شمار ہوگی۔ آنے والا ایک سال برکت کا پائے گا۔

- یہ وہ رات ہے کہ تمام سال احکام موت حیات رزق وفقیری وامیری نیکی وبدی اس رات جاری ہوتے ہیں۔ لہٰذا اسے عبادت میں بسر کرنا چاہئے۔ بعض مسجدوں میں صلوٰۃ الخیر باجماعت پڑھی جاتی ہے۔ بعض صلوٰۃ التسبیح بھی ادا کرتے ہیں۔ اس رات روحیں بھی آتی ہیں۔ اور اپنے اپنے دروازوں پر آ کر بامید فاتحہ کھڑی رہتی ہیں۔ اس لئے ارواح کو عبادت مالی وبدنی کا ثواب اس رات پہنچاتے ہیں۔

- حدیث ہے کہ اس رات تین سو رحمت کے دروازے کھولے جاتے ہیں اور آٹھوں دروازے جنت کے کھولے جاتے ہیں جو فجر تک کھلے رہتے ہیں۔ ملائکہ ندا کرتے ہیں کہ وہ لوگ جنتی ہیں۔ جو اس رات رکوع وسجود کرتے ہیں۔ جناب رسول مقبول ﷺ نے فرمایا ہے کہ اس رات مغفرت مانگنے والے کو اللہ بخش دیتا ہے۔

# ماہ اپریل کیسا گزرے گا



آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل- ستارہ مریخ

حروف:- ا-ل -ع -ی



پیدائش:- مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ عزت میں اضافہ ہوگا- اہم اور بارسوخ افراد سے ملاقات ہو گی-ان کو متاثر کرنامشکل نہ ہوگا اور اگر اس وقت جارحانہ رویہ اختیارکرنا موافق ثابت ہوگا-

مریخ سارا ماہ وتدالسماء پر رہے گا - کیریئر سے متعلق جو آفر ملے اس پر ضرور نظرثانی کریں-چونکہ یہ مالی معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے اس ماہ آمدنی میں اضافے کا امکان کم ہے اگر آپ کا ذاتی کاروبار ہے تو یہ ماہ اثاثوں میں اضافے اور کاروبار کو وسعت دینے اور نئے راستے تلاش کرنے کے لئے زائد محنت کرنی پڑے گی- معاملات کو نفع بخش اور کارگزار بنیادوں پر قائم کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا- اگر آپ زیادہ خود مختاری کے خواہاں ہیں اور کام کے معاملات میں زیادہ آزادی چاہتے ہیں تو اب کو ابھی تو تیں آپ کی موافقت میں نہیں ہیں گذشتہ کچھ ماہ سے جو خیالات اور اسکیمیں زیر غور ہیں اب جلد انہیں عملی جامہ پہنانے کا موقع مل جائے گا- مریخ ۲‘ ۷‘ ۱۳‘ ۱۷‘ ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم ۱۵‘ ۲۲‘ ۲۸ تاریخوں کو محتاط رہنا ہو گا- کسی قریبی شخص کے ساتھ تکرار یا حادثہ ہونے کا امکان ہے-

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہو رہی ہے- شادی یا نسبت کے معاملات اس وقت بہتر ثابت ہوں گے جن لوگوں سے معاملات طے کریں گے وہ آپ کو فائدہ میں رکھیں گے- قریبی لوگوں کے لئے جو تحائف خریدیں گے یا ان سے محبت کا تعلق قائم کرنا چاہتے ہیں تو لوگ آپ کے ان جذبات کی قدر کریں گے- قریبی دوستوں کے ذریعے آپ کو فائدہ ملے گا- ایسے افراد جو وقتاً فوقتاً آپ کی مخالفت کرتے رہتے ہیں یا آپ کی ہر بات کو رد کر کے اپنی بات منوانا چاہتے ہیں تو اس وقت حکمت عملی سے کام لیں تاکہ تعلقات کو بہتر بنایا جاسکے-

عطارد طالع میں بحالت رجعت رہے ہو گا اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا- آپ کے لئے پرلطف اور سرگرم وقت لائے گی- اپنے آپ کو جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے غیر معمولی طور پر سرگرم اور چست محسوس کریں گے- وہ افراد جو حال ہی میں روزمرہ کے معمولات کی وجہ سے بندھ سے گئے تھے- وہ یقیناً حالات میں بہتری دیکھیں گے گھر سے باہر نکلنے اور گھومنے پھرنے‘ نئے لوگوں سے تعلقات قائم کرنے اور نئی سرگرمیاں اختیار کرنے کے زائد مواقع میسر آئیں گے- وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں یا تعلیم کو بہتر بنانا چاہتے ہیں ان کے لئے یہ تاریخیں بے حد موافق ثابت ہونگی- عطارد ۵‘ ۱۰‘ ۱۴‘ ۱۹‘ ۲۳ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- لہذا نشرواشاعت‘ سفر‘ سیر و تفریح‘ تحریرات اور ذاتی مقاصد کی دلچسپیوں سے متعلقہ اہم معاملات میں مدد آور ہونگی- ان دنوں مسائل کو حل کرنا آسان ہو گا- تاہم عطارد ۷‘ ۲۱‘ ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا- لہذا ان دنوں‘ سفر‘ افواہیں اور غیر ضروری افراد آپ کا وقت ضائع کریں گے- ان دنوں ملاقاتیں یا پارٹیوں میں محتاط رویہ رکھیں-

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی- اس دن خاص طور پر جاہ طلبی کے معاملات کے علاوہ کاروباری اور شراکتی معاہدات کی کوشش کریں- ان میں خاطر خواہ فائدہ دیکھنے میں آئے گا- تاہم کام

اور کاروبار کے علاوہ زمین کی خریداری کے ذریعے سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ لوگ ان دنوں آپ کا بھرپور ساتھ دیں گے۔ روپیہ لگانے اور نئے ذرائع کے حصول کی کوشش فائدہ دیں گی۔ ان دنوں اچانک خوشیاں ملیں گی۔ کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل گا۔ صحت کے معاملات کو کسی صورت نظر انداز نہ کریں۔ گم ہوا مال یا ترکہ اچانک ملنے کی توقع ہے۔ نئی رشتہ داری قائم ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

زہرہ ۲۵ تاریخ تک خانہ مال میں رہے گا۔ اس کے بعد تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ اس دوران آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔ شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہم ہیں ان کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہو گا۔ یہ وقت مالی معاملات میں غیر معمولی ابتری لائے گا۔ خانہ مال جس کا تعلق آمدنی اور لین دین سے متعلق ہے۔ وسط ماہ کے بعد اپنے آپ کو زیادہ محفوظ اور مستحکم حالت میں پائیں گے۔ یہ وقت خریداری کے لئے بہت موافق ثابت ہوگا۔ مالی معاملات کے لئے ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۲۷ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔ وہ افراد جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں۔ یا وہ جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جاہ طلب اور مہم جو ہیں تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے اور تسلی بخش ترقی کریں گے۔






اس ماہ آپ کی شخصیت میں نمایاں تبدیلی نظر آئے گی۔ کاروبار میں ترقی ہوگی۔ اہم شخصیات سے ملنے کا موقع ملے گا۔ گھر میں کسی فرد کی خوشی دیکھنے کو ملے گی۔

زہرہ ۲۵ تاریخ تک طالع میں موجود رہے گا۔ اس کے بعد خانہ مال میں داخل ہوگا۔ کاروبار اور ملازمت میں بہتری آئے گی۔ ان دنوں جو بھی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا وہ مدد کرے گا۔ اور اس کی وجہ سے اپنے خیالات میں تبدیلی محسوس کریں گے۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں میں ملوث ہیں۔ انہیں وقت کی قدر کرنی چاہیے، اپنی لاپرواہی سے مالی اور گھریلو پریشانی کی وجہ بنتے ہیں۔ ذرا سی عدم توجہ ہی کام میں بگاڑ پیدا کرسکتی ہے۔ اپنی صلاحیتوں اور کام کے ذریعے لوگوں میں اہمیت اختیار کر جانے کی کوشش کریں۔ اسی طرح ذرائع آمدن میں بہتری کے امکانات موجود ہیں جسمیں کامیاب رہیں گے۔ ذہنی سکون کے لئے سیر وتفریح کے پروگرام بنائیں اور اپنے ماحول کو خوبصورت اور آرام دہ بنانے کے لیے قیمتی اشیاء کی خریداری ذہنی سکون دے گی۔ زہرہ ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہو رہی ہے۔ کیریئر، جاہ طلبی اور ملازمت کے سلسلے میں ایسے لوگوں سے واسطہ پڑے گا جو آپ کے لیے مددگار ثابت ہونگے۔ ہوسکتا ہے کوئی آپ کے کام اور روزگار میں مشکلات پیدا کرے یا ہوسکتا ہے کہ آپ کی ترقی کو روک دے۔ اس وقت آپ کے خیالات بے حد بے ترتیب ہوں گے سنجیدگی کے ساتھ کام پر توجہ دیں اور ایسے کام کرنے کی طرف زیادہ متوجہ ہوں گے جس میں روپیہ کا حصول آسان ہو۔ اپنی آمدنی کے ذرائع کو خفیہ رکھنا چاہیں گے۔ فلاحی کاموں کے سلسلے میں جن لوگوں سے رابطہ کریں گے وہ ضرور تعاون کریں گے۔

عطارد زائچے کے بارہویں گھر میں بحالت رجعت ہو گا اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔ حاسدی افراد یا وہ افراد جو خفیہ طریقے سے آپ کو پریشانی میں مبتلا کرتے ہیں ان کے ساتھ رابطہ اور گفت شنید کریں یا ان لوگوں کے ہاں جا کر ملاقات کرنا بہتر رہے گا۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ذہنی اور جسمانی دونوں طرح بہتری لاسکیں گے۔ اگر آپ قانون کے شعبے سے منسلک ہیں تو ان دنوں اپنی بہترین صلاحیتوں کے ذریعے لوگوں کو فائدہ دیں۔ ذاتی کام اور کاروباری مقاصد کو آگے بڑھا سکیں گے۔ مشکلات پر قابو پاسکیں گے۔ لوگ تعاون کا وعدہ کریں گے۔ ان دنوں نشر واشاعت کے کام، پبلشنگ اور حسابات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۳ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہو گی۔ دوستوں کے ذریعے اپنے کام اور کاروباری معاملات کو بہتر بنا سکیں گے۔ اس وقت آپ کی توقعات سے بڑھ کر کام ہوں۔ بیرون ملک اگر کسی شخص کے ذریعے معلومات حاصل کر رہے ہیں تو جلد جواب ملنے کی توقع ہے۔ اور بڑے پیمانے پر سرمایہ کاری کرنے کے مواقع ملیں گے۔ پرانے دوست اچانک ملیں گے۔ تحریری کام، معاہدات اہم موڑ ثابت ہونگے۔ اہم بااثر افراد کا تعاون حاصل ہوگا۔ اپنی قابلیت بڑھانے کے لئے تعلیمی سرگرمیوں میں بھرپور حصہ لیں اور جو کچھ ہو سکے حاصل کرنے کی کوشش کریں۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔ یہ آپ کے کاروباری سفر یا قانونی اور آفیشل کاموں میں تیزی لائے گا۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کرسکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے

بیرون ملک سفر کر رہے ہیں تو اپنی باقوت صلاحیتوں پر بھروسہ رکھا تو کامیابی حاصل ہو گی۔ تاہم ان دنوں اپنے غصہ پر قابو رکھنا ہوگا۔ تعمیری کام' ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ امور میں غیر ضروری التواء اور پریشانی آئے گی کچھ کام وقت زیادہ لیں گے اور خرچہ بھی ہوگا۔ مریخ ۲'۷'۱۳'۱۷'۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کاموں کو مکمل کریں۔ قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔ تاہم ۱۵'۲۲'۲۸ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

## برج جوزا۔ستارہ عطارد

حروف:- ک۔ق



پیدائش:- مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ آپ ترقی کرنے میں غیبی مدد حاصل ہوگی۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ اس ماہ اپنی کوششوں کا آغاز کر دیں۔

زہرہ ۲۵ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد طالع میں داخل ہوگا۔ یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا۔ اُن لوگوں کے ساتھ تعلقات کو بہتر بنائیں جو بزنس میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو پائیں۔ مالی اور کاروباری امور میں کچھ رکاوٹیں آئیں گی۔ اس ماہ سیر و تفریح کے لئے پروگرام بنائیں اور ساتھ ہی صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ یہ وقت کچھ نئے دوستوں کا اضافہ کرے گا یا پھر کسی پرانے دوست سے ملیں گے۔ ان کے ذریعے جو معلومات حاصل ہونگی وہ ذرائع آمدن کو بڑھانے اور نئے راستوں کو اپنانے کے لئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ' تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ عملی طور پر اپنے کام میں بہتری لائیں گے۔ زہرہ ۷'۱۳'۱۸'۲۲'۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہو رہی ہے۔ اس وقت آپ کے ذہن میں ایسے خیالات جنم لیں گے کہ کس طرح دوسرے لوگوں سے فائدہ اٹھایا جائے۔ اس وقت آپ کی تخلیقی قوتیں بڑھ جائیں گی۔ ذہن میں بے شمار خیالات اور سوچیں آئیں گی اور ایسے کام کرنے کی طرف آپ کو لگائیں گی جس میں خوشامدانہ طریقہ اپنا کر اور سبز باغ دکھا کر دوسرے کو کسی نہ کسی دھوکے میں رکھا جائے۔ ایسی تمام سوچیں مثبت نہ ہوں گی اور آپ کے لئے مشکلات پیدا کریں گی۔

عطارد گیارہویں گھر میں بحالت رجعت ہوگا۔ اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔ جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مدد آور اثرات مرتب کر رہا ہے۔ بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ ڈالے گا۔ مشترکہ سرگرمیوں والے کام جو دوسروں کی مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے ان کے لیے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ ان کاموں کا اجر بھی ملے گا اور جوش و جذبہ بھی پیدا ہو گا۔ اگر کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو آپ کو فوری طور پر مثبت جواب ملے گا۔ جن لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے یہ لوگ آپ کے نقطہ نظر میں وسعت پیدا کریں گے۔ عطارد ۵'۱۰'۱۴'۱۹'۲۳ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لہذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں' سیر و تفریح' پارٹی' فنکشن' نشر و اشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا۔ عطارد ۷'۲۱'۲۸ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کیونکہ اس وقت عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں قریبی افراد اور دوست ناقابل بھروسہ ثابت ہونگے۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہو گی۔ قریبی شخص سے مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ زندگی میں کسی نئے شخص کا اضافہ ہو رہا ہے۔ جس کی وجہ سے خوشیاں حاصل ہونگی۔ محبت کے معاملات ہوں یا شادی' نسبت کے یہ وقت خاص طور پر ان امور کی طرف لے جائے گا۔ جس سے زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہوگا جو سوچ اور خیالات کے انداز کو تبدیل کر دے گا۔ ان دنوں سیر و تفریح یا کاروباری معاہدات کے لئے اندرون یا بیرون ملک سفر کیا تو یہ آپ کے لئے ایسا امتحان ثابت ہوگا جس سے قسمت بدل سکتی ہے۔ ان دنوں کوئی خط یا خبر سے خوشی ملے گی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہوگا۔ کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے ساتھ مالی امور میں زائد دلچسپی لیں گے۔ یہ وقت ذہنی خرابی لاتا ہے۔ اپنی خواہشات کو پورا کرنے کا رجحان شدید ہوگا۔ طریقہ غلط انداز سے ہوگا۔ دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل جائے گا۔ شریک زندگی سے جھگڑا ہونے کا امکان ہے۔ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ کا مسلہ زندگی اور موت سے جڑ جائے گا۔ ذہنی ٹینشن بہت ملے گی۔ غصہ' جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں، گم یا چوری ہونے کا امکان ہے۔ مریخ ۲'۷'۱۳'۱۷'۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۱۵'۲۲'۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

## برج سرطان۔ ستارہ قمر
حروف:۔ ح۔ ہ



پیدائش:۔ جون۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ سرطان سے متعلقہ زیادہ تر افراد کو کیریئر میں ترقی ہوگی یا انہیں بہتر ملازمت اور سفر کرنے کا موقع ملے گا۔ اس ماہ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے۔ وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے اب حل ہوتے محسوس ہونگے۔

عطارد وتد السماء پر بحالت رجعت ہو گا ۔اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہوجائے گا۔ ان دنوں میں بزنس سے متعلقہ معاملات اور رابطے میں بہتری ملے گی۔ ذرائع آمدورفت بھی بہتر رہیں گے۔ وہ افراد جو ملازمت کے حصول کی کوشش کر رہے ہیں۔ انہیں لوگوں کی طرف سے مثبت جواب ملے گا۔ اگر آپ ان سے کام لینا چاہتے ہیں تو وسط ماہ کے بعد ان سے رابطہ کرنا بہتر رہے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ ذہنی وسعت اور شعور کو بڑھانے کے لئے ہرطرح کی سرگرمی میں حصہ لیں۔ دوستوں کے ساتھ سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ تحریری کام اور مشاغل میں وقت لگانا بہتر رہے گا۔ روزگار کے حصول اور اسے ترقی دینے کیلئے لوگوں سے رابطہ قائم کریں۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۳ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہورہی ہے۔ قریبی رشتہ داروں اور دیگر دوستوں کے ساتھ تعلقات گھریلو ہوں یا کاروباری دونوں طرح احتیاط رکھنی ہوگی۔ کچھ باتیں غلط فہمی پیدا کریں گی۔ ہوسکتا ہے کہ آپس کے لین دین میں فریب یا دھوکے بازی ہو۔ اس وقت ذہنی ٹینشن بڑھ جائے گی۔ اپنی صحت کے معاملات کی طرف توجہ رکھیں۔ کام اور کاروبار کے معاملات میں مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ کچھ لوگ ضرورت سے زیادہ تنگ کریں گے۔ لہٰذا ذہنی سکون کے لئے ورزشیں اور مراقبہ کریں۔

زہرہ ۲۵ تاریخ تک زائچے کے گیارہویں گھر میں رہے گا ۔ اس کے بعد بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بے حد سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے ۔ وہ سرگرمیاں جن میں تعاون اور متفقہ سرگرمیوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس رجحان کے تحت آپ کی امیدوں، خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ پہنچے گا۔ زندگی میں اہم واقعات رونما ہونگے جو آپ میں خوش امیدی پیدا کردیں گے۔ چنانچہ نوٹ کرلیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے اور محبت کے معاملات سے متعلق ان کے خواب پورے ہوسکتے ہیں۔ کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول اور اچھے تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا۔ مندرجہ بالا تاریخیں محبت کی معاملات، ملنے ملانے، گفت شنید یا سیروتفریح کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہو جائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہوگی ۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے یا شادی کی دعوت یا کوئی فنکشن کرنا چاہ رہے ہیں تو اس مقصد کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔ اس دن خاندان یا سسرالی لوگوں کی تقریب میں شرکت کریں۔ شریک زندگی کے ساتھ دور دراز کا سفر کریں گے تو خوشیاں بھی حاصل ہونگی۔ کسی شخص کی قربت آپ کو بے سکون کردے گی۔ زندگی میں کسی شخص کی آمد سے سوچ اور خیالات میں تبدیلی دیکھنے میں آئے گی۔ یہ وقت شادی یا نسبت طے کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ ملازمت سے متعلق ترقی کے امور یا تبادلہ کے کام کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی۔ بیرون ملک تعلیم کی غرض سے سفر کریں یا پھر کسی کمپنی میں سرمایہ کاری کرنے کے مواقع حاصل ہونگے اور ساتھ معلومات حاصل ہوسکے گی۔

مریخ اس ماہ طالع کے مقابل رہے گا۔ نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے جلد بازی سے نقصان ہوگا۔ وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہو گی ۔ اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیروتفریح بھی زائد رہے گی۔ چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میدان کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونگے۔ مریخ ۲، ۷، ۱۳، ۱۷، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۱۵، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔

## برج اسد۔ ستارہ شمس
حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ اپنے مستقبل کو بنانے کے لیے سفر موقع فراہم کرے گا۔ اس ماہ مذہبی مقامات کی زیارت کرنے کے لیے بھی سفر کریں گے۔ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی جو آپ کو خوشیاں دیں گی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے چھٹے گھر میں ہوگا۔ جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ لہٰذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہو جائے گی اور اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ آفسران آپ کے کام سے مطمئن ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے۔ کاروباری افراد کو اس وقت محتاط رہنا ہوگا جلد بازی میں سرمایہ کاری نہ کریں۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ ان کے لیے تسلی بخش نہ ہوگا۔ ان معاملات کے لئے ۲، ۷، ۱۳، ۱۷، ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔ لہٰذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھا سکیں گے۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۱۵، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہو رہی ہے۔ اس وقت کچھ قریبی لوگ آپ کو نئے آئیڈیے دیں گے یا کسی کام میں شامل ہونے کی پیشکش کریں گے۔ آپ کے ذہن میں اس وقت نت نئے خیالات تخلیقی خیالات آئیں گے اور دوسروں کو بہتر مشورہ دے سکیں گے۔ کام اور کاروبار کے لحاظ سے بھی تبدیلیاں کرنے کے موڈ میں ہوں گے۔ قریبی لوگوں کے خیالات اور ان کے الفاظ پر ضرور غور کریں تو جو غلط فہمیاں پھیلائیں جائیں گی ان سے آگاہ ہوسکیں گے۔ اپنی آمدنی کے معاملات اپنی حد تک رکھیں۔

• زہرہ ۲۵ تاریخ تک وتد السماء پر موجود رہے گا۔ اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں، تاہم ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۲۷ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔ کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ اس برج سے متعلقہ افراد عموماً ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری، سوشل گروپ یا محفل میں شریک ہونا پڑے۔ اس قسم کی دلچسپیاں آپ کی زندگی میں بتدریج اہمیت اختیار کر جائیں گی۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔ انعامی اسکیم میں جو روپیہ لگایا تھا اب منافع ملنے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ زندگی میں کسی شخص کی آمد قسمت میں تبدیلی لائے گی۔ دوسرے شخص کا روپیہ آپ کے اہم مقاصد کو پورا کرنے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ خوش قسمتی کا دروازے کھولنے کا وقت آ گیا ہے۔ مواقعوں سے فائدہ اٹھائیں۔ بیرون ملک سفر ہوں یا کاروباری یا قانونی معاملات اس وقت کیے گئے فیصلے دوررس نتائج لائیں گے۔ ٹیکس یا انشورنس کے امور بھی موافق رہیں گے۔

عطارد زائچے کے نویں گھر میں بحالت رجعت ہوگا۔ اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط و کتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۳ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق گفت شنید میں شامل ہیں تو آپ کی باتوں پر توجہ دیں گے۔ کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ کو مدعو کیا جائے گا۔ عطاردی نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کریں گے اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دیں گے۔ تاہم اگر آپ ۷، ۲۱، ۲۸ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کر لیں اور دیگر قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ نہ لیں۔

# برج سنبلہ۔ ستارہ عطارد

حروف: پ۔ ع



پیدائش:- اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اس ماہ زندگی میں ذاتی جائیداد اور میراث سے متعلق مصروفیات بڑھ جائیں گی۔ اس ماہ گھر بنانے کی کوشش کا آغاز بہتر رہے گا۔ سفر ہوگا جو زندگی میں تبدیلی کا باعث بنے گا۔

عطارد آٹھویں گھر میں بحالت رجعت ہو گا۔ اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا۔ یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ خط و کتابت کرنا یا دور دراز علاقے یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر، ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ شریک زندگی سے متعلقہ معاملات اور تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ وسط ماہ کے بعد لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل ہوگی۔ یہ وقت بہتر ملازمت حاصل کرنے کے سلسلے میں خط و کتابت یا دیگر الیکٹرونکس ذرائع استعمال کریں۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۳ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہو رہی ہے۔ لین دین کے معاملات میں احتیاط رکھیں۔ کچھ غلط فہمیاں پیدا کی جائیں گی۔ کچھ لوگ جو پراسرار ہوں گے اور آپ کے لئے خفیہ دشمنی بھی پیدا کریں گے۔ پریشانی کی وجہ سے اعصابی مرض میں بھی مبتلا ہوسکتے ہیں۔ اپنی اہم دستاویزات اور

چیزوں کا تحفظ کریں۔انعامی اسکیموں سے بھی آپ کو فائدہ نہ ملے گا۔

زہرہ ۲۵ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔اس کے بعد دسویں گھر میں داخل ہو گا۔چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے ہو یا تفریحی نوعیت کا موافق ثابت ہوگا۔درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔ آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری یا عمرہ کے سفر پر جا رہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا۔زہرہ اس ماہ کی ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا ۔ لہٰذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے موافق ثابت ہوگا۔زہرہ ۲، ۱۰، ۲۵ تاریخ کو نحس نظرات کے تحت ہو گا ان دنوں محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہو گی۔ الجھے ہوئے معاملات کو گفت و شنید کے ذریعے حل کر سکیں گے۔تعلقات میں اضافہ ہوگا، اچانک کسی فرد کی طرف سے اہم پیشکش ملے گی۔ باحیثیت افراد مددگار رہیں گے جس سے مالی پوزیشن بہتر ہو جائے گی۔ والدین کے ساتھ مل کر ماحول کو خوشگوار بنانے گھر میں تبدیلی کریں گے۔یا کسی شخص کی آمد خوشی کو بڑھا دے گی۔شریک زندگی کی خوش بختی کی وجہ سے مالی فائدہ حاصل ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔شراکت داری کے امور میں اچانک نئے لوگوں کا اضافہ ہوگا۔اپنے کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئے معاہدات کریں گے جس کے بہتر نتائج دیکھیں گے۔

مریخ شروع ماہ سے آپ کے زائچے کے پانچویں گھر میں موجود رہے گا ۔ اس ماہ باقوت اثرات میں کمی واقع ہو گی۔اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں میں ٹکراو آئے گا۔جس سے پریشانی میں اضافہ ہوگا۔مریخ ان افراد کی موافقت میں ہو گا جو انعامی اسکیموں، کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں۔ تاہم ۱۵، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اس کے علاوہ غلطیاں بھی کر سکتے ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی امید پیدا کرے گا۔غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی و نسبت کے لئے مواقع لائے گا۔یہ وقت ناپسندیدہ واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت، مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات جہاں خوش کن رہے گی وہاں دھوکہ و فریب بھی ملے گا یا کسی کی باتیں اذیت دیں گی۔اس سلسلے میں ۲، ۷، ۱۳، ۱۷، ۲۶ تاریخ اہم ثابت ہو گی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں بھی لا سکتی ہیں۔

اس ماہ کے وسط میں پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا۔

## برج میزان۔ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ٹ۔ر۔ط



پیدائش:۔ ستمبر۲۴ تا اکتوبر۲۳

میزانی افراد اس ماہ دوستوں اور رشتہ داروں میں اہمیت اختیار کر جائیں گے ۔ کاروباری معاملات میں دشواری محسوس کریں گے۔

زہرہ ۲۵ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا۔اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔اس گھر تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔ اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ جائیداد بنانے کی طرف زیادہ توجہ دیں گے۔اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو زہرہ کے نویں گھر میں داخلے کے بعد جو فیصلہ کرنا ہو کریں۔وہ افراد جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہرحال ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی کسی وجہ سے شریک زندگی سے کچھ عرصے سے ناراضگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا امکان ہے۔کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔اس قسم کی بات اس دن ہو سکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہو رہی ہے۔اس وقت آپ کی خواہشات آپ کے جذبات سے منسلک ہو جائیں گی اور آپ کی سوچیں آپ پر زیادہ اثر انداز ہوں گی اور ہر وہ کام کرنے کے لئے بے چین ہوں گے جس میں کسی بھی طریقے سے روپیہ حاصل ہو۔ ایسے ہی معاملات دوستوں کے ساتھ بھی ہوں گے اور ہو سکتا ہے کوئی نقصان دوستی کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دے۔کیونکہ آپ کا رویہ دوسروں کے لئے بے انتہا تکلیف دے ہوگا۔آپ کی اپنی ذات میں جو تبدیلی آئی ہے اس میں منفی صلاحیتیں زیادہ پروان چڑھی ہیں جس کی وجہ سے آنے والے وقت اور حالات میں تبدیلی دیکھیں۔

عطارد طالع کے مقابل گھر میں بحالت رجعت ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔اس دوران وہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا۔لوگوں کے ساتھ رابطہ ہوگا اور محفلوں میں شرکت کر کے تعلقات میں اضافہ کریں۔ یہ وقت ذہن کو تروتازگی عطا کرے گا۔ کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے یہ ماہ مفید رہے گا تعلقات قائم ہونگے،اہم معاہدات پر دستخط کریں اور نئے خیالات پر عمل کرنے کا موقع ملے گا۔وسط ماہ

کے بعد میراث اور ترکہ کے امور میں قانونی معاملات پر توجہ دیں۔ غلط فہمی کسی بھی معاملے میں التواء پیدا کرے گی۔ ان تمام معاملات کے لئے ۵'۱۰'۱۴'۱۹'۲۳ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہو گی۔ ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے' نشر و اشاعت' سیر و تفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی۔ تاہم ۷'۲۱'۲۸ تاریخ دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہو گی۔ مالی معاملات میں پیش رفت ہو گی اور کاروباری سرگرمیاں شروع کرنے کے موقع ملیں گے۔ قریبی رشتہ داروں کے ساتھ تعلقات کو از سر نو قائم کریں -خواہشات کی تکمیل اس وقت ممکن ہے۔ اپنی بات کا اظہار جس خیال سے کریں گے وہ بات پوری ہو جائے گی۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ تاہم رشتہ داروں کے ساتھ سفر کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ ایک دوسرے کے ساتھ مل بیٹھنے کا موقع ملے گا اور ہو سکتا ہے کہ بہت سی باتیں کھل کر سامنے آئیں۔

مریخ شروع ماہ سے آپ کے زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہے ۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا اور مسائل کو سلجھانے میں سخت محنت کرنی پڑے گی۔ اس وقت گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہذا گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہر گز مول نہ لیں۔ چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار کریں گے۔ مریخ گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنا دے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت یا فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ مریخ ۲'۷'۱۳'۱۷'۲۶ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

## برج عقرب۔ ستارہ مریخ' پلوٹو

حروف:- ذ۔ز۔ض۔ظ۔ن



پیدائش:- ۲۴ اکتوبر تا ۲۲ نومبر

اس ماہ شریک زندگی سے تعلقات میں اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں ۔خواہشات کو قابو میں رکھیں۔ کاروباری معاملات و دیگر سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں۔ کوئی بھی تبدیلی خوش کن ثابت ہوگی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا۔ اس کی موجودگی خاندانی رشتہ داروں' تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں رکاوٹ سے واسطہ پڑے گا۔ اس ماہ قریبی رشتہ دار پریشانی کا باعث بنیں گے۔ بلکہ دوستوں کے ساتھ تعلقات میں تناؤ کی کیفیت رہے گی۔ محبت کے معاملات میں مشکلات آئیں گی ۔ رشتہ ہو جانے کے باوجود خوشی نہ ہو گی۔ سوشل سرگرمیوں میں قریبی افراد سے مدد ملے گی۔ آپ ہر کام با صلاحیت طریقے سے کریں گے۔ پرانی غلطیوں کا ازالہ کریں گے۔ خرید و فرخت اور مکینکل اور مشینری کی خریداری یا کسی انعامی اسکیم میں حصہ لینا بہتر ثابت رہے گا۔ کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشو و نما کریں۔ باقوت قدم اٹھایئے خود اعتمادی میں اضافہ ہوگا۔ مریخ ۲'۷'۱۳'۱۷'۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۱۵'۲۲'۲۸ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہو رہی ہے۔ دوستوں کی طرف سے سیر و تفریح یا کسی سفر پر جانے کے لئے پروگرام بنیں گے۔ اس وقت تمام معاملات اگرچہ خوشگوار محسوس ہوں گے تاہم کسی کام کی وجہ سے سفر ملتوی کرنا پڑے گا۔ اپنی خواہشات اور امیدیں اس وقت ایسے لوگوں سے قائم نہ کریں جن کے پاس آپ کا روپیہ موجود ہے۔ اپنی سوچ اور جذبات کو منفی خیال سے دور رکھنا ہوگا۔ غیر ممالک سے متعلق خط و کتابت بہتر رہے گی۔ تاہم جن چیزوں یا معلومات کے لئے کوشش میں تھے جواب جلد مل جائیں گے۔

ستارہ زہرہ ۲۵ تاریخ تک طالع کے مقابل رہے گا۔ اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے کچھ مشکلات لائے گا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہو گا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۷'۱۳'۱۸'۲۲'۲۷ تاریخ کا انتخاب کریں ۔ زہرہ جب آٹھویں گھر میں داخل ہوگا تو ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے مصروفیت پیدا کریں گے۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر یہی ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں معاہدہ کریں۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہو گی۔ خیالات اور سوچ میں تبدیلی امیدوں پر اثر انداز ہو گی۔ حصول مال کے لئے اہم پیش رفت ہو گی ۔سرمایہ کاری کریں، معاہدات کریں ضرور کامیابی ہوگی۔ ایسے لوگوں سے رابطہ کریں جو آپ کو ہمدرد ہوں اور کام کرنے میں تعاون کریں۔ شریک زندگی کی جائیداد یا روپیہ کے ذریعے بھی قسمت کو آزمائیں اور کسی منافع دینے والی اسکیموں میں حصہ لیں۔ ملازمت کے حصول یا تبادلہ کے لیے رابطہ کریں یا ملاقات اہم پیش رفت ہوگی۔ والدین کی جائیداد یا زمینداری کے کاموں میں قانونی مسائل کو حل کرنے کی پوری صلاحیت ہوگی۔

عطارد زائچے کے چھٹے گھر میں بحالت رجعت ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔ اگر روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن

میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہو جائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہو جائے گی۔ اس ماہ آپ مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں۔ اگر آپ نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے۔ معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر باآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔ وسط ماہ کے بعد رشتہ دار اور شریک زندگی کے ساتھ معاملات میں کچھ غلط فہمیاں نقصان دیں گی۔ بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں ۔ملازمت کی درخواستیں ارسال کرنے، انٹرویو دینے، معلومات حاصل کرنے اور کسی بھی نوعیت کے ذاتی کام کا آغاز کے لئے ۵، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۳ تاریخ کا وقت موافق ثابت ہوگا۔




اس ماہ قوسی افراد شراکت داری کے معاملات میں تناؤ کا شکار رہیں گے۔ سفر اہم تبدیلی لائے گا۔ قانونی معاملات، ٹیکس اور انشورنس کے امور پر توجہ دیں۔

زہرہ ۲۵ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اس کے بعد ساتویں گھر میں داخل ہوگا ۔لہذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ لیکن مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں انہیں بہت محنت کرنی پڑے گی۔ وہ افراد جنہیں کام اور روزگار کے معاملات میں مشکل حالات کا سامنا ہو رہا ہے یا وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آجائے گی لیکن ان کو کوئی بڑی رہائی نہیں ملے گی۔ زہرہ بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کے ماحول میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔اس وقت گہرے جذباتی تضادات بھی ابھر کر سامنے آسکتے ہیں۔ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف رہے گی۔ ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانے کی کوشش ہے تو یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں سرگرمی آئے گی اور جوش پیدا ہوجائے گا۔ سیر وتفریح پر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ اس ماہ کی ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۲۷ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہو رہی ہے۔اس وقت آپ کے ذہن میں ایسے خیالات جنم لیں گے کہ کس طرح دوسرے لوگوں سے فائدہ اٹھایا جائے۔ اس وقت آپ کی تخلیقی قوتیں بڑھ جائیں گی۔ ذہن میں بے شمار خیالات اور سوچیں آئیں گی اور ایسے کام کرنے کی طرف آپ کو لگائیں گی جس میں خوشامدانہ طریقہ اپنا کر اور سبز باغ دکھا کر دوسرے کو کسی نہ کسی دھوکے میں رکھا جائے۔ ایسی تمام سوچیں مثبت نہ ہوں گی اور آپ کے لئے مشکلات پیدا کریں گی۔

عطارد زائچے کے پانچویں گھر میں بحالت رجعت ہوگا۔ اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے ہونگے، میل جول بڑھے گا اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر اپنی قابلیت کو بڑھا سکیں گے۔امیدوں کی تکمیل جلد ہو گی۔اس ماہ سفر بھی خوشگوار ثابت ہونگے۔ تحریری کام، اخبارات ورسائل کے ذریعے ادبی حلقوں میں شامل ہوسکیں گے ۔ اس وقت آپ کی سوچ الگ طرح سے کام کرے گی۔ اس وقت قسمت کے نمبر، بانڈز کے نمبر، جوا، سٹہ اور بیرونی کرنسی کے حصول میں دلچسپی لیں گے اور اس میں انوسمنٹ کر کے اپنے مال و اسباب کو بڑھانے کی کوشش فائدہ دیں گی۔عطارد کی موجودگی میں جو خط وکتابت ہوگی اس کا جواب ضرور ملے گا۔ ملازمین کے ساتھ رابطے کام کی رفتار کو تیز کردیں گے۔ ذہنی وجسمانی قوت کو بڑھانے کی ضرورت ہو گی ۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۳ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔اس وقت تعلقات بڑھانے کے اہم موقع حاصل ہونگے ۔ کام اور لین دین کے معاملات اس وقت بہتر رہیں گے۔ نئے خیالات جنم لیں گے۔ کاروبار کے لئے قرض لینا اور معاہدات کرنا موافق رہے گا۔ قانونی مسئلے کو آسانی سے حل کرسکیں گے۔ اس وقت اہم لوگوں سے ملاقات کریں گے یہ آپ کے لئے مددگار اور ہر طرح کا تعاون بھی ملے گا۔ اپنے صلاحیتوں سے فائدہ اٹھائیں۔ رشتہ داری کے معاملات بہتر رہیں گے اور اپنی عزت و وقار کو بڑھا سکیں گے۔

مریخ سارا ماہ خانہ مال میں رہے گا۔ یعنی کاروباری لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہو گی۔ حالات اس ماہ آپ کو بہترین سرمایہ کاری کرنے کا موقع دیں گے۔ روپیہ کمانے میں پوری مدد کرے گا۔ اخراجات کا بھاری بوجھ آئیں گے تاہم ان پر قابو پاسکیں گے۔ میکینکل اور ٹیکنیکل کام اس ماہ باآسانی ہوجایا کریں گے۔اس ماہ دوستوں کے ساتھ بھرپور وقت گزاریں گے ۔اس ماہ لین دین اور حسابات میں غلطیاں ہونگی، اخراجات پر سے جلد غصہ آجایا کرے گا۔ تحمل مزاجی سے کام لیں۔ کچھ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔ اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی چوٹ لگ سکتی ہے ۔ مریخ ۲، ۷، ۱۳، ۱۷، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں روپیہ کمانے کی دھن سوار ہوگی۔ مکینکل مشینری کی خریداری بہتر رہے گا۔ تاہم ۱۵، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

## برج جدی۔ستارہ زحل

حروف:۔
ج۔خ۔گ



پیدائش:۔ دسمبر ۲۳ تا ۲۰ جنوری

اس ماہ گھر کے معاملات میں سکون میسر آئے گا۔ والدین اور بچوں سے متعلق معاملات پر خاص توجہ دیں گے۔ کاروباری سرمایہ کاری میں یہ وقت ذہنی تناؤ لائے گا۔

مریخ سارا ماہ طالع میں رہے گا ۔اس کی موجودگی ذہنی اور جسمانی طور پر قوت فراہم کرے گی۔ اس ماہ جن کاموں کی طرف توجہ دیں گے، وہ کام تکمیل کو پہنچ سکیں گے۔ اگر کھیلوں میں حصہ لے رہے ہیں تو بہتر پوزیشن حاصل کریں گے۔ ترقی کرنے کے مواقع ملیں گے اور کاروبار کو وسیع کرنے کے علاوہ جہاں آپ ملازمت کر رہے ہیں وہاں بھی آپ کی بہترین صلاحیتوں کے عوض ترقی کے امکانات روشن ہونگے۔ تعمیری کاموں میں حصہ لینا یا ٹیکنیکل شعبے میں مہارت حاصل کرنا بہتری لائے گا۔ اس ماہ ایسی سرگرمیوں میں حصہ لیں جس سے ذہنی قابلیت کو بڑھانے میں مدد ملے۔ مریخ ۲، ۷، ۱۳، ۱۷، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۱۵، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں جب یہ غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ حادثہ یا جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہورہی ہے۔ کیریئر کے معاملے میں اس وقت کوئی بھی تبدیلی موافق ثابت نہ ہوگی۔ تاہم جن لوگوں کی طرف مائل تھے اور چاہتے تھے کہ ان کے ساتھ کام کریں اگر کوئی پیش کش ہو تو اس پر ضرور غور کریں۔ ملازمت میں عزت و مقام کو بڑھائیں اور اعتماد کو قائم کرنے کی پوری کوشش کریں۔ تخلیقی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ سیر و تفریح اور سکون حاصل کرنے کے لئے جو پروگرام بنائیں گے اس میں خوشی ملے گی۔ دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کا اضافہ ہوگا۔ تاہم لوگوں کی غیر منصفانہ سیاست اور غلط فہمیاں پیدا کرنے کی وجہ سے لوگ کھچے ہوئے ہوں گے۔

ستارہ عطارد زائچے کے چوتھے گھر میں بحالت رجعت ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔ اس کی موجودگی گھر اور گھر کے مسائل حل کرنے، والدین کے ساتھ مل کر گھر کی حالت بہتر بنانے کی کوشش با آور ثابت ہونگی۔ اگر گھر تبدیل کر رہے ہیں یا کسی جگہ کی خریداری کر رہے ہیں تو بہتر وقت ملے گا اور گھر والوں کے لئے بہتر آسائش مہیا کر سکیں گے۔ اس ماہ ذہنی بے چینی ہوگی، ہر طرح سے زندگی میں تبدیلی لانا چاہیں گے۔ زمین اور جائیداد کر خرید و فروخت کر کے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے۔ اس ماہ بحث مباحثہ اور الفاظ کے جادو سے اور اپنا پن دیکھا کر خریداروں کے دل مول لیں گے۔ اس ماہ خط یا خبر سے خوشی ملے گی تو سفر کرنے پڑیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ کسی شعبے میں داخلہ لیں۔ محبت کے معاملات ہوں یا قسمت بدلنے کے، کسی کھیل یا انعامی اسکیم میں حصہ لینے کے، روپیہ کمانے کا موقع ملے گا۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۳ تاریخ کو سعد نظرات بنائے گا۔ ان دنوں تحریری امور، پبلشنگ کے کام میں لوگوں کی مدد حاصل رہے گی۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔ اس وقت اپنے خیالات کا اظہار برملا کریں۔ جن لوگوں کے ساتھ مخالفتیں چلی آرہی تھیں ان پر قابو پا سکیں گے۔ دشمنی کی جڑ تک پہنچ جائیں گے۔ اس وقت موجودہ مسائل کو حل کرنے کی صلاحیت موجود ہوگی۔ قانونی معاملات سے نکلنے کی نشاندہی ہورہی ہے۔ کاروباری معاہدات ، سرمایہ کاری اور اہم شراکت داری کے امور کامیابی عطا کریں گے۔ یہ وقت اپنی تمام مشکلات کو دور کرنے میں قوت عطا کرے گا۔

زہرہ ۲۵ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہو گا۔ محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر و تفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ چنانچہ ان افراد کے لئے محبت کے معاملات دیرپا ثابت ہونگے۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت پر خوش ثابت ہوگا۔ زہرہ ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ لہذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں۔ محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی آئے گی۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ ایسے افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے یہ وقت بہتر ثابت ہو گا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں ۔تاہم زہرہ ۲، ۱۰، ۲۵ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں۔

## برج دلو۔ستارہ زحل،یورنس



حروف:۔
س۔ش
ث۔ص

پیدائش:۔ جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت اپنی کوششوں کا آغاز کردیں۔رشتہ دار فائدہ دیں گے۔دوستوں کے گھر والے بھی آپ کی مدد کریں گی۔

عطارد زائچے کے تیسرے گھر میں بحالت رجعت ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان کئی معاملات حل ہو جائیں گے۔ضرورت سے زائد کام کو فوری طور پر مکمل کرنے کا رجحان رہے گا۔والدین سے متعلقہ جائیداد اور روپے کے حسابات رکھنا بہتر رہے گا۔ تحریری کاموں کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی۔ گھر کو ازسرنو ترتیب دینا چاہتے ہیں تو اس وقت کھلے ذہن اور آرٹسٹک خیالات کو بروئے کار لاتے ہوئے اچھی پلاننگ کرسکیں گے۔روزمرہ کے سفر بہتر رہیں گے۔ وسط ماہ کے بعد رجحانات اور خیالات تیزی سے تبدیل ہو جائیں گے۔آپ کے اندر جوش و جذبہ بڑھ جائے گا۔نئی پلاننگ اور حکمت عملی کریں۔اپنے وقت کو قیمتی جانیں۔محبت کے معاملات،اولاد سے متعلقہ تعلیمی سرگرمیوں میں بہتری سے واسطہ پڑے گا ۔اس طرح منتشر خیالات، ذہنی دباؤ،چڑچڑاپن اور دردسری کو دور کر سکیں گے۔۔ عطارد ۵،۱۰،۱۴،۱۹،۲۳ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہو رہی ہے۔شراکت داری کے امور اس وقت ہم آہنگی لاسکتے ہیں لوگوں کے اعتقادات پر بھروسہ کریں۔ ایسے لوگوں سے واسطہ پڑے گا جو آپ کے کام پر اثر انداز ہوں گے اور ضرورت سے زیادہ وقت دیں گے۔کچھ پرانے مسئلے دوبارہ سامنے آئیں گے جس کے باعث ذہنی ٹینشن بڑھ جائے گا۔اس وقت رائے اور مشورے بہتر ملیں گے تاہم ان پر عمل کرنا مشکل ہوگا۔

زہرہ ۲۵ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا اس کے بعد پانچویں گھر میں داخل ہو گا۔اس گھر پر یاقوت کواکب کا دباؤ ہے۔ گھریلو اور خاندانی افراد پر خوش قسمت اور موافق اثر مرتب ہو رہے تھے اور ان معاملات میں حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی رونما ہوئی ہے۔جس سے والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو وسط ماہ کے بعد حالات بہتر ہو جائیں گے۔ کواکبی رجحانات اس بات کی نشاندہی کر رہے ہیں کہ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ بچوں کے مستقبل کے لیے بانڈز یا سرٹیفکیٹ کا حصول بہتر رہے گا۔اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پا جائیں گے اور وہ افراد جو بچوں کی وجہ سے گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے آسانی رہے گی۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۷،۱۳،۱۸،۲۲،۲۷ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔یہ وقت خاص طور پر اہم تعلقات بنانے اور دوستوں کے ذریعے کامیابی لائے گا۔اس ماہ آپ کے مقاصد خواہ کچھ ہوں کامیابی ضرور حاصل ہوگی۔یہ وقت اہم منصب پر فائز لوگوں کا تعاون حاصل ہوگا۔معاہدات میں بڑی کامیابی ملے گی۔اپنے مقاصد کو پورا کرنے کے لیے بینک سے قرضہ کا حصول آسان ہوگا۔قانونی مشورہ موثر ثابت ہوگا۔ اس وقت جن نئے لوگوں سے متعارف ہونگے۔وہ بھی اہم کام سرانجام دیں گے۔مالی فائدہ حاصل کرنے کے کسی بھی موقع کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا۔ یہ ماہ آپ کے اردگرد زبردست سرگرمی کا سبب بنے گا۔جس کی وجہ سے بعض اوقات معمولی نوعیت کی گھریلو تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا۔ مریخ ۵،۱۱،۱۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے۔ کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے۔ تاہم ۲،۷،۱۳،۱۷،۲۶ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نبٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی۔اگر اندر ہی اندر جو خوف اور غلط فہمیاں پریشان کررہی ہیں انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوجھ بوجھ سے کام لینا ہو گا۔ کیونکہ کواکبی رجحانات بے حد دھماکہ خیز صورت کی نشاندہی کررہے ہیں۔

## برج حوت۔ستارہ مشتری، نپچون

حروف:- د۔ چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

اس ماہ مالیاتی امور میں فائدہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ اس ماہ اچانک بیرون ملک سے خوش خبری ملے گی یا بہت پرانا دوست ملے گا۔ جس کی مدد سے نئے کیریئر کا آغاز کریں گے۔

زہرہ ۲۵ تاریخ تک تیسرے گھر میں رہے گا- اس کے بعد چوتھے گھر میں داخل ہو گا۔ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران سیر وتفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔ شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہو چکا ہے۔یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے۔یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی- اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ وسط ماہ کے بعد آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن وسکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد دے گا- اختلافات اور ایسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی - زہرہ ۷، ۱۳، ۱۸، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔لہذا ان دنوں سیر وتفریح کریں، کسی شادی میں شریک ہو یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا۔

۷ تاریخ کو زہرہ زحل کی تثلیث ہو رہی ہے۔ کچھ خبریں آپ کو ملیں گی یا کسی شخص کے آنے کی اطلاع ہوگی- کچھ وقت سیر وتفریح یا کسی شخص کے ساتھ گزارنا چاہیں گے- اس وقت جو بھی پروگرام بنائیں اس میں لچک رکھیں کیونکہ فوری نوعیت کے کام آپ کے پروگرام میں تبدیلی لا سکتے ہیں- اس وقت اپنے خیالات کو بلند رکھنا ہوگا اور تعلقات میں بہتری لانے کی کوششیں کریں- اس تاریخ کے نزدیک سفر کرنے کا موقع ملے گا-تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں-

عطارد خانہ مال میں بحالت رجعت ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا- تحریری کام نشر واشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی- قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے- مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق تبدیلی لاسکیں گے- کام وکاروبار اور گھر کے معاملات کو بہتر کرسکیں گے۔سفر زائد ہونگے- سفر جو بھی ہونگے وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہونگے۔رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں حصہ لیں گے- بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کرسکیں گے- تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوششیں کامیابی دے گی- عطارد ۵، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۳ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

۲۹ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی- کاروباری و مالی معاملات میں کچھ ایسے بھی موقع آئیں گے کہ جب دوسرے لوگوں سے الگ تھلگ رہ کر کام کرنا پڑے گا- کیریئر اور جاہ طلبی کے معاملات میں لوگوں کا تعاون ملے گا- ترقی اور تنخواہ الاؤنس سے متعلقہ معاملات کو آگے بڑھائیں- ایسے افراد جو کاروبار یا ملازمت میں دوست ہیں- ان پر اپنی گرفت مضبوط کریں گے اور ان ذریعے ترقی کے معاملات میں کامیابی ہوگی- سرمایہ کاری کے لیے پرامید ہونگے ۔ دوستوں کے ساتھ نئی سرگرمیاں شروع کرنے کیلئے سفر بہتر رہے گا-تعلیمی سرگرمیوں اور شراکت داری کے معاملات بہتر رہیں گے-

مریخ زائچے کے گیارہویں گھر میں سارا ماہ رہے گا - وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں۔ان کی وجہ سے یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا-اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کرکے اور اپنے سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے وہ افراد جو سماجی اصلاحات و سیاست اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ کچھ مثبت اقدامات کرنے کا موقع ملے گا- چنانچہ کوئی بھی جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہیں گھبرائیں۔بلکہ آگے بڑھانے کی کوشش کرنی چاہئے ان تمام معاملات کے لئے ۲، ۷، ۱۳، ۱۷، ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہوگی- تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے۔۱۵، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموما اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں-

# ماہ اپریل کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں۔

## ۱ — شمس

یکم کو شمس ۱۱ درجہ برج حمل پر ہوگا۔ ۲۰ تاریخ کو برج ثور میں داخل ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو ۹ درجہ برج ثور پر پہنچ جائے گا۔

## ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ۱۲ درجہ برج حمل پر بحالت رجعت ہوگا۔ ۱۶ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو ۱۲ درجہ برج حمل پر پہنچ جائے گا۔

## ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۱ درجہ برج ثور پر ہوگا۔ ۲۵ تاریخ کو برج جوزا میں داخل ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو صف ۶ درجہ برج جوزا پر پہنچ جائے گا۔

## ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۸ درجہ برج جدی پر ہوگا۔ سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۲ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۲۲ درجہ برج عقرب پر بحالت رجعت ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۱۹ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا۔

## ۶ — زحل

یکم کو زحل ۸ درجہ برج جدی پر ہوگا۔ ۱۹ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۹ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۷ — یورنس

یکم کو یورنس ۲۷ درجہ برج حمل پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۹ درجہ برج حمل پر پہنچ جائے گا۔

## ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۴ درجہ برج حوت پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۱۵ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا۔

## ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۲۱ درجہ برج جدی پر ہوگا۔ ۲۳ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۱ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۱۲ درجہ پر برج اسد پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا۔ ذنب ۱۰ درجہ برج دلو پر حرکت کریگا۔

یکم کو ایسٹر سنڈے، ۲ کو استفتاح، قمر در عقرب، ۸ کو شرف شمس، ۹ کو عرس نظر محمد شاہ ٹنڈ محمد خان، ۱۳ کو سمت بکرمی ۲۰۷۵ شروع، ۱۵ عطارد مستقیم، معراج شریف، ۱۶ شرف قمر، ۱۷ کو نیا چاند ☾، ۱۸ کو یکم شعبان ۱۴۳۹ھ، رجعت زحل، ۲۰ کو شمس در ثور، ولادت حضرت امام حسین، ۲۲ کو رجعت پلوٹو، ۲۴ کو زہرہ در جوزا، ۲۹ کو قمر در عقرب ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

**ماہ اپریل ۲۰۱۸ء**

| علمی ہدایت و رہنمائی | نظرات | اختصار | وقت | سعد/نحس |
|---|---|---|---|---|
| (اتوار ۱ اپریل ۲۰۱۸ء) | | | | |
| قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ | قمر تربیع پلوٹو | ☽□♇ | ۱۲:۰۴ | ن |
| ہر کام پر پوری توجہ دیں اور مکمل کرنے کی پوری لگن رکھیں' ذہنی و جسمانی طور پر چست ہونگے۔ | شمس قران عطارد | ☉☌☿ | ۲۲:۵۲ | م |
| ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ | قمر مقابلہ یورنس | ☽☍♅ | ۲۳:۲۸ | ن |
| (پیر ۲ اپریل ۲۰۱۸ء) | | | | |
| دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ | قمر مقابلہ زہرہ | ☽☍♀ | ۸:۱۲ | ن |
| اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ | قمر تسدیس مریخ | ☽⚹♂ | ۲۰:۱۷ | س |
| رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ | قمر تسدیس زحل | ☽⚹♄ | ۲۰:۱۸ | س |
| لڑائی جھگڑا بہت ہو۔ ہر کام میں رکاوٹ ملے گی' مرنے یا مار ڈالنے کے درپے' روپے کا نقصان۔ | مریخ قران زحل | ♂☌♄ | ۲۰:۴۳ | ن |
| (منگل ۳ اپریل ۲۰۱۸ء) | | | | |
| اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ | قمر تثلیث نپ چون | ☽△♆ | ۷:۳۳ | س |
| اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظر آئے گی۔ | قمر تسدیس پلوٹو | ☽☌♇ | ۱۹:۰۸ | س |
| جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے' وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔ کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ | قمر قران مشتری | ☽☌♃ | ۲۱:۰۵ | م |
| (بدھ ۴ اپریل ۲۰۱۸ء) | | | | |
| تعلق بنانے اور اظہار خیال میں انتشار و رکاوٹ ہوگی۔ کوئی اہم معاملہ ہاتھ سے نکل جائے گا۔ | مریخ تربیع عطارد | ♂□☿ | ۱۲:۰۵ | ن |
| (جمعرات ۵ اپریل ۲۰۱۸ء) | | | | |
| ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔ تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ | قمر تثلیث عطارد | ☽△☿ | ۵:۵۰ | س |
| اہم کاروباری سرگرمیاں کے لئے ناموافق' لین دین اور فیصلے مضبوط بنیاد قائم نہ رہ سکیں گے۔ | زحل تربیع عطارد | ♄□☿ | ۱۳:۲۲ | ن |
| کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید وفروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ | قمر تربیع نپ چون | ☽□♆ | ۱۷:۱۹ | ن |
| خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ | قمر تثلیث شمس | ☽△☉ | ۱۸:۳۰ | س |
| (جمعہ ۶ اپریل ۲۰۱۸ء) | | | | |
| اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ | قمر تثلیث یورنس | ☽△♅ | ۱۸:۳۵ | س |
| (ہفتہ ۷ اپریل ۲۰۱۸ء) | | | | |
| خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ | قمر تربیع عطارد | ☽□☿ | ۱۴:۱۴ | ن |
| ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا۔ خوشیاں اور سیر وتفریح کے لئے وقت نکالیں۔ | قمر تثلیث زہرہ | ☽△♀ | ۱۷:۰۹ | س |
| اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ | قمر قران زحل | ☽☌♄ | ۱۷:۱۸ | م |
| خاص تعلق سے اہم کام نکلوائیں' زندگی کا اہم فیصلہ دور س نتائج دے گا۔ کاروباری مشورہ کا بہتر وقت۔ | زہرہ تثلیث زحل | ♀△♄ | ۱۸:۳۶ | س |
| اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں' اہم فیصلے کریں' تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ | قمر قران مریخ | ☽☌♂ | ۲۲:۴۰ | س |
| (اتوار ۸ اپریل ۲۰۱۸ء) | | | | |
| ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر وتفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ | قمر تسدیس نپ چون | ☽⚹♆ | ۵:۴۵ | س |
| اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے۔ | قمر تربیع شمس | ☽□☉ | ۱۲:۱۷ | ن |
| کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ | قمر قران پلوٹو | ☽☌♇ | ۱۸:۰۲ | م |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| س | ۱۹:۱۳ | ☽⚹♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | **(پیر ۹ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۷:۳۹ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا، کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | **(منگل ۱۰ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۰۰:۱۵ | ☽⚹☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| ن | ۱۲:۵۵ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| | | | | **(بدھ ۱۱ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۶:۱۰ | ☽⚹☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| ن | ۷:۰۸ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| ن | ۹:۴۸ | ☉□♇ | شمس تربیع پلوٹو | خاندانی رسم و رواج میں اپنی عزووقار کو نقصان پہنچانے کی کوشش ہوگی۔ |
| س | ۱۱:۰۲ | ♀△♂ | زہرہ تثلیث مریخ | شادی، منگنی کے معاملات بہتر، کسی شخص سے ملاقات زندگی میں تبدیلی آئے گی۔ |
| س | ۱۹:۵۴ | ☽⚹♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| | | | | **(جمعرات ۱۲ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۷:۱۷ | ☽⚹♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| س | ۲۱:۳۳ | ♀⚹♆ | زہرہ تسدیس نپ چون | فنون لطیفہ و انجینئرنگ کے معاملات میں مل کر پراجیکٹ پر کام کریں تو بے مثال کامیابی حاصل کر سکیں گے۔ |
| | | | | **(جمعہ ۱۳ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۳:۲۸ | ☽⚹♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| م | ۵:۰۸ | ☽☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| س | ۵:۵۶ | ☽⚹♀ | قمر تسدیس زہرہ | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۱۶:۱۵ | ☽⚹♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں، مفاد و اشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا، نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| س | ۱۶:۲۶ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں، جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۱۴ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۵:۴۰ | ♇⚹♃ | پلوٹو تسدیس مشتری | مالی و کاروباری نقطہ نگاہ سے معاہدات و قانونی مفادات آپ کے حق میں بہتر رہیں گے۔ |
| م | ۱۷:۱۱ | ☽☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں، تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| س | ۲۲:۴۵ | ♂⚹♆ | مریخ تسدیس نپ چون | مالی اور کاروباری امور میں معاہدات نفع کا باعث بنیں گے، کسی شخص کی اچانک تبدیلی فائدہ دے گی۔ |
| | | | | **(اتوار ۱۵ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۱:۰۰ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| ن | ۱۲:۴۵ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی، تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| ن | ۲۲:۳۵ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | **(پیر ۱۶ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| م | ۶:۵۶ | ☽☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر، خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| م | ۱۰:۵۸ | ☽☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| | | | | **(منگل ۱۷ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۵:۳۷ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں، رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| ن | ۱۱:۵۹ | ♀☍♃ | زہرہ مقابلہ مشتری | روپیہ اور محبت کے معاملات میں ذہنی سکون برباد ہوگا۔ لڑائی جھگڑا ممکن ہے۔ |
| س | ۱۶:۳۷ | ☽⚹♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں، یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| س | ۱۸:۰۰ | ♀△♇ | زہرہ تثلیث پلوٹو | خوشامد پرست افراد اس وقت فائدہ اٹھائیں گے' مفاد و اشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا۔ |
| س | ۱۸:۴۸ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | **(بدھ ۱۸ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۱:۴۰ | ☽□♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے' ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| س | ۲:۱۷ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| م | ۳:۰۴ | ☽☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے' امیدیں پوری ہو سکتی ہیں۔ |
| م | ۱۸:۵۸ | ☉☌♅ | شمس قران یورنس | نئے تجربات زندگی میں تبدیلی پیدا کریں گے' اہم افراد کے ساتھ تعلقات قائم کریں۔ |
| | | | | **(جمعرات ۱۹ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱:۵۶ | ☽✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| ن | ۱۹:۱۰ | ☽□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | **(جمعہ ۲۰ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۷:۰۴ | ☽✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| س | ۲۰:۱۵ | ☽✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۲۱ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۵:۴۱ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| ن | ۱۰:۴۸ | ☽☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں' خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہو جائیگا۔ |
| س | ۲۱:۴۴ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | **(اتوار ۲۲ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۳:۳۵ | ☽☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں' جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| س | ۵:۵۵ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں' بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں' قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| ن | ۷:۲۰ | ☽☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| س | ۱۷:۳۹ | ☽✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے' تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| ن | ۱۹:۵۷ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی' مراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ |
| | | | | **(پیر ۲۳ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۲:۴۵ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| س | ۱۰:۳۱ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| | | | | **(منگل ۲۴ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۸:۴۳ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |
| س | ۱۰:۱۲ | ♂✶♃ | مریخ تسدیس مشتری | اہم کاروباری سرگرمیاں ہونگی' لین دین میں فائدہ' فیصلے مضبوط بنیاد بنیں گے۔ |
| س | ۲۳:۳۸ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | **(بدھ ۲۵ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۲:۰۲ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| س | ۱۰:۱۲ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| س | ۱۷:۲۹ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی' کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں۔ |
| | | | | **(جمعرات ۲۶ اپریل ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۲:۲۷ | ☿□♄ | عطارد تربیع زحل | اہم کاروباری سرگرمیاں کے لئے ناموافق' لین دین اور فیصلے مضبوط بنیاد قائم نہ رہ سکیں گے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ن | ۵:۰۴ | D☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| س | ۱۲:۲۷ | D✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۱۴:۴۶ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| س | ۱۴:۴۸ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| م | ۱۵:۵۰ | ♂☌♇ | مریخ قران پلوٹو | متنازعہ معاملات پریشان کن ہونگے، ذہنی پریشانی بیمار کردے گی۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۷ اپریل ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۱:۴۷ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت، سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| ن | ۲۲:۴۰ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲۸ اپریل ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱:۱۶ | D☍☿ | قمر مقابلہ عطارد | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی۔ |
| ن | ۲۰:۱۷ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| ن | ۲۲:۱۶ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار، دباؤ لاتا ہے، اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے، دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| | | | | (اتوار ۲۹ اپریل ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۰:۳۱ | D☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۵:۰۲ | ☉△♄ | شمس تثلیث زحل | اہم معاملات طے کرنے اور سوچ بچار کا وقت، اہم تبدیلیاں آسکتی ہیں۔ |
| | | | | (پیر ۳۰ اپریل ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۴۹ | D✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| ن | ۵:۵۷ | D☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی، کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ |
| س | ۱۷:۳۱ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |

# تقویٰ

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''ہر مسلمان دوسرے مسلمان کا بھائی ہے۔ اس پر واجب ہے کہ وہ اس پر کوئی ظلم اور زیادتی نہ کرے اور اسے (جب مدد کی ضرورت ہو) تو بے یار و مددگار نہ چھوڑے۔ نہ اسے حقیر جانے اور نہ اسکے ساتھ حقارت کا برتاؤ کرے''۔ پھر آپ نے تین مرتبہ اپنے سینے کے طرف اشارہ کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ ''تقویٰ ہوتا ہے (یعنی ہوسکتا ہے کہ تم کسی شخص کو اس کے ظاہری حال سے معمولی آدمی سمجھو لیکن وہ اپنے دل کے تقویٰ کی وجہ سے اللہ کے نزدیک محترم ہو۔ اس لئے کسی مسلمان کو حقیر نہ سمجھو) آدمی کے برا ہونے کے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ وہ اپنے مسلمان بھائی کو حقیر سمجھے اور اس کے ساتھ حقارت سے پیش آئے۔ مسلمان کی ہر چیز دوسرے مسلمان کے لئے قابل احترام ہے۔ اس کا خون بھی اس کا مال بھی اور اس کی آبرو بھی''۔

اس حدیث میں سرورِ کائنات ﷺ نے ہر مسلمان کو دوسرے کا بھائی قرار دے کر اس کے کچھ معاشرتی حقوق بیان فرمائے ہیں۔ ان میں سب سے پہلا حق یہ ہے کہ اس پر کسی قسم کا ظلم نہ کیا جائے خواہ جسمانی ہو یا مالی، زبانی ہو یا نفسیاتی، یعنی جس طرح کسی مسلمان کو ناحق جسمانی اذیت پہنچانا یا مالی نقصان میں مبتلا کرنا منع ہے اسی طرح اسے زبان سے برا کہنا یا بھرمجمع میں کسی اور طرح شرمندہ و رسوا کرنا بھی کسی مسلمان کے شایانِ شان نہیں۔

دوسرا حق سرکارِ دو عالم ﷺ نے یہ بیان فرمایا کہ ''جب کسی مسلمان کو مدد کی ضرورت ہو تو دوسرے مسلمان پر واجب ہے کہ وہ اپنی استطاعت کے مطابق اس کی مدد کرے اور اسے بے یار و مددگار نہ چھوڑے بشرطیکہ وہ حق پر ہو اور مظلوم ہو گویا جس طرح اپنے دوسرے بھائی پر ظلم کرنا منع ہے اس طرح یہ بات بھی کسی مسلمان کے شایانِ شان نہیں کہ وہ ظلم ہوتا ہوا دیکھے اور مدد کی قدرت کے باوجود مظلوم کی مدد نہ کرے چنانچہ ایک اور حدیث میں آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے۔

''جو کوئی مسلمان کس دوسرے مسلمان کو کسی ایسی جگہ بے یار و مددگار چھوڑ دے جہاں اس کی بے حرمتی ہو رہی ہو اور اس کی آبرو پر حملہ کیا جا رہا ہو تو اللہ تعالیٰ اس شخص کو ایسی جگہ بے یار و مددگار چھوڑے گا جہاں وہ اپنے لئے مدد چاہتا ہو''۔

تیسرا حق آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ کوئی مسلمان کسی دوسرے کو نہ حقیر سمجھے اور نہ اس کے ساتھ حقارت کا برتاؤ کرے۔ کسی شخص کو غربت، ناداری یا کمزوری کی وجہ سے حقیر سمجھنا تو انتہائی گھٹیا حرکت ہے ہی لیکن آنحضرت ﷺ نے جس چیز کی طرف اشارہ فرمایا وہ یہ کہ اگر کسی شخص کو دینی اعتبار سے معمولی حالت میں دیکھ رہے ہو اس شخص کو حقیر سمجھنا اس وقت بھی جائز نہیں اور اس کی وجہ آپ نے یہ بیان فرمائی ہے کہ ''تقویٰ'' دل میں ہوتا ہے لہذا یہ عین ممکن ہے کہ کوئی شخص اپنی ظاہری حالت کی وجہ سے معمولی نظر آتا ہو لیکن اس کا دل تقویٰ کی دولت سے مالا مال ہو بلکہ دوسری احادیث سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ کسی گناہگار شخص کو بھی حقیر سمجھنا جائز نہیں کیونکہ ہوسکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو توبہ کی توفیق عطا فرمائے اور وہ اپنے گناہوں سے نجات پا کر تم سے کہیں آگے نکل جائے۔ گناہ کے کاموں کو بڑا اور حقیر سمجھنا برحق ہے لیکن ان کی وجہ سے کسی مسلمان کو حقیر سمجھنا خود بہت بڑا گناہ ہے اسی لئے آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ ''اگر انسان میں کچھ اور برائی نہ ہو تو یہی برائی کچھ کم نہیں کہ وہ دوسرے مسلمانوں کو حقیر سمجھے''۔

آخر میں آپ ﷺ نے ایک اصولی ہدایت عطا فرمادی کہ مسلمان کی ہر چیز دوسرے مسلمان کے لئے قابل احترام ہے اس کی جان بھی، اس کا مال بھی اور اس کی آبرو بھی اور ایک دوسری حدیث میں حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ ایک مسلمان کی حرمت کعبۂ معظمہ کی حرمت سے بھی بڑھ کر ہے لہذا جو شخص اپنے کسی مسلمان بھائی کی جان، مال یا آبرو پر حملہ کرتا ہے تو اس کا گناہ اس شخص سے بھی زیادہ ہے جو (معاذ اللہ) کعبہ معظمہ کو ڈھانے کے لئے کعبے پر چڑھائی کر رہا ہو۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو بھائیوں کی طرح رہنے اور ایک دوسرے کے حقوق پہنچانے کی توفیق عطا فرمائے آمین ثمہ آمین۔

---

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات




حارث عثمانی پبلشر نے باہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دینا' پی آئی بی کالونی' کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ مئی ۲۰۱۸ء

قیمت:- ۲۵/روپے

# روحانی دنیا

رمضان المبارک

وظائف اعمال ماہ صیام

مقابلہ شمس وزحل

مریخ ۲۰۱۸ء میں

تسدیس عطارد ومشتری

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) :-/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۵

شمارہ نمبر ۱۳

ماہ: ماہ مئی ۲۰۱۸ء

اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

- مینجر سرکولیشن سہیل احمد
- کمپوزنگ اصغر نظامی

خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: مینجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزذبریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا

ماہ مئی ۲۰۱۸ء

# اسرار الٰہی

دائرۂ ادب میں لسان قدرت کہاں مختلف گروہوں پر مسلط ہے- اس فرمان الٰہی کے بعد وقل الحق من ربکم فمن شاء فليؤ من ومن شاء فليكفر (سورہ کہف ۲۹) کہہ دیجئے کہ حق تمہارے پروردگار کی طرف سے ہے جو چاہے ایمان لائے اور جو چاہے انکار کرے- زبان حسن بیان کہا ظاہر ہوتی ہے اس حسن کلام کے بعد ان اللّٰه يامر بالعدل والاحسان وايتاء ذي القربىٰ وينهى عن الفحشاء والمنكر والبغى (سورہ نحل ۹۰) بے شک اللہ عدل و انصاف اور حسن سلوک اور عزیزوں کو دینے کا حکم دیتا ہے اور فحش و ناپسندیدہ چیزوں اور سرکشی سے روکتا ہے- جاذب (مصور) آئینہ والا کہاں گھات میں لگا ہوا ہے- اس گونج کے بعد يولج الليل فى النهار ويولج النهار فى الليل (سورہ حج ۶۰) وہ رات کو دن میں اور دن کو رات میں داخل کر دیتا ہے اور وسخر الشمس والقمر دائبين (سورہ ابراہیم ۳۳) اور اس نے آفتاب و ماہتاب کو پے در پے مسخر کر دیا ہے- فلسفہ تقدیر کا دعویدار ظاہری نقوش کے مواد کہاں نکال رہا ہے اس دلیل قوی کے بعد وفى خلقكم ومايبث من دآبة آيات لقوم يوقنون (سورہ جاثیہ ۴) تمہاری پیدائش اور جو جانور (زمین میں) پھیلاتا ہے اس میں یقین رکھنے والوں کے لئے نشانیاں ہے- باطل دعویدار کائنات کے حوادث پر کہاں مگن ہے- جس کے نتیجہ میں فعل و تاثیر کا تصور کرتا ہے اس دھچکے کے بعد امن يملك السمع والابصار ومن يخرج الحى من الميت ويخرج الميت من الحى و من يدبر الامر فسيقولون الله (سورہ یونس ۳۲) کون سمع و بصر کا مالک ہے اور کون زندہ کو مردے سے اور مردہ کو زندہ سے نکالتا ہے اور کون تدبیر امور کرتا ہے تو یقیناً جواب دیں گے کہ اللہ-

ذلیل و ناہنجار اپنی بیمار فہم میں وعدو وعید کی تکذیب کی صحت کا کہاں فیصلہ کرتا ہے اس طمانچہ کے بعد فلم تحاجون فيما ليس لكم به علم (سورہ آل عمران ۶۶) تم ان چیزوں میں حجت بازی کیوں کرتے ہو جس کا تمہیں علم نہیں ماہر فلکیات بروجی میزان کی ترتیب و تقویم کے موقع کی تلاش میں کہاں ہے اس آیت کی کھڑکھڑاہٹ کے بعد والشمس و القمر بحسبان والنجم والشجر يسجدان (سورۂ رحمٰن ۵،۶) سورج اور چاند حساب سے ہیں اور درخت و ستارے سجدہ ریز ہیں- پیمائش کرنے والا خط نسق کو اپنے ملفوف گیند کو متوازن بنانے میں کہاں استعمال کرتا ہے اور یہ سمجھتا ہے کہ اسی نے کسی نئی اور پیچیدہ چیز کا انکشاف کیا ہے بعد اس واضع دلیل کے اولم يروا انا ناتى الارض ننقصها فيهما من اطرافها (سورہ رعد ۴۱) کیا وہ دیکھتے نہیں کہ ہم زمین کو اس کے اطراف سے کم کرتے آتے ہیں- میزان قطبی کی روش کہاں سیدھی ہوتی ہے جو زمین کے سکون کے سلسلہ اثبات کو جوڑے اس اشارے کے بعد ويوم نسير الجبال و ترى الارض بارزة (سورۂ کہف ۴۷) اور جس دن ہم پہاڑوں کو چلائیں گے اور زمین کو بے حجاب دیکھو گے کہاں قانونی طبیعت کے مطابق فیصلہ کیا جاتا ہے- چنانچہ آبی حسن و دلکشی اکثر واعظین کی زبان سے لے کر ان عبارتوں تک پر چڑھا ہوتا ہے اور وہ اپنے خیالی مضامین کو پرزور انداز سے پیش کرتے ہیں اس اعلان کے بعد وارسلنا الرياح لواقح فانزلنا من السماء ماء فأسقينا كموه وما انتم له بخازنين (سورہ حجر ۲۲)-

# حضرت کاش البرنیؒ

تازہ خواہی داشتن گرد اغہائے سینہ را

گاہے گاہے باز خواں ایں قصہ پارینہ را

آپ مجسمہ ہمہ صفت واخلاق تھے۔ مذہبی حیثیت سے فقیر دوست بزرگ تھے۔ وہ ایک جلیل القدر ہستی تھے۔ علمی وروحانی امور میں انہوں نے عوام الناس کی جو خدمت کی ہے وہ رہتی دنیا تک یاد رہے گی اور ایسی بے لوث خدمت بھی انہیں ہی زیبا تھی۔

برنی صاحبؒ لاکھوں صفات کے مالک تھے صبر شکن واقعات میں بھی ماتھے پر کبھی شکن نہ آتی تھی۔ زندگی میں بڑے نقصان بھی اٹھائے، کبھی شکایت نہ کی، بلکہ شکایت کو سخت ناپسند کرتے تھے۔ صبر وضبط یہ دو خاص وصف تھے جو ایک بار پاس بیٹھ گیا مداح ہو گیا اور ساری عمر ملتا رہا۔ لوگ پریشان حال آتے اور جب ان کے پاس سے اٹھ کر جاتے تو بے حد مطمئن اور پُرسکون ہوتے۔ تمام مکاتب فکر سے تعلق رکھنے والے افراد ان سے فیضاب ہوئے اور آج تک ان کی دی ہوئی تحریر اور نقوش کو سنبھال کر رکھا ہوا ہے۔

ان کے مضامین اور ان کی نایاب کتب کا مطالعہ کریں تو ان کی بے اندازہ خوبیوں، ذہانت، برجستگی تحریر اور علمی استعداد کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے۔ کھانے پینے کے معاملے میں بے حد سادگی پسند تھے۔ ساری زندگی کسی سے اپنا کام نہ کرایا۔ اور آخری وقت میں بھی کسی سے خدمت نہ لی اور کسی کو تکلیف نہ دی۔ زندگی میں انہیں حضرت ابوبکر صدیقؓ سے بے حد عقیدت تھی۔ شاید اسی لئے دنیا سے رخصت ہونے کے لئے بھی یوم حضرت ابوبکر صدیقؓ یعنی ۲۲ جمادی الثانی کا انتخاب کیا۔

آج کا روحانی دنیا آپ کے فیض سے ہی جاری ہے۔ دعا ہے کہ آپ کا یہ زندہ فیض تا قیامت جاری رہے اور دعا کیجئے کہ آپ اور ہم سب مل کر جناب کاش البرنیؒ صاحب کے لگائے ہوئے اس درخت کو محبت وعقیدت کے خون سے سینچتے رہیں تا کہ یہ دنیاوی حوادث میں بھی سرسبز وشاداب رہے اور اس کے سایہ میں ضرورت مند آرام وراحت حاصل کریں۔

نام نیک رفتگان ضائع مکن

تا بماند نام نیکت روزگار

آیئے ۸ مئی کو ہم سب مل کر ہماری والدہ اور والد جناب حضرت کاش البرنیؒ صاحب کی روح کو فاتحہ پڑھ کر ثواب بخشیں اور رسالہ کی اشاعت میں توسیع کر کے آپ کے فیض کو دور دور تک پہنچائیں تا کہ آپ کی روح ہمارے نیک کام سے خوش ہو اور خداوند کریم ہمارے دلی خلوص سے خوش ہو کر ہمیں دنیا وآخرت کی راحتیں عطا فرمائے۔ آمین ثمہ آمین

دعاؤں کی طلب گار

حارث عثمانی البرنی

# حضرت خواجہ محکم الدین سیرانی رح

عہد شباب میں ایک کنیز سے عشق ہوگیا اور اس کو حاصل کرنے کے لئے نیشا پور جا کر ایک جادوگر سے ملاقات کی۔ لیکن اس نے یہ شرط لگادی کہ چالیس یوم عبادت کو ترک کر کے میرے پاس آنا۔ چنانچہ اس کی ہدایت پر عمل کرنے کے بعد جب اس کے پاس پہنچے تو اس نے طرح طرح کے جادو شروع کئے۔ مگر ایک بھی کارگر نہ ہوسکا۔ اور جب اس نے کہا کہ اس چالیس یوم میں تم نے ضرور کوئی نیک عمل کیا ہے تو آپ نے فرمایا کہ میں نے تو کوئی ایسا عمل نہیں کیا البتہ اتنا ضرور ہوا کہ راستہ میں پڑے ہوئے پتھر وغیرہ اٹھا کر اس نیت سے پھینک دیتا تھا کہ کسی کو ٹھوکر نہ لگے۔ یہ سن کر جادوگر نے کہا کہ کس قدر افسوس ناک ہے یہ بات کہ آپ خدا کی عبادت سے گریزاں ہیں جس نے معمولی سی نیکی کو وہ قبولیت عطا کی کہ میرے تمام جادو ناکام ہوکر رہ گئے۔

آپ نے اسی وقت توبہ کر کے اللہ کی عبادت شروع کردی۔ آپ کو حداد اس لئے کہا جاتا کہ آپ لوھار کا کام کرتے تھے۔ آپ نے اپنا قصہ پوشیدہ رکھا۔ آپ ہر روز ایک دینار کماتے تھے اور رات کو فقراء میں تقسیم کردیتے تھے اور بیوہ عورتوں کے گھروں میں پھینک آتے تھے۔ اس طرح کہ ان کو خبر بھی نہ ہوتی تھی۔

کبھی کبھی ترکاری دھونے والے حوض پر جاتے اور جو کچھ سبزی فروشوں کا اس میں بچا کچا ہوتا۔ وہ نکال لیتے تھے اور دھو کر اپنے لئے پکا لیتے اور اسی سے روٹی کے ساتھ روزہ افطار کرتے۔ ایک عرصہ تک آپ اسی طرح بسر کرتے رہے۔ یہاں تک کہ ایک دن ایک اندھا بازار میں یہ آیت پڑھتا تھا۔

اَعُوذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیطَانِ الرَّجِیم ٥ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم ٥ وَبَدَا لَهُمْ مِنَ اللّٰهِ مَالَمْ یَکُو نُوایُحتَسِبُونَ ٥

یعنی من جانب اللہ ان پر وہ بات ظاہر ہوگئی جس کا کسی کو علم نہ تھا۔

آپ اس آیت کے سننے میں مشغول ہوگئے اور آپ پر ایک کیفیت طاری ہوگئی اس عالم بے خودی میں آپ نے اپنا ہاتھ بھٹی میں ڈال دیا اور گرم گرم لوہا باہر نکال کر سندان پر رکھ دیا۔ شاگردوں نے جب دیکھا تو کہا استاد یہ کیا حالت ہے آپ نے آواز دی کہ "ہاں" اسے ضرب لگاؤ' انہوں نے کہا کہاں کوٹیں۔ جب آپ ہوش میں آئے تو آپ دیکھتے ہوئے لوہے کو اپنے ہاتھ میں دیکھا تو اسی وقت پھینک دیا اور اپنی دکان لٹا دی۔ اور کہا میں نے بہت دفعہ چاہا کہ اس کام کو چھوڑ دوں مگر نہ چھوڑا۔ یہاں تک کہ اس کام نے مجھ پر حملہ کیا اور مجھ کو مجھ سے چھین لیا۔ پھر آپ سخت ریاضت میں مشغول ہوگئے اور مراقبت وعزت اختیار کی لوگ آپ کی ہمسائیگی میں احادیث شریف سنا کرتے تھے۔ انہوں نے آپ سے کہا "اے شیخ آپ کیوں نہیں آتے تا کہ آپ بھی سنیں آپ نے فرمایا تیس سال ہونے کو آئے ہیں میں چاہتا ہوں کہ ایک حدیث پر عمل کروں۔ لیکن نہیں کرسکتا ہوں اور اس حالت میں دوسری حدیث کیسے سنوں۔ انہوں نے کہا وہ کونسی حدیث ہے آپ نے فرمایا اسلام کی خوبی یہ ہے کہ جو چیزیں اس کی کارآمد نہ ہوں انہیں ترک کردے۔

ایک مرتبہ چند ساتھیوں کے ہمراہ جنگل میں جا کر ذکر الٰہی سے مستغرق ہوگئے۔ تو وہاں ایک ہرن آکر آپ کی آغوش میں لیٹنے لگا۔ یہ دیکھ کر آپ رونے لگے اور وہ ہرن بھاگ گیا۔ پھر جب ساتھیوں نے ہرن کے آغوش میں لوٹنے کا سبب پوچھا تو فرمایا کہ مجھے یہ خیال آگیا تھا کہ اگر اس وقت کہیں سے بکری مل جاتی تو میں ساتھیوں کی دعوت کرتا۔ لہذا بکری کے بجائے وہ ہرن میری آغوش میں آگیا۔ پھر لوگوں نے رونے کا سبب پوچھا تو فرمایا کہ ہرن کی آمد مجھے اللہ کی بارگاہ سے دور کرنے کے لئے تھی۔ کیونکہ اگر اللہ تعالیٰ فرعون کی بھلائی چاہتا تو خود اس کی خواہش پر دریائے نیل جاری نہ کرتا۔

ایک دفعہ آپ بیابان کی طرف تشریف لے گئے اس بیابان جنگل میں پانی کہیں دستیاب نہ ہوسکا۔ ایک دن دیکھ کر پانی کے کنارے خاموش بیٹھ گئے۔ دریں اثنا حضرت ابوتراب بخشی ؒ وہاں پہنچے اور خاموشی اور پریشانی کا سبب پوچھا تو فرمایا کہ آج سولہ یوم کے بعد پانی میسر آیا ہے اور اس علم و یقین میں مناظرہ ہورہا ہے اگر علم کو غلبہ حاصل ہوگیا تو پانی پی لوں گا اور اگر یقین غالب آگیا تو پانی پیئے بغیر آگے روانہ ہوجاؤں گا۔ انہوں نے جواب دیا کہ یہ مراتب تو آپ ہی جیسے لوگوں کے ہوسکتے ہیں۔

عالم غضب میں بھی آپ خوش خلقی سے پیش آتے تھے اور جب غصہ ختم ہوجاتا اس وقت دوسری باتیں کرتے تھے۔ حضرت عثمان حیری (آپ کے مرید اور شاگرد تھے) روایت کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ آپ کی خدمت میں پہنچا تو آپ کے سامنے منقیٰ کے دانے رکھے ہوئے تھے۔ چنانچہ میں نے اس سے ایک اٹھا کر رکھ لیا۔ لیکن آپ نے میرا رخسار دباتے ہوئے پوچھا۔ تم نے بلا اجازت منقیٰ کیوں کھایا۔ میں نے عرض کیا کہ مجھے آپ کی فراغ دلی کے علم ہے کہ جو کچھ بھی ہوتا ہے آپ فقراء میں تقسیم کردیتے ہیں۔ اس لئے میں نے منقیٰ کھایا۔ آپ نے فرمایا کہ جب مجھے خود اپنے دل کا حال معلوم نہیں تو پھر مجھ کو کیسے معلوم ہوسکتا ہے۔

حضرت ابوعثمان حیری کہا کرتے تھے کہ ایک مرتبہ میں نے عرض کیا کہ میں وعظ گوئی کا ارادہ رکھتا ہوں کیونکہ مجھے مخلوق سے اس قدر محبت ہے کہ

میں ان کے بدلے میں جہنم جانا پسند کرتا ہوں- آپ نے فرمایا کہ پہلے اپنے نفس کو نصیحت کرلو پھر مخلوق کو نصیحت کرنا جب تمہارے وعظ میں عظیم اجتماع ہونے لگے تو غرور ہرگز نہ کرنا کیونکہ مخلوق ظاہر کو اور اللہ تعالیٰ باطن کو دیکھتا ہے-

چنانچہ جس وقت میں نے برسر منبر وعظ کہنا شروع کیا تو حضرت خود بھی چھپ کر ایک کونے میں بیٹھ گئے اور وعظ کے اختتام پر جب ایک شخص نے لباس کا سوال کیا تو میں نے اپنا لباس اتار کر دے دیا- اس وقت آپ نے سامنے آ کر فرمایا کہ اے جھوٹے منبر سے اتر جا کیوں کہ تُو تو مخلوق کی محبت کا دعویدار ہے اور سائل کے سوال پر سب سے پہلے تونے اپنا لباس اتار کر دے دیا- حالانکہ محبت کا تقاضا یہ تھا کہ دوسروں کو سبقت کا موقع دیتا تاکہ وہ تجھ سے زیادہ ثواب حاصل کر سکتے-

جب سفر حج کے دوران بغداد پہنچے تو ایسی فصاحت کے ساتھ عربی میں گفتگو کی کہ اہل زبان دنگ رہ گئے حالانکہ آپ فارس کے رہنے والے تھے اور عربی زبان سے قطعاً ناواقف تھے- ایک مرتبہ حضرت شیخ جنید بغدادی سے آپ نے فتوت کا مفہوم پوچھا تو فرمایا کہ اچھے کام کو نہ تو کسی پر ظاہر کرو اور نہ اپنی جانب اس کو منسوب کرو- آپ نے فرمایا کہ میرے نزدیک ایک تو فتوت کا مفہوم یہ ہے کہ خود انصاف کرکے دوسرے سے انصاف کے طالب نہ ہو یہ سن کر حضرت شیخ جنید بغدادیؒ نے اہل مجلس سے فرمایا کہ آج سے اسی پر عمل کرو- آپ نے فرمایا کہ تم خود بھی اس پر عمل کرو- حضرت جنید سے فرمایا کہ واقعی شجاعت اسی کا نام ہے مکہ معظمہ میں فقراء کو زبوں حالی میں دیکھ کر آپ کو ان کی اعانت کا خیال آیا- لیکن پاس ایک کوڑی نہیں تھی- چنانچہ آپ نے ایک پتھر اٹھا کر اللہ تعالیٰ سے عرض کیا کہ اگر آج تونے مجھے کچھ عنایت نہ کیا تو خانہ کعبہ کی تمام قندیلیں اس پتھر سے توڑ دوں گا- اسی وقت کسی نے روپوں سے بھری ہوئی تھیلی پیش کی اور تمام رقم آپ نے فقراء میں تقسیم کردی اور فراغت حج کے بعد جب بغداد پہنچے تو حضرت بغدادی نے سوال کیا کہ ہمارے لئے تحفہ لائے ہو؟ فرمایا کہ یہ تحفہ لایا ہوں کہ اگر کوئی شخص تمہارا قصوروار ہو تو اس کو اپنا ہی قصور تصور کرو اور اگر نفس اس پر مطمئن نہ ہو تو اس کو متنبہ کردو کہ اگر تو اپنے بھائی کا قصور معاف نہ کرے تو میں تجھے چھوڑ دوں گا اور بالجبر نفس اس کے قصور کو معاف کراؤ- انہوں نے فرمایا کہ یہ مراتب تو اللہ نے آپ کو ہی عطا کئے ہیں-

آپ کا ایک ارادت مند بہت ہی مودب اور تہذیب تھا اور جب حضرت جنید نے پوچھا کہ یہ کتنے عرصہ سے آپ کے پاس ہے تو فرمایا کہ دس سال سے اور میرے پاس رہ کر اس نے اپنے ذاتی ستر ہزار دینار اور ستر ہزار دینار قرض لے کر خرچ کئے ہیں جن کی ادائیگی ابھی تک نہیں ہو سکی- لیکن اس میں اتنی جرات نہیں کہ میری رائے معلوم کر سکے-

کوئی رعب کی وجہ سے بات نہیں کر سکتا اور اس وقت مودبانہ ہاتھ باندھے کھڑے رہتے- جب تک آپ بیٹھنے کی اجازت نہ دے ایک مرتبہ حضرت شیخ جنید نے کہا کہ آپ تو مریدین کو آداب شاہی سے روشناس کراتے ہیں- آپ نے جواب دیا کہ سرنامہ دیکھ کر ہی خط کا مضمون ظاہر ہو جائے- پھر حضرت جنید سے کہا کہ زیربا اور حلوہ تیار کرواؤ- (زیربا ایک قسم کا کھانا ہوتا ہے) چنانچہ جب دونوں اشیاء تیار ہو گئیں تو حکم دیا کہ ایک مزدور کو سر پر رکھ کر ہدایت کردو کہ جب تک تھک نہ جائے چلتا رہے اور جب آگے چلنے کی ہمت نہ رہے تو قریبی مکان کے دروازے پر آواز دے کر وہاں یہ دونوں چیزیں دے آئے- چنانچہ آپ کی ہدایت پر عمل کرتے ہوئے ایک مرید کو مزدور کے ہمراہ کردیا اور جب مزدور قطعی تھک گیا تو ایک دروازے پر دستک دی اندر سے آواز آئی کہ اگر زیرباد اور حلوہ دونوں چیزیں ہوں تو میں باہر آؤں اور پھر اندر سے ایک ضعیف آدمی باہر آئے اور دونوں چیزیں لے لیں اور جو مرید مزدور کے ہمراہ تھے اس نے حیرت زدہ ہو کر ان بزرگ سے واقعہ کی نوعیت پوچھی تو انہوں نے فرمایا کہ کافی دنوں سے میرے بچے ان دونوں کھانوں کی فرمائش کر رہے تھے لیکن میں نے اللہ تعالیٰ سے اس لئے طلب نہیں کیا کہ وہ خود ہی بھیج دے گا- حضرت شیخ شبلیؒ کے یہاں آپ چار ماہ مہمان رہے اور ہر دن مختلف طریقوں سے آپ کی ضیافت کا اہتمام کیا جاتا تھا- لیکن رخصت ہوتے وقت آپ نے ان سے کہا کہ جب کبھی آپ نیشا پور آئیں گے اس وقت میں آپ کو آداب مہمانی سے آگاہ کروں گا کیوں کہ مہمان کے لئے تکلیف بہتر نہیں بلکہ ایسا سلوک کیا جانا چاہئے کہ مہمان کی آمد سے غم اور جانے سے مسرت نہ ہو-

چنانچہ جس وقت حضرت شبلیؒ نیشا پور پہنچے تو انتالیس افراد آپ کے ساتھ تھے- اس دن حضرت ابوحفص حدادؒ نے اپنے یہاں چالیس اکتالیس شمعیں جلائیں- حضرت شبلی نے کہا کہ تکلف بے جا کیوں کر رہے ہیں تو فرمایا کہ اگر تمہارے نزدیک یہ تکلفات میں داخل ہے تو تمام شمعوں کو بجھا دو- چنانچہ سعی بسیار کے باوجود ایک کے علاوہ کوئی شمع بھی نہ بجھ سکی- اس وقت آپ نے فرمایا کہ چونکہ مہمان اللہ کا بھیجا ہوا ہوتا ہے اس لئے میں نے اللہ کی رضا کے لئے ہر مہمان کے نام پر ایک شمع روشن کی اور ایک شمع اپنے نام پر جلائی چنانچہ میرے نام کی شمع تو اس لئے بجھ گئی کہ وہ اللہ کی رضا کے لئے نہیں تھی باقی چالیس شمعیں جو اس نام پر روشن کی گئی تھیں- وہ نہیں بجھ سکیں اور بغداد میں جو کچھ تکلفات تم نے کئے وہ صرف میرے لئے تھے- اس لئے اس کو تکلیف کا نام دیا جائے گا اور میں نے جو کچھ کیا وہ صرف رضا الٰہی کے لئے کیا اس لئے اس کو تکلف نہیں کہا جا سکتا-

حضرت ابو علی ثقفیؒ سے روایت ہے کہ آپ کا یہ قول تھا کہ اتباع سنت اور خود کو برا تصور کرنے والا مرد نہیں ہوتا کسی نے سوال کیا کہ ولی کا خاموش رہنا بہتر ہے یا گفتگو کرنا؟ فرمایا کہ گفتگو کرنا باعث تباہی اور خاموشی کے لئے عمر نوح درکار ہے- فرمایا کہ درویش وہ ہے جو کثرت عبادت کے باوجود بھی عجز کا اظہار کرتا رہے- فرمایا کہ بہترین ہیں وہ لوگ جو لوگوں پر نوازش کرتے رہیں- اور خود اللہ کے کرم کے طلب گار ہیں اور اتباع سنت کے بعد حلال رزق کی جستجو کریں- فرمایا کہ وہ ایک لمحہ بہت بہتر ہے جو خدا تک پہنچا دے- فرمایا کہ وہ شخص اندھا ہے جو صنعت کو دیکھ کر مصنوع کو پہنچانتا ہے اور مصنوع سے صنعت کو نہیں پہنچانتا- فرمایا کہ اللہ کا در پکڑنے والوں پر تمام در کھل جاتے ہیں اور سردار انبیاء حضور اکرم ﷺ کی اتباع سے تمام سردار فرنبردار ہو جاتے ہیں-

# رمضان المبارک

## وظائف اعمال ماہ صیام

یا خدا بخشدے ہم کو ماہ رمضان کی طفیل
مقتدی ہم ہیں برے پر یہ امام اچھا ہے

۱: چاند دیکھ کر سورۂ محمد پڑھنا- بادشاہ یا تلوار یا باغ سبزہ زار اور اپنے عیال واطفال پر للّٰہ الحمد کہہ کر نظر ڈالنا مبارک ہے-

۲: عارف باللہ عزہ صیام دیکھتے ہی سورۃ فتح پڑھتے ہیں- تمام سال فراخدلی سے لنگر چلاتے ہیں- اگر اتنی ہمت نہ ہو تو عبادت و ریاضت اور ہمدردی صیام و تلاوت و قیام میں پوری طرح مشغول ہو جانا چاہئے-

۳: اور ہر شب اَللّٰھم اِنَّكَ عَفُوٌّ قَرِيْبًا تُحِبُّ الْعَفوَ فَاعْفُ عَنِّیْ یَاعَفُوُّ یَاغَفُورُ بہت کثرت سے پڑھنا چاہئے- خداوند کریم گناہوں سے معصوم و پاک رکھے گا-

۴: ہر رات کو آسمان دیکھتے ہوئے یَاوَاسِعُ الْمَغْفَرَةِ رَبَّنَاءَ مَاخَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبْحَانَكَ فَقِنَا رَبَّنَا عَذَابَ الْنَّار پڑھنا چاہئے-

۵: چاند دیکھتے ہی اللہ اکبر اللہ اکبر پڑھنا اور سورہ فاتحہ ۷ بار پڑھ کر دعا کر لینا اور عقیق یا فیروزہ یا جو اپنے ستارے کے موافق نگینہ ہو اس پر نظر کرنا بھی مفید ہے-

### ایک نادر عمل فتوحات و مسخرات

ہلال رمضان دیکھ کر کہو یا اسرافیل ویا میکائیل ویاستار یاغفار اپنا مطلب دل میں رکھ کر سات بار ورد کرو- بعد دعا کرو تاریخ ہفتم تک ناغہ نہ کرو چاروں سمت سے دریائے فتوحات و برکات کھل جائیں گے- اگر اس کے بعد ہمیشہ ہر ماہ چاند کے پہلے سات دنوں میں ایسا عمل کیا جائے تو دوسرے رمضان چاند تک چلہ پورا ہو جاتا ہے- اس کی برکت سے خدا غنی کرتا ہے- دولت بیحد بخشتا ہے- اگر امور شرعی میں حق حقوق میں پابندی رکھے تو لنگر جاری کرے-

### روشن ضمیری

اول روزے سے ساتویں تک پابندی نماز پنجگانہ باجماعت پر مستعد ہو کر (باپرہیز) بعد فراغ نماز بلا کلام و شغل غیرے اسمائے یَاھَادِیُ یَاخَبِیْرُ یَامَتِیْنُ یَاعَلّامُ الْغُیُوْبِ ہزار مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں جا کر اَلَایَعْلَمُ مَنْ خَلَقْ وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخِبَیْرُ تین بار پڑھ لے- پس اس شخص پر آسمان و زمین کے خزانے باذن اللہ تعالیٰ کھل جائیں گے اور سائلین کے غلوں کے بھید بلاسوال بتلانے پر قادر ہو گا اور اگر تمام ماہ مکمل صیام قیام سے یعنی تین ہفتے ریاضت پوری کرے تو زمین و آسمان کے ملک منکشف ہو جائیں گے- بہت دور دور کی خبریں گویا قلب پر وائرلیس کی مانند آئیں گی-



### ترقی رزق و برکت کے لئے

اللهُ لطیفٌ

| | | |
|---|---|---|
| ۴۳۰ | ۴۲۵ | ۴۳۲ |
| ۴۳۱ | ۴۲۹ | ۴۲۷ |
| ۴۲۶ | ۴۲۳ | ۴۲۸ |

بعباده یرزق (بائیں جانب) — القوی العزیز (دائیں جانب)

من یشاء وُهو

ماہ رمضان کے چودھویں روز سے اگر جمعرات یا جمعہ ہو جائے تو طلائی پر یہ نقش کندہ کر کے انگوٹھی میں محفوظ رکھے رزق و روزی میں بے اندازہ برکت و ترقی ہو اور جملہ بلیات و مصائب سے محفوظ رہے اس سے عمل استخارہ میں بڑی مدد ملتی رہے- یہ نقش خزانہ ربی کی کلید ہے- دست غیب کی قوی امید ہے-

## نوچندی جمعرات ماہ رمضان المبارک

بسم اللہ الرحمن الرحیم الام ص ل دال م را

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۳۸ | ۸۵۲ | ۸۴۹ | ۸۴۶ |
| ۸۵۰ | ۸۴۵ | ۸۳۹ | ۸۵۱ |
| ۸۴۴ | ۸۴۷ | ۸۵۴ | ۸۴۰ |
| ۸۵۳ | ۸۴۱ | ۸۴۳ | ۸۴۸ |

بہ نیت تسخیر خلائق مربع مقطعات قرآنی جس کے چاروں طرف مقطعات بھی تحریر ہوں ہرن کی جھلی کوری پر گلاب زعفران ومشک وکافور سے لکھ کر معطر کر کے پاس رکھا جائے تو تمام عملے کے حکام مسخر ہو جاتے ہیں۔

## اول جمعہ ماہ رمضان المبارک

بے فنائے خود میسر نیست دیدار شما
میفروشد خویش را اول خریدار شما

شب جمعہ اول ماہ رمضان المبارک بعد غسل ولباس طاہرہ بعد نماز عشاء ۱۲ رکعت نفل دوگانہ ادا کر کے ہر رکعت میں اخلاص وکوثر ہو۔ بعد سورۃ مزمل شریف پڑھے اور درود شریف جو یاد ہو ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پاک بستر پر سو جائے تو جمال پاک مصطفوی صلی اللہ علیہ والہ وسلم سے مشرف ومفتخر ہو۔

یا رسول الله انظر حالنا
یا حبیب الله اسمع قالنا
اننی فی بحر دھم مغرقاً
خذبید فسھل اشکالنا

## ماہ رمضان شریف کا شرف قمر

جو بتاریخ ۱۰ جون کو ۱۲ بجکر ۳۲ منٹ دوپہر پر ہوگا۔ جس قدر ہو سکے مثلث آبی با زعفران و گلاب لکھ کر محفوظ رکھ دیے جائیں تو شفائے بیماراں کے لئے مکمل وموثر ہیں بخار والے کو پانی یا شربت میں گھول کر تین دن تک پلائیں انشاءاللہ شفا ہوگی۔

## ایام بیض ماہ رمضان شریف

دعائے مجیر اگر ماہ رمضان المبارک ۱۳، ۱۴، ۱۵ تاریخ میں پڑھ لے تو جملہ گناہوں کی معافی جمیع آفات سے تحفظ، قرضہ سے نجات بیماری سے شفا، قیدی کی رہائی ہو۔ حکام میں عزت وآبرو، عہدہ میں ترقی، کمائی میں خیر وبرکت ہو تمام غم واندوہ اور دشمنوں ظالموں، جابروں سے مخلص ہو جاتی ہے۔

سُبْحَانَكَ يَااللّٰهُ تَعَالِيْتُ يَارَحمٰن اَجُرنَا مِنَ النَّار يَامُجِيْرَ - سَبْحَانَكَ يَارَحِيْمُ تَعَالِيْتُ يَاكِرِيْمُ اَجِرُنا مِنَ النَّار يامُجِيْرُ -

سال بھر میں صرف سہ یومہ قلیل ریاضت سے کثیر فوائد ہیں۔ ہر نماز کے بعد جتنا ورد کر سکتے ہو کرو۔ عشاء کے بعد کثرت سے ریاضت کرو۔

**دیگر** -شب بدر ماہ رمضان شریف میں آیت قطب کے اعداد ۲۴۰۳۹۰ کا نقش معشر ورنہ مخمس سفید اصلی ریشم کے کپڑے پر گلاب، زعفران، مشک، کافور سے با شرائط قواعد عملیات لکھے اور چاروں طرف آیات قطب معہ اس کے موکل لکھے بخور معطر کر کے ہرن کے سفید مدبوغہ چرم میں تعویذ بنا کر پاس محفوظ رکھے۔ تو کایا پلٹ جائے۔ تمام نکبتیں سعادتوں سے بدل جائیں۔ تجربتہً باغ میں کسی بے ثمر درخت سے باندھ دے تو اس سال سب درختوں پر فوق برکات نشوونما پائے۔ ضعیف وناتواں ہو تو لطف جوانی اٹھائے۔ دعائیں عبادات قبول ہوں۔ دشمن بھی دوست بن جائیں۔ غرضیکہ دنیا وآخرت کی بہبودی نصیب ہو عجیب اسرار مخفی راز ہائے پوشیدہ اس میں مضمر ہیں جن کا علم مشائخین اہل باطن ہی خوب جانتے ہیں۔

## اعمال جمعۃ الوداع ماہ رمضان

جمعہ الوداع کی صبح بعد نماز فجر عمدہ خالص روغن چنبیلی پر اول آخر درود شریف ۷ بار سورہ والعادیات ۷ بار دم کر کے محفوظ رکھا جائے تو جملہ قسم درد اعضاء نزلہ و دردسر پر استعمال کرنے سے فائدہ ہو جاتا ہے۔

**ایضاً آیت** وَلَـقَـدُ مَـكَّـنّـٰكُمُ فِى الارضِ وَ جَـعَلْنَا لَكُمْ فِيُهَا مَعَايَش

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ولقد | ملکنم | فی الارض | وجعلنا |
| ۷۳۴ | ۷۳۹ | ۷۳۶ | |
| ۷۳۵ | ۷۳۳ | ۷۳۱ | |
| ۷۳۰ | ۷۳۷ | ۷۳۲ | |
| وجعلنا | لکم | فیھا | معایش |

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ ولقد | ۲۵ ملکنم | ۱۹ فی الارض | ۱۳ وجعلنا لکم | ۷ فیھا معایش |
| ۱۴ / ۲۵۱ | ۸ / ۵۱۸ | ۲ / ۱۴۱ | ۲۱ / ۱۶۶ | ۲۰ / ۱۱۲۳ |
| ۲۲ / ۱۶۷ | ۱۶ / ۱۱۱۹ | ۱۵ / ۲۵۲ | ۹ / ۵۱۹ | ۳ / ۱۴۲ |
| ۱۰ / ۵۳ | ۴ / ۱۴۳ | ۲۳ / ۱۶۸ | ۱۷ / ۱۱۲۰ | ۱۱ / ۲۴۸ |
| ۱۸ / ۱۱۲۱ | ۱۲ / ۲۴۹ | ۶ / ۵۱۶ | ۵ / ۱۴۴ | ۱۴ / ۱۲۹ |

کاذوالکتابت مخمس یا مربع یا مثلث لکھ کر گلاب زعفران مشک سے ہرن کی جھلی پر باشرائط لکھ کر اپنی تجارتی متاع میں محفوظ رکھے تو قدرت کاملہ سے بے انتہا خیر و برکت دے' صاحب نصاب و زکوٰۃ ہوجائے تجارت پیشہ اصحاب کو' قرضدار کو' بے برکت گھر کو ضرور فائدہ اٹھانا چاہئے- فی الوقع نہایت موثر و مجرب المجرب عمل ہے- اگر صدف صادق پر کندہ کرے تو اور بہتر ہوگا-

## نوافل شب قدر

۲۷ ماہ رمضان شریف ۴ رکعت پڑھے ہر رکعت میں سورۃ قدر ایک بار' اخلاص ۲۷ بار' کل گناہ بخشے جائیں اور جنت نصیب ہو- حضرت مولائی امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ شب قدر میں دوگانہ نماز ہو- ہر رکعت میں سورہ قدر ایک بار اور اخلاص ۱۰۰ مرتبہ ہو- بعد فراغت درود شریف بکثرت ہو تو بے انتہا ثواب پائے-

۲۳ رمضان شریف کو سورہ عنکبوت و سورہ روم جس کے اول و آخر درود شریف ۳ بار ہو- پڑھ کر روح پرفتوح حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم پر ہدیہ کرے- خیر و برکت دارین نصیب ہو اور نار جہنم سے نجات پائے- یہ معمول صحابہ کرام و جملہ اولیا اللہ کا ہے-



# تثلیث عطارد و مشتری

یہ وقت ۱۹/۲۰ جون کو نصف شب ۱۲ بجکر ۴۲ منٹ پر ہوگا- یہ وقت بے حد سعد ہے- یہ وقت حصول علم و کامیابی امتحان' رکاوٹ' شادی بیاہ' ترقی نہ ہونا' حصول ملازمت یا ملازمت میں سعی کا قبول نہ ہونا- (بشرطیکہ ملازمت ٹرانسپورٹ یا نوشت و خواند سے متعلق ہو) ان تمام امور کے لئے یہ وقت پر تاثیر ہے اور اس وقت کی روحانیت سے فائدہ اٹھا کر مقاصد حاصل کئے جاسکتے ہیں-

طریقہ یہ ہے کہ نام طالب معہ والدہ کے اعداد ابجد قمری سے نکالیں- پھر اس میں مطلوب کے اعداد بھی شامل کریں- مطلوب اگر افسر ہے تو اس کا نام معہ عہدہ لیں اور اگر ترقی ملازمت وغیرہ کوئی مطلوب ہے تو اس کے اعداد لیں اور کل اعداد جمع کرکے اس میں ۳۵ عدد کا اضافہ کردیں اور ۳ مربع نقش پر کریں پہلے دو لکھے ہوئے دریا میں بہادیں- گولیاں بنانے کی ضرورت نہیں- تیسرا نقش معطر کرکے موم جامہ کرکے سیدھے بازوں پر باندھ لیں اور نیاز حسب توفیق حضرت خواجہ خضر اور رسول خدا ﷺ کی دلائیں- انشاء اللہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی-

مثال:_ طالب احمد دین `مطلوب ترقی` احمد دین کے اعداد ۷۱۱ ہوئے- مطلوب <ترقی> ہے- اس کے اعداد ۱۰۷ ہوئے- ۳۵ عدد قانون کے اور جمع کئے تو کل اعداد ۸۶۲ ہوئے جس کا نقش یہ بنا-

۸۶۲

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۸ | ۲۲۱ | ۲۱۸ | ۲۱۵ |
| ۲۱۹ | ۲۱۴ | ۲۰۹ | ۲۲۰ |
| ۲۱۳ | ۲۱۶ | ۲۲۳ | ۲۱۰ |
| ۲۲۲ | ۲۱۱ | ۲۱۲ | ۲۱۷ |

اس نقش کی چال یہ ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

یہ نقش آتشی چال کا ہے- ہر شخص اپنے نام کے حروف اول کے عنصر کے مطابق نقش پر کرے- نقش پر کرنے کا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ کل تعداد سے ۳۰ تفریق کریں- باقی کو ۴ پر تقسیم کریں جو حاصل قسمت ہو اسے خانہ نمبر ۱ میں رکھ کر نقش کو چال کے مطابق پر کریں-

اس مثال میں کل اعداد ۸۶۲ میں سے ۳۰ منہا کئے تو باقی ۸۳۲ بچے اسے ۴ پر تقسیم کیا تو ۲۰۸ خارج قسمت ہوا- اسے خانہ اول میں رکھ کر ترتیب وار خانوں میں لکھتے گئے- نقش پر ہوگیا- بعض اوقات ۴ پر تقسیم کرنے سے کچھ اعداد باقی بچ رہتے ہیں اگر ایک باقی بچے تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کردیں- اگر باقی ۲ بچے تو خانہ ۹ میں- باقی ۳ ہوں تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کردیں- نقش پر ہوجائے گا-

جو شخص بھی اپنے لئے یہ عمل تیار کرے اپنے نام کے حرف اول کے عنصر کے مطابق نقش پر کرے- اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو خط لکھ کر دریافت کرلیں- نقش کا ہدیہ ۱۰۷۱-۱ روپے ہوگا اور ۱۵ دن قبل لکھیں-

## علم نجوم کی رو سے ایک نیا نقطہ نظر

# صدمات اور تشدد

گولی سے اڑا دینا، مسلح ڈاکے، اغوا، زبردستی آبروزی، قتل یہ تمام وارداتیں جرائم کے بڑھتے ہوئے رجحان کی طرف ہیں کیوں؟ آپ اپنے آپ سے سوال کر سکتے ہیں اور کوئی بھی اس کا جواب اطمینان بخش طریقہ سے نہ دے سکے گا۔ شاید اس کے جواب کا تعلق مستقبل سے ہوتا ہے۔ لیکن اس تعلق کو ماضی کی تاریخ عمدہ طریقہ سے بیان کرتی ہے۔

لیکن ہم تو اس دور میں رہ رہے ہیں کہ ہم باڈی گارڈ تو رکھ نہیں سکتے۔ جو ہماری ہر لمحہ حفاظت کر سکے۔ کیا کوئی اور طریقہ ہے کہ ہر پاکستانی اپنا تحفظ کر سکے اور وہ صدمات سے بچ سکے۔ یا تحفظ کے لئے اچھے تالے خرید سکے اور اس بات کا مطالعہ کر سکے کہ کون مدد کیلئے پکارتا ہے یا ہر مشکل کا مقابلہ کر سکے۔ اس سلسلہ میں نجوم کچھ مدد کرتا ہے۔

ہر برج ایک خاص قسم کی صدمات کی رد رکھتا ہے اور خطرہ کے وقت وہ ایک خاص قسم کی خو اختیار کر لیتا ہے۔ ان خصائل کو جاننا ہی اپنے آپ کو خطرات سے محفوظ رکھنے کا طریقہ ہے۔ لہذا صدمات و تشدد کے اندیشوں کو کم از کم کیا جا سکتا ہے۔ اپنے شمسی برج کا مطالع کریں اور جو مشورہ دیا گیا ہے اس کو بھی سمجھیں۔

### برج حمل ♈

آپ کا برج آتشی ہے جس کا حاکم ستارہ مریخ ہے۔ لہذا آپ فسادات میں اس قسم کا اثر قبول کرنیوالے ہیں۔ جس میں آگ لگتی ہے اور آلات سے کاٹنا ہوتا ہے۔ لہذا وہ شخص ایسا ہی ہوگا جو بغیر سامنے آئے ہوئے آپ کو زخمی کرے گا۔ وحشی یا وہ جو آپ سے کسی قسم کی پرخاش رکھتا ہوگا۔ وہ آگ لگا دے گا۔ وہ شخص جو آپ پر حملہ کرے گا۔ وہ چاقو یا چھرا کو استعمال میں لائے گا۔ لہذا آپ کا اولین کام یہ ہونا چاہئے کہ گھر یا کاروباری ادارے کے نزدیک جو بھی فائر اسٹیشن ہو اس کا اس کا نمبر نوٹ کر کے رکھیں۔

ذاتی طور پر حملہ اس وقت ہوگا جس وقت آپ غصہ میں ہوں یا جھگڑا کریں اور دوسرا آپے سے باہر ہو جائے یا پھر اتفاقاً بھی حادثہ ہو سکتا ہے۔ پہلی صورت پر قابو پایا جا سکتا ہے کہ جہاں بھی ایسی صورتِ حال پیدا ہو۔ اس میں درگزر سے کام لیا جائے اور اپنے ماحول یا حلقہ واقفیت میں بات چیت یا معاملات طے کرتے وقت احتیاط سے کام لیا جائے خواہ آپ کے پاس دلائل وزنی ہی کیوں نہ ہوں اور بات اس طرح مت کریں کہ کوئی مشتعل ہو کر چاقو نکال لے۔ یا سر پر بوتل مار کر توڑ دے۔ ملاقاتی یا بات چیت کرنے والے کے رجحان طبع کو ہمیشہ اس وقت مدنظر رکھیں۔ جب بات اختلافی ہو رہی ہو۔ دوسرے کا اچانک حملہ اس بات کی اجازت نہ دے گا کہ بچاؤ کیا جا سکے۔ بعض اوقات آپ کی اکیلی ذات ہی ہوگی۔ جب چور روپیہ چھیننا چاہے گا۔ اس وقت آپ سخت مشکل میں گرفتار ہوں گے۔ لہذا اس سے لڑیں مت تاکہ وہ حملہ یا درشت گوئی یا مار یا کوئی دوسرا تشدد اختیار نہ کرے۔ وہ جو کرنا چاہے اسے کرنے دیں اور اس کی شکل اور حلیہ کو اچھی طرح ذہن نشین کر لیں تاکہ پولیس کو شناخت میں مدد ملے اور اگر آپ جوڈو یا کراٹے جانتے ہیں تو پھر اپنے بچاؤ کی جو تدبیر کر سکتے ہیں کریں۔ لیکن یاد رکھیں اگر پانچ سال قبل آپ نے کچھ داؤ سیکھے تھے تو وہ اب کام نہ دیں گے۔

### برج ثور ♉

یہ ایک خاکی برج ہے ان کا حاکم ستارہ زہرہ ہے۔ لہذا آپ اس قسم کے صدمات کو قبول کرنے والے ہیں جو ضد یا سرکشی یا محبت کے نتائج میں رونما ہوں۔ آپ کے خلاف روپیہ کی بابت جھگڑا ہو سکتا ہے یا محبت میں حسد کی بنا پر پہلی صورت میں آپ اپنے روپیہ کو بنک یا سیف ڈیپازٹ میں رکھ سکتے ہیں۔ اس بات کا یقین کریں کہ ضروری نہیں کہ چور آپ کا گھر لوٹ کر لے جائیں۔

بدقسمتی سے محبت کے لئے جو تشدد اختیار کیا جاتا ہے اس سے بچنا آسان نہیں اور آپ کیلئے تو اس کی دو اقسام ہوتی ہیں۔ ایک حاسد عاشق آپ پر حملہ آور ہو سکتا ہے یا آپ سے روپیہ وصول کرنے کیلئے اغوا کا قدم بھی اٹھایا جا سکتا ہے۔ حاسد عاشق کے حملے سے بچنے کیلئے آپ کو یہ احتیاط کرنی چاہئے کہ کوئی ایسی بات نہ ہو جس سے دوسرے کو حسد کرنے کا موقع ملے۔ بعض اوقات یہ احتیاط بھی نہیں ہو سکتی کیونکہ کچھ لوگ بغیر کسی سبب کے بھی حسد کرنے لگتے ہیں۔ لیکن آپ کو بھی خیال رکھنا چاہئے کہ ایک مرتبہ جب محبت کا کوئی معاملہ ختم ہو جائے تو اپنے جذبات پر قابو رکھیں۔ اپنے ضدی پن اور ہٹ دھرمی کی وجہ سے کسی شخص کو اپنی میراث نہ سمجھ لینا چاہئے۔ یہاں تک کہ بچوں کو پرورش کے سلسلے میں بھی بے جا ہٹ دھرمی سے ہرگز کام نہ لینا۔ تاہم کسی بھی شخص کو آپ دوسرے کسی شخص سے محبت کرنے سے نہیں روک سکتے۔ لہذا اغوا کا کیس ہو سکتا ہے۔ اگر ایسا ہو جائے تو فوراً پولیس سے مدد طلب کریں۔ تاکہ بہتر طور پر قدم اٹھایا جا سکے۔ تجربہ کار افراد پر بھروسہ کریں تاکہ وہ آپ کے محبوب کو بحفاظت واپس لانے میں کامیاب ہو جائیں۔

### برج جوزا ♊

آپ بادی برج سے تعلق رکھتے ہیں اور حاکم

عطارد ہے۔ لہذا سفر میں خاص طور پر ہوائی سفر میں تشدد کا تجربہ ہوگا یا کوئی ایسا شخص جذبات میں آ کر تشدد کرے گا جس کے متعلق آپ نے غلط اندازہ لگایا ہوگا۔ مگر اس میں جذبات پیدا کرنے والے آپ ہی ہوں گے۔ پہلی قسم کا تشدد جو دوران سفر ہوگا اس کے دو پہلو ہیں ایک تو مسلح ڈاکو ہوں گے جو آپ پر حملہ کریں گے اور دوسرا کوئی اس جہاز میں بم رکھ دے گا جس میں سفر کریں گے۔ دوسری قسم کے تشدد کو تو ہوائی کمپنیوں کے حفاظتی اقدامات کے ذریعے کافی حد تک روکنے کی کوشش کی جارہی ہے جس میں کامیابی بھی حاصل ہوئی ہے۔ لہذا اس کے متعلق تو فکر کی کوئی بات نہیں تاہم ذاتی حملہ کا خطرہ باقی ہے۔ اگر آپ کو کوئی مسلح شخص روک لے تو آپ کے پاس جو کچھ ہوا سے دے دیں۔ اگر ہوشیاری سے کام لیں تو سفر پر جانے سے قبل روپے پیسے کے بجائے ٹریولرز چیک رکھیں اور ان کے نمبروں کی لسٹ علیحدہ محفوظ کرلیں۔ چنانچہ اب اگر چور انہیں چھین کرلے بھی گیا تو آپ کو ان کے بدلے کے فوری چیک مل جائیں گے۔ کیونکہ ان کے نمبر آپ کے پاس ہوں گے۔ جب سفر کریں تو عمدہ اور قیمتی گھڑیاں اور دوسرے زیورات وغیرہ گھر میں یا ہوٹل کے سیف میں رکھوا دیا کریں۔ جوزا سے متعلقہ عورتوں کو سفر میں خاص احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ کیونکہ وہ ممالک جہاں کے لوگوں کی عادات ہمارے ملک کے لوگوں کی عادات سے مختلف ہیں۔ وہاں خاص طور پر مشکلات پیش آئیں گی۔ ظاہری محبت بھی پریشانی کا باعث بنے گی۔

جوزا سے متعلقہ افراد کی محض دکھاوے کی محبت تشدد کو گھر تک لاسکتی ہے۔ دراصل یہ لوگ ہر چیز دو کی تعدد میں چاہتے ہیں۔ یہاں تک کہ محبوب بھی دو ہونے چاہئیں۔ لیکن ان کے اپنے جذبات میں شاذ و نادر ہی گہرائی آتی ہے۔ اگر آپ اپنی متلون مزاجی کے نتیجے میں کبھی محبوب کو چھوڑ دیں تو اس کے ردعمل میں آپ کی توقعات سے بڑھ کر تشدد ہوگا۔ اس قسم کی باتوں سے بچنے کے لئے ضروری ہے کہ دوسروں کے جذبات کا بھی احساس کریں۔

## برج سرطان ♋

یہ ایک آبی برج ہے اور قمر اس پر حکومت کرتا ہے۔ چنانچہ سرطانی افراد پر تشدد کا جذبہ ان کے اپنے گھر میں سوار ہوتا ہے اور یہ تشدد آپ کی روح میں بھی اتر جاتا ہے۔ آپ حساس ہیں۔ چنانچہ ایک فرضی فون کال بھی آپ کے جذبات پر بہت شدت سے حملہ آور ہوتی ہے۔ اگر کبھی ایسا ہو تو نہ ڈریں اور خاموش رہ کر بات کو سنتے رہیں اور دھمکی دینے والے پر اپنا ڈر اور خوف بالکل ظاہر نہ کریں۔ اگر دو تین دفعہ ایسا کرنے پر بھی فون آنا بند نہ ہوں تو پولیس کو یہ مسئلہ حل کرنے کے لئے دے دیں۔ زیادہ خطرہ تو چوروں سے ہے۔ لہذا اپنے گھر کی حفاظت کا پورا پورا بندوبست کیا کریں۔ خطرے کے وقت بج اٹھنے والی گھنٹی بھی لگائیں مگر سب سے بڑھ کر یہ کہ اپنے اندر بھی حفاظتی عادت پیدا کریں۔ کیونکہ بہترین سے بہترین تالا بھی اگر کھلا چھوڑ دیا جائے تو وہ گھر کی حفاظت کبھی نہ کر سکے گا۔ گھر میں کتا رکھنا بھی بہتر رہے گا۔

آپ زیرک، ہوشیار اور جلد اثر قبول کرنے والے ہیں۔ چنانچہ اگر آپ کی موجودگی میں کوئی شخص گھر میں آ گھسے تو اس کے موڈ کا فوری مطالعہ کریں۔ اسے روکنے کی بالکل کوشش نہ کریں اور نہ ہی اس سے رحم کی بھیک مانگیں۔ وہ جو کچھ لینا چاہتا ہے۔ اسے لے لینے دیں اور اسے غور سے دیکھتے رہیں تاکہ بعد میں اس کی نشاندہی کرسکیں۔ لیکن اس پر یہ ظاہر نہ ہونے دیں۔ بدقسمتی سے وہ چوری کرنے نہ آیا ہوگا۔ کیونکہ اکثر سرطانی عورتوں کی آبروریزی اور آدمیوں کی پٹائی کا ارتکاب ہوتا ہے۔ چنانچہ اگر گھر میں گھسنے والا انہیں ارادوں سے آیا ہو تو آپ اس کا پوری طرح مقابلہ کریں۔ ایسے مواقع پر اپنا دفاع کرنے کیلئے جوڈو کراٹے سیکھ لینا بہتر رہے گا۔ لیکن یہ یاد رکھئے کہ کوئی بھی قدم اٹھانے سے پہلے گھر میں داخل ہونے والے شخص کے ارادوں کا پتہ لگانا ضروری ہے اور سب سے بہتر بات تو یہ ہے کہ گھر میں ایسا انتظام کریں کہ کوئی اجنبی گھر میں داخل ہی نہ ہوسکے۔

# مریخ ۲۰۱۸ء میں

مریخ ۱۸ مارچ کو برج جدی میں داخل ہو چکا ہے جہاں ۷ امئی کو برج دلو میں داخل ہوگا۔ مریخ ۲۷ جون کو رجعت کرے گا اور ۱۴ اگست کو برج جدی میں داخل ہوگا۔ ۲۸ اگست کو مستقیم ہوگا اور ۱۱ ستمبر کو برج دلو میں داخل ہوگا اور ۱۵ نومبر تک برج دلو میں قیام کرے گا اور سال کے آخر تک برج حوت میں رہے گا۔

ایک سریع السیر ستارے کا اتنے طویل عرصے تک ایک برج میں ٹھہرنا عام واقعہ نہیں۔ کیونکہ یہ طاقتور آتشی ستارہ ہم سب پر اثر انداز ہوتا ہے۔ اور اس کے اثرات جاننے کے لئے اس کی رفتار کو مدنظر رکھتے ہیں۔ نظرات کو دیکھتے ہیں اور اس گھر کو دیکھتے ہیں۔ جہاں یہ مقیم ہوتا ہے۔

جدی میں مریخ کو شرف حاصل ہوتا ہے۔ یہاں مریخ اپنے اثر اور طاقت میں بہت قوی ہوتا ہے۔ اس برج میں مریخ کی موجودگی اس لحاظ سے بھی اہم ثابت ہوگی کہ اس برج میں پلوٹو بھی ہے۔ یہ دونوں کو اکب اس برج میں خاصا عرصہ ساتھ رہیں گے۔ چنانچہ یہ وقت خفیہ اقدامات لائے گا۔

- ایسی سرگرمیاں ہوں گی جو مخفی رکھی جائیں گی۔ تاکہ دوسروں کی مخالفت یا ناپسندیدگی سے بچا جا سکے۔
- لاشعور میں دبی ہوئی خواہشات اور احساسات کو تحریک ملے گی۔ لوگوں میں شہرت کی خواہش پیدا ہوگی۔ خاص طور پر ان لوگوں میں جو سیاست ملوث ہیں۔

پیشہ وارانہ اور کاروباری جاہ طلبی بڑھ جائے گی تاہم یہ وقت کاروباری اور مالی معاملات کے لحاظ سے احتیاط کا متقاضی ہوگا۔ لوگ روحانی شفا بخشی پر اسرار مذاہب یا خفیہ انجمنوں کی سرگرمیوں میں ملوث ہوں گے۔ یہ وقت منظم قسم کے جرائم اور وہ تمام معاملات جن کا تعلق جرائم کے خلاف جہاد ہے ان پر دباؤ ڈالے گا۔ جرائم کی روک تھام کے لئے اقدامات کئے جائیں گے مگر جرائم بدستور ہوتے رہیں گے۔

جدی میں موجودگی کے دوران مریخ مشتری اور نپ چون سے تسدیس بنائے گا اور پلوٹو سے قران کرے گا۔ نپ چون حوت کا حاکم ہے مشتری ذیلی حاکم ہے جبکہ نپ چون اپنے برج حوت میں ہے۔ جبکہ مریخ عقرب کا ذیلی حاکم ہے جبکہ پلوٹو جو عقرب کا حاکم ہے وہ جدی میں مریخ کے ساتھ ہوگا۔ چنانچہ پرانے زمانے کے شفا بخشی کے کچھ طریقے اور روایتی طریقہ علاج ایک بار پھر اہمیت اختیار کر جائے گا۔ کینسر اور ایڈز جیسی بیماریوں سے متعلق تحقیق کچھ اور آگے بڑھے گی اور نئی کامیابیاں ہوں گی مچھلی کی صنعت کے لئے بھی یہ وقت اہمیت کا حامل ہوگا۔

برج جدی اور برج دلو میں مریخ کا طویل قیام ہم میں سے ہر شخص کو متاثر کرے گا۔ یہ جاننے کے لئے کہ مریخ آپ پر کیسے اثر انداز ہوگا۔ اپنے زائچے کے اس گھر کو دیکھیں جس میں مریخ رہے گا۔

بارہ برج سے متعلقہ افراد کو مریخ جس طرح متاثر کرے گا اس کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

## برج حمل (دسواں اور گیارہواں گھر)

مریخ ان کے دسویں گھر میں ہوگا۔ اس گھر میں مریخ کی موجودگی زائد جاہ طلبی، قوت و طاقت اور تمام رکاوٹوں کو عبور کرنے کی ہمت عطا کرتی ہے۔ چنانچہ آپ کی کوششیں کامیابیاں لائیں گی آپ کا رجحان اگر سیاست یا سماجی کاموں کی طرف ہے تو نمایاں مقام ملے گا اپنے حلقے میں نمایاں اور مقبول ہوں گے۔ وہ عملی افراد جو سرجن یا ڈینٹسٹ ہیں یا جو دھاتوں سے متعلقہ کام یا دھاتوں کا کام کرتے ہیں، تیز آلات استعمال کرتے ہیں ان کے لئے بھی وقت موافق ثابت ہوگا۔

یہ وقت پیشہ وارانہ اور کاروباری معاملات میں جاہ طلبی لائے گا اور حاکمانہ رویہ اختیار کرنے کا رجحان ہوگا جبکہ اس وقت حاکمانہ رویہ اختیار کر کے اور زبردستی کر کے کسی کو دشمن نہ بنائیں۔ اس وقت کیریئر اور روزگار کے معاملات میں کامیابی کا زیادہ انحصار آپ کی ذاتی کوششوں پر ہوگا۔

مریخ کو ۲۷ جون سے ۲۷ راگست تک رجعت رہے گی یہ سارا وقت کسی نہ کسی قسم کی معمولی نوعیت کی پریشانیاں لاتا رہے گا۔ دوستوں کے ساتھ حالات خلاف ہی رہیں گے۔ لاپرواہیوں اور غلطیوں سے بچیں ورنہ نقصان اٹھائیں گے صحت کا بھی خیال رکھیں۔

## برج ثور (نواں اور دسواں گھر)

مریخ ان کے نویں گھر میں رہے گا اس وقت سفر اور مہم جوئی کی خواہش پیدا ہوگی جو پوری بھی ہو سکتی ہے ذہنی قوتیں اچھی ہو جائیں گی لیکن اعزاء اور رشتہ داروں سے مخالفت پیدا ہوگی۔ مخالفت اور خاندانی اختلافات سے بچنے کی پوری کوشش کریں۔

یہ وقت ثوری افراد میں تبدیلی کی خواہش پیدا کرے گا ذہنی لحاظ سے چست بنائے گا۔ مذہب و فلسفے میں دلچسپی پیدا کرائے گا۔ وہ ثوری افراد جو قانون، مذہب، سیاست یا پروپیگنڈے کے کام میں ملوث ہیں ان کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔

مریخ کو ۲۷ رجون سے ۲۷ راگست تک رجعت رہے گی۔ یہ وقت احتیاط کا متقاضی ہے۔ اگر کوئی کام شروع کرنا ہے تو خوب سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ اس وقت رشتہ دار بھی ہر قسم کی ذمہ داریاں آپ پر ڈالنا چاہیں گے۔

## برج جوزا (آٹھواں اور نواں گھر)

مریخ آپ کے آٹھویں اور نواں گھر میں

رہے گا اس گھر کا تعلق مالی اور قانونی معاملات سے ہوتا ہے۔ چنانچہ اس گھر میں موجودگی کے دوران روپیہ شادی یا شریک کار کے ذریعے دے گا۔ یا ترکہ اور وراثت سے ملے گا۔ یا کسی نوعیت کے قانونی معاہدے کے ذریعے مالی فائدہ دے گا۔

اس وقت کاروباری سرگرمی اور مشترکہ مالی معاملات میں ملوث ہونے کا امکان بھی ہے۔ یہ وقت پرانے حالات کو ختم کر کے نئے حالات لائے گا۔ کچھ افراد کو یہ وقت پولیس اور ملٹری کے معاملات میں ملوث کردیگا اس وقت کچھ افراد علم نجوم یا پراسرار علوم میں دلچسپی لینے لگیں گے کچھ افراد کی زندگی سے کوئی ایسا شخص موت یا دوسرے حالات کے نتیجے میں نکل جائے گا جس کی ان کی زندگی میں بہت اہمیت ہوگی۔

۲۷ جون سے ۲۷ اگست تک مریخ کو رجعت رہے گی اس دوران تمام مالی معاملات میں بے حد محتاط رہیں۔ لاپرواہی اور بے صبری سے بچیں۔ اس وقت نہ روپیہ قرض لیں نہ دیں۔ جائیداد کے معاملات طے کرنے ہیں تب بھی سست روی کی توقع رکھیں۔

## برج سرطان (ساتواں اور آٹھواں گھر)

مریخ سرطانی افراد کے ساتویں اور آٹھویں گھر میں رہے گا۔ اس گھر میں مریخ کی موجودگی عموماً مضبوط کردار کے شخص سے جلد بازی میں شادی کراتی ہے لیکن سرطانی افراد کو شادی کے معاملے میں جلد بازی سے کام نہیں لینا چاہئے۔ ہو سکے تو اس وقت شادی نہ کریں کیونکہ جھگڑے اٹھیں گے۔ اس شادی کے نتیجے میں مالی فائدہ تو ہوگا لیکن دونوں شرکاء کو برداشت اور تحمل سے کام لینے کی بے حد ضرورت ہوگی۔ ورنہ شادی ناکام رہے گی۔ نیز کاروباری شراکت اختیار کرنے سے بھی بچیں۔

سرطانی افراد کو نکتہ چینیوں سے بھی واسطہ پڑے گا۔ دوسروں سے متعلق خود ان کا رویہ جارحانہ ہوگا! پھر دوسرے ان سے متعلق جارحانہ رویہ اختیار کریں گے جبکہ یہ وقت ایسا ہے کہ دشمن پیدا کرنے یا تنقید کرنے سے گریز کرنا چاہئے۔ غیر ضروری اختلافات بھی پیدا نہ کریں۔

کیونکہ اس وقت شادی یا کاروباری شراکت میں اختلافات بہت نازک شکل اختیار کر سکتے ہیں اور نوبت طلاق یا مقدمے بازی تک پہنچ سکتی ہے۔ اس لئے بہت محتاط رہیں۔

مریخ کو ۲۷ جون سے ۲۷ اگست تک رجعت رہے گی۔ یہ وقت خاص طور پر احتیاط کا متقاضی ہے۔

تاہم ساتویں گھر میں مریخ کی موجودگی کا مثبت پہلو یہ ہے کہ اس وقت جرأت مندی سے دوسروں کے تعاون کے ذریعے اہم معاملات کے عملی نتائج حاصل کئے جاسکتے ہیں اس کے لئے ان تاریخوں کو ذہن میں رکھیں جب مریخ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج اسد (چھٹا اور ساتواں گھر)

مریخ ان کے چھٹے اور ساتویں گھر میں ہوگا چنانچہ کام میں بہت محنت کرنی پڑے گی۔ پھر صلہ ملے گا۔ یہ وقت زائد جسمانی کام، محنت، قوت و طاقت اور ہنرمندی لائے گا کچھ افراد کی زیادہ ذمہ دار عہدے پر ترقی ہوجائے گی تاہم یہ ذہن نشین کر لیں کہ یہ وقت ذاتی کام یا کاروبار شروع کرنے کے لحاظ سے غیر موافق ثابت ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کو بھی ساتھ کام کرنے والوں یا افسروں کے ساتھ اختلافات اور مشکلات کا سامنا ہوگا۔ کام کے دوران حادثات کا اندیشہ بھی ہے۔ وہ افراد جو مشینری یا آلات کے ذریعے کام کرتے ہیں انہیں خاص طور پر محتاط رہنا چاہئے اور ممکنہ حادثات سے بچاؤ کے لئے تمام احتیاطی تدابیر اختیار کرنی چاہئیں۔

کچھ اسدی افراد انجینئرنگ، طب، مینوفیکچرنگ، پولیس یا ملٹری کے معاملات میں کسی نہ کسی طرح ملوث ہوجائیں گے اور وہ افراد جو ان معاملات میں پہلے سے ہی ملوث ہیں ان کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔

اسدی افراد اس وقت صحت کو بہتر بنانے کی طرف متوجہ ہوں گے لباس میں بھی زیادہ دلچسپی لینے لگیں گے یا کسی نہ کسی طرح اپنے ظاہری حلیئے کو بہتر بنانا چاہیں گے۔

یہ وقت صحت سے متعلق مسائل بھی پیدا کرسکتا ہے۔ بخار، زخم لگنے یا اعصابی دباؤ وغیرہ کا اندیشہ ہے وہ افراد جو غذا سے متعلق لاپرواہی اختیار کرتے ہیں ان کی صحت متاثر ہوگی۔

مریخ کو ۲۷ جون سے ۲۷ اگست تک رجعت رہے گی۔ روزگار، پیشہ وارانہ معاملات اور کام کے لحاظ سے یہ وقت خاصا سخت ہوگا وہ افراد جو ملازمت تبدیل کرنا چاہتے ہیں حالات ایسے ہو جائیں گے کہ ان مہینوں میں ان کے لئے کسی نہ کسی فیصلے پر پہنچنا لازمی ہو جائے گی لیکن یہ وقت ان معاملات میں تبدیلی کے لئے بے حد غیر موافق ہے۔ اس لئے صبر و تحمل سے کام لیں۔

## برج سنبلہ (پانچواں اور چھٹا گھر)

مریخ سنبلہ سے متعلقہ افراد کے پانچویں اور چھٹے گھر میں ہوگا اس گھر میں مریخ کی موجودگی سیر و تفریح، کھیلوں اور جنس مخالف میں دلچسپی لاتی ہے۔ یہ وقت سنبلہ سے متعلقہ ان افراد کے لئے خاص طور پر موافق ثابت ہوگا جو آرٹس یا میوزیشن ہیں کیونکہ وہ اپنے سوچ اور خیالات کو تصویروں یا موسیقی کے ذریعے پیش کرسکیں گے۔ نیز یہ وقت شخصیت کو پرکشش بنائے گا اور دوسروں کی نگاہوں میں لائے گا۔

مریخ کی پانچویں گھر میں موجودگی محبت کے معاملات میں جارحانہ رویہ بھی پیدا کردیتی ہے۔ حصار و مایوسی کے جذبات خوشیوں کی راہ میں رکاوٹ بن جاتے ہیں۔ اس وقت سنبلہ سے متعلقہ عورتوں کو خاص طور پر محتاط رہنا چاہئے۔ جنسی لحاظ سے انہیں پریشان کیا جاسکتا ہے۔

یہ ایسا وقت ہے کہ جب دلچسپیوں اور محبت کے معاملات میں تبدیلی لانا بدترین غلطی ہوگی۔ وہ افراد جن کے بچے ہیں انہیں بچوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ بچے قابو سے باہر ہوجائیں گے اس وقت ان سے زیادہ امیدیں وابستہ نہ رکھیں۔

۲۷ جون سے ۲۷ اگست تک مریخ کو رجعت رہے گی یہ وقت پانچویں گھر کے منسوبات میں احتیاط کا متقاضی ہے۔ اس وقت کوئی ایسا کام نہ کریں جس پر بعد میں پچھتانا پڑے۔

# سالکان طریقت

## فقراء حرام مال نہیں کھاتے

ایک بزرگ کا بیان ہے کہ فقراء کی جماعت نے ایک روز شیخ ابواللیثؒ سے عرض کیا کہ شیخ! گوشت کھانے کو جی چاہتا ہے۔ شیخ نے فرمایا "فلاں دن تک صبر کرو" یہ وہ دن تھا جب کہ وہاں بازار لگتا تھا اور قافلے بازار میں مال بیچنے آیا کرتے تھے۔ وہ دن آیا تو اطلاع ملی کہ ڈاکوؤں نے ایک قافلے کو لوٹ لیا ہے۔ تھوڑی دیر بعد ان چوروں ڈاکوؤں میں سے ایک شخص آیا اور شیخ کی خدمت میں غلہ پیش کیا پھر انہی میں سے ایک اور شخص آیا اور اس نے ایک بیل پیش کیا۔ شیخ نے فقراء سے کہا "دونوں چیزوں کو لے جاؤ اور اپنے تصرف میں لاؤ" شام کو کھانا تیار ہوا تو فقہاء کی جماعت فقراء سے علیحدہ ہوگئی۔ یعنی اس غلہ اور بیل کے گوشت کا کھانا نہیں کھایا (اس لئے کہ وہ ان کے خیال میں چوری کا حرام مال تھا) فقراء نے فقہا کو طلب کیا تو انہوں نے کھانے سے انکار کر دیا۔

شیخ نے فقہاء کے انکار کی پروانہ کی اور فقراء کو حکم دے دیا کہ "تم کھاؤ۔ فقہاء حرام مال نہیں کھاتے ہیں" کھانے سے فراغت کے بعد فقراء کے جماعت شیخ کی خدمت میں بیٹھی تھی کہ ایک شخص حاضر ہوا اور عرض کیا "شیخ! میں نے فقراء کے لئے غلہ کا انتظام کیا تھا ڈاکو اس غلہ کو لوٹ کر لے گئے" پھر ایک اور شخص آیا اس نے کہا "میں نے فقراء کے لئے ایک بیل رکھا تھا۔ چور اس کو چرا کر لے گئے۔ ان دونوں آدمیوں سے شیخ نے فرمایا۔ "تمہارا سامان فقراء کو پہنچ گیا" فقہاء کو یہ واقعہ معلوم ہوا تو انہوں نے کھانے میں شرکت نہ کرنے پر افسوس کا اظہار کیا۔

شیخ ابواللیث کی نسبت مشہور تھا کہ وہ صباغ (رنگریز) ہیں۔ کپڑا رنگنے والے نہیں۔ بلکہ دلوں کے رنگنے والے یعنی وہ انسانوں کے قلب پر ایسا اثر ڈالتے تھے کہ وہ برے کاموں سے تائب ہو کر راہ راست اختیار کر لیتے تھے اور صفات حسنہ ان میں پیدا ہو جاتی تھیں۔ چنانچہ منقول ہے کہ ایک روز شیخ ممدوح کی خدمت میں ایک گانے والی عورت حاضر ہوئی۔ شیخ نے اس پر ایک نظر ڈالی تھی کہ وہ بے ہوش ہو کر گر پڑی۔ ہوش آیا تو اس نے اپنے پیشہ سے توبہ کی اور فقراء کی صحبت اختیار کر لی۔ ایک دن شیخ نے اس سے کہا "ہم تو ذبح کرنا چاہتے ہیں کیا تو اس تکلیف کو برداشت کر لے گی" اس نے کہا بڑے شوق سے۔ شیخ نے اس کو حکم دیا کہ تو فقراء کے لئے پانی لایا کر، وہ چھ ماہ تک اپنی پشت پر پانی لاتی اور فقراء کی خدمت کرتی رہی چھ ماہ کے بعد اس نے ایک روز شیخ سے کہا۔ "میں اپنے پروردگار سے ملاقات کی بہت خواہش رکھتی ہوں" شیخ نے فرمایا "جمعرات کے دن تو اپنے پروردگار سے جا ملے گی" چنانچہ جمعرات کے دن اس نے انتقال کیا اور شیخ کی پیش گوئی پوری ہوئی۔

# سورتیں اور ان کے فضائل

## سورہ انفعال

ہول کے مرض اضطراب قلب خفقان کے لئے مینہ کے پانی سے اس آیت کا سات مرتبہ سات روز تک لکھ کر پلانا یا مینہ کے پانی سے زعفران گھول کر سات مرتبہ آیت کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالنا بفضلہ تعالیٰ بہت مفید ہے- اِذْ یُغَشِّیْکُمُ النُّعَاسَ سے بِهِ الْاَقْدَامَ ؕ تک

## سورہ یونس

اگر کہیں مسلمانوں کا کسی غیر دین و مذہب والے سے جھگڑا یا مقدمہ ہو یا کہیں کوئی وبائے عام اہل اسلام اور کفار میں پھیلی ہوئی ہو اور مسلمان چاہیں کہ ہم اس وباء سے محفوظ رہیں یا یہ مقدمہ ہم جیت جائیں تو تین ہزار تین سو مرتبہ سورۂ بقر کی آخیر کی آیت رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا سے الْقَوْمِ الْكَافِرِيْنَ تک اور سورۂ یونس کی یہ آیت وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنَّ لَهُمْ قَدَمَ صِدْقٍ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ گیارہ دن تک متواتر پڑھنا نہایت مجرب اور مفید ہے- خاصیت کسی برتن میں ان آیتوں کا لکھ کر پانی سے دھو کر پلانا ہر قسم کے بیمار کو حکم الٰہی سے سات دن میں شفا دیتا ہے- آیتیں یہ ہیں- يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ سے مِمَّا يَجْمَعُوْنَ ہ نہایت مجرب ہے-

## سورہ ھود

جو شخص کشتی، جہاز یا ریل وغیرہ کسی قسم کی سواری میں سوار ہونے سے پہلے تین مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖهَا سے رَّحِيْمٌ تک پڑھ لے گا- انشاء اللہ تعالیٰ اس کو کبھی کسی سواری سے تکلیف اور اذیت نہ ہوگی اور اس سواری سے زندہ سلامت اترے گا- عمل مجرب ہے-

## سورہ رعد

اگر کوئی شخص کسی ایسے خطرناک جنگل میں ایسے رستہ چلا جاتا ہو کہ جہاں درندوں کا خوف ہو اس آیت شریف کو پڑھے انشاء اللہ کسی طرح کا خوف نہ رہے گا اور نہ کوئی درندہ حملہ کرے گا- آیت یہ ہے- لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ سے اَمْرِ اللّٰهِ ؕ تک خاصیت اگر کسی موقعہ پر بجلی کی کڑک اور چمک زیادہ ہو اس موقع پر یہ آیت يُسَبِّحُ الرَّعْدُ سے اللّٰهِ الْعَظِيْمِ ہ تک تسبیح کا پڑھنا نہایت مفید اور ہر قسم کی آفت سے محفوظ رہنے کے لئے مجرب عمل ہے- خاصیت ہر ایک قسم کی گھبراہٹ اور دل کی اضطرابی کے موقعہ پر اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ؕ کا پڑھنا نہایت مفید اور مجرب ہے- فائدہ رعد کا ایک مرتبہ روز پڑھنا اور ہمیشہ اس عمل کا کرنا بالخاصیت خدا کی محبت دل میں پیدا کرتا ہے- عمل مجرب ہے-

## سورہ نحل

خاصیت اگر کسی جانور کا بیماری کی وجہ سے دودھ خشک ہو جائے تین روز تک پاؤ بھر چنے کا آٹا لیکر گیارہ مرتبہ الحمد شریف اور گیارہ مرتبہ آیت وَاِنَّ لَكُمْ سے لِلشّٰرِبِيْنَ ہ تک پڑھ کر آٹے پر دم کر کے جانور کو کھلائے انشاء اللہ پہلے سے زیادہ دودھ دینے لگے گا- خاصیت جس کسی شخص کو شیطانی وسوسے بہت آتے ہوں اور وہ اکیس مرتبہ صبح اور اکیس مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد ان آیتوں کو پڑھے انشاء اللہ بہت جلد شیطانی وسوسے دفعہ ہوں گے- آیتیں یہ ہیں- اِنَّهٗ لَيْسَ سے بِهٖ مُشْرِكُوْنَ ہ تک خاصیت اِنَّ اللّٰهَ سے مُحْسِنُوْنَ ہ ایک ہزار مرتبہ جس بیمار کو پڑھ کر دم کیا جائے اگر موت اس وقت نہ ہوگی تو فوراً اسی دن مریض تندرست ہو جائے گا- کم سے کم تین روز تک اس عمل کو کیا جائے-

# مقابلہ شمس وزحل

## دو ناجائز تعلقات کو قطع کرنا اور ظالم سے انتقام لینا

۲۷ جون کو شام ۶ بجکر ۲۷ منٹ پر یہ نظر بنے گی۔ شمس اور زحل ایک دوسرے کے دشمن ہیں اس دن ان دونوں میں جو نظر ہے وہ نحس اکبر ہے۔ لہذا اس وقت کی تاثیر بمنزلہ دشمنی کے سخت ترین ہے۔ اس وقت دو شخصوں کے درمیان دشمنی پیدا کرنے کا عمل تیار کیا جاتا ہے۔ یعنی جن مرد و عورت میں ناجائز تعلق ہو یا جن مردوں کے درمیان کا تعلق آپ کی جان و مال کے لئے اندیشہ ہو اور ان میں تفریق ہونے سے فائدہ ملے نیز ان نافرمانوں، سرکشوں اور دشمنوں کو عذاب دینے اور تنبیہہ کرنے کے لئے موثر وقت ہے۔ جن سے عزت اور جان و مال کے نقصان کا اندیشہ ہے۔

اللہ پاک کا ایک اسم **یا منتقم** ہے اس سے اس وقت کام لیں۔ میں نے بجائے عزیمت کے اسم الٰہی کا انتخاب اس لئے کیا ہے کہ بعض لوگ جائز و ناجائز کا خیال کئے بغیر کسی کو نقصان پہنچانے کے لئے تیار ہو جاتے ہیں تو اگر ان کا قصد ناجائز ہو گا تو یہ عمل کام نہ کرے گا۔ جائز صورتوں میں بھی اثرات سے پہلے یہ مہلت اور فرصت دیتا ہے اور خوف بھی دلاتا ہے تاکہ ظالم اپنے ظلم سے باز آجائے کیونکہ اس اسم میں یہ روحانیت ایک درد ناک عذاب سے زیادہ خطرناک ہے۔ جو لوگ خدا پرست ہیں ان کا دشمن نفس ہے۔ اس دشمن کو ختم کرنے کے لئے بھی یہی اسم کام دیتا ہے۔ مگر اس کی ریاضت الگ طریقہ سے ہوتی ہے جو دنیادار کسی ظالم سے تنگ ہیں ان کے لئے بھی یہی اسم ہے یا تو ظالم ظلم سے باز آجائے گا۔ یا کہیں دور چلا جائے گا۔ یا وہ کسی ایسے مرض میں مبتلا ہو جائیگا کہ اس میں ظلم کرنے کی صلاحیت ہی باقی نہ رہے گی۔ اور وہ اپنی ہی مشکل یا مصیبت میں گرفتار ہو جائے گا۔

یاد رہے کہ قطب لوگوں کا بایاں وزیر یہی اسم ہے اور وہ اسی وزیر یعنی اسم **منتقم** سے کام لے کر ان سے انتقام لیتے ہیں جب تم پر بھی کوئی دشمن ظلم کرے تو اس اسم کے عدد کے موافق پاکیزگی کے ساتھ اس کی ریاضت کرے۔ اس کا موکل خواب یا بیداری میں حاضر ہوگا۔ اس وقت اس شخص کے لئے جو سزا یا انتقام ہو تجویز کرو اور اس سے کہہ دو اس کے موکل کا نام طلیائیل ہے۔ اگر کسی کو ہلاک کرنا ہو تو اسم الٰہی **جبار** کے ساتھ پڑھتے ہیں یہ چونکہ خواص کے طریقے ہیں اس لئے ان کے بیان کی ضرورت نہیں اب میں وہ طریقہ لکھتا ہوں جس کی آپ کو ضرورت پڑ سکتی ہے۔

وقت مقررہ پر **المنتقم** کو نقش ذوالکتابت میں سیسہ کی تختی پر کندہ کرو اور اس پر ذیل کا ذکر ۶۶۱ (چھ سو اکسٹھ) مرتبہ پڑھ کر دم کرو۔ پھر اسے کالے کپڑے یا چمڑے میں بند کر دو اور دشمن کے گھر کسی طریقہ سے دبا دو۔ نقش کے نیچے جس مرض کا نام لکھو گے یا جس طرح چاہو گے وہ اس شخص میں ظاہر ہو جائے گا۔ یہ نقش آتشی چال کا ہے۔ ترتیب سے خانہ پری کرتے وقت جہاں حروف آئیں۔ وہاں حروف ہی لکھ دیں۔

نقش یہ ہے۔

یا طلیائیل

| ال | من | ت | قم |
|---|---|---|---|
| ۴۰۱ | ۱۳۹ | ۳۲ | ۸۹ |
| ۱۳۸ | ۳۹۸ | ۹۲ | ۳۳ |
| ۹۱ | ۳۴ | ۱۳۷ | ۳۹۹ |

ذکر اس کا یہ ہے:-

بسم اللہ الرحمن الرحیم اللھم انت المنتقم من الجبا برة والعصاه وقاصم ظھور المتکبرین و الطغاة الشدائد الوصلات علی الظالمین البغاة اسلك بقوة سترتك وشده اخذ ینتك وقوة قھر نقمتك ان نتعاجل اللھم با القھر من یرید فی باالسوء والضرر (فلاں بن فلاں کو ہلاک کر یا فلاں مرض میں ڈال یا فلاں فلاں میں تفریق کر) و تمھله قھراوا یدنی با النصر علیه والظفر - اللھم احرسنی من شرالانتقام بنظرك المقدس وعلیك التی لاینام من شرالانام وانت حسبی ونعم الوکیل علی الدوام یامنتقم یاسلام

# انسانی زندگی کا نصب العین

## حقیقی عزت

حقیقی عزت یہ ہے کہ اللہ کے ہاں کوئی مقبول ہو اسے عزت کہتے ہیں کہ حق تعالیٰ کسی کو مقبولیت دے اور اپنی مخلوق کے دلوں میں اس کی عزت ڈالدے وہ عزت ہے وہ خیال کی نہیں واقعی عزت ہوتی ہے۔

حدیث میں ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا حق تعالیٰ جب کسی بندے سے محبت کرتے ہیں تو حضرت جبرئیلؑ کو فرماتے ہیں کہ میں نے فلاں بندے سے محبت کی تو بھی اس سے محبت کر۔ حضرت جبرئیلؑ کے دل میں محبت آ جاتی ہے حضرت جبرئیلؑ آسمان اول کے ملائکہ اعلان کرتے ہیں کہ ہم سب نے محبت کی تم بھی محبت کرو۔ آسمان دوم میں اس کی محبت ہوتی ہے۔ وہ تیسرے کو وہ چوتھے کو یہاں تک کہ اس آسمانِ دنیا تک محبت آ جاتی ہے۔ تمام ملائکہ میں وہ محبوب بن جاتا ہے۔ اس کے بعد یہ ملائکہ علوی ملائکہ سفلی کو الہام کرتے ہیں کہ ہم نے فلاں سے محبت کی تم بھی کرو ان کے دلوں میں محبت آ جاتی ہے۔ وہ ملائکہ سفلی اولیائے کرام جو دنیا میں محبوبانِ الٰہی کے قلوب میں الہام کرتے ہیں کہ ہم سب محبت کرتے ہیں تم بھی محبت کرو تو خواصِ اہل اللہ کے قلب میں محبت آ جاتی ہے یوں ان کے آس پاس کے حلقوں کے اندر محبت پہنچتی ہے۔ **فَيُوضَعُ لَهُ قُبُولُهُ فِي الْأَرْضِ**

اس کی مقبولیت پوری زمین میں پھیل جاتی ہے اسے کچھ کرنا دھرنا نہیں پڑتا اور محبت آسمان و دنیا کے اندر پھیل جاتی ہے تو حقیقی عزت وعظمت یہ ہے کہ من جانب اللہ کسی کی مقبولیت دنیا میں پھیل جائے یہ اصل عزت ہے اسی لئے نہ اپنے تخیل سے اپنے کو عزت دار سمجھے نہ چند افراد کے دماغ پر روغن قاز مل کر کوشش کرے کہ تم میں تخیل میں مجھے بڑا سمجھو۔ یہ خیالی چیز ہوگی۔

جب خیال بدل جائے گا عزت ختم ہو جائے گی لیکن جن کی عزت مُلاء اعلیٰ میں قائم ہوگی۔ ملائکہ علوی وسفلی کے دلوں میں جس کی محبت قائم ہوگی وہ محبت بنیادوں پر قائم ہے۔ تخیلات پر نہیں ہے۔ حق تعالیٰ باطن میں اگر کسی کی عزت قائم ہے وہ اٹل ہے اور اتنی قوی بنیاد پر ہے کہ اسے کوئی مٹانے والا نہیں ہے۔

انبیاء علیہم السلام کی محبت یہی ہوتی ہے کہ اللہ کی بارگاہ میں ان کی محبوبیت پھیلا دی جاتی ہے اولیائے کرام صوفیائے عظام اور ائمہ مجتہدین کی محبت اٹل بنیادوں پر ہوتی ہے وہ دنیا سے گزر جائیں مگر ان کی محبت نہیں گزرتی۔

انبیائے علیہم السلام میں سے آج اگر کسی پیغمبر کا نام نامی آئے گا گردنیں عظمت سے جھک جائیں گی ہم درود شریف پڑھنا شروع کر دیں گے۔

یہ کیا چیز ہے۔؟ آج یہ ہستیاں اس عالم میں نہیں ہے مگر دلوں کے اٹل ہے۔ اس لئے کہ اس محبت کی بنیاد میں حق تعالیٰ کے باطن سے چلنے والی محبت ہے جو مٹنے والی نہیں ہے۔ آج دنیا میں حضرت خواجہ اجمیریؒ موجود نہیں ہیں آج حضرت صابر کلیریؒ موجود نہیں ہیں۔ شیخ شہاب الدین سہروردی موجود نہیں ہیں لیکن قلوب میں محبت قائم ہے۔

ان لوگوں کے نام آتے ہیں تو ہماری زبانوں سے رحمتہ اللہ علیہم اجمعین نکلتا ہے۔ عظمت ہے ہم گردنیں جھکا دیتے ہیں۔ وہ ہستیاں موجود نہیں مگر محبوبیت موجود ہے اس لئے کہ یہ محبوبیت اللہ سے چلی اور بندوں تک پہنچی۔ خواص اس سے شروع ہوئی عوام تک پہنچی۔

## عزت کے بارے میں سنہری اصول

اس سے ایک اصول معلوم ہوتا ہے کہ جو مقبولیت عوام سے اوپر کی طرف چلتی ہے وہ بے بنیاد ہوتی ہے۔ عوام میں پھیل گئی آگے خواص میں اس کا کوئی وجود نہیں وہ عزت فرضی ہوتی ہے' چند دنوں کے بعد زائل ہو جاتی ہے اور خواص سے چلے عوام کی طرف آئے وہ حقیقی عزت ہوتی ہے تو میں نے انبیاءؑ اولیائے کرام علمائے ربانی اور صالح بندوں کی محبت جو رہتی دنیا تک قلوب میں باقی رہتی ہے وہ حقیقی عزت ہے اس کی بنیاد فرضی نہیں ہوتی آدمی کا خیال نہیں ہوتا قلوب کی گہرائی ہوتی ہے۔ اگر آدمی یہ بھی چاہے کہ میں اپنے خیال سے یہ محبت نکال دوں اس میں یہ قدرت نہیں ہوتی۔ اس کا دل ملامت کرے گا کہ نہیں تجھے محبت رکھنی پڑے گی اس لئے کہ بنیادوں پر قائم ہے۔

حاصل یہ کہ عزت وہ ہے جو اللہ کی طرف سے چلے مقبولیت عنداللہ ہو وہ عزت نہیں ہے کہ لوگوں کے تخیلات کے اوپر اس کی بنیاد ہو کیونکہ خیال رات دن بدلنے والی چیز ہے تو ایسی محبت وعزت جو کہ خیال ہو اس کو ہم اپنی زندگی کا نصب العین بنائیں یہ زندگی کی توہین ہے۔ زندگی امیر واقعی اور نصب العین مرضی اور خیالی بنا رہے ہیں۔ زندگی کی بنیادیں اٹل کہ انسان ابدی ہے اور عزت جو نصب العین ٹھہرا اس کی کوئی بنیاد نہیں کہ کل کو ہے پرسوں کو نہیں یہ زندگی کی توہین کرنا ہے۔ اس لئے یہ بھی نصب العین نہیں بن سکتی تو نہ دولت اور رسمی عزت مقصد زندگی بن سکتی ہے نہ روٹی بن سکتی ہے۔ اگر دنیا ہی تک زندگی محدود ہوتی تو چلو ہم بھی نصب العین قرار دے لیتے مگر مشکل یہ ہے کہ زندگی آگے جانے والی ہے۔ یہ زندگی کا کروڑواں معمولی حصہ ہے۔

دائمی اور ابدی زندگی تو آگے ہے اس واسطے کوئی اور نصب العین ہونا چاہئے۔

## صبر کا پھل

حضرت عمران بن الحصینؓ جلیل القدر صحابی ہیں ایک ناسور پھوڑے کے اندر ۳۲ سال مبتلا رہے ہیں جو پہلو میں تھا اور چت لیٹے رہتے تھے کروٹ نہیں بدل سکتے تھے۔ یعنی ۳۲ برس تک چت ہی لیٹے لیٹے کھانا بھی پینا بھی عبادت کرنا بھی قضائے حاجت کرنا بھی۔ آپ اندازہ کیجئے بتیس برس ایک شخص ایک پہلو پر پڑا رہے اس پر کتنی عظیم تکلیف ہوگی؟ کتنی بڑی بیماری ہے؟ یہ تو بیماری کی کیفیت تھی لیکن چہرہ اتنا ہشاش بشاش کسی تندرست کہ وہ چہرہ میسر نہیں لوگوں کو حیرت تھی کہ بیماری اتنی شدید کہ برس گزر گئے کروٹ نہیں بدل سکتے اور چہرہ دیکھو تو ایسا کھلا ہوا کہ تندرستوں کو بھی نصیب نہیں۔ لوگوں نے عرض کیا کہ حضرت! یہ کیا بات ہے کہ بیماری تو اتنی شدید اور اتنی ممتد اور لمبی چوڑی اور آپ کے چہرے پر اتنی بشاشت اور تازگی کہ کسی تندرست کو بھی نصیب نہیں۔ فرمایا۔

''جب بیماری میرے اوپر آئی میں نے صبر کیا۔ میں نے یہ کہا کہ اللہ کی طرف سے میرے لئے عطیہ ہے۔ اللہ نے میرے لئے بھی مصلحت سمجھی میں بھی اس پر راضی ہوں۔ اس صبر کا اللہ نے مجھے یہ پھل دیا کہ میں اپنے بستر پر روزانہ ملائکہ علیہ السلام سے مصافحے کرتا ہوں مجھے عالم غیب کی زیارت نصیب ہوتی ہے۔

- عالم غیب میرے اوپر کھلا ہوا ہے تو جس بیمار کے اوپر عالم غیب کا انکشاف ہو جائے۔ ملائکہ کی آمدورفت محسوس ہونے لگے اسے کیا مصیبت ہے کہ وہ تندرستی چاہے اس کے لئے بیماری ہزار درجے کی نعمت ہے۔

حاصل یہ کہ اسلام کی یہ خصوصیت ہے کہ اس نے تندرست کو تسلی دی بیمار کو کہا کہ تیری بیماری اللہ تک پہنچنے کا ذریعہ ہے تو اگر اس میں صبر اور احتساب کرے گا حِسْبَةً لِلّٰهِ اس حالت پر صابر اور راضی رہے گا تیرے لئے درجات ہی درجات ہیں۔

پھر یہ بھی نہیں فرمایا کہ تو علاج مت کر، علاج بھی کر دوا دارو بھی کر مگر نتیجہ جو بھی نکلے اس پر راضی رہ۔ اپنی جدوجہد کے لئے بے جا باقی افعالِ خداوندی میں مداخلت مت کر تیرا کام دوا کرنا ہے تیرا یہ کام نہیں ہے کہ دوا کے اوپر نتیجہ بھی مرتب کردے کہ صحت ہونی چاہئے یہ اللہ کا کام ہے تو اپنا کام کر، اللہ کے کام میں دخل مت دے دوا دارو کر مگر اللہ کی طرف سے جو کچھ ہو جائے اس پر راضی رہ کہ جو کچھ ہو رہا ہے میرے لئے خیر ہو رہا ہے۔ اس پر صبر کرو گے وہی بیماری ترقی درجات اور اخلاق کی سربلندی کا ذریعہ بنتی جائے گی۔ اس سے آدمی کی روحانی مقامات طے ہونگے۔ تندرست کو روحانیت کے وہ مقامات نہیں ملتے جو بیمار کو ملتے ہیں تو بیماریوں کہے گا مجھے میری بیماری مبارک مجھے تندرستی کی ضرورت نہیں تندرستی میں مجھے یہ مقامات مل نہیں سکتے تھے جو بیماری میں ملے۔

تو اسلام نے تندرست کو تندرستی میں تسلی دی کہ اس کو مجھ تک پہنچنے کا ذریعہ بنا۔ بیمار کو بیماری میں تسلی دی کہ تو بیماری کو مجھ تک پہنچنے کا ذریعہ بنا تو بیماری کی وجہ سے محروم نہیں رہ سکتا۔ یہ خیال مت کر کہ جو کچھ ملنا تھا تندرست کو مل گیا میرے واسطے کچھ نہیں رہا تیری بیماری میں تیرے لئے سب کچھ ہے۔

بہر حال ہر ایک کو اپنے دائر اور اپنے مقام پر تسلی دینا یہ اسلام کا کام ہے۔

## خالق انسان کو تجویز کردہ نصب العین

اس خالق نے ایک نصب العین تجویز فرمایا اور اپنے فرمان کے ذریعے ہم تک بھیج دیا جس کو قرآن الکریم سمجھتے ہیں۔ فرمایا **وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنَ** ترجمہ میں نے جنوں اور انسانوں کو اس لئے پیدا کیا ہے تا کہ وہ میری اطاعت کریں تو مقصد زندگی درحقیقت اپنے خالق و مالک کی اطاعت و عبادت نکلی عبادت کا لفظ سن کر ممکن ہے کہ آپ کو یہ تخیل پیدا ہوا ہو کہ بس اب کہا جائے گا کہ جا کے مسجد میں بیٹھو کوٹھی بھی چھوڑ دو اور بنگلہ بھی اور مسجد کا راستہ لو عبادت تو وہاں ہوگی اور ممکن ہے کہ یہ کہا جائے کہ بھائی جو دولت ہے اسے خیر باد کہو یہ سب کچھ صدقہ کر کے جاؤ اللہ کے راستہ میں اور اپنا گھر بار چھوڑو۔

تو میں عرض کئے دیتا ہوں کہ یہ غلط تخیل ہے اسلام کی یہ خصوصیت ہے کہ انسان جس دائرے میں رہے اس سے مایوس نہیں۔ خدا تک پہنچنے کا لازمی راستہ بتلاتا ہے یہ نہیں کہا انسان آج جس دائرے میں ہے اس دائرے کو چھوڑ کر فلاں دائرے میں جائے جب تو مجھ تک آئے گا اور اگر نہیں چھوڑے گا تو مجھ تک نہیں آئے گا ایسا نہیں ہے کہ اگر ایک آدمی دولت مند ہے اس سے اسلام یہ کبھی نہیں کہے گا کہ تو اپنی ساری دولت ختم کردے بلکہ اسی دولت کو خدا تک پہنچنے کا ذریعہ بنائے گا اس کے صرف اور آمد کا طریقہ بتلائے گا اس کے قوانین بتلائے گا۔ میری اطلاعت کے تحت اس کو خرچ کر۔

---

# ماہ مئی

| ایام ہفتہ | مئی ۲۰۱۸ء | شعبان ۱۴۳۹ھ | بیساکھ ۲۰۷۵ب | عددی نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در ثور | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | ۱ | ۱۴ | ۱۹ | ۸ | یوم مئی | | | ۱۲ | قوس | ۲۰:۱۹ | شولہ | ۴:۰۱ | | طرح |
| بدھ | ۲ | ۱۵ | ۲۰ | ۹ | شب برات | | | ۱۳ | | | لغائم | ۴:۳۲ | | |
| جمعرات | ۳ | ۱۶ | ۲۱ | ۱ | | | | ۱۴ | | | بلدہ | ۵:۳۴ | | |
| جمعہ | ۴ | ۱۷ | ۲۲ | ۲ | | | | ۱۵ | جدی | ۷:۰۵ | ذابح | ۷:۰۵ | | وبال |
| ہفتہ | ۵ | ۱۸ | ۲۳ | ۳ | عرس شہباز قلندرؒ سہون | | | ۱۶ | | | بلعہ | ۸:۵۸ | | |
| اتوار | ۶ | ۱۹ | ۲۴ | ۴ | | | | ۱۷ | دلو | ۱۹:۴۸ | سعود | ۱۱:۰۴ | | |
| پیر | ۷ | ۲۰ | ۲۵ | ۵ | | | | ۱۸ | | | اخبیہ | ۱۳:۱۱ | | |
| منگل | ۸ | ۲۱ | ۲۶ | ۶ | | | | ۱۹ | | | مقدم | ۱۵:۰۷ | ◓ | تربیع دوم |
| بدھ | ۹ | ۲۲ | ۲۷ | ۷ | شرف مریخ | | | ۲۰ | حوت | ۸:۱۰ | موخر | ۱۶:۳۶ | | حضیض |
| جمعرات | ۱۰ | ۲۳ | ۲۸ | ۸ | | | | ۲۱ | | | رشا | ۱۷:۴۸ | | |
| جمعہ | ۱۱ | ۲۴ | ۲۹ | ۹ | | | | ۲۲ | حمل | ۱۷:۳۹ | شرطین | ۱۷:۳۹ | | |
| ہفتہ | ۱۲ | ۲۵ | ۳۰ | ۱ | اوج زہرہ | | | ۲۳ | | | بطین | ۱۷:۰۴ | | |
| اتوار | ۱۳ | ۲۶ | ۳۱ | ۲ | عطارد در ثور، شرف قمر | | | ۲۴ | ثور | ۲۳:۱۴ | ثریا | ۱۵:۴۹ | | شرف |
| پیر | ۱۴ | ۲۷ | جیٹھ | ۳ | | | | ۲۵ | | | دبران | ۱۳:۵۴ | | |
| منگل | ۱۵ | ۲۸ | ۲ | ۴ | یورنس در ثور | | | ۲۶ | | | ہقعہ | ۱۱:۳۱ | ● | اجتماع |
| بدھ | ۱۶ | ۲۹ | ۳ | ۵ | مریخ در دلو، نیا چاند ☾، حضیض عطارد | | | ۲۷ | جوزا | ۱:۴۲ | ہنعہ | ۸:۴۵ | | فرح |
| جمعرات | ۱۷ | رمضان | ۴ | ۶ | یکم رمضان ۱۴۳۹ھ | | | ۲۸ | | | ذراعہ | ۵:۴۷ | | |
| جمعہ | ۱۸ | ۲ | ۵ | ۷ | | | | ۲۹ | سرطان | ۲:۴۶ | نثرہ<br>طرفہ | ۲:۴۶<br>۲۳:۴۸ | | ترفع |
| ہفتہ | ۱۹ | ۳ | ۶ | ۸ | زہرہ در سرطان | | | ۳۰ | | | جبہ | ۲۱:۰۲ | | |
| اتوار | ۲۰ | ۴ | ۷ | ۹ | | | | ۳۱ | اسد | ۴:۱۰ | زبرہ | ۱۸:۳۰ | | |
| پیر | ۲۱ | ۵ | ۸ | ۱ | شمس در جوزا | | | جوزا | | | صرفہ | ۱۶:۱۹ | | |
| منگل | ۲۲ | ۶ | ۹ | ۲ | | | | ۲ | سنبلہ | ۷:۰۲ | عوا | ۱۴:۲۷ | ◒ | اوج<br>تربیع اول |
| بدھ | ۲۳ | ۷ | ۱۰ | ۳ | | | | ۳ | | | سماک | ۱۲:۵۷ | | |
| جمعرات | ۲۴ | ۸ | ۱۱ | ۴ | | | | ۴ | میزان | ۱۱:۵۱ | غفرہ | ۱۱:۵۱ | | |
| جمعہ | ۲۵ | ۹ | ۱۲ | ۵ | | | | ۵ | | | زبانہ | ۱۱:۰۴ | | |
| ہفتہ | ۲۶ | ۱۰ | ۱۳ | ۶ | قمر در عقرب | | | ۶ | عقرب | ۱۸:۳۹ | اکلیل | ۱۰:۴۲ | | ہبوط |
| اتوار | ۲۷ | ۱۱ | ۱۴ | ۷ | | | | ۷ | | | قلب | ۱۰:۴۰ | | |
| پیر | ۲۸ | ۱۲ | ۱۵ | ۸ | | | | ۸ | | | شولہ | ۱۱:۰۲ | | |
| منگل | ۲۹ | ۱۳ | ۱۶ | ۹ | | | | ۹ | قوس | ۳:۲۸ | لغائم | ۱۱:۴۶ | ○ | طرح<br>استقبال |
| بدھ | ۳۰ | ۱۴ | ۱۷ | ۱ | عطارد در جوزا | | | ۱۰ | | | بلدہ | ۱۲:۵۴ | | |
| جمعرات | ۳۱ | ۱۵ | ۱۸ | ۲ | | | | ۱۱ | جدی | ۱۴:۲۶ | ذابح | ۱۴:۲۶ | | وبال |

# کیا آپ کا برج ثور ہے؟



**اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔**

علم نجوم کی کسی پرانی کتاب میں ثور سے متعالہ افراد کی خصوصیات کا مطالعہ کرنا ثوری افراد کو باآسانی احساس کمتری میں مبتلا کرسکتا ہے۔ ۲۱ اپریل سے ۲۱ مئی کے دوران پیدا ہونے والے افراد صدیوں سے ان بہت سی پرانی وضع کی خوبیوں کے مالک ہیں۔ جن کے متعلق افسوس سے یا خوشی سے یہ کہا جاسکتا ہے کہ دائرۃ البروج کے دیگر افراد میں ان کا فقدان ہوتا ہے۔ ثوری افراد ثابت قدم اور مستحکم ہوتے ہیں۔ مصائب کے سامنے چٹانوں کی مانند مضبوطی سے قدم جمائے رکھتے ہیں اور اندھا دھند شدید جسمانی محنت کرنے والے ہوتے ہیں۔

ثوری افراد سست رفتار، محتاط اور کسی قدر مشکوک ہوتے ہیں۔ سست رفتاری سے آگے بڑھتے ہوئے کبھی اکتاتے ہیں اور نہ کبھی کسی کام کو درمیان میں مکمل کئے بغیر چھوڑتے ہیں۔ شاذونادر ہی ان میں کوئی لیڈر پیدا ہوتا ہے بلکہ ہمیشہ ماتحت یا دوسرے درجے کے لیڈر کی حیثیت سے بہت شاندار اور قابلِ بھروسہ ثابت ہوتے ہیں۔

ثوری افراد میں بہت سی کمزوریاں بھی ہوتی ہیں جن کا ماہرین نجوم نے اکثر بڑی خوشی سے ذکر کیا ہے۔ یہ ضدی اور خود پسند ہوتے ہیں۔ جسمانی افزائش کا انہیں ہمیشہ خیال رہتا ہے اور روحانی قوتوں کی افزائش کا خیال شاذونادر ہی آتا ہے۔

اس کے علاوہ لالچی بھی ہوتے ہیں۔ سولہ گھنٹے تک مسلسل کام کرنے کے بعد آرام کے لئے شاندار بستر چاہتے ہیں۔

ثوری افراد خوبصورت آنکھوں کے مالک ہوتے ہیں۔ یہ دراصل زہرہ کا تحفہ ہے جو ان کا حاکم ستارہ ہے۔ یہ خوبصورت آنکھیں ہر وقت سنہرین سکوں اور قیمتی اثاثوں کی تلاش میں سرگرداں رہتی ہیں۔ یہ کسی نہ کسی طرح روپیہ، زرخیز زمینیں، خوبصورت اور بڑے گھر حاصل کرنے میں کامیاب ہوجاتے ہیں۔ ان چیزوں کے حصول کا جزوی سبب ان کی محنت اور جوزی سبب ''موزوں'' آدمی یا عورت سے شادی ہوتی ہے۔

افراط زر کے اس دور میں جب کہ ساری دنیا میں غیر یقینی صورت حال پائی جاتی ہے۔ ثوری افراد مشکل حالات سے مطابقت پیدا کرنا جانتے ہیں۔ تعلیم اور سفر کی جدید سہولتوں نے پرانے زمانے کے مقابلے میں موجودہ ثوری افراد کو کچھ مختلف بنادیا ہے۔ اس برج کی علامت ''بیل'' ہے

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ دوسرا برج ہے |
| عرصہ پیدائش | اپریل ۲۱ تا مئی ۲۱ (اندازاً) |
| عنصر | بادی |
| ماہیت | ثابت |
| حاکم ستارہ | زہرہ |
| برج کی علامت | بیل |

اور بیل دو قسم کے ہوتے ہیں۔ ایک وہ جو بڑی خاموشی سے کھیتوں میں کام کرتا ہے۔ دوسرا وہ جو آج بھی اسپین میں بل فائٹنگ کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ لڑائی کے دوران بیل اپنے ہسپانوی سوار کو بعض اوقات شدید زخمی کردیتا ہے تو بعض اوقات اسے جان سے بھی مار ڈالتا ہے۔ اس کے بعد تماشائی اس کی تعریف میں شور وغل مچاتے ہیں اور اس کے گلے میں پھولوں کے ہار ڈالتے ہیں۔ جنہیں وہ بیل بعض اوقات کھا بھی جاتا ہے۔

موجودہ دور کے ثوری افراد گرم جوش، محبت کرنے والے اور بہت خوش مزاج ہوتے ہیں۔ تاہم وہ ضدی ہوتے ہیں اور اپنے منصوبوں یا اپنے ارادوں اور فیصلوں کو بدلنا سخت ناپسند کرتے ہیں۔ ثوری افراد بہترین کاروباری ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ بنکوں مالی اداروں اور بڑے صنعتی اداروں میں کام کرنے کے لئے بہت موزوں ثابت ہوتے ہیں۔ وہ اس مادی دنیا کے باسی ہیں اور خاصے مادہ پرست ہوتے ہیں مگر اس بات کو کبھی تسلیم نہیں کرتے۔ وہ خرید وفروخت میں بہت ماہر ہوتے ہیں اور جو چیز بھی بازار میں ہوتی ہے اس کی قیمت جانچنے میں اپنا ثانی نہیں رکھتے۔

ثوری افراد خواہ جوان ہوں یا بوڑھے، سوشل زندگی، دعوتوں اور پارٹیوں کے بہت شوقین ہوتے ہیں ثوری آدمی جب کسی لڑکی کو باہر لے کر جاتا ہے تو وہ اسے ہمیشہ شہر کے سب سے بہترین ہوٹل میں لے کر جائے گا اور اس کا سلوک نہایت شاہانہ ہوگا۔ اگر آپ کا شوہر ثوری ہے تو اس کے ساتھ باہر جاتے وقت ہمیشہ بہترین لباس پہنیں اس لئے کہ جب لوگوں کی نگاہیں آپ کی طرف اٹھیں گی تو آپ کا ثوری شوہر بہت خوش ہوگا۔ کھانے کا انتخاب اسے کرنے دیں کیونکہ اس کا انتخاب یقیناً بہترین ہوگا۔ وہ خود بھی بہت اسمارٹ نظر آئے گا۔ چاہے اس نے ''جینز'' ہی پہنی ہوئی ہو۔ تب بھی وہ اسمارٹ نظر آئے گا کیونکہ جینز کی سلائی جدید فیشن کی ہوگی۔

ثوری آدمی عورتوں سے بات کرنے اور پیش آنے کا ڈھنگ جانتے ہیں۔ ان کا انداز



نہایت پُرسکون اور اعتماد افزا ہوتا ہے- بڑی مضبوط شخصیت کے مالک دکھائی دیتے ہیں- ان کی کشادہ مسکراہٹ اور ہمدردانہ رویہ ان کی موجودگی کو سکون بخش بنا دیتا ہے- مصیبت اور پریشانی کے لمحات میں یہ حیرت انگیز طور پر بے حد وفادار، مخلص اور سرگرم دوست ثابت ہوتے ہیں- ایسے وقت میں جب کہ دوسرے ابھی یہی سوچ رہے ہوتے ہیں کہ کہاں تک آپ کا ساتھ دیا جاسکتا ہے- آپ کا ثوری دوست ہر طرح سے مکمل مدد دینے کے لئے اور ساتھ دینے کے لئے تیار ہوجاتا ہے-

اگر آپ کا افسر یا مالک ثوری ہے تو اس کی عظمت اور وقار آپ کے لئے اکثر پُرلطف ثابت ہوا کرے گا- جب آپ اس کی رائے سے اختلاف کریں گے تو وہ ایک دم چوکنا اور چوکس ہوجایا کرے گا- وہ اس وقت بھی اسی کیفیت کا اظہار کیا کرے گا- جب آپ کی رائے اس کی رائے سے زیادہ معقول ہوا کرے گی اور اگر آپ کے ماتحتوں میں سے ایک یا دو ثوری ہیں تو ان کا احساس ذمہ داری آپ کو بے حد پسند ہوگا اور یہی چیز آپ کے لئے باعثِ اطمینان ہوگی- مختصر یہ کہ ثوری افراد خواہ افسر ہوں یا ماتحت کاروباری معاملات کو استحکام بخشتے ہیں اور ہر قسم کی بحرانی صورتِ حال کے خاتمے کی صلاحیت رکھتے ہیں-

محبت کے معاملات میں ثوری افراد بے حد سلیم الطبع اور شریف ہوتے ہیں- مگر بددل کردینے کی حد تک عملی انسان ہوتے ہیں- یہ عملی رومانٹک آدمی ہوتے ہیں- جو اپنی ذات میں قول محال ہوتے ہیں- یہ اپنی محبوبہ کو خوبصورت تحائف دیتے ہیں- مثلاً ایسے پھول دیتے ہیں جو زیادہ عرصہ تازہ رہتے ہیں- ایسا زیور دیتے ہیں جس کی قیمت وقت کے ساتھ ساتھ بڑھتی جاتی ہے اور جب شادی ہوجاتی ہے تو خوبصورت گھر بطور تحفہ پیش کرتے ہیں- ثوری آدمی جب اپنے آپ کو خوبصورت اور قیمتی چیزوں میں گھرا ہوا دیکھتے ہیں تو ان کا احساس شناخت بڑھتا ہے-

لیکن یہاں ایک خطرناک بات بھی آجاتی ہے- تحفظ اور ملکیت کا غرور ان کے کردار کا اہم حصہ ہوتا ہے اس لئے ان کی محبوبہ یا ان کی بیوی کا شمار بھی ان کی سب سے قیمتی املاک میں ہوتا ہے- یعنی ایسی املاک جس پر صرف ان کا مکمل حق ہوتا ہے اور یہی ان کی نفسیات کا کمزور پہلو ہوتا ہے اور اکثر ثوری آدمی کو یہ تلخ سبق سیکھنا پڑتا ہے کہ کسی عورت کو ملکیت نہیں بنایا جاسکتا- کم از اس عورت کو نہیں بنایا جاسکتا جو ذہن اور سوچ اور کچھ صلاحیتیں رکھتی ہے-

ثوری شوہر اپنی بیوی کے متعلق ہر وقت شکوک کا شکار رہتے ہیں اور اس کی اصل ضروریات کو سمجھ نہیں سکتے- مگر اس کی تلافی شدید محبت اور فیاضی سے کردیتے ہیں- بیوی جب اس بات پر شدید ناراضگی اور غصے کا اظہار کرتی ہے کہ شوہر اس کی رائے کو نظرانداز کردیتا ہے اور اپنے ہی نظریات اور خیالات کو اہمیت دیتا ہے اور بیوی کی معقول باتوں پر بھی کان نہیں دھرتا- لیکن بیوی کا یہ غصہ اور ناراضگی ایک گھنٹے سے زیادہ نہیں چلتی- کیونکہ ثوری شوہر کی محبت اور فیاضی اور وفاداری اس کا غصہ ٹھنڈا کرنے کے لئے کافی ہوتی ہے-

ثوری لڑکیاں اور شادی شدہ عورتیں اپنے حاکم زہرہ کا بے حد اثر لیتی ہیں- یہ اپنے شوہر کی کھلے دل سے تعریف کرتی ہیں- لیکن اپنے والدین، بھائی، بہنوں یا دوستوں کو فراموش نہیں کرتیں- اکثر ثوری لڑکیاں بہت خوبصورت ہوتی ہیں اور تقریباً ہر ثوری لڑکی اپنی خوبصورت ہوتی ہیں اور تقریباً ہر ثوری لڑکی اپنی خوبصورتی میں اضافہ کرنا بہ خوبی جانتی ہے-

ثوری لڑکیاں بے حد ملنسار ہوتی ہیں یہ اپنی خوبصورت آنکھوں سے بولنا بخوبی جانتی ہیں- خوش مزاج فیاض اور عقل والی ہوتی ہیں- اس کے علاوہ ان میں ایک سب سے اچھی خوبی یہ ہوتی ہے کہ یہ کبھی کسی سے حسد نہیں کرتیں اور نہ کسی میں کمتر ہونے کا احساس پیدا کرنے کا سبب بنتی ہیں- بے حد عملی ہوتی ہیں- بجٹ بنانے میں ماہر ہوتی ہے اور احمقانہ خوابوں کی دنیا میں رہ کر کبھی اپنے آپ کو بے وقوف نہیں بناتیں-

مگر یہ بھی ذہن میں رہے کہ وہ فرشتہ نہیں ہوتیں ان میں دوسرے عام انسانوں والا حسد اور شک ہوتا ہے اپنے حسد اور شک کو یہ شاذ و نادر ہی چھپاتی ہیں- اپنے شوہر کو یہ کبھی اجازت نہیں دیتیں کہ وہ کسی کی طرف نگاہ اٹھا کر دیکھے- اگر کبھی شوہر سے یہ غلطی ہوجائے تو وہ روٹھ جاتی ہیں یا پھر ایسا ڈرامہ ہوتا ہے کہ شوہر ہمیشہ کے لئے ایسی غلطی سے توبہ کرلیتا ہے- شوہر کی یہ معمولی سی غلطی ان کی نگاہ میں ناقابل معافی جرم بن جاتا ہے لیکن اس کے باوجود بہت کم ثوری عورتیں شوہر سے علیحدگی چاہتی ہیں-

اگرچہ اچھی خاتون خانہ ثابت ہوتی ہیں۔ مگر گھر دار عورتوں میں ان کا شمار نہیں ہوتا۔ یہ ایسی آرٹسٹک اور رومانٹک ہوتی ہیں جس میں صفائی یا گھریلو چیزوں کی خریداری کو کوئی دخل نہیں ہوتا۔ ہاں البتہ یہ کھانا پکانے کو دافع امراض ضرور تصور کرتی ہیں۔ جب یہ جام یا کیک بناتی ہیں تو محسوس کرتی ہیں کہ وہ گھر داری سے متعلق بنیادی کام کر رہی ہیں۔ گھر بنا رہی ہیں وہ اپنے آپ کو ایک کسان کی بیوی تصور کرنے لگتی ہیں۔ جو اپنے لئے خود غلہ اگاتا ہے۔ اکثر ثوری عورتیں اپنے گھر میں سبزیاں اگاتی ہیں۔ گانے لکھتی ہیں۔ تصویریں بناتی ہیں اور آرٹ یا ڈیزائن کی دنیا میں نام پیدا کرتی ہیں۔

اگر ایک بار ملازمت یا کام کرنے لگیں تو اسے جاری رکھنا چاہتی ہیں۔ ثوری آدمیوں کی طرح ثوری لڑکیاں اور عورتیں سخت محنت سے نہیں گھبراتیں۔ تاہم خاصا لمبا عرصہ بے کار یا سست رہتی ہیں۔ بقول ان کے ایسے وقت میں وہ اپنی جسمانی قوتوں کو بحال کر رہی ہوتی ہیں۔ اکثر ثوری عورتیں اخبارات کا مالی صفحہ بڑی شوق سے پڑھتی ہیں۔ پڑھنے اور سمجھنے کے بعد شیئرز اور حصص خریدتی اور بیچتی ہیں۔ اس طرح گھر بیٹھے روپیہ کماتی ہیں۔ سلائی یا باتیک کا کام کرتی ہیں اور ایسے ڈیزائن بناتی ہیں جن سے نسوانیت کا اظہار مقصود ہوتا ہے۔ جب کہ کچھ ثوری عورتیں ملازمت کرنے کے ساتھ ساتھ اپنے تین یا چار بچوں کو بھی پالتی ہیں اور کام کی زیادتی کی شاذ و نادر ہی شکایت کرتی ہیں۔



# فالنامہ

اس فالنامہ سے فال لینے کا طریقہ یہ ہے کہ جو آپ کا ستارہ ہے۔ اس کی ساعت میں اس فالنامے پر اپنے مقصد کو دل میں لا کر انگلی رکھیں جہاں انگلی پڑے اس کی تفصیل ذیل سے معلوم کریں۔ نتیجہ اور قسمت کا اظہار معلوم ہوگا۔ یہ فالنامہ ایران میں بہت مشہور ہے اور بڑے بڑے لوگ اپنے پاس اسے فال کے لئے رکھتے ہیں۔ یہ فالنامہ زندگی کے آئندہ پہلو پر روشنی ڈالتا ہے۔

۱ - ♃ یہ علامت مشتری کی ہے جو خوش بختی پر دلالت کرتی ہے اس میں شک و شبہ کی کوئی گنجائش نہیں جو کام کریں گے کامیاب ہوں گے۔ مال و دولت فراہم ہوگی۔ تماری امیدیں برآئیں گی۔ آپ کی فیاضی، صاف گوئی اور لوگوں سے ہمدردی آپ کے لئے دوست پیدا کرے گی اور آپ کی شادی بہت جلد ہوگی۔

۲ - ☉ یہ علامت شمس کی ہے جو حاکم فلک اور روشن کا مالک ہے اس کی روشنی شعاعیں آپ کی زندگی کی تاریکی کو دور کر دیں گی۔ آپ ہمیشہ خوش و خرم اور شادر ہیں گے چند روز کی تکلیف ہے۔ دوست آپ کو مدد دیں گے۔ آپ کی سب آرزوئیں پوری ہوں گی۔ دنیا میں عزت و توقیر پائیں گے۔ جس سے خوشی حاصل ہوگی۔

۳ - ☿ یہ علامت عطارد کی ہے۔ زندگی میں بہت سی تبدیلیاں ہونے والی ہیں۔ آپ کو ہوشیار اور خبردار رہنا چاہئے آپ کے مزاج میں چستی اور چالاکی ہے اور خوب بول سکتے ہیں ایک زندہ دل رفیق ہیں۔ اگرچہ آپ کی زندگی میں بہت سی تبدیلیاں ہوں گی۔ مگر اچھی ہی گزریں گی۔ کیونکہ آپ سست اور کاہل نہیں ہو۔ آپ کو کئی سفر پیش آئیں گے۔ سفر چھوٹے اور بڑے دونوں قسم کے ہوں گے۔ ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی۔ جو غیر ملکی زبان بولتے




ہیں۔ ہمیشہ ایسے لوگوں کو ہمراہ رکھیں جو آپ کے ہمدرد اور غمخوار ہوں۔ کیونکہ آپ دوسروں کے اثر میں جلد آجاتے ہیں۔

۴ - ♋ علامت مدوجزر ہے۔ آپ کے حق میں یہ فال عجیب ہے آپ کی زندگی میں کئی موقعے ایسے پیش آئیں گے جو آپ کو تذبذب میں ڈال دیں گے کبھی کہیں گے یہ کام کروں کبھی کہیں گے نہ کروں۔ آپ کے متعلق کئی ایک کام ہیں آپ جانتے ہیں کہ انہیں کرنا چاہئے۔ لیکن معلوم ہوتا ہے کہ آپ ان کے کرنے سے نفرت کرتے ہیں۔ چاہتے ہیں کہ کس طرح ان کے کرنے سے بچ جائیں یا التوا میں ڈال دیں۔ مگر خدا نے آپ کو عزم بالجزم دیا ہے۔ جس سے آپ اس پر غالب آسکتے ہیں اپنے ارادہ پر قائم رہیں شادی کے لئے اگر پہلا موقعہ ہے تو فوراً کر لیں ورنہ بعد میں بہت دیر سے ہوگی۔

۵ - ☽ یہ علامت قمر کی ہے آپ مردوں کی نسبت عورتوں کے اثر میں جلد آجاتے ہیں اور ان سے بڑی اچھی طرح پیش آتے ہیں۔ ان میں اکثر ایسی ہیں جو آپ کی بہت خیر خواہ ہیں آپ کو طویل سفر پیش آئیں گے آپ اپنی زندگی میں کوئی بڑا کام کریں گے جس میں شہرت اور ناموری ہوگی۔ جب ایک دفعہ کسی کام کے کرنے کا فیصلہ کر لیں تو پھر آپ کو اس بات کی بڑی احتیاط رکھنی چاہئے کہ تذبذب میں نہ پڑیں۔ اس کو تکمیل تک پہنچانے کی کوشش کریں آپ کو اس کا ایسا انعام اور معاوضہ ملے گا کہ خواب و خیال میں بھی نہ آیا ہوگا۔ آپ کی شادی دو دفعہ تجویز ہوگی۔



# ماہ مئی کیسا گزرے گا

**آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں**

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:- مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ لین دین کے معاملات کے لحاظ سے موافق حالات سے واسطہ پڑے گا- آپ کی شخصیت پرکشش ہو جائے گی- تاہم مالی معاملات اور قریبی رشتہ داری کے معاملے میں احتیاط رکھیں-

مریخ شروع ماہ سے وتد السماء پر موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو گیارہویں گھر میں داخل ہو گا- کیریئر میں ترقی کرنے اور اپنے روزگار کو بڑھانے اور صحت کو بہتر کرنے کی کوشش میں بہتری آئے گی- یہ وقت ذہنی صلاحیتوں کے ساتھ جسمانی قوت صرف کرنے میں پوری مدد کرے گا- لوگوں کے درمیان اپنے اعتماد کو قائم کرنے کی کوشش کریں- وہ افراد جو کسی خاص ٹیکنیکل یا انجینئرنگ کے شعبے میں داخلہ لینا چاہتے ہیں ان کے لئے اپنی صلاحیتوں کو بہتر بنانے اور مستقبل میں ترقی کرنے کے لئے اس موقع سے فائدہ اٹھانا چاہئے- یہ ماہ کام کے اعتبار سے زیادہ محنت لائے گا- لہذا جسمانی اور ذہنی ورزش کے لئے بھی وقت نکالیں اور ذہنی سکون حاصل کریں- مریخ ۱، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں حتمی فیصلہ اور باقوت قدم اٹھانا بہتری کے آثار پیدا کرے گا- تاہم ۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہیں- ان دنوں غصہ یا اشتعال نقصان دے گا

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی- گفت وشنید کے ذریعے حل نکال سکیں گے، نئے عزم اور تعلقات کا اضافہ ہوگا، اچانک کسی فرد کی طرف سے پیشکش ملے گی- باحیثیت افراد کے ذریعے مالی پوزیشن کو بہتر بنائیں- شراکت داری کے امور میں اچانک نئے لوگوں سے روشناسی ہو گی اور اپنے کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئے معاہدات کریں - ان دنوں کام سے متعلق حتمی فیصلہ کیا تو اس کے بہتر نتائج دیکھیں گے-

زہرہ تیسرے گھر میں موجود ہو گا اور ۲۰ تاریخ کو چوتھے گھر میں داخل ہوگا - ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران سیر وتفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا- شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہو چکا ہے- یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے- یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی- اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن وسکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد ملے گی- اختلافات اور اسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی- زہرہ ۸، ۱۳، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- لہذا ان دنوں سیر وتفریح کریں، کسی شادی میں شریک ہو یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا-

۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا- سماجی سرگرمیوں میں عزت و وقار کو بلند کرنے کی کوشش کریں- اہم کاروباری معاملات اور فیصلے اس وقت زیادہ موثر نہ ہونگے - گھر میں ضرورت سے زیادہ اخراجات ہونگے- گھر میں کچھ نئے لوگوں کی آمد ہوگی- والدین کی صحت کی خرابی سے پریشانی ہوگی - لوگوں سے رابطے تو ہونگے تاہم کوئی مثبت جواب نہ ملے گا- تعلیمی معاملات اس وقت بہتر رہیں گے-

عطارد طالع میں موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو خانہ مال میں آجائے گا۔ چنانچہ عطارد کی موجودگی آپ کے لئے پرلطف اور سرگرم وقت لائے گی۔ اپنے آپ کو جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے سرگرم اور چست محسوس کریں گے۔ چنانچہ تھوڑے وقت میں آپ بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔ وہ افراد جو حال ہی میں روزمرہ کے معمولات کی وجہ سے بندھ سے گئے تھے۔ وہ یقیناً" حالات میں بہتری دیکھیں گے گھر سے باہر نکلنے اور گھومنے پھرنے، نئے لوگوں سے تعلقات قائم کرنے اور نئی سرگرمیاں اختیار کرنے کے زائد مواقع میسر آئیں گے۔ عطارد ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا نشرواشاعت، سفر، سیر وتفریح، تحریرات اور ذاتی مقاصد کی دلچسپیوں سے متعلقہ اہم معاملات کے لئے تاریخیں موافق ثابت ہونگی۔ ان دنوں مسائل کو حل کرنا آسان ہوگا۔ اگر ان دنوں کوئی انٹرویو دینا ہے یا کسی میٹنگ میں شرکت کرنی ہے تو موافق نتائج برآمد ہونگے۔ تاہم عطارد ۵، ۲۱، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں سفر، افواہیں اور غیر ضروری افراد آپ کا وقت ضائع کریں گے۔ ان دنوں ملاقاتیں یا پارٹیوں میں محتاط رویہ رکھیں۔




اس ماہ سماجی سرگرمیوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ بلکہ فلاحی کاموں میں چندہ یا امداد حاصل کرکے اپنی پوزیشن بہتر کرسکیں گے۔ یہ وقت ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئی سوچ اور خیال پیدا کرے گا۔ اس ماہ کیریئر اور ملازمت میں غلط اقدام آپ کے لئے نقصان کا باعث بنے گا۔

زہرہ خانہ مال میں موجود ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ اس دوران آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔ شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے۔ یہ وقت مالی معاملات میں غیر معمولی بہتری لائے گا۔ اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو کسی بہت اہم شخصیت سے ملاقات کرائے گا۔ اس ماہ کے ختم ہونے سے قبل اپنے آپ کو زیادہ محفوظ اور مستحکم حالت میں پائیں گے۔ یہ وقت خریداری کے لئے بہت موافق ثابت ہوگا۔ خاص طور پر اس صورت میں کہ جب آپ فیشن کے مطابق چلنے والے ہوں یا اپنی شخصیت کو پرکشش بنانے پر روپیہ صرف کرنا چاہتے ہوں تو اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ مالی معاملات کے لئے ۸، ۱۳، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ خاص طور پر یہ تاریخیں ان افراد کے لئے موافق ثابت ہونگی جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں۔ یا جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جاہ طلب اور مہم جو ہیں تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے اور تسلی بخش ترقی کریں گے۔

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ قریبی رشتہ داروں کے ساتھ از سر نو تعلقات قائم کریں۔ اپنی بات کا اظہار جس خیال سے کریں گے وہ بات پوری ہوجائے گی۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ تاہم رشتہ داروں کے ساتھ سفر کی نشاندہی ہورہی ہے۔ ایک دوسرے کے ساتھ مل بیٹھنے کا موقع ملے گا اور ہوسکتا ہے کہ بہت سی باتیں کھل کر سامنے آئیں۔

عطارد زائچے کے بارھویں میں موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو طالع میں آجائے گا۔ اس کی موجودگی حالات کو بہتر بنانے اور تحریری کام، نشرواشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے رہیں گے۔ مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق معاملات طے کرکے آگے بڑھ سکیں گے۔ دوسرے ہفتہ سے سفر زائد ہونگے۔ تاہم جو بھی سفر ہوگا وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہوگا۔ رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں زائد حصہ لیں گے۔ آپ کے جارحانہ اقدام اور پہل کرنے کی قوت فائدہ دے گی۔ لکھنے لکھانے، تحریری کاموں میں باقوت سوچ کے ذریعے بہتر طریقے کار وضع کرسکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوشش کامیابی دے گی۔ عطارد ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۴ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ اس وقت خاص طور پر اپنی صحت کی طرف بھرپور توجہ دینے کی ضرورت ہوگی۔ سماجی سرگرمیاں وقانونی معاملات اس وقت زیادہ رہنمائی نہ کریں گے۔ اپنی ذات سے متعلقہ کاموں کو مزید آگے بڑھانے یا اس سے متعلقہ اہم فیصلے کرنے سے گریز کریں۔ معاہدات بھی اس وقت زیادہ فائدہ نہ دیں گے۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے نویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو وتد السماء پر آجائے گا۔ آپ کے کاروباری سفر یا قانونی اور آفیشل کاموں میں رکاوٹیں دور ہوتی محسوس ہونگی۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کرسکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کررہے ہیں تو احتیاط رکھیں بلکہ اپنی باقوت صلاحیتوں پر بھروسہ کریں جس سے فیصلہ کن قدم اٹھانے میں آسانی ملے گی۔ تعمیری کاموں، ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کاموں میں غیر ضروری التواء سے پریشانی اور ٹینشن ہوگی۔ مریخ ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کاموں کو آگے بڑھانا اور قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔ تاہم ۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

## برج جوزا۔ستارہ عطارد

حروف:۔ ک۔ق



پیدائش:۔ مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ آپ اپنی خواہشات سے متعلق منصوبوں اور نئی حکمت عملی کی طرف توجہ دیں گے۔ دوستوں میں مقبولیت ہوگی۔گھر کے معاملات میں غصہ پر قابو رکھیں۔ہم آہنگی پیدا کریں۔ تاکہ حالات آپ کی توقعات سے بڑھ کر ملیں۔

زہرہ شروع ماہ سے طالع میں موجود ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو خانہ مال میں داخل ہوگا۔ کاروبار اور ملازمت میں بہتری آئے گی۔ ان دنوں جو بھی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا وہ مدد کرے گا۔ بلکہ اس تعاون کی وجہ سے سوچ اور خیالات میں تبدیلی محسوس کریں گے۔وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں میں ملوث ہیں۔ انہیں موقع ملے گا تاہم لاپرواہی کی وجہ سے کام ہاتھ میں آتے ہوئے کسی دوسرے کے ہاتھ چلا جائے گا۔کچھ مالی اور گھریلو پریشانی کی وجہ سے اپنے کام پر توجہ نہ دے کر ذرا سی عدم توجہ ہی کام میں بگاڑ پیدا کرسکتی ہے۔اپنی صلاحیتوں اور کام کے ذریعے لوگوں میں اہمیت اختیار کر جانے کی کوشش کریں۔ اس طرح ذرائع آمدن کے راستے نکالنے میں کامیاب رہیں گے۔ ذہنی سکون حاصل کرنے کے لئے سیر وتفریح کے پروگرام بنائیں اور اپنے ماحول کو خوبصورت اور آرام دہ بنانے اور قیمتی اشیاء کی خریداری ذہنی سکون دے گی۔ زہرہ ۸، ۱۳، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ خیالات اور سوچ میں تبدیلی امیدوں پر اثر انداز ہوگی۔ حصول مال کے لئے دوسرے ذرائع اپنانے کی کوشش کریں۔ ایسے لوگوں سے رابطہ کریں جو آپ کو روپیہ کمانے کے نئے راستے بتائیں۔ تاہم شریک زندگی کے ساتھ تعلقات میں کی بہتری پیدا ہوگی اور ناراضگی کو دور کرسکیں گے۔ دوسروں کے مشورہ پر عمل کرنے سے قبل پوری معلومات حاصل کریں۔ والدین کی جائیداد یا زمینداری کے کام میں قانونی مسائل کو حل کرسکنے کی پوری صلاحیت موجود ہوگی۔

عطارد زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو بارہویں گھر میں آجائے گا۔ جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مدد اور اثرات مرتب کر رہا ہے۔ بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ ڈالے گا۔ مشترکہ سرگرمیوں والے کام جو دوسروں کی مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے اور معاشرتی فلاح و بہبود کے کاموں کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔اگر کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو اب آپ کو فوری طور پر مثبت جواب ملے گا جن نئے لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے۔ ان میں بہت سی باتیں آپ سے ملتی جلتی ہونگی۔ نیز دوسرے لوگ آپ کو نقطہ نظر میں وسعت پیدا کرنے کی ترغیب دیں گے۔ عطارد ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لہذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں، سیر وتفریح، پارٹی، فنکشن، نشرواشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا۔ قریبی کاروباری افراد کے ساتھ میٹنگ، گفت شنید یا ملاقاتیں بھی آپ کو نئی سوچ عطا کریں گی۔ تاہم ۵، ۲۱، ۲۸ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کیونکہ اس وقت عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں قریبی افراد اور دوست ناقابل بھروسہ ثابت ہونگے۔

۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ سماجی سرگرمیوں میں حصہ لے کر کئی طرح کی معلومات حاصل کریں۔ کیونکہ اس وقت جو دوست ملیں گے یا جن کے ساتھ کام کریں گے وہ آپ کے ساتھ روپے کے معاملات میں درست معلومات فراہم نہیں کریں گے۔قسمت کی تبدیلی کے لیے شیئرز، بانڈز اور دیگر امور سے فائدہ اٹھانے کی کوششیں موافق نہ رہیں گی۔

مریخ زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو نویں گھر میں داخل ہوگا۔ کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے ساتھ مالی امور میں زائد دلچسپی لیں گے۔ یہ وقت ذہنی خرابی فریب دھوکہ لاتا ہے۔ بلکہ اپنی خواہشات کو غلط طریقے سے پورا کرنے کا رجحان ہوتا ہے۔ اس ماہ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل جائے گا۔ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافی مسائل جنم لیں گے۔ ذہنی ٹینشن ملے گی۔ غصہ، جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ مریخ ۶، ۹، ۱۱، ۱۶، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:- ح۔ہ



پیدائش:- جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ اکثر افراد کیریئر، جاہ طلبی اور دوستوں کے ساتھ معاملات میں غیر معمولی تبدیلی دیکھیں گے۔ اس ماہ تعلقات میں دھوکہ ہو گا۔ بارسوخ افراد کو متاثر کرنا آپ کے لئے مشکل نہ ہوگا اور اگر اہم کاموں کو لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق ثابت ہو گا۔

عطارد وتد السماء پر موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو گیارہویں گھر میں آجائے گا۔ ان افراد کے لئے یہ وقت اہم ثابت ہوگا جو اپنے کیریئر میں ترقی کے خواہاں ہیں اور آگے بڑھنا چاہتے ہیں۔ عطارد ۸،۱۳،۱۸،۲۳ کو موافق نظرات کے تحت ہو گا۔ چنانچہ امکان ہے کہ یہ موافق تاریخیں خوش قسمت مواقع لائیں گی۔ یہ تاریخیں انٹرویو دینے اور لینے، نئی معلومات حاصل کرنے، نئے خیالات اور اسکیموں کی جانچ پڑتال، سیر وتفریح، نشر واشاعت کے لئے بھی موافق ثابت ہونگی۔ ان دنوں جو کیریئر سے متعلق خاص قدم اٹھائیں گے اس میں کامیابی کا یقین رکھیں۔ ان دنوں بارسوخ افراد آپ کی موافقت میں ہونگے۔ نیز لوگ مفید مشورہ اور مدد دینے کے لئے ہر وقت تیار رہیں گے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ ماہ ہر لحاظ سے موافق اور آسان ہوگا۔ آپ کو ۵،۲۱،۲۸ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ ان دنوں دوراندیشی اور حکمت عملی سے کام لیں کیونکہ ان دنوں عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہو گا۔ لہذا صرف اپنے بنیادی کام کی طرف توجہ رکھیں۔

روزمرہ کے معمولات پر ہی عمل کریں اور معاملات میں کسی قسم کی تبدیلی نہ لائیں۔

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ اس وقت تعلقات بڑھانے کے اہم مواقع حاصل ہوں گے۔ جس سے کام اور لین دین کے معاملات بہتر ہوجائیں گے۔ نئے خیالات جنم لیں گے۔ کاروبار کے لئے قرض لینا ہو یا کسی قانونی مسئلے کو حل کرنا چاہتا ہیں تو اس وقت متعلقہ لوگوں سے ملاقات کریں جو آپ کے لئے مددگار ہوں گے اور ان سے ہر طرح کا تعاون بھی ملے گا

زہرہ زائچے کے بارہویں گھر میں موجود ہو گا اور ۲۰ تاریخ کو طالع میں داخل ہوگا۔ لہذا یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا۔ ان لوگوں کے ساتھ تعلقات کو بہتر بنا سکیں گے، جو کام میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں۔ غیر ضروری اخراجات سے واسطہ پڑے گا۔ مالی اور کاروباری امور میں معاہدات فائدہ دیں گے۔ اس ماہ سیر وتفریح کے لئے پروگرام بنائیں اور ساتھ ہی صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ یہ وقت ایسا ہے کہ اچانک کچھ نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا یا کسی پرانے دوست سے ملیں گے۔ ان کے ذریعے جو معلومات حاصل ہونگی وہ ذرائع آمدن کو بڑھانے اور نئے راستوں کو اپنانے کے لئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ عملی طور پر اپنے کام میں بہتری لائیں گے۔ زہرہ ۸،۱۳،۱۷، ۲۲،۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا۔ ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ سماجی سرگرمیوں میں عزت و وقار کو بلند کرنے کی کوشش کریں۔ اہم کاروباری معاملات اور فیصلے اس وقت زیادہ موثر نہ ہونگے۔ گھر میں ضرورت سے زیادہ اخراجات ہونگے۔ گھر میں کچھ نئے لوگوں کی آمد ہوگی۔ والدین کی صحت کی پریشانی ہو گی۔ لوگوں سے رابطے تو ہونگے تاہم کوئی مثبت جواب نہ ملے گا۔ تعلیمی معاملات اس وقت بہتر رہیں گے۔

مریخ طالع کے مقابل ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے۔ وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تفریحی سرگرمیوں اور زندگی کے لطیف پہلو پر توجہ دینے کے لئے آپ کے پاس زائد وقت اور روپیہ دونوں چیزیں ہونگی۔ کوا کبی رجحانات تخلیقی اور آرٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں بھی ہونگی۔ چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میدان کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا وقت آپہنچا ہے۔ وہ افراد جو بہت چمک دمک رکھنے والے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے۔ مریخ ۶،۱۱،۱۶،۲۴،۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۱۳،۲۰،۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔

## برج اسد۔ستارہ شمس

حروف:- م



پیدائش:- جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

اس ماہ سے بہتر حالات سے واسطہ پڑے گا جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو ذاتی کام شروع کرنا

چاہتے ہیں یا وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ ماہ کامیابی لائے گا۔
مریخ شروع ماہ سے زائچے کے چھٹے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو طالع کے مقابل آ جائے گا۔ جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہو جائے گی۔ اگر اپنے کام کی پوزیشن اچھی ہے اور اپنے کام سے مطمئن بھی ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں انہیں اب سختیاں اور پریشانیاں دور ہوتی محسوس ہونگی۔ وہ افراد جو کسی موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۴، ۲۹ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔ لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھا سکیں گے۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آ سکتا ہے۔ اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔
۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہو گی۔ اس وقت اپنے خیالات کا اظہار برملا کریں۔ جن لوگوں کے ساتھ مخالفتیں چلی آ رہی تھیں یا جہاں سے دشمنی شروع ہوئی تھی اس کی جڑ تک پہنچ جائیں گے۔ اس وقت اختلافی معاملے کو حل کرنے کی صلاحیت موجود ہوگی۔ اپنے اندر کی برائیوں کو نکالنے کے لئے اس وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ موجودہ بیماری یا جو تکلیف آئے گی وہ آپ کی اپنے رویہ اور عادت کی وجہ سے ابھرے گی۔
زہرہ زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بہت سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے اس وقت زہرہ ان سرگرمیوں کی موافقت میں ہو گا جن میں تعاون اور متفقہ سرگرمیوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس مدد اور رجحان کے تحت آپ کی امیدوں، خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ پہنچے گا۔ جن دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں آپ کی زندگی میں جو واقعات رونما ہونگے وہ آپ میں خوش امیدی پیدا کر دیں گے۔ چنانچہ نوٹ کر لیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۸، ۱۳، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول اور اچھے تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا۔ یا کسی جگہ ملاقات ہو گی۔ مندرجہ بالا تاریخیں محبت کی معاملات، ملنے ملانے، گفت شنید یا سیر و تفریح کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہو جائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہو گی کیونکہ اس ماہ زہرہ محبت کے بندھنوں کو مزید مضبوط کرنے کی پوزیشن میں ہے۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے یا شادی کی دعوت یا کوئی فنکشن کرنا چاہ رہے ہیں تو اس مقصد کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہو گا۔
۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ ایسے قریبی لوگ جو آپ کے ہمدرد ہیں ان سے دور رہنا ہوگا۔ ان کی سوچ آپ پر اثر انداز ہوگی اور آپ بغیر سوچے سمجھے کسی بھی کام میں روپیہ لگائیں گے۔ اس وقت آپ کو مکمل معلومات حاصل نہ ہونگی جس کی وجہ سے نقصان کر بیٹھیں گے۔ کاروباری معاملات میں بھی اپنے اخراجات کو ہر طرح کم کرنے کی کوشش کریں۔ حساب رکھیں اور تمام اہم کاموں کو اپنی نگرانی میں کروائیں۔
عطارد زائچے کے نویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو وتد السماء پر آ جائے گا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط و کتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہو گا۔ عطارد ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق گفت شنید کرنے والوں میں آپ بھی شامل ہیں یا کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ کو مدعو کیا ہے تو ان تاریخوں کا انتخاب کریں جب عطاردی نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کرے گا اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دے گا۔ تاہم اگر آپ ۵، ۲۱، ۲۸ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کر لیں۔ قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ لینا ہے تو شارٹ کٹ اختیار کرنے سے گریز کریں۔

## برج سنبلہ۔ ستارہ عطارد

حروف: پ ۔ غ

پیدائش:۔ اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت اپنی کوششوں کا آغاز کر دیں اور اپنے روپے کو تحفظ دیں، غیر ضروری اخراجات کو قابو میں کریں اور اپنے لئے مواقع تلاش کریں۔
عطارد زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہو گا اور ۱۴ تاریخ کو نویں گھر میں آ جائے گا۔ ہر قسم کے رابطے، گفت شنید، دوستوں کے درمیان ملاقاتیں اور ذہنی سکون حاصل کرنے کے پروگرام بنائیں۔ یہ وقت تحریری کام، لکھنے لکھانے اور پبلشنگ کے کاموں میں دوسرے آپ کی مدد کریں گے جس سے کام کو بہتر طریقے سے انجام دے سکیں گے۔ ان دنوں سفر میں ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی اور ان کے ذریعہ نئی معلومات حاصل ہونگی۔ تاہم وسط

ماہ کے بعد قانونی وتعلیمی معاملات میں غیر ضروری ذہنی ٹینشن ملے گی۔اعصابی وذہنی کمزوری سستی پیدا کرے گی۔ایسے دو چند کر دینے والے خیالات سے دور رہیں جس سے قریبی لوگ اپنے فائدہ کے لیے آپ کی املاک کا استعمال کریں گے۔تمام امور کا جائزہ لیں تا کہ کسی مشکلات میں پھنس نہ جائیں۔لوگوں کی باتوں کے ذریعے پریشانی میں مبتلا ہونگے ۔ عطارد ۸'۱۳'۱۸'۲۳ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔یہ وقت اہم تعلقات بنانے' کام کے حصول میں دوست آپ کے مددگار ہونگے جس کے لئے آپ پرامید ہونگے ۔ یہ وقت اہم لوگوں سے تعاون حاصل کرنے' اپنے مقاصد کو پورا کرنے' قرضہ حاصل کرنے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔

زہرہ وتد السماء پر موجود ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں۔اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۸'۱۳'۱۷'۲۲'۲۷ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم زہرہ ۲'۱۰'۲۴ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا لہذا ان دنوں احتیاط نہ برتی تو اپنے لئے بڑی آسانی سے مشکلات پیدا کرلیں گے ۔ اگرچہ گھریلو زندگی خوشگوار ہوگی مگر دوسروں کے جذباتی مسائل کی وجہ سے فکر و پریشانی رہے گی۔اس برج سے متعلقہ افراد عموماً ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب' گروپ' لائبریری' سوشل گروپ یا محفل میں شریک ہونا پڑے انہیں معاشرتی فلاح سے بے حد دلچسپی ہوتی ہے اس قسم کی دلچسپیاں آپ کے معاملات میں بتدریج اہمیت اختیار کرجائیں گی۔

۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔

کاروباری معاملے اور شراکت داری کے امور میں اس وقت ناخوشگوار واقعہ ہوسکتا ہے۔کسی شخص کے نکل جانے سے کئی معاملات التواء کا شکار ہوں گے یا کوئی جھگڑا علیحدگی کا باعث بنے گا۔اس وقت ذہنی بے چینی اور اضطرابی کیفیت کا شکار ہوں گے۔ روپے کی وصولیابی میں رکاوٹ کی وجہ سے کچھ معاملات ہاتھ سے نکل سکتے ہیں جس کی وجہ سے صحت میں خرابی کا اندیشہ ہے۔

مریخ زائچے کے پانچویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو چھٹے گھر میں آجائے گا۔اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں کی موافقت میں ہوگی۔ مریخ ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو انعامی اسکیموں' کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں ۔ تاہم ۱۳'۲۰'۲۷ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اور غلطیاں بھی کرسکتے ہیں۔غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی ونسبت کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔یہ وقت گوں ناگوں واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت' مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات بہت اہمیت کی حامل ثابت ہوسکتی ہے۔اس سلسلے میں ۶'۱۱'۱۶'۲۴'۲۹ تاریخ اہم ثابت ہوگی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں لاسکتی ہیں۔ اس ماہ پڑوسی' قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ تر توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا۔

## برج میزان۔ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ٹ۔ر۔ط



پیدائش:۔ ستمبر۲۴ تا اکتوبر۲۳

اپنے ذاتی مالیاتی امور میں فائدہ ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔مالی امور کے کام میں جوسست روی آئی تھی اب اچانک تبدیلی نظر آئے گی۔اس ماہ اچانک بیرون ملک سے خوش خبری ملے گی یا بہت پرانا دوست ملے گا۔جس کی مدد سے نئے کیریئر کا آغاز کریں گے۔

زہرہ زائچے کے نویں گھر میں موجود ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو وتد السماء پر آجائے گا ۔ چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا ہو یا تفریحی نوعیت کا ہو' موافق ثابت ہوگا۔درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں' کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جارہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا ۔ زہرہ اس ماہ کی ۸'۱۳'۱۷'۲۲'۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر وتفریح' محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے زیادہ موافق ثابت ہوگا۔اس سلسلے میں آپ سفر بھی کریں گے۔ کچھ خوشگوار نوعیت کی خبریں اور واقعات آسکتے ہیں۔ تاہم ۲'۱۰'۲۴ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔

کاروباری و مالی معاملات میں کچھ ایسے بھی موقع آئیں گے کہ جب دوسرے لوگ مدد کریں گے ۔ دوست اور قریبی لوگوں کا تعاون ملے گا۔ ترقی اور تنخواہ الاؤنس سے متعلقہ معاملات میں پیش رفت ہوگی۔ایسے افراد جو کاروبار یا ملازمت میں دوست ہیں ان پر اپنی گرفت مضبوط کریں۔والدین کی صحت کے معاملات میں سوچ سمجھ سے کام لیں گے۔ دوستوں کے ساتھ نئی سرگرمیاں شروع کرنے کا موقع ملے گا۔تعلیمی سرگرمیوں اور شراکت داری کے معاملات بہتر رہیں گے۔

عطارد طالع کے مقابل گھر میں موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو آٹھویں گھر میں آجائے گا- اس دوران وہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا- لوگوں کے ساتھ رابطہ کریں اور محفلوں میں شرکت کر کے تعلقات میں اضافہ کریں- یہ وقت ذہن کو تروتازگی عطا کرے گا- کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے یہ ماہ مفید رہے گا تعلقات قائم کریں، اہم معاہدات پر دستخط کریں اور نئے خیالات پر عمل کرنے کے لئے موافق ثابت ہو گا- ان تمام معاملات کے لئے ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی- ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے، نشرواشاعت، سیروتفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی - تاہم ۵، ۲۱، ۲۸ تاریخ دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے-

۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا- ایسے قریبی لوگ جو آپ کے ہمدرد ہیں ان سے دور رہنا ہوگا- ان کی مشورہ اور خیالات اثر انداز ہونگے جس سے بغیر سوچے سمجھے کسی بھی کام میں روپیہ لگائیں گے- اس وقت آپ کو مکمل معلومات حاصل نہ ہوگی جس کی وجہ سے نقصان کر بیٹھیں گے- کاروباری معاملات میں اپنے اخراجات کو ہر طرح سے کم کرنے کی کوشش کریں- حساب رکھیں اور تمام اہم کاموں کو اپنی نگرانی میں کروائیں-

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو پانچویں گھر میں آجائے گا- کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا- مریخ کی اس گھر میں موجودگی سے گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے- لہٰذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں- اگر آپ کے بچے ہیں تو چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار کریں گے- مریخ کی اس گھر میں موجودگی گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنادے گی- اگر گھر میں کوئی دعوت کرنی ہے یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہو گا - مریخ ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا- یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں- اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں-




اس ماہ عقربی افراد محبت کے معاملات، خاندانی امور اور کاروباری لحاظ سے بہتری محسوس کریں گے- تاہم کوئی نئی سوچ اور ترجیحات قانونی معاملات میں ملوث کرسکتی ہیں-

مریخ زائچے کے تیسرے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو چوتھے گھر میں داخل ہوگا- اس کی موجودگی خاندانی رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں غیر ضروری پریشانی سے واسطہ پڑے گا- اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا بلکہ بھائیوں کے قریبی دوستوں کے ساتھ اختلافی مسائل جنم لے سکتے ہیں- سوشل سرگرمیوں میں قریبی افراد مددگار ثابت ہونگے- آپ میں غصہ اور اجڈپن زیادہ ہوگا جس کی وجہ سے غلطیاں کریں گے- تحریری کام کو سوچ سمجھ کر کریں- محبت کسی بھی وجہ سے ہوزندگی میں شامل ہوگی- نئے تعلقات نئے دوست داخل ہونگے- کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی وذہنی نشوونما ہوگی- سوچ اور خیالات کے علاوہ فیصلہ کرنے میں اور باقوت قدم اٹھانے میں بھی آسانی رہے گی- اور خود اعتمادی بھی پیدا ہوگی- مریخ ۱، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم ۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی- جاہ طلبی کے معاملات زیادہ وقت لیں گے- کاروباری اور شراکتی معاہدات موافق رہیں گے- زمین کی خریداری کے ذریعے سے بھی فائدہ اٹھا سکتے ہیں- لوگ ان دنوں آپ کا بھرپور ساتھ دیں گے- روپیہ لگانے اور نئے ذرائع کے حصول کی کوشش فائدہ دیں گی- ان دنوں اچانک خوشیاں ملیں گی- گم ہوا مال یا ترکہ اچانک ملے گا-

عطارد زائچے کے چھٹے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو طالع کے مقابل گھر میں آجائے گا- اگر کسی کاروبار یا روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہوجائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہوجائے گی- اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر باآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہو گا- تمام افراد کے لئے بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں اور پھر ایک مضبوط اور مستحکم بنیاد قائم کرنے کی طرف توجہ دیں تاکہ اسی بنیاد پر مستقبل میں منصوبوں کی تعمیر کرسکیں - ملازمت کے لئے درخواستیں ارسال کرنے، انٹرویو دینے، معلومات حاصل کرنے اور کسی بھی نوعیت کے ذاتی کام کا آغاز کے لئے ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳ تاریخ کا وقت موافق ثابت ہوگا-

۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا- اس وقت آپ کو اپنی صحت کی طرف بھرپور توجہ دینے کی ضرورت ہوگی- قانونی معاملات اس وقت زیادہ رہنمائی نہ کریں گے- اپنی ذات سے متعلقہ کاموں کو مزید آگے نہ بڑھائیں - کاروباری معاملات سے متعلق اہم فیصلے کرنے سے گریز کریں- معاہدات بھی اس وقت زیادہ فائدہ نہ دیں گے-

زہرہ زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہو گا اور ۲۰ تاریخ کو نویں گھر میں آجائے گا - یہ

زائچے کے اس گھر میں ہوگا جس کا تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔ اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ جائیداد کے معاملات کے لئے بھی یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ چنانچہ اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو اس سعد وقت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے قدم اٹھائیں۔ وہ افراد جو شادی شدہ ہیں یا جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہر حال ۸، ۱۳، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی کسی نہ کسی وجہ سے شریک زندگی سے کچھ عرصے سے علیحدگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا زبردست امکان ہے کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔ اس قسم کی بات اس دن ہو سکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج قوس۔ستارہ مشتری

حروف:- ف



پیدائش:- نومبر ۲۳ تا دسمبر ۲۲

اس ماہ قریبی رشتہ دار اور دوستوں کے ساتھ کسی معاملے میں پریشانی اٹھانی پڑے گی۔ تاہم محبت کے معاملات آپ کے لئے انا کا مسئلہ بن سکتے ہیں۔ کاروبار کو بڑھانے اور وسیع بنیادوں پر استوار کرنے کے لئے اہم قدم اٹھانا بہتری لائے گا۔

ستارہ زہرہ طالع کے مقابل ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو آٹھویں گھر میں آجائے گا۔ اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۸، ۱۳، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ کا انتخاب کریں۔ یہ تاریخیں محبت کے معاملات کے لئے بھی موافق ثابت ہوگی۔ ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے کے لئے موافق ثابت ہوگی۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر پالیسی یہ ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں کام کریں ویسے لوگوں کو ہم رائے بنانا اور ان کا دل جیتنا اتنا مشکل نہ ہوگا۔ مالی لحاظ سے یہ ماہ آپ اور آپ کے شریک دونوں کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ مالی طور پر غیر ضروری خطرات مول نہ لیں اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ دوستوں کے ذریعے کام اور کاروباری معاملات کو بہتر بنا سکیں گے۔ کام آپ کی توقعات سے بڑھ کر ہوں گے۔ ایسی رقم جس کی وصولی نہیں ہو رہی تھی اچانک وہ رقم حاصل ہوگی۔ پرانے دوستوں سے اچانک ملاقات ہوگی۔ جو ہر ممکنہ طور پر مدد کرنے کی پوزیشن میں ہونگے۔ اہم بااثر افراد کا تعاون حاصل کرنے میں آسانی ملے گی۔ اپنی قابلیت بڑھانے کے لئے تعلیمی سرگرمیوں میں بھرپور حصہ لیں اور جو کچھ ہو سکے حاصل کرنے کی کوشش کریں۔

عطارد زائچے کے پانچویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو چھٹے گھر میں آجائے گا۔ لوگوں کے ساتھ میل ملاقات، رابطے اور گفت شنید میں بہتری ملے گی۔ کاروباری تحریری کام، پبلشنگ، مضامین یا تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ کسی نئے شعبے صحافت، ایڈیٹر شپ میں مہارت حاصل کریں، ان امور میں لوگوں کا تعاون حاصل ہوگا۔ آپ جس فلیڈ میں اپنا کام کر رہے ہیں آپ کی تمام محنت اور کوششیں موافق ثابت ہونگی۔ صحت کی طرف سے آگاہ رہیں۔ اعصابی کمزوری اور بے چینی سستی پیدا کرے گی۔ شریک زندگی کے ساتھ یا دفتر میں ساتھ کام کرنے والی خواتین سے بہتر تعلقات رہیں گے اور کام کے رجحان سے بہتر کارکردگی دیکھا سکیں گے۔ نشر و اشاعت یا پبلیشنگ سے متعلقہ کاموں میں بہتری آئے گی۔ جو لوگ آپ کے مقابلہ کے ہیں۔ ان کے ساتھ ملاقات کر کے معاملات کو طے کریں۔ قانونی امور یا دیگر امور کے لئے ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔

۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ کاروباری معاملے اور شراکت داری کے امور میں اس وقت ناخوشگوار واقعہ پیش آسکتا ہے۔ اس وقت لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ لوگ اپنی آمدنی بڑھانے کے لیے مدد لیں گے۔ روپے کی وصولیابی میں رکاوٹ کی وجہ سے کچھ معاملات ہاتھ سے نکل سکتے ہیں جس کی وجہ سے ڈپریشن ہوگا۔

مریخ خانہ مال میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ یعنی کاروباری روپیہ کے لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہو گی۔ حالات جہاں روپیہ کمانے میں پوری مدد کرتے ہیں وہاں یکدم اخراجات بھی بھاری بوجھ لاتے ہیں۔ اس ماہ لین دین اور حسابات میں جلد بازی سے غلطیاں آئیں گی۔ وسط ماہ کے بعد حالات میں بہتری آنی شروع ہو گی۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو پاسکیں گے۔ کاروباری افراد کے ساتھ تحمل مزاجی سے کام لیں۔ مشکلات کا وقت اب ختم ہو رہا ہے۔ کھیل اور مہم جو قسم کے کام اور سیر و تفریح کے کاموں میں حصہ لے کر اپنی باصلاحیت قوتوں کو اجاگر کر سکیں گے۔ مریخ ۱، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا۔ تاہم ۳، ۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔




اس ماہ مالی معاملات زیادہ پریشانی کا باعث بنیں گے۔ قریبی رشتہ دار یا سفر میں کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل ہوگا جو آپ کے لئے خوش بختی لائے گا۔ تاہم کام اور کیریئر کے معاملات میں موجود رکاوٹیں مزید کاموں کو لیٹ کردیں گی۔

عطارد زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو پانچویں گھر میں آجائے گا۔چنانچہ یہ وقت سوشل ملاقاتوں، روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے اور پرانے دوستوں سے تعلقات کی تجدید کے لئے موافق ثابت ہوگا۔اس وقت آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں کی طرف رہے گی اگر ان سرگرمیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا نئے خیالات پر عمل کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت ان مقاصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ پانچویں گھر میں موجودگی زائد خوش بختی لائے گی۔ اگر انعامی اسکیم کھیلوں اور ایسے مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش قسمتی کی ضرورت ہوتی ہے تو یہ وقت ان معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ تاہم ۵، ۲۱، ۲۸ تاریخ کو ان سرگرمیوں سے دور رہیں کیونکہ ان دنوں عطارد غیر موافق نظر قائم کرے گا۔ وہ افراد جو تعلیم اور تدریسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں اس وقت ترقی کا موقع ملے گا۔ بچوں کی صحت اور بہتری سے متعلقہ تمام معاملات کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا اگر آپ کے بچے ہیں تو ان کی وجہ سے خوشی کا موقع ملے گا۔ اپنی صلاحیتوں کو نظر انداز کیا ہوا ہے۔ تو اب آ گیا ہے کہ اپنی صلاحیتوں کو بہتر بنائیں۔تعلیمی قابلیت میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس سعد وقت سے فائدہ اٹھائیں۔

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ قریبی شخص سے مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ زندگی میں کسی نئے شخص کا اضافہ ہوگا۔ جس کی وجہ سے خوشیاں حاصل ہونگی۔ محبت کے معاملات ہوں یا شادی، نسبت کے ان امور کے لیے موافق رہے گا۔ زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے سے سوچ اور خیالات کے انداز کو تبدیل کردے گا۔ دوست اس وقت بہت ساتھ دیں گے۔ خط یا خبر سے خوشی ملے گی۔

زہرہ زائچے کے چھٹے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو طالع کا مقابل آجائے گا۔لہذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ لہذا اس وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں، جبکہ وہ افراد جنہیں حال ہی میں کام اور روزگار کے معاملات میں یا دفتر میں مشکل حالات کا سامنا رہا ہے وہ حالات میں بہتر تبدیلی دیکھیں گے۔ ساتھ کام کرنے والے افراد سے تعلقات کو بہتر بنادے گی۔ زہرہ محبت کے معاملات پر حکومت کرتا ہے۔ چنانچہ اس ماہ کی ۸، ۱۳، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی ۔دراصل بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ اس وقت گہرے جذباتی تضادات بھی ابھر کر سامنے آسکتے ہیں ان مسائل کو پس پشت ڈالنے کے بجائے انہیں حل کرنا آپ کے حق میں مفید ثابت ہوگا۔ اس ماہ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف رہے گی۔ اگر ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں تو یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں بہت سرگرمی اور جوش پیدا ہو جائے گا۔ باہر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کے زائد موقع ملے گا۔

۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ ہر قسم کے معاہدات، لین دین، بینک سے متعلقہ کام، انشورنس کے معاملات اس وقت زیادہ فائدہ مند نہ ہونگے۔کوئی معاملہ اس وقت رکاوٹ کا باعث بنے گا۔ والدین سے متعلقہ معاملات یا جائیداد سے متعلقہ مشورے، ان تمام کاموں کے لیے مشورہ ضرور کریں اور کسی فیصلے تک پہنچنے کی کوشش کریں۔اس وقت سفر حادثے کا سبب بن سکتا ہے۔یا صحت کی طرف سے زیادہ پریشانی ہوگی۔

مریخ شروع ماہ سے طالع میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو خانہ مال میں داخل ہوگا۔چنانچہ یہ وقت ان افراد کے لئے جاہ طلب اور مہم جو قسم کے افراد کے لئے ترقی پذیر اور تیز رفتار ثابت ہوگا۔ طالع میں مریخ کی موجودگی کی وجہ سے آپ اپنے اندر زیادہ ہمت وقوت، جرت اور خود اعتمادی محسوس کریں گے اور پوری قوت عمل سے اپنے آپ کو آگے بڑھا کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔ فی الحال جو چیز آپ کے نزدیک سب سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے اس میں تسلی بخش ترقی کرسکیں گے۔اس ماہ اہم اقدامات کے لئے ان دنوں کا انتخاب کریں جب مریخ سعد نظرات کے تحت ہو۔ مریخ ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لیکن جن دنوں مریخ غیر موافق نظرات کے تحت ہو ان دنوں کسی کو اس بات کا موقع نہ دیں کہ آپ کو دہشت زدہ کرسکے یا جھگڑے یا بحث پر آمادہ کرسکے ۔ مریخ ۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

## ضروری معلومات

جب آپ منی آڈر یا ڈرافٹ کے ذریعہ رقم ارسال کریں تو مندرجہ ذیل امور کا خیال رکھیں۔

۱۔ رسالے کے لئے ڈرافٹ بنام رسالہ روحانی دینا کا بنائیں۔

۲۔ کتابوں کے لئے ڈرافٹ بنام ارواق پبلشر کا بنائیں

۳۔ رسالہ/کتابوں کے لئے منی آرڈر ارسال کررہے ہیں تو نچلے حصہ میں کتابوں کے نام لکھیں اور اگر رسالے کے لئے ہے تو خریداری نمبر لکھیں۔

۴۔ لوح/نام یا زائچہ کے لئے منی آڈر ارسال کررہے ہیں تو نچلے حصہ میں تاریخ پیدائش، وقت پیدائش اور مقام پیدائش اور نام معہ والدہ اور لوح کا نام ضرور تحریر کریں۔

## برج دلو۔ستارہ زحل، یورنس




اس ماہ کئی کام قریبی لوگوں کی وجہ سے رک جائیں گے۔جن لوگوں کے ذریعے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کریں گے وہ وقت برباد کریں گے۔صحت کے معاملات پریشانی کا باعث بنیں گے۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے بارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو طالع میں آجائے گا۔ یہ ماہ آپ کے اردگرد زبردست سرگرمی کا سبب بنے گا۔ جس کی وجہ سے بعض اوقات معمولی نوعیت کی گھریلو تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا ۔مریخ ۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے۔ کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے۔ تاہم ۱، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۴، ۲۹ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نبٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی ۔اگر اندر ہی اندر کوئی دشمنی، اختلاف یا غلط فہمیاں پریشان کر رہی ہیں انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوجھ بوجھ سے کام لینا ہوگا۔ کیونکہ کواکبی رجحانات بے حد دھماکہ خیز صورت کی نشاندہی کر رہے ہیں۔ تاہم ان غیر موافق تاریخوں میں وہ افراد جن کی اپنی سواری ہے اور خود ہی چلاتے ہیں انہیں بے حد محتاط رہنا چاہئے۔ ان دنوں تیز رفتاری کے نتیجے میں حادثہ ہوسکتا ہے۔ مشینری کے ٹوٹنے کا خطرہ بھی ہے۔

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ خاندانی یا سسرالی لوگوں کی تقریب میں شرکت سے سوشل سرگرمیاں بڑھ جائیں گی۔شریک زندگی کے ساتھ دور دراز کا سفر کریں گے تو خوشیاں بھی حاصل ہونگی۔ زندگی میں کسی شخص کی آمد سے خوشی آئے گی۔یہ وقت شادی یا نسبت طے کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ دوست بڑھ چڑھ کر ساتھ دیں گے۔

عطارد زائچے کے تیسرے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو چوتھے گھر میں آجائے گا۔ امکان ہے کہ گھر میں خلاف معمول زیادہ مہمان آئیں گے یا کم عمر بچے اور نوجوان بچے آپ کی روزمرہ کی سرگرمیوں میں سرگرم کردار ادا کریں گے ۔اگر کوئی مشکل فیصلہ کرنا ہے اور کر نہیں پا رہے ہیں تو والدین سے مشورہ لیں یا پھر بزرگوں سے مشورہ لینے میں بالکل نہ ہچکچائیں۔وہ افراد جن کے بچے ہیں وہ بے حد مصروف رہیں گے لہذا اپنے بچوں پر کڑی نظر رکھیں کوئی حادثہ یا تکلیف آپ کو بے چین کردے گا۔ غیر ضروری چیزوں کو گھر سے نکالنے اور اس کی ازسرنو آرائش اور مرمت کے لئے بھی یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ کام عمدہ اور تیزی کے ساتھ تکمیل پا جائے گا۔ کیونکہ اس وقت عطارد گھریلو معاملات سے متعلقہ گھر میں موجود رہے گا۔

عطارد ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔لہذا گھر میں دعوت، پارٹی، قریبی افراد کے ساتھ میل ملاقات، گفت شنید، کسی زمین کی خریداری یا گھر کی تبدیلی کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ کاروباری معاملے اور شراکت داری کے امور میں اس وقت ناخوشگوار واقعہ ہوسکتا ہے۔کسی شخص کے نکل جانے سے کئی معاملات التواء کا شکار ہوں گے یا کوئی جھگڑا علیحدگی کا باعث بنے گا۔ اس وقت ذہنی بے چینی اور اضطرابی کیفیت کا شکار ہوں گے۔ روپے کی وصولیابی میں رکاوٹ کی وجہ سے کچھ معاملات ہاتھ سے نکل سکتے ہیں جس کی وجہ سے صحت میں خرابی کا اندیشہ ہے۔

زہرہ زائچے کے پانچویں گھر میں موجود ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔لہذا محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر وتفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ چنانچہ ان افراد کے لئے محبت کے معاملات بے حد موافق ثابت ہونگے۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت خاص طور پر خوش قسمت ثابت ہوگا۔ زہرہ ۸، ۱۳، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔لہذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں۔محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی لائے گا۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں ۔ لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے یا جو نئے افراد زندگی میں داخل ہونگے وہ ان معاملات میں آپ کے ہم خیال نکلیں گے ۔ایسے افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت خوش بختی لائے گا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں ۔ تاہم زہرہ ۲، ۱۰، ۲۴ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں۔

## برج حوت۔ستارہ مشتری،پچون

حروف:- د۔چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ کے پہلے پندرہ دنوں میں اپنے ماحول کے مطابق تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار رہنا چاہئے۔ کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی جو آپ کو تکلیف میں مبتلا کریں گی۔

زہرہ زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو پانچویں گھر میں آ جائے گا۔اس گھر پر باقوت کواکب کا دباؤ ہے۔ گھریلو اور خاندانی معاملات پر خوش قسمت اور موافق اثر مرتب ہو رہے ہیں ان معاملات میں اگر حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی ہوئی ہے یا والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو اب حالات بہتر ہو جائیں گے۔ کواکبی رجحانات اس بات کی نشاندہی کر رہے ہیں کہ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ گھر کی ازسرنو آرائش اور گھر میں چند نئی اشیائے تعیشات کے اضافہ اور اپنے آس پاس کے ماحول کو بہتر بنانے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پا جائیں گے اور وہ افراد جو گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ بہت خوش قسمت ثابت ہوگا۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۸، ۱۳، ۱۷، ۲۲، ۲۷ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

۱۸ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ انعامی اسکیم میں جو روپیہ لگانے کا موقع ملے گا۔کسی شخص کی آمد قسمت میں تبدیلی لائے گی۔دوسروں کا روپیہ آپ کے اہم مقاصد کو پورا کرنے میں اہم کردار ادا کرے گا۔والدین کی جائیداد کی منتقلی میں آسانی ملے گی۔اس ماہ زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہوگا۔ شادی یا نسبت طے ہو جائے گی۔اولاد کے مستقبل کے تحفظ کے لئے زمین،مکان یا انعامی اسکیموں میں حصہ لے کر فائدہ اٹھا سکیں گے۔

عطارد خانہ مال میں موجود ہوگا اور ۱۴ تاریخ کو تیسرے گھر میں آ جائے گا۔ سیر و تفریح، قریبی رشتہ دار اور سوشل سرگرمیوں کے لحاظ سے معاملات سست رہیں گے۔ سوشل زندگی اور ذاتی مصروفیت کے کاموں میں رکاوٹیں بھی حائل رہیں گی۔ قریبی افراد آپ کے ساتھ تعاون کریں گے۔وہ افراد جو پارٹی یا دعوت کرنا چاہتے ہیں اور ان دوستوں اور ملنے جلنے والوں کے حلقے میں وسعت پیدا کرنا چاہتے ہیں ان کو سعد تاریخوں سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔ان کے لئے ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ اس ماہ بہن، بھائی کے ساتھ تعلقات بہتر ہو جائیں گے، تاہم ان کی ضرورتوں کے پیش نظر زائد سفر اختیار کرنے پڑیں گے۔اس ماہ قریبی رشتہ دار یا کسی دوست سے متعلق ایسی خبریں ملیں گی جس کے نتیجے میں آپ کو اپنے منصوبوں میں تبدیلی لانی پڑے گی اور کوئی خوشگوار سفر اختیار کرنا پڑے گا۔ مستقبل میں اگر کاروبار یا تفریح کی غرض سے سفر کرنا چاہتے ہیں تو اس کے انتظامات کے لئے بھی یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔

۲۳ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ سماجی سرگرمیوں میں عزت و وقار کو بلند کرنے کی کوشش کریں۔اہم کاروباری معاملات اور فیصلے اس وقت زیادہ موثر نہ ہونگے ۔گھر میں ضرورت سے زیادہ اخراجات ہونگے ۔گھر میں کچھ نئے لوگوں کی آمد ہوگی۔ والدین کی صحت کی خرابی سے پریشانی ہوگی ۔لوگوں سے رابطے تو ہونگے تاہم کوئی مثبت جواب نہ ملے گا۔تعلیمی معاملات اس وقت بہتر رہیں گے۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو بارہویں گھر میں داخل ہوگا ۔چنانچہ اس ماہ دوسروں کے تعاون سے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں تو یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا۔دوست ہر طرح سے مدد اور تعاون کریں گے۔اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کر کے اور سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے کر بہت کچھ حاصل کر سکیں گے۔وہ افراد جو سماجی وسیاسی اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ کچھ مثبت اقدامات کرنے کا موقع ملے گا۔چنانچہ کوئی بھی جرت مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہیں گھبرائیں۔ بلکہ اپنے قدم آگے بڑھانے کی کوشش کریں ان تمام معاملات کے لئے ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۴، ۲۹ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے۔۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموماً اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

# ماہ مئی کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ر۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں۔

## ۱ — شمس

یکم کو شمس ۱۰ درجہ برج ثور پر ہوگا-۲۲ تاریخ کو برج جوزا میں داخل ہوگا-۳۱ تاریخ کو ۹ درجہ برج جوزا پر پہنچ جائے گا-

## ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ۱۳ درجہ برج حمل پر ہوگا-۱۴ تاریخ کو برج ثور میں داخل ہوگا-۳۰ تاریخ کو برج جوزا میں داخل ہوگا-۳۱ تاریخ کو ۲ درجہ برج جوزا پر پہنچ جائے گا-

## ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۷ درجہ برج جوزا پر ہوگا-۱۷ تاریخ کو برج سرطان میں داخل ہوگا-۳۱ تاریخ کو ۱۳ درجہ برج سرطان پر پہنچ جائے گا-

## ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۲۳ درجہ برج جدی پر ہوگا-۱۷ تاریخ کو برج دلو میں داخل ہوگا-۳۱ تاریخ کو ۵ درجہ برج دلو پر پہنچ جائے گا-

## ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۱۹ درجہ برج عقرب پر بحالت رجعت ہوگا- پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۳۱ تاریخ کو ۱۵ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا-

## ۶ — زحل

یکم کو زحل ۹ درجہ برج جدی پر ہوگا- بحالت رجعت ہوگا- پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۳۱ تاریخ کو ۷ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

## ۷ — یورنس

یکم کو یورنس ۲۹ درجہ برج حمل پر ہوگا- ۱۶ مئی کو برج ثور میں داخل ہوگا-۳۱ تاریخ کو صفر درجہ برج ثور پر پہنچ جائے گا-

## ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۵ درجہ برج حوت پر ہوگا- پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۳۱ تاریخ کو ۱۶ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا-

## ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۲۱ درجہ برج جدی پر ہوگا- بحالت رجعت ہوگا- سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۳۱ تاریخ کو ۲۰ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

## ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۱۰ درجہ پر برج اسد پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا- ذنب ۸ درجہ برج دلو پر حرکت کریگا-

یکم کو یوم مئی، ۲ کو شب برات، ۵ کو عرس شہباز قلندرؒ، سہون، ۹ کو شرف مریخ، ۱۲ کو اوج زہرہ، ۱۳ کو عطارد در ثور، شرف قمر، ۱۵ کو یورنس در ثور، ۱۶ کو مریخ در دلو، نیا چاند ☾، حضیض عطارد، ۱۷ کو یکم رمضان ۱۴۳۹ھ، ۱۹ کو زہرہ در سرطان، ۲۱ کو شمس در جوزا ★★ ۲۶ قمر در عقرب، ۳۰ کو عطارد در جوزا ہوگی۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

**ماہ مئی ۲۰۱۸ء**

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | علمی ہدایت ورہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (منگل ۱ مئی ۲۰۱۸ء) |
| م | ۰۰:۱۰ | D☌♃ | قمرقران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ |
| س | ۳:۴۲ | D✶♇ | قمرتسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفادواشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظرآئے گی۔ |
| س | ۷:۵۵ | D✶♂ | قمرتسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| | | | | (بدھ ۲ مئی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۴:۲۰ | D☍♀ | قمرمقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| | | | | (جمعرات ۳ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۵۷ | D△☿ | قمرتثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| ن | ۳:۰۹ | D□♆ | قمرتربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید وفروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | (جمعہ ۴ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۵:۴۹ | D△♅ | قمرتثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | (ہفتہ ۵ مئی ۲۰۱۸ء) |
| م | ۱:۰۱ | D☌♄ | قمرقران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| س | ۱۲:۵۱ | D△☉ | قمرتثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| س | ۱۵:۱۲ | D✶♆ | قمرتسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر وتفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۲۰:۵۹ | D✶♃ | قمرتسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۲۲:۳۷ | D□☿ | قمرتربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| | | | | (اتوار ۶ مئی ۲۰۱۸ء) |
| م | ۱:۵۹ | D☌♇ | قمرقران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| س | ۱۱:۱۹ | D☌♂ | قمرقران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں' اہم فیصلے کریں' تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| ن | ۱۸:۴۷ | D□♅ | قمرتربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی' مراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ |
| س | ۱۹:۰۵ | ☉✶♆ | شمس تسدیس نپ چون | دوستوں کے ساتھ سیر وتفریح کے لئے بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں اور جدت پسندی کو بڑھانے کا وقت۔ |
| | | | | (پیر ۷ مئی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۳:۴۸ | ☿□♇ | عطارد تربیع پلوٹو | مفاد اور اشتراک کے کام میں حصہ نہ لیں' خاندانی جھگڑا ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے' منفی سوچ غالب رہے گی |
| | | | | (منگل ۸ مئی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۳:۰۵ | ♀□♆ | زہرہ تربیع نپ چون | خوشیاں منانے کے پروگراموں میں تبدیلی ہوگی' اخراجات پر قابو رکھیں' بے جا تنقید ہوگی۔ |
| س | ۴:۲۴ | D△♀ | قمرتثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت' سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| ن | ۷:۰۸ | D□☉ | قمرتربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| ن | ۹:۱۰ | D□♃ | قمرتربیع مشتری | لین دین' بینک' قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں' کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| س | ۱۷:۵۰ | D✶☿ | قمرتسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | (بدھ ۹ مئی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۵:۳۸ | ☉☍♃ | شمس مقابلہ مشتری | اہم معاہدات اور خاندانی تعلقات میں اختلاف بڑھ جائے گا' الگ ہونے یا رشتہ ٹوٹنے کا اندیشہ ہے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| س | ۷:۲۸ | D*♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| | | | | (جمعرات ۱۰ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱:۲۱ | D*♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| م | ۱۵:۲۷ | D☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| س | ۱۹:۲۵ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں' کسی بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں' قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت |
| ن | ۲۱:۴۳ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| س | ۲۲:۵۷ | D*☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| | | | | (جمعہ ۱۱ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱:۱۲ | D*♇ | قمر تسدیس پلوٹو | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کریں' تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں سے فائدہ۔ |
| س | ۱۴:۰۱ | D*♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| | | | | (ہفتہ ۱۲ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۰۵ | ☉△♇ | شمس تثلیث پلوٹو | باہمی مفاد و اشتراک کے کاموں میں نفع حاصل ہوگا' اہم کام سرانجام پا سکتے ہیں۔ |
| ن | ۹:۳۴ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| ن | ۱۸:۲۹ | ☿□♂ | عطارد تربیع مریخ | تعلق بنانے اور اظہار خیال میں انتشار و رکاوٹ ہوگی۔ کوئی اہم معاملہ ہاتھ سے نکل جائے گا۔ |
| | | | | (اتوار ۱۳ مئی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۷:۵۳ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| س | ۱۰:۰۰ | D*♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے' تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| م | ۱۵:۴۸ | ☿☌♅ | عطارد قران یورنس | نئے تعلقات بنیں گے' کسی شخص کی محبت ذہنی دباؤ پیدا کرے گی' شک و وہم پیدا ہوگا۔ |
| ن | ۲۱:۳۰ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| م | ۲۳:۰۴ | D☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| م | ۲۳:۵۶ | D☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں' تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| | | | | (پیر ۱۴ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۳:۵۷ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں' رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| | | | | (منگل ۱۵ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۴۳ | D*♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| ن | ۵:۰۷ | D□♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے' ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| س | ۱۱:۰۴ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| م | ۱۶:۴۷ | D☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر' خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (بدھ ۱۶ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱:۲۹ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| س | ۱۲:۰۰ | ♂□♅ | مریخ تربیع یورنس | کسی کے ساتھ شراکت داری نہ کریں' معمولی بات جھگڑے کا باعث بنے گی۔ |
| | | | | (جمعرات ۱۷ مئی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۱۶ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام نہ کریں۔ |
| م | ۲۳:۱۷ | D☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔ لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے' امیدیں پوری ہو سکتی ہیں۔ |
| | | | | (جمعہ ۱۸ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۵۸ | D*♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر- | قمر تسدیس عطارد | ☽✶☿ | ۱۵:۵۰ | س |
| بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں' خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہو جائیگا- | قمر مقابلہ زحل | ☽☍♄ | ۱۶:۳۳ | ن |
| جائیداد اور زمینداری کے کاموں میں بہتری ملے گی- معاہدات کے لئے بہتر وقت- | عطارد تثلیث زحل | ☿△♄ | ۲۱:۴۸ | س |
| (ہفتہ ۱۹ مئی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے- اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں- | قمر تثلیث نپ چون | ☽△♆ | ۵:۲۳ | س |
| قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں' جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی- | قمر تثلیث مشتری | ☽△♃ | ۶:۴۶ | س |
| اہم مسئلے کو حل کریں- جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت- | قمر مقابلہ پلوٹو | ☽☍♇ | ۱۳:۲۵ | ن |
| نئے لوگ خوشی کا پیغام لائیں گے- نئی منصوبہ بندی اور حکمت عملی کے لیے موافق وقت- | زہرہ تسدیس یورنس | ♀✶♅ | ۲۲:۴۸ | س |
| (اتوار ۲۰ مئی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے- | قمر تسدیس شمس | ☽✶☉ | ۲:۱۳ | س |
| خیالات کا انبار ہوگا' کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں- | قمر تربیع یورنس | ☽□♅ | ۴:۳۲ | ن |
| سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں' جلد بازی میں کام نقصان دیں- | قمر مقابلہ مریخ | ☽☍♂ | ۶:۳۶ | ن |
| (پیر ۲۱ مئی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں- | قمر تربیع عطارد | ☽□☿ | ۰۰:۳۰ | ن |
| اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے- | قمر تربیع مشتری | ☽□♃ | ۸:۲۹ | ن |
| (منگل ۲۲ مئی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا- | قمر تثلیث یورنس | ☽△♅ | ۷:۳۷ | س |
| اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں- | قمر تربیع شمس | ☽□☉ | ۸:۴۸ | ن |
| عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر- | قمر تسدیس زہرہ | ☽✶♀ | ۱۲:۴۶ | س |
| روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی' کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں- | قمر تثلیث زحل | ☽△♄ | ۲۱:۱۸ | س |
| (بدھ ۲۳ مئی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| رجحان اور خیالات منفی ارادے لا سکتے ہیں' کچھ لوگوں کی باتیں ذہن میں پرورش پائیں گی- | عطارد تسدیس نپ چون | ☿✶♆ | ۷:۱۷ | س |
| ایسے لوگوں سے واسطہ پڑے گا- جو آپ کے خیالات اور اختیارات کو تبدیل کرنے کی کوشش کریں گے- | عطارد مقابلہ مشتری | ☿☍♃ | ۱۰:۵۳ | ن |
| اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے- | قمر مقابلہ نپ چون | ☽☍♆ | ۱۱:۲۹ | ن |
| ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں- | قمر تسدیس مشتری | ☽✶♃ | ۱۱:۵۸ | س |
| ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں- تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی- | قمر تثلیث عطارد | ☽△☿ | ۱۲:۰۹ | س |
| خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں- | قمر تثلیث پلوٹو | ☽△♇ | ۱۹:۵۴ | س |
| (جمعرات ۲۴ مئی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| یہ وقت اہم مالی و کاروباری معاملات کے لئے سودمند ثابت ہوگا- | شمس تثلیث مریخ | ☉△♂ | ۷:۴۸ | س |
| مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں- | قمر تثلیث مریخ | ☽△♂ | ۱۷:۱۸ | س |
| خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے- | قمر تثلیث شمس | ☽△☉ | ۱۷:۴۷ | س |
| تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں- | قمر تربیع زہرہ | ☽□♀ | ۲۳:۰۲ | ن |
| (جمعہ ۲۵ مئی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے- کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں- | قمر تربیع زحل | ☽□♄ | ۲:۲۷ | ن |
| ترقیوں اور مالی خوش بختیوں کے لیے اس وقت عملی قدم اٹھائیں- آپ کی صلاحیتیں عروج پر لے جائیں گی- | یورنس تثلیث مشتری | ♅△♃ | ۱۳:۴۱ | س |
| غیر معمولی محنت ناقابل یقین کامیابی سے ہمکنار کر سکتی ہے' رسم و رواج میں تبدیلی آ سکتی ہے- | عطارد تثلیث پلوٹو | ☿△♇ | ۱۸:۳۵ | س |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (ہفتہ ۲۶ مئی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲:۰۳ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں- وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں- |
| ن | ۱۱:۳۹ | ♀☍♄ | زہرہ مقابلہ زحل | خاندانی اختلافات بڑھ جائیں گے' شراکتی معاملات اور خرید و فروخت میں احتیاط رکھیں- |
| ن | ۱۹:۴۱ | D☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے- |
| | | | | (اتوار ۲۷ مئی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱:۴۵ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار دباؤ لاتا ہے' اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے' دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے- |
| س | ۹:۳۳ | D✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی- |
| س | ۱۱:۵۴ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا- خوشیاں اور سیر و تفریح کے لئے وقت نکالیں- |
| | | | | (پیر ۲۸ مئی ۲۰۱۸ء) |
| م | ۰۰:۴۷ | D☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے' وہ آپ کو فائدہ دیں گے- کسی نیک کام میں حصہ لیں- |
| س | ۱:۲۳ | D△♆ | قمر تثلیث نپچون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے- اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں- |
| س | ۱۰:۱۱ | D✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفاد و اشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظر آئے گی- |
| ن | ۲۲:۲۴ | D☍☿ | قمر مقابلہ عطارد | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی- |
| | | | | (منگل ۲۹ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۴:۱۹ | D✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی- |
| ن | ۱۹:۱۹ | D☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی' کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی- |
| | | | | (بدھ ۳۰ مئی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۱:۴۵ | D□♆ | قمر تربیع نپچون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا- |
| | | | | (جمعرات ۳۱ مئی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۶:۰۱ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا- |

# خلوت غار حرا

وہ شرار زندگی جو جنت سے زمین پر اترا' وہ چراغ جو اندھیرے سمندر میں سفینہ نوحؑ کو روشن کر رہا تھا' وہ روشنی جسے ابراہیمؑ شہر ار سے لے کر چلے تھے اور جو کبھی دیدہ یعقوبؑ میں نور بن کر آئی تھی اور پھر کبھی روزن زنداں سے یوسفؑ کنعاں تک پہنچی تھی جو فرعون کے دربار میں موسیٰؑ کے روشن ہاتھ پر جلوہ فگن ہوئی تھی اور جس سے سلیمانؑ اعظم نے اپنے ہیکل کو منور کیا تھا اور جو صدیوں تک یروشلم کے مناروں پر فروزاں رہی اور پھر جب یروشلم اس روشنی سے محروم ہوگیا تو عیسیٰؑ ابن مریم مسیح ناصری اس چراغ ہدایت کو تھامے ہوئے پہاڑی پر چڑھے اور انہوں نے اپنے حواریوں کو خوش خبری سنائی۔

اندھیری دنیا کا چراغ روشن ہو کر رہے گا۔ تب سارے چہرے پہچان لئے جائیں گے کہ کون خداوند خدا کی بادشاہت کا طلبگار ہے اور کون روشنی سے منہ پھیر کر الٹے قدم بھٹکنے والا گنہگار ہے!

## اف یہ بھیانک کائی

دنیا کے قدیم' مقدس ترین شہر میں زندگی بہت فرسودہ اور زنگ آلود ہوگئی تھی۔ موت کی طرح دھندلا گئی تھی۔ ذہنوں میں صدیوں کا جمود اور برسوں کا تعطل کائی کی طرح جم گیا تھا۔ یہ کائی بہت پرانی' تہہ بہ تہہ تھی۔ اس پر کاہنوں کے بے ربط مگر ہول انگیز بول ثبت تھے' مقدس مزامیر میں پڑھی جانے والی ناقابل فہم روایات جذب تھیں۔ یہ تہہ بہ تہہ کائی! ذہن پر' خیال پر' علم پر' انسان کے اندر' انسان کے باہر' سب جگہ اس کائی نے قبضہ جما رکھا ہے۔ اس سے کیسے چھٹکارا ملے؟

## کیسے ہیں یہ لوگ

یہ لوگ جو حرم کے گرد چکر لگاتے ہیں جو بازاروں میں لین دین کرتے ہیں' جو سامان تجارت سے لدے ہوئے اونٹ لے کر صحرا کا دل چیرتے' کبھی مدائن کی طرف نکل جاتے ہیں' جو عکاظ کے میلے میں سڑی ہوئی کھجوروں کی شراب پیتے اور پانسے پھینک کر جوا کھیلتے اور اپنے روایتی آہنگ میں شعر کا جواب شعر سے دیتے اور بات بات پر تلواریں چمکاتے نظر آتے ہیں' جو سنگ دلی سے اپنی نومولود بیٹیوں کا گلا گھونٹ کر زمین میں دبا دیتے ہیں' جو بے جان پتھروں کے سامنے پیشانی جھکائے گڑگڑاتے ہیں جو اپنے غلاموں سے وحشیانہ سلوک کرتے ہیں' جو لین دین میں دھوکہ اور فریب کو ہنر جانتے ہیں' جن کو بوڑھے حریص اور دقیانوسی توہمات میں مبتلا ہیں' جن کے نوجوان لہو ولعب میں اور اوچھے مشغلوں میں منہمک ہیں۔ یہ غصے کے' نفرت کے حسد کے بھوت! ارے یہ لوگ محبت سے کتنی دور چلے گئے ہیں! انہیں کون واپس لائے؟

## اندھیرا' ہولناک اندھیرا

یہ کیسا اندھیرا ہے؟

علم کی گپھاؤں میں بڑا ہولناک اندھیرا ہے۔ فکر و خیال کی دنیا حرکت و تموج سے محروم ہے۔ تحقیق کی راہیں تاریک پڑی ہیں۔ تلاش کرنے والے صدیوں پہلے نہ جانے کب آئے تھے اور اب' قرن ہا قرن سے منزلیں گوش بر آواز آنے والے قدموں کی راہ تک رہی ہیں! کوئی ہلکی سی چاپ؟ کسی دامن گزراں کی سرسراہٹ؟ کسی عطر سامان نورد کی مہک؟

## اور یہ آوازیں

یہ کیسی آوازیں ہیں؟

اس تاریک خلا میں مختلف سمتوں سے آتی ہوئی' یہ پراسرار آوازیں! کاہنوں کے بے ربط مگر ہول انگیز بول' ناقابل فہم پیچ در پیچ روایتوں کے تذکرے! چیختے چلاتے توہمات! بھنبھناتے ہوئے سحر!

اندھیرا پراسرار تھا اس کا بولتا ہوا سکوت پر اسرار تھا اس پردۂ سکوت میں دور سے آتی ہوئی آوازیں' صدیوں کی سرگوشیاں! آپس میں ٹکرا رہی تھیں۔ قیاس و گماں حقیقت و یقیں سے الجھے ہوئے تھے۔ یوں ابراہیم نے بیت اللہ کی بنیادیں رکھی تھیں۔ موسیٰ بنی اسرائیل کو سمندر کا دل چیر کر اپنے ساتھ لائے تھے۔ عیسیٰ نے آسمانی رحمتوں کی بشارت سنائی تھی۔

یہ اللہ کے فرستادہ مقدس بندے تھے۔

نہیں نہیں' یہ اللہ کے اوتار تھے!

یہ اللہ کے بیٹے تھے!

یہ جز بھی تھے کل بھی! ارے یہ تو خود خدا تھے!!

## تجلی! وہ تجلی کہاں ہے؟

اندھیرے سکوت سے بلند ہوتی ہوئی مدھم پڑتی ہوئی یہ آوازیں کتنی متضاد' پرسرار اور کتنی پریشان کن تھیں! مگر آہ! حقیقت کیا ہے؟ حقیقت کہاں ہے؟ تجلی! وہ تجلی کہاں ہے؟ کہاں؟ کیوں؟ کیسے؟ کس کے ذریعہ؟

ام القریٰ سے چھ میل کے فاصلہ پر حرم کی سنگین خاموشی میں یہ سوال بڑی اہمیت اختیار کر گیا تھا۔ آنکھیں نیم وا تھیں۔ لب بند تھے۔ روح بے قرار تھی' بے چین و مضطرب تھی' سراپا سوال تھی اور سراپا مجسم روح تھا ایک خاموش مگر بولتا ہوا سوال! ایک بولتی ہوئی مگر خاموش روح!

تجلی! وہ تجلی کہاں ہے؟؟؟

حرا کی خنک خاموشی میں انتظار کتنا بھاری اور بوجھل ہوگیا تھا!

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات، اسماء، موکلات، دعوات | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح، علم تکسیر، علم الاعداد | قیمت ؛ ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی، اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ؛ ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ؛ ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال، اسماء، عزیمتیں، طلسم | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر، شرفات کواکب، اسمائے الٰہی، جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ؛ ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کے حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات، نظریات نام کے اعداد سے قسمت، غیبی نمبر | قیمت ؛ ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ؛ ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات، برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ؛ ۳۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ؛ ۱۸۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ؛ ۱۵۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ؛ ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات، مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ؛ ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ، کردار، شادی، روپیہ، تعلیم، پیشہ | قیمت ؛ ۳۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ؛ ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ؛ ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولیٰ کی تاریخ | قیمت ؛ ۱۵۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش، تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ؛ ۲۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ؛ ۱۸۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ؛ ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں، ہر شخص کے حالات، گرہن، سفر، سعد و نحس اوقات، کلینڈر | قیمت ؛ ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری، قمر سے متعلقہ کام، نظرات، ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ؛ ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ؛ ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے و بڑے شہر و گاؤں) پر بنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاؤں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ؛ ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں، گرھن، رجعت و استقامت، اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ؛ ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات، نظرات، ستاروں کی رفتاریں، گرہن، منازل قمر، کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ؛ ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ؛ ۱۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ؛ ۵۰۰ روپے |

رسالہ روحانی دنیا کا نمونہ مفت منگوائیں اس کا سالانہ چندہ =/۹۶۰ روپے بذریعہ رجسٹری ہے۔ رقم بذریعہ منی آڈر کریں یا رسالہ وی پی سے منگوائیں۔

حارث عثمانی پبلشر نے باہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا، پی آئی بی کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ جون ۲۰۱۸ء

قیمت:- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

اوج شمس

زکوٰۃ اور صدقات

تثلیث شمس و مشتری

مریخ ۲۰۱۸ء میں

صدمات اور تشدد

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماہنامہ

# روحانی دنیا

مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰ روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/ ۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰ روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) :-/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۲

ماہ: ماہ جون ۲۰۱۸ء

## اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر
فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• مینجر سرکولیشن سہیل احمد
• کمپوزنگ اصغر نظامی

خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: مینجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ پیرالٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دار چینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیموں | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ جون ۲۰۱۸ء

# محبت الٰہی



اعمال صالحہ کا منبع محبت الٰہی ہے۔ جس مسلمان کو جتنی زیادہ اللہ تعالیٰ سے محبت ہوگی۔ اتنی ہی زیادہ اطاعت کا ثبوت دے گا۔ یعنی محبت کا لازمی نتیجہ اطاعت ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ جو لوگ ایماندار ہیں وہ اللہ ہی سے انتہائی محبت کرتے ہیں۔

خداوند عالم تمام عالم کے حق میں واجب الاطاعت ہیں۔ اور تمام عالم کے ذمہ اس کی اطاعت وفرمانبرداری لازم آتی ہے۔ کیونکہ وہ تمام وجوہ اس ذات واجب الوجود ہیں جو فرمانبرداری کے ہیں۔ بظاہر وہ تین ہیں۔ اول کوئی کسی کی تابعداری نفع کی امید پر کرتا ہے۔ دوسرے کسی کی فرمانبرداری اندیشۂ نقصان کی بنا پر کرتا ہے۔ تیسرے محبت کی وجہ سے فرمانبرداری کی جاتی ہے۔ جیسے عاشق اپنے معشوق کی تابعداری کرتا ہے۔ یہ تینوں وجوہات ذاتِ باری میں بدرجہ اتم واکمل موجود ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

لن تنا لو البر حتی تنفقو مما تحبون ط تاوقتیکہ تم اپنی پیاری اور دل پسند چیز راہ خدا میں صرف نہ کروگے۔ ہرگز بھلائی کو نہ پہنچو گے۔

عارفوں نے اس آیت کی تفسیر یوں کی ہے کہ جب تک میرے غیر کی محبت تمہارے دلوں میں جاگزیں رہے گی۔ تب تک میری محبت حاصل نہ کرسکو گے۔ اس بنا پر صوفیائے کرام سخت مجاہدے اور ریاضتیں کرتے ہیں۔ تاکہ اپنے نفوس سے ہر غیر کا خیال دور کردیں۔

## محبت الٰہی کا مفہوم

محبت الٰہی کوئی خیالی چیز نہی ہے بلکہ عملی چیز ہے۔ ہمیں جو خدا سے محبت ہے۔ اس کے معنی اور ثبوت یہ ہے کہ ہم اس کے احکام پر عمل پیرا ہوں۔ ہر حال میں اطاعت الٰہی کا ثبوت دیں۔ حضرات صوفیہ نے محبت کو دس منزلوں میں تقسیم کیا ہے۔ یا یوں کہیں کہ محبانِ الٰہی نے دس منزلیں قائم کی ہیں جو یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| ا۔ موافقت | دوست کے دشمنوں کو دشمن سمجھنا |
| ۲۔ میل | ہمیشہ متوجہ الی اللہ رہنا |
| ۳۔ موانست | ہر چیز سے گریزاں اور رجوع بانِ حق رہنا |
| ۴۔ مؤدت | عجز وزاری سے خلوت دل میں مشغول رہنا |
| ۵۔ ھوا | ریاضت ومجاہدہ |
| ۶۔ خلت | جملہ اعضا کو یاد حق سے پر کرنا اور غیر سے خالی کرنا |
| ۷۔ الفت | صفاتِ حمیدہ سے متصف ہونا۔ |
| ۸۔ شغف | غایت شوق سے حجاب دل دور کرنا اور مغلوب حال ہوئے بغیر افشائے محبت کرنا۔ |
| ۹۔ تیم | بندۂ محبت ہوکر تجرید ظاہری اور تفرید باطنی سے متصف ہونا۔ |
| ۱۰۔ ولہ | آئینہ دل کو جمال دوست کے مقابل کرنا۔ مصروف مشاہدہ ہونا اور محو رہنا۔ |

# لوح زحل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمد اد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے اپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کردیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# زکوٰۃ اور صدقات

قرآن پاک میں نماز کے ساتھ زکوٰۃ کا ذکر اس التزام سے آیا ہے کہ یہ دونوں توام بہنیں معلوم ہوتی ہیں۔عرب کے یہود سودی کاروبار کی وجہ سے اس ملک کی دولت کے تنہا مالک بن بیٹھے تھے۔ان میں جو مفاسد پیدا ہو گئے تھے ان پر ٹوکنے کے علاوہ جن فرائض کی فراموشی پر قرآن نے ان کو ملامت کی وہ یہی دو فریضے تھے۔نماز اور زکوٰۃ۔

**وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ط ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْكُمْ وَاَنْتُمْ مُّعْرِضُوْنَ ۔**

(بقرہ ع ۱) (اور تم نبی اسرائیل سے معاہدہ تھا کہ) نماز کھڑی رکھنا اور زکوٰۃ دیتے رہنا پھر تم پھر گئے۔

جن مسلمانوں کو خلافت ارضی کی امانت سونپی جائے ان کے اوصاف کیا ہوں گے؟

**اَلَّذِيْنَ اِنْ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ** ط (حج ۶)

یہ وہ ہیں کہ اگر ہم نے زمین میں ان کو اقتدار دے دیا تو وہ نماز قائم کریں گے۔زکوٰۃ کی ادائیگی میں سرگرم ہوں گے۔نیکیوں کا حکم دیں گے برائیاں روکیں گے۔

حضرت اسمٰعیل کے محاسن میں ایک یہ تھا کہ

''**وَكَانَ يَاْمُرُ اَهْلَهٗ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ** ''

(مریم ع ۴) اور وہ اپنے (گھر کے) لوگوں کو نماز اور زکوٰۃ کی تاکید کیا کرتے تھے۔

حضرت عیسیٰ بے باپ کے پیدا ہوئے تو لوگوں کا جم گھٹا ہو گیا اور لگے ان کی ماں حضرت مریم کو ملامت کرنے کہ تو نیک باپ اور پاک باز ماں کی بیٹی ہے۔یہ کیا کر بیٹھی انہوں نے جواب میں کچھ نہ کہا ''صرف ابھی پیدا ہوئے بچے'' حضرت عیسیٰؑ کی طرف اشارہ کیا کہ ان سے پوچھ لو حضرت عیسیٰؑ اپنے یوں بے باپ کے پیدا ہونے میں اللہ تعالیٰ کی حکمت و منشا بتانے لگے اور پھر اپنے بارے میں یہ فرمان الٰہی سنایا۔

'' **وَاَوْصٰنِيْ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ مَا دُمْتُ حَيًّا** ''

(مریم ع ۲) اور خدا نے مجھے زندگی بھر نماز پڑھتے رہنے اور زکوٰۃ دیتے رہنے کی تاکید فرمائی۔

روح اور مادہ الگ الگ چیزیں ہیں وہ نورانی اور یہ خاکی مگر انسانی پیکر اسی وقت تک متحرک رہتا ہے کہ جب تک یہ دونوں باہم ایک جاں ہم نوا رہتی ہیں۔اُخروی زندگی اس اربعہ عناصر کے عالم سے کہیں بالاتر اور ماوراء ہوگی۔مگر وہاں بھی روح کا مکان یہی خاکی جسم ہوگا۔مٹی کی تیرہ و تار تہوں میں سڑگل کر نابود و معدوم انسانی جسم کے ذرات صور کے پھنکتے ہی باہم جڑیں گے اور صحیح و سالم بنا سنورا گوشت و پوست والا جسم ہو جائے گا۔فراق کا عرصہ دراز ختم ہوگا اور یہ جسم زبان حال سے اپنی ہم دم و رفیق روح کو بلائے گا۔

رواق منظر چشم من آشیانۂ تست
کرم نما و فرود آ کہ خانہ خانۂ تست

اسلام کی تنظیمی زندگی ان ہی دو بنیادوں پر قائم ہے۔روحانی اور مادی، روحانی نظام یہ کہ مساجد میں نمازیوں کی صفیں منظم کے ساتھ آراستہ ہوں اور مادی نظام یہ کہ بیت المال میں قاعدے اور ضابطے کے مطابق زکوٰۃ جمع ہو کر مستحق لوگوں میں تقسیم ہو۔

حضرت ابوبکرؓ کی خلافت کے شروع میں بعض قبائل میں ارتداد پھیلنے لگا اور بعض قبائل مرتد تو نہیں ہوئے مگر زکوٰۃ بیت المال میں داخل کرنے سے انکار کرنے لگے۔حضرت ابوبکرؓ نے ان کے خلاف تادیبی کارروائی کی اور حضرت عمرؓ کے اعتراض پر فرمایا کہ'' میں نماز اور زکوٰۃ کو الگ الگ نہ ہونے دوں گا'' یعنی یہ گوارا نہ کروں گا کہ یہ لوگ نماز تو پڑھتے رہیں مگر زکوٰۃ نہ دیں۔

رسول اللہ ﷺ نے فریضہ رسالت کا لب لباب ان دو لفظوں میں بتا دیا ''اللہ کا حق اور بھائیوں کا حق'' خدا کا حق نماز اور دوسری بدنی عبادات' بھائیوں کا حق' قریب و نادار بھائی کی مالی امداد' آخر تمام انسان آپس میں بھائی ہیں۔کیونکہ وہ ایک ہی باپ آدمؑ کی اولاد ہیں۔حدیث مسلم '' **کلکم بنو آدم وآدم منی تواب** '' تم سب آدم کی اولاد ہو اور آدم مٹی سے بنے تھے حضرت جعفر ہجرت کر کے حبشہ پہنچے تو انہوں نے اس ملک کے فرماں روا نجاشی کے دربار میں تقریر کی اور یہ بتایا کہ'' وہ پیغمبر ہم کو یہ تعلیم دیتے ہیں کہ ہم نماز پڑھیں۔روزے رکھیں اور زکوٰۃ دیں ''

جب نجاشی نے نامۂ مبارک پڑھنے کے بعد ابوسفیان سے جو اس وقت تک دشمن ! اسلام تھے اسلام کی تعلیمات دریافت کیں تو انہوں نے دوسری چیزوں کے ساتھ زکوٰۃ و صدقے کا بھی تذکرہ کیا۔

جب آں حضرت ﷺ نے حضرت معاذؓ کو دعوت اسلام دینے کے لئے یمن بھیجا تو اسلام کے مذہبی فرائض کی یہ ترتیب بتائی کہ'' پہلے ان کو توحید کی دعوت دو۔جب وہ یہ جان لیں تو ان کو بتانا کہ دن میں پانچ وقت کی نماز ان پر فرض ہے جب وہ نماز پڑھ لیں تو انہیں بتانا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے مال پر زکوٰۃ فرض کی ہے جو ان کے دولت مندوں سے لے کر ان کے غریبوں کو دی جائے گی۔

'' **توخذ من اغنیاء ھم وترۃ علیٰ فقرائھم** ''

وہ دولت مندوں سے لے کر ان کے غریبوں کو لوٹا دیا جائے۔

نماز اسلام و کفر کے درمیان حد فاصل ہے۔

'' **وَاتَّقُوْهُ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَلَا تَكُوْنُوْا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ** ہ (روم ع ۴)

اور خدا سے ڈرتے رہو اور نماز کھڑی رکھو اور مشرکوں میں سے نہ بنو'' اور زکوٰۃ اپنے منکروں کو جہنم کا ٹکٹ دیتی ہے۔

" وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ لا (توبہ ع ۵)

وہ لوگ جو سونا اور چاندی گاڑ کر رکھتے ہیں اور اس کو خدا کی راہ میں خرچ نہیں کرتے ان کو درد ناک عذاب کی بشارت دے دو-

جو لوگ روپیہ پیسہ کا اندوختہ بناتے رہتے ہیں اور وہ زکوٰۃ نہیں نکالتے تو روز حشر یہی مال دو منہ کا سانپ بن کر ان کے گلے کا ہار بن جائے گا اور ان کے منہ کو دونوں طرف سے چباتے ہوئے کہے گا-

" انا مالك وانا كنزك "

حدیث " میں ہوں تیرا مال، میں ہوں تیرا خزانہ "

حضرت ابوذرؓ فرماتے ہیں کہ میں آں حضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اس وقت آپ ﷺ خانہ کعبہ کے سائے میں بیٹھے تھے آپ ﷺ نے مجھے دیکھ کر فرمایا-

" قسم ہے رب کعبہ کی کہ وہی لوگ زیادہ نقصان میں ہیں" میں نے عرض کیا وہ کون ہیں؟ فرمایا کہ " جن کے پاس مال بہت ہے مگر (ہاں وہ نہیں کہ) جو اپنے داہنے اور بائیں اور آگے اور پیچھے بکھیرے اور خیرات کرے اور فرمایا جو کوئی اونٹ والا یا بکریوں، خواہ گائیوں والا ان (جانوروں) کی زکوٰۃ ادا نہ کرے گا (تو) وہ چوپائے قیامت میں بے حد بڑے اور موٹے ہو کر آئیں گے اور اس شخص کو اپنے سینگوں سے ماریں گے اور کھروں سے کچلیں گے اور وہ مارتے ہی رہیں گے) اس وقت تک کہ جب لوگوں کے درمیان (اللہ تعالیٰ کا آخری) حکم ہو" (بخاری و مسلم)

زکوٰۃ کے معنی ہیں " پاکیزگی " وہ مال کو پاکیزہ کرتی ہے جو مال حلال طریقے سے کمایا جائے وہ پاکیزہ مال ہے- زکوٰۃ ایسے ہی مال سے نکالی جائے کی حرام مال سے زکوٰۃ دینا ناجائز ہے اور مال حلال کو اگر اندوختہ کیا جائے اور زکوٰۃ نہ نکالی جائے تو پھر یہ مال بھی پاکیزہ نہیں رہتا اور یہی مال روز حشر سانپ بن کر گردن سے لپٹے گا-

ایک دفعہ آں حضرت ﷺ نے تقریر میں فرمایا کہ " لوگو مجھے تمہاری نسبت جو ڈر ہے وہ دنیا کی خیر و برکت کا ہے" صحابہ کرامؓ نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ دنیا کی خیر و برکت سے کیا مراد ہے- فرمایا "دنیا کا باغ و بہار" ایک صحابیؓ نے کہا یا رسول اللہ کیا خیر سے بھی برائی پیدا ہو سکتی ہے (یعنی اگر دولت خیر و برکت ہے تو وہ فتنہ و شرکیوں کر ہو سکتی ہے) آپ نے سوال سن کر ذرا تامل فرمایا، پھر جبین مبارک سے پسینے کے قطرے پونچھے پھر فرمایا "خیر سے خیر ہی پیدا ہوتی ہے لیکن دولت کی مثال ایک ہری بھری چراگاہ کی ہے جس کو موسم بہار نے سرسبز و شاداب بنا دیا ہو- جب بعض جانور حرص و طمع میں آ کر حد اعتدال سے زیادہ کھا لیتے ہیں تو دیکھو وہ خیر و برکت کی چیز ان کی ہلاکت اور موت کا باعث ہوتی ہے لیکن جو جانور اس کو اعتدال سے چرتا ہے جب اس کا پیٹ بھر جاتا ہے تو وہ دھوپ کے سامنے ہو جاتا اور کچھ دیر جگالی کرتا ہے- فضلہ باہر پھینک دیتا ہے اور پھر چرنے لگتا ہے دولت ایک خوش گوار چیز ہے تو جو شخص اس کو صحیح طریقے سے خرچ کرے تو یہ دولت اس کے لئے بہترین مددگار ہے- لیکن جو شخص اس کو صحیح طریقے سے حاصل نہیں کرتا اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی کھاتا چلا جائے اور سیر نہ ہو (بخاری کتاب الزکوٰۃ اور کتاب الزہد والرقاق)

اس تقریر میں رسول اللہ ﷺ نے اس نکتہ کو واضح فرمایا کہ نفس مال و دولت نہ خیر ہے نہ شر ہے اگر وہ جائز و حلال طریقے سے حاصل کی جائے اور اس کا مصرف بھی حلال و طیب ہو تو وہ خیر ہے اور اگر اس کا ماخذ و منبع معصیت ہو تو وہ شر ہے اور اگر حلال و طیب مال کا مصرف معصیت ہو تو وہ مال بھی شر ہے-

زکوٰۃ مال کو تو پاکیزہ کرتی ہے- اس سے زکوٰۃ دینے والے کا باطن بھی پاکیزہ ہو جاتا ہے جب بنی اسرائیل کے دانش مندوں نے قارون کو مشورہ دیا کہ " جو کچھ تجھے اللہ تعالیٰ نے دیا ہے اس سے اپنی آخرت بھی بنا اور (اپنی خود پسندی) خود غرضی و عیاشی سے غریب امیر میں کش مکش کا فساد اس ملک میں نہ پھیلا تو اس نے اپنی دولت کو عطیۂ الٰہی ماننے کے بجائے جواب میں کہا " اِنَّمَآ اُوْتِيْتُهٗ عَلٰى عِلْمٍ عِنْدِيْ ط (قصص ع ۸) مجھے تو عقل سے ایک ہنر ملا جو میرے پاس ہے جس سے سب کچھ ملا ہے-

ہر زمانے کے قارون اپنے اندوختے کو اپنے کمانے کی قابلیت کا نتیجہ سمجھتے ہیں- یہ نہیں سمجھتے کہ یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کا دیا ہوا ہے- یہ خدا فراموشی کے باطن کو تیرہ و تار بنا دیتی ہے اور انسانیت ان کو اپنی برادری سے باہر نکال دیتی ہے-

نواب سر مزمل اللہ خان مرحوم بے حد سخی تھے- ان کا فیض کرم ملک کی تمام اسلامی افادہ گاہوں میں پہنچتا تھا- جب ان کے مصاحب ان کے منہ پر ان کی تعریف کرتے تو وہ جواب میں کہتے تھے- " نہ کس ے دھد نہ کس ے دھاند خداے دھد خداے دھاند" نہ کوئی دیتا ہے نہ کوئی دلواتا ہے- خدا ہی دیتا ہے خدا ہی دلواتا ہے"

اللہ تعالیٰ پاک و منزہ ہے جو چیز اس کی خوشنودی کے لئے اس کے بندوں کو دی جائے وہ بھی پاک و طیب اور عمدہ ہونی چاہئے- اصحاب صفہ نے

اپنی زندگی کا مقصد صرف دین کی خدمت اور عبادت میں انہماک قرار دیا تھا- ان کو کسی معاش کا موقع نہیں ملتا تھا- اس لئے لوگ گھٹیا قسم کی کھجوروں کے خوشے لا کر مسجد میں لٹکا دیتے تھے- یہ لوگ بھوک کی شدت سے بے تاب ہو کر ان میں سے توڑ کر کھا لیتے تھے- اللہ تعالیٰ کو ایسی خیرات پسند نہ آئی اس بناء پر یہ آیت نازل ہوئی-

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَاكَسَبْتُمْ وَمِمَّآ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَلَاتَیَمَّمُوا الْخَبِیْثَ مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِیْهِ اِلَّآ اَنْ تُغْمِضُوْافِیْهِ ط وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَنِیٌّ حَمِیْدٌ ہ (بقرہ ع ۳۷)

مسلمانوں! اپنی کمائی سے اور اس چیز سے جو تمہارے لئے ہم نے زمین سے نکالی ہے، بہتر حصہ خیرات کرو اور ان میں سے ردی مال کی خیرات کا قصد نہ کرو حالانکہ اگر وہی تم کو دیا جائے تو خود تم نہ لو گے لیکن یہ کہ چشم پوشی کر جاؤ اور یقین کرو کہ خدا تمہاری اس قسم کی خیرات سے بے نیاز ہے اور وہ خوبیوں والا ہے (اسے وہی چیز پسند ہے کہ جو خوب ہو)

بندے کی شان یہی ہے کہ خدائے جبار و قہار کے احکام کی تعمیل میں وہ سراپائے عجز ہو- رکوع و سجود میں عجز و تذلل انفاق فی سبیل اللہ میں عجز و انکسار دینے والے کے سامنے یہ نظریہ ہو کہ اِنَّمَا نُطْعِمُكُمْ لِوَجْهِ اللّٰهِ لَانُرِیْدُ مِنْكُمْ جَزَآءً وَّلَاشُكُوْرًا - (دھر ع ۱) ہم تم کو خدا کے لئے کھلاتے ہیں ہم تم سے کوئی بدلہ اور شکریہ نہیں چاہتے-

زکوٰۃ و صدقہ وہ آب طاہر و مطہر ہے جو باطن کی گندگی نکال کر قلوب کو پاک و صاف کر دیتا ہے لیکن جو احسان جتا کر دیتا ہے وہ اس آب مقطر کو ہی گندہ کر دیتا ہے اور زکوٰۃ و صدقہ کی معنویت ہی ختم ہو جاتی ہے-

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَاتُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰی لا (بقرہ ع ۳۶)

مسلمانو- اپنے صدقوں کو احسان جتا کر اور طعنہ دے کر برباد نہ کرو-

حدیث - '' لایقبل اللّٰہ صدقة منان '' اللہ تعالیٰ احسان رکھنے والے کی خیرات قبول نہیں فرماتا- زکوٰۃ تو فریضہ ہے- صدقۃ الفطر واجب ہے- ان دنوں کے علاوہ صدقہ و خیرات نفل ہے- مگر کسی موقع پر صدقۂ نافلہ واجب ہو جاتا ہے اور اس موقع پر مستحق کی امداد نہ کرنے سے گناہ لازم آتا ہے- مثلاً زید نے زکوٰۃ ادا کر دی- اسے معلوم ہوا کہ پڑوسی کے گھر میں فاقہ ہے تو اس وقت اسے کھانا پہنچانا اس پر فرض واجب ہوگا- یا زید پر زکوٰۃ واجب ہی نہیں تو اس حالت میں بھی بھوکے پڑوسی کی امداد اس پر واجب ہوگی- نخعیؒ شعبیؒ اور عطارؒ جیسے جلیل قدر علماء کی یہی رائے ہے کہ زکوٰۃ کے علاوہ اور بھی حقوق ہیں- چنانچہ امام شعبیؒ سے جب پوچھا گیا کہ مال میں زکوٰۃ کے علاوہ اور بھی حقوق ہیں؟ تو فرمایا کہ اور بھی ہیں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے- '' وَاٰتَی الْمَالَ عَلٰی حُبِّهٖ ذَوِی الْقُرْبٰی وَالْیَتٰمٰی وَالْمَسٰكِیْنَ وَابْنَ السَّبِیْلِ لا وَالسَّآئِلِیْنَ وَفِی الرِّقَابِ- (بقرہ ع ۲۲)

اور جس نے خدا کی محبت میں (یا مال کی محبت کے باوجود) قرابت مندوں، یتیموں مسکینوں، مسافروں، مانگنے والوں اور غلاموں یا مقروضوں کی) گردن چھڑانے میں مال دیا-

عام طور سے ان لوگوں کو امداد کا مستحق سمجھا جاتا ہے کہ جن پر خستگی کے آثار نمایاں ہوں اور ان لوگوں کی طرف دھیان نہیں ہوتا جو بظاہر سفید پوش ہوتے ہیں اور گھر میں مفلس و نادار ایسے خوددار لوگوں کی امداد کی طرف توجہ دلائی-

یَحْسَبُهُمُ الْجَاهِلُ اَغْنِیَآءَ مِنَ التَّعَفُّفِ ج تَعْرِفُهُمْ بِسِیْمٰهُمْ ج لَا یَسْئَلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا ط (بقرہ ع ۳۷)

ناواقف ان کی خودداری اور سوال کی ذلت سے بچنے کے سبب ان کو دولت مند سمجھتا ہے تو ان کو ان کی نشانی سے پہچانتا ہے وہ لوگوں سے لپٹ کر نہیں مانگتے-

# اوج شمس

جب شمس چلتا ہوا برج سرطان کے ۲۰ درجہ پر پہنچ جاتا ہے تو اسے اوج ہوتا ہے۔ بلند مرتبہ اس درجہ پر شمس کو حاصل ہوتا ہے۔

اوج شمس ۱۱ جولائی کو دوپہر ایک بجکر ۱۰ منٹ سے ۱۲ جولائی دوپہر ۲ بجکر ۲۰ منٹ تک وقت ہوگا۔ دو ساعتیں ملیں گی۔ اس وقت کے لئے تین اہم عمل دے رہا ہوں۔ اگر آپ اس وقت سے ضرورت کے مطابق فائدہ اٹھا سکیں تو سمجھ لیں اللہ کا فضل آپ پر ہے۔ خط وکتابت کے ذریعے **عمل کی اجازت لینا ضروری ھے۔**

## لوح قائمی

اگر کسی شخص کو اپنی ملازمت میں اپنے درجہ اور اپنے کام میں تنزلی یا برطرفی کا خوف ہے اگر کسی دشمنی کا ڈر ہے اور اگر کسی وجہ سے ترقی نہیں ہوتی۔ اگر افسران کے دل میں عزت نہیں تو اس لوح کو تیار کریں۔ اس کی برکت سے قلوب افسران میں خاصی عزت وتکریم حاصل ہوگی۔ ملازمت یا عہدہ کو کبھی زوال نہ ہوگا اور ترقیاں حاصل ہوں گی۔ اس آیت کریمہ کی لوح مربع آتشی تیار کریں۔ میں نے اسے حل کر دیا ہے۔ اس کو پاس رکھیں کل اعداد اس آیت کے ۸۸۵ ہیں۔

| والھکم | الہ واحد | لا الہ الا | ہوالرحمن الرحیم |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰ | ۶۲۸ | ۱۰۳ | ۵۴ |
| ۶۲۷ | ۹۷ | ۵۷ | ۱۰۴ |
| ۵۶ | ۱۰۵ | ۶۲۶ | ۹۸ |

رفتار اس نقش کی یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

نقش کے ضلع **قولہ الحق ولہ الملک** سے تیار کریں چاروں طرف موکلات وخدام کے نام لکھیں پھر اپنے نام میں اسم الٰہی **ودود** کو امتزاج دیں۔ یعنی اپنے نام کو علیحدہ علیحدہ حرفوں میں لکھ کر ان کے اندر بار بار ودود کے حروف لکھیں حتی کہ لفظ برابر ہو جائیں۔ پھر چار چار کلمات بنا کر نقش کے چاروں طرف چار بار لکھ دیں۔ لوح تیار ہے اسے سرخ ریشمی کپڑے میں سی کر پاس رکھیں اور اس کے اثرات ملاحظہ کریں۔

## لوح تخفیف غضب حکام وسلاطین

اگر کسی سے کوئی حاکم یا بڑا آدمی ناراض ہو اور اس کی ناراضگی نقصان پہنچا سکتی ہو یا کسی حاکم سے اندیشہ ہو۔ یا کسی کو معزول کر دیا گیا ہو تو اس کی برکت سے حامل لوح ہر قسم کے غصہ اور نقصان سے محفوظ رہے گا۔ اگر کسی کو پھانسی کا بھی خطرہ ہوگا تو وہ ٹل جائے گی۔ اگر کسی سے جان کا خطرہ ہو تو بھی محفوظ ہو جائیگا۔ مندرجہ ذیل نقش اسی آیت کا ہے۔ **سبحان ربک رب العزہ وعما یصفون وسلام علی المرسلین والحمد للہ رب العالمین** عدد اس کے ۱۳۸۲۹ ہیں اور مربع اس کا یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۳۸۰۹ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳۸۰۸ |
| ۶ | ۹ | ۱۳۸۱۱ | ۳ |
| ۱۳۸۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اس نقش کو کاغذ پر لکھیں۔ اس کے بھی ضلع **قولہ الحق ولہ الملک** سے بنائیں۔ موکلات و خدام لکھیں۔ پھر نیچے پوری آیت لکھ دیں۔ تہہ کر کے نقش بنائیں کوئی خوشبو کی دھونی دیں اور الٹے بازو پر باندھ لیں۔ ہر طرح سے امان میں آجائے گا۔ میرا بہت دفعہ کا آزمودہ ہے اور میں اس سے بہت کام لیتا ہوں۔ عموماً ناحق مقدمات میں پھنسے ہوئے لوگوں کے لئے بھی بناتا ہوں۔

## زباں بندی حکام وعملہ وحاسدین

یہ بھی دراصل تسخیر کا عمل ہے اس کا مطلب ہے۔ کوئی بھی خلاف نہ بولے نہ کہے۔ نہ کسی کو ایسی جرات ہو کہ شکایت کر سکے نہ حاکم کو جرات ہو خلاف حکم نہ کہہ سکے۔ اس کے لئے ایک مربع کاغذ پر **صراط علی حق نمسکہ** کے اعداد کا پر کرے۔ عدد اس کے ۶۹۳ ہیں۔ مربع یہ ہے۔

| صراط | علی | حق | نمسکہ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹ | ۱۷۴ | ۳۰۱ | ۱۰۹ |
| ۱۷۳ | ۱۰۶ | ۱۱۲ | ۳۰۲ |
| ۱۱۱ | ۳۰۳ | ۱۷۲ | ۱۰۷ |

اس کے چاروں طرف حروف صوامت لکھ دیں۔ ''اح در س ص ط ع ک ل م و ہ'' اس کی رفتار بھی لوح قائمی کی طرح ہے۔ اگر کوئی خاص موقعہ ہو۔ کسی حاکم کے سامنے پیش ہونا ہو تو سترہ (۱۷) بار پڑھیں۔ **صراط علی حق نمسکہ** اور سامنے جائیں کچھ نہ کہہ سکے گا۔ اس کے قلب میں ہمدردی پیدا ہوگی۔ یا وہ کچھ کہنے کی ہمت نہ کر سکے گا۔ یہ میرے تین تحفے ہیں اور اس دور میں بہت ضروری ہیں۔ خدا آپ کو نفع حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

وہ لوگ جو دفتر سے تیار کرانا چاہیں وہ ہدیہ ساتھ روانہ کریں اور پندرہ دن قبل نام نوٹ کرا دیں۔ کاغذ پر نقش کا ہدیہ =/۹۵۰۱ روپے ہوگا۔

(قسط۲)

# مریخ ۲۰۱۸ء میں

## برج میزان (چوتھا گھر اور پانچواں گھر)

مریخ میزانی افراد کے چوتھے گھر میں رہے گا چنانچہ ان میں روپے اور اثاثوں کے حصول کی خواہش بہت بڑھے گی۔ شادی یا کاروباری شراکت کے ذریعے فائدہ ملے گا۔ تاہم لڑائیوں کی وجہ سے گھریلو فضا مکدر رہا کرے گی۔ اس طرح گھریلو ناتسلی بخش حالات فکر مندی لائیں گے۔ خاندانی جذباتی مسائل کی وجہ سے اکثر لڑائیاں ہوا کریں گی۔ اس لئے ضروری ہوگا کہ خاندان کے دوسرے افراد کے احکامات اور ضروریات کا خیال رکھا جائے جذباتی پریشانیوں یا خوراک کے معاملے میں لاپرواہی کی وجہ سے ہاضمے کی خرابی کا امکان ہے۔

یہ وقت گھر تبدیل کرنے یا جائیداد یا زمین کی خریداری کے لئے غیر موافق ثابت ہوگا۔ ۲۷رجون سے ۲۷راگست تک کا وقت ان معاملات اور گھریلو حالات کے لحاظ سے خاص طور پر غیر موافق اور غیر تسلی بخش ثابت ہوگا۔ کیونکہ اس وقت مریخ کو رجعت رہے گی۔ کسی بڑی عمر کے فرد، بزرگ یا والدین میں سے کسی کی صحت کی وجہ سے پریشانی رہے گی میزانی افراد پر کچھ زائد ذمہ داریاں بھی آ پڑیں گی۔ گھر میں چوری، حادثے یا آگ لگنے کا اندیشہ بھی ہے لہٰذا احتیاطی تدابیر اختیار کریں۔

## برج عقرب (تیسرا گھر اور چوتھا گھر)

مریخ عقربی افراد کے تیسرے گھر میں رہے گا۔ یہاں مریخ کی موجودگی انہیں بے حد تنقیدی بنا دے گی مگر ساتھ ہی ذہنی لحاظ سے سرگرم اور چست ہو جائیں گے۔ چنانچہ ان کی کامیابیوں میں ان کی ذہنی قوتیں مدد کریں گی۔ عقربی افراد ایسی معلومات اور خیالات میں دلچسپی لیں گے جن کی علمی اہمیت ہو اور جن پر عملدرآمد کیا جا سکے۔ کچھ عقربی افراد سائنٹیفک ریسرچ یا دوسری نوعیت کی معلومات کی تلاش میں ہوں گے فوجی معاملات، سیاست، کاروبار اور کھیلوں میں دلچسپی پیدا ہوگی۔

بھائی بہنوں، پڑوسیوں اور دوسرے قریبی افراد سے جھگڑے کا امکان ہے۔ جبکہ دوسری جانب عقربی افراد اپنے ماحول اور پڑوسیوں سے تعلقات کو بہتر بنانے کے لئے مثبت قدم اٹھائیں گے۔

کاروبار اور پیشہ وارانہ معاملات کی وجہ سے سفر اکثر ہوا کریں گے۔ شاید کوئی خط بھی ایسا موصول ہوگا جو غیر متوقع سفر کے باعث بنے گا۔ یہ وقت گاڑیوں کے حادثات اور ٹرانسپورٹ کے مسائل بھی لا سکتا ہے اس کے علاوہ ذہنی پریشانی کا امکان بھی ہے۔

مریخ ۲۷جون سے ۲۷راگست تک رجعت کی حالت میں رہے گا۔ یہ وقت مندرجہ بالا معاملات میں پریشانی لائے گا۔ اس وقت زائد ذمہ داریاں بھی پڑسکتی ہیں۔

قریبی افراد اور اعزاء سے حاکمانہ رویہ اختیار کرنے سے بچیں اور خطوط لکھتے ہوئے محتاط انداز اختیار کریں۔

## برج قوس (دوسرا گھر اور تیسرا گھر)

مریخ قوسی افراد کے دوسرے و تیسرے گھر میں رہے گا یہ سابقہ ذرائع سے پیدا شدہ روپیہ کا گھر ہے۔ یہ وقت روپیہ کمانے کے لئے کوششوں میں اضافہ کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ لیکن یہ لوگ شاہ خرچ ہوں گے۔ چنانچہ روپیہ جس تیزی سے آئے گا اسی تیزی سے ہاتھ سے جاتا بھی رہے گا۔ قوسی افراد کو چاہئے کہ فضول خرچی سے پرہیز کریں۔ اور کسی ایسی مد میں سرمایہ نہ لگائیں جس میں خطرے کا عنصر ہو۔ یہ وقت دوستوں، بچوں، شریک زندگی اور مشینری کے لحاظ سے مہنگا ثابت ہوگا اگر محتاط نہ رہے تو مالی پریشانیوں کا باآسانی شکار ہو جائیں گے۔

اس وقت دولت اور مرتبے میں اضافے کی خواہش پیدا ہوگی اس پر اگر کنٹرول نہیں کیا تو نتیجہ لالچ، فضول خرچی اور مادہ پرست ذہنیت کی صورت میں نکلے گا جو کسی طرح ٹھیک بات نہ ہوگی۔ خانہ مال کا حاکم زحل طالع میں ہے اس لئے اب بہترین نتائج صرف اور صرف منظم رہ کر طویل مدت کو ذہن میں رکھ کر اور آئندہ کے بارے میں احتیاط سے منصوبہ بندی کر کے ہی حاصل ہوں گے۔

مریخ کو ۲۷رجون سے ۲۷راگست تک رجعت رہے گی یہ وقت تمام مالی اور کاروبار معاملات میں رکاوٹیں لائے گا۔ اور احتیاط کا متقاضی ہوگا۔ اس وقت فضول خرچی سے بھی پرہیز کریں۔

## برج جدی (پہلا گھر اور دوسرا گھر)

مریخ ان کے طالع و دوسرے گھر میں رہے گا جہاں پلوٹو پہلے سے موجود ہے جدی میں مریخ کو شرف ہوتا ہے اس لئے طالع میں مریخ کی موجودگی جدی سے متعلقہ افراد کو باہمت، خوداعتماد اور مہم جو بنا دے گی جو کام بھی شروع کریں گے اس میں تیزی سے آگے بڑھ سکیں گے۔ مریخ نقل و حرکت پر ابھارے گا۔ سابقہ رکے ہوئے کاموں کو اس وقت آسانی سے سرانجام دیا جا سکے گا۔ تاہم محبت میں عجیب حماقتیں کریں گے۔ بولنے اور اقدامات میں لاپرواہی کریں گے۔ جلد بازی بھی پیدا ہو جائے گی۔ جس سے بچنا ضروری ہے۔ تاہم یہ ایسا وقت ہے کہ جب آپ اپنی فطری احتیاط پسندی کو کسی حد تک بالائے طاق رکھ کر بے خوف اور مضبوط رویہ اختیار کر کے ہی بہترین نتائج حاصل کر سکتے ہیں۔

مریخ کو ۲۷رجون سے ۲۷راگست تک رجعت رہے گی۔ یہ وقت ایسا ہوگا کہ جب معاملات کو زبردستی آگے بڑھانے کی کوششیں نقصان دیں گی۔ اس وقت اگر جلد بازی اختیار کی تو عزت اور ساکھ کو نقصان پہنچے گا۔ اس کے علاوہ دوسروں کو مخالف بنانے سے پرہیز کریں اور اپنی زبان پر بھی قابو رکھیں۔ یہ ایسا وقت ہے جب ہر قسم کی رکاوٹوں

اور مخالفتوں کی توقع رکھیں۔ اور اپنے اندر زیادہ سے زیادہ لچک رکھیں تاکہ حالات کے مطابق اپنی کوششوں اور ارادوں کو تبدیل کر سکیں۔

مریخ جدی سے متعلقہ افراد کے گھر اور گھریلو معاملات پر حکومت کرتا ہے چنانچہ اس کی رجعت کا عرصہ ان معاملات کے لحاظ سے بھی مشکل ثابت ہوگا جائیداد کے معاملات کو بھی اس وقت زبردستی آگے نہ بڑھائیں ورنہ مایوسی کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ وہ افراد جن کے بچے ہیں انہیں بچوں سے متعلق بے حد صبر وتحمل سے کام لینا پڑے گا۔ کیونکہ بچے سرکشی پر اترے ہوئے ہوں گے۔

جدی سے متعلقہ اکثر افراد اس سال گھر بدلنا چاہیں گے بعض افراد گھر ہی نہیں بلکہ ملک بھی بدلنا چاہیں گے۔ اگر ایسا ہے تو اس مقصد کو پورا کرنے کے لئے بھرپور کوشش کریں۔ یہ سال اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔

## برج دلو (بارہواں اور پہلا گھر)

مریخ ان کے بارہویں گھر وطالع میں رہے گا۔ اس گھر میں مریخ کی موجودگی ان میں تنظیمی قوت پیدا کرے گی لیکن دوسرے حسد کریں گے اور غلط قسم کی تنقید کا سامنا ہوگا۔ بارہویں گھر میں مریخ کی موجودگی ان افراد کے لئے موافق ثابت ہوگی جو طب کے شعبے، کسی مذہبی ادارے، نجی یا خفیہ نوعیت کے کام میں ملوث ہیں۔ یہاں مریخ لاشعور میں چھپی ہوئی باتوں کو متحرک کرے گا۔ دلو سے متعلقہ کچھ افراد پیراسائیکولوجی میدانوں میں تحقیق کرنے لگیں گے یا پھر علم نجوم اور دیگر پراسرار علوم میں دلچسپی لینے لگیں گے۔

بارہویں گھر میں موجودگی کے دوران مریخ کے غیر موافق نظرات کے تحت خفیہ دشمنوں یا سازشوں کا شکار ہونے کا اندیشہ بھی ہوتا ہے اور انتہائی حالات میں انسان خود اپنا دشمن بن جاتا ہے اس لئے کہ مریخ عمل اور خواہش کے اصول پر حکومت کرتا ہے چنانچہ بے قابو خواہشات کے نتیجے میں غلط اقدامات انسان کو مصیبتوں میں پھنسا دیتے ہیں۔ چنانچہ مریخ کے غیر موافق نظرات کی حامل تاریخوں کو خاص طور پر ذہن میں رکھیں۔

نیز یہ ستارہ ۲۷ رجون سے ۲۷ راگست تک رجعت کی حالت میں رہے گا۔ یہ وقت پس پردہ کسی بھی نوعیت کی مشکلات لا سکتا ہے۔ کوئی شخص جو کسی اہم معاملے میں ان سے اختلاف یا مخالفت رکھتا ہے امکان ہے کہ اس وقت اس سے کسی قسم کا تصفیہ کرنا پڑے گا۔ یہ وقت صحت کے لحاظ سے بھی احتیاط کا متقاضی ہے۔

## برج حوت

(گیارہواں اور بارہواں گھر)

مریخ ان کے گیارہویں گھر میں ہوگا یہاں موجودگی کے دوران سوشل خوشیاں لائے گا۔ بہت دوست پیدا ہوں گے۔ حوتی افراد کو کسی قسم کی جسمانی سرگرمی میں حصہ لینے یا دوستوں، گروہوں اور انجمنوں کے ساتھ کام کرنے کا موقع ملے گا۔ دوست انہیں عمل پر ابھاریں گے تاہم دوستوں اور دیگر افراد کے ساتھ اختلافات یا مسابقت کا امکان بھی ہے۔

گیارہویں گھر میں مریخ کی موجودگی حوتی افراد کو بے حد جاہ طلب بنا دے گی۔ اس کے علاوہ وہ بے حد تنگ مزاج، زود رنج، ضرورت سے زیادہ حساس اور کسی قدر جھگڑالو بھی ہو جائیں گے۔ ان رجحانات پر قابو پائیں اور جاہ طلبی کے سلسلے میں ضرورت سے زیادہ آگے بڑھنے سے پرہیز کریں۔

یہ وقت سماجی و فلاحی معاملات اور مقامی سیاست میں حصہ لینے کیلئے موافق ثابت ہوگا۔ کچھ نئے اور پرانے دوست ان کی زندگی میں اہمیت اختیار کر جائیں گے۔ لیکن وہ ایسی ذمہ داریاں بھی آپ پر ڈالنا چاہیں گے جو آپ کو ناپسند ہوں گی یا پھر آپ کو اپنی کچھ امیدوں اور خواہشات میں تبدیلی لانی پڑے گی۔

مریخ کو ۲۷ رجون سے ۲۷ راگست تک رجعت رہے گی یہ وقت دوستی کے معاملات، امیدوں اور خواہشات کیلئے غیر موافق ثابت ہوگا چنانچہ ان معاملات میں محتاط رہیں۔

مریخ کے دوسرے سیارگان کے ساتھ سعد نظرات سعد اثرات لائیں گے جو اس برج کے منسوبات کے مطابق ہوں گے لیکن نحس نظرات عارضی طور پر نحوست کا اثر ڈالیں گے۔ یہ نحوست تیز اور فوری ہوگی اور جلد ختم ہو جایا کرے گی۔

مریخ ہمیشہ نحس نہیں ہوتا۔ صرف اس وقت منحوس اثر رکھتا ہے جب اس کے نحس ستاروں کے ساتھ نحس نظرات ہوں اور وہ بھی فوری ہوتے ہیں۔

مریخ آتشی ستارہ ہے اور خاکی برج جدی میں ہے جہاں اسے شرف حاصل ہوتا ہے ہم سب اس کے برج جدی میں قیام کے دوران فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ یہ ہمت، حوصلہ اور قوت دے گا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ مخالفتوں کا مقابلہ کیا جا سکتا ہے۔ وہ اس گھر کی فطرت کے مطابق مدد دے گا جس میں ہوگا جب یہ اپنے دوستوں سے سعد نظرات بنائے گا تو کامیابیاں ہوں گی۔

جب یہ ان کواکب کے ساتھ نحس نظرات رکھے گا جو دوست ہوں گے تو اس کے نحس اثر کو کم کر دیں گے اور جب اس کے نحس نظرات دشمن کواکب سے ہوں گے تو اس کا اثر بہت نحس ہوگا۔ یوں سمجھ لیں کہ شمس مشتری اور پلوٹو اس کے دوست ہیں اور قمر، نپچون، یورنس، زحل، زہرہ، اور عطارد ناموافق ہیں۔

بعض ماہرین نجوم کہتے ہیں کہ مریخ جب پلوٹو کے ساتھ نحس نظر رکھے گا تو نحس حالت لائے گا اور بعض کہتے ہیں کہ مریخ کا شمس سے بھی تعلق اچھا نہیں ہوتا۔ میں سمجھتا ہوں کہ جب کوئی ستارہ ایسے برج اور گھر میں واقع ہو جہاں وہ سعد نہیں ہے تو لازمی اس کا اثر اچھا نہ ہوگا۔

برج جہاں کواکب کمزور ہوتے ہیں یا جہاں ناموافق ہوتے ہیں ان کو ذہن میں رکھنا چاہئے۔ ذیل میں وہ فہرست دی جاتی ہے جہاں مریخ سعد ہوگا اور طاقتور ہوگا۔

| بروج | مریخ کی حالت | اثر |
|---|---|---|
| حمل | حاکمانہ | طاقتور اور سعد |
| ثور | ............ | کمزور |
| جوزا | غیر مؤثر | ............ |
| سرطان | ............ | کمزور |
| اسد | طاقتور | سعد |
| سنبلہ | ............ | کمزور |
| میزان | ............ | کمزور |
| عقرب | ذیلی حاکم | طاقتور، سعد |
| قوس | غیر مؤثر | کچھ سعد |
| جدی | طاقتور۔ شرف | بہت سعد |
| دلو | غیر مؤثر | ............ |
| حوت | غیر مؤثر | ............ |

اگر آپ مریخ کی سعد اور نحس نظرات کی حامل تاریخوں کے بارے میں جاننا چاہتے ہیں تو برنی تقویم ۲۰۱۸ء میں نظرات کے صفحات (صفحہ ۱۳۵ تا ۱۴۳) کا مطالعہ کریں ان صفحات کے مطالعے سے صرف سال بھر کے سعد اور نحس دنوں بلکہ ہر روز کی سعد اور نحس نظروں کے اوقات کا علم بھی ہو جائے گا۔

# زائچہ پیدائش میں عطارد کے احکامات

اگر عطارد خانہ شرف میں ہو تو مولود زیورات، پوشاک اور ہر عمدہ چیز پائے- دولت سے آسودہ رہے- شیریں کلام، شاعر، پسندیدہ نقاش، ہنرمند و معلم ہو- بزرگوں سے بخشش پائے- عورتوں سے زیادہ موافقت رکھے- اگر عطارد خانہ ہبوط میں ہو تو مولود بے زار اور تہی دست ہو- غیروں کے مال سے حاجت روائی کرے- فقیروں سے صحبت رکھے تماشہ بین ہو-

اگر عطارد صاحب خانہ ہو تو مولود عالم اور دولت مند ہو-

اگر عطارد خانہ وبال میں ہو تو مولود افعال ناشائستہ کرے- بھائیوں سے مخالفت رکھے-

اگر عطارد ا، ۴، ۷، ۱۰ میں ہو تو مولود کا پیشہ معلم گیری ہو اور اسی سے روزی کمائے-

اگر عطارد مائل وتد میں یعنی ۲، ۵، ۸، ۱۱ میں ہو تو دانا ہو- ہمیشہ خوش رہے اور ہر ایک سے بالاتر ہو-

اگر عطارد خانہ دوست میں ہو تو مولود صاحب جمال دولت ہو-

اگر عطارد خانہ دشمن میں ہو تو مولود نامرد، مخنث ہو، کارہائے ناشائستہ کرے، مفلس ہو-

## عطارد بارہ گھروں میں

اگر عطارد طالع میں ہو تو مولود قد آور، نوشت وخورند میں مشاق، عالم و عاقل و عزیز و آہستہ گو، خوش شکل سلیم طبع، شیریں کلام ہو، جامۂ سبز کو دوست رکھے اور کوئی اس سے مخالفت نہ کرے-

اگر عطارد خانہ ۲ میں ہو تو ہمیشہ تلاش و جمع کرنے، مال وغلہ کے مستعد رہے، بخشش کرنے والا ہو، ہر مقام پر غالب رہے- کوئی اس کا بدخواہ نہ ہو-

اگر عطارد خانہ ۳ میں ہو تو مولود دروغ گو ہو- کوئی کام اس سے صحیح واقع نہ ہو جو کام کرے کسی کو پسند نہ آئے اور بدی اس کی سب پر آشکارا ہو جائے-

اگر عطارد خانہ ۴ میں ہو تو مالدار، راست گو پرورش کنندہ قبیلہ و اقارب کا ہو- انواع واقسام کی غذا ملے-

اگر عطارد خانہ ۵ میں ہو تو صاحب اولاد ہو بشرطیکہ کسی نحس ستارہ سے قران یا نظر نہ ہو-

اگر عطارد خانہ ۶ میں ہو تو اس کے دشمن دوست ہو جائیں بشرطیکہ کسی نحس ستارہ سے قران نہ ہو-

اگر عطارد خانہ ۷ میں ہو تو عمر دراز، نیک ظرف ہو، ہمیشہ نفیس پوشاک اور عمدہ مکان رکھے- بشرطیکہ کسی دوسرے نحس ستارے سے قران نہ کرے اور رجعت میں نہ ہو-

اگر عطارد خانہ ۸ میں ہو تو خوف و ہلاکت سے دوچار رہے مگر کوئی آزار نہ ہو- البتہ فربہ اقدام اور فعل ناشائستہ رکھے-

اگر عطارد خانہ نو میں ہو تو نیک بخت صاحب اقبال کریم و سخی ہو- بشرطیکہ قوی ہو یا قوی ستارہ سے ہم قران ہو- اگر نحس ستارہ سے قران کرے تو کم بخت ہو-

اگر عطارد خانہ ۱۰ میں ہو تو مولود نیک نام، امراء کے قریب صاحب رتبہ و ہر دل عزیز ہو- اس کے بہت دوست ہوں- جو ارادہ کرے پورا کرے-

اگر عطارد خانہ ۱۱ میں ہو تو مالدار، دیندار، نیک نام، عاقل، عمر دراز، خوش غذا ہو ملازم رکھے-

اگر عطارد خانہ ۱۲ میں ہو تو شریں زبان و کاہل ہو اگر نحس ستارہ سے قران ہو تو اس کے برعکس نتائج ہوں-

اگر عطارد خانہ ۲، ۳، ۴، ۸، ۱۰، ۱۲ میں ہو تو سعد ہوتا ہے- اگر خانہ ا، ۵، ۷، ۹، ۱۱ میں ہو اور نحس ستارہ سے ہم قران ہو تو ناقص ہوتا ہے-

# رؤیت ہلال

## دسمبر ۲۰۱۸ سے اکتوبر ۲۰۲۵ تک

تحریر: پروفیسر محمد حمزہ نعیم (جھنگ) ڈپلومہ ہولڈر ریاض یونیورسٹی (سعودیہ عربیہ)

''ہم اُمّی قوم ہیں، حساب کتاب نہیں جانتے'' نبی پاک ﷺ نے یہ فرمایا اور انگلیوں کے اشارے سے ایک بار ۲۹ اور دوسری بار ۳۰ کا عدد بتایا۔ دوسری حدیث پاک میں ارشاد ہوا، چاند دیکھوتو روزے رکھنا شروع کرو اور اگلا چاند دیکھوتو (افطار یعنی) عید کرلو۔ یہ حدیث اتنی معروف و مشہور ہے کہ روشن خیال طبقہ بھی اس کا انکار نہیں کرسکا۔ البتہ یوں کہا کہ رؤیت کا معنی دیکھنا بھی ہے اور علم ہونا بھی۔ جیسے اسی مصدر رؤیت سے سورہ فیل میں جاننا مراد لیا گیا ہے۔ کیا آپ نے نہیں دیکھا یعنی کیا آپ کو معلوم نہیں کہ تیرے ربّ نے ہاتھی والوں کے ساتھ کیا کیا؟ وُہ کہتے ہیں کہ اس وقت تو نبی پاک ﷺ ابھی پیدا بھی نہ ہوئے تھے۔ لہٰذا ثابت ہو گیا کہ یہاں ''رؤیت''، علم کے معنی میں ہے۔ ہمیں تسلیم ہے کہ رؤیت کے دونو معنی ہیں مگر حدیث کے آخری الفاظ خود رؤیت کا معنی طے کر چکے ہیں۔ ارشاد ہوا فَاِنْ غُمَّ عَلَیْکُمْ فَ اَکْمِلُوا الْعِدَّ ۃَ ثَلاَ ثِیْنَ۔ (اگر بادل گرد وغبار وغیرہ حائل ہو جائیں تو تیس کی گنتی پوری کرو)...... اہل عقل و فہم سے درخواست ہے کہ اُمّ یا بادل گرد وغبار اور دیگر فلکی کوائف کبھی علمی رؤیت کے سامنے بھی حائل ہوتے ہیں؟ علمی رؤیت تو بند کمروں اور تہ خانوں کے اندر بیٹھ کر بھی طے کی جا سکتی ہے...... لہٰذا سر کی آنکھوں سے دیکھنا ہی مطلوب ہے۔ اسی آنکھوں دیکھی رؤیت کے سامنے بادل اور گرد وغبار حائل ہوا کرتے ہیں۔

قبل ازیں جن قارئین نے میرے مضامین ملاحظہ کیے ہوں گے تو اُن پر واضح ہو چکا ہوگا کہ اس بار ۲۰۱۸ء کا رمضان ۱۷ مئی سے شروع ہوگا۔ پہلا روزہ خمیس کے دن ہوگا آخری روزہ جمعہ کا دن۔ اس طرح اس بار ۳۰ دن رمضان المبارک میں پانچ جمعہ ہونگے...... شعبان کی اٹھائیسویں کی شام کو سورج غروب ہونے سے پہلے ہی چاند مطلع فلک سے غروب ہو چکا ہوگا۔ کراچی اور گوادر میں ۳ منٹ پہلے، پشاور اور چارسدہ میں ۹ منٹ پہلے، لاہور اور جھنگ میں ۸ منٹ چاند پہلے غروب ہو جائے گا۔ تو اگر کسی کو شک ہو کہ یہ منگل کا دن ۲۸ نہیں ۲۹ شعبان ہو سکتی ہے اور اس طرح شام کو امکان رؤیت ہو سکتا ہے تو ہم نے بتا دیا کہ یہ اٹھائیسویں ہی ہے چاند پہلے غروب ہو رہا ہے۔ بدھ ۱۶ مئی کو ۲۹ شعبان ہوگی اور ہلال رمضان نظر آنے کے واضح امکانات ہیں......

سعودیہ میں بھی منگل ۱۵ مئی ۲۰۱۸ء کی شام چاند نظر آنا ممکن نہیں کیونکہ سورج غروب ہونے کے ۵۰ منٹ بعد تک چاند کا اُفق مغرب پر کھڑے رہنا ضروری ہوتا ہے۔ تبھی وہ سورج کی تیز کرنوں سے نکل کر نظر آتا ہے۔ جبکہ ریاض میں سورج اور چاند اکٹھے غروب ہونگے۔ مکّہ اور مدینہ میں چاند غروب شمس کے دوڈھائی منٹ بعد غروب ہو جائے گا۔ لہٰذا رؤیت ناممکن ہے۔ اس طرح وہاں بھی ہلال رمضان ۱۶ مئی ۲۰۱۸ء کی شام نظر آنا ہی ممکن ہے۔ اس سے پہلے یعنی ۱۵ مئی کی شام اگر اعلان رؤیت کر دیا گیا تو وہ علمی رؤیت اور نیومونکا اعلان ہوگا۔ عینی رؤیت یعنی آنکھوں دیکھا چاند نہ ہو گا ...... دوسری طرف تقویم اُمّ القریٰ (کیلنڈر) میرے سامنے ہے۔ یہ انٹرنیٹ پر بھی موجود ہے۔ اس سال اوّل رمضان ۱۴۳۹ بروز بدھ ۱۶ مئی ۲۰۱۸ء کو لکھا ہے۔ اور ہمارا سال ہا سال کا تجربہ ہے کہ وہاں اسی تاریخ سے ماہ صیام کا اعلان کر دیا جائے گا۔ ۱۹۷۹ء سے بندہ عرض کرتا آ رہا ہے کہ اگر نیومون سسٹم درست اور جائز ہے تو ہمارے علماء اس کا اعلان کریں اور اگر آنکھوں دیکھا چاند ضروری ہے تو علماء اسلام شاہان سعودیہ اور ان کی مجلس قضائے اعلیٰ کی منت خوشامد کر کے افہام و تفہیم سے ان حضرات کو عینی رؤیت پر لائیں مگر کمال دورنگی ہے کہ حدیث رسول کو مانتے سمجھتے ہوئے علمی رؤیت پر عمل ہو رہا ہے۔ امریکی خلائی ادارہ جس لمحے نیومون یعنی چاند کی سورج سے علیحدگی کا اعلان کرتا ہے اُسی لمحے مکّہ مکرمہ میں توپیں داغی جاتی ہیں یعنی چاند نظر آ گیا ہے...... حالانکہ امریکہ کے اہل علم وفن مسلم وغیر مسلم ماہرین رؤیت سے پوچھیں تو وہ یہی جواب دیں گے کہ ''مذکورہ لمحے ہلال پیدا ہوا ہے۔ جس کے نظر آنے کے لیے کم وبیش ایک دن مزید درکار ہے۔''

رؤیت ہلال اسلامی شعار ہے۔ اگر اہل کتاب نے ''سبت'' کی سے توقیری کی تو بندر ُور سٹور بنا دیے گئے تھے تو اہل اسلام اللہ واحد کے رشتہ دار تو نہیں ہیں کہ رؤیت ہلال کی بے توقیری کرتے رہیں اور ان پر اللہ کی ناراضی اور کافر ملت کا تسلط نہ ہو۔

اللہ سے دعا ہے کہ وہ تمام علمائے اسلام کو عینی رؤیت کے دینی شعار پر جلد متفق کرے۔ دوسری وجہ اللہ کی ناراضی کی سودی نظام ہیں جس پر اللہ نے اپنے ساتھ جنگ کی دھمکی دی ہوئی ہے۔ اللہ سے جنگ کی شکل یہی تو ہے کہ پورے عالم میں ہر جگہ کفار، اہل اسلام پر مسلط رہیں۔ اور اہل اسلام کا خون پانی کی طرح بہایا جا رہا ہے۔

لیجیے اب ایک اور اہم موضوع = ماہرین رؤیت امکان رؤیت بتا کر علمائے اسلام کو فیصلہ کرنے میں مدد کرتے ہیں۔ اگر شرعی شہادت یا رؤیت عامّہ نہ ہو تو اول ماہ شمار نہ ہوگی...... ان ماہرین کے اندازے اکثر وبیشتر درست ہوتے ہیں۔ بعض دینی ادارے بندہ سے سالانہ امکان رؤیت کی تاریخیں منگواتے ہیں۔ ماہرین رؤیت کا اس بات سے تعلق نہیں ہوتا کہ آیا ہر ماہ دوسرے ماہ سے مختلف ایام کا یعنی ۳۰، ۲۹ کا ہوتا ہے۔ یا کئی ماہ مسلسل ۳۰ یا ۲۹ کے ہوتے ہیں۔ کسی صاحب علم کے پوچھنے پر ہم لوگ اس بات

پر بھی غور کر لیتے ہیں۔اس بار میں نے جب رمضان ۱۴۳۹ سے شعبان ۱۴۴۰ کا گراف تیار کیا تو ایک مہربان نے میرا مرسلہ یہ نقشہ دیکھ کر جواباً لکھا کہ تین مہینے ربیع الثانی ۱۴۴۰، جمادی اولی اور جمادی ثانیہ یہ تینوں ۳۰، ۳۰ دن کے آئینگے۔ یہ کیسے ہوا؟ بندہ نے دوبارہ غور کیا تو آئندہ ۲۰۲۵ تک یعنی کوئی سات سال میں ۵ بار تین تین ماہ ۳۰، ۳۰ دن کے آرہے ہیں اور ۲۰۲۵ میں چار ماہ مسلسل ۲۹، ۲۹ دن کے نیز ۲۰۲۱ میں مسلسل ۲۹، ۲۹ دن کے آئیں گے۔ یہ وہ راز ہیں جن کا تھوڑا تھوڑا علم اب اہل علم کو ہو چکا ہے مگر ان حقائق کی تفصیلات صرف وُہی جانتا ہے جو کہ رہا ہے ''ذلك تقدير العزيز العليم'' یہ ہیں انداز ے اس غالب خوب علم والی ذات کے۔

تفصیل حوالہ بالا یہ ہے: ۳۰، ۳۰ کے تین تین چاند۔

۹ دسمبر ۲۰۱۸ کو اول ربیع ثانی، ۸ جنوری ۲۰۱۹ کو اول جمادی اولیٰ ۷ فروری ۲۰۱۹ کو اول جمادی ثانیہ تینوں ماہ ۳۰ دن کے۔

۲۶ مارچ ۲۰۲۰ سے شعبان، ۲۵ اپریل ۲۰۲۰ سے رمضان اور ۲۵ مئی ۲۰۲۰ سے شوال (یوم العید)......تینوں ماہ ۳۰ دن کے۔

۱۸ اگست ۲۰۲۳ سے صفر، ۷ ستمبر سے ربیع الاول اور ۱۷ اکتوبر ۲۰۲۳ سے ربیع الثانی......تینوں ماہ ۳۰ دن کے۔

۶ اگست ۲۰۲۴ سے صفر، ۵ ستمبر ۲۰۲۴ سے ربیع اول اور ۵ اکتوبر سے ربیع ثانی......تینوں ماہ ۳۰ دن کے۔

۲۵ اگست ۲۰۲۵ سے ربیع اول، ۲۴ ستمبر ۲۰۲۵ سے ربیع ثانی اور ۲۴ اکتوبر سے جمادی اولی......تینوں ماہ ۳۰ دن کے۔

اب ملاحظہ فرمائیے کہ ۲۹ دنوں کے مسلسل پانچ ماہ بھی آسکتے ہیں:۔

۱۲ جولائی ۲۰۲۱ سے ذوالحجہ، ۱۰ اگست ۲۰۲۱ سے محرم ۱۴۴۳، ۹ ستمبر ۲۰۲۱ سے صفر، ۸ اکتوبر ۲۰۲۱ سے ربیع الاول اور ۷ نومبر ۲۰۲۱ سے ربیع ثانی......یہ پانچوں ماہ مسلسل ۲۹ دن کے ہوں گے۔انشاء اللہ

۳۰ اپریل ۲۰۲۵ سے ذی قعد، ۲۹ مئی ۲۰۲۵ سے ذوالحجہ، ۲۷ جون ۲۰۲۵ سے محرم اور ۲۷ جولائی ۲۰۲۵ سے صفر ۱۴۴۷۔

یہ چاروں ماہ مسلسل ۲۹، ۲۹ دن کے ہوں گے۔ ہمارے حسابات انشاء اللہ درست ہو گے۔

واللہ اعلم وعلمہ اتم۔

# کشکول

## واپسی

اگر کسی کی کوئی چیز جاتی رہے۔ گم ہو جائے چوری ہو جائے۔ یا کوئی لے کر واپس نہ کرے تو اسے چاہئے کہ سورہ والضحیٰ سات بار پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کر کے اپنے سر کے چوگرد پھرائے۔ اس کے بعد سات بار اس عزیمت کو پڑھے۔

اصبحت فی امان الله وامسیت فی جوار الله امسیت فی امان الله واصبحت فی جوار الله ابرصا صبرصا صارصا

اس کو پڑھ کر سات بار دستک دیوے۔ تو گیا ہوا مال واپس ملے گا۔ کم از کم سات رات کرے۔ آزمودہ ہے۔

## شفاء اور سلامتی

اگر کوئی شخص باہر گیا ہوا ہے اور چاہے کہ سلامتی سے واپس آئے۔ یا اگر کوئی بیمار ہے اور شفا نہیں پاتا تو فجر کی نماز میں سنت اور فرض کے درمیان ۴۱ بار سورہ فاتحہ پڑھ کر اس کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ مسافر بخیریت واپس آئے گا بیمار کے لئے پانی پاس رکھے۔ اور اس پر دم کرے۔ اور مریض کو پلاتا رہے۔ تو چند دنوں میں اللہ تعالیٰ اسے شفا دے گا۔

## رات کو اٹھنا

اگر رات کسی مخصوص وقت اٹھنے کا ارادہ ہو تو سورہ کہف کی آیت کو آخر سورہ تک پڑھے۔ ان الذین امنواو عملو الصلحت کانت لهم جنات الفردوس الخ تو اس کو سوتے وقت پڑھے۔ اور کہے کہ فلاں وقت مجھے اٹھا دیا جائے۔ تو اس کا موکل نیند سے بیدار کر دے گا۔

## سنگدلی اور بے راہ روی

اگر کوئی اپنے اندر یا اپنی کسی اولاد کے اندر یا شریک حیات کے اندر اپنے لئے سختی اور سنگدلی پائے۔ یا کوئی بے راہ رو ہو جائے تو سورۃ ق والقران المجید اور سورہ یٰسین نماز فجر کے بعد ایک ایک دفعہ پڑھ کر دم کر کے پلائے۔ تو وہ شخص نرم دلی اختیار کرے اور راہ راست پر آ جائے۔ چالیس دن اس عمل کو کرے۔ روز پڑھے روز پلائے سخت خراب عادت والے لوگ بھی درست ہو جاتے ہیں۔ عمل کے دوران ناغہ ہو تو پرواہ نہ کرے اور دونوں سورتوں کو پڑھنے کے بعد نام اور عادت بد کا نام لے۔ پھر دم کرے۔ یعنی بعد میں نام لے کر مختصراً دعا کیا کرے۔

## دشمن کے لئے

چاند کی پندرہ تاریخ کے بعد جو منگل آئے تو گیارہ پتے آک کے لے کر پاس رکھے اور کسی قبر کے اوپر بیٹھ کر یا دو قبروں کے درمیان بیٹھ کر اس اسم کو ایک سو بار پڑھے۔

یابدیع العجائب باالقهر یابدیع

اور چھری پر دم کر کے نام دشمن کا لے اور ایک پتہ کاٹ دے۔ چھری نئی خریدنی چاہئے۔ پھر سو مرتبہ پڑھے۔ اور اسی طرح دم کر کے نام دشمن کا لے کر دوسرا پتہ کاٹ دے۔ اسی طرح ۱۱ پتے کاٹنے ہیں اور گیارہ سو مرتبہ پڑھنا ہے۔ دوپہر کے وقت کرے۔ کوئی قبر جنگل میں ہو تو بہتر ہو گا۔ کیونکہ تنہائی ہو گی۔ حصار کر کے پڑھے۔ ایک چلہ میں دشمن تباہ و برباد ہو گا۔ ناحق کرنے والا مجرم اور شرع کی رو سے خطا کار ہو گا۔

## رجوع خلق

اگر کوئی شخص چاہے کہ رجوع خلق ہو تا کہ خلقت میں عزت و مرتبہ ہو یا کاروباری ہے تو لوگوں کے آنے سے آمدن زیادہ ہو تو اس کے لئے اسم بدوح کا عامل بنے۔ زکات کا طریقہ یہ ہے کہ سات ہزار بار روزانہ چالیس دنوں تک اس کی عزیمت کو پڑھنا ہو گا۔ پرہیز جلالی و جمالی دونوں کا ہو اور خلوت ہو۔ رات کو پڑھے۔ اسم یہ ہے۔

یابدوح تبدوحت من البدوح فی البدوح بدوحك یابدوح

اس کے بعد روزانہ سات سو بار بعد نماز عشاء ورد رکھے۔ لیکن اب پرہیز کی ضرورت نہیں۔ انشاء اللہ بہت فتوح ہو اور خلقت رجوع ہو۔ اگر کوئی عامل اس زکات کے بعد بدوح کے نقش کی زکات سوا لاکھ ادا کرے تو اس میں اتنی قوت آ جائے گی کہ نقش لکھنے کے بعد جس شخص یا جانور کا نام اس کے نیچے لکھ کر پاؤں تلے دبائے تو وہ مسافت کے مطابق اس کے پاس پہنچے۔ عزیمت رجوع خلق کی اجازت خط لکھ کر حاصل کریں۔ دوکاندار، طبیب، ڈاکٹر، سیاست دان وغیرہ جس کا خلقت سے تعلق ہوتا ہے۔ پڑھ سکتا ہے۔ یہ بھی دراصل فراخی رزق کے اعمال کی طرح کام کرتا ہے۔

# تثلیث شمس و مشتری

۵ جولائی کو دوپہر ۴ بجکر ۳ منٹ کو عین تثلیث کا وقت ہوگا۔ اس لئے اگر کسی زبردست آدمی نے کمزور کا حق دبا کر یا اس کی زمین قبضہ میں کی ہوئی ہے یا مکان و جائیداد کو دبا کر بیٹھ گیا ہے۔ یا کسی نے سازش کر کے روزگار سے الگ کرا دیا ہے اور وہ روزگار دوبارہ حاصل کرنا چاہتا ہے تو یہ عمل انشاء اللہ کامل کامیابی دے گا اور حقوق واپس دلائے گا اور مخالف کو مجبور کرے گا کہ وہ حق دار کو حق واپس کر دے۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ ایک سکہ (سیسہ) کی لوح بنائیں دشمن یا مخالف کا نام معہ والدہ لے کر اعداد نکال کر اس میں ۵۶۴۴ کا اضافہ کریں۔ اگر افسر ہو تو اس کا پورا نام جو مشہور ہو لیں جس سے اس کو پکارا جاتا ہے ان اعداد کو جو حاصل ہوں گے۔ مربع معکوس کندہ کریں۔ سیسہ کی تختی پر کسی بھی نوکدار چیز سے لکھا جاسکتا ہے۔ جب نقش مکمل ہو جائے تو اس کے اردگرد الٹی سورۃ فاتحہ لکھنی شروع کردیں یعنی والضالین سے لے کر الحمد تک الٹی لکھیں۔ مثلاً والضالین کا الٹ نیلا ضلاو ہوگا۔ اس کو پہلے سے الٹا کر کے کسی کاغذ پر لکھ لیں۔ تاکہ عین وقت پر غلطی نہ ہو۔ نقش تیار ہونے پر نیچے نام مخالف کا لکھیں۔ پھر لکھیں برایں زور فتح شوفتح شوفتح شو بحق کلام پاک مجھے میرا حق (اپنا نام اور اپنے حق کا نام لکھیں) واپس دینے پر مجبور کرو بحق یا اسرافیل یا عزرائیل یا میکائیل یا جبرائیل پھر اس لوح کو کسی وقت سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر اس مکان یا جائیداد میں دفن کر دیں جو غاصب کی گئی ہو افسر ہو تو اس کے کمرے میں کسی جگہ پوشیدہ کر دیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی اور ایسے اسباب پیدا ہوں گے جن سے مطلب حاصل ہوگا۔

لوح کے دوسری طرف اپنے مطلب کی تصویر بھی بنانی ہے مثلاً واپسی ملازمت کا ہو تو ایک آدمی جس کے ہاتھ میں قلم ہو کپڑے کی دکان ہو تو ایک آدمی جس کے ہاتھ میں کپڑا ہو۔ مکان ہو تو مکان کی تصویر بنائیں علی ہذا القیاس شکل و شباہت ضروری نہیں محض علامات کی ضرورت ہوتی ہے۔

نقش کی رفتار ذیل میں دی جارہی ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۳ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۷ | ۶ | ۹ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۰ | ۵ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۴ |

نقش پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد میں سے ۳۰ عدد تفریق کر کے باقی کو ۴ پر تقسیم کریں۔ حاصل منتخب کو خانہ اول میں رکھ کر پر کریں باقی ۱ ہو تو خانہ ۱۳ میں ایک کا اضافہ کریں ۲ ہو تو خانہ ۹ میں ایک کا اضافہ کریں۔ اگر باقی ۳ ہوں تو خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کریں۔ نقش پر ہو جائے گا۔

---

# تثلیث زہرہ و زحل

یہ نظر ۱۴ جولائی کو قبل دوپہر ۱۱ بجکر ۴۳ منٹ پر قائم ہوگی۔ اس وقت سے ان لوگوں کو فائدہ اٹھانا چاہئے جن میاں بیوی میں علیحدگی یا تعلقات ٹوٹنے کا اندیشہ ہو یا اندیشہ رہتا ہو یا جو عورت اور مرد یہ چاہے کہ شریک زندگی سے طلاق نہ ہو تو مندرجہ ذیل دو نقش لکھے۔ دونوں پر فریق ثانی کا پہنا ہوا کپڑا لپیٹے۔ ایک نقش پاس رکھے۔ دوسرا گھر میں کسی بھاری چیز کے نیچے دبا دے۔ یہ نقش زعفران سے سفید کاغذ پر لکھنے چاہئیں۔

طریقہ یہ ہے کہ ایک مربع نقش تیار کریں جس کو چال کے مطابق مندرجہ ذیل طریقے سے پر کریں۔

۱ - خانہ اول میں نام طالب معہ والدہ لکھیں اس کے بعد خانہ ۲ میں اعداد نام طالب معہ والدہ میں ایک عدد جمع کر کے لکھیں۔ خانہ ۳ میں دو جمع کر کے خانہ ۴ میں تین جمع کر کے لکھیں۔

۲ - خانہ ۵ میں عدد ۱۴۶۰۔ خانہ ۶ میں واللہ غالب علی امرہ خانہ ۷ میں ۱۴۶۲ خانہ ۸ میں ۱۴۶۳ لکھیں۔

۳ - خانہ ۹ میں ۱۲۸۹۔ خانہ ۱۰ میں ۱۲۹۰۔ خانہ ۱۱ میں وانہ لحب الخیر لشدید خانہ ۱۲ میں ۱۲۹۲ لکھیں۔

۴ - اب نام مطلوب معہ والدہ کے اعداد نکالیں اس میں سے تین کم کر کے خانہ ۱۳ میں لکھیں ۲ کم کر کے خانہ ۱۴ میں لکھیں اور نام مطلوب معہ والدہ خانہ ۱۶ میں لکھ دیں۔

ہر دو نقوش لکھ کر ختم نیاز دلائیں اور استعمال کریں انشاء اللہ مقصد ہر حال میں پورا ہوگا اور رشتہ کبھی نہ ٹوٹ سکے گا۔ خواہ کتنی ہی مخالفت یا دوسروں کی شرارتیں کیوں نہ ہوں۔ اپنی ضرورت کیلئے خود عمل تیار کیجئے۔ اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو خط لکھ کر دریافت کر سکتے ہیں۔

نقش کی چال یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۱ | ۶ | ۱ |
| ۵ | ۲ | ۱۵ | ۱۲ |
| ۳ | ۸ | ۹ | ۱۴ |
| ۱۰ | ۱۳ | ۴ | ۷ |

دوسری قسط

# علم نجوم کی رو سے ایک نیا نقطہ نظر

# صدمات اور تشدد

## برج اسد

آپ کا تعلق آتشی برج سے ہے جس پر شمس کی حکمرانی ہے چنانچہ آپ تو وہ روشن مینار ہیں جس کے لئے بہت سے جرم کئے جائیں گے۔ وحشی مجرم انسان یا ٹیڑھے دماغ کے مالک لوگوں کے لئے آپ کی شخصیت ایک بہت بڑا چیلنج ہے اور آپ کے غیر لچکدار خیالات اور کھلم کھلا اپنے خیالات کے اظہار کی خواہش ہی ان کو ایسے بہانے فراہم کرے گی جو انہیں ان کی من مانی کرنے کا موقع دے گی اس کے علاوہ آپ پر تہمت لگانے کا الزام بھی لگے گا اگر کبھی ایسا ہو تو اس کے جواب میں آپ بھی وہی الفاظ ہرگز نہ دہرائیں اور اینٹ کا جواب پتھر سے دینے کی کوشش نہ کریں۔ اگر آپ کے خلاف بہت لغو اور بے ہودہ الزامات ہوں تو ان کا جواب دے کر لوگوں کو مزید باتیں کرنے کا موقع ہرگز نہ دیں۔ بلکہ خاموش رہ کر ان لوگوں کو جو آپ کو اچھی طرح جانتے ہیں۔ ان بے بنیاد الزامات کا مذاق اڑانے کا موقع دیں۔ اگر صورت حال بہت سنجیدہ ہو جائے تو اپنا ذہن، تخیل اور طاقتور تخلیقی صلاحیت سے مدد لے کر اپنے آپ کو مثبت انداز میں پیش کریں اور بغیر کسی قسم کی تقریر کئے ان الزامات کو دور کرنے کی کوشش کریں۔

جسمانی تشدد سے بچنے کے لئے بہتر ہے کہ دوسرے کو اشتعال نہ دلائیں۔ پبلک مقامات پر بڑھ بڑھ کر باتیں بنانے سے پرہیز کریں اور ساتھ ہی ساتھ قدیم اشیاء، نوادرات اور زیورات کی نمائش کے ذریعے دنیا کو یہ جتانے کی خواہش کہ آپ کیا ہیں۔ اسے سختی سے دبا دیں۔ اگر گھر میں یا دفتر میں حفاظت کیلئے الارم لگایا ہے تو اس کے متعلق کھلے عام ہرگز بات نہ کریں کیونکہ کسی نہ کسی شخص کیلئے آپ کی یہ باتیں ایک چیلنج بن جائیں گی۔ آپ کیلئے چیلنج نہ دینا بہت مشکل ہے۔ اگر کبھی دوسروں کو چیلنج دینے کا ارادہ نہ بھی ہو تب بھی آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے لئے ناقابل برداشت بن جائے گا۔ چنانچہ آپ کی ذات ہر قسم کے تشدد در عمل کا شکار ہو سکتی ہے۔

## برج سنبلہ

آپ کا تعلق خاکی برج سے ہے جس پر عطارد کی حکمرانی ہے۔ چنانچہ آپ کے خلاف تشدد تنقیدی نوعیت کا ہوگا۔ اس کا سبب خود آپ کی تنقیدی اور تجزیاتی فطرت ہوگی۔ آپ کی عادت ہے کہ آپ دوسروں کے معاملات میں ٹانگ اڑاتے ہیں۔ بعض اوقات اس کا نتیجہ تشدد کی صورت میں بھی نکلتا ہے۔ سنبلہ سے متعلقہ عورتیں اگر کسی مرد پر تنقید کریں گی اور وہ مرد پھر ان کو کسی دوسرے آدمی کی طرف متوجہ دیکھ لے گا اور اگر وہ مزاج کا بھی ناقابل اعتبار ہوا تو نتیجہ ان کی آبروریزی ہوگا۔ خاص قسم کے حالات کے علاوہ آپ بلاواسطہ تشدد کا شکار کم ہی ہوں گے۔ آپ کے ساتھ جو کچھ بھی ہوگا وہ خود آپ کے اپنے اعمال یا کاموں کا ردعمل ہوگا۔

آپ بعض اوقات یہ ظاہر کرتے ہیں کہ آپ میں کوئی جذبہ بیدار نہیں ہوا اور جب یہی صورتحال اپنی کارکردگی اور تنقید کے وقت ظاہر ہوتی ہے تو اس سے کچھ لوگوں کو غلط فہمی ہو جاتی ہے یہاں تک کہ اگر ایسے وقت آپ پورے خلوص نیت سے بھی کوئی بات کریں گے تب بھی کوئی نہ کوئی بات ایسی ہو جائے گی جو دوسروں کے اشتعال کو ہوا دے گی۔ اگر کسی وقت دفتر میں یا گھر میں کسی پر تنقید کرنا بہت ضروری ہو جائے تو بہتر ہے کہ سردرد اختیار نہ کریں اور نہ ہی کسی چھوٹی سے چھوٹی بات پر نکتہ چینی کریں تاکہ دوسروں کے اشتعال کا شکار نہ ہوں۔ بلکہ دوسروں پر یہ ظاہر کریں کہ آپ کو ان کے احساسات کا بخوبی علم ہے اور ان سے دوستانہ رویہ اختیار کریں۔ آپ کا طور طریقہ اور انداز گفتگو شائستہ ہے مگر انہیں محض رسمی طریقہ نہ بنالیں۔ یاد رکھئے کہ بہترین عادات اور طور طریقے وہ ہوتے ہیں جو دوسروں کو سکون و اطمینان دیں۔ آپ ایک مرتبہ جب کسی چیز کے متعلق کوئی فیصلہ کر لیتے ہیں تو اسے آسانی سے پورا کر سکتے ہیں۔ لہٰذا جب آپ دوسروں کے ساتھ ہمدردانہ رویہ اختیار کرنے کا فیصلہ کر لیں گے تو یہ فیصلہ تشدد کے ردعمل کو یقیناً کم کر دے گا۔

گولی سے اڑا دینا، مسلح ڈاکے، اغوا، زبردستی آبروریزی، قتل یہ تمام وارداتیں جرائم کے بڑھتے ہوئے رجحان کی طرف ہیں کیوں؟ آپ اپنے آپ سے سوال کر سکتے ہیں اور کوئی بھی اس کا جواب اطمینان بخش طریقہ سے نہ دے سکے گا۔ شاید اس کے جواب کا تعلق مستقبل سے ہوتا ہے۔ لیکن اس تعلق کو ماضی کی تاریخ عمدہ طریقہ سے بیان کرتی ہے۔

لیکن ہم تو اس دور میں رہ رہے ہیں کہ ہم باڈی گارڈ تو رکھ نہیں سکتے۔ جو ہماری ہر لحہ حفاظت کر سکے۔ کیا کوئی اور طریقہ ہے کہ ہر پاکستانی اپنا تحفظ کر سکے اور وہ صدمات سے بچ سکے۔ یا تحفظ کے لئے اچھے تالے خرید سکے اور اس بات کا مطالعہ کر سکے کہ کون مدد کیلئے پکارتا ہے یا ہر مشکل کا مقابلہ کر سکے۔ اس سلسلہ میں نجوم کچھ مدد کرتا ہے۔

ہر برج ایک خاص قسم کی صدمات کی رد رکھتا ہے اور خطرہ کے وقت وہ ایک خاص قسم کی خو اختیار کر لیتا ہے۔ ان خصائل کو جاننا ہی اپنے آپ کو خطرات سے محفوظ رکھنے کا طریقہ ہے۔ لہٰذا صدمات و

### تبدیلی پتہ

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہو جانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔ تبدیلی پتہ کی اطلاع کے ساتھ خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں۔

تشدد کے اندیشوں کو کم از کم کیا جاسکتا ہے۔اپنے شمسی برج کا مطالع کریں اور جو مشورہ دیا گیا ہے اس کو بھی سمجھیں۔

## برج میزان

آپ کا برج بادی ہے جس پر زہرہ کی حکمرانی ہے چنانچہ تشدد جب آپ کی زندگی کو درہم برہم کرتا ہے تو بقیہ تمام بروج سے تعلق رکھنے والے افراد کے مقابلے میں آپ پر اس کا اثر زیادہ ہوتا ہے۔ چونکہ آپ امن وسکون کے لئے ہر کام کرنے کو تیار ہوجاتے ہیں۔لہذا کوئی بھی شخص جان بوجھ کر آپ کے خلاف تشدد اس وقت تک اختیار نہ کرے گا جب تک کہ آپ خود اپنے آپ کو ایسی صورتحال میں نہ پائیں کہ جس میں سب کو خوش کرنے کی کوشش میں کسی کو بھی خوش نہ کرسکیں۔اگر وہ افراد جن کو آپ نے ناخوش کیا۔ان میں سے ایک فرد بھی اگر ناقابل اعتبار یا غیر مستقل مزاج ہے تو یقیناً آپ کے ناک پر ایک زوردار مکہ پڑے گا یا صورت حال اس سے بھی خراب ہوسکتی ہے۔ یا پھر ایسی صورت حال زبانی الزامات کا باعث بنے گی۔ یہ صورت حال بھی آپ کے نزدیک اتنی ہی بری ہے جتنی جسمانی مارپیٹ۔

ایک عجیب بات یہ ہے کہ آپ کی محبت میں تشدد کا باعث محبت بھرے الفاظ ہوں گے۔ بعض اوقات آپ ہم آہنگی قائم رکھنے کے لئے کہیں گے کہ مجھے تم سے محبت ہے' مگر بعد جب آپ کا ذہن اور خیالات تبدیل ہوں گے (جو کہ مثالی میزانی عمل ہے) تو مسترد کیا ہوا محبوب تخریبی انداز میں ردعمل کا اظہار کرے گا۔خواہ اس کا تشدد الزام تراشی تک ہی محدود ہو مگر پھر بھی وہ آپ کی عزت اور مرتبے کو تباہ کرنے میں کامیاب ہوجائے گا آپ کے لئے سب سے اہم بات یہ ہے کہ آپ نے شادی کے تقدس کو برقرار رکھنے کے لئے جو عہد و پیمان کئے تھے انہیں یاد رکھیں اور اگر آپ عہد پر قائم نہیں رہ سکتے تو وعدہ ہی نہ کریں آپ اس برج سے تعلق رکھتے ہیں جس کے لئے شادی شدہ رہنا سب سے زیادہ مشکل ہے اور ظاہر ہے کہ شادی شدہ زندگی میں جب علیحدگی آتی ہے تو سخت سست الفاظ تو ضرور کہے اور سنے جاتے ہیں۔وہ تشدد جس کا تعلق براہ راست آپ کی ذات سے نہ ہو۔آپ کو بہت تکلیف دیتا ہے کیونکہ آپ کی سمجھ میں نہیں آتا کہ ایسی کھچاؤ والی صورتحال میں کیا رویہ اختیار کیا جائے مثال کے طور پر اگر کوئی شخص ہاتھ میں چاقو لئے حملہ آور ہو تو آپ کو کیا رویہ اختیار کرنا چاہئے۔اپنے آپ کو اس کے حوالے کردینا چاہئے یا بھاگ جانا چاہئے۔یہی باتیں سوچتے سوچتے اور کوئی قدم اٹھانے میں پس و پیش کرتے کرتے حملہ آور آپ کے بہت قریب آجائے گا اور آپ کو زخمی کردے گا۔ ایسی صورت حال اگر پیش آجائے تو جو خیال پہلے ذہن میں آئے اس پر عمل کرلینا چاہئے۔

## برج عقرب

آپ کا تعلق آبی برج سے ہے جس پر پلوٹو کی بھی حکومت ہے۔اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ خود اپنی اخفا پسندی' منصوبہ بندی' خفگی اور حسد کے ذریعے خود اپنے اوپر تشدد کریں گے۔ آپ تجزیہ کرکے اور معموں کو حل کرکے خوشی محسوس کرتے ہیں۔انہیں سے آپ کو خوشی اور اطمینان کے لئے بہت کچھ مل جائے گا مگر اس سے کسی ایسے شخص کو آپ پر زبانی تشدد کا موقع مل جائے گا جو یہ سمجھتا ہے کہ آپ اس کے معاملات میں دخل اندازی کررہے ہیں۔ بدترین صورتحال یہ پیش آسکتی ہے کہ کوئی ایسا شخص جس نے کوئی جرم کیا ہے یا دھوکہ دیا ہے۔اس کے ہاتھوں آپ پٹ جائیں گے۔ کیونکہ تشدد کے ذریعے وہ یہ یقین کرنا چاہے گا کہ اس بارے میں آپ کسی کو کچھ نہ بتائیں۔ بقیہ تمام بروج سے تعلق رکھنے والے افراد کے مقابلے میں آپ کی موت تشدد کے ذریعے واقع ہوگی۔ کیونکہ پلوٹو کا تعلق استخراج اور تبدیلی صورت سے ہے۔ مگر بہر حال اسے حرف آخر نہ سمجھیں۔

تشدد کے امکان سے بچنے کے لئے ضروری ہے کہ سب سے پہلے تو یہ خیال رکھیں کہ آپ کے خفیہ افعال کسی شخص کو اس شک میں مبتلا نہ کردیں کہ آپ اپنے گھر میں بہت قیمتی چیز مثلاً روپیہ پیسہ وغیرہ چھپا رہے ہیں ورد وسرے یہ کہ اگر کوئی بھی خطرناک صورت حال پیش آجائے تو اپنی استدلالی قوت کو اس کا تجزیہ کرنے کے لئے استعمال کریں۔ یہ غور کریں کہ اپنے پڑوسی کے متعلق معلومات حاصل کرنا آپ کو فائدہ دے گا یا محض آپ اس کے معاملات میں دخل در معقولات کرنے کی نیت سے یہ سب کچھ کررہے ہیں۔ آپ میں حسد کا مادہ بھی ہے جسے آپ دبا بھی سکتے ہیں۔ بشرطیکہ آپ اسے دبانا چاہیں اور صورت حال کا تجزیہ کرنا چاہیں۔اس طرح آپ حسد کے تباہ کرنے والے تلخ اثرات سے اپنے آپ کو بچاسکتے ہیں۔اگر کسی قسم کی غیر قانونی سرگرمی کا علم بھی ہوجائے تو خود اس سے دور رہیں۔ بلکہ پولیس کو اطلاع دیں کیونکہ آپ کو نہیں بلکہ پولیس والوں کو ان کاموں کے لئے تربیت دی گئی ہے۔

# ماہ جون

| ایام | جون ۲۰۱۸ء | رمضان ۱۴۳۹ھ | جیٹھ ۲۰۷۵ب | مفتوحی نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در جوزا | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | ۱ | ۱۶ | ۱۹ | ۹ | | | | ۱۲ | | | بلعہ | ۱۶:۱۶ | | |
| ہفتہ | ۲ | ۱۷ | ۲۰ | ۱ | یوم حضرت علیؓ | | | ۱۳ | | | سعود | ۱۸:۲۲ | | |
| اتوار | ۳ | ۱۸ | ۲۱ | ۲ | | | | ۱۴ | دلو | ۳:۰۵ | اخبیہ | ۲۰:۳۲ | | |
| پیر | ۴ | ۱۹ | ۲۲ | ۳ | | | | ۱۵ | | | مقدم | ۲۲:۳۸ | | |
| منگل | ۵ | ۲۰ | ۲۳ | ۴ | | | | ۱۶ | حوت | ۱۵:۵۳ | | | | حضیض |
| بدھ | ۶ | ۲۱ | ۲۴ | ۵ | | | | ۱۷ | | | موخر | ۰۰:۲۵ | ◓ | تربیع دوم |
| جمعرات | ۷ | ۲۲ | ۲۵ | ۶ | | | | ۱۸ | | | رشا | ۱:۴۴ | | |
| جمعہ | ۸ | ۲۳ | ۲۶ | ۷ | | | | ۱۹ | حمل | ۲:۲۵ | شرطین | ۲:۲۵ | | |
| ہفتہ | ۹ | ۲۴ | ۲۷ | ۸ | | | | ۲۰ | | | بطین | ۲:۲۰ | | |
| اتوار | ۱۰ | ۲۵ | ۲۸ | ۹ | شرف قمر | | | ۲۱ | ثور | ۹:۰۳ | ثریا<br>دبران | ۱:۳۰<br>۲۳:۵۴ | | شرف |
| پیر | ۱۱ | ۲۶ | ۲۹ | ۱ | | | | ۲۲ | | | ہقعہ | ۲۱:۴۰ | | |
| منگل | ۱۲ | ۲۷ | ۳۰ | ۲ | لیلۃالقدر | | | ۲۳ | جوزا | ۱۱:۵۲ | ہنعہ | ۱۸:۵۳ | | فرح |
| بدھ | ۱۳ | ۲۸ | ۳۱ | ۳ | عطارد در سرطان | | | ۲۴ | | | ذراعہ | ۱۵:۴۲ | | |
| جمعرات | ۱۴ | ۲۹ | ہاڑ | ۴ | زہرہ در اسد | | | ۲۵ | سرطان | ۱۲:۱۹ | نثرہ | ۱۲:۱۹ | ● | اجتماع ترفع |
| جمعہ | ۱۵ | ۳۰ | ۲ | ۵ | جمعۃالوداع، نیا چاند ☾ | | | ۲۶ | | | طرفہ | ۸:۵۰ | | |
| ہفتہ | ۱۶ | شوال | ۳ | ۶ | یکم شوال ۱۴۳۹ھ، عیدالفطر | | | ۲۷ | اسد | ۱۲:۲۰ | جبہ | ۵:۲۵ | | |
| اتوار | ۱۷ | ۲ | ۴ | ۷ | | | | ۲۸ | | | زہرہ<br>صرفہ | ۲:۱۳<br>۲۳:۲۲ | | |
| پیر | ۱۸ | ۳ | ۵ | ۸ | | | | ۲۹ | سنبلہ | ۱۳:۴۰ | عوا | ۲۰:۵۳ | | اوج |
| منگل | ۱۹ | ۴ | ۶ | ۹ | رجعت نپ چون | | | ۳۰ | | | سماک | ۱۸:۵۴ | | |
| بدھ | ۲۰ | ۵ | ۷ | ۱ | | | | ۳۱ | میزان | ۱۷:۲۸ | غفرہ | ۱۷:۲۸ | ◒ | تربیع اول |
| جمعرات | ۲۱ | ۶ | ۸ | ۲ | شمس در سرطان | | | سرطان | | | زبانہ | ۱۶:۳۳ | | |
| جمعہ | ۲۲ | ۷ | ۹ | ۳ | | | | ۲ | | | اکلیل | ۱۶:۱۰ | | |
| ہفتہ | ۲۳ | ۸ | ۱۰ | ۴ | قمر در عقرب | | | ۳ | عقرب | ۰۰:۱۰ | قلب | ۱۶:۱۷ | | ہبوط |
| اتوار | ۲۴ | ۹ | ۱۱ | ۵ | | | | ۴ | | | شولہ | ۱۶:۵۲ | | |
| پیر | ۲۵ | ۱۰ | ۱۲ | ۶ | | | | ۵ | قوس | ۹:۲۸ | لغائم | ۱۷:۵۰ | | طرح |
| منگل | ۲۶ | ۱۱ | ۱۳ | ۷ | | | | ۶ | | | بلدہ | ۱۹:۱۰ | | |
| بدھ | ۲۷ | ۱۲ | ۱۴ | ۸ | رجعت مریخ | | | ۷ | جدی | ۲۰:۵۱ | ذابح | ۲۰:۵۱ | | وبال |
| جمعرات | ۲۸ | ۱۳ | ۱۵ | ۹ | | | | ۸ | | | بلعہ | ۲۲:۴۶ | ○ | استقبال |
| جمعہ | ۲۹ | ۱۴ | ۱۶ | ۱ | عطارد در اسد | | | ۹ | | | | | | |
| ہفتہ | ۳۰ | ۱۵ | ۱۷ | ۲ | | | | ۱۰ | دلو | ۹:۳۶ | سعود | ۰۰:۵۲ | | |




## اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔

جوزا سے متعلقہ افراد اخبارات، ریڈیو، ٹیلیویژن اور مارکیٹ ریسرچ وغیرہ میں بڑی خوشی سے کام کرتے ہیں اور بڑے کامیاب رہتے ہیں۔ ۲۱ مئی سے ۲۰ جون کے درمیان پیدا ہونے والے یہ افراد بڑے ہر فن مولا اور لچکدار فطرت کے مالک ہوتے ہیں۔

الیکٹرانکس، فوٹو گرافی، فلموں کی عکاسی اور کارٹون بنانے کا کام ان کے لئے بہت موزوں رہتا ہے کیونکہ ان کی آنکھ ادراک والی اور ہاتھ بڑے فنکار ہوتے ہیں۔ جوزا سے متعلقہ کچھ افراد کسی ہوائی کمپنی کے لئے کام کرتے ہیں کچھ ریستوران اور ہوٹلوں میں تو کچھ شراب خانوں میں یعنی ایسی جگہ کام کرتے ہیں جہاں زندگی حرکت اور مسلسل تبدیل نظر آتی ہے۔

لیکن اس برج سے متعلقہ کچھ لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں جنہیں فیکٹریوں میں کام کرنا پسند آتا ہے وہاں کام کے دوران ان کے ہاتھ مصروف رہتے ہیں اور ذہن دور دراز مقامات کی سیر کے لئے آزاد رہتا ہے اس کے علاوہ کھانے اور چائے کے وقفے کے دوران باتیں کرنے اور افواہیں اڑانے کا موقع بھی ملتا رہتا ہے یہ تمام باتیں ان کے ذہن کو تیز کرتی رہتی ہیں یہاں تک کہ وہ استرے کی مانند تیز ہو جاتے ہیں بلکہ بعض اوقات بے تحاشا کاٹ کی صلاحیت کا مالک بن جاتا ہے۔

جوزا سے متعلقہ آدمی اگر دفاتر میں کام کرتا ہے تو آپ اسے اکثر فرش ناپتے ہوئے دیکھیں گے، یا مسلسل فون پر گفتگو کرتا ہوا ملے گا اور دوسرے ہاتھ سے خط لکھ رہا ہوگا۔ اپنے ڈیسک پر کاغذات کے انبار سے اسے کوئی پریشانی نہیں ہوتی۔ آرڈر کے تمام کاغذات فہرستیں، رسیدیں یا خطوط کسی نہ کسی طرح سپرد ڈاک ہو ہی جاتے ہیں یا دوسرے دفتر میں آگے پہنچا دیئے جاتے ہیں یا انہیں فائل کر دیا جاتا ہے اور کسی دوسرے کے ڈیسک پر پہنچا دیا جاتا ہے یہ سارا کام اس لئے ہوجاتا ہے کہ وہ کام کو دوسروں تک پہنچانے میں ماہر ہوتا ہے جب کہ اس کے بدخواہ کہتے ہیں کہ وہ ایک درجن کام ایک ساتھ شروع کر لیتا ہے۔ لیکن شاذ و نادر ہی انہیں مکمل کرتا ہے بلکہ دوسروں سے اپنے لئے گدھوں کی طرح کام کرواتا ہے۔ جوزا سے متعلقہ آدمی ہمیشہ کسی ایسے شخص کو ضرور جانتا ہے جو کسی بھی ضرورت کے وقت کام آسکتا ہے اور سب سے عجیب بات یہ ہے کہ تقریباً ہر شخص جوزا سے متعلقہ آدمی کی مدد کرنے کے لئے تیار رہتا ہے۔ شاید اس لئے کہ یہ بہت نیک نفس دلچسپ اور زندہ دل انسان ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | تیسرا برج ہے |
| عرصہ پیدائش | مئی ۲۱ تا جون ۲۰ (اندازاً) |
| عنصر | بادی |
| ماہیت | ذوجدین |
| حاکم ستارہ | عطارد |
| برج کی علامت | جڑواں بچے |

دیوتاؤں کا قاصد عطارد جو ہر بات اور ہر اسکینڈل سے واقف ہوتا تھا برج جوزا کا حاکم ہے اس لئے دور جدید کے جوزا سے متعلقہ افراد کے رسل و رسائل و زبانی تحریری اور جسمانی تینوں لحاظ سے ماہر ہونے پر تعجب نہیں ہونا چاہئے۔

گفتگو کے فن سے یہ واقف ہوتا ہے اس کا ہر دم سرگرم رہنے والا ذہن ہر وقت ایسا مواد جمع کرتا رہتا ہے جسے یہ ہر اس شخص تک پہنچانے کے لئے تیار رہتا ہے، جس سے اس کی ملاقات ہوتی ہے اس کا ذہن نظریات اور خیالات سے لبالب بھرا رہتا ہے جن میں سے کچھ بڑے عجیب و غریب اور کچھ چٹ پٹے ہوتے ہیں وہ اپنے ان خیالات و نظریات کو اپنے تجربات کے نتیجے میں اکثر تبدیل کرتا رہتا ہے کوئی ایک خیال جو اسے پیر کو پسند آتا ہے وہ منگل کو اسے بھول چکا ہوتا ہے اگر جلدی میں مکمل کئے گئے حقائق اس کی یادداشت سے محو ہو جائیں اور آپ ان کی نشاندہی کر دیں تو وہ اس کا برا نہیں مانے گا۔

جوزا سے متعلقہ افراد بے حد ذہین ہوتے ہیں ان میں سے صرف چند ہی بے وقوف ہوتے ہیں لیکن جوزا سے متعلقہ افراد خواہ کتنے ہی ذہین کیوں نہ ہوں ان کی شخصیت میں بچپن بہت زیادہ رہتا ہے اور ہمیشہ رہتا ہے بالکل ایک بچے کی مانند کسی نہ کسی نتیجے یا فیصلے پر فوری طور پر اور بغیر سوچے سمجھے پہنچتے ہیں اور مسلسل وجہ دریافت کرتے رہتے ہیں ان کے ساتھ جو واقعات ہوتے ہیں ان کے متعلق جب تک اپنے قریبی افراد کو بتا نہ دیں وہ واقعات غیر حقیقی ہی رہتے ہیں جب انہیں غیر محتاط کہا جاتا ہے تو یہ بہت برا مانتے ہیں لیکن اس کے باوجود یہ باتیں کرنا اور دوسروں کو واقعات سنانا نہیں چھوڑتے۔

جوزا سے متعلقہ آدمی میں چھپا ہوا بچہ اپنی ماں سے گہری قربت اور انسیت رکھتا ہے دہرے برج کے تحت پیدا ہونے کی وجہ سے اس کی شخصیت کا ایک پہلو ہر چیز جونئی اور جوش پیدا کرنے والی ہو اس کے متعلق سننا پسند کرتا ہے جب کہ دوسرا پہلو ماں کی آرام دہ باہوں میں چھپنے اور اس کی ماممتا بھری آواز سننے کا آرزومند رہتا ہے وہ شاید اپنی ماں سے ملتا نہیں ہوگا یا ماں سے مسلسل تکرار کرتا رہتا ہوگا۔ لیکن دل کی گہرائی میں ماں اس کی ملکیت ہوگی اور اس



کے لئے تحفظ کی علامت ہوگی لیکن اس ابدی لگاؤ کو جوزا سے متعلقہ آدمی اکثر چھپائے رکھتا ہے اور دوسروں پر یہ ظاہر کرنا چاہتا ہے کہ اس کے اندر کی دنیا زیادہ گہرائی رکھتی ہے اس سے کہیں زیادہ جتنی کہ اس کی بے چین مگر زندہ دل شخصیت ظاہر کرتی ہے۔

وہ کسی بھی قسم کے ماحول میں کسی بھی قسم کی سوسائٹی میں با آسانی گھل مل جاتا ہے اور اپنی الفاظی قوت سے کام لینا شروع کر دیتا ہے۔ ہمیں یاد رکھنا چاہئے کہ یہ لفظوں کا بادشاہ ہوتا ہے۔

جوزا سے متعلقہ آدمی با آسانی محبت میں گرفتار ہو جاتا ہے بعض اوقات پہلی نظر میں گھائل ہو جاتا ہے لیکن ایسا شاذ و نادر ہی ہوتا ہے کہ وہ اس لڑکی کی محبت میں پاگل ہو جائے یا وہ لڑکی ہر وقت اس کے خیالوں پر چھائی رہے یا اس کی کمزوری بن جائے۔ محبت بھی وہ بڑی بے فکری سے اور سرسری طور پر کرتا ہے اور محبت کو دراصل ایک مشترکہ تفریح خیال کرتا ہے جس میں گہرے جذبات کو نہیں بلکہ کشش اور رفاقت کو اہمیت حاصل رہتی ہے۔

جوزا سے تعلقہ کچھ آدمی بیک وقت دو لڑکیوں سے محبت کرتے ہیں یہ محبت کرتے ہیں یہ محبت کا ان کا اپنا انداز ہوتا ہے جس کا وہ اظہا رکرتے ہیں اس میں جنسی کشش وکوئی دخل نہیں ہوتا بالکل اسی طرح جس طرح بہت سے لوگ دو مختلف کام کرتے ہیں یا دو مشغلے اپناتے ہیں اسی طرح یہ دو مختلف شخصیتوں سے محبت کرتے ہیں ایسا کرتے وقت ان کے شعور میں یہ بات مسلسل رہتی ہے کہ جب تک انہیں ایک دوسرے کے متعلق پتہ نہیں چلے گا انہیں دکھ نہیں ہوگا اس لئے معاملہ چلتے دینا چاہئے۔ پرانے زمانے کے وہ شوہر جو خفیہ طور پر دوسری شادی کر لیتے تھے اور دوسری بیوی کو الگ گھر لے کر رکھتے تھے۔ یہ سب کے سب برج جوزا کی پیدائش ہوتے تھے اور آدمیوں کی یہ قسم آج بھی پائی جاتی ہے۔

اس برج سے متعلقہ لڑکی آدمی کے مقابلے میں نسبتاً کم تلون مزاج ہوتی ہے۔ ناعاقبت اندیش اور غیر محتاط بھی نسبتاً کم ہوتی ہے تاہم جوزا سے متعلقہ آدمی کی طرح اس کی دلچسپیاں، سرگرمیاں اور ملنے جلنے والے بھی بے شمار ہوتے ہیں اور کئی مختلف قسم کے ہوتے ہیں اس طرح اگر ایک دلچسپی یا ایک دوست زندگی سے نکل جائے تب بھی دوسرے موجود ہوتے ہیں جن کی رفاقت میں خوشی حاصل کی جاسکتی ہے یا دوسری دلچسپیوں میں وقت صرف کیا جاسکتا ہے۔

اس کی حرکات اور چال ڈھال میں تیزی مگر دھیما پن ہوتا ہے۔ جوزا سے متعلقہ صرف چند ہی لڑکیوں کا وزن بڑھتا ہے اور جن کا بڑھتا بھی ہے تو وہ صرف اسی قدر بڑھتا ہے کہ برا نہیں لگتا اور وہ اس میں بھی خوبصورت لگتی ہیں اور یہ بھی ان کا ایک خاص انداز ہوتا ہے دوسرا انوکھا انداز یہ ہوتا ہے کہ دل کے بجائے اپنی عقل سے کام لیتی ہیں ان کی ذہانت انہیں بتاتی ہے کہ کون سا طریقہ اور راستہ اختیار کرنا چاہئے اس لئے یہ جو بھی کیریئر اختیار کرتی ہیں اس میں بے حد کامیاب رہتی ہیں۔

جوزا سے متعلقہ لڑکیاں پاگل پن کی حد تک جاہ طلب نہیں ہوتیں لیکن وہ اشیاء اور خیالات کی فروخت بڑی کامیابی سے کرتی ہیں خاص طور پر اس صورت میں کہ جب وہ ان کی قدر و قیمت سے آگاہ ہوتی ہیں وہ پیچیدگیوں کو سلجھانے میں بڑی ماہر ہوتی ہیں اور موجودہ دور کی دفتری زندگی کی مسابقت اور دباؤ کو باآسانی برداشت کرسکتی ہیں ان میں سے اکثر نہایت کامیاب ٹیچر یا لیکچرار ثابت ہوتی ہیں کیونکہ وہ جانتی ہیں کہ بچوں یا نوجوانوں کا دل کسی طرح جیتا جاتا ہے جذباتی لحاظ سے یہ خود بہت جوان رہتی ہیں اور یہی چیز انہیں اس قابل بناتی ہے کہ نوجوان نسل کے ساتھ اچھے تعلقات قائم رکھ سکیں۔

جوزا سے متعلقہ مرد وعورت ہر دو چالیس سال کی عمر کے بعد عموماً نیا کیریئر اختیار کرتے ہیں جوزا سے متعلقہ آدمی جو بنک میں کلرک کا کام کرتا ہے اچانک یہ کام چھوڑ کر شادی دفتر کھول لیتا ہے یا شادی شدہ جوڑوں کے مسائل حل کرنے اور انہیں مشورے دینے کا کام شروع کر دیتا ہے یا پھر ہیر ڈریسر اچانک بوتیک کھول لیتا ہے جب جوزا سے متعلقہ لڑکی جس نے چالیس سال کی عمر تک کا عرصہ خاتون خانہ کی حیثیت سے گزارا ہوتا ہے اچانک رومانی ناول لکھنا شروع کر دیتی ہے۔ یا ٹی وی کے لئے ڈرامے لکھنا شروع کر دیتی ہے اور مصنفہ بن جاتی ہے۔

جوزا سے متعلقہ لڑکیوں کی مائیں اکثر اپنی جلد باز اور ہر دلعزیز بیٹی کے متعلق یہ کہتی ہیں کہ یہ لڑکی کبھی نہیں سدھرے گی۔ اس میں گھرداری بالکل نہیں ہوتی اس کے پاس گھریلو استعمال کی صرف چند

اشیاء ہوتی ہیں کیونکہ وہ اپنا سارا روپیہ سیر وتفریح اور سیاحت پر صرف کر دیتی ہے۔

تاہم اس کی لڑکی کی دوستی بہت سے لڑکوں سے ہوتی ہے اس لئے کہ وہ یہ بات اچھی طرح سے جانتی ہے کہ آدمی کے دل تک پہنچنے کا راستہ اس کے دل سے ہو کر نہیں جاتا بلکہ اس کی دلچسپیوں میں شریک ہو کر اس کے دل تک پہنچا جا سکتا ہے لہٰذا وہ جس سے دوستی کرتی ہیں اس کی دلچسپیوں میں شریک ہوتی ہے اور بہت جلد ان میں مہارت حاصل کر لیتی ہے مگر صرف اسی قدر اظہار کرتی ہے جس سے اس کے دوست کو یہ علم ہو جائے کہ یہ اس کی دلچسپی سے واقفیت رکھتی ہے لیکن چاہتی ہے کہ دوست کی برتری قائم رہے اس لئے اپنی مہارت کا کھل کر اظہار نہیں کرتی۔

جوزا سے متعلقہ لڑکی کے نزدیک محبت ایک کھیل اور اداکاری ہوتی ہے اس کا محبوب یہ سمجھتا ہے کہ وہ اس سے بہت قریب ہے لیکن پھر یہ اچانک کسی معاملے میں بہت مصروف ہو جاتی ہے اور محبت اور دوستی کا خاتمہ کر دیتی ہے اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ یہ بور ہو چکی ہوتی ہے اور اس کا ذہن تبدیل ہو چکا ہوتا ہے۔

رومانس کے خاتمے کے بعد وہ اس نتیجہ پر پہنچتی ہے کہ صرف جنسی یا مشترکہ جوش و خروش محبت کے معاملے کو برقرار رکھنے کے لئے کافی نہیں ہوتا نیز وہ یہ بات بھی نہیں چھپاتی کہ دفتر میں جو نیا شخص آیا ہے وہ بڑا ماہر کھلاڑی ہے یا فاضل اوقات میں سنسنی خیز کہانیاں لکھتا ہے اس نئے شخص کی آمد بھی رومانس کے خاتمے کی ایک وجہ ہو سکتی ہے کیونکہ وہ ایسے شخص کو ہر طرح سے جاننا چاہتی ہے۔

چنانچہ جوزا لڑکیوں کی یہ تحقیق عرصہ دراز تک جاری رہتی ہے اس کے ظاہراً کھلنڈرے پن کے پردے میں ذہانت اور محبت کرنے والا دل چھپا ہوتا ہے اسے بچوں سے بھی محبت ہوتی ہے کوئی آدمی جب ان چھپی ہوئی باتوں کو پہچان لیتا ہے اور اس پر یہ بات واضح کر دیتا ہے کہ وہ ان خوبیوں کو پسند کرتا ہے تو یہ لڑکی اسے بہت پسند کرنے لگتی ہے اور ساری زندگی اس کے ساتھ گزار دیتی ہے۔

# تسدیس زہرہ و مشتری

یہ طلسم ان لوگوں کے لئے لکھا جاتا ہے جن کا ستارہ مشتری ہے۔ لیکن جن کے حالات اچھے نہیں ہیں۔ ہر کام میں رکاوٹ اور ہر معاملے میں پریشانی ہوتی ہے آمدن اور مرتبہ میں ترقی نہیں ہوتی۔ اخراجات اور پریشانیاں پیچھا نہیں چھوڑتیں۔ اس کے علاوہ اگر ان لوگوں کا کوئی خاص مقصد ہو جو پورا نہ ہوتا ہو تو یہ عمل کام دے گا۔

۲۲ جولائی دوپہر ۲ بجکر ۲۰ منٹ پر زہرہ اور مشتری کی یہ سعد نظر قائم ہوگی۔ اس سعد وقت سے فائدہ اٹھانے کے لئے اپنا نام مع والدہ کے اعداد ابجد قمری سے لے کر اس میں ایک سو بارہ (۱۱۲) عدد کا اضافہ کریں اور اس مجموعہ کو وقت مقررہ پر ایک نقش مربع آتشی میں پر کریں۔ قلم اور دوات نئی ہونی چاہئے۔ نقش زعفران سے پر کیا جائے گا۔ پھر مربع سامنے رکھ کر یا باسط ایک سو چوراسی (۱۸۴) بار پڑھیں اور دم کر کے موم جامہ کرا کے اپنے پاس رکھیں۔ انشاءاللہ بہترین مدد ملے گی۔

مربع پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے ۳۰ عدد تفریق کریں اور باقی کو ۴ پر تقسیم کریں۔ جو خارج قسمت ہو اسے خانہ اول میں رکھیں اور ایک ایک کا اضافہ کرتے ہوئے ۱۶ خانے پر کریں۔ اگر تقسیم کے بعد باقی ایک ہو تو خانہ ۱۳ میں۔ اگر ۲ باقی رہیں تو خانہ ۹ میں اگر ۳ باقی رہیں تو خانہ ۵ میں مزید ایک کا اضافہ کریں۔ نقش پر ہو جائے گا۔ نقش کی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اب اس عمل کو مثال کے ذریعے سمجھاتا ہوں تاکہ پوری طرح سمجھ میں آجائے۔

مثلاً طالب کا نام ارسلان والدہ کا نام مسرت ہے۔ اعداد نام طالب مع والدہ کے ۱۰۴۲ ہوئے اب ۱۱۲ کا اضافہ کیا کل اعداد ۱۱۵۴ ہوئے۔ مربع پر کرنے کے لئے قانون کے مطابق ۳۰ عدد تفریق کئے اور ۴ پر تقسیم کیا تو حاصل قسمت ۲۸۱ آئے۔ باقی کچھ نہیں بچا مربع یہ ہوا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۸ | ۲۹۱ | ۲۹۴ | ۲۸۱ |
| ۲۹۳ | ۲۸۲ | ۲۸۷ | ۲۹۲ |
| ۲۸۳ | ۲۹۶ | ۲۸۹ | ۲۸۶ |
| ۲۹۰ | ۲۸۵ | ۲۸۴ | ۲۹۵ |

باقی طریقہ وہی ہے جو عام نقوش کے سلسلے میں اختیار کیا جاتا ہے۔




آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے۔ اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں۔ اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل۔ع۔ی

پیدائش:- مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ عزت میں اضافہ ہوگا۔ اہم اور بارسوخ افراد سے ملاقات ہوگی۔ان کو متاثر کرنا مشکل نہ ہوگا اور اگر اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق ثابت ہوگا۔

مریخ زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں۔ان کی وجہ سے یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا۔اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کر کے اور اپنے سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے کر بہت کچھ حاصل کر سکیں گے وہ افراد جو سماجی اصلاحات و سیاست اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ کچھ مثبت اقدامات کرنے کا موقع ملے گا۔چنانچہ کوئی بھی جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہیں گھبرائیں۔ بلکہ آگے بڑھانے کی کوشش کرنی چاہئے ان تمام معاملات کے لئے ۳،۸،۱۳،۲۱،۲۶ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔ تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے۔ ۱۰،۱۷،۲۳ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموماً اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی یہ وقت ایسا ہے کہ جب اچانک کسی شخص کی طرف سے بھرپور مدد مل سکتی ہے اور کسی شخص کا تعاون ایک لمحے میں قسمت تبدیل کر سکتا ہے۔ یہ وقت ایسا ہے کہ جب بیرون ملک کے سفر کے معاملات میں پریشانی اٹھا رہے تھے اس میں بہتری دیکھیں گے۔کسی رشتہ داروں کے ساتھ ایسا کوئی نیا تعلق بنے گا جس سے حالات کو یکسر تبدیل کر سکیں گے۔

عطارد ۱۳ تاریخ تک زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا اس کے بعد چوتھے گھر میں آجائے گا اور ۳۰ تاریخ کو پانچویں گھر میں داخل ہوگا۔ رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان کئی معاملات حل ہو جائیں گے۔ضرورت سے زائد کام کو فوری طور پر مکمل کرنے کا رجحان رہے گا۔ والدین سے متعلقہ جائیداد اور روپے کے حسابات رکھنا بہتر رہے گا۔ تحریری کاموں کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی۔ گھر کو از سر نو ترتیب دینا چاہتے ہیں تو اس وقت کھلے ذہن اور آرٹسٹک خیالات کو بروئے کار لاتے ہوئے اچھی پلاننگ کر سکیں گے۔ روزمرہ کے سفر بہتر رہیں گے۔ وسط ماہ کے بعد رجحانات اور خیالات تیزی سے تبدیل ہو جائیں گے۔ آپ کے اندر جوش و جذبہ بڑھ جائے گا۔نئی پلاننگ اور حکمت عملی کریں ۔ اپنے وقت کو قیمتی جانیں۔ محبت کے معاملات، اولاد سے متعلقہ تعلیمی سرگرمیوں میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔اس طرح منتشر خیالات ،ذہنی دباؤ، چڑچڑا پن اور دردسری کو دور کر سکیں گے۔۔ عطارد ۲، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ یہ وقت کاروباری معاہدات، قانونی مشورہ، تحریری کاموں کو مکمل کروانے اور باحیثیت لوگوں سے رابطہ قائم کرنے میں مددآور ثابت ہوگا۔ ایسے کام جن میں بڑی سرمایہ کاری کی ہوئی ہے،اس سے متعلقہ حسابات اور منافع سے متعلق معلومات رکھیں۔ سفر اور سیر و تفریح کے لئے موزوں، گھر اور زمین کی خریداری کے لیے معلومات اکھٹی کریں۔ روحانی علوم اور مطالعہ سے ذہنی سکون حاصل ہوگا۔

۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا۔ ایسے تمام کام جو کہ خاندانی جائیداد/زمین سے متعلق ہوں۔ یا اگر کسی دوست یا رشتہ دار کے ساتھ مل کر شراکتی کاموں میں حصہ لیا ہے تو جلد بہتری کی امید نہ

رکھیں۔ اپنی خواہشات اور توقعات کو بہت بڑھانے کی کوشش نہ کریں۔ اپنے کام اور روزگار میں ہی رہتے ہوئے اسے مضبوط کریں۔ اس دن کے نزدیک اگر زمین یا مکان کی خریداری کر رہے ہیں تو کاغذات اور زمین سے متعلق صحیح معلومات کا حاصل کرنا ضروری ہوگا۔ ورنہ بعد میں پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ تعلیمی امور پریشانی کا باعث ہونگے۔ قریبی افراد آپ کی سوچ اور خیالات سے متفق نہ ہونگے۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا اس کے بعد پانچویں گھر میں داخل ہو گا۔ اس گھر پر یاقوت کواکب کا دباؤ ہے۔ گھریلو اور خاندانی افراد پر خوش قسمت اور موافق اثر مرتب ہو رہے تھے اور ان معاملات میں حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی رونما ہوئی ہے جس سے والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو وسط ماہ کے بعد حالات بہتر ہو جائیں گے۔ کواکبی رجحانات اس بات کی نشاندہی کر رہے ہیں کہ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ بچوں کے مستقبل کے لیے بانڈز یا سرٹیفکیٹ کا حصول بہتر رہے گا۔ اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پا جائیں گے اور وہ افراد جو بچوں کی وجہ سے گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے آسانی رہے گی۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔




اس ماہ آپ کی شخصیت میں نمایاں تبدیلی نظر آئے گی۔ کاروبار میں ترقی ہوگی۔ اہم شخصیات سے ملنے کا موقع ملے گا۔ گھر میں کسی فرد کی خوشی دیکھنے کو ملے گی۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک تیسرے گھر میں رہے گا ۔اس کے بعد چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران سیر و تفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔ شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہو چکا ہے۔ یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے۔ یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی۔ اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ وسط ماہ کے بعد آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن و سکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد دے گا۔ اختلافات اور ایسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی۔ زہرہ ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں سیر و تفریح کریں، کسی شادی میں شریک ہو یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی۔ بیرون ملک سفر کے انتظامات، قانونی معاملات بہتر رہیں گے۔ یہ وقت ایسا ہے کہ جب خاندانی افراد کے درمیان باہمی تصفیہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ میراث اور ترکہ سے متعلقہ جو معاملات چل رہے تھے اب ان کا کوئی نہ کوئی حل نکل آئے گا۔ صحت کی طرف توجہ دیں ورنہ پریشانی مل سکتی ہے تاہم اگر مکمل طور پر چیک اپ کرایا تو صحیح صورتحال واضح ہوگی اور کسی بڑی بیماری سے بچ سکیں گے۔

عطارد ۱۳ تاریخ تک خانہ مالمیں رہے گا اس کے بعد تیسرے گھر میں آجائے گا اور ۳۰ تاریخ کو چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ تحریری کام، نشر و اشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے۔ مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق تبدیلی لاسکیں گے ۔ کام و کاروبار اور گھر کے معاملات کو بہتر کر سکیں گے۔ سفر زائد ہونگے۔ سفر جو بھی ہونگے وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہونگے۔ رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں حصہ لیں گے۔ بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کر سکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوششیں کامیابی دے گی ۔ عطارد ۲، ۴، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی ۔ کاروباری معاہدات یا روپے کے حصول کے لئے لوگوں کے ساتھ ملاقات ہوگی۔ دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کے ساتھ تعلقات قائم ہونگے۔ اپنے مقاصد کی تکمیل کے لئے مالی تعاون حاصل ہوگا اور قانونی مشکلات پر قابو پانے میں مدد ملے گی۔ نئے کاروبار یا شراکتی بنیادوں پر قائم معاہدات میں فائدہ ملے گا۔

۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا۔ معاہدات یا جائیداد سے متعلق امور میں محتاط رہنا ہو گا۔ لین دین یا خریداری میں اخراجات پر قابو رکھیں۔ سرمایہ کو گورنمنٹ کے سیونگ اسکیم میں نہ لگائیں۔ اعلیٰ طبقہ کے افراد سے تعلقات میں محتاط رہیں۔ ہر معاملے کے قانونی امور کو مدنظر رکھیں۔ جلد منافع دینے والی اسکیم میں روپیہ لگایا ہے تو منافع دیر میں ملے گا۔ تاہم ایسی اسکیموں میں حصہ لیں جو مستقل ذرائع سے مالی فائدہ دے تو اس سے متعلق معلومات حاصل کریں۔ خاندانی جائیداد اور میراث کے سلسلے میں رشتہ داروں کے درمیان جھگڑے ہونگے ۔ ہر شخص اپنی برتری ظاہر کرے گا اور اپنے قبضہ میں کرنے کی کوشش کرے گا۔ اگر ایسا معاملہ درپیش ہو تو قانونی حل تلاش کریں۔

مریخ وتد السماء پر موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ کیریئر سے متعلق جو آفر ملے اس پر ضرور نظر ثانی کریں۔ چونکہ یہ مالی معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے اس ماہ آمدنی میں اضافے کا امکان کم ہے اگر آپ کا ذاتی کاروبار ہے تو یہ ماہ اثاثوں میں اضافے اور کاروبار کو وسعت دینے اور نئے راستے تلاش کرنے کے لئے زائد محنت کرنی پڑے گی۔ معاملات کو نفع بخش اور کارگزار بنیادوں پر قائم کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ زیادہ خود مختاری کے خواہاں ہیں اور کام کے معاملات میں زیادہ آزادی چاہتے ہیں تو اب کواکبی

قوتیں آپ کی موافقت میں نہیں ہیں گذشتہ کچھ ماہ سے جو خیالات اور اسکیمیں زیرغور ہیں اب جلد انہیں عملی جامہ پہنانے کا موقع مل جائے گا۔ مریخ ۳، ۸، ۱۳، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۱۰، ۱۷، ۲۳ تاریخوں کو محتاط رہنا ہو گا۔ کسی قریبی شخص کے ساتھ تکرار یا حادثہ ہونے کا امکان ہے۔

## برج جوزا۔ستارہ عطارد

حروف:- ک۔ق



پیدائش:- مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ آپ ترقی کرنے میں غیبی مدد حاصل ہوگی۔آمدنی میں اضافہ ہوگا۔اس ماہ اپنی کوششوں کا آغاز کردیں۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک خانہ مال میں رہے گا۔اس کے بعد تیسرے گھر میں داخل ہو گا۔ اس دوران آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔ شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہم ہیں ان کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت مالی معاملات میں غیر معمولی ابتری لائے گا۔ خانہ مال جس کا تعلق آمدنی اور لین دین سے متعلق ہے۔ وسط ماہ کے بعد اپنے آپ کو زیادہ محفوظ اور مستحکم حالت میں پائیں گے۔ یہ وقت خریداری کے لئے بہت موافق ثابت ہو گا۔ مالی معاملات کے لئے ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ وہ افراد جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں۔ یا وہ جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جاہ طلب اور مہم جو ہیں تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے اور تسلی بخش ترقی کریں گے۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی۔جہاں تک قریبی تعلقات، شادی اور محبت کا تعلق ہے۔ بنیادی طور پر یہ وقت تبدیلی لانے تعلقات کی ازسرنو تشکیل کرنے کا بہتر وقت ہے۔ مچھ معاملان میں اپنے جذبات پر قابو رکھنا ہوگا اور کچھ سمجھوتوں پر مجبور ہونا پڑے۔ درپردہ اگر مشکلات سے واسطہ پڑا ہے تو انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔

عطارد ۱۳ تاریخ تک طالع میں رہے گا اس کے بعد خانہ مال میں آجائے گا اور ۳۰ تاریخ کو سرطان میں داخل ہوگا۔ چنانچہ عطارد کی موجودگی آپ کے لئے پرلطف اور سرگرم وقت لائے گی۔ اپنے آپ کو جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے غیر معمولی طور پر سرگرم اور چست محسوس کریں گے۔ وہ افراد جو حال ہی میں روزمرہ کے معمولات کی وجہ سے بندھ سے گئے تھے۔ وہ یقیناً حالات میں بہتری دیکھیں گے گھر سے باہر نکلنے اور گھومنے پھرنے، نئے لوگوں سے تعلقات قائم کرنے اور نئی سرگرمیاں اختیار کرنے کے زائد مواقع میسر آئیں گے۔ وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں یا تعلیم کو بہتر بنانا چاہتے ہیں ان کے لئے یہ تاریخیں بے حد موافق ثابت ہونگی۔ عطارد ۲، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا نشرواشاعت، سفر، سیرو تفریح، تحریرات اور ذاتی مقاصد کی دلچسپیوں سے متعلقہ اہم معاملات میں مددآور ہونگی۔ ان دنوں مسائل کو حل کرنا آسان ہو گا۔ تاہم عطارد ۸، ۱۷، ۳۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں، سفر، افواہیں اور غیر ضروری افراد آپ کا وقت ضائع کریں گے۔ ان دنوں ملاقاتیں یا پارٹیوں میں محتاط رویہ رکھیں۔

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔بیرون ملک سرمایہ کاری، غیر ملکی کمپنی کے ساتھ تعلقات بڑھانے اور معاہدات کے لئے بہتر وقت ثابت ہوگا۔ جائیداد کے معاملات آسانی کے ساتھ طے پا جائیں گے۔ ان دنوں ہر قسم کی تعلیمی معلومات حاصل کریں۔ قانونی مشورہ، بینک سے قرضہ، گفت شنید یا کاغذات بنانے کے لئے بھی یہ وقت بہتر ہوگا۔ بیرون ملک یا دور دراز کا سفر بہتر رہے گا۔ ذہنی شعور اور تخلیقی رجحانات ہی قابلیت کو بڑھانے میں مدد دیں گی۔

۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا۔ رشتہ دار اور شراکتی بنیادوں کے کاروبار میں روپے پیسے کے معاملات میں تلخی اور انتشار سے واسطہ پڑے گا جن لوگوں پر بھروسہ کرکے آپ نے روپیہ ادھار دیا تھا واپسی کی کوشش کریں جھگڑے کے واقعات ہو سکتے ہیں۔ قانونی معاملات میں محتاط اور تجربہ کار افراد سے معاونت حاصل کریں۔ ورنہ آپ کی عزت کو کسی بھی طریقے سے خراب کرنے کی کوشش ہوگی۔ لین دین اور قانونی معاملات کے لئے اپنی سوچ کو کھلا رکھیں تاکہ بہتر سے بہتر فیصلہ ہوسکے۔

مریخ زائچے کے نویں گھر میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا ۔ یہ آپ کے کاروباری سفر یا قانونی اور آفیشل کاموں میں تیزی لائے گا۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کرسکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کر رہے ہیں تو اپنی باقوت صلاحیتوں پر بھروسہ رکھا تو کامیابی حاصل ہوگی۔ تاہم ان دنوں اپنے غصہ پر قابو رکھنا ہوگا۔ تعمیری کام، ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ امور میں غیر ضروری التواء اور پریشانی آئے گی کچھ کام وقت زیادہ لیں گے اور خرچہ بھی ہوگا۔ مریخ ۳، ۸، ۱۳، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کاموں کو مکمل کریں۔ قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔ تاہم ۱۰، ۱۷، ۲۳ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:- ح۔ہ



پیدائش:- جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ سرطان سے متعلقہ زیادہ تر افراد کو کیریئر میں ترقی ہوگی یا انہیں بہتر ملازمت اور سفر

کرنے کا موقع ملے گا۔ اس ماہ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے۔ وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے اب حل ہوتے محسوس ہونگے۔

عطارد ۱۳ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا اسکے بعد طالع میں آجائے گا اور ۳۰ تاریخ کو خانہ مال میں آجائے گا۔ حاسدی افراد یا وہ افراد جو خفیہ طریقے سے آپ کو پریشانی میں مبتلا کرتے ہیں ان کے ساتھ رابطہ اور گفت شنید کریں یا ان لوگوں کے ہاں جا کر ملاقات کرنا بہتر رہے گا۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ذہنی اور جسمانی دونوں طرح بہتری لاسکیں گے۔ اگر آپ قانون کے شعبے سے منسلک ہیں تو ان دنوں اپنی بہترین صلاحیتوں کے ذریعے لوگوں کو فائدہ دیں۔ طالع میں موجودگی سے ذاتی کام اور کاروباری مقاصد کو آگے بڑھا سکیں گے۔ مشکلات پر قابو پا سکیں گے۔ لوگ تعاون کا وعدہ کریں گے۔ ان دنوں نشر واشاعت کے کام، پبلشنگ اور حسابات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ عطارد ۲، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی۔ اپنے اہم منصوبوں کو آگے بڑھانے کیونکہ اس وقت زائد ترغیب اور مواقع میسر آئیں گے۔ اس وقت آپ جتنی زیادہ ہمت وجرات سے کام لیں گے اتنی ہی زیادہ کامیابی کے امکانات بڑھ جائیں گے۔ یا یوں کہنا چاہئے کہ اس وقت ذاتی کوششیں ہی کامیابی لائیں گی۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک طالع میں موجود رہے گا۔ اس کے بعد خانہ مال میں داخل ہوگا۔ کاروبار اور ملازمت میں بہتری آئے گی۔ ان دنوں جو بھی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا وہ مدد کرے گا۔ اور اس کی وجہ سے اپنے خیالات میں تبدیلی محسوس کریں گے۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں میں ملوث ہیں۔ انہیں وقت کی قدر کرنی چاہیے، اپنی لاپرواہی سے مالی اور گھریلو پریشانی کی وجہ بنتے ہیں۔ ذرا سی عدم توجہ ہی کام میں بگاڑ پیدا کر سکتی ہے۔ اپنی صلاحیتوں اور کام کے ذریعے لوگوں میں اہمیت اختیار کر جانے کی کوشش کریں۔ اسی طرح ذرائع آمدن میں بہتری کے امکانات موجود ہیں جسمیں کامیاب رہیں گے۔ ذہنی سکون کے لئے سیر وتفریح کے پروگرام بنائیں اور اپنے ماحول کو خوبصورت اور آرام دہ بنانے کے لیے قیمتی اشیاء کی خریداری ذہنی سکون دے گی۔ زہرہ ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ کاروباری معاہدات اور روپے کے حصول کے لئے جن لوگوں سے ملاقات ہوگی ان سے فائدہ ہوگا۔ دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کے ساتھ کاروباری تعلقات قائم کرنا ضروری ہوگا۔ کچھ ایسے لوگوں کے ساتھ ملاقات ہوگی جو آپ کے مقاصد کی تکمیل کے لئے مالی تعاون کریں گے۔ نئے کاروبار یا شراکتی بنیادوں پر قائم معاہدات سے مستقبل میں فائدہ ہوگا۔

۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا۔ اس وقت لوگ جائز وناجائز کسی بھی طریقے سے روپیہ حاصل کرنے کی کوشش کریں گے اور آپ پر مختلف طریقے سے دباؤ ڈالیں گے۔ روپیہ کے حصول کے لئے مشکلات رہیں گی۔ تاہم غیر ارادی طور پر بھی روپیہ آپ کو ملے گا۔ وہ افراد جو کاروباری دشمنی رکھتے ہیں ان کے ساتھ کوئی جھگڑا نہ کریں۔ کیونکہ قانونی معاملے آپ کے خلاف جائیں گے۔

مریخ زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے ساتھ مالی امور میں زائد دلچسپی لیں گے۔ یہ وقت ذہنی خرابی لاتا ہے۔ اپنی خواہشات کو پورا کرنے کا رجحان شدید ہوگا۔ طریقہ غلط انداز سے ہوگا۔ دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل جائے گا۔ شریک زندگی سے جھگڑا ہونے کا امکان ہے۔ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ کا مسلہ زندگی اور موت سے جڑ جائے گا۔ ذہنی ٹینشن بہت ملے گی۔ غصہ، جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں، گم یا چوری ہونے کا امکان ہے۔ مریخ ۳، ۸، ۱۳، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۱۰، ۱۷، ۲۳ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

## برج اسد۔ ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ اپنے مستقبل کو بنانے کے لیے سفر موقع فراہم کرے گا۔ اس ماہ مذہبی مقامات کی زیارت کرنے کے لیے بھی سفر کریں گے۔ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی جو آپ کو خوشیاں دیں گی۔

مریخ طالع کے مقابل موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے جلد بازی سے نقصان ہوگا۔ وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی۔ اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیر وتفریح بھی زائد رہے گی۔ چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میدان کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونگے۔ مریخ ۳، ۸، ۱۳، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۱۰، ۱۷، ۲۳ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی۔ آپ کی زیادہ توجہ رشتہ داروں یا خاندانی معاملات پر صرف ہوگی۔ اس وقت ذاتی معاملات کی طرف توجہ دیں۔ آپ کو کاروباری اور مالی معاملات میں ترقی کی توقع رکھنی چاہئے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ رسل ورسائل اور طویل غیر ملکی سفر آپ کے لئے خوش قسمت اور پرلطف ثابت ہونگے۔

زہرہ۱۴تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا۔اس کے بعد طالع میں داخل ہوگا۔یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا-اُن لوگوں کے ساتھ تعلقات کو بہتر بنائیں جو بزنس میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں- غیر ضروری اخراجات پر قابو پائیں- مالی اور کاروباری امور میں کچھ رکاوٹیں آئیں گی-اس ماہ سیروتفریح کے لئے پروگرام بنائیں اور ساتھ ہی صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں-یہ وقت کچھ نئے دوستوں کا اضافہ کرے گا یا پھر کسی پرانے دوست سے ملیں گے-ان کے ذریعے جو معلومات حاصل ہونگی وہ ذرائع آمدن کو بڑھانے اور نئے راستوں کو اپنانے کے لئے فائدہ مند ثابت ہونگی-وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا-عملی طور پر اپنے کام میں بہتری لائیں گے- زہرہ ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی-

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی-ایسے تمام معاملات جن میں لوگوں کی مہربانیاں شامل ہونگی وہ روزگار اور ترقی کے امور میں فائدہ مند ثابت ہونگی- کاروباری افراد اور جاننے والوں کے درمیان غلط قسم کا پروگنڈا کرنے کی بھی کوشش ناکام ہوگی-اگر فہم وفراست سے کام لیا اور اپنی صلاحیتوں کو استعمال کیا تو راستے آسان ہوجائیں گے-

۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا-قریبی دوستوں کے ساتھ سماجی سرگرمیوں میں حصہ لے کر اپنے حلقے کو بڑھانے کی کوشش کریں اور جن لوگوں کے ساتھ تعلقات بنائیں ان کی سوچ اور تعلقات سے فائدہ اٹھا کر رہنمائی حاصل کریں اور آنے والے دنوں میں اپنے ذرائع کو بہتر بنانے کی کوشش کریں-جہاں دوستوں سے خوشی حاصل ہوگی وہاں قسمت کی تبدیلی کوئی دوسرا رخ اختیار کرسکتی ہے کیونکہ دوست سرکشی اور بربادی پر اتر آئیں گے- محبت یا شادی کے معاملات میں آپ کی خواہش پوری نہ ہوگی اور خاندانی وقار اور عزت سے متعلقہ کوئی بات رکاوٹ کا باعث بنے گی-

عطارد ۱۳ تاریخ تک گیارہویں گھر میں رہے گا- اس کے بعد بارہویں گھر میں داخل ہو گا اور ۳۰ تاریخ کو طالع میں داخل ہوگا- جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مدد آور اثرات مرتب کررہا ہے-بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ ڈالے گا - مشترکہ سرگرمیوں والے کام جو دوسروں کی مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے ان کے لیےیہ وقت موافق ثابت ہوگا-ان کاموں کا اجر بھی ملے گا اور جوش وجذبہ بھی پیدا ہوگا- اگر کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو اب آپ کو فوری طور پر مثبت جواب ملے گا-جن لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے یہلوگ آپ کے نقطہ نظر میں وسعت پیدا کریں گے- عطارد ۲، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا- لہٰذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں، سیروتفریح، پارٹی فنکشن، نشرواشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا- عطارد ۸، ۱۷ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کیونکہ اس وقت عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا- ان دنوں قریبی افراد اور دوست ناقابل بھروسہ ثابت ہونگے-




اس ماہ زندگی میں ذاتی جائیداد اور میراث سے متعلق مصروفیات بڑھ جائیں گی۔اس ماہ گھر بنانے کی کوشش کا آغاز بہتر رہے گا۔سفر ہوگا جو زندگی میں تبدیلی کا باعث بنے گا۔

عطارد۱۳تاریخ تک وتدالسماء پر رہے گا ۔اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا اور ۳۰ تاریخ کو بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ان دنوں میں بزنس سے متعلقہ معاملات اور رابطے میں بہتری ملے گی۔ ذرائع آمدورفت بھی بہتر رہیں گے۔ وہ افراد جو ملازمت کے حصول کی کوشش کررہے ہیں- انہیں لوگوں کی طرف سے مثبت جواب ملے گا-اگر آپ ان سے کام لینا چاہتے ہیں تو وسط ماہ کے بعد ان سے رابطہ کرنا بہتر رہے گا- تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں- ذہنی وسعت اور شعور کو بڑھانے کے لئے ہر طرح کی سرگرمی میں حصہ لیں- دوستوں کے ساتھ سرگرمیوں میں حصہ لیں- تحریری کام اور مشاغل میں وقت لگانا بہتر رہے گا-روزگار کے حصول اور اسے ترقی دینے کیلئے لوگوں سے رابطہ قائم کریں- عطارد ۲، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی۔ اس وقت کسی کام کی بنیاد رکھنے کے لئے اہم فیصلہ کریں- سرمایہ کاری اور دیگر کاروباری معاہدات کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا-بیرون ملک سفر یا تعلیمی سرگرمیوں سے متعلق اگر معاملات ہیں تو ان میں بہتری پیدا کرسکیں گے۔

زہرہ۱۴تاریخ تک زائچے کے گیارہویں گھر میں رہے گا - اس کے بعد بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بے حد سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے ۔وہ سرگرمیاں جن میں تعاون اور متفقہ سرگرمیوں کی ضرورت ہوتی ہے- اس رجحان کے تحت آپ کی امیدوں، خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ نہیں پہنچے گا- زندگی میں اہم واقعات رونما ہونگے جو آپ میں خوش امیدی پیدا کردیں گے- چنانچہ نوٹ کرلیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا- غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے اور محبت کے معاملات سے متعلق ان کے خواب پورے ہوسکتے ہیں- کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول اور اچھے تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا-مندرجہ بالا تاریخیں محبت کی معاملات، ملنے ملانے، گفت شنید یا سیروتفریح کے لئے موافق ثابت ہونگی-شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہوجائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہوگی-وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے یا شادی کی دعوت یا کوئی فنکشن کرنا چاہ رہے ہیں تو اس مقصد کے لئے یہ ماہ موافق

ثابت ہوگا۔
۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔اس سعد وقت میں ایسے لوگ مشورہ دیں گے جس سے آپ سرمائے کو شراکتی بنیادوں پر لگا سکیں۔اس سے متعلق معلومات اکٹھی کریں یا کسی پروفیشنل شخص سے مشورہ کریں۔ قانونی امور میں حائل مشکلات اب دور ہوتی ہوئی محسوس ہونگی ۔ان دنوں پوری توجہ کے ساتھ ان مسائل کو حل کرنے کی کوشش کریں۔
۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا۔ کیریئر کے معاملات میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ افسران کے کسی معاملے پر تنقید نہ کریں اس وقت آپ گھریلو معاملات اور کام کے معاملے میں پریشان ہوں گے غیر ضروری سوچیں اور خیالات پریشانی کا باعث بنیں گی۔اپنے آپ کو بہتر مقام پر لے جانے کے لئے اپنی صلاحیتوں کا اظہار کرنا ہوگا۔ کیونکہ یہ وقت آپ کے لئے ترقی لاسکتا ہے۔ اپنے خیالات کا اظہار بہتر انداز میں کرنے کی پوزیشن میں ہونگے اور جن لوگوں میں آپ اٹھے بیٹھیں گے ان کے ذریعے بھی آگے بڑھنے کے مواقع حاصل ہونگے۔

مریخ زائچے کے چھٹے گھر میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہوجائے گی اور اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ آفسران آپ کے کام سے مطمئن ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے۔کاروباری افراد کو اس وقت محتاط رہنا ہوگا جلد بازی میں سرمایہ کاری نہ کریں۔وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ ان کے لیے تسلی بخش نہ ہو گا۔ان معاملات کے لئے ۳، ۸، ۱۳، ۲۱، ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھا سکیں گے۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔۱۰، ۱۷، ۲۳ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

## برج میزان ۔ ستارہ زہرہ

حروف :- ت ۔ٹ ۔ ر ۔ط



پیدائش :- ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

میزانی افراد اس ماہ دوستوں اور رشتہ داروں میں اہمیت اختیار کرجائیں گے - کاروباری معاملات میں دشواری محسوس کریں گے۔
زہرہ ۱۴ تاریخ تک وتد السماء پر موجود رہے گا۔اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں، تاہم ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔ کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔اس برج سے متعلقہ افراد عموماً ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری، سوشل گروپ یا محفل میں شریک ہونا پڑے۔اس قسم کی دلچسپیاں آپ کی زندگی میں بتدریج اہمیت اختیار کر جائیں گی۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی۔ اس وقت کچھ ذاتی مقاصد پر نظر ثانی کرنا پڑے گی۔ ان کا تعلق خواہ کیریئر کے معاملات سے ہو خواہ کوئی دوسری خاص دلچسپی سے ہو۔ اس وقت کچھ ایسے حالات رونما ہوں گے جن کی وجہ سے معاملات کو نئے اور مختلف انداز سے دیکھنے کی قوت موجود ہوگی جس سے ذہن میں نئے خیالات بھی آئیں گے۔

عطارد ۱۳ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔اس کے بعد وتد السماء پر آموجود ہوگا اور ۳۰ تاریخ کو گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط و کتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۲، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق گفت شنید میں شامل ہیں تو آپ کی باتوں پر توجہ دیں گے۔ کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ کو مدعو کیا جائے گا۔ عطاردی نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کریں گے اور آپ کی

حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دیں گے۔ تاہم اگر آپ ۸/۱۷ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کر لیں اور دیگر قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ نہ لیں۔

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ یہ وقت قانونی معاملات کو سلجھانے اور معاہدات کو قانونی شکل دینے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔ دور دراز کے سفر خوشی دے گا۔ کاروباری امور کے لئے خط و کتابت میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ بیرون ملک کسی اہم معاملے کو حل کرنے میں آسانی ہوگی۔ تعلیمی سرگرمیوں کے سلسلے میں آگے بڑھنا بہتر رہے گا۔ مطالعہ اور روحانی علوم کی طرف توجہ دینے سے عقل وشعور میں وسعت پیدا ہوگی۔

۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا۔ قریبی رشتہ داروں کے ساتھ رقابت اور حسد کا بڑھ جانا نمایاں تبدیلی کی نشاندہی کر رہا ہے۔ قریبی رشتے ناتے اپنے مطلب کے لئے زیادہ مہربان واقع ہونگے۔ وہ افراد جو آپ سے محبت اور عقیدت سے پیش آئیں گے ان کے مقاصد جلد ہی کھل جائیں گے۔ آپ ملازمت کی غرض سے بیرون ملک جا رہے ہیں اور جن عزیز واقارب کے سپورٹ کرنے کی وجہ سے تیاری کی ہیں وہ معاملہ رک جائے گا یا پھر کوئی شرط آپ کی زندگی کی کڑی آزمائش ثابت ہوگی۔

مریخ زائچے کے پانچویں گھر میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ اس ماہ باقوت اثرات میں کمی واقع ہوگی۔ اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں میں ٹھراو آئے گا۔ جو انعامی اسکیموں، کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں۔ تاہم ۱۰، ۱۷، ۲۳ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اس کے علاوہ غلطیاں بھی کر سکتے ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی امید پیدا کرے گا۔ غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی ونسبت کے لئے مواقع لائے گا۔ یہ وقت ناپسندیدہ واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت، مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات جہاں خوش کن رہے گی وہاں دھوکہ وفریب بھی ملے گا یا کسی کی باتیں اذیت دیں گی۔ اس سلسلے میں ۳، ۸، ۱۳، ۲۱، ۲۶ تاریخ اہم ثابت ہوگی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں بھی لاسکتی ہیں۔ اس ماہ کے وسط میں پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا۔

## برج عقرب۔ ستارہ مریخ، پلوٹو

حروف:- ذ۔ز۔ض۔ظ۔ن



پیدائش:- اکتوبر ۲۴ تا نومبر ۲۲

اس ماہ شریک زندگی سے تعلقات میں اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں۔ خواہشات کو قابو میں رکھیں۔ کاروباری معاملات ودیگر سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں۔ کوئی بھی تبدیلی خوش کن ثابت ہوگی۔

مریخ زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہیا ور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا اور مسائل کو سلجھانے میں سخت محنت کرنی پڑے گی۔ اس وقت گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہذا گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہر گز مول نہ لیں۔ چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار کریں گے۔ مریخ گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنادے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت یا فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ مریخ ۳، ۸، ۱۳، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک وشبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی۔ آپ کو کوئی فیصلہ کسی دوست یا ساتھ کام کرنے والے کو پریشان کر سکتا ہے۔ اس پریشانی کا خیال کرتے ہوئے آپ کے لئے فیصلہ کرنا آسان نہیں ہوگا تاہم یہ ایسا وقت نہیں ہے کہ جب آپ فیصلوں کو صرف اس وجہ سے التوا میں رکھیں کہ کہیں دوسروں کے احساسات کو ٹھیس نہ پہنچے۔ اگر آپ تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں یا کسی موقع سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں تو مصالحت سے کام نہ لیں۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد دسویں گھر میں داخل ہو گا۔ چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے ہو یا تفریحی نوعیت کا موافق ثابت ہوگا۔ درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔ آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری یا عمرہ کے سفر پر جا رہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا۔ زہرہ اس ماہ کی ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر وتفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے موافق ثابت ہوگا۔ زہرہ ۲، ۱۰، ۲۳ تاریخ کو نحس نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلاارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ کاروباری شراکت داری کے امور اور روپے کے حسابات میں ازسرنو جائزہ لیں۔ جائیداد سے متعلق قانونی چارہ جوئی بہتر رہے گی۔ اس وقت صحت کی خرابی کی وجہ سے پریشانی آسکتی ہے جس پر قابو پا سکیں گے۔ روحانی علوم اور مطالعہ کی طرف توجہ دیں اپنے خیالات اور سوچ کو مثبت انداز سے اپنائیں۔

۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہو گا۔ معاہدات یا جائیداد سے متعلق امور میں لین دین یا خریداری ہوگی اس میں بہت سوچ سمجھ کر

روپیہ لگائیں اور قانونی امور کو مدنظر رکھیں۔ اگر کسی جلد منافع دینے والی اسکیم میں روپیہ لگایا ہے تو منافع دیر سے ملے گا۔ گورنمنٹ میں ٹھیکے دینے والے افراد اور اعلیٰ طبقہ سے تعلق رکھنے والے افراد سے اس ماہ احتیاط کریں۔ لین دین تحریری کریں۔ کسی پر اعتبار نہ کریں۔ تاہم اگر ایسی اسکیموں میں حصہ لیا جو مستقل ذرائع سے مالی فائدہ دے تو اس سے متعلق معلومات حاصل کریں۔ خاندانی جائیداد کے سلسلے میں قریبی رشتہ داروں کے درمیان اختلافات بڑھ جائیں گے۔ ہر شخص اپنی برتری ظاہر کرے گا اور اپنے قبضہ میں کرنے کی کوشش کرے گا۔ اگر ایسا معاملہ درپیش ہو تو قانونی طور پر مسئلہ حل کرنے کی کوشش کریں۔

عطارد ۱۳ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا اور ۳۰ تاریخ کو دسویں گھر میں داخل ہوگا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا۔ یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہو گا۔ اس ماہ خط وکتابت کرنا یا دور دراز علاقے یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر، ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ شریک زندگی سے متعلقہ معاملات اور تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ وسط ماہ کے بعد لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل ہوگی۔ یہ وقت بہتر ملازمت حاصل کرنے کے سلسلے میں خط وکتابت یا دیگر الیکٹرونکس ذرائع استعمال کریں۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۲، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔



## برج قوس۔ ستارہ مشتری

حروف:۔ ف



پیدائش:۔ نومبر۲۳ تا دسمبر۲۲

اس ماہ قوسی افراد شراکت داری کے معاملات میں تناؤ کا شکار رہیں گے۔ سفر اہم تبدیلی لائے گا۔ قانونی معاملات ٹیکس اور انشورنس کے امور پر توجہ دیں۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔ اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ جائیداد بنانے کی طرف زیادہ توجہ دیں گے۔ اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو زہرہ کے نویں گھر میں داخلے کے بعد جو فیصلہ کرنا ہو کریں۔ وہ افراد جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہرحال ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی کسی وجہ سے شریک زندگی سے کچھ عرصے سے ناراضگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا امکان ہے۔ کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔ اس قسم کی بات اس دن ہوسکتی ہے، جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی۔ وہ افراد جو جائیداد کے لین دین کے معاملات کو آگے بڑھنا چاہتے ہیں اور اہم نوعیت کی گھریلو تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ انہیں چاہئے کہ اس وقت فائدہ اٹھائیں۔ قسمت تبدیل کرنے کی تمام راستوں کو اپنانے کی کوشش کریں۔ ہوسکتا ہے کہ اچانک کوئی تبدیلی فائدہ کا باعث بنے۔

عطارد ۱۳ تاریخ تک طالع کے مقابل گھر میں رہے گا اور اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا اور ۳۰ تاریخ کو نویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس دوران وہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا۔ لوگوں کے ساتھ رابطہ ہوگا اور محفلوں میں شرکت کر کے تعلقات میں اضافہ کریں۔ یہ وقت ذہن کو تروتازگی عطا کرے گا۔ کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے یہ ماہ مفید رہے گا تعلقات قائم ہونگے، اہم معاہدات پر دستخط کریں اور نئے خیالات پر عمل کرنے کا موقع ملے گا۔ آٹھویں گھر میں داخلے کے بعد میراث اور ترکہ کے امور میں قانونی معاملات پر توجہ دیں۔ غلط فہمی کسی بھی معاملے میں التواء پیدا کرے گی۔ ان تمام معاملات کے لئے ۲، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے، نشر واشاعت، سیر وتفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی۔ تاہم ۸، ۱۷ تاریخ دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے۔

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ معاہدات، سرمایہ کاری کے سلسلے میں رابطے بہتر رہیں گے۔ پیشہ وارانہ معاملات اور ملازمت میں ترقی اور لوگوں سے رجوع کرنے کے لئے بہتر وقت ہوگا۔ یہ وقت سسرالی رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان اہم تعلق کی بنیاد رشتوں کو جوڑ دے گا۔ سفر خوشی دے گا۔

۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا۔ گھریلو امور اور لوگوں کے درمیان متنازعہ معاملات بڑے مسائل کی طرف اشارہ کررہے ہیں۔ اس ماہ شادی اور نسبت والے معاملات شروع کررہے ہیں تو ان کو موخر کردیں۔ اس ماہ لوگ آپ کی کردارکشی کریں گے۔ کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہ دیں گے بلکہ لوگوں کے درمیان بےعزت کرنے کا ارادہ ہوگا۔ یہ وقت غلط فہمی لائے گا۔ رشتہ داری لالچ کی بنا پر قائم کی گئی ہوگی۔ تو بہت جلد راز فاش ہوجائے گا۔ اس وقت خودغرضی اتم موجود ہوگی اور بدگمانی پیدا کریں گے۔

مریخ زائچے کے تیسرے گھر میں موجود ہو

گا اور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ اس کی موجودگی خاندانی رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں رکاوٹ سے واسطہ پڑے گا۔ اس ماہ قریبی رشتہ دار پریشانی کا باعث بنیں گے۔ بلکہ دوستوں کے ساتھ تعلقات میں تناؤ کی کیفیت رہے گی۔ محبت کے معاملات میں مشکلات آئیں گی ۔ رشتہ ہو جانے کے باوجود خوشی نہ ہو گی۔ سوشل سرگرمیوں میں قریبی افراد سے مدد ملے گی۔ آپ ہر کام با صلاحیت طریقے سے کریں گے۔ پرانی غلطیوں کا ازالہ کریں گے۔ خرید و فرخت اور مکینکل اور مشینری کی خریداری یا کسی انعامی اسکیم میں حصہ لینا بہتر ثابت رہے گا۔ کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشو ونما کریں۔ باقوت قدم اٹھانےسے خود اعتمادی میں اضافہ ہوگا۔ مریخ ۳، ۸، ۱۳، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۱۰، ۱۷، ۲۳ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔




اس ماہ گھر کے معاملات میں سکون میسر آئے گا۔ والدین اور بچوں سے متعلق معاملات پر خاص توجہ دیں گے۔ کاروباری سرمایہ کاری میں یہ وقت ذہنی تناؤ لائے گا۔ بہت سے کام اور معاملات ٹھراو کا شکار ہونگے۔

مریخ خانہ مال میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ یعنی کاروباری لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ حالات اس ماہ آپ کو بہترین سرمایہ کاری کرنے کا موقع دیں گے۔ روپیہ کمانے میں پوری مدد کرے گا۔ اخراجات کا بھاری بوجھ آئیں گے تاہم ان پر قابو پاسکیں گے۔ میکینکل اور ٹیکنیکل کام اس ماہ با آسانی ہوجایا کریں گے۔ اس ماہ دوستوں کے ساتھ بھرپور وقت گزاریں گے ۔ اس ماہ لین دین اور حسابات میں غلطیاں ہونگی، اخراجات پر سے جلد غصہ آجایا کرے گا۔ تحمل مزاجی سے کام لیں۔ کچھ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔ اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی چوٹ لگ سکتی ہے۔ مریخ ۳، ۸، ۱۳، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں روپیہ کمانے کی دھن سوار ہوگی۔ مکینکل مشینری کی خریداری بہتر رہے گا۔ تاہم ۱۰، ۱۷، ۲۳ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی۔ وہ افراد جو جائیداد کے لین دین کے معاملات کو آگے بڑھنا چاہتے ہیں اور اہم نوعیت کی گھریلو تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں انہیں چاہئے کہ اس وقت فائدہ اٹھائیں۔ قسمت تبدیل کرنے کی تمام راستوں کو اپنانے کی کوشش کریں۔ ہوسکتا ہے کہ اچانک کوئی تبدیلی فائدہ کا باعث بنے۔

عطارد ۱۳ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اور اس کے بعد طالع کے مقابل آجائے گا اور ۳۰ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اگر روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضع ہو جائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہو جائے گی۔ اس ماہ آپ مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں۔ اگر آپ نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے۔ معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر باآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔ وسط ماہ کے بعد رشتہ دار اور شریک زندگی کے ساتھ معاملات میں کچھ غلط فہمیاں نقصان دیں گی۔ بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں ۔ ملازمت کی درخواستیں ارسال کرنے، انٹرویو دینے، معلومات حاصل کرنے اور کسی بھی نوعیت کے ذاتی کام کا آغاز کے لئے ۲، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کا وقت موافق ثابت ہوگا۔

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہو گی ۔ کاروباری مراسم بہتر ہو جائیں گے۔ بینک سے قرضہ لیں یا انعامی اسکیموں میں شامل ہونا چاہیں تو امید کی نئی کرن اجاگر ہوگی۔ کوئی شخص آپ کی زندگی میں اہم تبدیلی پیدا کرے گا جس کے تعاون سے نمایاں کامیابی حاصل کریں گے۔ معاہدات جونئ تبدیلی لاسکیں اور معلومات جو تخلیقی عنصر کو بڑھا سکے ، ایسے راستے اختیار کرنا بہتر رہے گا۔ روحانی علوم کا مطالعہ کریں اور ذہنی سکون حاصل کریں۔

۲۷ تاریخ کو شمس وزحل کا مقابلہ ہوگا۔

حصول مال کا ذرائع، کاروبار اور سب سے زیادہ اثر ملازمت پر پڑے گا۔ نئی تبدیلی اور نئی امنگیں آپ کے مستقبل کی راہوں کو بدل دیں گی۔ اس وقت کسی بھی غیر ضروری سرمایہ کاری میں شامل نہ ہوں، اس ماہ کسی بھی اہم عہدے پر فائز لوگوں سے دھوکا کا امکان ہے۔ اس ماہ آپ کو سخت ذمہ داری یا فرائض ادا کرنے پڑیں گے۔ اقتصادی حالت کام اور کاروبار پر برا اثر ڈالے گی شائد بانڈز، شیئرز اور لاٹری سے مالی مدد حاصل نہ ہو سکے۔ اس دن کسی بھی حساس معاملے کو آگے بڑھانے یا تحریری کام یا معاہدات نہ کریں۔ ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی جو آپ کی رقم کو کسی خاص مقصد میں لگانے اور زیادہ سے زیادہ منافع کمانے کی طرف رغبت دلائیں گے، اس میں شامل نہ ہونا ہی بہتر رہے گا۔ والدین کے روپے کو کسی بھی مقصد میں لگانے سے گریز کریں۔ اہم چیزیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے

ستارہ زہرہ ۱۴ تاریخ تک طالع کے مقابل رہے گا۔ اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے کچھ مشکلات لائے گا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے ۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کا انتخاب کریں۔ زہرہ جب آٹھویں گھر میں داخل ہو گا تو ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثہ مصروفیت پیدا کریں گے۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر یہی ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں معاہدہ کریں۔

## برج دلو۔ ستارہ زحل، یورنس



حروف:۔
س۔ ش
ش۔ ص

پیدائش:۔ جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت اپنی کوششوں کا آغاز کردیں۔ رشتہ دار فائدہ دیں گے۔ دوستوں کے گھر والے بھی آپ کی مدد کریں گی۔

عطارد ۱۳ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہیگا۔ اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا اور ۳۰ تاریخ کو ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے ہونگے، میل جول بڑھے گا اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر اپنی قابلیت کو بڑھا سکیں گے۔ امیدوں کی تکمیل جلد ہوگی۔ اس ماہ سفر بھی خوشگوار ثابت ہونگے۔ تحریری کام، اخبارات و رسائل کے ذریعے ادبی حلقوں میں شامل ہوسکیں گے۔ اس وقت آپ کی سوچ الگ طرح سے کام کرے گی۔ اس وقت قسمت کے نمبر، بانڈر کے نمبر، جوا، سٹہ اور بیرونی کرنسی کے حصول میں دلچسپی لیں گے اور اس میں انوسمنٹ کر کے اپنے مال و اسباب کو بڑھانے کی کوشش فائدہ دیں گی۔ عطارد کی موجودگی میں جو خط وکتابت ہوگی اس کا جواب ضرور ملے گا۔ ملازمین کے ساتھ رابطے کام کی رفتار کو تیز کردیں گے۔ ذہنی و جسمانی قوت کو بڑھانے کی ضرورت ہوگی۔ عطارد ۲، ۱۴، ۱۹، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی۔ محبت کے معاملات میں بہتری ملے گی۔ کسی اہم تعلق کو بنانے کی جو کوششیں کرتے آئے تھے اب وقت آ گیا ہے کہ باہمت طریقے سے ان معاملات کو حل کرسکیں گے۔ کاروباری معاملات کو آگے بڑھانے کا موقع ملے گا۔ نئے رجحانات زندگی میں تبدیلی پیدا کریں گے۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اس کے بعد ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ لیکن مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں انہیں بہت محنت کرنی پڑے گی۔ وہ افراد جنہیں کام اور روزگار کے معاملات میں مشکل حالات کا سامنا ہورہا ہے یا وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آجائے گی لیکن ان کو کوئی پزیرائی نہیں ملے گی۔ زہرہ بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کے ماحول میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ اس وقت گہرے جذباتی تضادات بھی ابھر کر سامنے آسکتے ہیں۔ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف رہے گی۔ ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانے کی کوشش ہے تو یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں سرگرمی آئے گی اور جوش پیدا ہو جائے گا۔ سیر وتفریح پر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ اس ماہ کی ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ اس دن کے نزدیک آپ کا زیادہ تر وقت رشتہ داروں کے مطالبات کو پورا کرنے میں گزرے گا۔ تحریری کام، پبلشنگ، رسل و رسائل کے امور بھی فائدہ دیں گے۔ زائد اخراجات منافع کا باعث بنیں گے۔ کرنے پڑیں گے۔ نیا کام شروع کرنا چاہتے ہیں تو معاہدات کو تشکیل دیں ساتھ ہی معلومات اکٹھی کرنا بہتر رہیگا۔ ان دنوں قانونی مشورہ طلب کریں، باحیثیت افراد کا تعاون حاصل کریں، رشتہ داروں اور بھائیوں کا تعاون بھی کئی آسانی لائے گا۔

۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا۔ قریبی دوستوں کے ساتھ سماجی سرگرمیوں میں حصہ لے کر اپنے حلقے کو بڑھانے کی کوشش کریں اور ان لوگوں کے ساتھ تعلقات بنائیں تاکہ ان کی سوچ اور فکر سے فائدہ اٹھائیں۔ دوسروں سے رہنمائی حاصل ہو سکے۔ اور آنے والے دنوں میں اپنے ذرائع کو بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ اس وقت قسمت کی تبدیلی کوئی دوسرا رخ اختیار کرسکتی ہے کیونکہ جس طرح آپ چاہتے تھے آپ کی خواہش پوری نہ ہوسکے گی اور نہ کوئی بات رکاوٹ کا باعث بنے گی۔

مریخ طالع میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو رجعت کرجائے گا۔ اس کی موجودگی ذہنی اور جسمانی طور پر قوت فراہم کرے گی۔ اس ماہ جن کاموں کی طرف توجہ دیں گے، وہ کام تکمیل کو پہنچ سکیں گے۔ اگر کھیلوں میں حصہ لے رہے ہیں تو بہتر پوزیشن حاصل کریں گے۔ ترقی کرنے کے مواقع ملیں گے اور کاروبار کو وسیع کرنے کے علاوہ جہاں آپ ملازمت کررہے ہیں وہاں بھی آپ کی بہترین صلاحیتوں کے عوض ترقی کے امکانات روشن ہونگے۔ تعمیری کاموں میں حصہ لینا یا ٹیکنیکل شعبے میں مہارت حاصل کرنا بہتری لائے گا۔ اس ماہ ایسی سرگرمیوں میں حصہ لیں جس سے ذہنی قابلیت کو بڑھانے میں مدد ملے۔ مریخ ۳، ۸، ۱۳، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۱۰، ۱۷، ۲۳ تاریخ کو محتاط رہیں جب یہ غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ حادثہ یا جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔

رسالہ روحانی دنیا کی اشاعت میں اضافہ آپ کا علمی و دینی فریضہ ھے

## برج حوت۔ستارہ مشتری،پنچون

حروف:- د۔چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

اس ماہ مالیاتی امور میں فائدہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے ۔اس ماہ اچانک بیرون ملک سے خوش خبری ملے گی یا بہت پرانا دوست ملے گا۔ جس کی مدد سے نئے کیریئر کا آغاز کریں گے۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ محبت کے معاملات،سوشل زندگی اور سیر وتفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ چنانچہ ان افراد کے لئے محبت کے معاملات دیرپا ثابت ہونگے۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت پرخوش ثابت ہوگا۔ زہرہ ۷،۱۲،۱۶،۲۱،۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ لہذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں ۔محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی آئے گی۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ ایسے افراد جو تھیٹر،ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں ۔تاہم زہرہ ۲،۱۰،۲۳ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں۔

یکم تاریخ کو زہرہ مشتری کی تثلیث ہوگی یہ وقت ایسا ہے کہ جب آپ اپنے کیریئر کے معاملات کو آگے بڑھا سکتے ہیں۔ترقی کرنے کے کئی مواقع حاصل ہونگے جن کے ذریعے اپنی پوزیشن کو بہتر بنا سکیں گے۔لین دین اور کاروباری معاہدات بہتر رہیں گے۔

ستارہ عطارد ۱۳ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا اس کے بعد پانچویں گھر میں آ جائے گا اور ۳۰ تاریخ کو چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔اس کی موجودگی گھر اور گھر کے مسائل حل کرنے،والدین کے ساتھ مل کر گھر کی حالت بہتر بنانے کی کوشش با آور ثابت ہونگی۔اگر گھر تبدیل کر رہے ہیں یا کسی جگہ کی خریداری کر رہے ہیں تو بہتر وقت ملے گا اور گھر والوں کے لئے بہتر آسائش مہیا کر سکیں گے۔ اس ماہ ذہنی بے چینی ہوگی،ہر طرح سے زندگی میں تبدیلی لانا چاہیں گے۔زمین اور جائیداد کر خرید و فروخت کر کے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے۔اس ماہ بحث مباحثہ اور الفاظ کے جادو سے اور اپنا پن دیکھا کر خریداروں کے دل مول لیں گے۔اس ماہ خط یا خبر سے خوشی ملے گی تو سفر کرنے پڑیں گے۔تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔کسی شعبے میں داخلہ لیں۔ محبت کے معاملات ہوں یا قسمت بدلنے کے،کسی کھیل یا انعامی اسکیم میں حصہ لینے کے،روپیہ کمانے کا موقع ملے گا۔ عطارد ۲،۱۴،۱۹،۲۴،۲۹ تاریخ کو سعد نظرات بنائے گا۔ان دنوں تحریری امور،پبلشنگ کے کام میں لوگوں کی مدد حاصل رہے گی۔

۲۰ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی ۔ سرمائے کو بہتر اسکیموں میں لگانے کا موافق وقت ہے۔اس میں کامیابی ملے گی۔ کام کو وسیع معاہدوں کے ذریعے ترقی دینے کے لیے قانونی مشورے حاصل کریں۔قریبی افراد یا رشتہ داروں سے تعاون حاصل کر سکیں گے۔ بااختیار افراد کے ساتھ شراکت داری بہتر رہے گی۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ہی آگے بڑھنا زیادہ سود مند رہے گا۔یہ وقت روحانی علوم کی طرف بھی راغبت دلائے گا۔

۲۷ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا۔۔مالی اور کاروباری پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔غیر ضروری اخراجات ہوں گے۔ گھر میں گھر کے افراد کے اخراجات ذہنی کوفت میں مبتلا کریں گے۔نئی طرز رہائش یا تبدیلی لانے کے لیے جائیداد کی تقسیم کرنے کے معاملات زور پکڑ جائیں گے۔اس ماہ کسی بھی معاملہ میں ملوث کر کے ملازمت سے نکال دیا جائے گا یا پھر ترقی روک دی جائے گی۔ رابطے نہ ہونے کی وجہ سے مالی نقصان کا بھی باعث بنے گا۔ گورنمنٹ یا بلدیہ کے ٹھیکے التواء کا باعث بنیں گا۔ ملازمین پروڈکشن نہ دے سکیں گے۔اخراجات ذہنی ٹنشن اور ڈپریشن کا باعث بنیں گے۔صحت کی طرف پوری توجہ دیں۔ پیٹ اور جگر کے امراض مشکلات پیدا کر سکتے ہیں۔

مریخ زائچے کے بارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا ۔ یہ ماہ آپ کے ارد گرد زبردست سرگرمی کا سبب بنے گا۔جس کی وجہ سے بعض اوقات معمولی نوعیت کی گھریلو تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا۔ مریخ ۱۰،۱۷،۲۳ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے۔ کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے۔تاہم ۳،۸،۱۳،۲۱،۲۶ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نبٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر اندر ہی اندر جو خوف اور غلط فہمیاں پریشان کر رہی ہیں انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوجھ بوجھ سے کام لینا ہوگا۔ کیونکہ کواکبی رجحانات بے حد دھا کہ خیز صورت کی نشاندہی کر رہے ہیں۔

# جون کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں۔

## ۱ — شمس

یکم کو شمس ۱۰ درجہ برج جوزا پر ہوگا۔ ۲۲ تاریخ کو برج سرطان میں داخل ہوگا۔ ۳۰ تاریخ کو ۸ درجہ برج سرطان پر پہنچ جائے گا۔

## ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ۲۴ درجہ برج جوزا پر ہوگا۔ ۱۳ تاریخ کو برج سرطان میں داخل ہوگا۔ ۳۰ تاریخ کو برج اسد میں داخل ہوگا۔ ۳۰ تاریخ کو ایک درجہ برج اسد پر پہنچ جائے گا۔

## ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۱۴ درجہ برج سرطان پر ہوگا۔ ۱۴ تاریخ کو برج اسد میں داخل ہوگا۔ ۳۰ تاریخ کو ۱۸ درجہ برج اسد پر پہنچ جائے گا۔

## ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۵ درجہ برج دلو پر ہوگا۔ ۱۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ ۳۰ تاریخ کو ۹ درجہ برج دلو پر پہنچ جائے گا۔

## ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۱۵ درجہ برج عقرب پر بحالت رجعت ہوگا۔ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۰ تاریخ کو ۱۳ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا۔

## ۶ — زحل

یکم کو زحل ۷ درجہ برج جدی پر ہوگا۔ پورا مہینہ بحالت رجعت اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۰ تاریخ کو ۵ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۷ — یورنس

یکم کو یورنس صفر درجہ برج ثور پر ہوگا۔ سارا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۰ تاریخ کو ایک درجہ برج ثور پر پہنچ جائے گا۔

## ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۶ درجہ برج حوت پر ہوگا۔ ۱۹ تاریخ کو رجعت کر جائے گا اور سارا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۰ تاریخ کو ۱۶ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا۔

## ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۲۰ درجہ برج جدی پر ہوگا۔ سارا ماہ بحالت رجعت اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۰ تاریخ کو ۲۰ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۸ درجہ پر برج اسد پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا۔ ذنب ۷ درجہ برج دلو پر حرکت کریگا۔

۲ کو یوم حضرت علیؓ، ۱۰ کو شرف قمر، ۱۲ کو لیلۃ القدر، ۱۳ کو عطارد در سرطان، ۱۴ کو زہرہ در اسد، ۱۵ کو جمعۃ الوداع، نیا چاند ☾، ۱۶ کو یکم شوال ۱۴۳۹ھ عید الفطر، ۱۹ کو رجعت نپ چون، ۲۱ کو شمس در سرطان ♋، ۲۳ کو قمر در عقرب، ۲۷ کو رجعت مریخ، ۲۹ کو عطارد در اسد ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

**ماہ جون ۲۰۱۸ء**

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | علمی ہدایت ورہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (جمعہ ۱ جون ۲۰۱۸ء) |
| م | ۵:۵۲ | ☽☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی‘ جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اورنئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| س | ۱۹:۱۲ | ☿△♂ | عطارد تثلیث مریخ | کسی اہم معاملہ کی طرف توجہ دیں‘ فیصلہ کن اقدام کرنے کا موقع باہمی خیالات کا تناؤ موافق ثابت ہوگا۔ |
| س | ۱۹:۲۸ | ♀△♃ | زہرہ تثلیث مشتری | اہم معاہدات اور فیصلے کے لئے سعد وقت‘ شادی بیاہ سے متعلقہ معاملات کو طے کرنے کا موافق وقت۔ |
| س | ۲۱:۴۰ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی‘ اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۲۱:۵۶ | ☽☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں‘ حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| س | ۲۳:۲۹ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں‘ یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲ جون ۲۰۱۸ء) |
| م | ۸:۳۶ | ☽☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| س | ۱۳:۳۳ | ♀△♆ | زہرہ تثلیث نپ چون | فنون لطیفہ و انجینئرنگ کے معاملات میں مل کر پراجیکٹ پر کام کریں تو بے مثال کامیابی حاصل کرسکیں گے۔ |
| | | | | (اتوار ۳ جون ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۵۷ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا‘ کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| س | ۱۵:۲۱ | ☽☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں‘ اہم فیصلے کریں‘ تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| | | | | (پیر ۴ جون ۲۰۱۸ء) |
| س | ۰۰:۰۵ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| س | ۶:۲۲ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں‘ کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| ن | ۱۰:۰۹ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین‘ بینک‘ قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں‘ کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| | | | | (منگل ۵ جون ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۷:۵۷ | ☽✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت‘ اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| | | | | (بدھ ۶ جون ۲۰۱۸ء) |
| س | ۶:۳۴ | ☽✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی‘ دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| م | ۷:۰۱ | ☿☌☉ | عطارد قران شمس | اہم معاہدات کی تشکیل اور اہم فیصلہ ہونے کی امید‘ ٹھوس بنیادوں پر اظہار خیال دوسروں کو متاثر کرے گا۔ |
| س | ۷:۲۰ | ♀☍♇ | زہرہ مقابلہ پلوٹو | محبت کے معاملات میں جھگڑے اور فساد‘ علیحدگی کی بنیاد بنیں گے‘ حکمت عملی سے مسئلہ حل کریں۔ |
| ن | ۱۹:۱۰ | ☿□♆ | عطارد تربیع نپ چون | خیالات منفی سوچوں کی طرف لے جائیں گے۔دھوکہ اور فریب کے علاوہ غلط فہمیاں پیدا کی جائیں گی۔ |
| س | ۲۱:۳۷ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں‘ کسی بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں‘ قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| ن | ۲۳:۳۱ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں‘ مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے‘ صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| | | | | (جمعرات ۷ جون ۲۰۱۸ء) |
| م | ۰۰:۲۴ | ☽☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| ن | ۱:۳۳ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں‘ مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| س | ۸:۵۲ | ☽✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کریں‘ تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں سے فائدہ۔ |
| ن | ۱۱:۰۶ | ☉□♆ | شمس تربیع نپ چون | قانونی معاملات کیلئے تجربہ کار افراد سے مشورہ کریں‘ اہم شخص دھوکہ دے گا۔ |
| س | ۱۱:۳۴ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت‘ سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | **(جمعہ ۸ جون ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۵:۵۵ | ☽✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی- |
| ن | ۱۵:۵۶ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے- کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں- |
| | | | | **(ہفتہ ۹ جون ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۲:۲۸ | ☽✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے- |
| ن | ۱۶:۴۱ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں- وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں- |
| س | ۲۱:۰۲ | ☽✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر- |
| | | | | **(اتوار ۱۰ جون ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۰۰:۳۶ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں- |
| م | ۱۱:۱۳ | ☽☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے- |
| س | ۲۱:۱۹ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں' رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی- |
| ن | ۲۲:۲۰ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار' دباؤ لاتا ہے' اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے' دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے- |
| | | | | **(پیر ۱۱ جون ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۱۰:۱۳ | ☽□♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے' ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا- |
| س | ۱۳:۲۲ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں- |
| س | ۲۰:۳۰ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں- |
| | | | | **(منگل ۱۲ جون ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۸:۲۸ | ☽✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے' تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ- |
| • | | | | **(بدھ ۱۳ جون ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۰۰:۵۹ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے- |
| ن | ۱۴:۴۰ | ☽□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا- |
| س | ۱۶:۴۰ | ☿✶♅ | عطارد تسدیس یورنس | نئے لوگوں سے واسطہ پڑے گا ذہنی اور جسمانی طور پر اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لانے کا بہتر وقت- |
| | | | | **(جمعرات ۱۴ جون ۲۰۱۸ء)** |
| م | ۰۰:۴۲ | ☽☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر' خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت- |
| س | ۱۴:۳۴ | ☽✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں- |
| م | ۱۸:۰۱ | ☽☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں' تحریر و تقریر کے لئے موافق- |
| ن | ۲۳:۰۹ | ☽☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں' خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہوجائیگا- |
| | | | | **(جمعہ ۱۵ جون ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۸:۳۱ | ♀□♅ | زہرہ تربیع یورنس | اہم تعلق میں خرابی آئے گی' دوستی ختم ہوگی- |
| س | ۱۱:۰۹ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں' جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی- |
| س | ۱۴:۳۹ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے- اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں- |
| ن | ۲۱:۱۷ | ☽☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں- جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت- |
| | | | | **(ہفتہ ۱۶ جون ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۶:۴۶ | ☿☍♄ | عطارد مقابلہ زحل | تحریری کاموں' معاہدات' زمینداری اور جائیداد کے معاملات موخر کریں' جھگڑا ہو- |
| ن | ۱۴:۴۴ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا' کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں- |
| م | ۱۷:۱۳ | ☽☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا- لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے' امیدیں پوری ہوسکتی ہیں- |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (اتوار ۱۷ جون ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲:۱۷ | ☽☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں' جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| ن | ۱۱:۲۲ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |
| | | | | (پیر ۱۸ جون ۲۰۱۸ء) |
| س | ۸:۲۵ | ☽✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| س | ۱۶:۱۸ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | نیا کام شروع کریں۔ فیصلہ کریں' بہتر نتائج ملیں گے۔ دوستی موافق رہے گی' تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| | | | | (منگل ۱۹ جون ۲۰۱۸ء) |
| س | ۰۰:۳۸ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں' رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| س | ۱۱:۴۳ | ☽✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۱۳:۳۲ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۱۷:۴۸ | ☽☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| | | | | (بدھ ۲۰ جون ۲۰۱۸ء) |
| س | ۰۰:۴۲ | ☿△♃ | عطارد تثلیث مشتری | اہم معاہدات کی تشکیل' بینک سے قرضے کے حصول' انشورنس اور ٹیکس سے متعلقہ معاملے کے لئے موافق وقت۔ |
| س | ۰۰:۵۱ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| ن | ۱۵:۵۰ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۱ جون ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۴۷ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۸:۳۱ | ☽✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ہر طرح کے حسابی کاموں کے بہتر وقت' اپنے پروگراموں کو پہلے سے ترتیب دیں۔ |
| س | ۹:۰۳ | ☿✶♆ | عطارد تثلیث نپ چون | رجحان اور خیالات منفرد پیدا ہو سکتے ہیں' لوگوں کی باتیں ذہن میں نئی روش کو جنم دیں گی۔ |
| س | ۹:۳۷ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| ن | ۲۱:۵۳ | ♀☍♂ | زہرہ مقابلہ مریخ | محبت کے معاملات بہتری لائیں گے' بندھن کو مضبوط کرنے اور باہمی بات چیت کے لئے موافق۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۲ جون ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱:۴۸ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| ن | ۶:۳۳ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲۳ جون ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۴۹ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| ن | ۳:۲۴ | ☽☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۰:۵۵ | ☉✶♅ | شمس تسدیس یورنس | کسی نئے پراجیکٹ کیلئے اہم معاملات طے کرنے یا تحریری کام کا بہتر وقت' ادراکی قوتیں مدد کریں گی۔ |
| س | ۱۱:۴۵ | ☽✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| ن | ۱۴:۲۳ | ☿☍♇ | عطارد مقابلہ پلوٹو | خیالات منفی سوچوں کی طرف لے جائیں گے۔ دھوکہ اور فریب کے علاوہ غلط فہمیاں پیدا کی جائیں گی۔ |
| ن | ۱۷:۲۳ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| ن | ۲۱:۳۳ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| | | | | (اتوار ۲۴ جون ۲۰۱۸ء) |
| م | ۲:۱۰ | ☽☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے' وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔ کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ |
| س | ۷:۲۲ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۱۴:۵۸ | ☽✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفاد و اشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| س | ۱۸:۵۹ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔ تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (پیر ۲۵ جون ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲۲:۱۸ | ♀□♃ | زہرہ تربیع مشتری | لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ دھوکہ ملے |
| | | | | (منگل ۲۶ جون ۲۰۱۸ء) |
| س | ۳:۳۱ | ☽✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| س | ۱۳:۴۸ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ہر طرح کے حسابی کاموں کے بہتر وقت، اپنے پروگراموں کو پہلے سے ترتیب دیں۔ |
| ن | ۱۷:۵۳ | ☽□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | (بدھ ۲۷ جون ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۸:۲۷ | ☉☍♄ | شمس مقابلہ زحل | گھر کے افراد کے درمیان تلخ کلامی ہوگی، جائیداد کے معاملات سنگین صورت حال پیدا کریں گے۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۸ جون ۲۰۱۸ء) |
| س | ۰۰:۴۰ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| م | ۸:۳۳ | ☽☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| ن | ۹:۵۲ | ☽☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی، کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۹ جون ۲۰۱۸ء) |
| س | ۰۰:۱۲ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۶:۰۶ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| م | ۱۳:۵۶ | ☽☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۳۰ جون ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۳:۰۰ | ☽☍☿ | قمر مقابلہ عطارد | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی۔ |
| ن | ۱۳:۳۷ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا، کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| ن | ۱۸:۰۰ | ☿□♅ | عطارد تربیع یورنس | اس وقت مقابلے کا رجحان ہوگا، حسد اور بغض آپ کی سوچ کو مفلوج کرسکتی ہے۔ |

# عملِ حدیث

حضرت جنید بغدادیؒ کو انتقال کے بعد ایک بزرگ نے خواب میں دیکھ کر دریافت کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ کیا۔ آپ نے فرمایا حقائق ومعارف کی موشگافیاں، رموز توحید کی باریکیاں، عبادت وریاضت، زہد وتقویٰ کا مبالغہ، غرض زندگی بھر کی تمام مجاہدانہ سعی کام نہ آئی اور تمام کی تمام کسی نہ کسی وجہ سے معطل کردی گئیں لیکن رات کے آخری حصے میں (تہجد کے وقت) چند رکعتیں جو پڑھا کرتا تھا وہی کام آئیں۔ اور وہی سبب نجات ہوگئیں۔

فرمایا جناب رسولِ خدا ﷺ نے کہ: رات کے آخری حصے میں خدائے کریم آسمان دنیا پر نزول جلال فرماتا ہے اور حکم فرماتا ہے کہ کیا کوئی مانگنے والا ہے جو مجھ سے طلب کرے اور میں اس کی تمنا پوری کروں۔ کیا کوئی مبتلائے قرض وافلاس ہے کہ میں اسے غنی کردوں۔

فرمایا رسولِ خدا ﷺ نے کہ: نمازِ صبح تک یہی آوازِ رحمت گونجا کرتی ہے اور مانگنے والے اپنی مرادیں پاتے ہیں۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں۔

**ومن طلب العلا سهر الليائی۔**

یعنی جس کو علوم مرتبت کی تمنا ہو اس سے کہہ دو کہ وہ راتوں کو جاگا کرے۔

میں عرض کروں گا کہ سرتاج العملیات اور افسر الاوراد بے داری شب (آخری حصہ میں) چار یا آٹھ رکعتیں نفل کی بہ نیت تہجد پڑھنا اور شافی مطلق سے اپنے مرض کی دوا طلب کرنا کافی ہے چاہے وہ مرض جسمانی ہو یا روحانی۔ جیسے قرض یا بیروزگاری وغیرہ۔ اس عمل پر مواظیت کرنے والے کے لئے کسی دوسرے عمل کی ضرورت نہیں ہے۔ بزرگان دین ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص بارہ برس تک نمازِ تہجد پڑھے وہ ولی کامل اور سیف زبان ہوجاتا ہے۔ رات کے آخری حصہ کی بیداری اور نمازِ تہجد ایک ایسی کیمیائے خالص ہے کہ جو دین اور دنیا کو زرِ نقد بنا دیتی ہے۔ بس اگر کسی کو دینی یا دنیاوی مصائب نے گھیر رکھا ہے، قرض یا بے روزگاری نے پریشان کر رکھا ہے تو خدائے ذوالجلال کی آواز پر لبیک کہتا ہوا دوڑے اور اس منعم حقیقی سے لپٹ جائے جس کے خزانے داد ودہش سے ایک ذرہ کم نہیں ہوتے اور جب وہ خود بلاتا ہے اور غم سے رہائی دینے کا وعدہ کرتا ہے تو یقیناً وعدہ وفا فرماتا ہے

**ان الله لا يخلف المعياد**

(اللہ کبھی بھی وعدہ خلافی نہیں کرتا)۔ جب کوئی تکلیف یا ضرورت پیش آئے تو نمازِ تہجد شروع کرو اور گریہ وزاری کرتے ہوئے اور گڑگڑاتے ہوئے سجدہ میں گر جاؤ۔ بے شک رحم ہوگا اور مصائب کے بادل رحمت کی ہوائیں اڑا کر لے جائیں گی۔

**وما توفيق الا بالله۔**

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات، اسماء، موکلات، دعوات | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح، علم تکسیر، علم الاعداد | قیمت ؛ ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی اردو زبان میں سوال وجواب | قیمت ؛ ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ؛ ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال، اسماء، عزیمتیں، طلسم | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر، شرفات کواکب، اسمائے الٰہی، جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ؛ ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کے حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات، نظریات نام کے اعداد سے قسمت، غیبی نمبر | قیمت ؛ ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ؛ ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات، برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ؛ ۳۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ؛ ۱۸۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ؛ ۱۵۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ؛ ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات وتشریحات، مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ؛ ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ، کردار، شادی، روپیہ، تعلیم، پیشہ | قیمت ؛ ۳۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال وجواب | قیمت ؛ ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال وجواب | قیمت ؛ ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولی کی تاریخ | قیمت ؛ ۱۵۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش، تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ؛ ۲۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن وشوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ؛ ۱۸۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک وبد | قیمت ؛ ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں، ہر شخص کے حالات، گرہن، سفر، سعد ونحس اوقات، کلینڈر | قیمت ؛ ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری، قمر سے متعلقہ کام، نظرات، ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ؛ ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ؛ ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے وبڑے شہر وگاؤں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر وگاؤں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ؛ ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں، گرہن، رجعت واستقامت، اسلامی مہینے وتاریخ | قیمت ؛ ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات، نظرات، ستاروں کی رفتاریں، گرہن، منازل قمر، کواکب قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ؛ ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی وہجری کلینڈر | قیمت ؛ ۱۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ؛ ۵۰۰ روپے |

رسالہ روحانی دنیا کا نمونہ مفت منگوائیں اس کا سالانہ چندہ =/۹۶۰ روپے بذریعہ رجسٹری ہے۔رقم بذریعہ منی آڈر کریں یا رسالہ وی پی سے منگوائیں۔

حارث عثمانی پبلشر نے باہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا، پی آئی بی کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

عملیات سے دلچسپی لینے والوں اور علم نجوم کے جاننے والوں

کے لئے

# برنی تقویم 2018

میں آپ کی تمام ضروریات اور وقت کے حسابات دیئے گئے ہیں

**اعلیٰ معیار، مستند اوقات**



اس میں ہندوانہ حساب نہیں ہوتا اور نہ ہی ہندوانہ اصطلاحات دی جاتی ہیں



برنی تقویم ممتاز درجہ رکھتی ہے جس میں

- ہر شخص کے سال بھر کے مکمل حالات معہ ان کی تقدیری اندازوں کی۔
- دنیا کے ممالک کے حالات وواقعات اور وقت کے مدوجزر۔
- آپ کا جو ستارہ ہے وہ کن وقتوں اور کن سالوں میں خوش قسمتی یا بدقسمتی لائے گا۔
- ہجری، عیسوی، بکرمی تاریخیں معہ ہر دن کے اثرات وواقعات
- سال بھر کے قریباً ۱۵۰۰ نظرات جو روزانہ زندگی میں دن بھر کی سعادت ونحوست کے اوقات کا اظہار کرتے ہیں
- جملہ کواکب کی روزانہ رفتار، رجعت واستقامت، طلوع وغروب، اوخال اور شرف ہبوط معہ اوقات
- عاملین، منجمین، کاروباری افراد، ملازمین، دوکاندار، مزدور ہر طبقہ کے افراد کے لئے ایک سال کی مکمل معلومات

استخراج طالع
نقشہ تحویلات سیارگان
ستاروں کے سعد ونحس اثرات
نقشہ تفاوت وقت
اسٹینڈرڈ ٹائم
بروج طالع اور کواکب
نظرات کے اثرات
کواکب کا سعد ونحس اثر
بارہ ماہ کے نظرات
مدت اثرات کواکب
تحویل آفتاب
سیارگان کے مراتب کے اثرات
اختیارات قمر
زائچے کے بارہ گھروں کے منسوبات
ساعات سیارگاں
چاند اور سورج گرہن کے اوقات
قمری حرکات
تعطیلات وتہوار
منسوبات کواکب
عملیات کے اوقات
طلوع وغروب وقت
نیا چاند
منازل قمر

دفتر سے برنی تقویم 2018 حاصل کریں یا قریبی ہاکر سے طلب فرمائیں۔ آرڈر آج ہی لکھیں

قیمت کتاب:- /۲۰۰+ڈاک خرچ+منی آڈر فیس=۵۰+۷۵=/۳۲۵ روپے کی وی پی ہوگی



Phone: 021-34949944
E-mail: ruhanidunya@hotmail.com

اوراق پبلشرز، ابراہیم مارکیٹ، پی آئی بی کالونی، کراچی کوڈ نمبر ۷۴۸۰۰

نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ جولائی ۲۰۱۸ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

اسمائے الٰہی

## الرافع

## صدمات اور تشدد

تثلیث شمس و زحل

چاند سورج اور گرہن

ہبوط زہرہ

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

## بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/ ۱۴۰۰روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) :-/۴۲۰۰روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۳

ماہ: ماہ جولائی ۲۰۱۸ء

## اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• مینجر سرکولیشن سہیل احمد
• کمپوزنگ اصغر نظامی

خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: مینجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیرالٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد/بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا

ماہ جولائی ۲۰۱۸ء

# محبت الٰہی



اس کے بعد گیارہ منزلیں عشق کی ہیں۔ اسم اللہ ملفوظی حروف (ا ا ف ل ا م ل ش م ہ ا) گیارہ ہیں۔ اس لیے اس کے بعد کوئی مقام نہیں۔ اگر کوئی کسی پر عاشق ہوتا ہے۔ تو اس کا کیا حال ہوتا ہے۔ یہی کہ سوائے معشوق کے اور سب کو بھول جاتا ہے۔ ہر وقت اس کے خیال اور تصور میں رہتا ہے۔ بس یہی حال عاشقان الٰہی کا ہوتا ہے۔ اور وہ تمام دنیاوی باتوں سے قطع نظر کر کے اپنے دل کو اس کی طرف متوجہ کرتے ہیں۔ مشتاقان الٰہی کے دل نور الٰہی کے ساتھ منور ہوا کرتے ہیں۔ جب ان کا شوق حرکت کرتا ہے۔ تو آسمان اور زمین کی تمام چیزوں کو روشن بنا دیتا ہے۔ اس وقت خداتعالیٰ اپنے فرشتوں پر پیش کر کے فرماتا ہے کہ یہ لوگ میرے مشتاق ہیں میں تمہیں گواہ کر کے کہتا ہوں کہ میں بھی ان کا مشتاق ہوں۔

ابوبکر کتانی فرماتے ہیں کہ مکہ میں ایک مرتبہ حسن اتفاق سے چند مشائخ کبار جمع تھے جن کے سید الطائف حضرت جنید بغدادیؒ تھے۔ اس متبرک محفل میں محبت کا ذکر چھڑ گیا۔ تمام مشائخ نے محبت کے مسئلہ پر اپنے اپنے نقطہ نظر کا اظہار کیا۔ پھر حضرت جنیدؒ کی طرف مخاطب ہو کر بولے۔ اس عراقی! مسئلہ محبت میں تمہاری کیا رائے ہے۔ تیرے پاس جو سرمایہ معلومات ہے اس کو پیش کر۔ آپ اس وقت نو عمر تھے آپ نے فرمایا محب الٰہی وہ ہے جو اپنے نفس سے غافل ہو کر اپنے پروردگار کے ذکر میں ہمیشہ مشغول رہے اور اس کے حقوق کی ادائیگی میں قائم اور محور ہے۔ دل کر آنکھوں سے اس کی طرف نظر رکھے۔ آتش جلال ذاتی سے اس دل کو بھون ڈالے۔ اس وقت حالت ایسی ہوتی ہے کہ وہ بات کرتا ہے تو خدا کے نام کے ساتھ۔ اگر گویا ہوا تو اس کی گویائی کے ساتھ۔ اگر حرکت کرتا ہے تو خدا کے حکم سے۔ سکون کرتا ہے تو خدا کے حکم سے۔ غرضیکہ وہ ہر وقت خدا ہی کے ساتھ رہتا ہے۔ یہ سن کر تمام مشائخ پھوٹ پھوٹ کر رونے لگے۔

حضرت سری سقطیؒ فرماتے ہیں کہ ایک رات جناب الٰہی کو خواب میں دیکھا فرمایا۔ اس سری سقطی! جب میں نے مخلوق کو پیدا کیا۔ تو انھوں نے میری محبت کا دعویٰ کیا۔ مگر جب میں نے دنیا کو پیدا کیا اور مخلوق کو ایجاد کا لباس پہنایا۔ تو دس ہزار آدمیوں میں سے نو ہزار آدمی عیش و آرام میں پڑ کر مجھ سے پھر گئے۔

صرف ایک ہزار باقی رہے۔ پھر جب میں نے ان پر مصیبت ڈالی۔ سخت سے سخت بلاؤں میں مبتلا کیا۔ تو ان میں سے نو سو نوے آدمی بلاؤں میں مبتلا ہو کر مجھے بھول گئے اور صرف دس رہ گئے۔ میں نے ان سے کہا لوگو! نہ تو تم نے دنیا کو چاہا۔ نہ جنت کی رغبت کی۔ نہ بلاؤں سے گھبرائے۔ تم ہر طرح سے میری محبت مین قائم رہے۔ اس پر محبانِ الٰہی نے کہا۔ خداوندا! کیا آپ ان تمام چیزوں کے خالق وفائل نہیں۔ کیا آپ نے ہمارے ساتھ ایسا نہیں کیا؟ مین نے کہا' ہاں! جو کام ہوتا ہے وہ میری ہی مشیت سے ہوتا ہے۔ اور سب کاموں کا کرنے والا میں ہی ہوں۔ اس پر انھوں نے کہا کہ ہم تو تیری رفتار پر راضی ہوئے۔ تو اس پر میں نے کہا۔ واقعی تم میرے سچے اور خالص بندے ہو۔

دعا ہے کہ تمام مسلمان نفس و شیطان کے پنجہ سے رہائی پا کر اخلاق و روحانیت کی بلندیوں اور محبت الٰہی کا مقام رفیع تک پہنچ جائیں اور اپنے رسول کے دین کا سر بلند کریں۔

# لــــوح زحـــل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

زحل اس سال جنوری میں اوج پر داخل ہوا تھا۔ پھر ماہ مارچ سے اگست تک رجعت میں رہے گا۔ ماہ اکتوبر میں آخری بار درجہ اوج پر آئے گا۔ اس سے متعلقہ مضامین آئندہ ماہ دیئے جائیں گے۔

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فریں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کردیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت شیخ حیات بن قیس حرانیؒ

شیخ ابوالعلی غانم بن یعلی تکریتی تاجر کہتے ہیں کہ ایک دفعہ میں نے یمن سے کشتی کا سفر کیا۔ جب ہم بحر الہند کے وسط میں پہنچے تو طوفانی ہوا چلی اور سمندر میں بڑی موج پیدا ہوگئی اور ہم بھول گئے۔ ہوا ہم پر غالب ہوئی اور موجوں نے ہم کو ہر طرف سے پکڑ لیا۔ ہماری کشتی ٹوٹ گئی اور میں ایک تختہ پر پڑا رہا۔ طوفانی موجوں نے مجھ کو ایک جزیرہ میں ڈال دیا۔ میں اس میں پھرنے لگا تو میں نے وہاں کسی کو نہ دیکھا۔ بڑا گھنا جنگل تھا۔ اس میں بہت سی مفید چیزیں تھیں۔ اتفاقاً وہاں ایک مسجد دیکھی۔ میں اس میں داخل ہوا۔ دیکھا تو اس میں چار شخص بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے انہیں سلام کیا۔ انہوں نے سلام کا جواب دیا اور میرا حال پوچھا میں نے اپنا حال ان سے بیان کیا اور ان کے پاس باقی دن بیٹھا رہا اور ان کے حسن توجہ اور کمال طور پر اللہ کی جناب میں مقبول ہونے سے بڑا امر مشاہدہ کیا۔ جب رات ہوئی ایک شخص نورانی چہرہ پروقار تشریف لائے۔ وہ سب آگے ہوکر ان بزرگ شخص کے استقبال کے لئے باادب کھڑے ہوکر ان بزرگ کو سلام کیا۔ وہ بزرگ شیخ آگے بڑھے اور عشاء کی نماز پڑھائی۔ طلوع فجر تک نماز میں کھڑے رہے اور پھر اس کے بعد شیخ مناجات کرنے لگے۔

"خداوندا" میں تیرے سوا کوئی جائے طمع نہیں پاتا اور نہ تیرے غیر کی طرف جائے فائدہ۔ سو میں تیرے دروازہ پر بیٹھا ہوں تیرے پردہ کو دیکھتا ہوں کہ میری سختی کو دور کرنے کے لئے کب کھلے گا۔ پھر میں مجالس قرب تک پہنچوں گا۔ بے شک میں نے اپنے نفس کی سختی کے دور ہونے کے وقت تجھ سے خوشی اور تیرے ذکر سے اس کی خوبصورتی کا پورا وعدہ دیا ہے۔ میرے لئے اس میں ایک سوراخ خوشیوں کا ہے۔ جس کی طرف میرے شوقوں کے عشق راحت پاتے ہیں۔ تیرے ساتھ میرے وہ حالات ہیں کہ جن کو عنقریب ملاقات ظاہر کردے گی۔ اے توبہ کرنے والوں کے دوست' اے عارفین کے سرور' اے عابدین کی آنکھوں کی ٹھنڈک' اے منفردین کے انیس' اے پناہ مانگنے والوں کے جائے پناہ' اے الگ رہنے والوں کے مددگار' وہ ذات جس سے صدیقوں کے دل شوق کرتے ہیں۔ اے وہ ذات جس سے محبوں کے دل انس پاتے ہیں۔ اس پر ڈرنے والوں کی ہمت جھکی ہوئی ہے اور عاجزین کی ہمت اسی کی طرف جھکتی ہیں۔

اس کے بعد سخت روئے' میں نے دیکھا کہ انوار الٰہی ظاہر ہونے لگی کہ ان کو انہوں نے ڈھانک لیا۔ وہ مکان روشن ہوگیا۔ جیسے کہ چودھویں رات کے چاند کی روشنی ہوتی ہے۔ پھر شیخ مسجد سے نکلے اور یہ اشعار پڑھتے تھے

سیرالمحب الیٰ المحبوب اعجال
والقلب فیه من الاھوال بلبال

عاشق کی محبوب کی طرف سیر جاری ہوتی ہے اور دل اس کے خوفوں سے غم زدہ ہے۔

اطوی المهامه من قفر علی
قدمالیك یدفعنی سهل و اجبال

میں جنگل لپیٹتا ہوں۔ ایک میدان سے دوسرے میدان تک ہر ایک قدم پر تیری طرف مجھے نرم زمین اور پہاڑ لوٹاتے ہیں۔

میں نے اس جماعت والوں سے شیخ کے بارے میں پوچھا۔ انہوں نے کہا یہ شیخ حیات بن قیس ہیں اور تم شیخ کے پیچھے پیچھے چلے جاؤ۔ میں شیخ کے پیچھے چلا۔ دیکھا تو زمین' جنگل اور سمندر نرم نرم زمین اور پہاڑ ہمارے قدموں کے نیچے لپٹے جاتے تھے اور جوں جوں شیخ رکھتے تھے تو میں سنتا تھا کہ کہتے تھے۔ یارب حیات کن الحیات یعنی اے حیات کے رب تو حیات کا ہوجا۔

ہم تھوڑے ہی عرصہ میں "حران" میں پہنچ گئے۔ ہم نے دیکھا کہ لوگ صبح کی نماز پڑھ رہے ہیں۔

حضرت شیخ حیات بن قیسؒ حران (شام) نام کے قصبہ کے رہنے والے تھے۔ آپ عظیم المرتبت عارفین اور محققین شیوخ میں سے تھے۔ آپ سے بے شمار خارق عادات کرامتیں ظاہر ہوتی تھیں۔ آپ کے احوال قابل فخر اور مقامات بہت اعلیٰ وارفع تھے۔ ابتدائی ہی سے مراتب عالیاء کے مالک تھے۔ صاحب کشف تھے اور بلند مرتبہ رکھتے تھے۔ معرفت حق اور قرب الٰہی حاصل تھا۔ ہمیشہ استقامت حاصل رہی۔ آپ ان بزرگ ہستیوں میں سے تھے۔ جن کو اللہ تعالیٰ نے موجودات میں تصرف کا حق عطا کر کے اس کی جانب سرداروں کے قلوب پھیر کر خارق عادات کرامتوں کا ظہور کرتا ہے۔ ان کی زبان لسان غیب بن جاتی ہیں اور اللہ تعالیٰ انہیں مخلوق کے لئے حجت بنا دیتا ہے اور اہل طریقت اقتداء اور اجتھاد میں ثابت قدم رہتے ہیں۔ انہیں تصرفات میں یدطولیٰ اور حکمت میں یدبیضا حاصل ہوجاتا ہے اور وہ صاحب تواضع اور صاحب کرم ہوجاتے ہیں۔ طبقہ علماء وائمہ میں آپ کی نرالی شان تھی۔ آپ ان چار برگزیدہ ہستیوں میں سے ایک تھے۔ جن کو اللہ تعالیٰ دنیا کی طرح۔ عالم آخرت پر بھی تصرف عطا فرما دیتا ہے۔ زہد کے اعتبار سے آپ کی باطنی حکومت انتہا کو پہنچی تھی۔ تربیت مریدین میں بھی آپ بے حد سعی فرماتے تھے۔ اکابر علماء وصلحاء نے آپ کے سامنے زانوئے علم تہ کیا ہے۔ مشائخ وعلماء آپ کی بزرگی کا اعتراف کرتے اور آپ کے سامنے زانوئے ادب تہ کرتے تھے۔ اہل زمانہ آپ کے قول کو ترجیح دیتے تھے۔ تمام عوام وخواص آپ کی فضیلت کے معترف تھے اور آپ کا احترام کرتے تھے۔ اہل حران اور قریب وجوار کے لوگ آپ کے چشمہ علم معرفت سے سیراب ہوتے اور اپنی مشکلات میں آپ سے اعانت کرتے۔

شیخ عبداللطیف ابی الفرح کا بیان ہے کہ حران میں ایک مسجد تعمیر ہوئی اور جب حضرت شیخ حیاتؒ کی موجودگی میں محراب قائم کرنے کا قصد کیا گیا تو حضرت شیخ حیاتؒ سے مہندس نے عرض کیا کہ قبلہ فلاں سمت ہے لیکن آپ نے فرمایا کہ نہیں۔ بلکہ فلاں سمت ہے اور تم اپنے قلب کی آنکھوں سے دیکھو۔ چنانچہ جب مہندس نے نظر ڈالی تو بیت اللہ اس طرح

اس کے سامنے تھا کہ درمیان سے تمام حجابات اٹھ گئے تھے- یہ دیکھ کر وہ بے ہوش ہو کر گر پڑا- شیخ نجیب الدین بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت شیخ حیاتؒ اور آپ کی جماعت نے ایسی منزل پر پڑاؤ ڈالا کہ جہاں ببول کے درخت تھے- اس وقت خادم نے عرض کیا کہ اس وقت میری طبیعت کھجور کھانے کو چاہتی ہے- حضرت شیخ حیاتؒ نے فرمایا کہ درخت کو ہلا دو- جس پر انہوں نے عرض کیا کہ یہ تو ببول کا درخت ہے- آپ نے پھر ہلانے کا حکم دیا اور جب انہوں نے ہلایا تو اس میں سے تازہ کھجوریں گرنے لگیں اور سب نے شکم سیر ہو کر کھائیں-

حضرت ابوالقاسم محمد بن عبادت انصاری جیلی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت شیخ عارف ابوالحسن علی قریشیؒ سے سنا وہ آپ کا ذکر کرتے تھے- کہ اس شان کی ریاست، علم، عمل، زہد، حال جلالت میں ان کی منتہی ہوئی- حران اور اس کے آس پاس میں مریدین محققین کی تربیت میں آپ کے سبب امر سرسبز ہوا- آپ کی صحبت میں بہت اہل مقامات نے تخریج کی- آپ کے فضل آپ کے مرتبہ و حفظ حرمت کا خاص و عام نے اقرار کیا ہے- اہل حران آپ سے پانی کی درخواست کیا کرتے تھے- تو ان پر پانی برسا کرتا تھا- مشکلات میں آپ کی طرف پناہ لیتے تھے- تو ان کی مشکلات حل ہو جاتی تھیں- آپ کے آثار و کرامات شمار سے زائد ہیں- اہل حقائق کی زباں پر آپ کا بلند کلام تھا- آپ فرماتے ہیں-

''اے برادر من'' زہد کی حلاوت امید کے کم کرنے اور لوگوں کی صحبت اسباب طمع کو قطع کرنے سے کھینچ- رقت قلب کے لئے اہل ذکر کے جلسہ کے درپے ہو- نور قلب کو دائمی خوف سے کھینچ- خوف کے دروازہ کو طول فکر سے کھول- تمام احوال میں صدق کو اللہ کے لئے زینت دے- اس کی طرف جلد قدم چلانے سے دوستی پیدا کر- (یعنی عنقریب یہ کروں گا- کہنے سے بچتا رہو کیونکہ وہ مردے کو غرق کر دیتا ہے- غفلت سے ڈرتے رہو- کیونکہ وہ دل کو سیاہ کر دیتی ہے- سستی سے جس میں کوئی عذر نہ ہو بچتا رہو کیونکہ وہ ندامت والوں کی جائے پناہ ہے- پس پچھلے گناہوں سے سخت ندامت و کثرت استغفار کے ساتھ رجوع کر- اور اللہ عزوجل کی معافی کے لئے اچھی مراجت کے ساتھ تعرض کر- آپ کے صاحبزادے شیخ اصیل ابا حفص عمر الحرانیؒ فرماتے ہیں کہ شیخ زغیب رجبیؒ رجبہ سے حران تک میرے والد کی زیارت کو آئے- پھر ان کو صبح کی نماز کے بعد اپنے گھر کے دروازہ پر بیٹھا ہوا پایا- ان کے سامنے ایک بکری تھی- ان پر سلام کیا- اور ان کے سامنے دوسری جانب میں جس میں دس گز سے زائد فاصلہ تھا بیٹھ گئے- لیکن میرے والد نے ان سے کلام نہ کیا- شیخ زغیب نے اپنے دل میں کہا کہ میں رجبہ سے آپ کے پاس آیا اور آپ اپنی بکری کی طرف مشغول ہیں اس کو دیکھ رہے ہیں اور میری طرف التفات نہیں کرتے- پھر شیخؒ نے ان کی طرف دیکھا اور کہا اے زغیب مجھ کو حکم ہوا ہے کہ میں تجھ کو بوجہ اس کے کہ تم نے ہم پر اعتراض کیا ہے کچھ انتقام لوں- پس اب تم اختیار کرو کہ وہ عذاب تمہارے ظاہر پر ہو یا باطن پر- انہوں نے کہا اے میرے سردار بلکہ میرے ظاہر پر ہو پھر میرے والد نے انگلی کو تھوڑا بڑھایا تو شیخ زغیب کی آنکھ ان کے رخسار پر بہ آئی- پھر وہ کھڑے ہو گئے زمین کو بوسہ دیا اور رجبہ کی طرف لوٹ گئے-

راوی کہتا ہے کہ پھر میں ان سے کئی سال کے بعد مکہ معظمہ میں ملا کہ ان کی دونوں آنکھیں درست نہیں- میں نے ان سے پوچھا تو کہا کہ میں اپنے شہر میں مجلس سماع میں تھا- اس میں ایک شخص تھا جو کہ تمہارے والد کے مریدوں میں تھا- اس نے اپنا ہاتھ میری آنکھوں پر رکھا تو وہ تندرست ہو گئیں- جیسا کہ تم دیکھتے ہو- شیخ زغیب نے کہا کہ جب تمہارے والد صاحبؒ نے اپنی انگلی سے میری طرف اشارہ کیا اور میری آنکھ میرے رخسار پر آئی تو میرے دل میں ایسی آنکھ کھل گئی کہ جس سے میں اسرار اور قدر کو دیکھا جو کہ آیات الٰہی کے عجائبات تھے-

شیخ عالم مقری ابوالفرج عبدالوہاب بن عبدالعزیز موصلیؒ حضرت شیخ حیات بن قیسؒ کی زیارت کے لئے آئے- پھر شیخ سے کہا کہ اے میرے سردار میں موصل کے جنگل میں تھا کہ بارش نے مجھ کو خراب قبہ کی طرف جانے پر مجبور کیا- میں نے دیکھا کہ اس قبہ کے سامنے ایک بالوں کا گھر بنا ہوا ہے- میں اس میں گیا تو دیکھا کہ ایک شیخ کردی ہیں اور ایک بڑھیا ہے- اس نے مجھ سے کہا کہ مرحبا اے ابوالفرج میں نے کہا کہ آپ نے مجھے کیسے پہچان لیا- انہوں نے کہا کہ ان ارواحوں سے جب کہ ہم کو تقدیر نے مجلس **اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ** میں جمع کیا تھا- پھر مجھ میں اور بڑھیا میں پردہ کر دیا- مجھ کو بیٹھنے کا حکم دیا- تب میں ان کے پاس اس رات رہا- میں نے دیکھا کہ یہ نہ سوئے نہ کھایا- نہ وضو کیا بلکہ نماز کے لئے کھڑے رہے- جب میرے دل میں کوئی خطرہ آتا تو چلا کر کہتے اے ابوالفرج اس خطرے کو چھوڑ اور ذکر میں مشغول ہو اور میرے دل میں جو خطرہ ہوتا اس کی تصریح کر دیتے- اس بات میں میرے خطرہ سے بڑھ جاتے- میں نے ان کے دل کی صفائی ایسی دیکھی کہ جس نے مجھے حیران کر دیا- ان کے ساتھ میں نے مغرب اور عشاء کی نماز پڑھی اور جب صبح ہوئی- تو میں نے کہا کہ اے میرے سردار آپ نماز پڑھائیں- پھر وہ آگے بڑے تو میں نے کہا اے میرے سردار کاش آپ سورہ فاتحہ کو اچھی طرح سیکھ لیتے- تو مجھ سے کہا اے ابوالفرج میں نہیں جانتا تم کیا کہتے ہو- مگر اتنی بات ہے کہ مجھ کو میرا رب عزوجل ہر رات صبح کے وقت یہ کہتا ہے اے میرے خلیل تو میرا ہو میں تیرا ہوں گا- مجھ سے علیحدہ نہ ہو- میں تجھ کو چھوڑ دوں گا- وہ کہتا ہے کہ پھر میں خوب رویا ان کو وداع کیا اور لوٹ آیا پھر میں کئی دفعہ اس مکان کی طرف گیا تو نہ وہاں کوئی گھر دیکھا- یہ سن کر حضرت شیخ حیاتؒ نے کہا کہ چھلکوں کی قیمت ان کے اصل (مغز) لوگوں کی قدر و قیمت عقل سے اور مکان کی قدر و قیمت مکین سے ہوتی ہے غلاموں کی عزت ان کے مالکوں سے ہے- دوستوں کی عزت دوستوں کے سبب سے ہے اور اس امر کا تمکین یہ ہے کہ اس کا نور معرفت اس کے نور اتقا کو نہ بجھائے- علم باطن میں ایسا کلام نہ کرے کہ جس کو علم ظاہر توڑ دے اور کرامات اس کو اس امر پر برانگیختہ نہ کریں کہ اللہ تعالیٰ کے محارم کے پردوں کی ہتک نہ ہو-

حقیقت وفا یہ ہے کہ غفلت کی نیند سے باطن کو افاقہ ہو- جمیع کائنات سے ہمتوں کو فراغت ہو- جو شخص تواضع کا ارادہ کرتا ہے تو اپنے نفس کو اللہ تعالیٰ کی عظمت کی طرف متوجہ کرے کیونکہ وہ گل جائے گا اور صاف ہو جائے گا-

جو شخص اللہ تعالیٰ کے غلبہ کی طرف نگاہ کرتا ہے اس کا غلبہ نفس جاتا رہتا ہے- کیونکہ تمام نفوس اس کی ہیبت کے نزدیک فقیر ہوتے ہیں اور جو شخص اس بات کو درست رکھتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے خوف کو دل میں دیکھے- صدیقین کے نشانات کو دیکھے تو وہ حلال کے سوا اور کچھ نہ کھائے- سوائے سنت یا ضرورت کے کام اور کوئی کام نہ کرے-

جو شخص مشاہدہ ملکوت سے محروم ہوتا ہے- وصول سے حجاب میں ہوتا ہے- وہ دو ہی وجہ سے ہوتا ہے- بڑا کہلانے سے اور مخلوق کے ایذا دینے سے پس جو شخص سنت وفرض پر عمل کرتا ہے اس کا کام پورا ہو جاتا ہے- جو شخص دنیا میں بے تکلف زاہد بنتا ہے- اس نے اس کی قدر کی- اپنے قلب ونفس میں خبر دی ہے- سو چاہئے کہ اللہ تعالیٰ سے اس امر کا حیا کرے کہ اس کے غیر کو ایسی چیز کے ساتھ بدلے کہ جس کی اس کے نزدیک قدر نہیں بلا کے نزول کے وقت صبر کی حقیقت ظاہر ہوتی ہے- اس سے بچنا کہ زہد کو اپنا پیشہ بنائے- لیکن اس کو اپنی عادت بنا-

محبت دل کے تعلق کا نام ہے جو کہ ہیبت اور انس کے درمیان ہوتا ہے وہ (گروہ) صوفیہ کا نشان طریقت کا عنوان نسبت کی جائے نشست، محبوب کی زیارت کا تعلق مطلوب کے ملاقات کی شیفتگی ہے- اس طرح کہ عقل کا جلی کا غلبہ سماع کے لئے ہو- طاقت کی حالت ہو- موت کی لذت ہو- پھر وہ کبھی رحم نہیں کرتا اور مدت کو قبول نہیں کرتا-

پس اس وقت قلب پر الہی ظہور ہوگا- اس طرح کہ حال کا غلبہ اس کے علم پر ہو- وجد کا غلبہ اس کی طاقت پر، مشاہدہ کا غلبہ اس کی روح پر اتصال کا غلبہ اس کے لطف وبخشش پر، نور دل کا غلبہ نور عنایت پر، شوق ظاہری کا غلبہ شوق خبر پر ہو-

فرماتے ہیں جب آتش محبت فروزاں ہوتی ہے- تو جماعتوں کو بھی خاکستر کر دیتی ہے- سن وسال کو زندہ کرتی اور اشرار کو فنا کر کے اسرار کو باقی رکھتی ہے- پھر آپ نے شعر پڑھے-

**اِذَا الرِّیَا حُ مَعَ العشَآءِ تنا رحَت**
**مِنھنّ حاسِدَۃٌ وَھجن غُیُوراً**

جب رات میں تیز وتند ہوائیں چلیں تو حاسدوں کو توبہ کرادی اور غیرت مند کو برانگیختہ کر دیا-

**وَامن ذالو جو دوجد دائمٍ**
**وَاَقمنَ ذاوَ کشفنَ عنك ومستورا**

اس کو وجود اور وجد دائم عطا کیا- اس کو اٹھایا اور اس کا پردہ کھولا-

آپ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ، حضرت شیخ احمد کبیر رفاعیؒ حضرت شیخ عدی بن مسافرؒ، شیخ علی الھیتیؒ، شیخ عقیل منجیؒ کے ہم عصر تھے اور ان کی خدمت میں حاضر ہوتے رہتے تھے-

# مخزن الادویہ

## جائفل اور جوتری

جائفل اور جوتری قریباً سب بازاروں میں ملتی ہیں- وہ خوشبودار، محرک اور دافع ریاح ہوتے ہیں- لونگ اور دارچینی سے بہت کچھ مشابہ ہیں- اسی وجہ سے ان کا بدل ہو سکتے ہیں- جب جائفل کثیر مقدار میں کھلایا جاتا ہے تو اس کا اثر خواب آور زہروں کا سا ہوتا ہے- لہٰذا اس کے استعمال میں قدرے احتیاط درکار ہے-

دیسی جائفل قراباد یسی جائفل سے زیادہ بڑا ہوتا ہے- مگر خوشبودار ذائقہ اس کے برابر نہیں ہوتا- لہٰذا اندرونی استعمال کے لئے ایسے عمدہ نہیں کہا جاتا- اگر اس کو کوٹ کر جوش دیا جائے تو اس میں بہت ساز رد رنگ کا ثقیل روغن نکلتا ہے- جس کو اگر کسی لطیف روغن کیساتھ پگھلایا جائے تو بٹیلے اور خراب زخموں کے لئے نہایت عمدہ مرہم بن جاتا ہے یہ درد دفع کرتا اور زخموں کی سطح صاف کر کے ان کو تندرست حالت پر لاتا ہے- مزمن وجع مفاصل میں اس کو مالش کے طور پر آزمانہ چاہئے-

## مدار یا آگھ کا درخت

پاکستان میں آگھ کا درخت عام ہے اور دو قسم کا ہوتا ہے- اس وجہ سے یہ شبہ پیدا ہوتا ہے کہ حقیقی مدار کونسا ہے- جس نے مرض جذام کی شفا دہی میں چند سال سے بڑی شہرت پائی ہے- چونکہ دونوں قسمیں طبی فائدہ کے لحاظ سے یکساں ہیں- لہٰذا ان کو بلا امتیاز استعمال کرنا چاہئے- اس درخت کی جڑ کا فقط پوست دوا کے طور پر استعمال ہوتا ہے- لہٰذا جو ہدایات ذیل میں اس کے جمع کرنے اور تیار کرنے کے بارے میں دی گئی ہیں- ان پر ہوشیاری کے ساتھ غور کرنا ضروری ہے- کیونکہ اس بارے میں لاپرواہی کرنے سے بعض موقعوں پر اسکے استعمال کرنے سے کچھ فائدہ حاصل نہیں ہوا- جڑوں کو اپریل اور مئی کے مہینوں میں جمع کرنا چاہئے- خصوصاً ریتیلے مقامات سے اور ان کو دھو کر ریت وغیرہ سے بالکل صاف کر دینا چاہئے- ان کو کھلی ہوا میں سوکھانا چاہئے- لیکن دھوپ میں رکھنا مناسب نہیں ہے- یہاں تک کہ ان کے اندر کا دودھ اس قدر خشک ہو جائے کہ وہ ان کے تراشنے پر بالکل خارج نہ ہو- پھر اس وقت پوست کو احتیاط سے اتار کر خشک کر کے سفوف کرنا چاہئے اور بوتل میں بھر کر ڈاٹ لگا کر رکھ چھوڑنا چاہئے- اگر کچھ عرصہ تک قلیل مقدار میں آدھا گرام سے ایک گرام تک کھلایا جائے تو اس کا اثر مصفی خون اور مقوی ہوتا ہے- لیکن جب بڑے آدمیوں کو زیادہ مقدار میں ۱۸ سے لیکر ۳۰ گرام تک کھلایا جاتا ہے تو وہ سختی مقئی اثر پیدا کرتا ہے اور اس صفت کے باعث اس کو پاکستان میں اپیکا کوانا کو معقول بدل سمجھتے ہیں-

مرض جذام، جسمانی آتشک، بٹیلے زخم، مرض وجع مفاصل اور ان امراض جلد یہ میں جو پارہ کی بیجا استعمال سے پیدا ہوتے ہیں- مدار کا سفوف بہت مفید ثابت ہوا ہے- اس کو تین گرام کی خوراک سے شروع کر کے آہستہ آہستہ دس بارہ گرام تک پہنچانا چاہئے اور دن بھر میں تین دفعہ استعمال کرنا ضرور ہے-

مرض پیچش میں اس کی تعریف بہت سنی گئی ہے- جب بڑے آدمی سخت پیچش میں مبتلا ہوں اس وقت بڑی خوراک بیس سے ساٹھ گرام تک فی الفور دینی چاہئے- بالکل اسی ترکیب سے جیسے اپیکا کوانا دیتے ہیں- معمولی صورت میں چھوٹی خوراک پر اکتفا کرنا چاہئے- ایک سال کے بچے کیلئے اس کی خوراک آدھا یا ایک گرام ہے اور دن بھر میں تین یا چار دفعہ دینا چاہئے- اس کا اثر اپیکا کوانا سے بالکل مشابہ ہے- اس کو حسب ضرورت اور دواؤں کے ساتھ بھی شامل کر کے دے سکتے ہیں-

# سورہ اور ان کے خواص

## سورہ غافر

ہر اڑی مشکل کے لئے سنگین فوجداری مقدمہ فتح ہونے کے لئے اس مبارک آیت کا ختم اٹھانا اور انتہا درجہ تین ختم کرانے حصول دعا کے لئے اکسیر اعظم اور تریاق مجرب ہے آیت عظیمہ یہ ہے- حم لاتنزیل الکتاب من اللہ العزیز العلیم ہ لا غافر الدنب وقابل التوب شدید العقاب ذی الطول لآ الہ الا ھو ط الیہ المصیر ہ ترکیب ختم اس کی یہ ہے کہ اکیس یا تیئیس آدمی وضو کرکے دو دو رکعتیں نفل پڑھیں-نفلوں کے بعد سات مرتبہ الحمد شریف سات سات مرتبہ استغفار جو کسی کو یاد ہو پڑھ کر آیت کریمہ کا ختم شروع کریں اور ایک لاکھ ستائیس ہزار مرتبہ آیت مذکورہ کو پڑھیں جب آیت کو پڑھ چکیں تب پھر اس طرح سات مرتبہ الحمد' قل ھو اللہ' استغفار اور درود شریف پڑھ کر دعا کریں انشاء اللہ پہلے ختم میں مطلب پورا اور مقصود حاصل ہو جائے گا-

افوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر ٭ بالعباد کا عشاء کی نماز کے بعد تین سو تیرہ مرتبہ روزانہ پڑھنا اور ہمیشہ پڑھنا غیب سے دروازہ کشائش رزق کا کھولتا ہے اور ہر ایک رنج اور غم میں غیب سے مددگار پیدا کرتا ہے اور اس کا ورد اور ہر وقت کا وظیفہ کرنا ولایت کے درجہ کو پہنچاتا ہے خدا اپنے فضل سے نصیب کرے-

اگر کسی شخص کو منظور ہو کہ اپنے گھر آرام سے رہے' اس موقعہ پر جب کہ سارا شہر طاعون وغیرہ کسی بلا کے سبب بھاگ رہا ہے اور اس شخص کو کسی طرح کی تکلیف یا مصیبت نہ پہنچے وہ شخص اپنے مکان کے دروازہ اور دالان کے اندر کی دیوار پر ان آیات کو لکھ کر لگائے اور خود اکیس مرتبہ شام کو اس مکان میں بلند آواز سے پڑھے انشاء اللہ قطعاً ہر بلا سے محفوظ رہے گا آیتیں یہ ہیں-اللہ الذی جعل لکم الیل لتسکنوافیہ والنہار مبصراً ط ان اللہ الذی و فضل علی الناس و لکن اکثر الناس لایشریکرون ہ ذلکم اللہ ربکم خالق کل شی لاآلہ الا ھو ہ صلے فانی توفکون ہ اللہ الذی جعل لکم الارض قرارا والسماء بناء وصورکم فاحسن صورکم ورزقکم من الطیبات ط ذلکم اللہ ربکم ج فتبارك اللہ رب العالمین ہ ھو الحی الاآلہ الا ھوفادعوہ مخلصین لہ الدین الحمد للہ رب العلمین ہ

## سورہ حم سجدہ

اگر مینہ برسانے کے لئے کسی عمل کی ضرورت ہو تب ہرنی کی کھال کے سات جگہ کے ٹکڑوں پر اس آیت کو لکھا جائے اور متفرق طور پر جنگل کے درختوں پر لٹکایا جائے-ومن ایاتہ انك تری الارض خاشعةً فاذ آنزلنا علیھا الماء اھترت وربت ط ان الذی احیا ھالمحی الموتی ط انہ علی کل شیءِ قدیر ہ

گیارہ مرتبہ مریض پر پڑھ کر دم کرنا مریض کو شفا بخشتا ہے-آیتیں یہ ہیں-ولو جعلناہ قرآنا اعجیما لقالو الولا فصلت آیاتہ ء اعجمی وعربی قل ھوللذین امنوا ھدی وشفاء والذین لایومنون فی آذانھم وقر وھو علیھم عمی

مخالفین کے پست کرنے کے لئے رات کو دو ہزار تین سو تیرہ مرتبہ ان آیتوں کا پڑھنا مخالف کو نہایت پست اور ناچار کرتا ہے- آیت یہ ہے-قل آرَیتم ان کان من عنداللہ ثم کفر تم بہ من اضل ممن ھوفی شقاقِ بعیدہ سنریھم آیاتنا فی الافاق وفی انفسھم حتی یتبن لھم انہ الحق ط اولم یکف بربك انہ علےٰ کل شیءِ شھیدہ ختم یہ ہے کہ اتوار کو روزہ رکھے شام کو روزہ کھول کر سوائے ایک گھونٹ پانی کے کچھ نہ کھائے- پھر ننگے سر ہو کر گیارہ مرتبہ لاحول ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم پڑھ کر آیتوں کا ختم شروع کرے-جب دو ہزار تین سو تیرہ مرتبہ پڑھ کر چکے تب پھر گیارہ مرتبہ لاحول ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم پڑھ کر مقصود کے حاصل ہونے کی دعا کرے اور پھر عشاء کی نماز پڑھ کر کھانا کھا کر سو جائے انشاء اللہ بہت جلد اثر معلوم ہوگا!

# ہبوط زہرہ

زہرہ ستارہ عورتوں سے موسیقی اور ناچ سے تعلق رکھنے والوں سے متعلق ہے۔ آرٹ والوں کا بھی اس سے تعلق ہے۔ ہبوط کے وقت ایسے تمام لوگوں کے مراتب کو گرایا جا سکتا ہے۔ جو مندرجہ بالا کام کرتے ہوں۔ یا کسی عورت کے ناجائز ملاپ کو کسی سے ختم کرایا جا سکتا ہے۔

زہرہ کو ۳ اگست ۷ بجکر ۱۵ منٹ صبح سے ۵ اگست ۵ بجکر ۳۵ منٹ صبح تک ہبوط میں رہے گا۔ کام کے لئے ویسے تو یہ سارا وقت ہی موزوں ہے لیکن زہرہ کی ساعت کو ہی کام کے لئے لیا جائے۔ اب جن دو مرد و عورت کے ناجائز ملاپ کو ختم کرانا مقصود ہو ان کے نام معہ والدہ کے اعداد نکالیں اور ۱۲ پر تقسیم کریں۔ جو باقی بچے اس کے ہر دو کے الگ الگ طالع معلوم کریں' مثلاً ایک باقی بچے تو طالع حمل ہے۔ ۲ بچیں تو طالع ثور ہے' جو دو طالع نکالیں ان کے حروف لیں' طالع کے حروف یہ ہیں۔

۱ - حمل ا' ع' ھ
۲ - ثور ج' م' ز
۳ - جوزا ف' ی' ض
۴ - سرطان س' ل' ر
۵ - اسد ھ' ط' ع
۶ - سنبلہ ز' ب' خ
۷ - میزان ض' غ' ظ
۸ - عقرب ز' ش' ن
۹ - قوس ح' ق' ش
۱۰ - جدی خ' ت' ذ
۱۱ - دلو ظ' ک' ص
۱۲ - حوت ن' ؤ' د

پہلے نام عورت کا معہ والدہ علیحدہ علیحدہ حروف میں لکھیں۔ اس کے بعد البغض اور حروف طالع لکھیں۔ پھر نام مرد کا معہ والدہ علیحدہ علیحدہ حروف میں لکھیں۔ اس کے بعد لفظ العداوت اور حروف طالع لکھیں' یہ ایک سطر ہوگی۔ اس سطر کو صدر مؤخر کریں۔ یعنی ایک حرف بائیں سے ایک دائیں سے لے کر گردش یہاں تک دیں کہ زمام نکل آئے۔ زمام کے طریقوں کو بار بار دینا طوالت ہے قواعد عملیات' رموز الجفر اور عامل کامل صفحہ اول میں اس کی وضاحت ہے اور رسالے میں بھی اکثر تشریح کی جاتی ہے۔

اب جب تکسیر ختم ہو تو تمام ظلماتی حروف برآمد کرلیں اس کے اعداد نکال کر مثلث خاکی میں پُر کرکے دو نقش لکھیں۔ ایک نقش عورت کے تکیہ میں دے دیں۔ دوسرے نقش کے ساتھ نمک سیاہ' کالا دانہ' ہڑمل' چونہ اور پیاز تھوڑا تھوڑا باندھ کے کسی قبر میں دفن کریں اور وہاں سے تھوڑی سی مٹی اٹھا لیں اور کہیں ''اے صاحب قبر! جس دن فلاں فلاں میں عداوت ہوگئی تیرے نام کی نیاز دلائی جائے گی' اس مٹی کے دو حصے کرلیں ایک حصے کو پانی میں گھول لیں اور دونوں کو جب موقع ملے پلا دیں دوسری مٹی کو ان کے بستروں میں ڈال دیں یا ملاقات کی جگہ ڈال دیں' فوراً عداوت ہوگی۔ جن دو شخصوں کا ملاپ عزت کا نقصان لاتا ہے یا کسی دکھ یا تکلیف کا باعث ہے یا شرعاً ان کی علیحدگی واجب ہے۔ وہاں یہ عمل کریں' یقیناً کامیابی ہوگی۔

# چاند اور سورج گرہن

## سورج گرہن

یہ جزوی گرہن ہوگا۔ جو۱۳ جولائی کی صبح ۸ بجکر ایک منٹ کو ۲۰ درجہ ۴۲ دقیقہ برج سرطان پر لگے گا۔ یہ گرہن ۱۳ جولائی کی صبح ۶ بجکر ۴۵ منٹ سے لگنا شروع ہوگا۔ گرہن صبح ۸ بجکر ایک منٹ پر مکمل لگ جائے گا یہ اس کا وسطی حصہ ہوگا اور ۱۳ جولائی کی صبح ۹ بجکر ۱۵ منٹ پر ختم ہوجائے گا۔

اس گرہن کے بیشتر حصہ سمندر سے گزرے گا۔ یہ گرہن جنوبی اوقیانوس میں واقع ہو گا۔ آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ والے کچھ حصہ گرہن کا دیکھ سکیں گے۔

## چاند گرہن

یہ مکمل گرہن ہوگا۔ جو ۲۷/ ۲۸ جولائی کی رات ایک بجکر ۲۱ منٹ کو ۴ درجہ ۴۵ دقیقہ برج دلو پر لگے گا۔ اس گرہن کا دورانیہ ایک منٹ ۶ سیکنڈ کا ہو گا۔ یہ گرہن ۲۷ جولائی کی رات ۱۱ بجکر ۲۴ منٹ سے لگنا شروع ہو گا اور ۲۸ جولائی کو قبل سحر ایک بجکر ۲۱ منٹ پر مکمل لگ جائے گا یہ اس کا وسطی حصہ ہوگا۔ اس کے بعد اترنا شروع ہوگا اور ۲۸ جولائی کو ۳ بجکر ۱۹ منٹ قبل سحر پر مکمل صاف ہوجائے گا۔

اس گرہن کو یورپ کے بیشتر علاقے، مشرقی ایشیاء، آسٹریلیا، افریقا، جنوبی وشمالی امریکہ کے بیشتر علاقے، بحر ہند، بحرالکاہل والے دیکھ سکیں گے۔

## سورج گرہن

یہ جزوی گرہن ہوگا۔ جو ۱۱ اگست کی دوپہر ۲ بجکر ۴۶ منٹ کو ۱۸ درجہ ۴۱ دقیقہ برج اسد پر لگے گا۔ یہ گرہن ۱۱ اگست کی دوپہر ایک بجکر ۲ منٹ سے لگنا شروع ہوگا۔ گرہن ۲ بجکر ۴۶ منٹ پر مکمل لگ جائے گا یہ اس کا وسطی حصہ ہوگا اور ۱۱ اگست کی سہ پہر ۴ بجکر ۳۰ منٹ پر ختم ہوجائے گا۔

اس گرہن کے بیشتر حصہ شمالی اوقیانوس میں واقع ہوگا۔ گرین لینڈ اور آئس لینڈ سے ہوتا ہوا شمالی روس میں نظر آئے گا اور آخری حصہ منگولیا اور چائنا کے علاقوں میں دیکھا جاسکے گا۔

اس وقت کے اندر اندر جو بھی اعمال کرنا چاہیں کر سکتے ہیں۔ اگر آپ حروف صوامت کی زکات دینا چاہیں تو بھی ۵۴۳ بار **احـــد رسص طعك لموه** لکھ کردے سکتے ہیں۔ حروف صوامت کے اعمال انسانی ضروریات کا چوتھائی حصہ مکمل کرتے ہیں۔ میں ان کے متعلقہ اعمال اور طریق کار کو گزشتہ سالوں میں بہت دے چکا ہوں۔

گرہن کا ایک خاص اثر اہل عالم پر ہوتا ہے۔ جس کے بعض اثرات نمایاں ہوتے ہیں۔ جن عورتوں کے اولاد ہونے والی ہو۔ وہ گرہن کے وقت بہت احتیاط کریں۔ بعض بچے جو ماں کے پیٹ سے ناقص مثلاً لنگڑے، اندھے، ہونٹ کٹے یا گونگے بہرے وغیرہ پیدا ہوتے ہیں۔ وہ سب گرہن کے اثر سے متاثر ہوئے ہوتے ہیں۔ عام عورتیں گرہن کے اثرات سے واقف نہیں ہوتیں۔ جن عورتوں کے اولاد پیدا ہونے والی ہو۔ گرہن کے تمام وقت بڑے آرام سے ہاتھ پاؤں سیدھے کر کے لیٹی رہیں اور خیالات نہایت پاکیزہ رکھیں یہ یاد رکھیں کہ گرہن کے وقت جو خیالات ماں کے ہوں گے۔ اولاد کے بھی ویسے ہی خیالات ہوں گے۔ اگر عورت پڑھی لکھی ہو تو گرہن کے وقت لیٹ کر مذہبی یا عالمانہ اور جرات و ہمت والی باتوں کی کتابیں پڑھتی رہیں۔ اگر حاملہ عورت اس وقت قعدہ میں بیٹھی ہو تو بچے کے پاؤں ٹیڑھے ہوں گے۔ اگر آنکھیں بند کر کے لیٹے گی تو بچے کی آنکھوں میں نور کم ہوگا۔

علاوہ حاملہ کے اور لوگوں کو چاہئے کہ وہ عبادت و استغفار میں مشغول رہیں۔ مسلمان اپنے محلّہ کی مسجد میں نماز کسوف یا خسوف ادا کریں۔ باجماعت نماز ہو۔ اس میں خطبہ نہیں ہوتا۔ اس وقت ہر شخص حسب توفیق صدقہ و خیرات کرے۔ یہ وقت سعد نہیں ہوتا اور اس وقت کی تاثیر بہت طاقت رکھتی ہے۔ گرہن کے وقت میں جو عمل کیا جاتا ہے وہ نہایت سریع الاثر ہوتا ہے۔

جو شخص عامل بننا چاہے۔ اس کو تو چاہئے کہ پہلے اجازت طلب کرے پھر حروف صوامت کی زکات دے۔ یا عامل کامل حصہ اول کے باب ششم میں سے کسی ایک عمل کو پانچ سو مرتبہ پڑھ لے تو وہ اس عمل کا عامل بن جائے گا۔ یہ عمل بخار، حب، سر درد اور درد دانت وغیرہ کے لئے ہیں۔ اپنی پسند اور ضرورت کو مدنظر رکھ کر زکات ادا کریں۔ تمام عمر عمل کام دے گا۔ اجازت پہلے لے۔

یہ عمل ان تمام خباثتوں سے محفوظ رکھے گا۔ جو انسان و شیطان دونوں سے وابستہ ہیں۔ مثلاً یہ بدگویوں اور خلاف بولنے والوں کے لئے زبان بندی کا کام دے گا۔ حسدوں کے حسد سے محفوظ کرے گا۔ نظر وزداں، ظالماں، قاطعاں اور موذیان سے مخفی رکھے گا۔ یعنی ان سے ہمہ وقت محفوظ رہے گا۔ جن لوگوں کو مخالفتوں سے واسطہ پڑتا ہے۔ جن کے دشمن ہمہ وقت اسے نیچا دکھانے کی کوشش کرتے ہیں اور جو بدنام کرتے ہیں۔ ان سب سے محفوظ رہنے کے لئے یہ حرز اسرار کام دے گا۔ تمام خلقت کی زبان بندی بھی اسی سے ہوگی۔ گویا شرالاشرار سے محفوظ کرنے کے لئے ایک حصار کا کام دے گا۔ انسان کو بہترین نفع دینے والی چیزوں میں سے یہ ایک میرا تحفہ ہے اور اس زمانہ کے ہر آدمی اور عورت

کواپنے اپنے حلقہ میں محفوظ رہنے کیلئے ضروری ہے۔

حروف صوامت جن سے ہر قسم کے امور کو باندھا جاتا ہے۔ اس کے عدد ۵۴۳ ہیں۔ حروف نورانی میں سے الٓمٓ طٰہٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ عٓسٓقٓ نٓ کے اعداد بھی ۵۴۳ ہیں۔ حروف نورانی کے متعلق میں کئی دفعہ وضاحت کر چکا ہوں

کہ اللہ جل شانہ نے ان حروف نورانی سے قرآن کریم کی حفاظت کی ہوئی ہے اور یہ حروف قرآن کی بعض سورتوں کے شروع میں ہیں۔ ان کے مفرد حروف چودہ ہیں۔

اب میں ان اعداد کی قوتوں سے نقش تیار کرتا ہوں۔ جو شر الاشرار سے محفوظ رکھ کر حفاظت کرے گا۔ وہ یہ ہے ۱۷۷ سے لے کر ۱۸۵ تک با ترتیب لکھنا ہو گا۔ نقش یہ ہے

۵۴۳

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸۰ | ۱۸۵ | ۱۷۸ |
| ۱۷۹ | ۱۸۱ | ۱۸۳ |
| ۱۸۴ | ۱۷۷ | ۱۸۲ |

اب اس کی تکمیل کو سمجھیں۔ اگر یہ نقش زبان بندی اعداد کے لئے لکھے تو نقش کے نیچے یوں لکھے۔

**وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَايُبْصِرُوْنَ - صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَايَرْجِعُوْنَ - عَقَدْتُ لِسَانِهِمْ وَسَدَدْتُ اَفْوَاهِهِمْ**

اگر یہ نقش شر الاشرار سے محفوظ رہنے کے لئے ہو تو نیچے یوں لکھیں۔

**كَذَالِكَ اللّٰهُ رَبِّىْ عَنْ فَوْقِهِمْ وَعَنْ فَوْقِنَا - كَذَالِكَ اللّٰهُ اَبَاعَنْ يَسَارِهِمْ وَعَنْ يَسَارِنَا - اِنَّهٗ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ وَلِكُلِّ شَىْءٍ حَفِيْظٌ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّسَلَّمْ**

اگر یہ نقش نظر و جن و پری اور سحر و جادو سے حفاظت کے لئے ہو تو نقش کے نیچے یوں لکھیں۔

**سَدَدْتُ اَفْوَاهَ وَنَظَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَالسَّحَرَةِ وَالْاَبَالِسَةِ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَمَنْ يَلُوْذُبِهِمْ بِاللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْاَعِزِّ وَبِاللّٰهِ الْكَبِيْرِ الْاَكْبَرِ۔**

اگر ایک گھر میں رہتے ہوئے کسی ایک کی دوسرے کے دل میں عزت و وقعت نہ ہو۔ مثلاً میاں بیوی کے درمیان نفرت ہو اور ایک دوسرے کو برا بھلا کہہ کر عزت نہ کرتا ہو اور اسی طرح کسی کی اپنے دفتر میں عزت و وقعت نہ ہو تو نقش کے نیچے یوں لکھیں۔

**وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّاوَّ مِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَايُبْصِرُوْنَ اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَا اَيْدِيْهِمْ فَهُمْ لَايَنْطِقُوْنَ لَوْ اَنْفَقْتَ مَافِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَااَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ يَااَرْحَمَ الرَّحِمِيْنَ۔**

ان عزیموں کو جو نقش کے بعد لکھی ہیں۔ بسم اللہ سے شروع کریں اور عزیمت کے بعد لکھیں۔

**بحق الٓمٓ طٰہٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ عٓسٓقٓ نٓ اَللّٰهُمَّ اَحْفِظْ عَلٰى حَامِلِ هٰذَالدُّعَآءُ** (نام معہ والدہ) **بِاَمْرِ اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ** اب چاروں طرف ایک ایک دفعہ حروف صوامت لکھیں۔ **احد رسص طعك لموه** نقش کے کونے **قوله الحق وله الملك** سے تیار کریں۔ یہ سارا کام کالی سیاہی یا نیلی سیاہی یا پنسل سے کاغذ پر لکھ سکتے ہیں۔ لکھتے وقت رجال الغیب کا خیال رکھیں اور اکیلے کمرہ میں کریں۔ ایسا انتظام کریں کہ کوئی بلائے نہیں۔ نہ ہی کام کرتے وقت بولنا ہے۔ اس کو تہہ کر کے تعویذ بنالیں اور بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈال لیں۔ یہ ایسا کام کر لیا۔ جس سے دل مطمئن رہے گا۔ بے خوف و بے خطر ہو جائیں گے۔



# قمر اور احساسات

ہم سب لوگوں پر وقتاً فوقتاً چڑچڑے پن یا تنگ مزاجی کا حملہ ہوتا رہتا ہے جس کے باعث ہم نقصان اٹھاتے ہیں اور یہ چڑچڑا پن اور تنگ مزاجی انسانی فطرت میں اتنی زیادہ رچی اور بسی ہوئی ہے کہ شیکسپئر نے اپنی کتاب ''وینس کے سوداگر'' میں کہا ہے کہ

''حقیقتاً مجھے بھی نہیں معلوم کہ میں کیوں اتنا اداس ہوں۔ اداسی ہی مجھ میں تکان اور بیزاری پیدا کرتی ہے۔لیکن میں اس اداسی کو کہاں تلاش کروں۔ یہ کیسے پیدا ہوتی ہے کس چیز سے پیدا ہوتی ہے''

وہ افراد جنھوں نے شیکسپئر کا بہت اچھی طرح مطالعہ کیا ہے ان کا کہنا ہے کہ شیکسپئر علم نجوم سے بخوبی واقف تھا اور اس بات سے بخوبی واقف تھا کہ چڑچڑا پن اور تنگ مزاجی اور انسانی احساسات پر چاند کی حکمرانی ہوتی ہے۔

اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ ہماری اپنی موڈی طبیعت کا زیادہ تر انحصار چاند پر ہوتا ہے۔ ہم میں سے بعض افراد دوسروں کے مقابلے میں زیادہ زود حس اور زود رنج ہوتے ہیں۔ ویسے تو صرف پیدائشی زائچے ہی کے ذریعے انسان کی عادت اور فطرت کا پتہ چلایا جاسکتا ہے لیکن اس کے علاوہ بھی چند ایسی فائدہ مند علامات ہمارے پاس ہیں جو قابل غور ہیں۔

بروج میں سب سے زیادہ زود حس اور موڈی بروج، برج جوزا، سنبلہ، قوس اور سرطان ہیں۔ ان میں سے تین ذوجسدین بروج ہیں۔ ذوجسدین کے معنی ہیں ''متلون مزاج، تغیر پذیر اور تبدیلیوں سے اثر قبول کرنا'' یا دوسرے الفاظ میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ جب ان بروج سے تعلق رکھنے والے افراد پر موڈی طبیعت طاری ہوتی ہے تو اس وقت ان پر چاند کی حکمرانی ہوتی ہے۔

اگرچہ برج سرطان بذات خود ذوجسدین برج نہیں ہے بلکہ یہ چاند کا فطری برج ہے۔ جب چاند اس میں نحوست میں ہوتا ہے تو اس وقت یہ برج غیر مستقل اور تغیر پذیر مزاج دیتا ہے۔ اس غیر مستقل مزاج اور تغیر پذیر طبیعت عجیب قسم کے خوف اور پریشانیوں میں مبتلا ہوتی ہے اور درحقیقت چاند اور سرطان کی اس پوزیشن کے تحت پیدا ہونے والے افراد ہی وہ افراد ہوتے ہیں جو اپنے آپ کو پریشانیوں اور الجھنوں میں مبتلا رکھتے ہیں کیونکہ یہ لوگ یا تو اپنے ماضی میں رہنے پر اصرار کرتے ہیں یا پھر مستقل طور پر مستقبل کی فکر میں مبتلا رہتے ہیں اور زمانہ حال میں کسی طور پر رہنے کو تیار نہیں ہوتے۔

مزید عجیب بات یہ ہے کہ اس وقت زمانہ حال میں جو کچھ ہو رہا ہے اس کے باعث شاذ و نادر ہی ان کا موڈ خراب ہوتا ہے بلکہ ماضی میں جو کچھ ہو چکا ہے وہ ان کے موڈ کی خرابی کا باعث بنتا ہے اور یہ لوگ ہمہ وقت یا تو ماضی میں کھوئے رہتے ہیں اور یا پھر مستقبل کے خوف میں کھوئے رہتے ہیں کہ آگے کیا ہوگا۔

ان بروج سے تعلق رکھنے والے افراد کے لئے اپنی سستی اور اداسی کو دور کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ یہ اپنے آپ سے کہیں کہ چلو ماضی کو خود ہی دفن ہوجانے دو اور مستقبل میں جو کچھ ہوگا ظاہر ہوجائے گا اور یہ سوچیں کہ اس خراب موڈ کے اثرات زمانہ حال پر ہی خراب اثرات ڈال سکتے ہیں۔

دوسرے الفاظ میں اب جو کچھ ماضی میں ہو چکا ہے وہ گزر چکا ہے اب اس کی فکر نہ کریں یا مستقبل کے متعلق قطعی طور پر مضطرب نہ ہوں کہ مستقبل کیا حالات لائے گا لیکن زمانہ حال کے تقاضوں کو پورا کرنے کی جانب توجہ کریں اور صرف یہی ایک چیز ہے جو انسان کے بس میں ہے چنانچہ اس کی جانب توجہ کریں۔

دلو، اسد، عقرب اور ثور اپنی یادوں یا مستقبل کی فکر سے کم متاثر ہوتے ہیں کیونکہ ان کا مزاج اس قسم ہوتا ہے کہ جو انہیں دیوانگی کا مقابلہ کرنے کے قابل بنا دیتا ہے۔ اس لئے کہ تمام قسم کا موڈ و چڑچڑا پن، تنگ مزاجی وغیرہ وغیرہ ایک قسم کا پاگل پن ہی تو ہوتے ہیں۔

دلو والے افراد حالات کے خود بخود پیدا ہونے کا انتظار کرتے ہیں چنانچہ اپنے موڈ کو بھی اس وقت کے لئے ملتوی کر دیتے ہیں۔ اسدی افراد ہمیشہ یہ محسوس کرتے اور سوچتے ہیں کہ وہ ہر قسم کی صورت حالات سے نپٹ سکتے ہیں۔

ثوری افراد مضبوط جذبات کے مالک اور سمجھدار ہوتے ہیں۔ چنانچہ یہ کسی معاملے کو اپنے ہاتھ میں لے کر عملی انداز میں موڈ کو درست کرتے ہیں جب کہ عقربی افراد کی چھٹی حس ان کی رہنمائی کرتی ہے۔

عقرب والوں پر صرف اسی وقت تنگ مزاجی یا چڑچڑا پن طاری ہوتا ہے جب کوئی شخص ان کو اس کام سے روکتا ہے۔ جسے وہ کرنا چاہتے ہیں اور یہ کوئی حقیقی تنگ مزاجی یا چڑچڑا پن نہیں ہوا۔ اس لئے کہ حقیقت یہ ہے کہ جب تک ان کو اس مایوسی سے نکلنے کی کوئی راہ نظر نہ آئے وہ روٹھے رہتے ہیں۔ منہ پھلائے اور اداس اداس پھرتے ہیں۔

وہ افراد جو برج حمل، میزان اور جدی کے تحت پیدا ہوتے ہیں، ان لوگوں میں ایسی اندرونی طاقت ہمیشہ پائی جاتی ہے جس سے وہ اپنے چڑچڑے پن

تنگ مزاجی اور خوف و ہراس سے لڑ سکتے ہیں۔ حملی افراد کو پکا یقین ہوتا ہے کہ خوف و ہراس والی صورتحال اگر پیدا ہوئی تو وہ اس پر بہت آرام سے قطعی طور قابو پا سکتے ہیں۔

میزانی افراد ہر صورت کا مقابلہ کرنے کے لئے صورت حال پر غور کرتے ہیں۔ جدی والے افراد پہلے تو ایک دومنٹ تک تیوری چڑھائے اداس اداس سے رہیں گے لیکن پھر سمجھ جائیں گے کہ اپنا وقت ضائع کر رہے ہیں (وقت کے متعلق یہ لوگ بہت محتاط ہوتے ہیں) چنانچہ اپنے موڈ اور خوف و ہراس کو قطعی طور پر ختم کر دیں گے۔

جیسا کہ چاند ہر ماہ زائچے کے ہر برج سے گزرتا ہے چنانچہ جب چاند برج میں گزرتا ہے تو اس کے تحت مختلف مزاجوں کے ذریعے اپنے آپ اور دوسروں کو پہنچان سکتے ہیں۔

## قمر برج حمل میں

برج حمل میں چاند ہمیں مستقل جلد باز اور تیز مزاج بنا دیتا ہے۔ بعض افراد کو پورے سر کے درد یا آدھے سر کے درد کی تکلیف ہو جاتی ہے۔ ہمارے اس موڈ کی بنیاد یہ ہے کہ ہم میں اپنا ایک الگ راستہ متعین کرنے کی صلاحیت نہیں پائی جاتی ہے اور خود اپنی بہتری اور ترقی حاصل کرنے کی صلاحیت نہیں پائی جاتی۔

## قمر برج ثور میں

بعض چیزیں جن کی وجہ سے ہمارے ناک میں دم آیا ہوتا ہے، ہم بالکل مردہ دل اور بے جان ہو جاتے ہیں مثلاً مادی چیزیں (اس میں روپیہ پیسہ بھی شامل ہے) جن کا ہمارے پاس فقدان ہوا چنانچہ اس موڈ کی وجہ یہ ہوگی کہ ہم ایسی چیز حاصل کرنا چاہتے ہیں جو ہمارے پاس نہیں ہے۔

## قمر برج جوزا میں

جوزا میں چاند کی موجودگی کے دوران ہم کوئی فیصلہ نہ کر سکیں گے۔ خود کو بے چین بے آرام اور نروس محسوس کریں گے۔ خبریں ہمیں اشتعال دلا سکتی ہیں۔ وہ خطوط جو حوالہ ڈاک نہیں کئے جا سکے ہیں ان کے باعث فکر پیدا ہو سکتا ہے۔ اس موڈ کی خاص وجہ یہ ہوگی کہ ہم کو کسی خاص صورتحال کے متعلق کافی معلومات نہیں ہوں گی اور ہم صرف اندازے لگانے کی کوشش کریں گے اور اس سے چڑچڑاپن اپنے اندر پیدا کر لیں گے۔

## قمر برج سرطان میں

برج سرطان میں چاند کے تحت خاندانی معاملات اور ہم سے بہت زیادہ قریب افراد آتے ہیں۔ برج سرطان میں چاند کی موجودگی کے تحت ہم دوسرے کے معاملات میں اپنے آپ کو بہت زیادہ قریبی انداز میں شامل کر لیتے ہیں اور عموماً بے جا طور پر دخل اندازی کرنے لگتے ہیں۔ ہم میں اس بات کی صلاحیت یا صبر نہیں پایا جاتا ہے کہ ہم دوسروں کو خود ہی اپنے مسائل طے کرنے دیں اور یہی اس موڈ کی بنیاد ہوگی۔

## قمر برج اسد میں

ہماری ذاتی مقبولیت اور وہ چیزیں جو اسے متاثر کر سکتی ہیں۔ ان کے باعث ہم میں چڑچڑاپن اور تنگ مزاجی پیدا ہو سکتی ہے نیز جس معیار پر ہم زندگی گزارنا چاہتے ہیں اس معیار پر زندگی گزارنے سے معذوری بھی اس موڈ کا سبب بن سکتی ہے۔

## قمر برج سنبلہ میں

برج سنبلہ میں چاند کی موجودگی کے تحت تمام قسم کی معمولی سے معمولی تفصیلات بھی بہت زیادہ اہمیت کی حامل ہو جاتی ہیں۔ چھوٹے چھوٹے سے فرائض اور کام بھی ہم کو برافروختہ کر دیتے ہیں۔ یہ کام اگرچہ ہمیں کرنے چاہئیں مگر ہم انہیں کرنا نہیں چاہتے۔ ایک طویل اور پیچیدہ قسم کا کام اس قسم کے موڈ کا باعث بن سکتا ہے۔ چھوٹے چھوٹے کاموں اور فرائض کو نظر انداز کرنے کا احساس ہی دراصل اس موڈ کی بنیاد ہوگا۔

## قمر برج میزان میں

کوئی بھی حقیقی یا قیاسی ناانصافی، تحقیر یا بے اتفاقی (خاص طور پر محبوب کی جانب سے بے اتفاقی یا تحقیر) تنگ مزاجی یا چڑچڑاپن پیدا کر دے گی۔ خاص طور پر اس موڈ کا سبب محبت کے معاملات ہوں گے۔ اس خراب موڈ کا سبب یہ ہوگا کہ آپ یہ محسوس کریں گے کہ آپ کی معقول حد تک تعریف و ستائش نہیں کی گئی ہے۔

## قمر برج عقرب میں

چاند کی برج عقرب میں موجودگی سے موڈ کی خرابی کا سبب یہ ہوگا کہ آپ رقابت یا مقابلہ بازی کے منصوبے بنائیں گے یا آپ اپنے جذبات سے متعلق کوئی بہت ہی ذاتی سا کام کرنے کی خواہش کریں گے۔ مایوسی اور ناامیدی کے احساسات یا تخلیہ اور آزادی کا فقدان ہی دراصل اس موڈ کی بنیاد ہوگا۔

## قمر برج قوس میں

آپ کے موڈ کی خرابی کا سبب یہ ہوگا کہ آپ ایسی جگہ ہوں گے جہاں آپ رہنا نہ چاہیں گے اور آپ کو ایسا کام کرنا پڑے گا جو آپ نہیں کرنا چاہیں گے یا اپنے حالات کے باعث محدود ہو جائیں گے۔ اپنے آپ پر ان حالات کے اندر ضم کرنے پر غصہ آئے گا اور یہی غصہ اس موڈ کی بنیاد ہوگا۔

## قمر برج جدی میں

معاشی مشکلات کا خوف یا کسی چیز کا ضرورت سے زیادہ آپ کے پاس موجود ہونا یا مل جانا یا جس طرح آپ کام کرنے کی خواہش رکھتے ہیں اس طرح کام سے آپ کو روک دیا جانا وغیرہ وغیرہ تنگ مزاجی یا چڑچڑاپن پیدا کر دیں گے۔ محتاجی، حاجت، خواہش یا سختی کا خوف ہی دراصل اس موڈ کی نبیاد ہوگا۔

## قمر برج دلو میں

دوسروں کی طرف سے استعداد یا پابندی احساسات یا ذاتی آزادی میں تخفیف کے احساسات خراب موڈ کا باعث بنیں گے۔ اپنے آپ کو کسی جگہ یا عہدے کے لئے ناموزوں سمجھنے کے احساسات ہی دراصل اس خراب موڈ کی بنیاد ہوں گے۔

## قمر برج حوت میں

دوستی یا محبت کے معاملات کے باعث فکر و پریشانی یا آپ کا یہ احساس کہ آپ کی قدردانی یا قدر افزائی نہیں کی گئی ہے۔ خراب موڈ کا باعث بن سکتا ہے۔ ذاتی طور پر ناقص ہونے کا احساس ہی دراصل اس موڈ کی بنیاد ہوگا۔ حالانکہ حقیقت کچھ بھی نہیں ہوگی۔

تیسری قسط

# علم نجوم کی رو سے ایک نیا نقطہ نظر

# صدمات اور تشدد

## برج قوس

آپ کا تعلق آتشی برج سے ہے۔ جس پر وسعتی قوت کا مالک مشتری حکومت کرتا ہے۔ آپ میں آزادی وخودمختاری کی شدید خواہش موجود ہے جو بعض اوقات کسی شخص میں (جو غیر مستقل مزاج کا مالک ہے۔ آپ کو قید کرنے کی خواہش پیدا کردیتی ہے۔ مثال کے طور پر آپ کو اغوا کیا جاسکتا ہے اور آپ کے بدلے میں روپے کا مطالبہ کیا جاسکتا ہے۔ اگر آپ کے ساتھ ایسا ہوجائے تو یاد رکھئے کہ اسے بالکل اہمیت نہ دیں۔ فکر مند نہ ہوں بلکہ اپنی فطرتی کھلاڑی فطرت کو برقرار رکھیں تاکہ جو آپ کو آزاد کرانا چاہتے ہیں وہ پولیس کی مدد سے یا روپے کی مدد سے آپ کو چھڑوانے میں کامیاب ہوجائیں آپ کی پہلی خواہش فرار ہونے کی ہوگی۔ مگر یاد رکھئے کہ فرار ہونے کا موقع ملنے کے بعد اگر دوبارہ پکڑ لئے گئے تو آپ کو زیادہ سختی سے رکھا جائے گا۔

خوش قسمتی سے شاذونادر ہی اغواء کا کیس ہوتا ہے مگر قوسی افراد جب سفر کرتے ہیں تو اکثر مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے کیونکہ غیر ممالک میں جاکر بھی ان کا رویہ خودمختارانہ ہوتا ہے۔ آخر انہیں ایک ایسے ملک میں جانے کی کیا ضرورت ہوتی ہے۔ جہاں جنگ ہورہی ہو۔ مگر یہ لوگ وہاں جاتے ضرور ہیں۔ خواہ مرنے ہی کے لئے جائیں۔ نیز اگر قوسی افراد محفوظ مقامات پر بھی جائیں تب بھی اپنی خودمختار اور چیلنج کر دینے والی فطرت کی وجہ سے وہاں کے لوگوں کو اپنے خلاف کرلیتے ہیں۔ قوسی آدمیوں کو غیر ممالک میں اس وقت تک عورتوں سے ملنے جلنے سے بچنا چاہئے جب تک کہ وہ وہاں کے رسم ورواج سے پوری طرح واقف نہ ہوجائیں۔ کیونکہ بہت ممکن ہے کہ لڑکی غلط فہمی میں مبتلا ہوجائے۔ قوسی عورتوں کو یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ اپنے ملک اور دوسرے ممالک کی عادات و طور طریقوں میں بہت فرق ہوتا ہے دوسرے ممالک میں جاکر وہیں کے انداز اپنانا اچھا رہتا ہے۔ اس کے علاوہ اگر آپ روشن خیال اور سمجھدار لوگوں میں نہیں ہیں تو محض بحث کے لئے بحث واستدلال سے پرہیز کریں۔ کیونکہ آپ کے نزدیک وقت گزاری کا بہترین مشغلہ بحث کرنا ہے۔ اگر آپ نے یہ بات یاد نہ رکھی تو یاد رہے کہ آپ کی باتیں لوگوں کو بہت سنجیدہ کردیں گی اور وہ ان باتوں سے وہ مطلب مراد لیں گے جن کے متعلق آپ نے سوچا بھی نہ ہوگا۔

## برج جدی

آپ کا تعلق خاکی برج سے ہے۔ جس پر زحل کی حکمرانی ہے۔ چنانچہ آپ کی زندگی میں تشدد اس چیز کے ذریعے داخل ہوگا۔ جسے عرصہ ہوا لوگ فراموش کرچکے ہوں گے۔ مگر ایک دن اچانک آتش فشاں پہاڑ کی طرح پھٹ پڑے گی۔ دوسرے افراد کی طرح آپ پر بھی سڑک پر چور حملہ کرسکتا ہے۔ حملہ کرنے والا شخص آپ سے ناواقف ہوگا۔ مگر کوئی ایسا شخص جس نے عرصے تک آپ کا مطالعہ کیا ہو آپ کی عادات کے متعلق جانتا ہو اور آپ کے خلاف کوئی دشمنی رکھتا ہو وہ شاذونادر ہی حملہ کرے گا۔ تاہم خیالی دشمنی یا حسد سے بچنا مشکل ہے۔ تاہم یہ یاد رکھئے کہ آپ خود اپنے جذبات کی سرد مہری کے ذریعے دوسروں کو اپنے خلاف کریں گے اور آپ کا اپنی محبت کو چھپا کر رکھنے کا انداز بھی دوسروں کو آپ کے خلاف کردے گا۔ آپ کو ایک لمحہ کے لئے یہ ضرور سوچنا چاہئے کہ کہیں آپ کسی ایک شخص کے جذبات کو مجروح کرکے دوسرے کے ساتھ امتیازی سلوک تو نہیں کررہے۔ یا شاید چونکہ آپ میں فطری طور پر دوسروں کے احساسات کو محسوس کرنے کی حس ہی نہیں ہے۔ اسی لئے آپ دوسروں سے سرد مزاجی سے پیش آتے ہیں۔ ان باتوں پر ضرور غور کریں خواہ ایک لمحہ ہی کے لئے۔

اگر آپ نے اپنے آپ کو جدی سے متعلقہ مثالی عادتوں کے خول سے باہر نہ نکالا تو آپ ایک غیر مستقل مزاج مجرم ہوں گے اور اگر آپ عورت ہیں تو آپ کو ان عادات کا خمیازہ آبروریزی کی صورت میں بھگتنا پڑے گا۔ آپ کی زندگی کا انداز طے شدہ ہے۔ زندگی ایک ہی ڈھرے پر گزرتی ہے۔ مخصوص وقت پر کام کرنا اور پھر مخصوص وقت پر گھر آجانا اور مخصوص وقت پر تفریح کرنا۔ کوئی شخص اگر آپ پر حملہ کرنا چاہے تو اس کے لئے بہت آسان ہوگا۔ وہ اپنے لئے موزوں ترین وقت اور جگہ کا انتخاب باآسانی کرسکتا ہے۔ کیونکہ آپ اکیلا رہنا زیادہ پسند کرتے ہیں۔ لہذا ضرورت اس بات کی ہے کہ آپ اپنے پروگراموں میں تبدیلی لایا کریں۔ اگر آپ نے ایسا کیا اور ساتھ ہی ساتھ دوسروں کے احساسات و جذبات کا بھی خیال رکھا تو آپ کی دوراندیشی آپ کی حفاظت کرسکے گی۔

## برج دلو

آپ کا برج بادی ہے جس پر یورنس حکومت کرتا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ آپ نہ صرف ایک آزاد انسان ہیں بلکہ اپنی آزاد خیالی کی تشہیر بھی کرتے ہیں۔ اس طرح خود دوسروں کو آپ پر تشدد کرنے کا موقع فراہم کرتے ہیں۔ آپ کے خیالات اخلاقی اور سیاسی دونوں لحاظ سے بہت بلند ہیں اور ان کی حفاظت کے لئے بھی آپ خم ٹھونک کر کھڑے ہوجاتے ہیں اور یہ بھی نہیں سوچتے کہ ناراض ہجوم میں سے کسی کے نشانہ کا شکار بھی ہوسکتے ہیں۔ درحقیقت ان سرگرمیوں سے آپ کو الگ رکھنے کا کوئی طریقہ نہیں ہے۔ کیونکہ آپ کے نزدیک ان کی بہت اہمیت ہے۔ مگر اپنے خیالات کی حمایت میں باہر قدم نکالنے سے قبل اچھی طرح غوروخوض ضرور کرلینا چاہئے کہ آیا خیالات کی حمایت کے لئے باہر نکلنے کا یہ موزوں وقت بھی ہے یا نہیں۔ یا آپ محض جوش و

جذبات اور تعصب میں آ کر بغاوت کر بیٹھے ہیں۔ جیسا کہ دلو سے متعلقہ افراد عام طور پر کرتے ہیں۔ اگر آپ اس فیصلے پر پہنچتے ہیں کہ آپ کے اقدامات درست ہیں تو تب عمل سے قبل اپنے آپ سے صرف ایک اور سوال پوچھ لیں کہ کیا اس مقصد کو حاصل کرنے کا کوئی اور بھی طریقہ کار ہے؟ اگر ہو تو اس پر عمل کریں جو بہتر ہو۔

جب کہ دوسری جانب آپ کے خلاف جو تشدد ہوتا ہے۔ اس سے بچنا ممکن ہے۔ مثال کے طور پر اگر آپ نے کسی کی محبت کو فراموش کر دیا ہے تو اس کی طرف لوٹ جائیے تا کہ تشدد سے بچ سکیں۔ محبت کے معاملے میں بھی آپ خود مختار اور غیر جذباتی فطرت رکھتے ہیں۔ جو بعض اوقات ان لوگوں کا دل توڑ دیتی ہے جو آپ سے محبت کرتے ہیں۔ اگر کوئی شخص غیر مستقل مزاج ہے تو دل ٹوٹنے کا بدلہ وہ انتقام کے ذریعے بھی لے سکتا ہے اس کے علاوہ غیر معمولی چیزوں سے محبت کا جذبہ بھی آپ کو ایسے حالات میں پہنچا سکتا ہے۔ جو تشدد کا باعث بن سکتے ہیں۔ لہذا خیال رکھیں کہ غیر معمولی لیکن غیر مستقل مزاج لوگوں سے ہرگز دوستی نہ کریں۔ آپ ایسے لوگوں کی مدد کرنا پسند کرتے ہیں لیکن یہ خیال رہے کہ اگر واقعی ان کو مدد کی ضرورت ہے تو مدد دیں ورنہ لوگ اپنے معاملات میں آپ کے بے جا دخل اندازی کے نتیجے میں مار پیٹ پر بھی اتر سکتے ہیں۔

## برج حوت

آپ کا تعلق آبی برج سے ہے۔ جس پر نپ چون کی بھی حکومت ہے۔ جو اس بات کی نشاندہی کرتا ہے کہ الجھن اور پریشانی ایسی شدید صورت حال کا باعث بن سکتی ہے جس کا نتیجہ تشدد کی صورت میں نکلتا ہے۔ حوتی افراد محبت کرنے والے، شریف اور رحم دل ہوتے ہیں۔ لہذا یہ سوچنا ہی مشکل ہے کہ کوئی ان سے دشمنی یا حسد بھی کر سکتا ہے۔ چنانچہ کوئی بھی تشدد اگر ہو تو وہ کسی ایسی چیز کا نتیجہ ہوگا جو اچانک اور غیر متوقع ہوگی۔ اگر آپ اس معاملے میں ملوث ہوئے تو آپ بہت جلد نشہ آور اشیاء اور شراب کی طرف ہو جائیں گے اور اگر آپ پرانے خیالات کے مالک ہیں تو یہ چیزیں استعمال نہ کریں گے مگر ان لوگوں کی طرف مائل ہو جائیں گے جو یہ چیزیں استعمال کرتے ہیں۔ ایسی صورت حال اگر پیدا ہو جائے تو اس سے باہر نکلنا پھر آسان نہ ہوگا۔ اگر ہو سکے تو کسی بھی ایسی جگہ یا ایسے لوگوں سے ہرگز نہ ملیں جہاں ان اشیاء کا دخل بہت زیادہ ہو۔

بد قسمتی سے آپ کی رحم دلی اور دوسروں پر جلد بھروسہ کر لینے والی فطرت آپ کو ان مجرموں کا نشانہ بنا دے گی۔ جو آپ میں دلچسپی نہیں لیتے بلکہ آپ کے روپے پیسے' آپ کے گھر' کار یا آپ کے جسم میں دلچسپی لیتے ہیں۔ مسلح چور یا عصمت دری کرنے والے افراد کوئی غم زدہ یا دردناک واقعہ سنا کر بڑی آسانی سے آپ کے گھر میں داخل ہو سکتے ہیں۔ لہذا یاد رکھئے کہ کبھی کسی اجنبی کے لئے گھر کا دروازہ نہ کھولیں۔ حالانکہ ایسا کرنا آپ کے لئے بے حد مشکل ہے مگر بہر حال یہ بہت ضروری بھی ہے۔ اگر کوئی دکھ بھری کہانی سنائے تو اسے کہئے کہ پولیس کو بلوا دیتے ہیں یا دوسری طرح مدد کر دیں مگر اندر ہرگز نہ آنے دیں۔ یہاں تک کہ کسی اجنبی عورت کو بھی اندر نہ بلائیں۔ کیونکہ عورتیں بھی چوروں کے گروہ سے تعلق رکھتی ہیں اور دردناک واقعات سنا کر اپنا کام کر جاتی ہیں۔ حوتی افراد اگر خود کوئی دردناک کہانی نہیں بننا چاہتے تو انہیں دوسروں کی براہ راست مدد کرنے سے گریز کرنا چاہئے۔

## لوح تحفظ

اللہ پاک نے تحفظ کے لئے حروف نورانی کے موکلات کو مقرر فرما دیا اب زمانہ ایسا ہے کہ ہر وقت جان و مال کا خطرہ لگا رہتا ہے خواہ امیر ہو یا غریب ہر دو کے ساتھ یہ خطرہ ہر دم سایہ کی طرف موجود رہتا ہے اس خطرہ سے بچنے کا صرف ایک واحد طریقہ یہ ہے کہ حروف نورانی کی لوح اپنے پاس رکھی جائے لہذا تحفظ کی مندرجہ ذیل صورتیں میرے تجربہ کی ہیں۔

۱ - وہ لوگ جو کاروبار یا مال کا نقصان اٹھا رہے ہیں ان کا تحفظ مال ہوگا۔
۲ - وہ لوگ جو ہمیشہ سفر میں رہتے ہیں ان کا تحفظ ہوگا حادثہ ہوا بھی تو جان کو نقصان نہ پہنچے گا۔
۳ - وہ لوگ جو حادثات یا دشمنوں کے ہاتھوں موت کا شکار ہونے سے بچنا چاہتے ہیں ان کا تحفظ جان کا ہوگا۔
۴ - مقروض لوگ جن کا قرض بڑھتا جا رہا ہو اور چھٹکارے کی صورت نظر نہ آ رہی ہو۔
۵ - وہ بچے جن کے اغوا کا اندیشہ ہو ان کے گلے میں ڈال دی جائے کوئی ہاتھ نہ لگا سکے۔
۶ - وہ سامان یا مکان جس میں یہ لوح ہو چوری و آگ کے اندیشہ سے محفوظ رہتا ہے۔
۷ - جہاز یا کشتی میں ہو تو غرقاب نہیں ہوتی۔ ۸ - سحر کا اندیشہ ہو تو پاس رکھنے سے سحر و جادو کا وار نہ ہو۔
۹ - جسم کے کسی حصہ سے خون جاری رہتا ہو یا بلڈ پریشر ہو تو تحفظ ملے گا۔
۱۰ - دریا میں طغیانی کا خطرہ ہو تو دریا میں لوح کو ڈال دیں فوراً طوفان بند ہو جائے گا۔
۱۱ - ایسی جگہ رہائش ہو جہاں حشرات الارض بہت ہوں تو تحفظ ملے گا۔
۱۲ - ایسی جگہ رہائش ہو جہاں جنات کا بسیرا ہو تو اس لوح سے تحفظ حاصل ہوگا۔
۱۳ - سواری موٹر یا سائیکل کو حادثہ سے بچانے کے لئے اس لوح کو اس میں رکھتے ہیں۔

غرضیکہ تحفظ کی تمام قوتیں ہر جگہ آپ کی حفاظت کریں گی اس کی وہ لوح جو اکثر میں تیار کرتا ہوں وہ یہ ہے۔

# تثلیث شمس و زحل

شمس و زحل کی تثلیث ۲۶ اگست کو قبل سحر ۳ بجکر ۵۶ منٹ پر قائم ہوگی۔ شمس حکام سے متعلق ہے۔ زحل زمین و جائیداد سے متعلق ہے۔ کسی شخص کو اگر زمین و جائیداد کے متعلق افسران سے کام لینا ہے یا زمین و جائیداد کے متعلق مقدمہ چل رہا ہے اور وہ چاہتا ہے کہ کامیابی ہو یا جائیداد کسی نہ کسی وجہ سے ہاتھ سے نکلتی جارہی ہے تو اس کیلئے یہ سعد وقت کام دے گا۔ اس سعد وقت سے فائدہ اٹھانے کیلئے ہم نے ذیل کی آیت کا انتخاب کیا ہے۔

ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللّٰہ

عدد اس کے ۴۴۵۷ ہیں۔ نام معہ والدہ کے اعداد لے کر آیت کے اعداد میں جمع کریں۔ ۱۲۰ عدد تفریق کرکے ۴ پر تقسیم کریں اور چار چار کے اضافے سے نقش پر کریں۔ اگر تقسیم سے ایک باقی بچے تو ۱۳ ویں خانہ میں۔ ۲ باقی بچیں تو ۹ ویں خانے میں۔ ۳ باقی بچیں تو ۵ ویں خانے میں ایک کا اضافہ کرکے نقش پر کریں۔ نقش کی چال طالب کے نام کے حرف اول کے عنصر کے مطابق ہوگی۔ مثلاً نام کا پہلا حرف الف ہے تو آتشی چال سے نقش پر کیا جائے گا اگر نام کا پہلا حرف و ہے تو بادی چال سے نقش پر کیا جائے گا۔

اس عمل کو مثال کے ذریعے بھی سمجھا دیتا ہوں۔

مثلاً ایک شخص احمد بن حمیدہ کا مقدمہ جائیداد کے سلسلے میں چل رہا ہے وہ چاہتا ہے کہ افسران اس کے حق میں فیصلہ دیں تو آیت کے عدد لے جو ۴۴۵۷ ہیں۔ پھر احمد بن حمیدہ کے عدد لے جو ۱۲۰ ہیں۔ کل اعداد ۵۸۶۴ ہوئے۔ ۱۲۰ عدد تفریق کئے۔ ۵۷۴۴ ہوئے۔ ۴ پر تقسیم کیا تو ۱۴۳۶ خارج قسمت ہوئے چوں کہ احمد کا سر حرف آتشی ہے اس لئے آتشی نقش پر کیا جو یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۶۴ | ۱۴۷۶ | ۱۴۸۸ | ۱۴۳۶ |
| ۱۴۸۴ | ۱۴۴۰ | ۱۴۶۰ | ۱۴۸۰ |
| ۱۴۴۴ | ۱۴۹۶ | ۱۴۶۸ | ۱۴۵۶ |
| ۱۴۷۲ | ۱۴۵۲ | ۱۴۴۸ | ۱۴۹۲ |

میزان ۵۸۴۴

نقش کے چال یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اس چال کے مطابق نقش پر کریں۔ خارج قسمت کے اعداد ۱۴۳۶ کو خانہ اول میں رکھیں۔ پھر چار کا اضافہ کرکے خانہ ۲ میں رکھیں۔ اسی طرح چار چار کے اضافے سے بالترتیب نقش کو پر کرتے چلے جائیں۔

یہ تین نقش لکھے جائیں گے۔ ایک طالب اپنے پاس رکھے گا۔ ایک کو جائیداد میں دفن کر دیا جائے گا۔ ایک کو عنصر کے مطابق استعمال کیا جائے گا چونکہ نقش آتشی ہے اس لئے اسے حرارت میں رکھیں گے۔

اگر نقش بادی ہو تو ہوا میں لٹکایا جائے گا آبی ہو تو بانس کی نلکی میں رکھ کر دونوں طرف موم لگا کر کسی نمی والی جگہ میں رکھا جائے گا۔ اگر نقش خاکی ہو تو اسے زمین میں دبایا جائے گا۔

# شمس در اسد

شمس برج اسد میں ۲۳ جولائی کو قبل سحر ۲ بجے پر داخل ہوگا اور ایک ماہ تک رہے گا-

ذیل میں برج اسد کا موکل اور اس کا مربع دیا جاتا ہے جس شخص کو ضرورت ہو وہ اس عرصہ میں کسی بھی سوموار کے دن بارہ بجے سے پیشتر ساعت شمس میں زعفران سے لکھ کر اپنے دونوں بازووں پر باندھ لے لیکن نقش لکھنے سے قبل دو رکعت نماز پڑھے اندازہ رہے کر اس ماہ ساعت شمس ایک گھنٹہ تک ہوا کرے گی- یہ یاد رکھیں کہ نقش کی پشت پر نام موکل نیچے اس کے ایک ایک لفظ اور اس کا عدد ہونا چاہئے جس دن کسی خاص امر کی ضرورت ہو تو موکل کا نام پڑھتے رہنا چاہئے افسران و حکام سے کام لینے اور خلقت میں یا ماتحت لوگوں کے دلوں میں خوف رکھنے کے لئے یہ نقش بہت کام دے گا- دوسرے لوگ بڑے ہوں یا چھوٹے روگردانی کرنے اور خلاف چلنے کی جرات نہ کرینگے لوح کے کل اعداد ۷۷ ہیں-

یاشطفشیشا

ی ا ش ط ف ش ی ش ا

۱۰ ۱ ۳۰۰ ۹ ۸۰ ٦۰ ۱۰ ۳۰۰ ۱

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۷۵۱ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۷۵۰ |
| ٦ | ۹ | ۷۵۳ | ۳ |
| ۷۵۲ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## طلسم اسد

وہ لوگ جن کا برج اسد ہے ۲۳ جولائی سے ۲۲ اگست کے درمیان پیدا ہوئے ہیں وہ اس طرح کا طلسم تیار کریں جو خاص سونے کا ہو- جب سورج برج اسد میں داخل ہو اس کے بعد جو اتوار آئے اس میں ساعت شمس میں کندہ کریں یا کاغذ پر زعفران سے لکھیں یا زرد کاغذ پر کالی سیاہی سے لکھیں-

زمانہ قدیم کے علماء کا کہنا ہے کہ جن کا برج اسد ہے یا جن کا نام کے پہلا حرف م آتا ہے عورت ہو یا مرد سرفرازی لاتا ہے جاہ طلبی، مرتبہ، لیڈرشپ اور دولتمندی لاتا ہے نیز دشمنوں سے محفوظ رکھتا ہے اور جن لوگوں کو دلی امراض ہوں دل بہت دھڑکتا ہو، کمزور ہو یا جوڑوں کے درد ہوں- گٹھیا کا مرض ہو تو اس طلسم کو پہنیں خواہ وہ کوئی ہوں اسد کے ہوں یا نہ ہوں ان کو امراض سے شفا ہوگی-

یہ طلسم غیر متوقع نقصانات یا ترقیوں تک نہ پہنچنے والے اسباب کی روک تھام کرتا ہے صرف اتوار کا دن تیاری کا ہونا چاہئے طریقہ یہ ہے کہ لوح کے ایک طرف مندرجہ بالا نقش بنائیں چاروں طرف موکل کا نام لکھیں علیحدہ حروف اور علیحدہ اعداد کی ضرورت نہیں- لوح کی دوسری طرف یہ طلسم بنائیں-



شرطائیلُ

## دو خاص عمل

جس وقت آفتاب برج اسد میں داخل ہو جو شخص اس وقت **اذورزہ** چھ حرفوں کو سرخ سیاہی سے لکھ کر اس انگوٹھی کے نیچے رکھے جس پر سرخ یا سبز یا سفید نگینہ ہوگا تو اس شخص کو تمام رنجوں، بلاؤں اور ناگہانی مصیبتوں سے خدا محفوظ کردے گا-

اگر کوئی شخص حروف آتشی اھطمفشذ کو عورت کے دودھ میں (جس کا لڑکا ہو) زعفران ملا کر لکھے اور اس کو تعویذ بنا کر ٹوپی یا پگڑی میں رکھ کر گھر سے باہر نکلے تو مخالفت کرنے والے دشمن اس کا کچھ نہ بگاڑ سکیں گے اگر ایسا ہی نقش بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے تو نظر بد، سایہ، نظر گفتار اور عام امراض سے بچہ محفوظ رہے گا-

# اسمائے الٰہی الرافع

رافع کے معنی ہیں۔ رفعت دینے والا۔ مومنین کے سروں کو بہ سبب ان کی سعادت کے بلند کرنے والا یہ اسم جمالی ہے اور عنصر اس کا خاکی ہے۔

یہ اسم اس زمین میں خدا کی حکمت ہے اس کے موکل کا نام مرقیائیل ہے جس کے ماتحت چار افسر ہیں۔ جن میں سے ہر ایک ۳۵۱ صفوں کا مالک ہے اور ہر صفت میں ۳۵۱ فرشتے ہیں۔ جب ذاکر اس اسم کا ذکر کرتا ہے تو اس کا موکل حاضر ہو کر اس کے سامنے امور دنیا پیش کرتا ہے۔ پس اگر اس نے دنیا کو اختیار کیا تو دنیا اس کو حاصل ہو جائے گی۔ مگر آخرت سے محروم رہ جائے گا۔ اور اگر آخرت کو اختیار کرتا ہے تو دونوں کام درست ہو جاتے ہیں۔

اس اسم کے ذکر سے فتوحات حاصل ہوتی ہیں ذکر سے مراتب بلند ملتے ہیں۔ اگر اس کا ذاکر اہل سلوک میں سے ہے تو اس کے حرکات وسکنات میں عدل کی توفیق ہوگی۔

اسم الرافع کو جو شخص اس کے اعداد کے مطابق پڑھے تو خلائق میں اس کی قدر بلند ہوگی۔ اور رفع اور خفض کے تنزلات اس پر منکشف ہوں گے۔ اس اسم میں اسم اعظم کے دوحرف ہیں۔

جب انسان پر تنگی ہو تو اسم رافع کے نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور تلاوت کرتا رہے رزق اس پر آسان ہوگا اور کل عالم میں اس کی قدر ومنزلت ہوگی۔ بلکہ دنیا کے کسی امر میں بھی ترقی کی ضرورت ہو تو ایسا ہی کرے۔

جو شخص اس کا ورد کیا کرے اس کو پروردگار خلق میں عزیز ومکرم گردانے اور تونگری عطا فرمائے گا۔ اور اگر کوئی اس اسم کی دعوت کو بجالائے تو دولت دن بہ دن زیادہ ہو۔

شیخ صاحب فرماتے ہیں کہ اس اسم کی تلاوت اہل جاہ کے لئے مناسب ہے۔ اگر کسی کے پاس اسباب معیشت نہ ہو۔ یا حقیر و بے اعتبار ہو یا اہل دنیا اس کو ذلیل سمجھتے ہوں یا حاکم کی نگاہوں میں غیر معتبر ہو۔ یا کسی ترقی کا خواہاں ہو۔ لیکن موانعات حائل ہوں۔ اس کو چاہئے کہ اس اسم مبارک کو نو عدد تکسیر کے ساتھ تلاوت کرے لوازم وعزائم ریاضت کے ساتھ کرے تو انشاء اللہ مقصود حاصل ہو۔ اور اعداد تکسیر معہ صدر موخر کے اٹھارہ سو چھیاسٹھ ہے اور ۹ عدد تکسیر سترہ ہزار سات سو چارنوے ہوئے۔

اور اگر ایک سوبیس روز کی دعوت بجالائے تو ایسی رفعت بلندی حاصل ہو جس میں زوال نہ ہو۔ اور شیخ مغربی علیہ الرحمۃ تحریر فرماتے ہیں کہ اعداد تکسیر کے مطابق دعوت بجالائے اعداد تکسیر بلا صدر موخر نو ہزار چار سو ستہتر ہیں۔ اگر یہ بھی ممکن نہ ہو تو ایک ہزار ترپن مرتبہ یا ایک ہزار آٹھ سو چھیاسٹھ مرتبہ روزانہ تلاوت کرے لیکن شرائط خلوت کو بااہتمام خالص بجالائے اور اس نقش مربع کو لوح طلا یا نقرہ پر کندہ کر کے اپنے پاس رکھے اور بوقت دعوت لوح کو پیش سجادہ رکھ کر تاختم ذکر لوح پر نگاہ رکھے۔ تاکہ عمل میں قبولیت کے آثار پیدا ہو جائیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ر | ع | ف | ا |
| ف | ا | ر | ع |
| ا | ف | ع | ر |
| ع | ر | ا | ف |

اگر کسی پر روزی کے دروازے بند ہو جائیں تو اسم رافع کا ذکر شروع کرے۔ انشاء اللہ روزی کشادہ ہوگی اور اس اسم کی تختی نقری شرف قمر میں تیار کر کے پاس رکھے تو روزی لگی رہے گی۔

اور اگر نحیف زار ہے یا تحصیل علم میں کوشاں ہے تو اس اسم اور اس لوح کی برکت سے پرودگار عالم قوت اور لاعلم عطا فرمائے۔ تختی اس کی یہ ہے چال بادی سے لکھے۔

۷۸۶

| ر | ا | ف | ع |
|---|---|---|---|
| ۷۹ | ۷۱ | ۱۹۹ | ۲ |
| ۶۸ | ۷۸ | ۳ | ۲۰۲ |
| ۴ | ۲۰۱ | ۶۹ | ۷۷ |

# ماہ جولائی

| نام ایام | جولائی ۲۰۱۸ء | شوال ۱۴۳۹ھ | ہاڑ ۲۰۷۵ب | مفرد نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در سرطان | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | ۱ | ۱۶ | ۱۸ | ۱ | | | | ۱۱ | | | اخبیہ | ۳:۰۲ | | |
| پیر | ۲ | ۱۷ | ۱۹ | ۲ | | | | ۱۲ | حوت | ۲۲:۳۰ | مقدم | ۵:۱۱ | | حضیف |
| منگل | ۳ | ۱۸ | ۲۰ | ۳ | | | | ۱۳ | | | موخر | ۷:۰۶ | | |
| بدھ | ۴ | ۱۹ | ۲۱ | ۴ | | | | ۱۴ | | | رشا | ۸:۴۲ | | |
| جمعرات | ۵ | ۲۰ | ۲۲ | ۵ | | | | ۱۵ | حمل | ۹:۴۹ | شرطین | ۹:۴۹ | | |
| جمعہ | ۶ | ۲۱ | ۲۳ | ۶ | | | | ۱۶ | | | بطین | ۱۰:۱۶ | ◒ | تربیع دوم |
| ہفتہ | ۷ | ۲۲ | ۲۴ | ۷ | شرف قمر | | | ۱۷ | ثور | ۱۷:۵۰ | ثریا | ۱۰:۰۴ | | شرف |
| اتوار | ۸ | ۲۳ | ۲۵ | ۸ | | | | ۱۸ | | | دبران | ۹:۰۶ | | |
| پیر | ۹ | ۲۴ | ۲۶ | ۹ | | | | ۱۹ | جوزا | ۲۱:۵۷ | ہقعہ | ۷:۲۶ | | فرح |
| منگل | ۱۰ | ۲۵ | ۲۷ | ۱ | زہرہ در سنبلہ، مشتری مستقیم | | | ۲۰ | | | ہنعہ | ۵:۰۶ | | |
| بدھ | ۱۱ | ۲۶ | ۲۸ | ۲ | اوج شمس | | | ۲۱ | سرطان | ۲۲:۵۸ | ذراعہ<br>نثرہ | ۲:۱۴<br>۲۲:۵۸ | | ترفع |
| جمعرات | ۱۲ | ۲۷ | ۲۹ | ۳ | | | | ۲۲ | | | طرفہ | ۱۹:۴۴ | | |
| جمعہ | ۱۳ | ۲۸ | ۳۰ | ۴ | سورج گرہن ✹ | | | ۲۳ | اسد | ۲۲:۳۰ | جبہہ | ۱۵:۴۴ | ● | اجتماع |
| ہفتہ | ۱۴ | ۲۹ | ۳۱ | ۵ | نیا چاند ☾ | | | ۲۴ | | | زبرہ | ۱۳:۰۴ | | |
| اتوار | ۱۵ | ذیقعد | ۳۲ | ۶ | یکم ذی قعد ۱۴۳۹ھ | | | ۲۵ | سنبلہ | ۲۲:۳۰ | صرفہ | ۸:۳۸ | | اوج |
| پیر | ۱۶ | ۲ | ساون | ۷ | | | | ۲۶ | | | عوا | ۵:۳۰ | | |
| منگل | ۱۷ | ۳ | ۲ | ۸ | | | | ۲۷ | | | سماک | ۲:۴۸ | | |
| بدھ | ۱۸ | ۴ | ۳ | ۹ | | | | ۲۸ | میزان | ۰۰:۴۱ | غفرہ<br>زبانی | ۰۰:۴۱<br>۲۳:۱۰ | | |
| جمعرات | ۱۹ | ۵ | ۴ | ۱ | | | | ۲۹ | | | اکلیل | ۲۲:۲۱ | | |
| جمعہ | ۲۰ | ۶ | ۵ | ۲ | قمر در عقرب | | | ۳۰ | عقرب | ۶:۱۲ | قلب | ۲۲:۰۹ | ◒ | ہبوط<br>تربیع اول |
| ہفتہ | ۲۱ | ۷ | ۶ | ۳ | | | | ۳۱ | | | شولہ | ۲۲:۳۵ | | |
| اتوار | ۲۲ | ۸ | ۷ | ۴ | | | | ۳۲ | قوس | ۱۵:۱۱ | نعائم | ۲۳:۳۵ | | طرح |
| پیر | ۲۳ | ۹ | ۸ | ۵ | شمس در اسد | | | اسد | | | | | | |
| منگل | ۲۴ | ۱۰ | ۹ | ۶ | | | | ۲ | | | بلدہ | ۱:۰۰ | | |
| بدھ | ۲۵ | ۱۱ | ۱۰ | ۷ | | | | ۳ | جدی | ۲:۴۸ | ذابح | ۲:۴۸ | | وبال |
| جمعرات | ۲۶ | ۱۲ | ۱۱ | ۸ | رجعت عطارد | | | ۴ | | | بلعہ | ۴:۴۸ | | |
| جمعہ | ۲۷ | ۱۳ | ۱۲ | ۹ | | | | ۵ | دلو | ۱۵:۴۰ | سعود | ۶:۵۸ | | |
| ہفتہ | ۲۸ | ۱۴ | ۱۳ | ۱ | چاند گرہن ☽ | | | ۶ | | | اخبیہ | ۹:۰۵ | ○ | استقبال |
| اتوار | ۲۹ | ۱۵ | ۱۴ | ۲ | | | | ۷ | | | مقدم | ۱۱:۱۰ | | |
| پیر | ۳۰ | ۱۶ | ۱۵ | ۳ | | | | ۸ | حوت | ۴:۲۷ | موخر | ۱۳:۰۲ | | حضیف |
| منگل | ۳۱ | ۱۷ | ۱۶ | ۴ | | | | ۹ | | | رشا | ۱۴:۳۹ | | |

# کیا آپ کا برج سرطان ہے؟

## اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔

۲۱ جون سے ۲۰ جولائی کے درمیان پیدا ہونے والے لوگ جائیداد یا زمین کی فروخت کے کام میں بڑے کامیاب رہتے ہیں۔ اس کام کی طرف ان کا رجحان اور اس کی سمجھ بوجھ ان میں فطری ہوتی ہے۔ یہ حساس اور صابر قسم کے افراد (مرد وعورت دونوں) شاندار بیرسٹر یا ذہین ٹی وی پروڈیوسر بھی بنتے ہیں۔

ان میں سے اکثر افراد کسی اسکول یا تعلیمی ادارے کا سربراہ بن کر یا بہ حیثیت سوشل ورکر روحانی مقاصد کی تکمیل کرتے ہیں۔ اس لئے کہ یہ دوسروں کو سمجھنے کی صلاحیت اور سرگرم ضمیر رکھتے ہیں۔ کچھ سرطانی افراد کے لئے سمندر اپنے اندر بے حد کشش رکھتا ہے اس لئے وہ نیوی میں یا کسی بحری جہاز پر ملازمت اختیار کر لیتے ہیں یا پھر ماہی گیری کا کام شروع کر دیتے ہیں۔

بہت سے فیشن ڈیزائنر اس برج کی پیدائش ہیں اس کے علاوہ یہ بہت ہمدرد دان ساز بھی ہوتے ہیں۔ موجودہ دور کی سرطانی عورت ٹیکسی ڈرائیوری کرتی ہے یا پھر کسی فیکٹری میں پرسنل مینجر کا کام کرتی ہے۔

سرطانی آدمی ملازمت تبدیل کرنے سے نفرت کرتا ہے اور اکثر کسی ایک خاص کمپنی ہی میں رہ کر زندگی گزار دیتا ہے حالانکہ وہ جانتا ہے کہ اگر وہ کسی اور جگہ یا کسی اور کمپنی میں کام کرلے تو وہ زیادہ روپیہ کما سکتا ہے۔ سرطانی آدمی روپیہ کی قدر و قیمت جانتا ہے اور بہت سوچ سمجھ کر خرچ کرتا ہے۔ مالی تنگی اس کے نزدیک ایک بھیانک خواب ہوتی ہے۔ یہ کنجوس نہیں ہوتا لیکن حقیقی صورتحال سے آگاہ رہنا پسند کرتا ہے تا کہ بھوک اور مالی تنگی کو گھر کے دروازے سے دور رکھا جا سکے۔

سرطانی آدمی کے پاس فکر و پریشانیوں کا نہایت عمدہ ذخیرہ ہوتا ہے۔ یہ آدمی اپنی فرم یا ادارے میں اعلیٰ عہدے پر فائز ہو سکتا ہے۔ یا اس کا اپنا نہایت کامیاب کاروبار ہو سکتا ہے اور اس نے بُرے دنوں کے لئے اچھی خاصی رقم بچا کر الگ رکھی ہوتی ہے۔ پھر بھی ملازمت سے نکالے جانے، دیوالیہ ہونے پر کاروبار میں لگائے ہوئے روپے کے ڈوب جانے کا خوف چوبیس گھنٹے اس کے سر پر سوار رہتا ہے اپنے اوپر سوار اس دباؤ کو کام کی زیادتی یا اپنی صلاحیتوں کی تعریف نہ کرنے کی شکایت کر کر کے کم کرتا رہتا ہے اس کی ناراضگی اور افسردگی کی بھی کوئی انتہا نہیں ہوتی لیکن یہ سب کچھ فرضی پریشانیوں کے متعلق ہوتا ہے لیکن وہ زبردست اور بڑا مسئلہ جو واقعی اسے پریشان کئے ہوئے ہوتا ہے اس کی وجہ سے شاذ و نادر ہی اپنی پریشانی کا اظہار کرتا ہے۔

سرطانی آدمی ہمیشہ اداس اور آزردہ نہیں رہتا بلکہ وہ خوش وخرم اور مطمئن بھی نظر آتا ہے۔ خاص طور پر اس صورت میں کہ جب وہ آپ کو کسی سمندری سفر کے دوران یا تاریخی کھنڈرات میں گھومتا ہوا ملے گا۔ یہ پیدائشی سیاح ہوتا ہے اور سفر کے دوران جو خوبصورت اشیاء اکھٹی کرتا ہے ان کی اگر کوئی تعریف کر دے تو اس کی خوشی کی کوئی انتہا نہیں رہتی۔ ان میں سے کچھ چیزیں اس کے گاہکوں کے لئے ہوتی ہیں جن کے ذوق اور پسند ناپسند سے یہ واقف ہوتا ہے لیکن باقی تمام چیزیں خود اس کی اپنی ذات کے لئے ہوتی ہیں۔

اکثر سرطانی مرد وعورتیں اپنی دلچسپی کی چیزیں جمع کر کے بے حد خوشی محسوس کرتے ہیں یہ چیزیں ٹکٹیں، چینی کے چھوٹے چھوٹے جانور، قدیم زمانے کی بوتلیں رنگین گلاس یا پرانے پنکھے ہو سکتے ہیں۔ ان میں سے ہر چیز اپنے سرطانی مالک کو بے حد خوشی بخشتی ہے اور وہ بھی ہر چیز کے حصول کی داستان بڑی محبت سے دوسروں کو سناتا ہے۔

برج سرطان گھر، خاندان، والدین اور بچوں سے منسوب ہے اور یہ تمام چیزیں ایک سرطانی کی زندگی کو بنا یا بگاڑ دیتی ہیں تاہم یہ گھر سے چاہے کتنی ہی دور چلا جائے۔ گھر واپس آ کر ہمیشہ خوش ہوتا ہے اور اپنے پیاروں کے لئے تحفوں سے لدا پھندا واپس آتا ہے۔ ملازمت یا کام کی وجہ سے چاہے کتنا ہی مصروف کیوں نہ ہو اپنے والدین کی دیکھ بھال سے اور خاص طور پر ماں کی طرف سے کبھی غافل نہیں رہتا۔ ماں سے اس کی محبت اس قدر بڑھی

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ چوتھا برج ہے۔ |
| عرصہ پیدائش | ۲۱ جون تا ۲۰ جولائی (اندازاً) |
| عنصر | آبی |
| ماہیت | منقلب |
| حاکم ستارہ | قمر |
| برج کی علامت | کیکڑا |



ہوئی ہوتی ہے کہ بیوی کے لئے تکلیف دہ بن جاتی ہے۔

• وہ عورت جو اس ضرورت سے زیادہ حساس اور خاندان کو اہمیت دینے والے شخص کے ساتھ زندگی گزارنے کا فیصلہ کرتی ہے آرام دہ زندگی تو گزارتی ہے مگر یہ زندگی آسان ہرگز نہیں ہوتی سرطانی اپنی بیوی کو پوجتا ہے لیکن اکثر و بیشتر اس کا موازنہ اپنی ماں سے کرتا رہتا ہے یہ بیوی کی حفاظت کرتا ہے اور اس کے متعلق بے حد رومانی خیالات رکھتا ہے لیکن بیوی کا اس کے انتہا درجے کے ڈپریشن اور اداسیوں سے بھی واسطہ پڑتا ہے اور ان اداسیوں اور تاریک موڈ کی وجہ کا علم سوائے اس کے شوہر کے اور کسی کو نہیں ہوتا۔

سرطانی آدمی کی بیوی کو اس کی شکل میں ایک وفادار شریک حیات مل جاتا ہے۔ (بیشتر اوقات یہ وفادار رہتا ہے) اس برج پر قمر کی حکومت ہے جو جذبات اور احساسات پر حکومت کرتا ہے لہذا سرطانی شوہر اپنے احساسات اور جذبات پر زبردست یقین رکھتا ہے۔ بعض اوقات (ویسے ایسا شاذونادر ہی ہوتا ہے) یہ مہم جوئی پر مائل ہوتا ہے لیکن اس کا یہ شوق یا دلچسپی بہت مختصر مدت کے لئے ہوتی ہے۔ بعض اوقات پہلی نظر میں محبت میں بھی مبتلا ہو سکتا ہے لیکن جب یہ عاشقانہ جذبات سرد پڑتے ہیں تو فوری طور پر اپنے گھر لوٹ آتا ہے۔

دراصل اس کے لئے اس کا گھر اور خاندان ہی سب کچھ ہوتا ہے اس کے نزدیک نہ صرف گھر اور خاندان بلکہ اس کی روایات' اس کا ماضی اور اس کا مستقبل سب کچھ بے حد اہم ہوتا ہے بعض اوقات اس کی بیوی یہ ضرور محسوس کرتی ہے کہ وہ حد سے زیادہ قابضانہ فطرت کا مالک ہے اس کے بچے اپنے آپ کو ضرورت سے زیادہ تحفظ کے سائے تلے دبا ہوا محسوس کرتے ہیں اس لئے کہ وہ بچوں کو اپنی نظروں سے دور کرنا سخت ناپسند کرتا ہے۔ لیکن بیوی اور بچے کم از کم یہ ضرور محسوس کرتے ہیں کہ ان سے مسلسل محبت کی جاتی ہے۔ یہاں تک کہ اگر وہ اس کی سرطانی بلند و بالا امیدوں اور توقعات پر پورا نہیں اترتے تب بھی وہ ان سے محبت کئے جاتا ہے۔

سرطانی لڑکی باوقار بھی ہوتی ہے اور عقلمند و دور اندیش بھی۔ رومانٹک بھی ہوتی ہے اور شفیق بھی۔ دراصل یہ بہت سی صلاحیتوں اور کئی مختلف جذبات کا امتزاج ہوتی ہے۔

سرطانی لڑکی خواہ سیکرٹری ہو خواہ ڈائریکٹر ہر دلعزیز ہوتی ہے اور ساتھ کام کرنے والوں میں پسند کی جاتی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ یہ جارحانہ فطرت کی مالک نہیں ہوتی اور نہ زبردستی کوئی چیز چھیننے پر یقین رکھتی ہے۔ یہ جو کام یا ملازمت اختیار کرتی ہے اسی میں ٹکی رہتی ہے۔ بشرطیکہ اس میں ترقی کے امکانات ہوں سرطانی آدمی کے برخلاف یہ اکثر ملازمت تبدیل کرتی رہتی ہے اس لئے کہ یہ آگے اور آگے جانا چاہتی ہے مگر اپنے نرم اور حلیم انداز میں کچھ عقلمندی سے کام لیتے ہوئے اور کچھ دوسروں کے احکامات مانتے ہوئے کیرئیر کی سیڑھیاں چڑھتی جاتی ہے۔

سرطانی لڑکیوں اور عورتوں کو عموماً خوبصورت سمجھا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ اگر ان کے نقوش خوبصورت نہ ہوں پھر بھی انہیں خوبصورت تصور کیا جاتا ہے لیکن اسے اپنی خوراک کا خاص خیال رکھنا پڑتا ہے اس لئے کہ یہ نہ صرف کھانے بلکہ دوسروں کو بھی کھلانے کی شوقین ہوتی ہیں کیونکہ ان کے نزدیک کھانا زندگی کی خوبصورت چیزوں میں سے ایک ہے اور خوبصورت چیزوں کو وہ اپنے پیاروں کے ساتھ مل بانٹ کر استعمال کرنا چاہتی ہیں اکثر سرطانی لڑکیاں بہت عمدہ کھانا پکاتی ہیں۔

ان پر چوں کہ قمر کی حکومت ہے اس لئے یہ بہت موڈی ہوتی ہیں۔ باآسانی دل شکستہ ہو جاتی ہیں اور ہمہ وقت تبدیل ہوتے رہنے والی فطرت رکھتی ہیں۔ ایک دن بہت سوشل اور ملنسار نظر آتی ہیں اور دوسرے دن رونی صورت بنائے ہوئے بے حد اداس دکھائی دیتی ہیں۔ صبح خوش و خرم ہوتی ہیں تو رات کو بے تحاشا اداس ہوتی ہیں آخر کیوں؟ اس کی وجہ وہ خود نہیں جانتیں۔

سرطانی لڑکی کو ایک مضبوط آدمی کی خواہش ہوتی ہے جو مصیبت اور پریشانی حالت میں اسے تسکین اور سہارا دے سکے ایسا آدمی جو اس کی خریدی ہوئی چیزوں کی تعریف کر سکے اور عمدگی سے

گھر چلانے اور گھر کی آرائش میں اچھے ذوق کو سراہ سکے۔ اس لئے کہ سرطانی لڑکی سفر کی بے حد شوقین ہونے کے باوجود ایک گھریلو لڑکی ہوتی ہے اور اس کے نزدیک کوئی چیز اس کے گھر سے زیادہ اہم نہیں ہوتی۔

آدمی سرطانی لڑکی کو بے حد پسند کرتے ہیں اس لئے کہ وہ جنسی لحاظ سے اس کی مضبوطی اور اس کے مشفق رویئے کو محسوس کر لیتے ہیں جب کہ وہ لڑکی ان خوبیوں کو اپنے ہمدرد اور سمجھدارانہ رویہ کے پردے میں چھپائے رکھتی ہے اور پھر یہ لڑکی جو کسی بھی آدمی کی پریشانیوں کو سمجھ سکتی ہے۔ بہت جلد اس کی شریک زندگی بن جاتی ہے۔

سرطانی لڑکیاں اچھی بیوی ثابت ہوتی ہیں تاہم وہ گھر کی صفائی، خریداری یا کھانا پکانے میں اپنے آپ کو ہلکان نہیں کرتیں۔ بلکہ وہ گھریلو کام کاج کی آسانی کے لئے اپنی حیثیت کے مطابق مشینری ضرور خریدتی ہیں اور اپنی صلاحیتوں اور سلیقے سے کام لے کر گھر کو آرام دہ بناتی ہیں اس لئے کہ یہ گھر ہی ان کی سلطنت ہوتی ہے جہاں وہ اپنے آپ کو باہر کی ظالم دنیا سے محفوظ خیال کرتی ہیں۔

سرطانی لڑکی کے لئے اس کے بچے اس کی سب سے بڑی خوشی ہوتے ہیں ان سے اس کی زندگی کی تکمیل ہوتی ہے وہ ان کی خوراک کے متعلق بہت غور وفکر کرتی ہے۔ بہترین لباس پہناتی ہے جس سے اس کی خوش ذوقی کا اظہار ہوتا ہے وہ اپنے بچوں کے ساتھ مختلف قسم کے کھیل کھیلتی ہے۔ ڈرامائی قسم کی پریوں کی کہانیاں سناتی ہے ان کے ساتھ مل کر ریاضی سیکھتی ہے اور سکھاتی ہے حالانکہ ہوسکتا ہے کہ وہ خود اس مضمون میں ہوشیار نہ ہو یہ بھی ممکن ہے کہ اسے یہ مضمون بالکل ہی نہ آتا ہو۔

جب بچے بڑے ہوجاتے ہیں اور اس وسیع وعریض دنیا میں کہیں اور نکل جاتے ہیں تو یہ چیز اس کے لئے ناراضگی کا باعث نہیں بلکہ دکھ کا باعث ہوتی ہے انہیں جانے کی اجازت دینا اس کے لئے آسان نہیں ہوتا کیونکہ وہ چاہے کتنے ہی بڑے ہوجائے اس کی نظر میں بچے ہی رہتے ہیں لیکن پھر یہ سوچ کر دل کو مطمئن کر لیتی ہیں کہ وہ اپنے بچوں کے بچوں کے سہارے زندگی گزار لے گی۔

جب آپ کسی سرطانی سے ملتے ہیں تو اس کی رفاقت میں آپ بہت سکون محسوس کرتے ہیں اس لئے کہ ان میں ایک ایسی شریف النفسی قوت اور مضبوطی ہوتی ہے جو دوسروں کو تحفظ اور شفقت کا احساس بخشتی ہے اس قوت میں جارحانہ پن کا شائبہ تک نہیں ہوتا آپ پہلی نظر میں ان کے بیرونی سخت خول کو محسوس کر لیں گے جسے بڑی محنت سے چمکایا اور سخت بنایا گیا ہوگا لیکن یہ بیرونی خول دراصل ایک بے حد غیر محفوظ اور قابل مجروح باطن کی حفاظت کے لئے ہوتا ہے۔

سرطانی مرد وعورت ہر دو ہر اس چیز کی حفاظت بڑے دل وجان سے کرتے ہیں جو ان کے نزدیک اہمیت کی حامل ہوتی ہے۔ یہ چیز ملازمت بھی ہوسکتی ہے۔ گھر بھی، روپیہ پیسہ یا شریک حیات بھی ہوسکتا ہے۔



# ماہ جولائی کیسا گزرے گا؟

آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے۔ اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں۔ اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ ستارہ مریخ

حروف:۔ ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:۔ مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ کام اور کاروبار پر اثر پڑے گا۔ والدین، شریک زندگی اور بچوں کی صحت کا خاص خیال کریں۔

مریخ زائچے کے گیارہویں گھر میں رجعت میں رہے گا۔ اس ماہ دوسروں کے تعاون سے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں تو یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا۔ اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کر کے سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے سکیں گے۔ وہ افراد جو سماجی اصلاحات وسیاست اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ کچھ مثبت اقدامات کرنے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ کوئی بھی جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہ گھبرائیں۔ ان تمام معاملات کے لئے ۱، ۶، ۱۰، ۱۸، ۲۳، ۲۷ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کوا کب کے اثرات حادثات اور فساد کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے۔ ۸، ۱۴، ۲۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموماً اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کا مقابلہ ہوگا۔ قریبی لوگوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی کی وجہ سے ملازمت یا آپ کے کام میں رکاوٹیں حائل ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ لوگ پریشان کن حد تک تکلیف دہ ثابت ہوں گے اور تمام کاموں میں غیر یقینی کی صورت حال رہے گی۔ حالات غیر تسلی بخش رہیں گے۔ جس جگہ اور جو کام آپ کر رہے ہیں اسی کو ہی آگے بڑھانے کی کوشش کریں۔ قریبی رشتہ داری اور سسرالی رشتہ داروں کے ساتھ احتیاط کے ساتھ تمام امور میں حصہ لیں۔ تاہم کسی بھی اہم فیصلہ کرنے میں شامل نہ ہوں۔

۹ تاریخ کو عطارد مشتری کی تربیع ہوگی۔ رشتہ داروں اور قریبی افراد کے ساتھ مالی و کاروباری امور کے معاملات میں جھگڑا یا اختلاف پیدا ہو سکتا ہے۔ خفیہ دشمنی رکھنے والے افراد آپ کی زندگی کو کئی طرح سے نقصان دینے کی کوشش کریں گے۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات میں بھی احتیاط رکھیں۔ غیر ضروری اخراجات کے علاوہ قانونی امور بھی پریشان کریں گے۔ بینک، انشورنس اور ٹیکس کے معاملات بھی ابھریں گے۔

زہرہ ۱۱ تاریخ کو زائچے کے چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ لہذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ یہ ماہ ملازمین، سروسز کی سرگرمیوں کی موافقت میں ہوگا۔ وہ افراد جو مختلف اداروں میں ٹینڈرز کے ذریعہ سروسیز فراہم کرتے ہیں یہ ماہ ان کو فائدہ دے گا۔ یا وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ جبکہ وہ افراد جنہیں حال ہی میں کام اور روزگار کے معاملات میں یا دفتر میں مشکل حالات کا سامنا رہا ہے۔ دوسری طرف وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آجائے گی۔ اس گھر میں زہرہ کی موجودگی ساتھ کام کرنے والے افراد کے ساتھ تعلقات بہتر بنا دے گی۔ زہرہ محبت کے معاملات پر حکومت کرتا ہے۔ چنانچہ اس ماہ کی ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔۔ دراصل بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ نفسیاتی لحاظ سے اس وقت گہرے جذباتی تضادات بھی ابھر کر سامنے آسکتے ہیں ان مسائل کو پس پشت ڈالنے کے بجائے انہیں حل کرنا آپ کے حق میں مفید ثابت ہوگا۔

۲۲ تاریخ کی زہرہ مشتری کی تسدیس اس

بات کی نشاندہی کر رہی ہے کہ اگر کاروباری تعلقات کو مزید مستحکم کرنا چاہتے ہیں یا کسی شراکتی معاملات کو آخری اور فیصلہ کن شکل دینا چاہتے ہیں یا گھریلو شادی کے معاملات یا قانونی چارہ جوئی کے کام کا بھرپور نتیجہ لینا چارہے ہیں تو اس وقت کئے گئے ایسے تمام اقدامات امید افزاء ثابت ہونگے۔

عطارد زائچے کے پانچویں گھر میں موجود ہو گا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا چنانچہ یہ وقت سوشل ملاقاتوں، روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے اور پرانے دوستوں سے تعلقات کی تجدید کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس وقت آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں کی طرف رہے گی اگر ان سرگرمیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا نئے خیالات پر عمل کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت ان مقاصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ پانچویں گھر میں موجودگی زائد خوش بختی لائے گی۔ اگر انعامی اسکیموں، کھیلوں اور ایسے مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش قسمتی کی ضرورت ہوتی ہے تو یہ وقت ان معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۴ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ وہ افراد جو تعلیم اور تدریسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اس وقت ترقی کا موقع ملے گا۔ بچوں کی صحت اور بہتری سے متعلقہ تمام معاملات کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔






اس ماہ قریبی افراد کی باتوں سے مخالفت کی سوچیں ابھریں گی، محبت کے تعلقات بگڑ جائیں گے۔ جائیداد کے معاملات اور گھر کی تبدیلی کے لئے یا اگر گھر کی تلاش میں ہیں تو یہ وقت خوشی کا باعث ہوگا۔

زہرہ زائچے کے پانچویں گھر میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔ لہذا محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر و تفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ چنانچہ ان افراد کے لئے محبت کے معاملات بے حد موافق ثابت ہونگے جو غیر شادی شدہ ہیں۔ زندگی میں نئے لوگوں کے ملنے سے ذہنی کوفت اور پریشانی دور ہو جائے گی۔ لہذا اس ماہ اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں اور محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی آئے گی۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹ سے محبت، آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے یا نئے دوست زندگی میں داخل ہونگے اور موجودہ وقت کے فیشن اور نئے تقاضوں کے ہم آہنگ ہونے کے خیالات سے آپ کے ہم خیال نکلیں گے۔ ایسے افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت خوش بختی لائے گا۔ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں زہرہ ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کا مقابلہ ہوگا۔ کاروباری گفت و شنید کے لئے یہ وقت زیادہ موثر ثابت نہ ہوگا۔ دوسرے لوگوں کی نسبت آپ اپنے اظہار خیال سے دوسروں تک اپنی بات پہنچا نہ سکیں گے جس کے باعث کاروباری معاملات میں نقصان ملے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں کی طرف بھرپور توجہ دیں۔ کسی شعبے میں امتحان دے رہے ہیں تو اس وقت آپ کو اپنی بھرپور صلاحیتوں سے کام لینا ہوگا۔ آپ میں بے چینی اور اضطرابی کیفیت رہے گی۔ اس کے باعث کاموں میں غلطیاں کریں گے۔

۹ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ روزگار اور ملازمت کے حصول کے علاوہ جاہ طلبی میں بھی پریشانی آئے گی۔ اپنے اعتماد کو قائم رکھنے کے لئے بہت کوششیں کرنی پڑیں گی۔ پیشہ وارانہ معاملات کو آگے بڑھائیں، نئے طرز اور جدت پسندی کے ساتھ کام کر کے ہی اپنی صلاحیتوں کو منوانے کا موقع ملے گا۔ سماجی سرگرمیوں، رفاہ عامہ کے کاموں سے متعلق پروگراموں کے ذریعے مالی مقاصد کے حصول کی کوششیں بھی بارآور ثابت ہونگی۔

مریخ وتد السماء پر رجعت میں رہے گا۔ کیریئر میں ترقی کرنے اور روزگار اور صحت کی بہتری کے لئے کوششیں موافق ثابت ہونگی۔ یہ وقت ذہنی صلاحیتوں کے ساتھ جسمانی قوت میں پوری مدد کرے گا۔ لوگوں کو اعتماد میں لیں ان سے فائدہ اٹھا کر اپنے لئے جگہ بنائیں۔ وہ افراد جو کسی خاص ٹیکنیکل یا انجینئرنگ کے شعبے سے منسلک ہیں یہ اپنی صلاحیتوں کے ذریعہ ترقی کریں گے۔ یہ ماہ کام کے اعتبار سے زیادہ محنت لائے گا۔ لہذا جسمانی اور ذہنی ورزش کے لئے بھی وقت نکالیں اور ذہنی سکون حاصل کریں۔ مریخ ۱، ۶، ۱۰، ۱۸، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں حتمی فیصلہ اور باقوت قدم اٹھانا ہی بہتری کے آثار پیدا کرے گا۔ تاہم ۸، ۱۴، ۲۰ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں غصہ یا اشتعال نقصان دے گا۔

۲۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تسدیس ہوگی یہ وقت کاروباری معاہدات اور نئے شراکتی معاہدات کے لئے اہم ثابت ہوگی۔ اگر آپ کوئی زمین یا جائیداد خریدنا چاہ رہے ہیں یا اپنا روپیہ کسی کے ساتھ کاروبار میں لگا رہے ہیں تو یہ وقت ایسے تمام معاہدات کے لئے اہم اور منافع بخش ثابت ہو گا۔

عطارد زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہوگا

اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔اس دوران یہ آپ کو ذہنی لحاظ سے مستعد کر دے گا۔نئے خیالات اور نظریات عطاء کرے گا اور آپ کی موجودہ سرگرمیوں اور دلچسپیوں میں رنگ پیدا کر دے گا۔ ان دنوں میں آپ خلاف معمول زیادہ نقل وحرکت کریں گے اور زیادہ تر وقت گھر سے باہر گزرے گا۔ اس وقت رسل و رسائل اور خط و کتابت آپ کی زندگی میں اہم کردار ادا کرے گی ۔ اس سلسلے میں ۶٬۱۰٬۱۹٬۲۴ تاریخ خاص طور پر اہم ثابت ہوگی یہ تاریخیں اہم قانونی اور آفیشل معاملات طے کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگی۔ادبی محفل یا تحریر وتقریر یا مقابلہ وغیرہ کے لحاظ سے تسلی بخش نتائج لائے گا اور اگر آپ نئی قسم کی مشینری اور محنت و وقت بچانے والے آلات کی خریداری کا ارادہ رکھتے ہیں تو گھوم پھر کر ان سے متعلق معلومات حاصل کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ نیا کاروباری معاملہ ہو یا اس سے متعلق گفت شنید یا اپنے نئے دفتر کی خریداری یا اسے بنانے سے متعلق کسی تعمیراتی افراد سے اہم معاملے پر گفتگو کرنا بے حد مدد گار ثابت ہوگا۔ عطارد ۵٬۲۲٬۲۹ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا ان تاریخوں میں کسی بھی نئے کام یا معاملے کو آگے بڑھانے سے قبل خوب اچھی طرح سوچیں اور التواء یا مشکلات کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہیں۔

## برج جوزا۔ستارہ عطارد

حروف:۔ ک۔ق



**پیدائش:۔ مئی ۲۲ تا جون ۲۱**

اس ماہ جوزاوی افراد اپنی دلچسپیوں سے روپیہ کمانے کی خواہش کو عملی جامہ پہنائیں گے۔ ہر کام دوسروں سے مل کر مکمل کر سکنے کی پوزیشن میں ہونگے۔

عطارد زائچے کے دوسرے گھر میں موجود ہوگا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا ۔قریبی عزیز رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا زیادہ ہوگا۔ لوگ اپنے کام کے سلسلے میں آپ کا زیادہ وقت لیں گے۔تحریری کام،تعلیمی امور،خط وکتابت اور سفر کے ذریعے لوگوں سے ملاقات کر کے فائدہ اٹھائیں ۔ کسی خاص شعبے میں تعلیم حاصل کرنا چاہتے ہیں تو اس سلسلے میں کوششیں خاص کامیابی دیں گی۔قریبی لوگ بھرپور مدد کریں گے۔گھریلو مسائل اور نامکمل کاموں کو مکمل کرنے کی طرف توجہ دیں تاکہ ہر کام آسانی کے ساتھ ہو جائے۔ اخبارات اور رسائل سے مدد لیتے ہوئے ملازمت کے حصول کی کوشش کریں۔ اگر والدین کی زمین یا مکان ہے تو اس سے متعلقہ حساب چیک کریں،لوگوں سے قرضہ کی وصولیابی کی کوششیں بہتر ثابت ہونگی۔ عطارد ۶٬۱۰٬۱۹٬۲۴ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کا مقابلہ ہوگا۔ میراث اور ترکہ سے متعلق کئی معاملات التواء کا شکار ہوں گے۔ ذہنی بے چینی آپ کو غصہ اور انتشار میں مبتلا کرے گی۔ دوستوں کے ساتھ اور قریبی رشتہ داری میں بھی اس وقت کئی معاملات غلط فہمی کا شکار ہوں گے۔خاندانی تعلقات بھی متاثر ہو سکتے ہیں۔ کسی بھی معاملے کو آگے بڑھانے کی کوشش نہ کریں غیر ضروری اور بے جا اظہار خیال کے ذریعے دوسرے کو تکلیف نہ دیں۔

۹ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات یا قانونی اور آفیشل امور میں کوئی نہ کوئی بات پریشانی کا باعث بنے گی۔ایسے کام جو بیرون ملک سے متعلق ہونگے ان میں کسی شخص کے ذریعے نقصان ملے گا۔ تاہم کاروباری مقابلے کے لوگوں سے بھی ہوشیار رہیں۔ ان دنوں جو بھی خفیہ معاہدات ہونگے وہ بھی آگے مسائل کا باعث بن سکتے ہیں۔

مریخ زائچے کے نویں گھر میں رجعت میں رہے گا۔ یہ آپ کے کاروباری سفر، قانونی اور آفیشل کاموں میں کمی واقع کر دے گا۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ کریں ۔ تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ہی ذہنی صلاحیت اور کھیل کے ذریعہ جسمانی نشوونما کر سکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کر رہے ہیں تو کچھ مسائل کا سامنا ہوگا۔ اپنی قائدانہ اور مہم جو فطرت سے فائدہ اٹھائیں گے۔اس ماہ بین الاقوامی تعلقات کو اہمیت دیں گے۔مذہب کی طرف لگاؤ ہوگا۔ تعمیری کام،ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کام میں غیر ضروری اخراجات سے پریشانی اور ٹینشن ہوگی۔ مریخ ۱٬۶٬۱۰٬۱۸٬۲۳٬۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ان دنوں اپنے اہم کام کو آگے بڑھائیں اور قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ طلب کریں۔ تاہم ۸٬۱۴٬۲۰ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

۲۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تسدیس ہے۔ یہ وقت ان افراد کے لئے خاص طور پر فائدہ مند ہوگا جو باہر ممالک جا رہے ہیں یا کسی کھیل یا لاٹری میں حصہ لے رہے ہیں۔ تاہم یہ محبت کے معاملات کے لئے بھی اہم ثابت ہوگی۔ اس ماہ جو سفر کریں گے وہ آپ کے لئے خوشگوار ثابت ہوگا اور جس جگہ جا رہے ہیں وہاں تعلقات مزید مستحکم کر سکیں۔

زہرہ ۱۱ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں داخل ہوگا ۔ اس گھر پر یاقوت کوا کب کا دباؤ ہے۔ گھریلو اور خاندانی معاملات پر خوش قسمت اور موافق اثر مرتب کر رہا ہے۔ ان معاملات میں اگر حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی آئی ہے یا والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ

پیدا ہوا ہے تو اب حالات بہتر ہو جائیں گے۔ کو ابھی رجحانات اس بات کی نشاندہی کر رہے ہیں کہ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ گھر کی از سرنو آرائش اور گھر میں چند نئی اشیائے تعیشات کے اضافہ اور اپنے آس پاس کے ماحول کو بہتر بنانے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پا جائیں گے اور وہ افراد جو گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ بہت خوش قسمت ثابت ہوگا۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:- ح۔ہ



پیدائش:- جون۲۲ تا جولائی ۲۳

یہ ماہ زائد مصروفیت لائے گا۔ اپنے ذاتی روپے کی طرف سے کچھ مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ روزگار کے کاموں میں سست روی آئے گی۔ جس کی وجہ سے معمول سے زیادہ بے چینی اور بے صبری بھی ہوگی۔

مریخ زائچے کے آٹھویں گھر میں رجعت میں رہے گا۔ کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے مالی امور میں زائد دلچسپی فائدہ مند ہوگی۔ دوسروں لوگوں کے روپے میں آپ کی دلچسپی بڑھ جائے گی۔ آپ اس کے حصول میں کسی بھی حد تک جانے کی کوشش کریں گے۔ یہ وقت ذہنی خرابی لاتا ہے۔ خواہشات کو غلط طریقے سے پورا کرنے کا رجحان آئے گا۔ اس ماہ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافات جنم لیں گے۔ ٹینشن ملے گی۔ غصہ اور جلد بازی بھی نقصان دہ ہو گا۔ شراکت داری میں منافع نیت کو بدل سکتا ہے۔ اہم چیزوں کا خیال رکھیں گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ مریخ ۱، ۶، ۱۰، ۱۸، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۸، ۱۴، ۲۰ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں کے نزدیک حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ کاروباری معاملے میں بہتر فیصلہ نہ کرسکیں گے کیونکہ اس وقت آپ کی سوچ اور آپ کی زبان ساتھ نہ دے گی۔ قریبی ساتھی بھی آپ کو ایسا مشورہ دیں گے جس کی وجہ سے نقصان ہوگا۔ اگرچہ روپیہ آئے گا تاہم غیر ضروری طور پر خرچ ہوگا۔ رشتہ داروں کی آمد کی وجہ سے اخراجات بڑھ جائیں گے۔ ذہنی سکون نہ ملے گا۔ اپنے کام کو بڑھانے کے لئے بھرپور کوششیں کریں۔ سفری معاملات میں احتیاط رکھیں۔ حادثہ یا جھگڑا ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

۹ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ شراکت داری کے امور، میراث اور ترکہ کے علاوہ شریک زندگی کے روپے سے متعلق جھگڑا ہونے کا امکان ہے۔ یہ وقت ایسا ہے کہ خاندانی رشتہ دار جائیداد کو اپنے قبضہ میں کرنے کی کوشش کریں گے۔ تاہم اپنے قریبی دوستوں کے ذریعے مشورہ کرنے اور ان مسائل کو حل کرنے کی کوششیں بارآور ثابت ہونگی۔ وہ افراد جو اپنے دوستوں کے حلقے میں اہمیت رکھتے ہیں۔ تعلقات میں اختلافات پیدا کریں گے۔ اس وقت کے نزدیک اگر صحت سے متعلق کوئی غیر معمولی بات دیکھنے میں آئے تو فوری طور پر ڈاکٹر سے رجوع کریں۔

زہرہ ۱۱ تاریخ کو زائچہ کے تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران کسی وقت سیر و تفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔ شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہو چکا ہے۔ یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے۔ یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی۔ اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن و سکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد کرے گا۔ اختلافات اور اسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی۔ زہرہ ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہٰذا ان دنوں سیر و تفریح، کسی شادی میں شریک ہونا یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں خوشگوار رہے گا۔

۲۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تسدیس تمام گھریلو اور مشترکہ مالی معاملات میں اہم ثابت ہو گی۔ یہ وقت گھر اور خاندانی مسائل کو حل کرنے میں اہم ثابت ہوگی۔ اگر والدین کی جائیداد کے مسائل ایک عرصہ سے پریشانی کا باعث بنے ہوئے تھے۔ تو اس وقت ان مسائل کو حل کرنے کی پیش رفت کریں تو مثبت نتائج حاصل کرسکیں گے۔

عطارد خانہ مال میں میں موجود ہوگا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مدد آور اثرات مرتب کرے گا۔ بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ مشترکہ سرگرمیوں والے کام لوگوں کے تعاون و مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے۔ اگر کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو اب آپ کو فوری طور پر مثبت جواب ملے گا۔ نئے لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے۔ ان کی باتیں اور خیالات سے لطف اندوز ہونگے۔ اظہار خیال میں وسعت پیدا ہو گی جس سے اپنی طرف متوجہ کرسکیں گے۔ عطارد ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۴ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہو گا۔ لہٰذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں، سیر و تفریح، پارٹی، فنکشن، نشر و اشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا۔ قریبی کاروباری افراد کے ساتھ میٹنگ، گفت شنید یا ملاقاتیں بھی آپ کو نئی سوچ عطا کریں گی۔ تاہم ۵، ۲۲، ۲۹ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کیونکہ اس وقت عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہو گا۔ ان دنوں قریبی افراد اور دوست ناقابل بھروسہ ثابت ہونگے۔

# برج اسد۔ستارہ شمس

حروف:- م



پیدائش:- جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

اس ماہ اکثر اسدی افراد کو مالی معاملات کی طرف بھرپور توجہ دینے پر مجبور ہونا پڑے گا- مالی معاملات میں لوگ غلط بیانی سے کام لیں گے۔

مریخ سارا ماہ طالع کے مقابل رجعت میں رہے گا- لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے-وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی- اس ماہ سماجی سرگرمی' سوشل زندگی اور سیر و تفریح بھی زائد رہے گی- اور ایسا معلوم ہوتا ہے زندگی کے لطیف پہلو پر توجہ دینے کے لئے آپ کے پاس زائد وقت اور روپیہ دونوں چیزیں ہونگی- کواکبی رجحانات تخلیقی اور آرٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں ہوگی- چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میدان کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا وقت آپہنچا ہے- وہ افراد جو فیشن' آرٹ کے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے- مریخ ۱' ۶' ۱۰' ۱۸' ۲۳' ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم مریخ طالع کے مقابل ۸' ۱۴' ۲۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا- چنانچہ آپ کو مخالفت کا سامنا ہوگا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا-

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کا مقابلہ ہوگا- سسرالی رشتہ داری اور خاندانی افراد کے ساتھ ہم آہنگی نہ ہونے کی وجہ سے کئی معاملات میں تلخ کلامی اور جھگڑا ہونے کی صورت میں ایک دوسرے سے دور رہیں گے اور خاندانی تعلقات میں دراڑ پڑ سکتی ہے-شریک زندگی کے ساتھ بھی معاملات میں حکمت عملی سے کام لیں کچھ مسائل تکلیف دہ ثابت ہوں گے جس کی وجہ سے علیحدگی کی طرف مائل ہوں گے- ہر معاملے کو صبر و تحمل کے ساتھ حل کرنے کی کوشش کریں-

۹ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی- ان دنوں شریک زندگی اور خاندان والوں کی طرف سے زائد مطالبات ہونگے - گھریلو جھگڑا ہونے کی بھی نشاندہی ہورہی ہے- یہ ایسا وقت ہے کہ جب اپنے روپے اور قیمتی اشیاء سے غفلت نہ برتیں- کام اور کاروبار میں ظاہری دشمنی سے نقصان بھی ملے گا- قانونی کاروائی بھی آپ کے مستقل روزگار پر اثر انداز ہوگا- گھریلو زندگی میں والدین کے ساتھ تعلقات میں تحمل مزاجی سے کام لینا ہوگا-

زہرہ ۱۱ تاریخ کو خانہ مال میں داخل ہوگا - اس دوران آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا- شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہم ہیں ان معاملات میں غیر معمولی بہتری لائے گا- اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو کسی بہت اہم شخصیت سے ملاقات کرائے گا- خانہ مال جس کا تعلق آمدنی اور لین دین سے متعلق ہے- اگر اس وقت کسی مالی پریشانی کا سامنا ہے تو مالی گھر میں زہرہ کی موجودگی اس پریشانی کو دور کر دے گی- خاص طور پر اس صورت میں کہ جب آپ فیشن کے مطابق چلنے والے ہوں یا اپنی شخصیت کو پرکشش بنانے پر روپیہ صرف کرنا چاہتے ہوں تو اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں- مالی معاملات کے لئے ۷' ۱۲' ۱۶' ۲۱' ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہوگی- خاص طور پر یہ تاریخیں ان افراد کے لئے موافق ثابت ہونگی جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں- یا جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں- تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے- اور تسلی بخش ترقی کریں گے۔

۲۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تسدیس ہوگی یہ اس بات کی نشاندہی کررہی ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے قریبی عزیز رشتہ داروں میں شادی کریں گے یا شریک زندگی یا سسرالی رشتہ داروں کے ذریعے فائدہ حاصل ہوسکتا ہے-اگر کوئی محبت کے معاملات تھے تو اب مستحکم تعلقات قائم کریں یہ وقت تھیٹر' سوشل تعلقات' آرٹ' سفر' سیر و تفریح کے لئے انتہائی موثر ثابت ہوگا-

عطارد طالع میں موجود ہوگا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا- حالات کو بہتر بنانے کے لیے سرگرمیاں بڑھ جائیں گی۔ تحریری کام' نشر و اشاعت' پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی- قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے- مالی لین دین اور کاروباری معاملات کو اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھا سکیں گے- اس ماہ آپ اپنے اندر خود تبدیلی محسوس کریں گے۔ کام، کاروبار اور گھر کو بہتر کرنے کا فیصلہ کن اقدام کریں ۔ سفر زائد ہونگے- تاہم جو بھی سفر ہونگے وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہونگے- رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے- رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں زائد حصہ لیں- بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کرسکیں گے- لکھنے لکھانے' تحریری کاموں میں باقوت سوچ کے ذریعے اعلیٰ تجزیئے کرسکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں سے کچھ حاصل کرنے کی کوششیں کامیابی دے گی- عطارد ۶' ۱۰' ۱۹' ۲۴ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

# برج سنبلہ۔ستارہ عطارد

حروف:۔پ۔غ



پیدائش:۔ اگست۲۴ تا ستمبر۲۳

اس ماہ کا آغاز کافی مصروفیت لائے گا۔ دوستوں کا آنا جانا اور گھر میں مہمان زائد آئیں گے اور سیر وتفریح کے مواقع میسر آئیں گے۔

عطارد زائچے کے بارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کرجائے گا۔ایسے معاملے جن کا تعلق خفیہ معاملات سے ہے اس ستارے کے سعد نظرات کے تحت اہم نوعیت کے انکشافات ہونگے۔ یا ایسی معلومات حاصل ہونگی جن سے موجودہ مسائل پر روشنی پڑے گی۔ اس دوران عطارد توجہ مرکوز کرنے کی قوت کو بڑھادے گا اور نئے و پرانے خیالات کو یکجا کرنے کی صلاحیت عطا کرے گا۔ وہ افراد جو تعلیمی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اور کوئی کورس کررہے ہیں انہیں شاندار کامیابی حاصل ہوگی۔ ان معاملات کے لئے اس ماہ کی ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۴ تاریخ مددگار ثابت ہوگی۔ تاہم عطارد ۵، ۲۲، ۲۹ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ اس وقت کچھ حاسدوں کی طرف سے کوئی افواہ گردش کرے گی۔ آپ دیکھیں کہ ناحق تنقید کی جاری ہے تو بھرپور جواب دیں ورنہ خاموش رہیں۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں لیکن اب تک اس مقصد میں کامیاب نہیں ہوسکے ہیں تو اب کامیابی کی امید ہے لیکن اس کے لئے ضروری ہے کہ آپ حاصل ہونے والے مواقع سے فائدہ اٹھانے کے لئے تیار رہیں۔ یہ ماہ سیر و تفریح اور آرام کے مواقع لائے گا۔لیکن وہ افراد جو زیادہ ہی مہم جو قسم کے ہیں ان کے لئے زائد خوشگوار ثابت ہوگا۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کا مقابلہ ہوگا۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات میں محتاط رہنا ہوگا۔اس وقت خیالات اور سوچ نیا روخ اختیار کریں گے۔ جس کے باعث آپ کے اندر غیر ضروری خواہشات پروان چڑھیں گی۔ میراث اور ترکہ سے متعلقہ امور کی طرف توجہ دیں ان تمام معاملات کو تحریری طور پر لانے کی کوشش کریں۔ قانونی افراد سے مشورہ کریں۔

۹ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس دن کے نزدیک کاروباری لین دین، بینک سے متعلقہ کام، قانونی امور میں مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ ذہنی طور پر پریشانی ملے گی۔ اس وقت لوگوں کی مہربانیاں بھی پریشانی کا باعث بن سکتی ہیں۔اگر ملازمت کررہے ہیں اور اس کو چھوڑ رہے ہیں تو اس وقت آپ کا فیصلہ صحیح نہ ہوگا۔مادی طور پر جو پریشانی اس وقت موجود ہے اسے فوری طور پر حل نہ کرسکیں گے۔

مریخ زائچے کے چھٹے گھر میں رجعت میں رہے گا جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہوجائے گی۔اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ آپ اپنا کام محنت و لگن سے کرتے ہیں اور بڑے لوگوں کی نظر میں پوزیشن اچھی ہے اور کام سے مطمئن ہیں تو ترقی، مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں یا وہ موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ جو اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۱، ۶، ۱۰، ۱۸، ۲۳، ۲۷ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھائیں۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔۸، ۱۴، ۲۰ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

۲۲ تاریخ کو زہرہ و مشتری کی تسدیس ہوگی۔ کاروباری معاملات اور کام سے متعلق انتہائی اہم ثابت ہوگی۔ بیرون ملک کاروبار کو وسعت دینا چاہتے ہیں اور نئے معاہدات کرنا چاہتے ہیں کسی فرم میں ملازمت حاصل کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت کی پیش رفت موافق رہے گی۔ جن افراد کا کام سفری ذرائع سے متعلق ہے اس ماہ انہیں ایسے کنٹریکٹ ملیں گے جن سے انہیں مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ یہ ماہ جاہ طلبی اور پیشہ وارانہ زندگی میں زبردست کامیابی اور نیا موڑ لائے گا۔ نئے دوست زندگی میں داخل ہونگے۔

۱۱ تاریخ کو زہرہ طالع میں داخل ہوگا۔اس کی موجودگی کی وجہ سے شادی شدہ افراد کی ازدواجی زندگی مزید خوشگوار ہوجائے گی۔ غیر شادی شدہ افراد کو اس ماہ کسی اہم شخصیت سے ملنے کا موقع ملے گا۔ زہرہ ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ یہ تاریخیں ذاتی مصروفیت والے کام، سیر وتفریح، سوشل زندگی اور محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔اس ماہ آپ کو اپنے جذباتی جنون کو قابو کرنے کا موقع ملے گا آپ ایک سلیقہ شعار، آرٹسٹک سوچ رکھنے والے فرد ہیں۔ یہ وقت کپڑے خریدنے، گھریلو آرائش سے متعلق چیزیں خریدنے اور شخصیت کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دینے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ نیز یہ وقت زائد مقبولیت اور ہردلعزیزی بھی لائے گا۔ وہ افراد جو کاروباری شراکت داری میں ملوث ہیں یہ اپنے شریک کی خوش بختی کے ذریعے فائدہ اٹھائیں گے۔

# برج میزان۔ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ٹ۔ر۔ط



پیدائش:۔ ستمبر۲۴ تا اکتوبر۲۳

اس ماہ زندگی کے عملی پہلو کی طرف توجہ دینی مفید ثابت ہوگی۔ زائد سوشل زندگی اور سیر وتفریح کے ساتھ لوگوں سے ملنا جلنا اور آنا جانا زائد رہے گا۔

یہ وقت دوستوں کے ساتھ سفر بھی ہوسکتا ہے۔ یہ ماہ محبت کے معاملات اور ان تعلقات کے لحاظ سے موافق ثابت ہوگا۔

مریخ زائچے کے پانچویں گھر میں رجعت میں رہے گا۔ اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں کی موافقت میں ہوگی۔ مریخ ان افراد کی بھی موافقت میں ہوگا جو انعامی اسکیموں، کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں - تاہم ۸، ۱۴، ۲۰ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اس کے علاوہ غلطیاں بھی کر سکتے ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی نشاندہی کر رہا ہے۔ غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی و نسبت کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت گوں نا گوں واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت، مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات بہت اہمیت کی حامل ثابت ہوسکتی ہے۔ اس سلسلے میں ۱، ۶، ۱۰، ۱۸، ۲۳، ۲۷ تاریخ اہم ثابت ہوگی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں لاسکتی ہیں۔ اس ماہ کے وسط میں پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ تر توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہو گا۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کا مقابلہ ہوگا۔ کاروباری گفت و شنید کے لئے یہ وقت زیادہ موثر ثابت نہ ہوگا۔ دوسرے لوگوں کی نسبت آپ اپنے اظہار خیال سے دوسروں تک اپنی بات پہنچا نہ سکیں گے جس کے باعث کاروباری معاملات میں نقصان ملے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں کی طرف بھرپور توجہ دیں۔ کسی شعبے میں امتحان دے رہے ہیں تو اس وقت آپ کو اپنی بھرپور صلاحیتوں سے کام لینا ہوگا۔ آپ میں بے چینی اور اضطرابی کیفیت رہے گی۔ اس کے باعث کاموں میں غلطیاں کریں گے۔

۹ تاریخ کو عطارد مشتری کی تربیع ہوگی۔ جائیداد اور شریک کار کے روپیہ کو کسی کے کہنے میں آ کر جلد منافع والی اسکیموں میں نہ لگائیں۔ وہ لوگ جو آپ کے قریب ہونگے ان کے مشورہ پر بغیر معلومات حاصل کئے آگے نہ بڑھیں۔ اس وقت قرضہ حاصل کرنے کے لئے ملاقات یا اہم معاملات طے نہ کریں کیونکہ کچھ نہ کچھ باتیں آگے چل کر اختلافی مسائل پیدا کریں گی۔

زہرہ ۱۱ تاریخ کو زائچے کے بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہذا یہ وقت سماجی امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا۔ ان لوگوں سے تعلقات کو بہتر بنا سکیں گے، جو کام میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں۔ تحفہ تحائف دے کر قریبی افراد کو اپنا گرویدا کر لیں گے۔ غیر ضروری اخراجات سے واسطہ پڑے گا۔ مالی اور کاروباری امور میں معاہدات فائدہ دیں گے - اس ماہ سیر و تفریح کے لئے پروگرام بنائیں۔ یہ وقت ایسا ہے کہ اچانک کچھ نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا یا پرانے دوست ملیں گے۔ ان کے ذریعے جو معلومات حاصل ہوگی وہ خوشی کا باعث ہونگی۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ زہرہ ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

۲۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تسدیس ہے۔ لہذا اپنے ذاتی کاموں کے سلسلے میں یہ وقت انتہائی اہم ثابت ہوگا۔ وہ افراد جو شادی کرنا چاہ رہے ہیں یا اس وقت جو گفت شنید ہوگی وہ تعلقات کو مزید مستحکم بنائے گی۔ یہ وقت کسی کے ساتھ شراکتی معاملات طے کرنے یا کسی امتحان میں شرکت کے لئے موزوں ثابت ہوگی۔ وہ افراد جو فلم اور تھیٹر میں کام کرنے کا شوق رکھتے ہیں انہیں اس وقت سے فائدہ اٹھانا چاہئے۔ ایڈورٹائیزنگ یا نشر و اشاعت سے متعلق افراد سے مل کر اپنے شوق کی تکمیل کر سکتے ہیں

عطارد زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ سماجی سرگرمیوں، کلب یا دیگر سوشل سرگرمیوں میں نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا۔ خفیہ کام یا امداد سے خوشی حاصل ہوگی۔ دوستوں کے ساتھ کاروباری شراکت فائدہ مند رہے گی۔ سیر و تفریح یا سفر خوشی کا احساس اجاگر کرے گا۔ دوستوں کے ساتھ ذہن کو وسعت دینے والے پروگرام میں شمولیت اختیار کریں۔ ہر وہ کام جس سے اپنی صلاحیتوں کو ابھار سکیں ان میں حصہ لیں۔ تحریری کام، خط و کتابت اور رابطے سے حالات کو بہتر کریں۔ وہ افراد جن کی اپنی فلاحی تنظیمیں ہیں یا اپنے کلب ہیں اور لوگوں کا تعاون درکار رہوتا ہے۔ اس سلسلے میں شوز، پارٹی یا دیگر تفریحی پروگرام میں لوگوں کو مدعو کرنا اور ان سے اپنے مقاصد کی تکمیل کے لئے مدد حاصل کرنا آسان ہو گا۔ عطارد ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۴ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔




اس ماہ کیریئر، جاہ طلبی کے معاملات میں احتیاط رکھیں تبدیلی کے آثار ہیں۔ کاروباری اور ملازمت میں بے سکونی محسوس ہوگی حالات کسی سے دشمنی کی وجہ سے خراب ہونگے۔ بے چینی، الجھاؤ، ذہنی طور پر پریشانی کی سی کیفیت سے دوچار ہونگے۔

مریخ زائچے کے چوتھے گھر میں رجعت میں رہے گا۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مددآور ثابت ہوگا۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی سے گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔ گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنانے مدد نہیں دے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ کسی سنجیدہ شخص کو تنگ یا اس سے مذاق رشتوں میں خرابی لاسکتا ہے۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

مریخ ۱، ۶، ۱۰، ۱۸، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کا مقابلہ ہوگا۔ قریبی لوگوں کے ساتھ آپ کے تعلقات میں خرابی کی وجہ سے ملازمت یا آپ کے کام میں رکاوٹیں حائل ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔ لوگ پریشان کن حد تک تکلیف دہ ثابت ہوں گے اور تمام کاموں میں غیر یقینی کی صورت حال رہے گی۔ حالات غیر تسلی بخش رہیں گے۔ جس جگہ اور جو کام آپ کررہے ہیں اسی کو ہی آگے بڑھانے کی کوشش کریں۔ قریبی رشتہ داری اور سسرالی رشتہ داروں کے ساتھ احتیاط کے ساتھ تمام امور میں حصہ لیں۔ تاہم کسی بھی اہم فیصلہ کرنے میں شامل نہ ہوں۔

۹ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس دن کے نزدیک گھریلو مسائل اور خاندانی جائیداد سے متعلق امور میں اختلافات جنم لیں گے۔ اس کے علاوہ ذریعہ آمدنی میں کمی ہوگی جس کے باعث چڑچڑاپن آئے گا اور ذہنی سکون ختم ہوسکتا ہے۔ اس وقت بچت کرنے والی اسکیموں کی طرف متوجہ ہو۔ شریک یا والدین سے مدد کی توقع نہ رکھیں یہ وقت ایسا ہے کہ بھرپور محنت کرکے ہی اپنے ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئے راستوں کو تلاش کریں۔ اپنے جدت پسند خیالات سے جلد بازی میں رقم ضائع مت کریں۔

زہرہ ۱۱ تاریخ کو زائچے کے گیارہویں گھر میں داخل ہوگا - دوست اور قریبی افراد آپ کے معاملات میں بہت سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے۔ اس وقت زہرہ ان سرگرمیوں کی موافقت میں ہوگا جن میں تعاون اور متفقہ سرگرمیوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس مدد آور رجحان کے تحت آپ کی امیدوں، خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ پہنچے گا۔ دوست بھرپور مددگار ہوں گے زندگی میں جو واقعات رونما ہونگے وہ آپ میں خوش امیدی پیدا کردیں گے۔ چنانچہ نوٹ کرلیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے اور محبت کے معاملات سے متعلق ان کے خواب پورے ہوجائیں گے۔ کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول یا تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہوجائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہوگی کیونکہ اس ماہ زہرہ محبت کے بندھنوں کو مزید مضبوط کرنے کی پوزیشن میں ہے۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے یا شادی کی دعوت یا کوئی فنکشن کرنا چاہ رہے ہیں تو اس مقصد کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔

۲۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تسدیس ہوگی۔ لہٰذا اس دن اگر خفیہ طریقے سے کوئی جائیداد، زمین یا گھر خرید رہے ہیں تو اس وقت کی گفت شنید اور لین دین یا خریداری آپ کو مالی طور پر فائدہ دے گی۔ سماجی سرگرمیاں آپ کے کاروبار اور تعلقات میں اہم ثابت ہونگی۔ اگر آپ کسی جگہ سرمایہ کاری کر رہے ہیں تو آپ کو چاہئے کہ اس وقت کی معاملہ فہمی آنے والے وقت میں اہم ثابت ہوگی۔ والدین یا رشتہ داروں کے ساتھ اگرچہ کچھ مسائل رہے تھے تو ان مسائل کو حل کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔

عطارد وتد السماء پر موجود ہوگا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کرجائے گا۔ ہر قسم کے رابطے، گفت شنید، دوستوں کے درمیان ملاقاتیں اور ذہنی سکون حاصل کرنے کے پروگرام بنائیں۔ یہ وقت تحریری کام، لکھنے لکھانے اور پبلشنگ کے کام میں تعاون ہوگا اور دوسرے کی تعاون سے کام کو بہتر طور پر انجام دے سکیں گے۔ ان دنوں جو سفر ہوگا وہ خوش گوار ہوگا اور ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی۔ جو معلومات کا نیا ذریعہ ثابت ہونگے۔ تاہم صحت کے معاملات اور غیر ضروری ذہنی ٹینشن سے اعصابی و ذہنی بیماری ہوسکتی ہے۔ ایسے خیالات سے دور رہنا ہوگا جو ایسے غیر ضروری کاموں سے دور رہیں جس سے ذہنی وجسمانی قوتوں میں کمی آئے گی۔ عطارد ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۴ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔



## برج قوس۔ستارہ مشتری

حروف:- ف

پیدائش:- نومبر ۲۳ تا دسمبر ۲۲

اس ماہ زندگی خاصی تیز رفتار ہوجائے گی۔ جہاں تک شریک اور گھریلو معاملات کا تعلق ہے یہ معاملات بے حد سرگرم اور پر از واقعات ثابت ہونگے ۔ سفر، جاہ طلبی کے معاملات زندگی پر خوشگوار اثر ڈالیں گی۔

مریخ زائچے کے تیسرے گھر میں رجعت میں رہے گا۔ رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں غیر ضروری پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا مرتبہ کے لحاظ نہ رکھنے کی وجہ سے شدید تنقید ہوگی۔ قریبی دوستوں کے ساتھ دوران سفر جھگڑا ہوسکتا ہے۔ اس ماہ سب سے زیادہ نزدیکی رشتہ اہمیت اختیار کرجائے گا۔ نوجوان افراد کھیل، قوت و شجاعت والے امور میں دلچسپی لیں گے۔ دماغی قوت والے کام میں زیادہ مصروف رہیں گے۔ تحریری کاموں میں دلچسپی لے کر اخبار یا کسی رسالہ میں شامل ہونگے۔ کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشوونما ہوگی۔ مریخ ۱، ۶، ۱۰، ۱۸، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا ۔ تاہم ۸، ۱۴، ۲۰ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ ناموافق ہو گا۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کا مقابلہ ہوگا - غیر ضروری اخراجات آئیں گے - گھر کے افراد کے درمیان غیر اہم باتوں پر تلخ کلامی اور جھگڑا ہوگا - لین دین کے معاملات التواء کا شکار ہوں گے - ذہنی بے چینی آپ کو غصہ اور انتشار میں مبتلا کرے گی - دوستوں کے ساتھ اور قریبی رشتہ داری میں اس وقت کے معاملات غلط فہمی کا شکار ہوں گے - خاندانی تعلقات بھی متاثر ہوسکتے ہیں - کسی بھی معاملے کو

آگے بڑھانے کی کوشش نہ کریں غیرضروری اور بے جا اظہار خیال کے ذریعے دوسرے کو تکلیف نہ دیں۔

۹ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت رشتہ داروں اور قریبی افراد کے ساتھ کاروباری امور میں روپے کے معاملات میں جھگڑا یا اختلاف ہوسکتا ہے۔ خفیہ دشمنی رکھنے والے افراد آپ کی زندگی کو کئی طرح سے نقصان دینے کی کوشش کریں گے۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات میں بھی احتیاط رکھیں۔ غیر ضروری اخراجات کے علاوہ قانونی امور بھی پریشان کریں گے۔ بینک، انشورنس اور ٹیکس کے معاملات بھی ابھریں گے۔

زہرہ ۱۱ تاریخ کو وتد السماء پر داخل ہوگا ۔یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ زہرہ محبت کے معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے۔اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم زہرہ ۲، ۹، ۲۳ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا ۔اگرچہ گھریلو زندگی خوشگوار ہوگی مگر دوسروں کے جذباتی مسائل کی وجہ سے فکر و پریشانی رہے گی۔ اس برج سے متعلقہ افراد عموماً" ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری یا ادارے میں شریک ہونا پڑے۔اس قسم کی دلچسپیاں آپ کے معاملات میں بتدریج اہمیت اختیار کر جائیں گی۔

۲۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تسدیس اس بات کی نشاندہی کر رہی ہے کہ اگر کاروباری تعلقات کو مزید مستحکم کرنا چاہتے ہیں یا کسی شراکتی معاملے کو آخری اور فیصلہ کن شکل دینا چاہتے ہیں یا گھریلو شادی کے معاملات یا قانونی چارہ جوئی کے کام کا بھرپور نتیجہ لینا چاہ رہے ہیں تو اس وقت کئے گئے ایسے تمام معاملات امید افزاء ثابت ہونگے۔

عطارد نویں گھر میں موجود ہوگا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا ۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط و کتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۲، ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۴ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ سعد نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کریں گی اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دیں گی۔ تاہم اگر آپ ۵، ۲۲، ۲۹ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کر لیں۔ قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ لینا ہے تو شارٹ کٹ اختیار کرنے سے گریز کریں۔




یہ وقت آپ کی زندگی کے اہم پہلو میں تبدیلی کی نشاندہی کر رہا ہے۔رشتہ دار، شریک زندگی، ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ ماحول کے مطابق تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار رہنا چاہئے۔ کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی۔

زہرہ ۱۱ تاریخ کو زائچے کے نویں گھر میں داخل ہوگا ۔چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری ہو یا تفریحی نوعیت کا موافق ثابت ہوگا۔ درحقیقت یہ وقت تعلقات کو تجدید کرنے، ناراضگی دور کرنے اور ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔

تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جا رہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا۔ اس وقت شمس بھی آپ کی موافقت میں ہے۔ زہرہ اس ماہ کی ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا ۔ لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیرو تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا اور قانونی امور کے لیے یہ تاریخیں بہتر ثابت ہونگی۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ کاروباری معاملے میں بہتر فیصلہ نہ کرسکیں گے کیونکہ اس وقت آپ کی سوچ اور آپ کی زبان ساتھ نہ دے گی۔قریبی ساتھی بھی آپ کو ایسا مشورہ دیں گے جس کی وجہ سے نقصان ہوگا۔ اگرچہ روپیہ آئے گا تاہم غیرضروری طور پر خرچ ہوگا۔ رشتہ داروں کی آمد کی وجہ سے اخراجات بڑھ جائیں گے۔ ذہنی سکون نہ ملے گا۔ اپنے کام کو بڑھانے کے لئے بھرپور کوششیں کریں۔سفری معاملات میں احتیاط رکھیں۔ حادثہ یا جھگڑا ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔

۹ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ شراکت داری کے امور، میراث اور ترکہ کے علاوہ شریک زندگی کے روپے سے متعلق جھگڑا ہونے کا امکان ہے۔ یہ وقت ایسا ہے کہ خاندانی رشتہ دار جائیداد کو اپنے قبضہ میں کرنے کی کوشش کریں گے۔ تاہم اپنے قریبی دوستوں کے ذریعے مشورہ کرنے اور ان مسائل کو حل کرنے کی کوششیں بار آور ثابت ہونگی۔ دوستوں کے حلقے میں نقصان ملے گا اور تعلقات میں اختلافات پیدا ہونگے۔

عطارد زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہوگا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔اس دوران وہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا۔ دوسروں کے ساتھ رابطہ قائم کریں۔ ذہنی تر و تازگی عطا ہوگی۔ کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے یہ ماہ مفید تعلقات قائم کرنے اور اہم معاہدات پر دستخط کرنے اور نئے خیالات پر عمل کرنے کیلئے موافق ثابت ہوگا۔ ان تمام معاملات کے لئے ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۴ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے

نشرواشاعت، سیروتفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی۔ تاہم ۵، ۲۲، ۲۹ تاریخ دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے۔

۲۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تسدیس اس بات کی نشاندہی کر رہی ہے کہ وہ دلوی افراد جو اپنا کیریئر مزید بہتر بنانا چاہ رہے ہیں تو اس وقت کے فیصلے اہم ثابت ہونگے۔ وہ افراد جو کسی قسم کے امتحان میں شریک ہو رہے ہیں انہیں بہتر نتائج ملیں گے۔ جس سے وہ اپنے عہدے یا پوزیشن میں بہتری پیدا کرسکیں گے۔

مریخ خانہ مال میں رجعت میں رہے گا۔ یعنی کاروباری روپیہ کے لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ اس ماہ آپ فراست اور حکمت کا مظاہرہ کریں گے۔ حالات جہاں روپیہ کمانے میں پوری مدد کرتے ہیں وہاں آپ کا اچھا انتخاب ذہنی قوت اور قابلیت کو ظاہر کرتا ہے۔ اس ماہ لین دین اور حساب میں جلد بازی سے غلطیاں ہوسکتی ہیں۔ غیرضروری اخراجات سے غصہ آیا کرے گا۔ تاہم تحمل مزاجی سے کام لیں۔ یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔ اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی چوٹ لگ سکتی ہے۔ مریخ ۱، ۶، ۱۰، ۱۸، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا۔ تاہم ۸، ۱۴، ۲۰ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

## برج دلو۔ ستارہ زحل، یورنس



حروف:۔
س۔ش
ث۔ص

پیدائش:۔ جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

اس ماہ کاروباری معاملات آپ کو بہت زیادہ مصروف رکھیں گے۔ اس ماہ کوئی شخص بہت قریب آ جائے گا۔ اگر آپ نے اپنے ذہن میں کسی کے ملنے کی خواہش رکھی ہے یا کسی سے کام کی امید لگائی ہے تو شاید وہ پوری ہوجائے۔

مریخ سارا ماہ طالع میں رجعت میں رہے گا۔ چنانچہ یہ وقت جاہ طلب اور مہم جو قسم کے افراد کے لئے ترقی پذیر اور تیز رفتار ثابت ہوگا۔ طالع میں مریخ کی موجودگی کی وجہ سے آپ اپنے اندر زیادہ ہمت و قوت، جرات اور خود اعتمادی محسوس کریں گے اور پوری قوت سے عمل کرکے اپنے آپ کو آگے رکھ کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔ فی الحال جو چیز آپ کے نزدیک سب سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے اس میں بے حد تسلی بخش ترقی کرسکیں گے۔ اس ماہ اہم اقدامات کے لئے ان دنوں کا انتخاب کریں جب مریخ سعد نظرات کے تحت ہو۔ مریخ ۱، ۶، ۱۰، ۱۸، ۲۳، ۲۷ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لیکن جن دنوں مریخ غیر موافق نظرات کے تحت ہوان دنوں کسی کو اس بات کا موقع نہ دیں کہ آپ کو جھگڑے یا بحث پر آمادہ کرسکے۔ مریخ ۸، ۱۴، ۲۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کا مقابلہ ہوگا۔ سسرالی رشتہ داری اور خاندانی افراد کے ساتھ ہم آہنگی نہ ہونے کی وجہ سے کئی معاملات میں تلخ کلامی اور جھگڑا ہونے کی صورت میں ایک دوسرے سے دور رہیں گے اور خاندانی تعلقات میں دراڑ پڑ سکتی ہے۔ شریک زندگی کے ساتھ بھی معاملات میں حکمت عملی سے کام لیں کچھ مسائل تکلیف دہ ثابت ہوں گے جس کی وجہ سے علیحدگی کی طرف مائل ہوں گے۔ ہر معاملے کو صبر وتحمل کے ساتھ حل کرنے کی کوشش کریں۔

۹ تاریخ کو عطارد مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات، پیشہ وارانہ امور اور سرمایہ کاری کے لئے زیادہ بہتر مواقع حاصل نہ ہونگے۔ یہ ایسا وقت ہے کہ جب بغیر سوچے سمجھے اگر اپنی جائیداد یا روپے کو کسی جلد منافع دینے والی اسکیم میں لگایا تو فائدے کی امید نہ رکھیں۔ گھر والوں کے مطالبات بھی پریشانی کا سبب بنیں گے۔ شریک زندگی کے ساتھ تعلقات میں کوئی نہ کوئی بات ذہنی پریشانی کا سبب بنے گی۔

زہرہ ۱۱ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ زائچے کے اس گھر میں ہوگا جس کا تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔ اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ اس ماہ دوسروں کے روپے پرنظر ہوگی۔ شراکت داری کے منافع میں بھی خرد برد کریں گے۔ مال کے حصول کے لیے حس بڑھ جائے گی۔ جوا، لاٹری یا دیگر معمات میں خرچہ کریں گے۔ جائیداد میں حصہ کے لیے ہو ممکنہ کوشش کریں گے۔ چنانچہ اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو اس سعد وقت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے قدم اٹھائیں۔ امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ بہرحال ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی کسی نہ کسی وجہ سے شریک زندگی سے کچھ عرصے سے علیحدگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا زبردست امکان ہے کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہوجائے گا۔ اس قسم کی بات اس دن ہوسکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۲ تاریخ کو زہرہ ومشتری کی تسدیس ہو گی۔ اگر آپ کسی سے ملاقات کرنا چاہتے ہیں، تعلیمی سرگرمیوں یا سیروتفریح کے لئے جا رہے ہیں تو اپنے ذاتی کاموں کا ازسرنو جائزہ لیں۔ سفر میں کسی ایسے شخص سے ملاقات ہوگی۔ جس کی باتوں کا ذہن پر اثر لیں گے۔ نئے دوست اور تعلقات بنیں گے۔ آپ کو چاہیے کہ کسی بھی معاملے میں پڑنے سے قبل اچھی طرح سوچیں۔

عطارد طالع کے مقابل میں موجود ہوگا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کرجائے گا۔ اگر کاروبار یا روزگار سے متعلق کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ الجھن واضح ہو جائے گی اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہو جائے گی۔ اس ماہ روزگار اور مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں

گے۔عطارد کی موجودگی کی وجہ سے آپ کی زیادہ تر توجہ روزگار اور کام کے معاملات پر مرتب ہوگی۔اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے۔معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر باآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔ تمام افراد کے لئے بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں اور پھر ایک مضبوط اور مستحکم بنیاد قائم کرنے کی طرف توجہ دیں - عطارد ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۴ تاریخوں میں سعد نظرات کے تحت ہوگا-

## برج حوت۔ستارہ مشتری، نپچون

حروف:۔ د۔ چ



پیدائش:۔ فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

اس ماہ آپ کا زیادہ تر وقت رشتہ داروں، شریک کار، سسرالی رشتہ داروں سے متعلق نئی ملاقاتیں اور تعلقات اور نئی حکمت عملی کی طرف رہے گی۔

عطارد چھٹے گھر میں موجود ہوگا اور ۲۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔کاروبار یا روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہو جائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہو جائے گی۔اس ماہ روزگار اور مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں گے۔عطارد کی موجودگی کی وجہ سے آپ کی زیادہ تر توجہ روزگار اور کام کے معاملات پر مرتب ہوگی۔ اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر باآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔ تمام افراد کے لئے بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں اور پھر ایک مضبوط اور مستحکم بنیاد قائم کرنے کی طرف توجہ دیں تا کہ اسی بنیاد پر مستقبل میں منصوبوں کی تعمیر کر سکیں۔تاہم عطارد ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۴ تاریخوں میں سعد نظرات کے تحت ہوگا-وہ افراد جو نئی ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔

۵ تاریخ کو عطارد مریخ کا مقابلہ ہوگا- دوستوں کے ساتھ تعلقات میں محتاط رہنا ہوگا-اس وقت خیالات اور سوچ نیا روخ اختیار کریں گے- جس کے باعث آپ کے اندر غیر ضروری خواہشات پروان چڑھیں گی-میراث اور ترکہ سے متعلقہ امور کی طرف توجہ دیں ان تمام معاملات کو تحریری طور پر لانے کی کوشش کریں- قانونی افراد سے مشورہ کریں-

۹ تاریخ کو عطارد مشتری کی تربیع ہوگی- ایسے تمام کام جن میں روپیہ کا لین دین، سرمایہ کاری، کاروباری معاہدات اور ابتدائی کاموں کو شروع کرنے کے لئے بہتر ثابت نہ ہوگا- کئی معاملات میں قانونی چارہ جوئی کرنی پڑے گی - گھریلو معاملات میں پریشانی اور اخراجات زیادہ ہونگے- سوشل تعلقات میں کسی شخص کی بات پر جھگڑا یا انا کا مسئلہ پیش آسکتا ہے-بینک سے قرضہ کا حصول میں رکاوٹیں ملیں گی-

مریخ زائچے کے بارہویں گھر میں رجعت میں رہے گا - آپ کے اردگرد حاسدی افراد زبردست سرگرمی کا سبب بنیں گے-جس کی وجہ سے بعض اوقات غیر معمولی نوعیت کی تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا- مریخ ۸، ۱۴، ۲۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا-ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے- کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے- تاہم ۱، ۶، ۱۰، ۱۸، ۲۳، ۲۷ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نپٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی اور اگر اندر ہی اندر جو اختلاف اور غلط فہمیاں پریشان کر رہی ہیں انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت بہتر ثابت ہوگا- تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوجھ بوجھ سے کام لینا ہوگا- کیونکہ کوا بھی رجحانات بے حد دھماکہ خیز صورت کی نشاندہی کر رہے ہیں-انہیں بے حد محتاط رہنا چاہئے-

۲۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تسدیس آپ کی بنیادی خواہشات کو حل کرنے میں مدد دے گی- اگر آپ کسی جگہ روپیہ لگانا چاہ رہے ہیں یا شراکت داری میں حصہ لینا چاہتے ہیں تو یہ وقت آپ کی قسمت کو بدلنے میں اہم ثابت ہوگا- جن افراد سے قرضہ لینا ہے ان سے ملنے والی رقم آسانی سے نہ ملے گی اس کے لئے جدوجہد کرنی پڑے گی-اگر کچھ ملا تو قسمت بدلنے میں اہم ثابت ہوگا-

ستارہ زہرہ ۱۱ تاریخ کو طالع کے مقابل آجائے گا-اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے- چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا-وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے-اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۷، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۶ تاریخ کا انتخاب کریں کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا- یہ تاریخیں محبت کے معاملات کے لئے بھی موافق ثابت ہونگی- زائچے میں ساتویں گھر میں زہرہ کی موجودگی ہر قسم کی تجدید تعلقات اور بندھن کے لئے موافق ثابت ہوگی- کوئی ایسی صورت حال جس میں کچھ لو اور کچھ دو کا معاملہ ہو تو زہرہ موافقت میں ہوگا- اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر پالیسی یہ ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں کام کریں ویسے لوگوں کو ہم رائے بنانا اور ان کا دل جیتنا اتنا مشکل نہ ہوگا -مالی لحاظ سے یہ ماہ آپ اور آپ کے شریک دونوں کے لئے موافق ثابت ہوگا- غیر ضروری خطرات مول نہ لیں اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں-

# جولائی کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں۔

### ۱ — شمس

یکم کو شمس ۹ درجہ برج سرطان پر ہوگا -۲۳ تاریخ کو برج اسد میں داخل ہوگا -۳۱ تاریخ کو ۷ درجہ برج اسد پر پہنچ جائے گا۔

### ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ۲ درجہ برج اسد پر ہوگا -۲۷ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۲ درجہ برج اسد پر پہنچ جائے گا۔

### ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۱۹ درجہ برج اسد پر ہوگا -۱۱ تاریخ کو برج سنبلہ میں داخل ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۲ درجہ برج سنبلہ پر پہنچ جائے گا۔

### ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۹ درجہ برج دلو پر بحالت رجعت پر ہوگا - سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۳ درجہ برج دلو پر پہنچ جائے گا۔

### ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۱۳ درجہ برج م ی عقرب پر بحالت رجعت ہوگا۔ ۱۱ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو ۱۳ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا۔

### ۶ — زحل

یکم کو زحل ۵ درجہ برج جدی پر بحالت رجعت ہوگا - پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۳ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

### ۷ — یورینس

یکم کو یورینس ۲ درجہ برج ثور پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲ درجہ برج ثور پر پہنچ جائے گا۔

### ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۶ درجہ برج حوت پر بحالت رجعت ہوگا۔ سارا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا -۳۱ تاریخ کو ۱۶ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا۔

### ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۲۰ درجہ برج جدی پر بحالت رجعت ہوگا۔ سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا -۳۱ تاریخ کو ۱۹ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

### ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۷ درجہ پر برج اسد پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا - ذنب ۵ درجہ برج دلو پر حرکت کریگا۔

۷ کو شرف قمر، ۱۰ کو زہرہ در سنبلہ، مشتری مستقیم، ۱۱ کو اوج شمس، ۱۳ کو سورج گرہن ✹، ۱۴ کو نیا چاند ☾، ۱۵ کو یکم ذی قعدہ ۱۴۳۹ھ، ۲۰ کو قمر در عقرب، ۲۳ کو شمس در اسد ♌، ۲۶ کو رجعت عطارد، ۲۸ کو چاند گرہن ◐ ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

## ماہ جولائی ۲۰۱۸ء

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | علمی ہدایت ورہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (اتوار ۱ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| م | ۴:۰۹ | D☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں' اہم فیصلے کریں' تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| ن | ۱۳:۰۲ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین' بینک' قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں' کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| | | | | (پیر ۲ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۳:۵۵ | D☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| | | | | (منگل ۳ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۳۷ | D✱♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| س | ۹:۲۶ | D✱♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| س | ۲۱:۵۷ | D△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| | | | | (بدھ ۴ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱:۲۰ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں' کسی بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں' قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت |
| م | ۷:۱۹ | D☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| س | ۱۴:۴۵ | D✱♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| | | | | (جمعرات ۵ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۶:۰۳ | ☉△♃ | شمس تثلیث مشتری | کسی بڑے معاہدے پر کام ملنے کی توقع ہے۔کسی بھی موقع کو ہاتھ سے جانے نہ دیں۔ |
| ن | ۱۶:۴۸ | ☿☍♂ | عطارد مقابلہ مریخ | معاہدات اور مشینری کی لین دین میں انتشار ورکاوٹ ہوگی۔کوئی اہم معاملہ ہاتھ سے نکل جائے گا۔ |
| ن | ۱۹:۵۵ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| | | | | (جمعہ ۶ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۲۸ | D✱♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| س | ۳:۳۷ | D△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| ن | ۱۲:۵۰ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| ن | ۲۳:۵۳ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۷ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۲:۰۸ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت' سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| م | ۲۱:۴۴ | D☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| | | | | (اتوار ۸ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۵۸ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں' رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| ن | ۸:۵۱ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| ن | ۱۵:۳۹ | D□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| ن | ۱۷:۲۹ | D☍♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے' ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| س | ۱۹:۵۰ | ☉△♆ | شمس تثلیث نپ چون | کوئی شخص آئے گا اور اہم اطلاع دے گا یا گھر میں سے کسی فرد کی ترقی خوشی کا باعث بنے گی۔ |
| س | ۲۲:۴۷ | D✱♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۲۳:۰۰ | D✱☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (پیر ۹ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۵:۱۰ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| ن | ۱۴:۱۳ | ☿□♃ | عطارد تربیع مشتری | کاروباری اور مالی معاہدات نہ کریں' تعمیری نوعیت کے کاموں میں رکاوٹیں ملیں گی۔ |
| ن | ۲۱:۰۹ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| | | | | (منگل ۱۰ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۱:۲۶ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| س | ۲۲:۲۲ | D✱☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | (بدھ ۱۱ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱:۰۰ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | (جمعرات ۱۲ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۰۸ | D✱♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے' تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| س | ۲:۳۵ | D✱♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| ن | ۶:۳۷ | D☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں' خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہوجائیگا۔ |
| س | ۸:۲۴ | ♀△♅ | زہرہ تثلیث یورنس | اہم معاہدات اور معاملات کے لئے میٹنگ بہتر۔ خیالات کی وسعت سے بہتر نتائج حاصل کریں گے۔ |
| ن | ۱۴:۵۹ | ☉☍♇ | شمس مقابلہ پلوٹو | اس وقت گھبراہٹ اور کچھ ہونے کی توقع۔ گھریلو باتوں کا تباہ کن اثر' جنسی تعلقات متاثر ہونگے۔ |
| س | ۲۰:۱۱ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں' جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| | | | | (جمعہ ۱۳ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۰۰:۵۶ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۶:۴۲ | D☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔ جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| م | ۷:۴۷ | D☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر' خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (ہفتہ ۱۴ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲:۰۹ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا' کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| ن | ۱۰:۱۱ | D☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں' جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| س | ۱۱:۴۳ | ♀△♄ | زہرہ تثلیث زحل | خاص تعلق سے اہم کام نکلوائیں' زندگی کا اہم فیصلہ دور رس نتائج دے گا۔ کاروباری مشورہ کرنے کا بہتر وقت |
| ن | ۱۹:۴۳ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |
| | | | | (اتوار ۱۵ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| م | ۴:۱۱ | D☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں' تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| | | | | (پیر ۱۶ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۲۰ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| س | ۵:۵۴ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| م | ۹:۳۴ | D☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔ لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے' امیدیں پوری ہوسکتی ہیں۔ |
| س | ۲۰:۳۳ | D✱♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | (منگل ۱۷ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱:۲۴ | D☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| س | ۷:۲۸ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| س | ۱۵:۴۹ | D✱☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (بدھ ۱۸ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۸:۱۸ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۱۱:۵۵ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | (جمعرات ۱۹ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۱:۴۲ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| س | ۱۴:۵۳ | ☽✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۰ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۰۰:۵۱ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| ن | ۱۰:۴۱ | ☽☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثرانداز ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۴:۰۴ | ☽✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| ن | ۱۷:۱۲ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار' دباؤ لاتا ہے' اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے' دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲۱ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۳۹ | ☽✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| م | ۷:۲۸ | ☽☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے' وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ |
| س | ۱۲:۳۸ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپچون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۱۹:۲۷ | ☽✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کریں' تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں سے فائدہ۔ |
| | | | | (اتوار ۲۲ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱:۰۰ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| س | ۱۴:۱۷ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑسکتی ہے۔ |
| س | ۱۴:۲۰ | ♀✶♃ | زہرہ تسدیس مشتری | اہم معاہدات اور فیصلے کے لئے سعد وقت' شادی بیاہ سے متعلقہ معاملات کو طے کرنے کا موافق وقت۔ |
| | | | | (پیر ۲۳ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱:۳۶ | ☽✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| ن | ۲۰:۳۴ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| ن | ۲۳:۰۶ | ☽□♆ | قمر تربیع نپچون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | (منگل ۲۴ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۳:۲۱ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| | | | | (بدھ ۲۵ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۰۰:۳۰ | ♀☍♇ | زہرہ مقابلہ پلوٹو | محبت کے معاملات میں جھگڑے اور فساد' علیحدگی کی بنیاد بنیں گے' حکمت عملی سے مسئلہ حل کریں۔ |
| س | ۷:۴۸ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| م | ۱۰:۴۵ | ☽☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| ن | ۱۶:۳۳ | ☉□♅ | شمس تربیع یورنس | کسی بھی ایسے فیصلے پر عمل درآمد نہ کریں جس سے عزت و وقار کو ٹھیس پہنچے۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۶ جولائی ۲۰۱۸ء) |
| س | ۶:۳۱ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۱۱:۲۹ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپچون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۱۵:۰۲ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا۔خوشیاں اور سیر و تفریح کے لئے وقت نکالیں۔ |
| م | ۱۸:۴۰ | ☽☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| (جمعہ ۲۷ جولائی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| یہ وقت اہم مالی وکاروباری معاملات کے لئے سودمند ثابت نہ ہوگا۔ | شمس مقابلہ مریخ | ☉☍♂ | ۱۰:۱۳ | ن |
| غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی، مراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ | قمر تربیع یورنس | ☽□♅ | ۲۰:۴۶ | ن |
| اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں، اہم فیصلے کریں، تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ | قمر قران مریخ | ☽☌♂ | ۲۳:۴۷ | م |
| (ہفتہ ۲۸ جولائی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی، کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ | قمر مقابلہ شمس | ☽☍☉ | ۱:۱۹ | ن |
| دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ | زہرہ تثلیث پلوٹو | ♀△♇ | ۶:۲۱ | س |
| لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ | قمر تربیع مشتری | ☽□♃ | ۱۹:۴۶ | ن |
| (اتوار ۲۹ جولائی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی۔ | قمر مقابلہ عطارد | ☽☍☿ | ۱۴:۲۴ | ن |
| (پیر ۳۰ جولائی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ | قمر تسدیس یورنس | ☽✶♅ | ۹:۳۲ | س |
| رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ | قمر تسدیس زحل | ☽✶♄ | ۱۱:۴۷ | س |
| (منگل ۳۱ جولائی ۲۰۱۸ء) | | | | |
| قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں، جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ | قمر تثلیث مشتری | ☽△♃ | ۸:۲۲ | س |
| دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ | قمر قران نپچون | ☽☌♆ | ۱۴:۲۹ | م |
| اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں، مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا، نئی سمت نظر آئے گی۔ | قمر تسدیس پلوٹو | ☽✶♇ | ۱۹:۲۶ | س |

# تمنا

انسان نہ صرف حوائجات اور ضروریات کا مجسمہ ہے۔ بلکہ تمناؤں اور آرزوؤں کا بھی مخزن ہے اس کی کوئی ایک تمنا نہیں ایک آرزو نہیں۔ بلکہ ہر صبح ایک تمنا اور ہر شام ایک آرزو پیدا کرتی ہے۔ دنیا کی طرف سے اس کی شکایت کبھی ختم نہیں ہوتی۔ یا بالفاظ خدا سے گلہ اور شکوہ ختم نہیں ہوتا۔ اس وجہ سے خدا نے انسان کو ناشکرا کہا ہے۔ بابا گورونانک عمر بھر اس تلاش میں رہے کہ کوئی شخص دنیا میں ایسا مل جائے جو یہ کہے کہ مجھے کوئی تمنا نہیں اسی نظارہ سے متاثر ہو کر آپ نے کہا۔

نانک دکھیا سب سنسارا

سرب سکھیا سو نام او پارا

شکایت تو جب رفع ہو، جب تمناؤں اور آرزوؤں نیز حوائجات اور ضروریات کی کوئی حد ہو، یہاں تو ایک آرزو نکلی، نو دس آرزوئیں موجود ہیں۔ آخر اسی گلہ، شکایت، ترقی کی دُھن، میں ایک دن موت آجاتی ہے اور سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر خالی ہاتھ جانا پڑتا ہے اور لطف یہ ہے کہ جس طرح ایک غریب مفلس تنگ دست دنیا کی شکایتوں سے لبریز ہے بالکل اسی طرح وہ بھی جو ہزار پانچ سو تنخواہ پاتا ہے آہ یہ دنیا کی شکایات کرنے والے اور تمناؤں کی کامیابی میں صبح شام کرنے والے شریعت اور روحانیت سے سبق نہیں لیتے۔ حضورؐ نے فرمایا کہ کم سے کم دنیا کی احتیاج کرو اور احتیاج سے کم سے کم حاصل کرنے کی کوشش کرو۔ دنیا میں وہ بھی زندہ ہیں جن کی آمدنی ہزاروں ہے وہ بھی زندہ ہیں جن کی آمدنی کچھ بھی نہیں۔ دونوں کی صبح وشام ہو جاتی ہے اور مرنے کے بعد دونوں برابر، بلکہ غریب امیر سے اچھا، ہماری تمناؤں نے، آرزوؤں نے، تکبر نے، غرور نے، تن آسانی نے، نام نہاد عزت نے، لذت عیش نے ہمیں دیوانہ بنا رکھا ہے، ورنہ حقیقی فکر کوئی بھی نہیں۔ جس قدر تفکرات ہیں ہماری پیدا کی ہوئی ہیں۔ قدرت نے کسی کے ساتھ کوئی فکر پیدا نہیں کی۔ زندگی ہر صورت بسر ہو جاتی ہے اور زندگی گزارنے کیلئے قدرت نے خود انتظام کیا ہے خدا نے وعدہ فرمایا ہے وفی السماء رزقکم وماتوعدون تمارا رزق آسمانوں پر ہے اور ہم وعدہ کرتے ہیں کہ تم کو رزق معینہ پہنچائیں گے۔ انسان حرص وآز میں پھنس کر اپنی ضروریات خود پیدا کرتا ہے اور پھر اس میں الجھ کر مجسمہ تفکرات بن جاتا ہے۔ میرے دوستو دنیا کوئی دم کا تماشا ہے۔ عنقریب موت کی قوت ہماری آرزوؤں اور تمناؤں کے شیرازہ کو درہم برہم کرنے والی ہے بس جو کچھ ملتا ہے اس پر اپنے خرچ کو تقسیم کرلو اور چند ساعتیں ہیں ان کو ختم کرلو تم ہمیشہ کے واسطے دنیا میں نہیں آئے ہو بلکہ صبح وشام کے مسافر ہو، پھر سب ٹھاٹھ پڑا رہ جائے گا جب لاد چلے گا بنجارا۔

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات، اسماء، موکلات، دعوات | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح، علم تکسیر، علم الاعداد | قیمت ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال، اسماء، عزیمتیں، طلسم | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر، شرفات کواکب، اسمائے الٰہی، جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کے حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات، نظریات نام کے اعداد سے قسمت، غیبی نمبر | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات، برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ۳۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ۱۸۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات، مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچے کے پڑھنے کا طریقہ، کردار، شادی، روپیہ، تعلیم، پیشہ | قیمت ۳۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولیٰ کی تاریخ | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش، تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ۲۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقومی کیفیت جاننا | قیمت ۱۸۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں، ہر شخص کے حالات، گرہن، سفر، سعد و نحس اوقات، کلینڈر | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری، قمر سے متعلقہ کام، نظرات، ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے وبڑے شہر وگاؤں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر وگاؤں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں، گرہن، رجعت و استقامت، اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات، نظرات، ستاروں کی رفتاریں، گرہن، منازل قمر، کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ۱۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ۵۰۰ روپے |



حارث عثمانی پبلشر نے باہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا، پی آئی بی کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ اگست ۲۰۱۸ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

شرف عطارد

فضائل واحکام
عیدالضحی

تسدیس
زہرہ و زحل

آپ کی لازوال قوت

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰ روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰ روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ):-/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۴

ماہ اگست ۲۰۱۸ء

## اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
021-32018699
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• مینیجر سرکولیشن سہیل احمد
• کمپوزنگ اصغر نظامی

خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزدبریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیموں | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ اگست ۲۰۱۸ء

# خیال کا اثر

آپ جانتے ہوں گے کہ خیال کا اثر صحت پر پڑتا ہے مگر کبھی توجہ نہیں دی۔

ابھی ایک آدمی اپنے دوستوں سے بات چیت کر رہا ہے۔ کھل کھلا کر ہنس رہا ہے۔ اچانک اسے خبر ملتی ہے کہ اس کا اکلوتا بیٹا مر گیا۔ وہ پھوٹ پھوٹ کر رونے لگتا ہے۔ اس کا دل خوشی سے دکھ کے سمندر میں گر پڑتا ہے۔ دوسری طرف ایک غریب آدمی جسے آدھے پیٹ کھا کر اپنا اور گھر والوں کا گذارا کرنا پڑتا ہے۔ جس کے بچوں کے پاس پہننے کو کپڑے نہیں اگر اسے اچانک ایک لاکھ روپیہ مل جائے تو وہ پھولا نہیں سماتا۔ اس کے چہرہ کی تمام جھریاں بدن کی تمام نقاہتیں آن واحد میں دور ہو جاتی ہیں۔ یہ خیال ہی کا کرشمہ ہے۔

ظاہر ہے کہ انسان خیال کو دکھی رکھنے سے جسم کو دکھی اور خیال کو سکھی رکھنے سے جسم کو سکھی رکھ سکتا ہے خیال ایک ایسی چیز ہے جو انسان کے جسم کو متواتر کھایا کرتی ہے۔ کیا غریب کیا امیر سب کے پیچھے یکساں لگی ہوئی ہے۔ طالب علموں کو پاس ہونے کی تمنا' بے اولادوں کو اولاد کا اور غریبوں کو بھوک کا خیال ہمیشہ چمٹا رہتا ہے۔ اس لئے ان باتوں سے ہٹ کر جن پر انسان کو اختیار نہیں ہمیشہ خوش رہنا چاہئے۔ غصہ کا بھی جسم پر برا اثر پڑتا ہے۔ غصہ کرنے والے کے خون کے اندر زہر پیدا ہو جاتا ہے جو جسم کے اندر پھیل جاتا ہے جس سے مزاج چڑ چڑا اور عادت تیز ہو جاتی ہے۔ اس لئے ہر حالت میں انسان کو غصہ چھوڑ دینا چاہئے۔ لالچ' بغض' حسد' غصہ یہ چار چیزیں انسان کے جسم میں زہر پیدا کرتی ہیں ایسے لوگ زندگی کی حقیقی خوشی سے محروم ہو جاتے ہیں۔ اس لئے ہر ادنیٰ قسم کے خیال کو جسم میں نہ گھسنے دیں۔ ہر وقت خوش رہیں۔ جسم کے لئے خوش رہنا ایک دوا ہے۔ خوش رہنے کے لئے ضروری ہے کہ آپ ہمیشہ کسی نہ کسی کام میں مشغول رہیں۔

دوسرا طریقہ خوش رہنے کا یہ ہے کہ عبادت کیا کریں۔ گویا یہ ایک کٹھن کام ہے مگر سادہ طریقہ یہ ہے کہ دعا عبادت جس قدر کہ فرض ہے ادا کر کے آپ ضرور خوش رہیں گے۔ آزما لیں۔ دعا کرنے کا مطلب یہ ہے کہ آپ نے اپنے تمام دکھوں کو اپنی تمام تکلیفوں کو خدا کے سپرد کر دیا۔ اس کی مدد کا سہارا انسان کی خوشی کا باعث ہوتا ہے اور جسم ہلکا ہو جاتا ہے۔ عبادت سے انسان گناہوں سے بچتا ہے۔ گناہ سے بچنا خوش رہنا ہے جو شخص گناہ کرلے گا وہ خدا سے اور بندوں سے ڈرتا رہے گا۔ یہ ڈر اس کے دل پر بڑا اثر کرے گا۔ جب آپ اکیلے ہوں تو خدا کے سامنے اپنے تمام کاروبار کو' اپنے تمام ارادوں کو اپنی تمام امنگوں کو روزانہ رکھ دیا کریں کہ یہ میری خواہشیں ہیں۔ یہ میرے ارادے ہیں۔ میں ان کو اس طرح کرنا چاہتا ہوں' بالکل اسی طرح جس طرح آپ کسی رازداں دوست سے باتیں کرتے ہیں۔ اپنے پروردگار کے سامنے تمام بھید کھول کر اگلے دن اسی طرح کریں۔ تو ضرور کامیابی ہوگی اور جو امور نقصان دینے والے ہوں گے وہ باوجود کوشش کے انجام پذیر نہ ہوں گے۔ سمجھ لیں کہ قدرت کے ہاتھ نے ہمیں روک دیا ہے۔ اس لئے نہ صرف دنیاوی زندگی صحیح بن جائے گی۔ بلکہ دل خوش اور مطمئن رہے گا کہ ہم نے اپنے تمام اراوں کو اس کے سپرد کر دیا ہے۔ جس سے بڑھ کر پورا کرنے والا اور کوئی نہیں۔

یاد رکھیں۔ جو انسان بیٹے' دولت اور حکومت کے لئے دعا کرتا ہے۔ وہ خود غرض ہے اور ساتھ ہی وہ اپنی لئے گویا بے شمار مصائب کی دعا کرتا ہے۔ ہمیشہ نیکی اور ایمانداری کی دعا کرنی چاہئے اور اپنے تمام ارادوں کو خدا کے سپرد کر دینا چاہئے۔ یہ دعا اگر قبول ہوگی تو دھن' دولت' حکومت' اولاد سب کچھ حاصل ہو جائے گا۔ ورنہ انسان کے اندر نیکی اور ایمانداری نہ ہو۔ محبت و سلوک نہ ہو تو دولت اور اولاد کس کام کی! اور نیکی وایمانداری تب ہی حاصل ہوگی۔ جب آپ کے خیالات اچھے ہوں گے۔ خیالات اچھے تب ہی ہوں گے جب کہ آپ ہر وقت خوش رہیں گے۔ اگر آپ کو اطمینان قلب کی ضرورت ہے تو ہر غم سے وقتی اثر لیں۔ ہر خوشی سے وقتی خوشی حاصل کریں۔ آپ کا دل آئینے کی طرح صاف رہنا چاہئیے کہ جس پر ہر لکھا ہوا حرف فوراً مٹ جائے۔

# لــــوح زحــــل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت
## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط برخلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ برمخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے اپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# فضائل واحکام عید الاضحیٰ

یہ مہینہ ذی الحجہ کا بڑی خیر و برکت کا مہینہ اشہر حرام ہے۔ اس مہینہ میں کثرت سے نفل، نماز، روزہ، تلاوت قرآن، تسبیح، تہلیل، تکبیر، صدقات و خیرات وغیرہ اعمال نیک کا بہت بڑا ثواب ہے۔ خصوصاً عشرہ اول ماہ ذی الحجہ کہ اس میں اعمال نیک کا ثواب جہاد سے بھی زیادہ ہے جہاں تک ہو سکے اس متبرک مہینہ میں کثرت سے نیک کام کرو اور برے کام سے اجتناب واحتیاط کرو، صحیح ابوعوانہ اور صحیح ابن حبان میں جابرؓ سے مروی ہے کہ عشرہ ذی الحجہ سے زیادہ کوئی دن افضل نہیں اور اس عشرہ کے نو دن روزہ رکھنے کے فضیلت میں ابوداؤد اور نسائی میں احادیث موجود ہیں۔ حضرت حفصہؓ فرماتی ہیں کہ جناب سرور دو عالم ﷺ چار باتوں کو ترک نہیں فرماتے تھے (۱) عشرہ محرم کا روزہ (۲) عشرہ ذی الحجہ کے روز یعنی نو دن کے اور (۳) ہر مہینہ کے تین روزے اور فجر کی سنتیں اور ان دس دنوں میں یوم عرفہ یعنی نویں ذوالحجہ کا دن تمام سال کے دنوں سے افضل و متبرک ہے اور اس دن کا روزہ سنت ہے اور ایک برس گزشتہ اور ایک برس آئندہ کے گناہوں کا کفارہ ہوتا ہے۔ صحیح مسلم میں ابوقتادہؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا صیام یوم عرفة احتسب على ان يكفر السنة التى قبلة والسنة التى بعده' لیکن صرف حاجیوں کو اگر میدان عرفات میں ٹھہرنے اور ادعیہ اور اذکار کرنے میں روزہ رکھنے سے خوف ضعف ہو تو ان کو روزہ رکھنا مکروہ ہے اگر خوف ضعف نہ ہو تو مکروہ نہیں ہے۔ ۹،۸ ذی الحجہ کو روزہ رکھنا چاہئے۔

جو شخص بطور فرض یا نفل قربانی کرنا چاہے اس کے لئے سنت ہے کہ عید الضحیٰ کے دن قربانی کرنے کے بعد پھر خط وغیرہ بنوائے بال کتروائے۔

یوم عرفہ یعنی ۹ ذی الحجہ کو نماز صبح کے بعد سے ۱۳ ذی الحجہ کے نماز عصر کے بعد تک ہر فرض نماز کے بعد متصل سلام تکبیر وتشریق ایک دفعہ پکار کر کہنا واجب ہے۔ خواہ مرد ہو یا عورت ہو یا مسافر ہو خواہ نماز باجماعت ہو یا تنہا ہو۔ یہی روایت معتمد و مفتی ہے کہ بعد نماز عید کے ہی تکبیر کہنا مستحب ہے تکبیر تشریق یہ ہے۔ اللہ اکبر اللہ اکبر لاالہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد۔

۱۰ ذی الحجہ یعنی عید الضحیٰ کو مسواک اور غسل کر کے اچھے کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر بے کھانا کھائے یہ تکبیر کے بعد کھانا چاہئے۔ خواہ قربانی کرے یا نہ کرے۔ قربانی کرنے والے کو پہلے اپنی قربانی میں سے کھانا مستحب ہے۔ عیدگاہ کو پاپیادہ جانا بہتر ہے۔ سواری پر جانے میں کچھ ڈر نہیں۔ عیدگاہ میں بھی بیٹھ کر تکبیر پڑھتے رہنا بہتر ہے۔ نماز عید شہر سے باہر جنگل یعنی عیدگاہ میں سنت ہے اگرچہ مسجد یا جامع مسجد ایسی وسیع ہو کہ جس میں سب آدمی آسکیں اگر بوجہ ضعف پیری یا مرض وغیرہ کے وہاں تک جانا مشکل ہو تو شہر کی مسجد میں بھی پڑھ لینا درست ہے اور یہ نماز عید واجب ہے اور وہ دو رکعت بے اذان و بے اقامتہ کے ہیں۔ نماز سے پہلے تکبیر تحریمہ ہے۔ دونوں ہاتھ کانوں تک اٹھا کر پھر ہاتھ باندھ لیں اور سبحانك اللهم پڑھیں پھر دونوں ہاتھ کانوں تک اٹھا کر تین تکبیریں اور کہیں اور ہر تکبیر کے درمیان بقدر تین مرتبہ سبحان اللہ کہنے کے سکوت کریں اور ہر تکبیر پر ہاتھ لٹکا دیں۔ تیسری تکبیر کے بعد ہاتھ باندھ لیں اور اب امام اعوذ اور بسم اللہ پڑھ کر بعد قرأت الحمد و سورہ کے رکعت پوری پڑھے اور دوسری رکعت میں فاتحہ وسورۃ پڑھنے کے بعد تین تکبیریں اسی طرح کہے جیسے پہلی رکعت میں کہی تھیں اور ہر تکبیر میں ہاتھ لٹکائے اور چوتھی تکبیر پر رکوع میں چلا جائے۔ اگر کسی شخص نے امام کو نماز عید کی پہلی رکعت میں بحالت قیام قرأت پڑھتے ہوئے پایا تو پہلے تکبیر تحریمہ اور پھر ہر سہ تکبیرات کہہ کر شامل جماعت ہو جائے اور اگر امام کو رکوع میں پایا تو تکبیر تحریر کے بعد ہر سہ تکبیرات عید بھی کہہ کر رکوع میں مل جائے اور اگر یہ سمجھے کہ تکبیرات عید کہتے کہتے رکوع فوت ہو جائے گا تو تکبیر تحریر کہہ کر رکوع میں مل جائے اور تکبیر تحریمہ کہہ کر رکوع میں مل جائے اور تکبیرات عید رکوع میں کہہ لے اور ان پر ہاتھ نہ اٹھائے۔ اگر امام تکبیرات عید کے پورا ہونے سے پہلے کھڑا ہو جائے تو یہ بھی امام کی متابعت کرے اور باقی تکبیرات اور تسبیح رکوع معاف ہو گئیں اور جس وقت امام رکوع پورا کر کے قومہ میں کھڑا ہوتا ہے اس وقت مقتدی جماعت میں ملے تو اب تکبیرات عید قومہ میں نہ کہے بلکہ جب اپنی گئی ہوئی رکعت پڑھے۔ اس وقت بعد اختتام قرأت کے تکبیرات کہہ لے اور اگر امام کے ساتھ دوسری رکعت میں شریک ہوا تو مقتدی اپنی پہلی رکعت فوت شدہ کے پڑھنے میں الحمد وسورۃ اول پڑھ کر پھر تکبیرات عید کہہ کر اپنی رکعت پوری کرے یعنی شروع رکعت پر قبل قرأت تکبیرات عید نہ کہے۔ پہلے قرأت پوری کرے پھر تکبیرات عید کہے تا کہ توالی تکبیرات لازم نہ آئیں۔ نماز کے بعد عید کا خطبہ بھی مثل خطبہ جمعہ کے خاموش بیٹھ کر سننا واجب ہے۔ اثناء خطبہ میں کھانا، پینا، باتیں کرنا جرم ہے بلکہ سلام کا جواب دینا یا تسبیح پڑھنا یا چھینکنے والے کو یرحمک اللہ کہنا بھی منع ہے۔ خواہ امام سے قریب ہو یا دور ہو۔ ہاں جناب سرور دو عالم ﷺ کا نام مبارک خطبہ میں لیا جائے تو چپکے سے درود شریف پڑھ لینا چاہئے اکثر دیہات اور شہر کے ناواقف مسلمان خطبہ سننے سے پہلے نماز کے بعد ہی کھڑے ہو جاتے ہیں اور باتیں اور شور و غل کرنے لگتے ہیں وہ تارک واجب اور گنہگار ہوتے ہیں مسلمانوں کو پابندی سے اس کی احتیاط ضروری ہے۔ آپ جس راستہ سے گئے تھے اس کے خلاف دوسرے راستہ سے آنا مستحب ہے۔

# آپ کی لازوال قوت

ذہن لازوال قوت ہے اگر اسے صحیح طرح استعمال کیا جائے تو یہ ایک عظیم نعمت ثابت ہوتی ہے اپنے ذہن پر حکومت کرنے والے ستارے کا مطالعہ کریں پھر یہ معلوم کرنے میں دیر نہیں لگے گی کہ آپ کب اور کیسے غلطی کرتے ہیں۔ معلوم ہو جانے کے بعد آپ اس غلطی سے با آسانی بچ سکتے ہیں اور ذہنی صلاحیتوں سے بھرپور فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔





شمس زندگی دیتا ہے اور علم نجوم میں یہ انسان کی زندگی اور اس کی انفرادیت دونوں کی نمائندگی کرتا ہے۔ پیدائش کے وقت جس برج میں یہ ہوتا ہے وہ برج بہت اہمیت کا حامل ہوتا ہے کیونکہ ہر شمسی برج کا ایک حاکم ستارہ ہوتا ہے اس ستارے کے اثرات اور شمس کے اثرات یکجا ہو کر آپ کی ذاتی خصوصیات پر اثر انداز ہوتے ہیں۔

میں مثالی حملی یا اسدی یا قوسی شخص کے نظریئے کو نہیں مانتا بلکہ میں یہ سمجھتا ہوں کہ مختلف شمسی بروج کا ایک خاص ذہنی میلان یا رجحان ہوتا ہے جو ان نشان کی شخصیت کا اظہار کرتا ہے اس لئے کہ یہ انسان کا ذہن ہی ہوتا ہے جو اس کے طور طریقوں یہاں تک کہ اس کی ظاہری ہیئت پر بھی اثر انداز ہوتا ہے بلکہ ایک طرح سے حکومت کرتا ہے۔

اس ماہ جو تصویر دی گئی ہے وہ عطارد کی کئی صفات کی نمائندگی کرتی ہے اس لئے کہ عطارد ''ذہن پر حکومت'' کرتا ہے۔ تصویر میں اسے پردار جوتے پہنے ہوئے اور چھری اٹھائے ہوئے دکھایا گیا ہے جو ذہن کی ''لازوال قوت'' پر غلبہ پانیکی علامت ہے جبکہ سر کے اوپر نقش عطارد ہے جو ذہن کی قوتوں کو جلا بخشنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔

ہر زائچے میں تیسرا گھر ''ذہن'' پر حکومت کرتا ہے ذیل میں پہلے کالم میں ہر برج کے تیسرے گھر کا نام دیا گیا ہے اور تیسرے کالم میں ستاروں کے نام ہیں جو تیسرے گھر پر حکومت کرتے ہیں۔

| شمسی بروج | تیسرا گھر | حاکم ستارہ |
|---|---|---|
| حمل | جوزا | عطارد |
| ثور | سرطان | قمر |
| جوزا | اسد | شمس |
| سرطان | سنبلہ | عطارد |
| اسد | میزان | زہرہ |
| سنبلہ | عقرب | پلوٹو |
| میزان | قوس | مشتری |
| عقرب | جدی | زحل |
| قوس | دلو | یورنس |
| جدی | حوت | نپ چون |
| دلو | حمل | مریخ |
| حوت | ثور | زہرہ |

عطارد ایک ایسا ستارہ ہے جو ہر چیز میں دلچسپی کی نشاندہی کرتا ہے۔ اچانک جوش و خروش اور بڑے بڑے اور شاندار خیالات پیدا کرتا ہے لیکن چونکہ یہ تیز رفتار ستارہ ہے۔ لہذا ایسا جوش و خروش زیادہ دیر باقی نہیں رہتا۔

عطارد آپ کی سوچ کی لازوال قوت پر حکومت کرتا ہے۔ اس لئے کہ آپ جو کچھ سوچتے ہیں وہی کچھ بن جاتے ہیں اگر قدم اٹھانے سے پہلے ہر پہلو پر غور کر لیں تو آپ کامیاب و کامران رہتے ہیں لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ یہ بھی یاد رکھئے کہ ایسی سوچ جو عمل سے خالی ہو انسان کو زیادہ دور نہیں لے جا سکتی۔

ذیل میں ہر برج سے متعلقہ افراد کی سوچ اور ذہنیت کا ذکر کیا جا رہا ہے اس کا مطالعہ کیجئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔

## حمل اور سرطان

حملی سرطانی افراد کے تیسرے گھر پر عطارد حکومت کرتا ہے۔ عطارد ایسا ستارہ ہے جو نوجوان افراد اور نئی چیزوں میں دلچسپی پیدا کرتا ہے۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ نئے نئے خیالات میں بھی دلچسپی پیدا کرتا ہے۔ چنانچہ حملی افراد کسی بھی چیز میں شدت سے دلچسپی لے سکتے ہیں۔ لیکن یہ دلچسپی زیادہ عرصہ برقرار نہیں رہتی۔

حملی اور سرطانی افراد جانوروں میں دلچسپی رکھتے ہیں اس کے علاوہ صحت سے متعلق بے حد فکر مند اور پریشان رہتے ہیں یا پھر غذا اور طب میں دلچسپی لینے لگتے ہیں سرطانی افراد گھر اور بچوں سے بے حد محبت کرتے ہیں بعض حملی افراد میں بھی بالکل یہی خصوصیات پائی جاتی ہیں۔

## ثور

ثوری افراد کی ذہنیت پر قمر حکومت کرتا ہے۔ قمر غذائیت اور گھر سے منسوب ہے۔ لہذا ثوری افراد عموماً اچھے کھانوں اور گھریلو آرام و آسائش کے بے حد شوقین ہوتے ہیں یہ زندگی میں تنوع کے خواہاں رہتے ہیں اور سفر کرنا (قمری اثر) بہت پسند کرتے ہیں۔

ثوری افراد پر عموماً ان کی ماں کا گہرا اثر پایا جاتا ہے اس لئے کہ قمر ماں سے منسوب ہوتا ہے۔

## جوزا

جوزا سے متعلقہ افراد طرح طرح کی دلچسپیاں رکھتے ہیں۔ ان کی ذہنیت پر شمس کی حکومت ہوتی ہے جس کے گرد ہمارا نظام شمسی گردش کرتا ہے اسی طرح جوزا سے متعلقہ افراد کی زندگیاں بھی ان کی ذہنی دلچسپیوں کے گرد گھومتی ہیں یہ بہت سے کاموں کی عدم موجودگی میں بالکل خوش نہیں رہتے۔

لیکن جیسے ہی کسی چیز میں دلچسپی کم ہوتی ہے اسے فوراً چھوڑ چھاڑ کر الگ ہوجاتے ہیں۔ جوزا سے متعلقہ افراد مشہور لوگوں سے واقفیت پیدا کرنا بہت پسند کرتے ہیں۔ (یہ بھی شمسی اثر ہے) اس کی وجہ یہ نہیں ہوتی کہ یہ امارات پرست ہوتے ہیں بلکہ وہ یہ جاننا چاہتے ہیں کہ مشہور لوگوں میں کونسی خصوصیات ہوتی ہیں جو ان کی شہرت کا باعث بنتی ہے۔

## اسد

اسدی افراد کا تیسرا گھر برج میزان سے ہے جس پر زہرہ حکومت کرتا ہے اگرچہ اسدی افراد اپنی ذات میں محو رہنے کے لئے مشہور ہوتے ہیں لیکن چوں کے ان کی ذہنیت پر زہرہ کی حکومت ہوتی ہے اس لئے یہ عموماً آرٹسٹک یا میوزیکل کیریئر اختیار کرتے ہیں۔

اسدی افراد تعیشات، خوبصورتی، سیر و تفریح اور فنون لطیفہ کے شوقین ہوتے ہیں اور دوسروں سے متعلق بہت منصفانہ سوچ رکھتے ہیں اور بے تعصب ہوتے ہیں دوسروں کے حقوق کا پورا احساس رکھتے ہیں اگر یہ ضرورت سے زیادہ اپنی ذات میں گم ہونے لگیں تو زہرہ کا اثر انہیں اپنے آپ سے یہ پوچھنے پر مجبور کردیتا ہے کہ ''کیا واقعی میرا یہ رویہ درست ہے؟'' اور تجزیئے کے بعد اگر انہیں یہ احساس ہو کہ وہ غلطی پر ہیں تو وہ فوری طور پر معاملہ درست کر لیتے ہیں۔

## سنبلہ

سنبلہ سے متعلقہ افراد کے ذہن پر پلوٹو کی حکومت ہوتی ہے جو انتہائی گہرائیوں کا ستارہ ہے۔ سنبلہ سے متعلقہ افراد کے متعلقہ عام طور پر یہ سمجھا جاتا ہے کہ وہ تفصیلات کے بہت شوقین ہوتے ہیں جب کہ ایسا نہیں ہے دراصل ان کی یہ خصوصیت کسی بھی معاملے کی تہہ تک پہنچنے کی خواہش کو چھپانے کے کام آتی ہے۔ پلوٹو انہیں ضابطے کی پابندی سکھاتا ہے کیوں کہ اس طرح زیادہ عمیق چیزوں کو سمجھنے کے لئے وقت کی بچت ہوجاتی ہے اور سنبلہ سے متعلقہ افراد ذہنی لحاظ سے بہت مکمل ہوتے ہیں یعنی وہ جو بھی کام کرتے ہیں اس کے متعلق بہت گہرائی میں سوچتے ہیں۔

سنبلہ سے متعلق کوئی شخص جب کسی معمولی تفصیل کے متعلق ہنگامہ مچاتا ہے تو اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ اس کے ذہن میں کوئی بڑا اور اہم مسئلہ ہوتا ہے جو اسے پریشان کررہا ہوتا ہے چھوٹی چھوٹی باتوں اور تفصیلات پر ہنگامہ کرنے سے اسے معاملات کو ترتیب دینے میں مدد ملتی ہے اس لئے کہ اس طرح بڑے مسائل کو وہ عارضی طور پر پس پشت ڈال دیتا ہے اور اس دوران اسے مسئلے کا حل سوجھ جاتا ہے۔ تاہم سنبلہ سے متعلقہ افراد کو جب واقعی کوئی بڑا مسئلہ درپیش ہوتا ہے تو وہ اپنے ردعمل اور تحقیقات سے دنیا کو ہلا کر رکھ سکتے ہیں اور یہ جھنجھوڑ ڈالنے کی صلاحیت یا صفت انہیں پلوٹو کی وجہ سے ملتی ہے۔

## میزان

میزانی افراد کے تیسرے گھر کا حاکم ستارہ مشتری ہے جو وسعت لانے والا تعیشات سے محبت کرنے والا اور دوستی کا ستارہ ہے یہی وجہ ہے کہ میزانی افراد عمدہ اور نفیس چیزیں پسند کرتے ہیں سخت محنت کو ناپسند کرتے ہیں اور پیدائشی خوش امید ہوتے ہیں۔

مشتری کے اثر کی وجہ سے یہ بڑے بڑے منصوبے بناتے ہیں لیکن ان پر اکثر عمل نہیں ہوتا کیونکہ میزانی افراد آرام طلب اور سست ہوتے ہیں اور ان کی پوری کوشش ہوتی ہے کہ آسانی سے جو کچھ حاصل ہوسکتا ہے اسے حاصل کرلیں اس کے ساتھ ہی ساتھ میزانی افراد اس قدر اعلیٰ ظرف ہوتے ہیں کہ یہ دوسروں کو ہر معاملے میں معاف کرنے کے لئے ہر وقت تیار رہتے ہیں۔

## عقرب

عقربی افراد کی ذہنیت پر زحل کی حکومت ہے چنانچہ عقربی افراد شاذو نادر ہی کوئی چیز بھولتے ہیں کیونکہ زحل ماضی پر حکومت کرتا ہے۔ زحل کے اثر کی وجہ سے عقربی افراد ہر معاملے میں تاریک پہلو پر نظر رکھتے ہیں اور یہ ایک طرح سے اچھی بات بھی ہے کہ وہ یہ ہمیشہ یاد رکھتے ہیں کہ خوشی کے ساتھ ساتھ دکھ بھی ملتے ہیں۔

ذہن پر زحل کی حکومت ان کے خیالات کو گہرائی اور فضیلت عطا کرتی ہے اس کے ساتھ ہی ساتھ ان میں یہ صلاحیت بھی پیدا کرتی ہے کہ یہ ماضی کی غلطیوں سے سبق سیکھتے ہیں تاہم جو کچھ سیکھا جاچکا ہے اس کی روشنی میں آگے قدم بڑھانا زحل اکثر نہیں سکھاتا۔ عقربی افراد ذہنی لحاظ سے خوش امید نہیں ہوتے لیکن محنتی، قوت، برداشت رکھنے والے اور قابل اعتبار ہوتے ہیں۔

## قوس

نئے خیالات نئے طریقوں اور فوری تبدیلیوں کا ستارہ یورنس قوسی افراد کے تیسرے گھر پر حکومت کرتا ہے- یہ افراد مطابقت پذیر ہوتے ہیں لیکن یورنس چونکہ تمام نئی چیزوں پر حکومت کرتا ہے اس لئے قوسی افراد نئی چیزوں کے پیچھے بھاگنے والے ہوتے ہیں اور اپنا ذہن اور ارادے اس قدر تیزی سے تبدیل کرتے ہیں کہ ان کے ساتھی حیران وششدر رہ جاتے ہیں-

کوئی شخص بھی یقین سے یہ نہیں کہہ سکتا ہے کہ قوسی افراد جو کچھ آج کہہ رہے ہیں کل بھی وہی کچھ کہیں گے- اس لئے کہ آنے والا دن ان کے ارادے اور خیالات تبدیل کرسکتا ہے- ذہن پر یورنس کا اثر بہت تیزی سے واقع ہوتا ہے چنانچہ قوسی افراد ذہنی لحاظ سے بہت چست مگر تغیر پذیر ہوتے ہیں-

## جدی

جدی سے متعلقہ افراد اس لحاظ سے خوش نصیب ہیں کہ ان کے ذہن پر نپ چون حکومت کرتا ہے ورنہ وہ انتہا درجے کے قنوطی اور یاس پسند ہوتے ہیں ان کے لئے نپ چون کا یہ لطیف اثر بہت ضروری ہے تا کہ وہ بعض اوقات زندگی سے لطف اندوز ہوسکیں- جدی سے متعلقہ افراد کا ذہن جلد متاثر ہونے والا ہوتا ہے- (نیچون کا اثر) خوبصورتی اور فنون لطیفہ سے بہت متاثر ہوتے ہیں جدی سے متعلقہ اکثر افراد میں آرٹسٹک صلاحیتیں موجود ہوتی ہیں لیکن وہ اپنی صلاحیتوں کو ہمیشہ کم تر گردانتے ہیں اور دوسروں کو ہمیشہ اپنے سے زیادہ ذہین سمجھتے ہیں-

کوئی نہیں جان سکتا کہ ان کے ذہن میں کسی وقت کیا بات ہوتی ہے اس کی وجہ نپ چون کا دہرا اثر ہے- جدی سے متعلقہ افراد بے حد موجی اور متلون مزاج ہوتے ہیں اور بعض اوقات دوسروں کو ایسی باتوں سے حیران کردیتے ہیں جس کی ان سے توقع نہیں کی جاسکتی نیچون ذہن کو تاریک بھی کرسکتا ہے- یہی وجہ ہے کہ یہ دوسروں کو پہنچاننے میں دھوکہ کھاجاتے ہیں اور بعض اوقات صورت حال کا انتہائی غلط اندازہ لگاتے ہیں- یہی وجہ ہے کہ جب یہ کوئی غلطی کرتے ہیں تو وہ انتہائی سنگین ہوتی ہے-

## دلو

دلو سے متعلقہ افراد کی ذہنیت پر مریخ کی حکومت ہوتی ہے اور جیسا کہ آپ جانتے ہی ہیں کہ مریخی جوش وخروش انتہائی شدید اور جلا ڈالنے والا لیکن جلد ہی ختم ہوجانے والا ہوتا ہے- مریخ کے اثر کی وجہ سے دلو سے متعلقہ افراد کسی بھی چیز میں اور ہر چیز میں ''کچھ عرصے'' کے لئے دلچسپی لیتے ہیں- جب تک کسی چیز میں دلچسپی باقی رہتی ہے یہ ہر قسم کی رکاوٹوں کے باوجود مقصد کے حصول کے لئے کوشاں رہتے ہیں- کسی مقصد کے حصول کے لئے یہ ''انسان دوست'' افراد جس قدر غارت گری سے کام لے سکتے ہیں کوئی دوسرا ان کا مقابلہ نہیں کرسکتا-

مریخ چونکہ ان کی ذہنیت پر حکومت کرتا ہے لہٰذا ان کا ذہن بھی اتنا تیز اور جنگجو ہوتا ہے جتنے ان کے افعال شدید اور جارحانہ ہوتے ہیں یہی وجہ ہے کہ یہ عموماً شدید تبدیلیوں کے دہانے پر ہی رہتے ہیں- مریخ ایسا ستارہ نہیں ہے جو غلطیوں سے سبق نہیں لیتے ان کے راستے میں آنا خطرناک اور تباہ کن ہوسکتا ہے- کیونکہ کسی بھی مقصد کے حصول کے لئے کوشش کرتے ہیں تو بہت تیزی سے آگے بڑھتے ہیں عموماً ڈھنگ سے سوچنے سے قبل ہی قدم اٹھالیتے ہیں-

## حوت

حوتی افراد کی ذہنیت پر شریف النفس ستارہ زہرہ حکومت کرتا ہے- یہی وجہ ہے کہ یہ امن سے محبت کرنے والا حساس اور ہمدرد طبیعت رکھتے ہیں- یہ اپنے ماحول میں ہم آہنگی پیدا کرنا پسند کرتے ہیں- خوبصورتی اور آسائشات کو سراہتے ہیں حوتی افراد کی خواہش ہوتی ہے کہ ان سے محبت کی جائے- (زہرہ کا اثر) یہ خود بھی اپنے محبوب اور شریک زندگی کے معاملے میں عموماً ضرورت سے زیادہ فیاض ہوتے ہیں- بعض اوقات یہ چیز خود حوتی افراد کے حق میں نقصاندہ ہوتی ہے-

لیکن زہرہ کی مانند یہ خود بھی ناپائیدار اور بے چین قسم کے ہوتے ہیں اپنے تعلقات میں اس قدر ناپائیداری کا اظہار نہیں کرتے جتنا اپنے خیالات اور نظریات میں ناپائیداری اور بے چینی ظاہر کرتے ہیں حوتی افراد اپنے حالات سے کبھی مطمئن نہیں ہوتے- ہر دوسری چیز کو اپنانے کے لئے تیار رہتے ہیں- انہیں اگر یہ پتہ چل جائے کہ ان کے گھر کے مقابلے میں گھر کے سامنے کھدا ہوا گڑھا زیادہ آرام دہ ہے تو وہ گھر سے نکل کر فوراً اس میں کود پڑیں گے- اور اس میں سے انہیں باہر نکالنا مشکل ہوجائے گا-

لیکن حوتی افراد خود اپنی غلطیوں پر ہنس سکتے ہیں اور ہنستے ہیں بالکل اسی طرح جس طرح یہ دوسروں کی غلطیوں پر ہنستے ہیں اور اسے تجربات میں ایک اضافہ سمجھتے ہیں- زہرہ چونکہ ان کی سوچ پر حکومت کرتا ہے اس لئے ان کے دل میں کدورت یا دشمنی شاذ ونادر ہی رہتی ہے-

# تسدیس
# عطارد و مشتری

۱۶ ستمبر کی شام ۴ بجکر ۵۰ منٹ پر تسدیس عطارد مشتری ہے- عاملین ایسی ساعتوں کا انتظار کرتے ہیں- جو کبریت احمر کا حکم رکھتی ہیں- اگر عالم الغیب کا ہی حکم خاص اس عمل کے اثر کو روک دے تو اور بات ہے اور زیر قانون ''واللہ غالب علی امرہ'' مجبوری ہے مگر جہاں تک عاملین کی تحقیق اور قانون عملیات کا تعلق ہے اس عمل کا اثر یقینی ہے جن اصحاب کی ترقی رکی ہوئی ہے یا ملازمت نہ ملتی ہو یا کاروبار رک گیا ہے تو یہ نقش آپ کو خوش قسمتی سے ہمکنار کرے گا- مجھے اس پر کامل یقین دعا ہے- خداوند کریم آپ کو بھی اس سے کامیاب کر کے میرے یقین کا ممد و معاون بنائے یہ خیال نہ کریں کہ نقش بالکل سادہ ہے اور اس کی ترکیب آسان سی ہے بلکہ جس طرح طب میں علاج بالمفردات ایک موثر طریق ہے اسی طرح عملیات میں بھی ایک قسم خاص ہے اس نقش معظم کو ۶۷۸ مرتبہ لکھو یہ اس کی زکوۃ ہے- ہر نقش کو علیحدہ علیحدہ کاٹ کر اور گولیاں بنا کر آٹے میں لپیٹ کر پانی میں ڈال دو- لیکن ایک اور نقش بھی لکھ لو- اس آخری نقش کو عطر میں معطر کر کے اور زرد ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر سچے اعتقاد سے اپنے پاس رکھ لیں- انشاء اللہ تعالیٰ ۲۱ یوم میں اس کا کھلا ہوا اثر معلوم ہو جائے گا- نقش ہمیشہ اپنے پاس رکھیں پاس رکھنے کی کوئی معیاد نہیں- مگر اثر اکیسویں دن سے ظاہر ہونا شروع ہو گا- نقش یہ ہے-

| | | |
|---|---|---|
| ۶۹۲ | ۶۸۷ | ۶۹۵ |
| ۶۹۴ | ۶۹۱ | ۶۸۹ |
| ۶۸۸ | ۶۹۶ | ۶۹۰ |

نقش کی رفتار

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

نقش لکھنے کے متعلق بھی سمجھ لیں- اگر ایک ہی نشست میں نقش لکھنے کا ارادہ ہو تو مندرجہ بالا وقت تسدیس سے اتنا پہلے لکھنا شروع کریں کہ آسانی سے اس وقت پر ختم ہو جائے اور اس تسدیس کے وقت میں صرف آخری نقش لکھنا پڑے اگر ایک ہی نشست میں ممکن نہیں تو چھ دن قبل نقش شروع کرو ہر روز ایک سو بارہ نقش لکھو اور ایک نقش پاس رکھنے والا لکھ لو پس عمل کی تکمیل ہو جائے گی- روزانہ نقش لکھنے کا وقت مقرر نہیں جو وقت پہلے مقرر کر لیں- اس کی پیروی روزانہ کریں کسی خاص قلم دوات اور کاغذات کی بھی ضرورت نہیں زکات کے نقوش کالی پنسل سے بھی لکھ سکتے ہیں مگر آخری نقش زعفران سے لکھنا ہو گا- نقش طہارت سے لکھا کریں- منہ مشرق کی طرف رکھا کریں- کوئی پرہیز نہیں- اگر چاہیں تو روزانہ نقش لکھ کر گولیاں بنا کر بھی دریا وغیرہ میں ڈال سکتے ہیں یا آخری دن سب نقوش کو بھی اکٹھا ڈال سکتے ہیں پانی ایسا ہو جس میں مچھلیاں ہوں اگر کسی جگہ ایسا پانی نہ ہو تو پھر کنویں میں ڈال دیں- وہ کنواں جس سے کھیتوں کو پانی ملتا ہو- اگر تسدیس کا دیا گیا وقت گزر جائے اور زیادہ وقت ایک گھنٹہ اوپر بھی ہو جائے تو پرواہ نہ کریں کام مکمل کر لیں-

# زندگی کے ادوار

## زہرہ کا دورِ اکبر

زہرہ کا دورا کبر۲ سال کا ہوتا ہے- زہرہ کے دورا کبر زہرہ ہی کا دورا صغر یہ دور ۳ سال ۴ ماہ کا ہوتا ہے-

اگر زہرہ زائچہ میں موافق برج میں قابض ہو اور جوانی کا عالم ہو تو رنگین مزاجی دے گا اور اگر بڑی عمر ہو تو خوش مزاجی' سنجیدگی اور تعلقات میں ہم آہنگی پیدا ہوگی کاموں میں کامیابی ہوگی-

سیر و تفریح سے دلچسپی ہوگی اور عیش وعشرت کی زندگی حاصل ہوگی- شادی کی عمر ہو اور زہرہ ساتویں گھر کا حاکم ہو یا ساتویں میں قابض ہو تو خوبصورت شریک حیات دے گا اور پرمسرت ازدواجی خوشیاں حاصل ہوں گی- اگر شادی شدہ زندگی ہو تو خوبصورت لڑکی عطا ہوگی- دوستانہ تعلقات میں ہم آہنگی پیدا ہوگی اور دوستوں سے مدد حاصل ہوگی- بہتر کیریئر کی مخالفت ہے بشرطیکہ زہرہ دسویں گھر میں قابض ہو زہرہ کمزور ہو اور ناموافق برج میں قابض ہو تو جسمانی اور مالی حالت کمزور ہوگی- تعلقات میں اختلاف پیدا ہونگے محبت میں ناکامی ہوگی- ناموافق لوگوں سے روپیہ کی بربادی اور پریشانی ظاہر ہوگی-

### شمس کا دورا صغر

زہرہ کے دورا کبر میں شمس کا دورا صغر یہ ایک سال کا ہوتا ہے-

شمس زائچہ میں قوی ہو اور موافق برج میں قابض ہو تو یہ دور ملازمت ہو یا کاروبار ترقی لائے گا عزت ووقار میں اضافہ کرے گا- اگر پیدائشی زائچہ میں شمس زہرہ سے قران رکھتا ہو اور مشتری سے سعد نظر ہو تو یہ دور زمین و جائیداد کے حصول میں بہت کامیابی لائے گا اور مالی حالت میں وسعت پیدا کرے گا-

شمس کمزور ہو تو نامناسب لوگوں کے ذریعہ عزت کا خطرہ ظاہر کرے گا- تعلقات میں اختلاف ظاہر کرے گا- ملازمت ہو یا کاروبار ذہنی پریشانیوں کا اظہار ہوگا-

### قمر کا دورا صغر

زہرہ کے دورا کبر میں قمر کا دورا صغر یہ ایک سال ۸ ماہ کا ہوتا ہے-

اگر قمر ثور' سرطان یا میزان میں ہو اور جن کی ملازمت یا کاروبار عوام سے تعلق رکھتا ہو تو یہ دور عزت وشہرت میں کامیابی لائے گا- بہتر عہدہ ملے گا یا عہدہ میں ترقی اور بہتر مالی حالت کا اظہار ہوگا-

قمر کمزور ہو اور ناموافق برج میں قابض ہو تو یہ دور ہر قسم کی سٹہ بازی اور جوا میں ناکامی لائے گا- شریک حیات یا بچوں کی علالت کا اظہار ہوگا یا والدہ کی صحت سے متعلق پریشانی ظاہر ہوگی اور افسروں یا مالک سے ناخوشی کا اظہار ہوگا-

### مریخ کا دورا صغر

زہرہ کے دورا کبر میں مریخ کا دورا صغر یہ ایک سال ۲ ماہ کا ہوتا ہے-

مریخ پیدائشی زائچہ میں قوی ہو تو یہ ان لوگوں کے لئے بڑا عہدہ یا انعام لائے گا- جن کا کام طاقت وقوت کا مظاہرہ کرنا ہوتا ہے اور بہتر مالی حالت کا اظہار ہوگا اور یہ ان لوگوں کو کامیابی دے گا جن کا پیشہ یا ملازمت مریخ کے منسوبات سے تعلق رکھتے ہوں-

مریخ کمزور ہو اور ناموافق برج میں قابض ہو تو یہ دور لاپرواہی کی وجہ سے کاروبار میں نقصان ظاہر کرے گا- ملازمت ہو تو پریشانی ہوگی- تخریبی کاروائی کے رجحانات ذہن میں لائے گا اور اگر عمل ہو تو عدالت کا قید و بند کا خطرہ ظاہر ہوگا یہ دور کاروبار اور خاندانی معاملات کے لئے بہترین ہوگا-

### مشتری کا دورا صغر

زہرہ کے دورا کبر میں مشتری کا دورا صغر یہ ۲ سال ۸ ماہ کا ہوتا ہے-

مشتری موافق برج میں قابض ہو تو اس دور میں بہتر صحت اچھی پوزیشن' عزت و وقار میں اضافہ اور مالی خوش قسمتی ظاہر ہوگی اور اگر شادی کی عمر ہو تو خوش قسمت شادی کا اظہار ہوگا اور اگر شادی شدہ زندگی ہو تو اولاد عطا ہوگی-

مشتری ناموافق برج میں قابض ہو تو یہ دور قریبی رشتے داروں اور افسروں سے اختلافات ظاہر کرے گا- شاہ خرچی کے بعد مالی دقتیں پیدا ہوں گی- روپیہ یا جائیداد سے متعلق تنازعہ پیدا ہوگا-

### زحل کا دورا صغر

زہرہ کے دورا کبر میں زحل کا دورا صغر یہ ۳ سال ۲ ماہ کا ہوتا ہے-

زحل موافق برج میں قابض ہو تو یہ بھائیوں سے یا بڑے لوگوں سے مدد اور خوشیاں دلوانے کا وعدہ کرتا ہے- کاروبار کے لئے یہ ایک بہتر دور ہوگا- کاروبار ہو یا ملازمت ترقی کے امکانات ظاہر ہو سکتے ہیں-

زحل کمزور برج میں قابض ہو تو یہ دور والدین سے محرومی کا اظہار کرتا ہے- ملازمت ہو یا

کاروبار ناتسلی بخش حالات کا اظہار ہوگا- شریک حیات یا بچوں کی علالت سے پریشانی ظاہر ہوگی-

## عطارد کا دور اصغر

زہرہ کے دور اکبر میں عطارد کا دور اصغر یہ ۲ سال ۱۰ ماہ کا ہوتا ہے-

عطارد موافق برج میں قابض ہو تو یہ دور زیادہ تر کاموں میں کامیابی لائے گا اور بہتر ساتھیوں کی وجہ سے مفید اور کارآمد مشورے حاصل ہونگے اور سفر سے کامیابی حاصل ہوگی- ملازمت میں بہتر کارکردگی کی وجہ سے عہدہ میں ترقی ہوگی-

عطارد ناموافق برج میں قابض ہو تو ممکن ہے ملازمت سے برطرفی یا تنزلی ظاہر ہو کاروبار میں نقصانات ظاہر ہوسکتے ہیں گھر سے دور ناتسلی بخش رہائش ہو- اگر عطارد ۶، ۲، ۷ میں قابض ہو تو بیماری کا خدشہ ظاہر ہوگا-

# تسدیس زہرہ و زحل

زہرہ و زحل کی تسدیس ۱۳ ستمبر کو صبح ۸ بجکر ۵۶ منٹ پر ہوگی- اگر کوئی شخص پاس رہنا نہ چاہے یا میاں بیوی میں سے کوئی خوش نہ رہتا ہو اور علیحدگی تک نوبت آ پہنچی ہو تو اس آیت کو روٹی پر انگشت شہادت سے وقت مقررہ پر لکھ کر اس کو اس وقت کھلا دیں جب کھانے پلانے کا وقت ہوتا ہے- انشاء اللہ پھر کبھی چھوڑ کر نہ جائے گا- آیت یہ ہے-

یا ایھاالذین اصبروا رابطو وتقواللہ لعلکم تفلحون

یہ آیت بخار اور خواب کے لئے بھی موثر ہے- تپ دق والے کو دوائی یا پانی پر ۲۱ بار دم کر کے پلائیں اور خواب میں ڈرنے والے کے گلے میں لکھ کر باندھ دیں-

# شرف عطارد

عطارد کو برج سنبلہ کے ۱۵ ادرجہ پر شرف ہوتا ہے یہ وقت ایک سال کے بعد خوش بخت لوگوں کو میسر آتا ہے۔ اس سال عطارد کو شرف ۱۳ ستمبر کی شام ۷ بجے سے ۱۴ ستمبر کو ۷ بجکر ۴۰ منٹ صبح تک رہے گا۔ ایک ہی ساعت میں کام پورا نہ ہو تو دوسری ساعت میں پورا کریں۔ عمل مقررہ وقت پر شروع کریں۔ ختم جب چاہے ہو۔ کوئی خیال نہ کریں۔ ختم کر کے اٹھیں۔ عمل تیار کرتے وقت بخور لوبان اور زعفران جلائیں۔ عمل پہلے سے تیار کر کے رکھیں تا کہ غلطی کا امکان نہ رہے۔

شرف عطارد میں چند قسم کے اعمال کئے جاتے ہیں جو اکثر لوگوں کے لئے بہت سعادت اور خوش بختی لاتے ہیں۔ وہ لوگ جو افسروں کی تسخیر کے خواہاں ہیں۔ وہ لوگ جو علوم حکمیہ کے خواہاں ہیں۔ وہ لوگ جو لیکچرار اور لیڈر ہیں اور قوت فصاحت و بلاغت کے خواہاں ہیں اور مریضوں میں سے وہ لوگ جو مالیخولیا‘ صرع فاتر العقلی اور کسی بھی قسم کی ذہنی کمزوری یا خرابی میں مبتلا ہیں۔ اس وقت سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں یا وہ لوگ جو امتحان میں کامیاب ہونا چاہتے ہیں۔ اس مقصد کے لئے عمل تیار کر سکتے ہیں۔

## تسخیر افسران‘ حصول ملازمت معزولی سے تقرری

وہ افراد جن کو ملازمت سے برخواست کر دیا گیا ہو اور وہ واپس وہاں جانا چاہتے ہوں یا تنزلی میں آ چکے ہوں یا کسی اور وجہ سے حاکم کی تسخیر مطلوب ہو یا ترقی کئی سال سے رکی ہوئی ہو تو ان مقاصد کے لئے طریقہ یہ ہے کہ طالب کا نام معہ والدہ اس کے بعد حروف صوامت اح در س ص ط ع ک ل م وہ پھر حاکم کا نام معہ عہدہ لکھ کر تکسیر جفری تیار کریں۔ اب اس کے دست راست کی ہر سطر کا حرف اول لکھیں۔ ان کو گنیں اگر جفت ہوں تو چار چار حروف کے کلمات بنالیں۔ اگر طاق ہوں تو تین تین یا پانچ پانچ حروف کے کلمات بنالیں۔ اسی طرح دست چپ کی طرف سے ہر سطر کا آخری حرف لے کر ان کے بھی کلمات بنالیں۔ تمام تکسیر کا نقش مسدس تیار کر کے اس کے ارد گرد یہ کلمات تکسیر لکھیں ایک نقش اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔

دوسرا گزرگاہ یا دفتر یا مکان افسر میں یا باہر گاڑ دیں۔ کہ اوپر سے گزرے۔ پھر درخواست دیں یا ملاقات کریں۔ اگر دونوں باتیں کر چکے ہیں تو انتظار کریں آپ کا کام ہو جائے گا۔

نقش مسدس کو پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد میں سے ۱۰۵ اعدد تفریق کر کے باقی کو ۶ پر تقسیم کریں اور جو حاصل قسمت ہو اس کو خانہ اول میں رکھ کر نقش پر کریں۔ اگر تقسیم کے بعد ایک باقی بچے تو خانہ ۳۱ میں ایک کا اضافہ کر دیں اگر ۲ باقی ہوں تو خانہ ۲۵ میں اگر ۳ باقی ہوں تو خانہ ۱۹ میں اگر ۴ باقی ہوں تو خانہ ۱۳ میں۔ اگر ۵ باقی ہوں تو خانہ ۷ میں ایک کا اضافہ کر دیں۔ نقش پر ہو جائے گا۔ نقش تیار کرنے کے بعد چاروں طرف سے میزان کر کے دیکھ لیں تا کہ غلطی نہ رہے۔

رفتار مسدس یہ ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۱۸ | ۱ |
| ۱۳ | ۳۳ | ۱۱ | ۲ | ۲۸ | ۲۴ |
| ۲۹ | ۳ | ۱۴ | ۲۳ | ۱۰ | ۳۲ |
| ۴ | ۲۷ | ۱۵ | ۲۲ | ۳۴ | ۹ |
| ۱۷ | ۸ | ۳۵ | ۲۶ | ۸ | ۲۰ |
| ۲۶ | ۲۱ | ۶ | ۷ | ۱۶ | ۲۵ |

تکسیر کا طریقہ اس سے قبل کئی بار رسالہ میں دیا جا چکا ہے اس لئے نہیں دیا جا رہا۔ بار بار مثالوں اور حوالوں سے رسالہ کے صفحات ضائع ہوتے ہیں لہذا وہ افراد جنہیں تکسیر نہیں آتی وہ قواعد عملیات کا مطالعہ کریں۔

## اسم الٰہی الباعث

عطارد قوت تسخیر افسران حصول علوم حکمیہ‘ حصول ملازمت‘ کند ذہنی دور کرنے‘ امتحانات میں کامیابی حاصل کرنے قوی الحافظہ ہونے کے اسباب کار سے وابستہ ہے ان کاموں میں سے کوئی کام رکا ہوا ہو۔ اس کے ظاہراً اسباب نظر نہ آتے ہوں تو اس شرف کی قوت سے مدد لیں۔ اللہ پاک حکم کاملہ سے ایسے اسباب پیدا کر دے گا کہ کام اور مقصد پورا ہو جائے گا۔ اس عمل کو چند بار پہلے بھی دیا جا چکا ہے۔ بلاشبہ بے شمار لوگوں نے فیض حاصل کیا ہے۔ اس لئے دوبارہ دیا جا رہا ہے۔

ایک دفعہ حضرت عمر خراسانی کنویں میں گر گئے تو عہد کیا کہ سوائے خدا کے اور کسی سے فریاد نہ کرونگا چنانچہ لوگ گزرتے گئے مگر کسی نے نہ نکالا بلکہ بعض آنے والوں نے کنویں کا منہ بند کر دیا تا کہ کوئی راہ گیر نہ گر پڑے تھوڑی دیر میں ایک درندے نے آ کر وہ مٹی اٹھا دی اور وہاں بیٹھ گیا اس کی دم کنویں میں لٹک گئی اور وہ اس دم کو پکڑ کر باہر آ گئے مجھے اس وقت غیب سے آواز آئی کہ تم نے ہم سے امداد کی درخواست کی اور ہم نے ایسے طریقے سے امداد کی کہ تیرے وہم و گمان میں بھی نہ تھا۔

اب دیکھئے کہ گو حضرت نے اللہ تعالیٰ کے سوا کسی سے مدد کی درخواست نہیں کی تب بھی وسیلہ اسی جانور کی دم تھی ہر حالت میں انسان جب تک ظاہری اسباب کا وسیلہ نہ ملے گا۔ کامیاب نہیں ہو سکتا ہاں یہ بات ضروری ہے کہ رضائے الٰہی پر راضی رہے اور وسیلہ پیدا ہونے تک صبر سے انتظار کرے۔ وہ مسبب الاسباب ہے۔ ضرور وسیلہ پیدا کریگا۔ مسبب الاسباب کے وسیلہ میں سے ایک وسیلہ اسم الٰہی الباعث کا ہے۔ آپ کسی بھی حاجت یا مقصد کے حصول کے لئے اس اسم کی روحانیت

سے مدد لے سکتے ہیں۔ الباعث کا ستارہ بھی عطارد ہے اور معنی بھی یہی ہیں۔ سبب پیدا کرنے والا۔ اس کی برکت سے ہر حاجت پوری ہو گی۔ اگر کسی کو ملازمت نہیں ملتی یا مناسب جگہ ملازمت نہیں زیادہ ترقی نہیں ہوتی یا رزق و روزگار میں تنگی ہے یا قرض ہے یا آمدن اتنی کم ہے کہ گزر نہیں ہوتا یا امتحان سر پر ہیں تو یہ عمل کام کرے گا۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ وقت مقررہ پر علیحدہ پاک صاف جگہ بیٹھ جائیں۔ بخور مصطکی کا جلائیں اور ایک سیسہ کی تختی پر کسی نوکدار چیز سے اس اسم کا مندرجہ ذیل نقش مربع ذوالکتابت لکھیں۔ نقش کے اوپر بسم اللہ شریف لکھ کر نیچے اس کے موکل جعثائیل کا نام لکھیں نیچے مقصد اس طرح لکھیں۔ یا الٰہی یا مسبب الاسباب فلاں کے لئے فلاں کام کے اسباب پیدا کردے۔ یا الباعث کا نقش یہ ہے۔

**جعثائیل**

| ال | ب ا | ع | ث |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۴۹۹ | ۲۳ | ۲ |
| ۴۹۸ | ۲۸ | ۵ | ۳۳ |
| ۴ | ۳۴ | ۴۹۷ | ۲۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

اب ۶۰۴ مرتبہ اسم الباعث کا ورد کریں اور اپنے مقصد کی دعا مانگیں۔ دعا کرتے وقت اور ورد کرتے وقت نقش کی تختی نظر سے ہٹنے نہ پائے۔ دعا کے بعد کہیں۔ اے جعثائیل میں بحکم خدا کہتا ہوں کہ میرا فلاں کام سرانجام دے دو۔ یہ فقرہ نہایت سکون اور پرزور الفاظ میں ادا کریں اور یقین کرلیں کہ چونکہ میں نے ایک بات کا حکم دیا ہے اس لئے کام ضرور ہوگا اور جو ممکن ہو خیرات و نیاز دلائیں۔

اب ہر صبح منہ ہاتھ دھو کر الباعث کا ورد گیارہ مرتبہ کریں اور پھر بدستور موکل کو حسب سابق حکم دیں۔ اس کے اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ہو۔ اسی طرح رات کو سونے سے بیشتر ہر روز کیا کریں یہ روزانہ کا عمل کسی بھی جگہ مکان یا باہر کھڑے ہو کر یا بیٹھ کر سکتے ہیں۔ البتہ تنہا ہونا ضروری ہے۔ جب تک کام نہ ہو اس معمول کو جاری رکھیں۔ انشاء اللہ غیب سے کامیابی کے اسباب پیدا ہوں گے اور مقصد پورا ہو جائے گا۔

# تثلیث عطارد و زحل

۷ ستمبر کی شام ۵ بجکر ۱۹ منٹ پر تثلیث ہوگی- وہ شخص جسے کسی علاج سے فائدہ نہ ہوتا ہو اور حکماء اس کے علاج سے عاجز آ گئے ہوں- وہ اس طریقہ کو کرے- خواہ کتنا ہی مریض کیوں نہ ہو- حکم ربی سے شفا پائے گا طریقہ اس کا یہ ہے کہ بیس سیر گندم مریض خود خرید کر لائے کوئی اور نہ لائے گندم پر یہ دعا پڑھے- اگر مریض خود نہ پڑھ سکے تو کسی سے سات بار پڑھوا کر دم کروالے- پھر مریض چت لیٹ جائے اور عامل یا کوئی اور گندم کو مریض کے سر اور سینہ پر آہستہ آہستہ کھنڈوائے پھر اسے مریض اکٹھا کرے اور چار حصے کرکے چاروں درویشوں کو دیدے- انشاءاللہ صحت ہوجائے گی میں نے پہلے بھی اس عمل کو لکھا تھا تو بہت لوگوں نے کیا اور اللہ تعالیٰ نے ہر شخص کو شفا دی- عجیب تحفہ ہے- گندم پہلے سے خرید کر لائی جاسکتی ہے- دم کرنا' کھنڈانا اور اکٹھا کرنا' وقت مقررہ پر ہوگا- دعا یہ ہے-

اللھم انی اسلك باسمائك الذی اذا اسلك به المضطر كشفت ما به من ضرو علت له فی الارض و جعلته خليفتك علی خلقك وان نصلی علی محمد و ال محمد و ان تعافنی فی علتی برحمتك یا ارحم الراحمین -

# خواب اور تعبیر

خواب برحق ہے اس کی تعبیر کا علم عالم الغیب کے خود حضرت یوسف علیہ السلام کو تعلیم فرمایا تھا- مطلب یہ کہ اس کی تعبیر کا علم انبیاء کے حصہ میں آیا ہے جناب صدیقہؓ نے عرض کیا کہ مبشرات سے کیا مراد ہے تو حضورﷺ نے ارشاد فرمایا خواب نیکو کارہ-

ایک حدیث میں ہے کہ لوح محفوظ پر ایک فرشتہ مامور ہے اس کا نام ملک الردیاء ہے اس کو حکم ہے کہ جو امور فرزند آدم پر وارد ہونے والے ہیں ان کو خواب میں دکھائے-

خواب میں بعض لوگوں کو ہونے والے واقعات سے آگاہی دی جاتی ہے بعض کو ان کے افعال سے آگاہ کیا جاتا ہے اور اللہ کے بندوں کو نیک کاموں کی بشارت دی جاتی ہے جو لوگ اشراق کی نماز پڑھتے ہیں اور باطہارت سوتے ہیں ان کو بعض امور یا حالات پر آگاہی دی جاتی ہے اور وہ لوگ جن کی روزی حلال سے ہو- سچ بولنے والے ہوں ان پر بھی رویائے صادقہ نازل ہوتی ہیں-

حضرت آدم علیہ السلام نے خواب میں حوا کو دیکھا جب بیدار ہوئے تو حوا کو پہلو میں پایا جناب الٰہی نے فرمایا اے آدم یہ کون ہے عرض کیا یہ حوا ہے جس کو میں نے عالم خواب میں دیکھا تھا-

حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خواب آیا جس کی تعبیر میں آپ حضرت اسماعیل کے ذبح پر آمادہ ہوئے- قرآن میں فرعون کا خواب ہے یعنی کافر بادشاہ کا- حضرت یوسف کا خواب ہے جو بچہ کا خواب تھا- حضرت ابراہیمؑ کا خواب ہے یعنی پیغمبر کا خواب، حضرت یوسف علیہ السلام کے زندان خانہ میں غلام کا خواب تھا- حضرت سرور کائناتﷺ نے خواب میں دیکھا تھا- بعید بن عصم نے سحر کر کے کنویں میں ڈالا ہے- صبح کو آپ نے بیان کیا اور کنویں سے حضور کے موئے مبارک نکالے گئے-

صبح کا خواب سریع الاثر ہوتا ہے اس کی مدت ظہور چالیس دن سے سات برس تک ہے یہ بھی ضروری کہ خواب صحیح صحیح بیان کرے اس میں آگے پیچھے بھی نہ کرے حدیث میں آیا ہے جب خواب سے بیدار ہو تو پھر نہ سوئے نقد مطلب ہاتھ سے نہ کھوئے سو جانے سے تاثیر بدل جاتی ہے بہتری کے عوض برائی پیش آتی ہے اور اگر خواب بد نظر آئے گھبرا کر آنکھ کھل جائے تو زمین پر تھوک دے پھر کروٹ بدلے اور اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کے بعد آیت الکرسی پڑھے- اگر چاہے کہ بد خواب کی تاثیر نیکی میں بدل جائے تو پھر اٹھ بیٹھے اور دو رکعت نماز نفل پڑھے- پہلی رکعت میں قل اعوذ برب الفلق اور دوسری میں قل اعوذ برب الناس پڑھے تو اس خواب کی تاثیر بدل جائے گی اور مسرت وخوشی شامل حال رہے گی-

نماز صبح تک توبہ استغفار کرتا رہے اور سورج نکلنے کے بعد صدقہ وخیرات حسب توفیق دے کہ نحوست دور ہو- تعبیر بتا دینے والے کو بھی لازم ہے کہ آغاز سے انجام تک تمام امور ذہن میں رکھے اور غور وفکر سے تعبیر دے ایک کا خواب دوسرے سے نہ کہے شب کو خواب کی تعبیر نہ مانگنی چاہئے بچے اور جاہل سے بھی تعبیر نہ مانگنی چاہئے-

خواب کی تعبیر میں بھی خواب دیکھنے والے کے منصب اور مرتبہ کے لحاظ سے تعبیر بیان کی جاتی ہے مثلاً بخت نصر نے خواب میں دیکھا تھا کہ آگ شام کی جانب سے مشتعل ہوئی اور مصر تک پہنچی- معبر نے بیان کیا کہ شام سے ایک عظیم شخص لشکر لے کر آئے گا اور تجھ کو معہ لشکر خاک میں ملا دے گا- ظاہر ہے اگر یہ عام آدمی خواب دیکھتا تو اس کی تعبیر یہ نہ ہوتی-

درخت دیکھنا رفعت کی دلیل ہے اس لئے کہ درخت اوپر کی طرف بڑھتا ہے، زین و پالان، آزار، زیب و زینت سے عورت مراد ہوتی ہے- اجناس غلہ، خرما دفوا کہت کا تعلق صحت سے ہوتا ہے، شجر ثمور دار، گلدار، عطریات سے شوکت کا گمان کرے، دریا، چشمہ، دیوار و در، آلات حرب سے مراد بادشاہ وحکمرانی لے، شیر و جانور درندہ سے مراد مال حلال، شراب سے مراد خراب حالات یا اجداد سے مراد ہوتی ہے- مسکراہٹ سے بیماری، لہو لعب سے رسوائی غرض یہ کہ ایک امر کو دوسرے کے مطابق کرے اور نتیجہ احسن نکالے- بے سمجھے اور فکر کی بات زبان پر نہ لائے تو ضرور اسرار غیب سے آگاہی ہوگی-

بعض معبرین قاعدہ حساب سے تعبیر نکالتے ہیں یہ اس وقت کیا جاتا ہے جب خواب کا مضمون صحیح طور پر سمجھ میں نہ آئے تو خواب دیکھنے والے کا نام معہ والدہ دریافت کرے اس میں خواب دیکھنے

کی قمری تاریخ بھی جمع کرے اور گیارہ پر تقسیم کردے۔

اگر ایک باقی رہے تو اچھی تعبیر دے۔محبت وغیرہ۔

۲ - باقی رہیں تو رنج میں مبتلا ہو زیاں کار کا سامنا ہو مگر نقصان سے بچے۔

۳ - باقی رہیں تو تین شخصوں سے نفع پہنچنے کے اسباب پیدا ہوں۔

۴ - باقی رہیں تو فکر کامل حاصل ہو علم تنجیم حاصل ہو۔

۵ - باقی رہیں تو افسر ہوجائے یا آلات حرب مفت پائے۔

۶ - باقی رہیں تو چھ دن یا چھ ماہ یا چھ سال میں دولت ملے۔

۷ - باقی رہیں تو جانوروں سے فائدہ ہو یعنی غیر جنس سے دولت ملے۔

۸ - باقی رہیں تو حوادثات وآفات کا حفظ کرے ہر امر میں احتیاط رکھے۔

۹ - باقی رہیں تو فتنہ دین ودیانت میں پائے۔مگر ظفر پائے دشمن کو ندامت ہو۔

۱۰ - باقی رہیں تو ثواب عظیم پائے پرہیز گار مشہور ہو۔صفر باقی رہے تو بزرگی وسرداری پائے۔

ایک اور طریقہ بھی ہے جو تعبیر بالحرف کہلاتا ہے خواب دیکھنے والا کیفیت بیان کرے تو معبر گوش دل سے سنے پہلے جو حرف اس کی زبان سے نکلے اسے یاد رکھے اور اس سے خواب بیان کرے۔

الف سے امن واسلام اسپ یا اشترے

ب سے بقاو بشارت یا بلا ہائے بد

ت سے تہنیت وتہدید۔تبدیلی سمجھے

ث سے ثابت قدم ثنا خواں

ج سے جمال وجلال

ح سے حیا حیات

خ سے خیر وخوبی شامل ہو۔

د سے دولت ونعمت پائے دنیا سے بے خبر ہو

ذ سے ذکر خیر سے شاد رہے۔

ر سے تمام وقت راست رہے۔

ز سے زہدو زیادتی ' زیان ' زوال خواب کے مطابق بیان کرے۔

س سے زیادتی سن وسال یا سہو۔

ش سے شکر شادی شہادت یا شرک وشر

ص سے صابت یا صعوبت

ض سے ضوضیاء ضعف

ط سے طہور طرب

ظ سے ظرافت ظلم ظلمت

ع سے علم عرفان حاصل ہو۔

غ سے غصہ وغم

ف سے فقہیہ فہم یا فتنہ وفساد سے رنج پائے

ق سے قوت وقدرت یا قہر وقلت

ک سے کمال وکفالت

ل سے لطف ولطافت

م سے محبت مشقت ومصیبت

ن سے نعمت ونصرت یا نسیان وندامت ہو

و سے وقار پائے

ہ سے ہدیہ وہدایت ہو یا ہول وہلاکت ہو

ی سے یمن ویسیار

غرض یہ کہ خواب کی نوعیت سے اچھی یا نحس تعبیر دے کتب صحیحہ میں ہے کہ تعبیر میں خواب فعلی کا لحاظ ضرور رکھے ایک دن ایک شخص حضرت یوسف علیہ السلام سے عرض پیرا ہوا کہ میں نے خواب میں ستر دینار پائے آپ نے فرمایا ستر ہزار پائے گا چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ کچھ عرصہ بعد پھر اس نے خواب میں یہی دیکھا مسرور وشاد حضرت یوسف علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوا۔آپ نے فرمایا تو تہمت میں گرفتار ہوگا اور ستر درہ سزا ملے گی۔ وہ نہایت آشفتہ ہوا اور کہا پہلے آپ نے اس خواب کی تعبیر میں یہ کہا تھا اور اب تعبیر نحس دی ہے۔آپ نے فرمایا اس وقت موسم بہار تھا۔شجر ونباتات پھل در پھول سے آراستہ تھے اب موسم خزاں ہے۔

قمری تاریخوں کے متعلق بھی لکھا ہوا ہے اور یہ نظریہ بھی درست ہے۔

۶ '۷ '۹ '۸ '۱۰ '۱۵ '۱۸ '۱۹ '۲۶ '۲۷ '۳۰ تاریخوں کے خواب سچے ہوتے ہیں۔

۴ '۵ '۱۱ '۱۲ '۱۷ تاریخوں کے خواب کا اثر کبھی جلدی ظاہر ہوتا ہے کبھی دیر سے۔

۱ '۳ '۱۴ '۲۰ '۲۱ '۲۲ '۲۵ '۲۸ '۲۹ تاریخوں کے خواب سچے نہیں ہوتے۔

۲ '۲۳ '۲۴ تاریخوں کے خواب بد ہوں۔

۱۳ تاریخ کا خواب نیک ہوتا ہے۔خوشی حاصل ہوتی ہے۔




**نمبر ۲** کا تعلق قمر سے ہے۔ جو اچھے خیالات۔ بردباری اور مددگارانہ صلاحیتوں کا مالک ہے۔

## چال چلن

اس نمبر سے تعلق رکھنے والے افراد نہایت بردبار سلجھے ہوئے خیالات کے مالک ہوتے ہیں۔ وہ اپنی رائے بڑے انداز سے ظاہر کرتے ہیں۔ خصوصاً یہ لوگ کسی معقول رائے کو فی الفور قبول کر لینے کے عادی ہوتے ہیں۔ چاہے مرد ہو یا عورت۔ مگر وہ غیر مصدقہ چیزوں کو اپنانے میں ہچکچاتے ہیں۔ چنانچہ یہ صلح جو طبیعت کے مالک ہوتے ہیں کسی معاملے کی تحقیق کرنا اُن کے فطرت کے خلاف ہوتا ہے مگر وہ فی الفور اجتماعی کوششوں کو پسند کر لیتے ہیں۔ ساتھ ہی ساتھ ان کی کم گوئی۔ صلح پسندی مشکوک تصور کی جاتی ہے۔ مگر پھر بھی وہ بے ایمان نہیں ہوتے۔ ماسوائے کہ حالات انہیں مجبور نہ کر دیں۔ ایسے لوگوں کے تصور میں یہ چیز موجود ہوتی ہے کہ زندگی کی خوشیاں محبت اور صحت سے حاصل ہوتی ہیں۔ زندگی کا مقصد مسلسل محنت ہوتا ہے۔

ایسے افراد جب کوئی عاقلانہ اقدام کرتے ہیں تو وہ معجزاتی طور پر کامیابی سے ہمکنار ہو جاتے ہیں۔ بعینہ یہی حالت برعکس ہو کر رہ جاتی ہے اگر وہ غیر دانشمندانہ اقدام کریں۔ لہٰذا ایسے افراد کوئی بھی ذمہ داری جلدی قبول نہیں کرتے۔ اور نہ ہی کوشش کرنی چاہئے۔

## احساس فرض

ایسے افراد روحانی خیالات کے مالک ہوتے ہیں وہ عملی طور پر کوئی کام کرنے کے بجائے خیالی اور تصوراتی کامرانی میں ڈوبے رہتے ہیں وہ نازک خیالی کا اعلیٰ نمونہ ہوتے ہیں۔ یہ لوگ بہت کم ترقی پاتے ہیں کیونکہ اُن کا نقطہ نظر مختلف ہوتا ہے اکثر لوگوں کی زندگی آنسو اور خوشیوں کے لمحات میں بسر ہوتی ہے۔ مگر جوں ہی وہ خفگی کا شکار ہوتے ہیں تو ان کو ذہن سے یہ تصور نکالنا بھی بیحد مشکل ہوتا ہے۔ ان کو جلد دوست بنایا جا سکتا ہے اور یہی لوگ کسی مجمع کی جان ہوتے ہیں۔ کسی بھی تقریب میں مقرر کی تقریر بڑے انہماک سے سنتے ہیں اور اگر نمبر ۲ سے تعلق رکھنے والا کوئی شخص اسٹیج پر تقریر کرے وہ اپنے تاثرات بڑی خوش اسلوبی سے بیان کر سکتا ہے۔ ایسے افراد بہت کم دوسرے پر بوجھ ڈالتے ہیں اور حتی الامکان اپنی بساط کے مطابق وقت گزارتے ہیں۔ یہ اُن کی فطرت کے قطعاً خلاف ہوگا کہ وہ کسی کے لئے باعث تکلیف ثابت ہوں۔ مگر پھر بھی ایسے حالات کا وہ شکار ضرور رہتے ہیں ۔ کیونکہ اُن کی دنیاوی زندگی بعض تصورات کی دنیا ہی ہوتی ہے۔ جو عملی اعتبار سے ایک بار تصور کی جاتی ہے ۔ بہرنوع ایسے افراد وفادار، اور قابل اعتماد ثابت ہوتے ہیں۔ ایسے نمبر والے افراد کے اگر خاوند کی حیثیت سے کردار کا جائزہ پڑتال کی جائے تو وہ یقیناً اپنی بیوی کا دلدادہ ہوگا اور یہی صورت عورت کے لئے بھی ہے کہ اگر نمبر ۲ والی عورت کسی کی رفیقۂ حیات ہے تو وہ اپنی زندگی کو بڑی تکلیفوں میں ڈال کر اپنے خاوند کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے دریغ نہیں کرتی۔

مگر ایسا نمبر رکھنے والے افراد غصے کا شکار ہوتے ہیں رونے لگ جاتے ہیں۔ یہ ان کی خصوصیات کا جز و ہے۔ یہ لوگ بڑے رحم دل اور معاشرے کی ریڑھ کی ہڈی ثابت ہو سکتے ہیں۔ یہی لوگ اگر کسی سماجی انجمن کے رکن ہوں تو وہ حتی المقدور اپنے حلقۂ اثر کو فائدہ پہنچانے کی ہر ممکن کوشش کرتے ہیں۔ اس نمبر سے متعلق افراد رومانوی زندگی کے آغاز بڑے احتیاط سے کرتے ہیں۔ وہ خوبصورتی کی پرستش کرتے ہیں مگر رومانی حدود پھلانگنے میں فہم و فراست سے کام لیتے ہیں۔ وہ اپنے خیال کے مطابق بلاوجہ تکلیف سے بچنے کے خاطر تخیلات کے سہارے رومان پرور دنیا بسائے رکھنا۔ اپنی بڑی کامیابی سمجھتے ہیں۔ ایسے نمبر رکھنے والے افراد کی شادی اگر بالفرض دو کے علاوہ چار یا پھر چھ سے ہو جائے تو وہ بہت کم اپنی حاکمانہ صلاحیتوں کی وجہ سے خوش گوار زندگی سے لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔ اور کم و بیش ان کی زندگی ہیجان خیزی کا شکار رہتی ہے۔ یہ بات تجربات سے ثابت ہو چکی ہے۔ یہی عالم تقریباً ایک اور ۱۹ کے ساتھ بھی ان کا ہوتا ہے مگر کسی حد تک پرسکون حالات بھی ساتھ ساتھ ہوتے ہیں۔ بعض حالات میں نہایت سکون سے وہ زندگی گزار جاتے ہیں۔ ایسے متعلقہ افراد دو نمبر والے کم ہی گرم جوشی سے محبت کا اظہار کرتے ہیں اور یہ بھی ناممکن ہے کہ نمبر ۲ اپنی طاقت والے کے علاوہ کسی کی محبت میں گرفتار ہو۔ مگر ۳ اور ۵ سے ہم جنسی کے سے تعلقات کسی حد تک اچھے اور خوشگوار ہو سکتے ہیں۔ مگر یہ بات مخالف جنس کی رغبت کی محتاج ہے۔ مگر ایسے نمبر والے افراد ۷ اور ۹ والے نمبروں کے ساتھ اگر ازدواجی بندھنوں میں جکڑ دیئے جائیں تو بہت کم ان کی زندگی خوشیوں کی گھوارہ ہوتی ہے۔ برعکس اس کے مایوسیاں اور اداسیاں اس کی نارمل زندگی پر ہمیشہ مسلط رہتی ہیں۔

## اعمال اور خصوصیات

جن افراد کی زندگی کا نمبر ۲ ہوتا ہے وہ کسی حد تک موجد بھی ہو سکتے ہیں۔ مگر اس کی نسبت وہ کسی اصول کو بخوشی قبول کر کے اپنا سکتے ہیں۔ وہ کبھی بھی اپنے ذہن سے کوئی ایسی چیز ایجاد کرنے کی کوشش کے بجائے ایجاد شدہ چیزوں یا پھر بانیاں وقت کے فارمولوں کو بڑی خوشی سے قبول کر کے اس پر چلنا شروع کر دیتے ہیں۔ یہ یاد رکھنا چاہئے کہ نمبر ۲ کے افراد لیڈرانہ صلاحیتوں کے فقدان کا شکار ہوتے ہیں۔ برعکس اُس کے دماغ میں کسی چیز کو قبول کر کے عملی مظاہر کرنے کا زیادہ مادہ ہوتا ہے ایسے نمبر کے زیر اثر افراد اپنے فہم و فراست کو بخوبی استعمال کر کے ایک فلسفی کی طرح دلائل پیش کرنے میں کافی مہارت رکھتے ہیں۔ مگر وہ اس چیز کو زیادہ ترجیح دیتے ہیں کہ اُن کا ذہن جو چیز جلد قبول کرے۔ مگر اس میں ہمدردانہ خواہشات اور کارکردگی کا زیادہ دخل ہو۔ اس لئے ایسے افراد نرسیں، سماجی کارکن، مددگار بننے میں زیادہ مہارت اور خوشی کا مظاہرہ کرتے ہیں کیونکہ اُن کی فطرت کا تقاضا ہی یہی ہے کہ وہ پریشان دکھی اور مغموم افراد کی دلجوئی کریں اسی طرح دوسرے شعبہ جات میں خصوصاً ٹیچر بننا، اکاؤنٹنٹ بننا۔ سائنسی تحقیقاتی ادارے میں اگر یہ شامل ہو جائیں تو اچھی کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔ اس نمبر کے زیر اثر رہنے والے افراد۔ خدمت گار۔ قابل اعتماد اور وفادار ہوتے ہیں۔ وہ بلا چوں چرا مالک کا حکم بجا لانا اپنی خوشی سمجھتے ہیں۔ مگر بدقسمتی سے ایسے افراد ہمیشہ پریشان کن صورت حال کا شکار رہتے ہیں کیونکہ کوئی مالک اُن کی فطرت کو نہیں جانتا۔ اس لئے بعض اوقات یہ بیچارے مشکلات میں بھی گھر جاتے ہیں۔ اور بعض اوقات نزاعی حالات کا شکار ہو کر خوف زدگی کے چنگل میں گرفتار ہو جاتے ہیں اسی لئے یہ لوگ حاکمانہ رتبوں کے لئے مناسب نہیں ہوتے۔ اگر بالفرض ان کو کوئی کلیدی عہدہ سونپ دیا جائے وہاں بھی اپنی فطرت کا ضرور مظاہر کرتے ہیں۔ اگر یہ صورت حال نہ ہو تو یہ لوگ بڑی آسانی سے اونچے مراتب حاصل کرنے میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔

## معاشی معاملات

یہ لوگ روپے کے معاملے میں کافی ایماندار ہوتے ہیں۔ وہ مقروض ہونا پسند نہیں کرتے اسی طرح وہ دوسروں کے معاملات زر بھی بڑی خوش اسلوبی اور ایمانداری سے سرانجام دیتے ہیں۔ اسی لئے آپ کو ایسے افراد کاروباری لائن میں بے حد ملیں گے جو ذمہ داری کے فرائض کے احساس کو بخوبی جانتے ہیں۔ وہ روپیہ بچانا خوب جانتے ہیں کیونکہ اُن کے نزدیک انہیں اندوختہ روپیہ مشکلات کے وقت مدد کا باعث بنتا ہے۔ یہ لوگ اگر مالدار ہوں تو اپنے روپے کو صحیح طریقے سے خرچ کرتے ہیں اگر یہ کاروبار میں روپیہ لگائیں گے تو ہمیشہ منافع بخش کاروبار کی طرف ان کو رجوع ہوگا۔ جیسے سیونگ بنک، بانڈ، شیئرز وغیرہ۔ مگر ایسے لوگ مالدار ہونے کے ساتھ کبھی شرابی اور جوا باز نہیں ہوتے۔ کیونکہ وہ کسی نقصان دہ کاروبار کے تصور سے نفرت کرتے ہیں۔ ایک ایسی صورت یہ بھی ہے کہ اس نمبر کے زیر اثر افراد مالی مشکلات کا شکار بھی ہو جاتے ہیں وہ اس لئے کہ ان کی فطرت بڑی سادہ اور رحم و کرم، جود و سخاوت کے زیر اثر ہوتی ہے اسی لئے وہ اپنے دستوں، رشتہ داروں اور پریشان حال والوں کو فوراً مدد دیتے ہیں۔ مگر جب روپیہ واپس کرنے کا معاملہ درپیش ہو تو وہ کبھی اپنے عزیزوں، دوستوں اور رشتہ داروں سے واپسی کا مطالبہ نہیں کر سکتے۔ کیونکہ ایسا کرنا اُن کے لئے ناممکن ہے۔

# ماہ اگست

| ایام | اگست ۲۰۱۸ء | ذیقعدہ ۱۴۳۹ھ | ساون ۲۰۷۵ب | [illegible] نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در اسد | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | ۱ | ۱۸ | ۱۷ | ۲ | | | | ۱۱ | حمل | ۱۵:۵۳ | شرطین | ۱۵:۵۳ | | |
| جمعرات | ۲ | ۱۹ | ۱۸ | ۳ | | | | ۱۲ | | | بطین | ۱۶:۳۸ | | |
| جمعہ | ۳ | ۲۰ | ۱۹ | ۴ | ہبوط زہرہ | | | ۱۳ | | | ثریا | ۱۶:۵۴ | | |
| ہفتہ | ۴ | ۲۱ | ۲۰ | ۵ | شرف قمر | | | ۱۴ | ثور | ۰۰:۵۰ | دبران | ۱۶:۳۰ | ◓ | شرف<br>تربیع دوم |
| اتوار | ۵ | ۲۲ | ۲۱ | ۶ | | | | ۱۵ | | | ہقعہ | ۱۵:۳۱ | | |
| پیر | ۶ | ۲۳ | ۲۲ | ۷ | | | | ۱۶ | جوزا | ۶:۳۱ | ہنعہ | ۱۳:۵۴ | | فرح |
| منگل | ۷ | ۲۴ | ۲۳ | ۸ | زہرہ در میزان، رجعت یورنس | | | ۱۷ | | | ذراعہ | ۱۱:۴۱ | | |
| بدھ | ۸ | ۲۵ | ۲۴ | ۹ | | | | ۱۸ | سرطان | ۹:۰۰ | نثرہ | ۹:۰۰ | | ترفع |
| جمعرات | ۹ | ۲۶ | ۲۵ | ۱ | | | | ۱۹ | | | طرفہ | ۵:۵۱ | | |
| جمعہ | ۱۰ | ۲۷ | ۲۶ | ۲ | | | | ۲۰ | اسد | ۹:۱۷ | جبہہ<br>زبرہ | ۴:۲۷<br>۲۲:۵۳ | | |
| ہفتہ | ۱۱ | ۲۸ | ۲۷ | ۳ | سورج گرہن ✹ شہادت امیر حمزہ | | | ۲۱ | | | صرفہ | ۱۹:۱۸ | ● | اجتماع |
| اتوار | ۱۲ | ۲۹ | ۲۸ | ۴ | نیا چاند ☾ | | | ۲۲ | سنبلہ | ۸:۵۸ | عوا | ۱۵:۵۰ | | اوج |
| پیر | ۱۳ | ذوالحجہ | ۲۹ | ۵ | یکم ذوالحجہ ۱۴۳۹ھ، رجعت مریخ در جدی | | | ۲۳ | | | سماک | ۱۲:۴۰ | | |
| منگل | ۱۴ | ۲ | ۳۰ | ۶ | یوم آزادی | | | ۲۴ | میزان | ۹:۵۶ | غفرہ | ۹:۵۶ | | |
| بدھ | ۱۵ | ۳ | ۳۱ | ۷ | | | | ۲۵ | | | زبانہ | ۷:۴۵ | | |
| جمعرات | ۱۶ | ۴ | ۳۲ | ۸ | قمر در عقرب | | | ۲۶ | عقرب | ۱۳:۵۳ | اکلیل | ۶:۱۵ | | ہبوط |
| جمعہ | ۱۷ | ۵ | بھادوں | ۹ | | | | ۲۷ | | | قلب | ۵:۲۶ | | |
| ہفتہ | ۱۸ | ۶ | ۲ | ۱ | | | | ۲۸ | قوس | ۲۱:۴۴ | شولہ | ۵:۲۴ | ◒ | طرح<br>تربیع اول |
| اتوار | ۱۹ | ۷ | ۳ | ۲ | عطارد مستقیم | | | ۲۹ | | | نعائم | ۶:۰۱ | | |
| پیر | ۲۰ | ۸ | ۴ | ۳ | یوم الترویہ | | | ۳۰ | | | بلدہ | ۷:۱۵ | | |
| منگل | ۲۱ | ۹ | ۵ | ۴ | یوم الحج | | | ۳۱ | جدی | ۹:۰۰ | ذابح | ۹:۰۰ | | وبال |
| بدھ | ۲۲ | ۱۰ | ۶ | ۵ | عیدالاضحیٰ | | | ۳۲ | | | بلعہ | ۱۱:۰۰ | | |
| جمعرات | ۲۳ | ۱۱ | ۷ | ۶ | شمس در سنبلہ | | | سنبلہ | دلو | ۲۱:۵۵ | سعود | ۱۳:۱۲ | | |
| جمعہ | ۲۴ | ۱۲ | ۸ | ۷ | | | | ۲ | | | اخبیہ | ۱۵:۲۰ | | |
| ہفتہ | ۲۵ | ۱۳ | ۹ | ۸ | | | | ۳ | | | مقدم | ۱۷:۲۰ | | |
| اتوار | ۲۶ | ۱۴ | ۱۰ | ۹ | | | | ۴ | حوت | ۱۰:۳۱ | موخر | ۱۹:۰۴ | ○ | حضیض<br>استقبال |
| پیر | ۲۷ | ۱۵ | ۱۱ | ۱ | مریخ مستقیم | | | ۵ | | | رشا | ۲۰:۳۰ | | |
| منگل | ۲۸ | ۱۶ | ۱۲ | ۲ | | | | ۶ | حمل | ۲۱:۳۴ | شرطین | ۲۱:۳۴ | | |
| بدھ | ۲۹ | ۱۷ | ۱۳ | ۳ | | | | ۷ | | | بطین | ۲۲:۱۳ | | |
| جمعرات | ۳۰ | ۱۸ | ۱۴ | ۴ | یوم حضرت عثمان غنیؓ | | | ۸ | | | ثریا | ۲۲:۳۰ | | |
| جمعہ | ۳۱ | ۱۹ | ۱۵ | ۵ | شرف قمر | | | ۹ | ثور | ۶:۲۹ | دبران | ۲۲:۱۸ | | شرف |

# کیا آپ کا برج اسد ہے؟

## اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے-

پارٹیوں دعوتوں اور نجی محفلوں میں یا سمندر کے کنارے چہل قدمی کرتے ہوئے یہ جملہ اکثر سننے میں آتا ہے کہ "تمہیں پتہ ہے میں اسدی ہوں" اور یہ جملہ ہمیشہ نہایت مغرور اور پُرکشش لڑکیوں کے منہ سے سننے میں آتا ہے یا پھر بہت پُرکشش وخوبصورت اور خوداعتماد آدمیوں کو کہتے سنا گیا ہے- ان لفظوں کا مطلب یہ ہے کہ کہنے والا یہ توقع رکھتا ہے کہ آپ کو یہ بات جان لینی چاہئے کہ آپ کا سامنا ایک بے حد "خاص شخصیت" سے ہے ایسی شخصیت سے جو مسحور کن اور خاص وقار کی حامل ہے-

قدیم زمانے سے بلکہ اس موجودہ دور میں بھی اسد کو شاہی برج سمجھا جاتا ہے قدیم زمانے میں بھی اور موجودہ دور میں بھی اس برج سے متعلقہ افراد کو شاہی خاندان کا فرد سمجھا جاتا ہے یعنی وہ افراد جو زبردست قسمت کے مالک ہوتے ہیں- عظمت' فیاضی اور وقار اسدی افراد کی خاص خصوصیات ہوتی ہیں نیز یہ لوگوں کو باآسانی اپنے سحر میں گرفتار کر لیتے ہیں بعض اوقات انہیں خود پسند' مغرور اور خوشامد پسند بھی کہا جاتا ہے تاہم مجموعی طور پر انہیں پسند کیا جاتا ہے- تاہم قدیم دور کے اسدی حاکم جو ڈکٹیٹر اور جابر ہوتے تھے- آج کل ان کا وجود بہت کم پایا جاتا ہے-

شمس جو تمام آسمانی کواکب میں سب سے زیادہ جلیل القدر ستارہ ہے- اسد پر حکومت کرتا ہے- چنانچہ اس کی حکومت کی وجہ سے ہی اسدی افراد گرم جوشی اور فیاضی کا اظہار کر سکتے ہیں اور زندگی سے پوری طرح لطف اندوز ہونے کی صلاحیت رکھتے ہیں تاہم جب شمس بادلوں کی اوٹ میں چلا جاتا ہے تو اسدی افراد اپنی شخصیت کے منفی پہلو کا اظہار کرنے لگتے ہیں ایسے میں وہ مغرور' گستاخ اور ناقابل برداشت ہو جاتے ہیں اور اس قدر خود پسندی کا ثبوت دیتے ہیں کہ ساری دنیا کی مشکلات ان کے سامنے بے حد حقیقت ہو کر رہ جاتی ہیں-

اگر سورج نہ ہو تو زمین پر زندگی کا وجود نہ رہے اسی طرح اس دینا کی خوبصورتی اور رنگینی کے لئے اسدی افراد کا وجود بھی ضروری ہے ان کے وجود کے بغیر دنیا میں جوش وخروش' خوش امید اور قابل قدر تنظیم کا فقدان ہو- جب ہمیں کسی پر انحصار کرنے کی ضرورت پیش آتی ہے اور جب ہم ہمت ہارنے لگتے ہیں اور جب کاموں میں بدنظمی اور انتشار پیدا ہونے لگتا ہے تو ہمیں اسدی افراد کی ضرورت بڑی شدت سے محسوس ہوتی ہے-

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ پانچواں برج ہے |
| عرصہ پیدائش | جولائی ۲۳ تا اگست ۲۲ (اندازاً) |
| اصول | انتظامی صلاحیت، فطری قوت اور محبت کرنے والی فطرت |
| عنصر | آتشی |
| ماہیت | ثابت |
| برج کی علامت | شیر (جنگل کا بادشاہ) |

اسدی افراد کی مثبت سوچ و زبردست خوداعتمادی اور ٹھوس خیالات یہ اولین خصوصیات ہیں جن کا اندازہ ہمیں ان سے پہلی ملاقات میں ہوتا ہے- ان میں کوئی بات بلیوں جیسی ضرور ہوتی ہے- لیکن وہ لوگ جو بلیوں کو ناپسند کرتے ہیں وہ بھی اسدی افراد کی پُرکشش شخصیت کو پسند کرنے پر مجبور ہوتے ہیں- اسدی افراد کو مسلسل دوسروں کی توجہ اور محبت درکار ہوتی ہے- صرف یہی نہیں بلکہ آتش دان کے سامنے یا دھوپ سینکنے کے لئے سب سے بہترین مقام پر بہترین ونفیس اور آرام دہ کرسی پر بیٹھنے پر اصرار کرتے ہیں- سردیوں کا موسم ان کے لئے اداسی لاتا ہے- صرف سردی کا موسم ہی نہیں بلکہ محبت کی کمی بھی اداس کر دیتی ہے جب کہ دھوپ اور گرمی (چاہے وہ موسم کی ہو یا جذبات کی) انہیں خوشی اور وسعت بخشتی ہے-

کاہلی بھی ان کی شخصیت کی ایک خاص خصوصیت ہے جو اکثر اوقات ان کے شریک زندگی یا شریک کار کو پاگل کر دیتی ہے بالکل اسی طرح جس طرح بعض اوقات ان کی بے تحاشا توانائی انہیں پاگل کر دیتی ہے- تناؤ اور پریشانی جو دوسروں کو کئی دن تک بے چین رکھتی ہے- اس سے یہ چھٹکارا اس طرح پاتے ہیں کہ بستر پر یا ساحل سمندر پر یا نہانے کے ٹب میں کچھ وقت گزار کر ساری فکروں سے آزاد ہو جاتے ہیں-

انہیں ملازمت' کاروبار' دوستی اور گھریلو زندگی میں قوت واقتدار واختیار' ذمہ داری اور عزت کی خواہش ہوتی ہے- ان کے بغیر وہ اس قدر مایوس ہو جاتے ہیں کہ اپنے ساتھ رہنے والوں کی زندگی دوبھر کر دیتے ہیں- ان کے خیال میں دفتر میں سب سے اونچا عہدہ اور گھر میں سب سے اہم مقام اور



بلند مرتبہ ان کا حق ہے اور جب یہ اس بلند مرتبے پر ہوتے ہیں تو بے حد خوش و خرم ہوتے ہیں اور ملنسار ثابت ہوتے ہیں۔

اسدی آدمی کی محبت جس عورت کو بھی ملے اس کے لئے یہ ایک شاندار تجربہ ہوتا ہے کیونکہ یہ شاندار تحائف لاتا ہے۔ پھول اور زیورات بطور تحفہ دیتا ہے۔ شاہانہ مقامات پر لے کر جاتا ہے اور محبت کا اظہار بھی بے حد شاہانہ انداز میں کرتا ہے۔

جنس کے معاملات میں بے حد جذباتی ہوتے ہیں اس سلسلے میں پرانے خیالات کو سخت ناپسند کرتے ہیں۔ جب محبت کرتے ہیں تو پورے جسم و جاں کے ساتھ محبت کرتے ہیں اور جب شریک زندگی کے منہ سے اپنے لئے تعریفی الفاظ سنتے ہیں تو اس کے لئے اپنی تمام محبت اور فیاضی وقف کر دیتے ہیں۔

چونکہ اپنی تعریف سننے کے شوقین ہوتے ہیں۔ لہذا خوشامد پسند کرتے ہیں کسی محفل یا ہوٹل میں دوستوں کی کسی بات پر جوش میں آ کر سب کے لئے چائے کا آرڈر دینے والی شخصیت یقیناً اسدی ہوگی۔ اس لئے کہ ان کے خیال میں روپیہ دوستوں پر خرچ کرنے کے لئے ہی ہوتا ہے۔ یہاں تک کہ اگر دوست بالکل اس قابل نہ ہوں کہ ان پر کچھ خرچ کیا جائے تب بھی یہ ان پر خرچ کرنا پسند کرتے ہیں۔

جس طرح ان کی خوبیاں بہت اونچے پیمانے کی ہوتی ہیں اس طرح ان کی کمزوریاں بھی اپنے اندر ڈرامائی پہلو رکھتی ہیں۔ انہیں کسی بات کے لئے آمادہ کرنا بالکل مشکل نہیں ہوتا۔ ذرا سا اکسانا ہی انہیں بے حد جوش میں لے آتا ہے۔ اسی طرح ذرا سی بات ناپسند آ جائے تو ہتھے سے اکھڑ جاتے ہیں لیکن ذرا دیر بعد سارا غصہ ختم ہو جاتا ہے۔ بالکل اسی طرح جس طرح شیر کی دھاڑ جب تک سنائی دیتی رہتی ہے خوف زدہ رکھتی ہے لیکن جہاں شیر خاموش ہوا خوف کا عنصر بھی زائل ہو جاتا ہے لیکن یہ بات ذہن میں رہے کہ ان کا غصہ دب ضرور جاتا ہے لیکن یہ بات کو بھولتے نہیں ایک غلط نگاہ یا ایک غلط لفظ کہہ کر انسان بچ نہیں سکتا نہ معلوم کب عتاب نازل ہو۔ اس کے متعلق انسان کبھی اندازہ نہیں لگا سکتا۔

اسدی افراد (تمام اسدی افراد نہیں تاہم بیشتر) بے حد خود پسند اور اونچی ناک والے ہوتے ہیں۔ اسدی افراد اس نقطۂ نظر کے حامل ہوتے ہیں کہ وہ اپنی بیوی اور بچوں کی زندگیوں پر حکومت کر سکتے ہیں اور اپنی مرضی سے انہیں چلا سکتے ہیں لیکن جب ان کی بات رد کی جاتی ہے یا مخالفت کی جاتی ہے تو بے حد اداس ہو جاتے ہیں اور سب سے الگ تھلگ ہو کر کہیں دور کونے میں جا کر بیٹھ جاتے ہیں یا کسی ہوٹل میں جا بیٹھتے ہیں اور سوچتے رہتے ہیں کہ لوگوں نے ان کی محبت اور وفاؤں کا کیسا صلہ دیا ہے۔

تاہم لوگ عام طور پر اسدی افراد کو معاف کر دیتے ہیں یہاں تک کہ جب اسدی افراد اپنی شخصیت یا تحائف کے زور پر کسی کی شخصیت کو دبانا چاہتے ہیں تب بھی انہیں معاف کر دیا جاتا ہے آخر کیوں؟ اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ جب انہیں رد کیا جاتا ہے یا ان کی تعریف نہیں کی جاتی تو یہ اس قدر اداس اور آزردہ ہو جاتے ہیں کہ دوسروں کے لئے ان کی آزردگی ناقابل برداشت ہو جاتی ہے خواہ یہ اداس ہوں خواہ خوش و خرم' دوسرے باآسانی ان کی شخصیت کے جال میں پھنس جاتے ہیں اور اس جال سے نکلنے کی بھرپور کوشش کے باوجود کامیاب نہیں ہو پاتے۔

اسدی عورتیں اور لڑکیاں گرم جوش اور منطق ہوتی ہیں زندگی سے بھرپور لطف اٹھانے کا فن جانتی ہیں۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ اپنے شوہر دوستوں اور بچوں کو بھی زندگی سے لطف اندوز ہونے کا فن سکھاتی ہیں۔ غروب ہوتے ہوئے سورج کی تعریف کر کے قدرتی حسن سے لطف اندوز ہونا سکھاتی ہیں۔

عمدہ لباس کی تعریف کر کے جامہ زیبی سکھاتی ہیں اور اچھے کھانے کی تعریف کر کے کھانے کا ذوق پیدا کرتی ہیں۔

اسدی لڑکیاں اگر ملازمت کرتی ہیں تو بلند ترین عہدے پر پہنچنے کا مقصد سامنے رکھتی ہیں۔ ملازمت کا انتخاب بڑی عقلمندی سے کرتی ہیں۔ یعنی ایسی ملازمت کا انتخاب کرتی ہیں جس میں ان کی صلاحیت کو سراہا جا سکے اور انہیں اہمیت دی جائے پس پردہ کام کرنا سخت ناپسند کرتی ہیں۔ انہیں اسٹیج کے بالکل مرکز میں جگہ کی تلاش ہوتی ہے۔ جہاں اپنی صلاحیتوں کا سرعام اظہار کر سکیں اور خوش رہ سکیں۔

بہت کم ملازمت پیشہ اسدی لڑکیاں یا عورتیں ایسی ہوتی ہیں جنہیں پسند کیا جاتا ہے اس لئے کہ یہ بے حد مضبوط قوت ارادی اور اپنی مرضی کی مالک ہوتی ہیں۔ چنانچہ انہیں تنقید کا سامنا کرنا پڑتا

ہے- اکثر ایسا بھی ہوتا ہے کہ تنقید بے جا ہوتی ہے- لیکن بہر حال انہیں اسے برداشت کرنا پڑتا ہے اگر چہ یہ زیادہ دیر کام کرتی ہیں- مشکل حالات میں ساتھ کام کرنے والوں کی مدد بھی کرتی ہیں لیکن اس قدر صاف گو ہوتی ہیں کہ دوسروں کے لئے ان کا ہر وقت ساتھ رہنا آسان نہیں ہوتا-

آدمی اسدی لڑکیوں کو پسند کرتے ہیں کیونکہ وہ انہیں سست نہیں پاتے- شوہر اسے مداحوں کے حلقے میں گھرا دیکھنا پسند نہیں کرے گا- تاہم یہ ضرور دیکھ کر خوش ہوگا کہ اس کی بیوی کتنی کامیاب اداکارہ ہے- تاہم اگر زندگی میں سخت حالات کا سامنا کرنا پڑے یہ مشکلات خواہ گھریلو ہوں، خواہ مالی نوعیت کی ہوں- شوہر اپنی اسدی بیوی کی غیر متوقع قوت برداشت اور خود اعتمادی کا بے حد مشکور ہوتا ہے-

محبت کے معاملات میں اسدی لڑکی بے حد ڈرامائی انداز میں اپنے جذبات کا اظہار کرتی ہے لیکن بدقسمتی سے اگر شوہر مضبوط کردار کا نہ ہو تو ایسے ڈرامائی سین اسے بھاگنے پر مجبور کردیتے ہیں-

اسدی لڑکیاں اگر ایک طرف شوہر کا حوصلہ انتہائی بلند کرسکتی ہیں تو دوسری طرف اسے مایوسی کے سمندر میں بھی دھکیل سکتی ہیں- شوہر میں احساس کمتری پیدا کرسکتی ہیں- یہ سورج چاند بلکہ تمام ستاروں کو شوہر کی شخصیت میں یکجا دیکھنا چاہتی ہے اور اگر شوہر ہمہ وقت ان کی توقعات پر پورا نہیں اترتا (جیسا کہ اس کو اترنا چاہئے) تب یہ روتی ہیں- شور مچاتی ہیں- چیختی چلاتی ہیں اور اس عمل میں اپنی ساری جسمانی قوت صرف کرنے کی پوری کوشش کرتی ہیں-

تاہم چند گھنٹوں بعد مطلع صاف ہوجاتا ہے اور سورج دوبارہ آب و تاب سے چمکنے لگتا ہے- یہ دل میں کوئی بات نہیں رکھتیں اور نہ بدلہ لینے پر یقین رکھتی ہیں نہایت محبت سے فیاضی سے اور جذباتی انداز میں شوہر کو "معاف" کردیتی ہیں خواہ اسے معافی کی ضرورت بھی نہ ہو شوہر اگر عقلمند ہوتا ہے تو اس معافی کو قبول کرلیتا ہے اور فائدے میں رہتا ہے اور اگر بدقسمتی سے عقلمند نہ ہوا تو اپنی شامت بلا لیتا ہے-



# ماہ اگست کیسا گزرے گا؟

**آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے۔ اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں۔ اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں**

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:۔ ا۔ل۔ع۔ی



پیدائش:۔ مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ زندگی میں ذاتی مصروفیات بڑھ جائیں گی۔اس ماہ شراکت داری اور کھلے دشمنوں سے واسطہ پڑے گا۔تبدیلی محسوس ہوگی۔ٹرانسفر ہوگا یا پھر ترقی ہو کر کسی دوسرے شعبے میں جائیں گے۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے گیارہویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور واپس وتدالسماء پر داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔جذباتی گرمی سے غصہ اور ذہنی انتشار سے واسطہ پڑے گا۔یہ ماہ دوستوں کے ساتھ سیر وتفریح کے ساتھ ایسی سرگرمیوں میں حصہ لیں جن کی مدد سے مالی رکاوٹوں اور پریشانی کا خاتمہ ہو سکے۔اس وقت دوستوں سے اپنی امیدیں وابستہ نہ کریں ان پر بھروسے سے آپ کو مالی نقصان ملے گا۔روپیہ سے متعلق کو بھی معاملہ ہو اس میں شامل نہ ہوں۔اس ماہ ایسے مواقع بھی ملیں گے لوگوں کے تعاون سے اپنا کیریئر شروع کر سکیں گے۔ایسے قریبی افراد جن سے اپنے کام یا کاروبار کے سلسلے میں امیدیں وابستہ کر رکھیں تھیں وہ راستے میں ساتھ چھوڑ دیں گے۔اپنی جسمانی و ذہنی مضبوطی کے لئے کسی کلب یا کھیل میں حصہ لیں۔اس ماہ میکینکل اور ٹیکنیکل کاموں میں حصہ لے کر اپنی صلاحیتوں کو بھی بڑھا سکیں گے۔مریخ ۱'۶'۱۴'۱۸'۲۳'۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔تاہم ۴'۱۰'۱۶'۳۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات میں محتاط رہنا ہوگا۔

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔لہذا قریبی لوگوں کے ساتھ ہر طرح کے معاملات میں محتاط رہنا ہوگا لین دین' بینک کے کام' حساب کتاب اور اہم لوگوں کے ساتھ ملاقات میں حد درجہ احتیاط کی ضرورت پڑے گی۔کوئی بھی غلط بات یا نظریہ تعلقات کو خراب کرے گا۔قریبی رشتہ داروں کے ساتھ بھی تمام معاملات میں احتیاط رکھیں۔سفر کے معاملات میں احتیاط رکھیں۔اس وقت آپ کے پاس جو روپیہ موجود ہے محتاط رہ کر خرچہ کریں۔

ستارہ زہرہ ۷ تاریخ کو طالع کے مقابل ہو گا اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا۔وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۶'۱۰'۱۴'۱۹'۲۵ تاریخ کا انتخاب کریں۔یہ تاریخیں محبت کے معاملات کے لئے بھی موافق ثابت ہونگی۔زہرہ کی موجودگی ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے کے لئے موافق ثابت ہوگی۔اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر پالیسی یہ ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں کام کریں ویسے لوگوں کو ہم رائے بنانا اور ان کا دل جیتنا اتنا مشکل نہ ہوگا۔مالی لحاظ سے یہ ماہ آپ اور آپ کے شریک دونوں کے لئے موافق ثابت ہوگا۔مالی طور پر غیر ضروری خطرات مول نہ لیں اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔

کاروباری و مالی معاملات میں کچھ ایسے بھی موقع آئیں گے کہ جب دوسرے لوگوں سے الگ تھلگ رہ کر کام کرنا پڑے گا۔کیریئر اور جاہ طلبی کے معاملات میں لوگوں کا تعاون ملے گا۔ترقی اور تنخواہ الاؤنس سے متعلقہ معاملات کو آگے بڑھائیں۔

ایسے افراد جو کاروبار یا ملازمت میں دوست ہیں۔ان پر اپنی گرفت مضبوط کریں گے اور ان ذریعے ترقی کے معاملات میں کامیابی ہوگی۔سرمایہ کاری

کے لیے پر امید ہونگے ۔ دوستوں کے ساتھ نئی سرگرمیاں شروع کرنے کیلئے سفر بہتر رہے گا-تعلیمی سرگرمیوں اور شراکت داری کے معاملات بہتر رہیں گے-

عطارد زائچے کے پانچویں گھر میں رجعت ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہوگا- قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے، میل جول بڑھانے اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لینے کی کوشش کریں یہ آپ کی امیدوں کی تکمیل کروائے گا- اس ماہ سفر بھی خوشگوار ثابت ہونگے- تحریری کام، اخبارات ورسائل کے ذریعے ادبی حلقوں میں اپنے آپ کو روشناس کروانے میں مدد ملے گی- اس وقت آپ کی سوچ اور تعلقاتی ذرائع الگ طرح سے کام کریں گے ۔ زیادہ تر قسمت کے نمبر، بانڈر کے نمبر اور بیرونی کرنسی کے حصول میں دلچسپی لیں گے اور اس میں انوسمنٹ کر کے اپنے مال واسباب کو تیزی سے بڑھانے کی کوشش فائدہ دیں گی- عطارد کی موجودگی میں جو خط وکتابت ہوگی اس کا جواب ضرور ملے گا- ملازمین کے ساتھ بہتر رابطے کام کی رفتار کو تیز کردیں گی- تاہم جسمانی صحت کی طرف سے پوری طرح آگاہ ہونا ضروری ہے- اپنی ذہنی وجسمانی قوت کو بڑھانے کی ضرورت ہوگی- عطارد ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-




ثوری افراد اس ماہ جس جگہ کام کرتے ہیں وہاں اہمیت کھودیں گے- کاروباری لین دین اور روپے کے معاملات میں دشواری محسوس کریں گے- تاہم ہر کام میں ذہنی دباؤ ملے گا-

زہرہ ۷ تاریخ کو زائچے کے چھٹے گھر میں ہو گا- اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی- لہذا اس وقت سے فائدہ اٹھائیں- وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں جبکہ وہ افراد جنہیں حال ہی میں کام اور روزگار کے معاملات میں یا دفتر میں مشکل حالات کا سامنا رہا ہے وہ حالات میں بہتر تبدیلی دیکھیں گے- دوسری طرف وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آجائے گی - زہرہ محبت کے معاملات پر حکومت کرتا ہے- چنانچہ اس ماہ کی ۶، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۵ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی- دراصل بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا- آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف رہے گی- اگر ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں تو یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا- سوشل زندگی میں بھی بہت سرگرمی اور جوش پیدا ہوگا- باہر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کے زائد موقع ملے گا-

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی- اپنے آپ کو کسی بھی غلط کام میں ملوث ہونے سے بچانا ہوگا- غیر ارادی طور پر معاملات قانونی شکل اختیار کرسکتے ہیں اور آپ کے لئے عزت ووقار کا مسئلہ بنے گا- کاروباری سطح پر بھی ضرورت سے زیادہ روپے کا نقصان ہوگا اور آپ کے ذرائع آمدن بھی روک جائیں گے جس کے باعث ذہنی اور جسمانی تکالیف ابھر سکتی ہیں- اپنے آپ پر بھرپور توجہ دیں اور ٹینشن اور ڈپریشن نہ لیں-

عطارد چوتھے گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہوگا- رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان کئی معاملات حل طلب ہونگے اس ماہ ایک دوسرے سے رابطے مفید ثابت ہوں گے- ضرورت سے زائد کاموں کو فوری طور پر مکمل کرنے کا رجحان رہے گا- والدین سے متعلقہ گھر یا جائیداد، حسابات یا تحریری کاموں کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی- اگر گھر تبدیل کررہے ہیں یا گھر کو از سر نو ترتیب دینا چاہتے ہیں تو اس وقت کھلے ذہن کے ذریعے اور آرٹسٹک خیالات کو بروئے کار لاتے ہوئے بہتر پلاننگ کرسکیں گے- روزمرہ کے سفر بہتر رہیں گے- آپ کے اندر جوش وجذبہ حصول مال کے لیے بڑھ جائے گا- نئی پلاننگ اور حکمت عملی کریں- اپنے وقت کو قیمتی جانیں اور جو ہوسکتا ہے وہ کام کریں- محبت کے معاملات، اولاد سے متعلقہ تعلیمی سرگرمیوں اور کھیلوں سے متعلق امور میں بہتری سے واسطہ پڑے گا- یہ وقت ایسا ہے کہ جب آپ اپنی سوچوں کو ایک جگہ مرکوز کرسکیں گے- لہذا منتشر خیالات سے ذہنی دباؤ، چڑچڑاپن اور کئی طرح کے معاملات اور دردسری کو دور کرسکیں گے-- عطارد ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی- اس دن خاص طور پر جاہ طلبی کے معاملات کے علاوہ کاروباری اور شراکتی معاہدات کی کوشش کریں- ان میں خاطر خواہ فائدہ دیکھنے میں آئے گا- تاہم کام اور کاروبار کے علاوہ زمین کی خریداری کے ذریعے سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں- لوگ ان دنوں آپ کا بھرپور ساتھ دیں گے- روپیہ لگانے اور نئے ذرائع کے حصول کی کوشش فائدہ دیں گی - ان دنوں اچانک خوشیاں ملیں گی- کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل گا- صحت کے معاملات کو کسی صورت نظر انداز نہ کریں- گم ہوا مال یا ترکہ اچانک ملنے کی توقع ہے- نئی رشتہ داری قائم ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے-

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے وتد السماء پر رجعت میں ہوگا اور واپس نویں گھر پر داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا- کیریئر میں ترقی کرنے اور اپنے روزگار کو بہتر طریقے پر بڑھانے اور صحت کے لئے جو کوشش کررہے ہیں ان میں پریشانی ملے گی لیکن صبر سے کام لینا ہوگا- یہ وقت ذہنی صلاحیتوں کو کمزور کرے گا، ساتھ ہی تعلقات میں اپنے رویوں پر ضرور غور کریں، ذہنی قوت ہیجان خیز خیالات کی طرف متوجہ ہونگی- یہ ماہ نئی سمتوں کا تعین کرنے میں مدد دے گا- ترقی کرنے کے موقع حاصل ہونگے مگر لوگوں کا آپ پر اعتماد نہ ہوگا- وہ افراد جو کسی خاص ٹیکنیکل یا انجینئرنگ کے شعبے میں داخلہ لینا چاہتے ہیں ان کو اپنی صلاحیتوں کو بہتر کرنے اور مستقبل میں

ترقی کرنے کے موقع سے فائدہ اٹھانا چاہئے۔ یہ ماہ کام کے اعتبار سے زیادہ محنت لائے گا۔ لہٰذا جسمانی اور ذہنی ورزش کے لئے بھی وقت نکالیں اور ذہنی سکون حاصل کریں۔ مریخ ۱، ۶، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں حتمی فیصلہ اور باقوت قدم اٹھانا بہتری کے آثار پیدا کرے گا۔ تاہم ۴، ۱۰، ۱۶، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں غصہ یا اشتعال نقصان دے گا۔

## برج جوزا۔ ستارہ عطارد

حروف:۔ ک۔ق



پیدائش:۔ مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس ماہ ہر طرح کی شراکت داری، اسکیموں میں حصہ لینا، پلاٹ یا مکان یا بکنگ میں حصہ لیں اور زندگی کی نئی کوششوں کا آغاز کریں۔

زہرہ ۷ تاریخ کو زائچے کے پانچویں گھر ہو گا۔ لہٰذا محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر وتفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ چنانچہ اس تاریخ کے بعد محبت کے معاملات بے حد موافق ثابت ہونگے۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت خوش قسمت ثابت ہوگا۔ زہرہ ۶، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۵ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ لہٰذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں اور محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی آئے گی۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے یا جو نئے افراد زندگی میں داخل ہونگے وہ ان معاملات میں آپ کے ہم خیال نکلیں گے۔ ایسے افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت خوش بختی لائے گا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں تاہم زہرہ ۸، ۲۲، ۳۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں۔

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہو گی۔ جائیداد اور شریک کار کے روپیہ کو کسی کے کہنے میں آ کر جلد منافع دینے والی اسکیموں میں نہ لگائیں۔ وہ لوگ جو آپ کے قریب ہیں ان کے مشورہ پر بغیر کسی ٹھوس ثبوت کے آگے نہ بڑھیں۔ اس وقت قرضہ حاصل کرنے کے لئے ملاقات اور اہم معاملات طے نہ کریں۔ کیونکہ کچھ معاملے آگے چل کر اختلافی مسائل پیدا کریں گی۔

عطارد تیسرے گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ تحریری کام کے علاوہ نشر واشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے۔ مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھ سکیں گے۔ اس ماہ آپ اپنے اندر خود تبدیلی محسوس کریں گے۔ کام، کاروبار اور گھر کو بہتر کرنے کا فیصلہ بہتر رہے گا۔ سفر زائد ہونگے۔ تاہم جو بھی سفر ہونگے وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہونگے۔ رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں زائد حصہ لیں۔ بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کر سکیں گے۔ لکھنے لکھانے، تحریری کاموں میں باقوت سوچ کے ذریعے بہتر طریقے کار وضع کر سکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوششیں کامیابی دے گی۔ عطارد ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔ دوستوں کے ذریعے اپنے کام اور کاروباری معاملات کو بہتر بنا سکیں گے۔ اس وقت آپ کی توقعات سے بڑھ کر کام ہوں۔ بیرون ملک اگر کسی شخص کے ذریعے معلومات حاصل کر رہے ہیں تو جلد جواب ملنے کی توقع ہے۔ اور بڑے پیمانے پر سرمایہ کاری کرنے کے مواقع ملیں گے۔ پرانے دوست اچانک ملیں گے۔ تحریری کام، معاہدات اہم موڑ ثابت ہونگے۔ اہم بااثر افراد کا تعاون حاصل ہوگا۔ اپنی قابلیت بڑھانے کے لئے تعلیمی سرگرمیوں میں بھرپور حصہ لیں اور جو کچھ ہو سکے حاصل کرنے کی کوشش کریں۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے نویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور واپس آٹھویں گھر پر داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ یہ آپ کے کاروباری سفر، قانونی اور آفیشل کاموں میں رکاوٹ پیدا کرے گا۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کر سکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کر رہے ہیں تو احتیاط رکھیں۔ اپنی باقوت صلاحیتوں سے فیصلہ کن قدم اٹھایا تو بہتری حاصل ہوگی۔ تاہم ان دنوں اپنے غصہ پر قابو رکھنا ہوگا۔ تعمیری کاموں، ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کاموں میں غیر ضروری التواء سے پریشانی اور ٹینشن ہوگی۔ مریخ ۱، ۶، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کاموں کو آگے بڑھائیں اور قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔ تاہم ۴، ۱۰، ۱۶، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

# برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:۔ ح۔ ہ



پیدائش:۔ جون۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ سرطان سے متعلقہ زیادہ تر افراد جائیداد سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں گے۔ سفر کرنے کا موقع ملے گا۔ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے۔ وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے اب حل ہوتے محسوس ہونگے۔

عطارد خانہ مال میں رجعت میں ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہو گا۔ یہاں یہ آپ کی ذاتی مصروفیت کے کام، گروہی سرگرمی، ملاقاتیں، تعلیمی نوعیت کے امور اور سفر میں بہتری اور آسانی پیدا کرے گا۔ اس ماہ اپنے ذاتی کاموں سے متعلق امور سرانجام دیں۔ زائد سفر اور ملاقاتیں ہونگی۔ اگر آپ اپنا کاروبار کرتے ہیں تو اس وقت ترقی کرنے کے مواقع میسر آئیں گے۔ بااختیار افراد کے ساتھ ملاقاتیں کریں اور ان سے فائدہ اٹھائیں۔ ایسے افراد جو عرصہ سے اپنے عہدہ کی ترقی کی کوششوں میں لگے ہوئے ہیں۔ پروموشن کے معاملات کے لیے خود ملاقات کریں۔ اگر ملازمت کی پیشکش ہے تو وسط ماہ سے قبل ان امور کا جائزہ لینا بہتر رہے گا۔ اکاونٹ کا حساب چیک کریں۔ ہر کام تحریری کرنا بہتر رہے گا۔ اور اگر جائیداد خریدنا یا بیچنا چاہ رہے ہیں تو عطارد ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ ان تاریخوں میں معاہدات کرنے بہتر رہیں گے۔

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ اپنے آپ کو کسی بھی غلط کام میں ملوث ہونے سے بچانا ہوگا۔ غیر ارادی طور پر معاملات قانونی شکل اختیار کر سکتے ہیں اور آپ کے لئے عزت و وقار کا مسئلہ بنے گا۔ کاروباری سطح پر بھی ضرورت سے زیادہ روپے کا نقصان ہوگا اور آپ کے ذرائع آمدن بھی روک جائیں گے جس کے باعث ذہنی اور جسمانی تکالیف ابھر سکتی ہیں۔ اپنے آپ پر بھرپور توجہ دیں اور ٹینشن اور ڈپریشن نہ لیں۔

زہرہ ۷ تاریخ کو زائچے کے چوتھے گھر میں ہوگا۔ گھریلو اور خاندانی معاملات پر خوش قسمت اور موافق اثر مرتب ہورہے ہیں ان معاملات میں اگر حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی ہوئی ہے یا والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو اب حالات بہتر ہو جائیں گے۔ کواکبی رجحانات اس بات کی نشاندہی کررہے ہیں کہ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ گھر کی از سر نو آرائش اور گھر میں چند نئی اشیائے تعیشات کے اضافہ اور اپنے آس پاس کے ماحول کو بہتر بنانے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ نسبت اور شادی کے معاملے یا جائیداد اور لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پا جائیں گے۔ وہ افراد جو گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ بہت خوش قسمت ثابت ہوگا۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۶، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۵ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔ قریبی شخص سے مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ زندگی میں کسی نئے شخص کا اضافہ ہورہا ہے۔ جس کی وجہ سے خوشیاں حاصل ہونگی۔ محبت کے معاملات ہوں یا شادی، نسبت کے یہ وقت خاص طور پر ان امور کی طرف لے جائے گا۔ جس سے زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہوگا جو سوچ اور خیالات کے انداز کو تبدیل کردے گا۔ ان دنوں سیر و تفریح یا کاروباری معاہدات کے لئے اندرون یا بیرون ملک سفر کیا تو یہ آپ کے لئے ایسا امتحان ثابت ہوگا جس سے قسمت بدل سکتی ہے۔ ان دنوں کوئی خط یا خبر سے خوشی ملے گی۔

مریخ شروع ماہ زائچے سے آٹھویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور واپس ساتویں گھر پر داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے مالی امور میں زائد دلچسپی لیں گے تاہم ایسی غلطی جو کسی پر اعتبار کرکے نہ کریں۔ یہ وقت ذہنی دباؤ لاتا ہے۔ ہر کام اور معاملات کو بہتر اور موثر طریقے سے کرنے کی صلاحیت میں کمی آئے گی۔ اپنی خواہشات کا رجحان منفی سمت میں ہوگا۔ خیالات ہیجان خیز ہونگے اور اپنے رویہ سے نقصان دیں گے۔ اس ماہ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی ہاتھ سے نکل جائے گا۔ اس ماہ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافات جنم لے سکتے ہیں۔ ذہنی ٹینشن بھی مل سکتی ہے، غصہ اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ مریخ ۱، ۶، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۴، ۱۰، ۱۶، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں کے نزدیک حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

## برج اسد۔ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:- جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ اپنے ماحول میں تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار رہیں۔شادی یا نسبت کے مواقع آئیں گے۔کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی۔

مریخ شروع ماہ سے طالع کے مقابل رجعت میں ہو گا اور واپس چھٹے گھر پر داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔لہذا نئے تعلقات کا انجام میں بری تبدیلی آئے گی۔منگنی اور شادی کے معاملات میں رکاوٹ آئے گی۔لوگ اپنا دباؤ بڑھائیں گے۔اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیر وتفریح میں خوشی نہ ملے گی۔اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تفریحی سرگرمیوں اور زندگی کے لطیف پہلو پر توجہ دینے کے لئے آپ کے پاس روپیہ پیسہ نہیں ہوگا۔کوائبی رجحانات تخلیقی اور آرٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں بھی ہونگی۔چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میداں کے خواہاں ہیں تو اب کچھ مواقع حاصل ہوسکتے ہیں۔ مریخ ۶، ۱۱، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔تاہم مریخ طالع کے مقابل ۴، ۱۰، ۱۶، ۲۱، ۳۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو کسی بڑی مخالفت سے واسطہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔اہم بات یہ ہے کہ آپ دوسروں کے جھگڑوں اور جذباتی مسائل سے الگ رہیں اور دوسروں کو اس بات کا ہرگز موقع نہ دیں کہ وہ آپ کو جلد بازی میں آکر کوئی فیصلہ کرنے پر مجبور کرسکیں جہاں تک متنازعہ معاملات کا تعلق ہے آپ کو الگ تھلگ رہنا چاہئے۔

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ والدین کے ذریعے میراث اور ترکہ کے معاملات کی طرف توجہ دیں اور حکمت عملی کے ذریعے ہر شخص سے معاملات طے کریں تاکہ غصہ اور انتشار سے بچا جاسکے۔سرمایہ کاری غیر ضروری نہ کریں۔روپے کا حصول اس وقت تکلیف دہ ہوگا جس کے باعث جھگڑا ہونے کا اندیشہ بھی ہے۔

زہرہ ۷ تاریخ کو تیسرے گھر میں ہوگا۔ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران کسی وقت سیر وتفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہوچکا ہے یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے۔یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی۔اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن و سکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد کرے گا۔ اختلافات اور اسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی۔زہرہ ۶، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۵ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔لہذا ان دنوں سیر وتفریح، کسی شادی میں شریک ہونا یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔اس دن خاندان یا سسرالی لوگوں کی تقریب میں شرکت کریں۔شریک زندگی کے ساتھ دور دراز کا سفر کریں گے تو خوشیاں بھی حاصل ہونگی۔کسی شخص کی قربت آپ کو بے سکون کردے گی۔زندگی میں کسی شخص کی آمد سے سوچ اور خیالات میں تبدیلی دیکھنے میں آئے گی۔یہ وقت شادی یا نسبت طے کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ ملازمت سے متعلق ترقی کے امور یا تبادلہ کے کام کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی۔بیرون ملک تعلیم کی غرض سے سفر کریں یا پھر کسی کمپنی میں سرمایہ کاری کرنے کے مواقع حاصل ہونگے اور ساتھ معلومات حاصل ہوسکے گی۔

عطارد طالع میں رجعت میں ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ آپ جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے سرگرم اور چست محسوس کریں گے۔چنانچہ تھوڑے وقت میں آپ بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔وہ افراد جو حال ہی میں روزمرہ کے معمولات کی وجہ سے بندھ سے گئے تھے۔وہ یقیناً حالات میں بہتری دیکھیں گے گھر سے باہر نکلنے اور گھومنے پھرنے، نئے لوگوں سے تعلقات قائم کرنے اور نئی سرگرمیاں اختیار کرنے کے زائد مواقع میسر آئیں گے۔وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں یا تعلیم کو بہتر بنانا چاہتے ہیں ان کے لئے طالع میں عطارد کی موجودگی بے حد موافق ثابت ہوگی۔ عطارد ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔لہذا نشرواشاعت، سفر، سیر و تفریح، تحریرات اور ذاتی مقاصد کی دلچسپیوں سے متعلقہ اہم معاملات کے لئے تاریخیں موافق ثابت ہونگی۔ان دنوں مسائل کو حل کرنا آسان ہوگا۔اگر ان دنوں کوئی انٹرویو دینا ہے یا کسی میٹنگ میں شرکت کرنی ہے تو موافق نتائج برآمد ہونگے۔ تاہم عطارد ۵، ۱۷، ۲۵ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔لہذا ان دنوں، سفر، افواہیں اور غیر ضروری افراد آپ کا وقت ضائع کریں گے۔ان دنوں ملاقاتیں یا پارٹیوں میں محتاط رویہ رکھیں۔

## برج سنبلہ۔ستارہ عطارد

حروف:۔ پ۔غ



پیدائش:- اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اس ماہ سے بہتر حالات سے واسطہ پڑے گا جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو ذاتی کام شروع کرنا چاہتے ہیں یا وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت کامیابی لائے گا۔نئے رشتے

بنیں گے۔

عطارد زائچے کے بارہویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ حاسدی افراد یا وہ افراد جو خفیہ طریقے سے آپ کو پریشانی میں مبتلا کرتے ہیں ان کے ساتھ رابطہ کرنے، گفت شنید یا قریبی لوگوں کے ساتھ جا کر ملاقات کرنی بہتری کی صورت لائے گی۔ یہ وقت خاص طور پر صحت کو بہتر بنانے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ذہنی اور جسمانی دونوں طرح بہتری لاسکیں گے۔ اگر آپ قانون کے شعبے سے منسلک ہیں تو ان دنوں اپنی بہترین صلاحیتوں کے ذریعے لوگوں کو فائدہ دیں۔ ذاتی کام اور کاروباری مقاصد کو آگے بڑھا سکیں گے۔ مشکلات پر قابو پا سکیں گے۔ لوگوں کا تعاون ہوگا تاہم وقت پر لوگ مل نہ سکیں گے۔ یا کوئی نہ کوئی بات کام میں التواء کا باعث بنے گی۔ ان دنوں نشرواشاعت کے کاموں، پبلشنگ اور حسابات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ عطارد ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس وقت لین دین کے معاملات میں آپ کو احتیاط رکھنی ہوگی۔ سرمایہ کاری اور پیشہ وارانہ معاملات میں تحریری امور کو زیادہ اہمیت دیں۔ زبانی بھروسہ کسی پر نہ کریں۔ قانونی معاملات اس وقت کسی قسم کی مدد فراہم نہ کریں گے۔ جن لوگوں سے تعاون کے خواہاں ہونگے وہ اس وقت مددگار نہ ہوں گے۔ والدین کے ساتھ بھی معاملات میں صبر وتحمل کا مظاہرہ کریں اس وقت ان کی سوچ آپ کے کام پر اثر انداز ہوگی جس سے آپ میں غصہ کا عنصر بڑھ جائے گا۔ شادی اور نسبت سے متعلقہ امور میں اس وقت بات چیت موثر ثابت نہ ہوگی۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے چھٹے گھر میں رجعت میں ہوگا اور واپس پانچویں گھر پر داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ اپنے اہم معاملات کو بہت حکمت عملی سے بڑھانا ہوگا۔ کیونکہ کوئی بھی غصہ والی بات نقصان دہ ثابت ہوگی۔ رجعت مریخ کام اور کاروبار میں الجھنوں میں ڈال دے گی۔ ملازمین سے زیادہ محنت کروائیں گے۔ جس سے حادثات ہونے کے امکانات ہیں۔ اس ماہ حالات سے نبٹنے کے لئے پوری صلاحیتوں سے کام لینا ہوگا۔ اپنی صحت کے معاملات اور جسمانی قوت کو بہتر بنانے کے لئے ورزش اور ذہنی قوت کو بڑھانے کے لئے تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لینا بہتر رہے گا۔ ملازمت کے حصول یا ٹیکنیکل کاموں میں حصہ لے کر خاص شعبے میں مہارت حاصل کرسکیں گے۔ وہ افراد جو کھیل میں حصہ لے رہے ہیں یہ اپنی صلاحیتوں اور جسمانی قوت سے بہتر پوزیشن حاصل کریں گے۔ بلکہ آگے ملنے والے مواقعوں سے بھی فائدہ اٹھائیں گے۔ مریخ ۱، ۶، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۴، ۱۰، ۱۶، ۲۱، ۳۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات میں حادثہ یا جھگڑا ہونے بلکہ فوری طور پر مشینری کی خرابی سے پریشانی لائے گی۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔ انعامی اسکیم میں جو روپیہ لگایا تھا اب منافع ملنے کی نشاندہی ہورہی ہے۔ زندگی میں کسی شخص کی آمد قسمت میں تبدیلی لائے گی۔ دوسرے شخص کا روپیہ آپ کے اہم مقاصد کو پورا کرنے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ خوش قسمتی کا دروازے کھولنے کا وقت آ گیا ہے۔ مواقعوں سے فائدہ اٹھائیں۔ بیرون ملک سفر ہوں یا کاروباری یا قانونی معاملات اس وقت کیے گئے فیصلے دورس نتائج لائیں گے۔ ٹیکس یا انشورنس کے امور بھی موافق رہیں گے۔

زہرہ ۷ تاریخ کو خانہ مال میں ہوگا۔ یہ آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔ شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے۔ یہ وقت ان معاملات میں غیر معمولی بہتری لائے گا۔ اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو کسی بہت اہم شخصیت سے ملاقات کرائے گا۔ خانہ مال جس کا تعلق آمدنی اور لین دین سے ہے۔ اگر اس وقت کسی مالی پریشانی کا سامنا ہے تو مالی گھر میں زہرہ کی موجودگی اس پریشانی کو دور کردے گی اور اپنے آپ کو زیادہ محفوظ اور مستحکم حالت میں پائیں گے۔ یہ وقت خریداری کے لئے بہت موافق ثابت ہوگا۔ جب آپ فیشن کے مطابق چلنے والے ہوں یا اپنی شخصیت کو پرکشش بنانے پر روپیہ صرف کرنا چاہتے ہوں تو اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ مالی معاملات کے لئے ۶، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۵ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ یہ تاریخیں ان افراد کے لئے موافق ثابت ہونگی جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں یا جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جاہ طلب اور مہم جو ہیں تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے اور تسلی بخش ترقی کریں گے۔

## برج میزان۔ ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ٹ۔ر۔ط



پیدائش:۔ ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

اس ماہ ذہنی پریشانی میں مبتلا رہیں گے۔ کچھ لوگ آپ کو مشکلات میں ڈالیں گے۔ رشتہ داروں کے ساتھ معاملات میں سختی رہے گی۔ لوگ کھلی دشمنی بھی کرسکتے ہیں۔

۷ تاریخ کو زہرہ طالع میں داخل ہوگا۔ اس کی موجودگی کی وجہ سے شادی شدہ افراد کی ازدواجی زندگی مزید خوشگوار ہوجائے گی۔ جب کہ غیر شادی شدہ افراد کو اس ماہ کسی اہم شخصیت سے ملنے کا موقع ملے گا۔ زہرہ ۶، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۵ تاریخ کو موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ یہ تاریخیں ذاتی مصروفیت والے کام، سیر وتفریح، سوشل زندگی اور محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہونگی اور ان معاملات میں تیزی نظر آئے گی۔ یہ وقت کپڑے خریدنے، گھریلو آرائش سے متعلق چیزیں خریدنے اور شخصیت کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دینے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ نیز یہ وقت زائد مقبولیت اور ہر دلعزیزی بھی لائے گا۔ وہ افراد جو کاروباری شراکت داری میں ملوث ہیں یہ اپنے شریک کی خوش بختی کے ذریعے فائدہ اٹھائیں گے۔

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔

کیریئر کے معاملے اور والدین کی صحت کے معاملے میں پریشانی بڑھ جائے گی- اس وقت عزت و وقار کا مسئلہ درپیش ہوگا گھر کے معاملات بے سکونی کا شکار ہوں گے- شریک زندگی کے ساتھ بھی معاملات جھگڑے کا باعث بنیں گے- ہر شخص اپنی اہمیت کو بڑھائے گا اور انا کا مسئلہ بنے گا-

ستارہ مریخ شروع ماہ سے زائچے کے پانچویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور واپس چوتھے گھر پر داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا- جلد روپیہ کمانے والی اسکیموں، معموں، بونڈز یا دیگر کھیلوں میں حصہ لینے کی طرف رجحان رہے گا- محبت کے معاملات میں غیر اہم واقعات وجذبات اور احساسات کی وجہ سے ذہنی پریشانی ہوگی- بچوں کی بیماری یا چوٹ کی وجہ سے کام ادھورے رہ جائیں گے- یہ وقت خاندانی معاملات کو حل کرنے میں مدد دے گا- تاہم غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے- کھیلوں میں یا کسی کلب میں شمولیت اختیار کرکے اپنی صحت کو بہتر بناسکیں گے- اگر کسی خاص مقابلوں میں حصہ لے رہے ہیں تو اپنی صلاحیتوں سے بہتر پوزیشن حاصل کریں گے- میکینیکل اور ٹیکنیکل کاموں کو سمجھنے اور ان میں مہارت حاصل کرنے میں آسانی ملے گی- مریخ ۱، ۶، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا- تاہم ۴، ۱۰، ۱۶، ۳۱ تاریخ کو نحس نظرات قائم کرے گا- ان دنوں بچوں کی صحت اور حادثہ ہونے کا بھی خدشہ ہے- محتاط رہیں-

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی- الجھے ہوئے معاملات کو گفت وشنید کے ذریعے حل کرسکیں گے- تعلقات میں اضافہ ہوگا، اچانک کسی فرد کی طرف سے اہم پیشکش ملے گی- باحیثیت افراد مددگار رہیں گے جس سے مالی پوزیشن بہتر ہو جائے گی- والدین کے ساتھ مل کر ماحول کو خوشگوار بنانے گھر میں تبدیلی کریں گے- یا کسی شخص کی آمد خوشی کو بڑھادے گی- شریک زندگی کی خوش بختی کی وجہ سے مالی فائدہ حاصل ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے- شراکت داری کے امور میں اچانک نئے لوگوں کا اضافہ ہوگا- اپنے کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئے معاہدات کریں گے جس کے بہتر نتائج دیکھیں گے-

عطارد گیارہویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہوگا- بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ ڈالے گا- مشترکہ سرگرمیوں والے کام جو دوسروں کی مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے اور معاشرتی فلاح و بہبود کے کاموں کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا- اگر کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو اب آپ کو فوری طور پر مثبت جواب ملے گا جن نئے لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے- ان میں بہت سی باتیں آپ سے ملتی جلتی ہونگی- نیز لوگ آپ کو نقطہ نظر میں وسعت پیدا کرنے کی ترغیب دیں گے- عطارد ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا - لہذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں، سیروتفریح، پارٹی، فنکشن، نشرواشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا- قریبی کاروباری افراد کے ساتھ میٹنگ، گفت شنید یا ملاقاتیں بھی آپ کو نئی سوچ عطا کریں گی- تاہم ۵، ۱۷، ۲۵ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کیونکہ اس وقت عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا- ان دنوں قریبی افراد اور دوست ناقابل بھروسہ ثابت ہونگے-




اس ماہ تخلیقی امور یا نئے راستوں کا انتخاب ہوگا- گھر میں بچوں اور محبت کے معاملات میں تبدیلی آئے گی- کاروباری ودیگر سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں- کوئی بھی تبدیلی خوش کن ثابت ہوگی-

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے چوتھے گھر میں رجعت میں ہوگا اور واپس تیسرے گھر پر داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا- اس کی موجودگی سے گھریلو امور میں پریشانی اور ذہنی دباؤ ملے گا- والدین یا گھر میں موجود کسی افراد کی صحت یا کسی حادثہ کی وجہ سے پریشانی آئے گی- گھریلو اشیاء اچانک خراب ہونگی- جنھیں فوری طور پر صحیح کروانا بہتر رہے گا- تاہم اگر خود ٹھیک کر رہے ہیں تو احتیاط رکھیں- مریخ کی موجودگی سے تعمیری کام اور گھر کی مرمت میں ہمت پیدا کرے گی- لیکن ساتھ ہی غصہ اور اجڈپن بھی آئے گا- دوسروں سے کام لیتے ہوئے تحمل سے کام لینا ہوگا ورنہ معمولی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے- مریخ ۱، ۶، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم ۴، ۱۰، ۱۶، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہیں جب یہ غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا-

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی- کاروباری اور قانونی معاملات میں پریشانی بڑھ جائے گی- اس وقت ملازمین نقصان کا باعث بنیں گے- گھر کے معاملات بے سکونی کا شکار ہوں گے- سفر کررہے ہیں تو دوسرے شخص کی طرف داری مہنگی پڑے گی-

زہرہ ۷ تاریخ کو زائچے کے بارہویں گھر میں موجود ہوگا- لہذا یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا- ان لوگوں سے تعلقات کو بہتر بناسکیں گے، جو کام میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں- غیر ضروری اخراجات سے واسطہ پڑے گا - مالی اور کاروباری امور میں معاہدات کسی نہ کسی طرح فائدہ دیں گے- اس ماہ سیروتفریح کے لئے پروگرام بنائیں اور صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں- یہ وقت اچانک کچھ نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا یا کسی پرانے دوست سے ملیں گے- ان کے ذریعے جو معلومات حاصل ہونگی وہ ذرائع آمدن کو بڑھانے اور نئے راستوں کو اپنانے میں فائدہ مند ثابت ہونگی- وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا- زہرہ ۶، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۵ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا- ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت

ہونگی۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔ مالی معاملات میں پیش رفت ہو گی اور کاروباری سرگرمیاں شروع کرنے کے موقع ملیں گے۔ قریبی رشتہ داروں کے ساتھ تعلقات کو از سر نو قائم کریں -خواہشات کی تکمیل اس وقت ممکن ہے۔ اپنی بات کا اظہار جس خیال سے کریں گے وہ بات پوری ہوجائے گی۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ تاہم رشتہ داروں کے ساتھ سفر کی نشاندہی ہورہی ہے۔ ایک دوسرے کے ساتھ مل بیٹھنے کا موقع ملے گا اور ہوسکتا ہے کہ بہت سی باتیں کھل کر سامنے آئیں۔

عطارد وتد السماء پر رجعت میں ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط وکتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق گفت شنید کرنے والوں میں آپ بھی شامل ہیں یا کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ مدعو ہیں تو ان تاریخوں کا انتخاب کریں آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھ جائے گی۔ تاہم اگر آپ ۵، ۷، ۲۵ تاریخ کو سفر کررہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کرلیں اور دیگر قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ نہ لیں۔



## برج قوس۔ ستارہ مشتری

حروف :- ف



پیدائش:- نومبر ۲۳ تا دسمبر ۲۲

اس ماہ قوسی افراد دوستوں اور قریبی رشتہ داروں کے ساتھ معاملات میں پریشانی دیکھیں گے۔ جو نئے رشتے بنیں گے وہ تکلیف کا باعث بنیں گا۔ گھر کا ماحول میں بے سکونی رہے گی۔

زہرہ ۷ تاریخ کو زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا - دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بہت سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے اس وقت زہرہ ان سرگرمیوں کی موافقت میں ہوگا جن میں تعاون اور متفقہ سرگرمیوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس مدد آور رجحان کے تحت آپ کی امیدوں، خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ پہنچے گا۔ ان دنوں آپ کی زندگی میں جو واقعات رونما ہونگے وہ آپ میں خوش امیدی پیدا کردیں گے۔ چنانچہ نوٹ کرلیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۶، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۵ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے اور محبت کے معاملات سے متعلق ان کے خواب پورے ہوسکتے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول یا تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا۔ یہ تاریخیں محبت کی معاملات، ملنے ملانے، گفت شنید یا سیر وتفریح کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہوجائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہو گی۔ اس ماہ زہرہ محبت کے بندھنوں کو مزید مضبوط کرنے کی پوزیشن میں ہے۔

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ وہ قوسی افراد جن کی اس ماہ نسبت یا شادی کے سلسلے میں بات چیت ہورہی ہے ان کے لئے یہ وقت ناموافقت لائے گا۔ اس وقت آپ کی شخصیت دوسروں کی نظر میں بے اعتبار نظر آئے گی۔ ترقی کے معاملے میں رکاوٹ ملے گی۔ دوسروں کے ذریعے مالی فائدہ اٹھانے کے موقع ضائع ہوگا۔ لوگوں کی مہربانیاں خاص مقاصد لیے ہوئے ہونگی۔

عطارد نویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا۔ یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ خط وکتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر، ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ شریک زندگی سے متعلقہ معاملات اور اپنے کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات، تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ وسط ماہ کے بعد لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل کرنا مشکل ہوگا۔ یہ وقت بہتر ملازمت حاصل کرنے کے سلسلے میں خط وکتابت یا دیگر الیکٹرونکس ذرائع استعمال ہوں گے۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔ خیالات اور سوچ میں تبدیلی امیدوں پر اثر انداز ہو گی۔ حصول مال کے لئے اہم پیش رفت ہو گی۔ سرمایہ کاری کریں، معاہدات کریں ضرور کامیابی ہوگی۔ ایسے لوگوں سے رابطہ کریں جو آپ کو ہمدرد ہوں اور کام کرنے میں تعاون کریں۔ شریک زندگی کی جائیداد یا روپیہ کے ذریعے بھی قسمت کو آزمائیں اور کسی منافع دینے والی اسکیموں میں حصہ لیں۔ ملازمت کے حصول یا تبادلہ کے لیے رابطہ کریں یا ملاقات اہم پیش رفت ہوگی۔ والدین کی جائیداد یا زمینداری کے کاموں میں قانونی مسائل کو حل کرنے کی پوری صلاحیت ہوگی۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے تیسرے گھر میں رجعت کر جائے گا اور واپس دوسرے گھر پر داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ خاندانی رشتہ

داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں بہتری سے واسطہ پڑے گا- اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا بلکہ بھائیوں کے قریبی دوستوں کے ساتھ تعلقات میں جو اختلافات چل رہے تھے اب دور ہو جائیں گے- سوشل سرگرمیوں میں قریبی افراد کے ذریعے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا- آپ میں قابلیت اور صلاحیت موجود ہے جس کی وجہ سے کام میں غلطیاں نہیں ہو نگی- تحریری کاموں میں سوچ سمجھ کر لکھیں- کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشو ونما ہو گی- سوچ اور خیالات کے علاوہ فیصلہ کرنے میں اور باقوت قدم اٹھانے میں بھی آسانی رہے گی- بلکہ خود اعتمادی بھی پیدا ہو گی- مریخ ۱، ۶، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم ۱۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا-




اس ماہ سے بہتر حالات سے واسطہ پڑے گا ۔آپ کی زندگی میں کئی لوگ شامل ہوں گے۔ کاروباری معاملات بہتری پیدا کریں گے۔ فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ ماہ کامیابی لائے گا-

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے خانہ مال میں رجعت کر جائے گا اور واپسطالعمیں داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا- یعنی کاروباری روپیہ کے لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی- حالات روپیہ کمانے میں پوری مدد کریں گے بھرپور فائدہ اٹھاسکتے ہیں۔ تاہم اخراجات بھی بھاری بوجھ لاتے ہیں- اس ماہ لین دین اور حسابات کو چیک کریں۔ نئے کاموں میں دلچسپی لیں تاکہ جلد فائدہ حاصل ہو سکے- غیر ضروری اخراجات سے بچیں۔ جلد غصہ آیا کرے گا- تحمل مزاجی سے کام لیں- یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا- اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی طور پر فٹ رہینگے - مریخ ۱، ۶، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا- ان دنوں مکینیکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا- تاہم ۴، ۱۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے-

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہو گی- اس وقت لین دین اور شراکت داری کے معاملات میں احتیاط رکھنی ہوگی- سرمایہ کاری اور پیشہ وارانہ معاملات میں تحریری امور کو زیادہ اہمیت دیں- زبانی بھروسہ کسی پر نہ کریں- قانونی معاملات اس وقت کسی قسم کی مدد فراہم نہ کریں گے- جن لوگوں سے تعاون کے خواہاں ہونگے وہ مددگار نہ ہوں گے- والدین کے ساتھ بھی معاملات میں صبر و تحمل کا مظاہرہ کریں اس وقت ان کی سوچ آپ کے کام پر اثر انداز ہوگی جس سے آپ میں غصہ کا عنصر بڑھ جائے گا- شادی اور نسبت سے متعلقہ امور میں اس وقت بات چیت موثر ثابت نہ ہوگی-

عطارد آٹھویں گھر میں رجعت میں ہو گا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہوگا- اس دوران وہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا- لوگوں کے ساتھ رابطہ کریں اور محفلوں میں شرکت کر کے تعلقات میں اضافہ کریں۔ یہ وقت ذہن کو تر و تازگی عطا کرے گا- کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے یہ ماہ مفید رہے گا تعلقات قائم کریں، اہم معاہدات پر دستخط کریں اور نئے خیالات پر عمل کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا- آٹھویں گھر میں میراث اور ترکہ کے قانونی معاملات میں مشکلات پیدا ہونگی۔ غلط فہمی کسی بھی معاملے میں التواء پیدا کرے گی۔ ان تمام معاملات کے لئے ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی- ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے، نشرو اشاعت، سیر و تفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی- تاہم ۵، ۷، ۲۵ تاریخ دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے-

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث کی ہو گی- اس وقت تعلقات بڑھانے کے اہم موقع حاصل ہونگے - کام اور لین دین کے معاملات اس وقت بہتر رہیں گے- نئے خیالات جنم لیں گے- کاروبار کے لئے قرض لینا اور معاہدات کرنا موافق رہے گا۔ قانونی مسئلے کو آسانی سے حل کر سکیں گے۔ اس وقت اہم لوگوں سے ملاقات کریں گے یہ آپ کے لئے مددگار اور ہر طرح کا تعاون بھی ملے گا- اپنے صلاحیتوں سے فائدہ اٹھائیں- رشتہ داری کے معاملات بہتر رہیں گے اور اپنی عزت و وقار کو بڑھا سکیں گے-

زہرہ ۷ تاریخ کو وتد السماء پر آ جائے گا- یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہو گا- دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہو گا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں- زہرہ محبت کے معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے - وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں ان کے لئے زہرہ کے سعد نظرات موافق ثابت ہونگے- یہ ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا اور جن افراد کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۶، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۵ تاریخ موافق ثابت ہو گی- کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا- تاہم زہرہ ۸، ۲۲، ۳۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا لہذا ان دنوں اگر احتیاط نہ برتی تو اپنے لئے بڑی آسانی سے مشکلات پیدا کرلیں گے- ان دنوں اگر چہ اپنی گھریلو زندگی خوشگوار ہوگی مگر دوسروں کے جذباتی مسائل کی وجہ سے فکر و پریشانی رہے گی- اس برج سے متعلقہ افراد عموماً" ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری یا ادارے میں شریک ہونا پڑے اس قسم کی دلچسپیاں آپ کے معاملات میں بتدریج اہمیت اختیار کر جائیں گی-

## برج دلو۔ ستارہ زحل، یورنس




پیدائش:۔ جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت اپنی کوششوں کا آغاز کردیں۔اس ماہ کئی کام آپ کی توقع کے مطابق ہوجائیں گے۔

عطارد طالع کے مقابل رجعت میں ہوگا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ اگر کسی کاروبار یا روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہوجائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہوجائے گی اس ماہ آپ روزگار اور مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں ۔ عطارد کی موجودگی کی وجہ سے آپ کی زیادہ تر توجہ روزگار اور کام کے معاملات پر رہے گی۔اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر باآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔وسط ماہ کے بعد رشتہ داروں اور شریک زندگی کے ساتھ معاملات میں احتیاط رکھیں کچھ غلط فہمیاں نقصان دیں گی۔بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں اور پھر ایک مضبوط اور مستحکم بنیاد قائم کریں۔ کام اور روزگار کے معاملات کچھ پریشانی اور مشکلات کا سبب بنیں گے۔ حالات بہتر ہونے میں وقت لگے گا۔ ملازمت کی درخواستیں ارسال کرنے،انٹرویو دینے، معلومات حاصل کرنے اور کسی بھی نوعیت کے ذاتی کام کا آغاز کے لئے ۳، ۷، ۱۱، ۱۵، ۱۹، ۳۰ تاریخ کا وقت موافق ثابت ہوگا۔

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔اپنے قریبی لوگوں کے ساتھ ہر طرح کے معاملات میں محتاط رہنا ہوگا ۔ لین دین، بینک کے کام، حساب کتاب اور اہم لوگوں کے ساتھ ملاقات میں حد درجہ احتیاط کی ضرورت پڑے گی۔ کوئی بھی غلط بات یا نظریہ تعلقات کو خراب کرے گا۔قریبی رشتہ داروں کے ساتھ بھی تمام معاملات میں احتیاط رکھیں۔سفر کے معاملات میں احتیاط رکھیں۔ اس وقت آپ کے پاس جو روپیہ موجود ہے محتاط رہ کر خرچ کریں۔

زہرہ ۷ تاریخ کو زائچے کے نویں گھر میں داخل ہوگا ۔ چنانچہ یہ وقت لمبا خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا یا تفریحی نوعیت کا ہو موافق ثابت ہوگا۔درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کررہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جارہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا۔ زہرہ اس ماہ کی ۶، ۱۰، ۱۴، ۱۹، ۲۵ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ قیمتی اشیاء کی خریداری سیر وتفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے زیادہ موافق ثابت ہوگا۔ اس سلسلے میں آپ سفر بھی کریں گے۔ کچھ خوشگوار نوعیت کی خبریں اور واقعات آسکتے ہیں ۔ تاہم ۸، ۲۲، ۳۰ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔ اس وقت اپنے خیالات کا اظہار برملا کریں۔ جن لوگوں کے ساتھ مخالفتیں چلی آرہی تھیں ان پر قابو پا سکیں گے۔دشمنی کی جڑ تک پہنچ جائیں گے۔اس وقت موجودہ مسائل کو حل کرنے کی صلاحیت موجود ہوگی۔ قانونی معاملات سے نکلنے کی نشاندہی ہورہی ہے۔کاروباری معاہدات، سرمایہ کاری اور اہم شراکت داری کے امور کامیابی عطا کریں گے۔یہ وقت اپنی تمام مشکلات کو دور کرنے میں قوت عطا کرے گا۔

مریخ شروع ماہ سے طالع میں رجعت کی حالت میں ہوگا اور واپس بارہویں گھر پر داخل ہوگا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔اس کی موجودگی ذہنی اور جسمانی قوت فراہم کرے گی۔اس ماہ جن کاموں کی طرف توجہ دیں گے ان کاموں میں رکاوٹ آئے گی۔ ضرورن سے زیادہ غلط فہمی اور شک کا شکار ہونگے۔ اپنے ذاتی کاموں کی تکمیل بھی دباؤ کا باعث بنے گی۔ کھیلوں میں حصہ لے رہے ہیں تو کارگردگی میں مشکلات پیش آسکتی ہیں ۔ ترقی کرنے اور کاروبار کو وسیع کرنے، جہاں آپ ملازمت کررہے ہیں وہاں بھی آپ کی بہترین صلاحیتوں کا اظہار کرنا ہوگا۔ ترقی کے امکانات روشن ہیں لیکن کچھ لوگ مخالفت کریں گے۔جس سے امیدیں ٹوٹ جائیں گی۔تعمیری کاموں میں حصہ لیں یا ٹیکنیکل شعبے میں مہارت حاصل کرنا ضروری ہوگا۔اس ماہ ایسی سرگرمیوں میں حصہ لیں جس سے ذہنی قابلیت کو بڑھانے میں مدد ملے۔ مریخ ۱، ۶، ۱۴، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۴، ۱۰، ۱۶، ۳۱ تاریخ کو محتاط رہیں جب یہ غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ حادثہ یا جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔

## برج حوت۔ستارہ مشتری،نیچون

حروف:- د۔چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

مالیاتی امور میں فائدہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔اب اچانک تبدیلی نظر آئے گی۔اس ماہ اچانک لوگ آپ سے تعلق قائم کرنا چاہیں گے۔ خوش خبری ملے گی یا بہت پرانا دوست ملے گا۔جس کی مدد سے نئے کیریئر کا آغاز کریں گے۔

زہرہ ۷ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہو گا۔یہ زائچے کے اس گھر میں ہو گا جس کا تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ جائیداد کے معاملات کے لئے بھی یہ ماہ موافق ثابت ہو گا۔ چنانچہ اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو اس سعد وقت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے قطعی قدم اٹھائیں۔ وہ افراد جو شادی شدہ ہیں یا جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں ان میں کام کرنے کی صلاحیت موجود ہے۔امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہرحال ۶،۱۰،۱۴،۱۹،۲۵ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہو گا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہو گا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی شریک زندگی سے کچھ عرصے سے علیحدگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا زبردست امکان ہے۔غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔اس قسم کی بات اس دن ہوسکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہو گا۔

۷ تاریخ کو شمس مشتری کی تربیع ہوگی۔ والدین کے ساتھ حد درجہ محبت کے ساتھ پیش آنا ہو گا۔ تاہم اس وقت یہ آپ کے خلاف ہونگے اور کوئی نہ کوئی بات بری لگی ہوگی۔خاندان میں اپنی وقار کو بڑھائیں اور اپنے اعتماد کو قائم رکھنے کی کوشش کریں۔ لین دین یا قانونی معاملات یا دوسروں سے تعاون حاصل کرنے کے لئے یہ وقت زیادہ فائدہ نہ دے گا۔سماجی سرگرمیوں میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بڑھانے کی کوشش نہ کریں۔

عطارد زائچے کے چھٹے گھر میں رجعت میں ہو گا اور ۲۰ تاریخ کو مستقیم ہو گا۔ چنانچہ یہ وقت سوشل ملاقاتوں، روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے اور پرانے دوستوں سے تعلقات کی تجدید کے لئے موافق ثابت ہو گا۔اگر فنڈز جمع کرنے والی سرگرمیوں، کھیلوں اور ایسے مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش قسمتی کی ضرورت ہوتی ہے تو یہ وقت ان معاملات کے لئے موافق ثابت ہو گا۔ ۳،۷،۱۱،۱۵،۱۹،۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ تاہم ۵،۱۷،۲۵ تاریخ کو ان سرگرمیوں سے دور رہیں کیونکہ ان دنوں عطارد غیر موافق نظر قائم کرے گا۔ وہ افراد جو تعلیم اور تدریسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اس وقت ترقی کا موقع ملے گا۔ بچوں کی صحت اور بہتری سے متعلقہ تمام معاملات کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہو گا اگر آپ کے بچے ہیں تو اس وقت ان کی وجہ سے خوشی کا موقع ملے گا۔وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں کو بہتر بنانا چاہتے ہیں یا تعلیمی قابلیت میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس ماہ فائدہ اٹھائیں۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تثلیث ہوگی۔یہ وقت خاص طور پر اہم تعلقات بنانے اور دوستوں کے ذریعے کامیابی لائے گا۔اس ماہ آپ کے مقاصد خواہ کچھ ہوں کامیابی ضرور حاصل ہوگی۔یہ وقت اہم منصب پر فائز لوگوں کا تعاون حاصل ہو گا۔ معاہدات میں بڑی کامیابی ملے گی۔اپنے مقاصد کو پورا کرنے کے لیے بینک سے قرضہ کا حصول آسان ہو گا۔قانونی مشورہ موثر ثابت ہو گا۔ اس وقت جن نئے لوگوں سے متعارف ہونگے۔وہ بھی اہم کام سرانجام دیں گے۔ مالی فائدہ حاصل کرنے کے کسی بھی موقع کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے بارہویں گھر میں رجعت میں ہو گا اور واپس گیارہویں گھر پر داخل ہو گا اور ۲۸ تاریخ کو مستقیم ہو گا۔اس ماہ حالات ایسے لوگوں سے نقصان لا سکتا ہے جو آپ کے دوست اور کاروباری حریف ہونگے۔یہ وقت خفیہ دشمن سے نقصان لاتا ہے۔اس کے علاوہ اچانک اخراجات سے بھی واسطہ پڑتا ہے۔ کسی کو ادھار دینا مشکلات میں ڈال دے گا۔ خاندان کے لوگ عزت مطلب پر کریں گے۔مشین کی خرابی ہو یا صحت سے متعلقہ امور مالی طور پر پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔وہ افراد جو فلاحی تنظیم چلاتے ہیں۔ انہیں چاہیے کہ سلجھے انداز سے اپنے پروگرام کو آگے بڑھائیں تا کہ لوگ اس میں دلچسپی لیں اور ساتھ ہی مالی امداد بھی فراہم کریں۔ یہ وقت ذہنی و جسمانی نشوونما بہتر بنانے کے لئے کسی کلب میں داخلہ لیں۔ اپنی صحت کا بھرپور خیال رکھیں۔ مریخ ۱،۶،۱۴،۱۸،۲۳،۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا۔ تاہم ۴،۱۰،۱۶،۲۱،۳۱ تاریخ کو محتاط رہیں جب انتشار کی کیفیت ہوگی یا چڑچڑا پن غصہ لاسکتا ہے اور معمولی بات پر جھگڑا ممکن ہے۔

# ماہ اگست کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں۔

**۱ — شمس**

یکم کو شمس ۸ درجہ برج اسد پر ہوگا-۲۴ تاریخ کو برج سنبلہ میں داخل ہوگا-۳۱ تاریخ کو ۷ درجہ برج سنبلہ پر پہنچ جائے گا-

**۲ — عطارد**

یکم کو عطارد ۲۲ درجہ برج اسد پر بحالت رجعت ہوگا-۲۰ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا ۔۳۱ تاریخ کو ۲۰ درجہ برج اسد پر پہنچ جائے گا-

**۳ — زہرہ**

یکم کو زہرہ ۲۳ درجہ برج سنبلہ پر ہوگا-۷ تاریخ کو برج میزان میں داخل ہوگا۔۳۱ تاریخ کو ۲۲ درجہ برج میزان پر پہنچ جائے گا-

**۴ — مریخ**

یکم کو مریخ ۲ درجہ برج دلو پر بحالت رجعت ہوگا-۱۴ تاریخ کو برج جدی میں داخل ہوگا۔۲۸ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔۳۱ تاریخ کو ۲۸ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

**۵ — مشتری**

یکم کو مشتری ۱۴ درجہ برج عقرب پر ہوگا اور پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۱۷ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا-

**۶ — زحل**

یکم کو زحل ۳ درجہ برج جدی پر بحالت رجعت ہوگا پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۲ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

**۷ — یورنس**

یکم کو یورنس ۲ درجہ برج ثور پر ہوگا۔۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔اور پورا مہینہ اسی برج میں بحالت رجعت حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۲ درجہ برج ثور پر پہنچ جائے گا-

**۸ — نپ چون**

یکم کو نپ چون ۱۶ درجہ برج حوت پر ہوگا اور پورا مہینہ اسی برج میں بحالت رجعت حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۱۵ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا-

**۹ — پلوٹو**

یکم کو پلوٹو ۱۹ درجہ برج جدی پر بحالت رجعت ہوگا۔۳۱ تاریخ کو ۱۸ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

**۱۰ — عقدتین قمر**

یکم کو راس ۵ درجہ پر برج اسد پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا -ذنب ۴ درجہ برج دلو پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا-

۳ کو ہبوط زہرہ، ۴ کو شرف قمر، ۶ کو زہرہ در میزان، رجعت یورنس، ۱۱ کو سورج گرہن، شہادت امیر حمزہ، ۱۲ کو نیا چاند، ۱۳ کو یکم ذوالحجہ ۱۴۳۹ھ، رجعت مریخ در جدی، ۱۴ کو یوم آزادی، ۱۶ کو قمر در عقرب، ۱۹ کو عطارد مستقیم، ۲۰ کو یوم الترویہ، ۲۱ کو یوم الحج، ۲۲ کو عیدالاضحیٰ، ۲۳ کو شمس در سنبلہ، ۲۷ کو مریخ مستقیم، ۳۰ کو یوم حضرت عثمان غنیؓ ۳۱ کو شرف قمر ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

**ماہ اگست ۲۰۱۸ء**

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | علمی ہدایت ورہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (بدھ ۱ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۳:۴۱ | D☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| س | ۲۱:۰۴ | D✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| ن | ۲۲:۴۴ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| | | | | (جمعرات ۲ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۷:۴۴ | ♅□♂ | یورنس تربیع مریخ | کسی کے ساتھ شراکت داری نہ کریں' معمولی بات جھگڑے کا باعث بنے گی۔ |
| س | ۱۱:۰۲ | D△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| | | | | (جمعہ ۳ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۵:۱۶ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| س | ۷:۵۱ | D△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| | | | | (ہفتہ ۴ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۳۷ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| م | ۵:۳۲ | D☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۷:۰۶ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں' رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| ن | ۲۳:۱۷ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| | | | | (اتوار ۵ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲:۴۹ | D□♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے' ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| س | ۵:۴۸ | D✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر وتفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| ن | ۱۱:۵۷ | D□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| س | ۱۲:۰۱ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| | | | | (پیر ۶ اگست ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۴۵ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت' سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| س | ۹:۰۷ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | (منگل ۷ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۲۶ | ☉□♃ | شمس تربیع مشتری | خاندانی تعلقات بنانے' کاروباری معاہدات اور لین دین کے لیے ناموافق وقت۔ |
| س | ۷:۲۲ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| ن | ۹:۳۷ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید وفروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| س | ۱۲:۵۳ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | (بدھ ۸ اگست ۲۰۱۸ء) |
| س | ۵:۳۲ | ♀△♂ | زہرہ تثلیث مریخ | شادی' منگنی کے معاملات بہتر' کسی شخص سے ملاقات زندگی میں تبدیلی آئے گی۔ |
| ن | ۱۱:۰۸ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| س | ۱۳:۱۱ | D✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ن | ۱۴:۱۴ | D☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں، خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہو جائیگا۔ |
| | | | | **(جمعرات ۹ اگست ۲۰۱۸ء)** |
| م | ۷:۰۶ | ☉☌☿ | شمس قران عطارد | ہر کام پر پوری توجہ دیں اور مکمل کرنے کی پوری لگن رکھیں، ذہنی و جسمانی طور پر چست ہونگے |
| س | ۸:۴۳ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں، جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| س | ۱۰:۴۲ | D△♆ | قمر تثلیث نپچون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۱۶:۱۹ | D☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔ جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | **(جمعہ ۱۰ اگست ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۶:۳۳ | ♀□♄ | زہرہ تربیع زحل | قریبی فرد کی صحت خراب ہونے کی وجہ سے پریشانی ملے گی۔ ہوسکتا ہے کوئی اہم تعلق علیحدگی کا باعث بنے۔ |
| ن | ۱۰:۱۱ | D☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں، جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| ن | ۱۳:۲۰ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا، کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| س | ۱۴:۴۸ | D✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۱۱ اگست ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۸:۴۵ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| م | ۸:۵۳ | D☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں، تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| ن | ۱۱:۳۲ | ♃□☿ | مشتری تربیع عطارد | کاروباری اور مالی معاہدات نہ کریں، تعمیری نوعیت کے کاموں میں رکاوٹیں ملیں گی۔ |
| ن | ۱۴:۵۷ | D☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر، خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | **(اتوار ۱۲ اگست ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۳:۰۳ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| س | ۱۳:۵۰ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی، کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں۔ |
| | | | | **(پیر ۱۳ اگست ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۹:۰۸ | D✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۱۰:۲۵ | D☍♆ | قمر مقابلہ نپچون | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر رویے پر پڑے گا، ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۶:۱۱ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| | | | | **(منگل ۱۴ اگست ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۹:۳۶ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| ن | ۱۴:۵۵ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| م | ۲۳:۰۵ | D☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔ لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے، امیدیں پوری ہوسکتی ہیں۔ |
| | | | | **(بدھ ۱۵ اگست ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۷:۰۸ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| ن | ۱۸:۵۰ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | **(جمعرات ۱۶ اگست ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱:۲۱ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| ن | ۱۲:۵۵ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار دباؤ لاتا ہے، اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے، دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| ن | ۱۸:۲۶ | D☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۹:۰۵ | D✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (جمعہ ۱۷ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۱:۱۷ | D□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| م | ۱۸:۰۵ | D☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے، وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔ کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ |
| س | ۱۸:۳۲ | D△♆ | قمر تثلیث نپچون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۱۸ اگست ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱:۱۰ | D✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں، مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا، نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| ن | ۱۲:۴۸ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں، مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے، صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| س | ۲۰:۰۶ | D✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| س | ۲۰:۳۵ | ♀✶☿ | زہرہ تسدیس عطارد | انوسٹمنٹ اور دیگر مالی سرگرمیوں میں حصہ لینا یا معاہدات یا لین دین کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (اتوار ۱۹ اگست ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۳:۵۴ | ♃△♆ | مشتری تثلیث نپچون | روحانی علوم اور مخفی علوم حاصل کرنے کے لئے اس وقت سے فائدہ اٹھائیں، اپنی قوتوں کو اجاگر کریں۔ |
| س | ۲۰:۱۲ | D△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔ تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| س | ۲۲:۱۳ | D✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | (پیر ۲۰ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۱۲ | D□♆ | قمر تربیع نپچون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید وفروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | (منگل ۲۱ اگست ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۴۶ | D△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں، کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| س | ۱۴:۰۰ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| م | ۱۴:۳۲ | D☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | (بدھ ۲۲ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۵:۳۵ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| س | ۱۶:۲۷ | D✶♆ | قمر تسدیس نپچون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر وتفریح کریں، یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۱۷:۲۰ | D✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| م | ۲۳:۴۴ | D☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۳ اگست ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۹:۱۸ | D☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں، اہم فیصلے کریں، تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۴ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲:۵۴ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی، مراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲۵ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱:۲۶ | D☍☿ | قمر مقابلہ عطارد | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی۔ |
| ن | ۶:۵۵ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |
| س | ۹:۳۸ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا۔ خوشیاں اور سیر وتفریح کے لئے وقت نکالیں۔ |
| س | ۲۱:۳۶ | ☉△♅ | شمس تثلیث یورنس | سیاسی حکمت عملی سے کام لیں، گھر میں اہم تبدیلیوں کی نشاندہی ہو رہی ہے، کچھ افراد الگ ہو جائیں گے۔ |
| | | | | (اتوار ۲۶ اگست ۲۰۱۸ء) |
| س | ۳:۰۶ | ☉△♄ | شمس تثلیث زحل | اہم معاملات طے کرنے اور سوچ بچار کا وقت، اہم تبدیلیاں آسکتی ہیں۔ |
| س | ۱۵:۲۱ | D✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| س | ۱۵:۴۸ | D✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ن | ۱۶:۵۵ | ☽☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی، کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ |
| | | | | (پیر ۲۷ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۰۰:۱۵ | ♀□♇ | زہرہ تربیع پلوٹو | محبت کے معاملات میں جھگڑے اور فساد علیحدگی کی بنیاد بنیں گے، حکمت عملی سے مسئلہ حل کریں۔ |
| م | ۱۷:۰۴ | ☽☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| س | ۱۹:۲۴ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں، کسی بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں، قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (منگل ۲۸ اگست ۲۰۱۸ء) |
| س | ۰۰:۱۲ | ☽⚹♇ | قمر تسدیس پلوٹو | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کریں، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں سے فائدہ۔ |
| ن | ۱۰:۳۰ | ☿□♃ | عطارد تربیع مشتری | کاروباری اور مالی معاہدات نہ کریں، تعمیری نوعیت کے کاموں میں رکاوٹیں ملیں گی۔ |
| س | ۱۸:۵۳ | ☽⚹♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| | | | | (بدھ ۲۹ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲:۳۶ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| | | | | (جمعرات ۳۰ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۹:۵۲ | ☽☍♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| س | ۱۰:۰۱ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔ تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| ن | ۱۵:۵۵ | ☽☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| | | | | (جمعہ ۳۱ اگست ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۰۳ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار زدہ بناوٹ لاتا ہے، اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے، دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| س | ۱۰:۴۹ | ☽☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۱:۱۶ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی، کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں۔ |
| س | ۲۱:۴۱ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں، کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |

# رجعت سیارگان
# عطارد

سیارگان کا رجعت کی حالت میں آنا نہ صرف یہ کہ ایک حیرت انگیز فلکیاتی واقعہ ہوتا ہے بلکہ یہ زائچے کے تجزیئے میں بھی بہت اہمیت رکھتا ہے کیونکہ کواکب کا رجعت کی حالت میں ہونا ایسے واقعات لاسکتا ہے جو نہ صرف انفرادی بلکہ اجتماعی لحاظ سے بھی بہت اہم اور بامعنی ثابت ہوسکتے ہیں۔

## عطارد

عطارد کو ہر سال تین یا چار بار رجعت ہوتی ہے اور ہر بار تقریباً تین ہفتے تک یہ اس حالت میں رہتا ہے۔ یہ اس سال کی دوسری رجعت ہے جو ۲۶ جولائی کو برج اسد میں لگے گی' پھر ۱۹ اگست کو مستقیم ہوجائے گا۔ تیسری رجعت ۱۷ نومبر سے ۷ دسمبر تک برج قوس وعقرب میں ہوگی۔ جن دنوں یہ رجعت کی حالت میں ہوگا ان دنوں لوگ صحیح طور پر سوچنے کے اہل نہ ہوں گے۔ الجھن اور پریشانی کا شکار رہیں گے۔ خط وکتابت بھی معمول سے کم رہے گی۔ ان دنوں پیغامات یا تو غلط وصول کئے جائیں گے یا ان کا مطلب غلط لیا جائے گا یا صحیح لوگوں تک پیغام پہنچایا ہی نہیں جائے گا۔

ان دنوں جو منصوبے بنائے جائیں گے ان پر نظر ثانی کرنی پڑے گی۔ جن معاہدات پر دستخط کئے جائیں گے یا جو معاہدات طے کئے جائیں گے ان میں یقیناً ایسی غلطیاں ہوں گی جو بڑی مہنگی پڑیں گی۔ جو خریداری کریں گے خاص طور پر وہ چیزیں جن پر عطارد کی حکومت ہے مثلاً ٹکٹیں اور سفری سامان وغیرہ وہ تسلی بخش ثابت نہ ہوگا۔ عادت اور مزاج میں برداشت کی قوت نہ رہے گی۔ لاپرواہی کی وجہ سے حادثات پیش آئیں گے اس کی وجہ یہ ہے کہ رجعت کی حالت میں عطارد میں اتنی بے چینی کردینے والی قوت ہوتی ہے کہ لوگ بہت جلد باز اور جذباتی ہوجاتے ہیں۔ اسوقت لوگ اپنے آپ کو اور اپنے تمام کاموں کو ہر لحاظ سے کامل دیکھنا چاہتے ہیں مگر جب ایسی کوئی بات نہیں دیکھتے تو مایوس اور بددل ہوجاتے ہیں۔

رجعت کی حالت میں عطارد سب سے زیادہ برج اسد اور قوس والوں کو متاثر کرے گا کیونکہ برج قوس میں اسے وبال ہوتا ہے اس کے علاوہ ان لوگوں پر بھی طاقتور اثر ڈالے گا جن کے زائچے میں عطارد بہت طاقتور اور نمایاں ہے۔ چنانچہ ان بروج سے متعلقہ افراد بھی اس کے مندرجہ بالا اثرات کو ان وقتوں میں محسوس کریں گے جب یہ ان کے برج میں رجعت کی حالت میں ہوگا۔

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات' اسماء' موکلات' دعوات | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح' علم تکسیر' علم الاعداد | قیمت ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی' اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال' اسماء' عزیمتیں' طلسم | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر' شرفات کواکب' اسمائے الٰہی' جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کے حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات' نظریات نام کے اعداد سے قسمت' غیبی نمبر | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات' برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ۳۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات' مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ' کردار' شادی' روپیہ' تعلیم' پیشہ | قیمت ۳۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولی کی تاریخ | قیمت ۱۸۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش' تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ۲۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں' ہر شخص کے حالات' گرہن' سفر' سعد و نحس اوقات' کلینڈر | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری' قمر سے متعلقہ کام' نظرات' ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے و بڑے شہر و گاؤں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاؤں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں' گرھن' رجعت و استقامت' اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات' نظرات' ستاروں کی رفتاریں' گرہن' منازل قمر' کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ۵۰۰ روپے |



حارث عثمانی پبلشر نے باہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا' پی آئی بی کالونی' کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

Ruhani Dunya Magazine

Reg. No. SC-276

عملیات سے دلچسپی لینے والوں اور علم نجوم کے جاننے والوں

کے لئے

# برنی تقویم 2018

میں آپ کی تمام ضروریات اور وقت کے حسابات دیئے گئے ہیں

**اعلیٰ معیار، مستند اوقات**



اس میں هندوانه حساب
نهیں هوتا اورنه هی هندوانه
اصطلاحات دی جاتی هیں

- استخراج طالع
- نقشہ تحویلات سیارگان
- ستاروں کے سعد ونحس اثرات
- نقشہ تفاوت وقت
- اسٹینڈرڈ ٹائم
- بروج طالع اور کواکب
- نظرات کے اثرات
- کواکب کا سعد ونحس اثر
- بارہ ماہ کے نظرات
- مدت اثرات کواکب
- تحویل آفتاب
- سیارگان کے مراتب کے اثرات
- اختیارات قمر
- زائچے کے بارہ گھروں کے منسوبات
- ساعات سیارگاں
- چانداور سورج گرہن کے اوقات
- قمری حرکات
- تعطیلات وتہوار
- منسوبات کواکب
- عملیات کے اوقات
- طلوع وغروب وقت
- نیا چاند
- منازل قمر



برنی تقویم ممتاز درجه رکھتی هے جس میں

- ہر شخص کے سال بھر کے مکمل حالات معہ ان کی تقدیری اندازوں کی۔
- دنیا کے ممالک کے حالات وواقعات اور وقت کے مدوجزر۔
- آپ کا جو ستارہ ہے وہ کن وقتوں اور کن سالوں میں خوش قسمتی یا بد قسمتی لائے گا۔
- ہجری، عیسوی، بکرمی تاریخیں معہ ہر دن کے اثرات وواقعات
- سال بھر کے قریباً ۱۵۰۰ نظرات جو روزانہ زندگی میں دن بھر کی سعادت ونحوست کے اوقات کا اظہار کرتے ہیں
- جملہ کواکب کی روزانہ رفتار، رجعت واستقامت، طلوع وغروب، اوخال اور شرف ہبوط معہ اوقات
- عاملین، منجمین، کاروباری افراد، ملازمین، دوکاندار، مزدور ہر طبقہ کے افراد کے لئے ایک سال کی مکمل معلومات

دفتر سے برنی تقویم 2018 حاصل کریں یا قریبی ہاکر سے طلب فرمائیں۔ آرڈر آج ہی لکھیں

قیمت کتاب:- /۲۰۰+ڈاک خرچ+منی آڈر فیس=۵۰+۷۵ =- /۳۲۵ روپے کی وی پی ہوگی



Phone: 021-34949944
E-mail: ruhanidunya@hotmail.com

اوراق پبلشرز، ابراہیم مارکیٹ، پی آئی بی کالونی، کراچی کوڈ نمبر ۷۴۸۰۰

نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ ستمبر ۲۰۱۸ء

قیمت:- ۶۵/ روپے

# روحانی دنیا

## محرم الحرام

نفل نماز، روزہ اور وظائف

## دعائے قنوت

## مجاہدات و ریاضات

## قران عطارد و مشتری

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:- / ۶۵ روپے سالانہ چندہ:- / ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:- / ۹۵۰ روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:- / ۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت: -/۳۲۰۰ روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) : -/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۵

ماہ ماہ ستمبر ۲۰۱۸ء

اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر:
021-34949944
0333-7202964

ای میل:
ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• مینجر سرکولیشن سہیل احمد

• کمپوزنگ اصغر نظامی

خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: مینجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد/بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا

ماہ ستمبر ۲۰۱۸ء

# اســرار الھی

یہ جلال کے زلزلے حقیقت نا آشنا لوگوں کی سرزمین میں اس سے بڑھ کر اثر انگیز ہوتے ہیں- جو بخارات سے نمناک ارض رگوں میں اضطراب سے پیدا ہوتا ہے جب کہ تقدیر کا ہانکنے والا ان کو ان کی مزاج وطبیعت کے ٹکراؤ کے ساتھ مانگتا ہے- تا کہ کچھ لوگ کو خوف زدہ کرے اور کچھ دوسرے اس کی قدرت سے عبرت حاصل کریں- البتہ جلال والے جامع نیابت والے ہیں ابھی وہ حالت سکون میں ہوتے ہیں کہ دست قدرت انہیں حرکت میں لاتا ہے تو وہ حرکت میں آجاتے ہیں چنانچہ اہل حجاب کے دلوں کو دیکھو گے کہ وہ کانپ اٹھتے ہیں ان کے اس جلال کے زبردست اثر سے جو ان کے دلوں کو متاثر کرتا ہے اور وہ جلال حالات کی تبدیلی کا کام انجام دیتا ہے-

فاعتبر وا یا اولی الابصار (سورہ حشر۲) اے اہل بصیرت عبرت حاصل کرو-

اللہ تعالیٰ بعض زمانوں میں مخلوق کے معنوی کے ہیکل سے بشری مناسبت سلب کر لیتا ہے- لہذا مظلوم اپنے ظالم کی شکایت کرتا ہے اور اس کو نگاہیں دیکھتی ہیں لیکن اس کی اس حالت سے غافل لاپرواہ ہوتے ہیں- لہذا انسان میں شفقت اور نرمی و ہمدردی کا جذبہ پیدا نہیں ہوتا گویا کہ وہ گونگے جمادات ہوں- اسی طرح ان زمانوں میں بھوکے مصیبت زدہ اور اجنبی و بے وطن لوگوں کی حالت ہوتی ہے- قدرت اللہ کے غیبی رزاوں کے ظہور کا فیصلہ کرتی ہے- جس میں اللہ کی حکمتیں پوشیدہ ہوتی ہیں- اللہ جو چاہے فیصلہ کرتا ہے اور جو چاہے کرتا ہے اور بعض زمانوں میں اللہ بشری مناسبات کی قدرت عطا کرتا ہے- چنانچہ نوع کا دل نوع کے لئے نرم ہوتا ہے اور باہم شفقت تعاون اور محبت کا جذبہ ہوتا ہے اور اس خدائی عطیہ کا نتیجہ زمانہ اور اہل زمانہ کی حالت کی بہتری ہوتا ہے- ربنا لاتزغ قلوبنا بعداز ہدیتنا و ھب لنا من لدنك رحمة انك انت الوہاب (سورۃ آل عمران ۸) اور ہمارے پروردگار ہمارے دلوں کو بعد ہماری ہدایت کے کج مت کر اور ہمیں اپنے پاس سے رحمت عطا کر بے شک تو ہی دینے والا ہے) ہم نے روح فروخت کر دی اور معاملہ منظور ہو گیا اور تقدیر پر اتار دی گئی اور ہم جلد ہی اللہ کے سامنے گذریں گے- میری ہمت میرے نفس سے میری روح کے سامنے کہتی ہے- فـان عبـرت و انـت سـلیـم قلب من الدنیا فتھنئك السلامة (اگر تو اس حال میں گذر جائے کہ تیرا دل دنیا کی (آلائشوں سے پاک و محفوظ ہو تو تجھے سلامتی مبارک ہو)

اس وقت مجھ سے سرگوشی کرنے والا اس عون سرمدی کے برج کی چوٹی سے کہتا ہے- الا ان اولیـاء الـلّٰـه لاخـوف علیھم ولا ھم یحزنون (سورۂ یونس ۶۲) سنو کہ اللہ کے دوستوں کو کچھ خوف نہیں اور نہ وہ رنجیدہ ہوں گے- چنانچہ وہ میدان امن میں امید کی باگ پکڑ لیتا ہے لرزان و ترسان زبان تضرع سے تلاوت کرتے ہوئے سلطان قدرت کے روبرو سر جھکا کر فـلا یـأ من مکر اللّٰه الا القوم الخـاسـرون (سورہ الاعراف ۹۹) اللہ کے مکر تدبر سے صرف خسارہ زدہ لوگ ہی مطمئن ہوتے ہیں) کہتا ہے اور اس کے بعد قطع تعلق آہ و بکا کا ظہور ہوتا ہے- جس سے ساری انسانیت دہل جاتی ہے اور یہ قطع تعلق کا اثر اس پر واقع ہوتا ہے تو ہمارے ساتھ مذکور آہوں کے گرفتار اہل قیود کہتے ہیں یہ وہ لوگ ہیں جو اس سے کتنا ڈرے- کتنا اس کا ذکر کیا- کتنی اس کی طرف رہنمائی کی- کتنا اس سے قریب ہوئے- چنانچہ سلطان غیرت پکارتا ہے- ان الـذیـن سبـقـت لھم منا الحسنی اولئك عنھا مبعدون (سورہ انبیاء ۱۰۱) لایسـمـعـون حسیسھا وھم فی ما اشتھت انفسھم خالدون (سورہ انبیاء ۱۰۲) لایحزنھم الفزع الاکبر و تتلقا ھم الملائكة ہذا یومکم الذی کنتم توعدون (سورہ انبیاء ۱۰۳) بے شک جن کے حق میں بھلائی اور بہتری ہماری طرف سے مقدر ہو چکی وہ اس سے دور کر دیئے گئے- وہ اس کی معمولی آواز بھی نہیں سنیں گے اور اپنی من پسند چیزوں میں ہمیشہ رہیں گے ان کو زبردست گھبراہٹ رنجور نہیں کرے گی اور فرشتے ان کو ہاتھوں ہاتھ لیں گے- (یہ کہتے ہوئے) یہ وہی دن ہے جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا تھا)-

# لوح زحل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے موئثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کردیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# محرم الحرام

## نفل نماز' روزہ اور وظائف

### جب چاند دیکھے تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ اَھِلَّہ' عَلَیْنَا بِالْیُمْنِ وَالْاِیْمَانِ وَالسَّلَامَةِ وَالْاِسْلَامَةِ وَالتَّوْفِیْقِ لِمَاتُحِبُّ وَتَرْضیٰ رَبِّیْ وَرَبُّکَ اللّٰہُ ط

سرور کائنات ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ ماہ محرم الحرام بہت ہی بابرکت مہینہ ہے اور شب عاشورہ نیز یوم عاشورہ کی عبادت کے بے حد فضائل ہیں۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا کہ محرم کا چاند دیکھ کر چار مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنا بہت افضل ہے۔

اول شب بعد نماز عشاء آٹھ رکعت نماز چار سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص گیارہ گیارہ دفعہ پڑھو۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس نماز کی برکت سے روز حشر اللہ پاک اس نماز پڑھنے والے اور اس کے گھر والوں کی شفاعت فرمائے گا۔

اول شب بعد نماز عشاء ماہ محرم چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے اور سورۂ فاتحہ کے بعد ہر رکعت میں سورۂ اخلاص گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھنی ہے۔ پھر بعد سلام کے یہ دعا گیارہ مرتبہ پڑھے۔

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِکَةِ وَالرُّوْحِ ط

اس نماز کے پڑھنے سے بے شمار عبادات کا ثواب درگاہ رب العزت سے عطا کیا جائے گا۔

محرم کی پہلی شب سے شب عاشورہ تک روزانہ بعد نماز عشاء ایک سو مرتبہ کلمہ توحید پڑھنا واسطے بخشش گناہ بہت افضل ہے۔

پہلی شب محرم الحرام سے شب عاشورہ تک بعد نماز عشاء اول آخر معہ درود شریف کے ایک سو دفعہ یہ دعا بھی پڑھنی افضل ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَارَ آدَلِمَا قَضَیْتَ وَلَایَنْفَعُ ذَالْجَدِّ مِنْکَ الْجَدُّ۔

### نفل نماز پہلی تاریخ محرم الحرام

پہلی تاریخ بعد نماز ظہر دو رکعت نماز پڑھے اول رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص تیرہ بار۔ دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص بارہ مرتبہ پڑھے پھر بعد سلام کے یہ دعائے مکرم ایک مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ اللّٰہُ الْاَ بَدُ الْقَدِیْمُ ھٰذِہٖ سَنَةٌ جَدِیْدَة اَسْئَلُکَ فِیْھَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ وَالْاَمَانَ مِنَ السُّلْطَانِ الْجَابِرِوَمِنْ شَرِّکُلِّ ذِیْ شَرٍّوَمِنَ الْبَلَا وَالْاٰفَاتِ وَاَسْئَلُکَ الْعَوْنَ وَالْعَدْلَ عَلیٰ ھٰذِہِ النَّفْسِ الْاَ مَّارَہِ بِالسُّوْءِ وَالْاِشْتِغَالَ بِمَا یُقَرِّبُنِیْ اِلَیْکَ یَابَرُّ یَارَؤُفُ یَارَحِیْمُ یَاذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ط

ترجمہ: اے اللہ تو ایسا ہے جس کی نہ ابتداء ہے نہ انتہا یہ نیا برس ہے تجھ سے پناہ مانگتا ہوں اس برس میں نگہبانی شیطان راندے گئے سے اور امان ظالم بادشاہ سے اور ہر شریر کے شر سے اور بلاؤں اور آفتوں سے اور پناہ مانگتا ہوں تجھ سے مدد اور انصاف اس نفس پر جو برائی سکھاتا ہے اور مانگتا ہوں مشغول اس چیز کی جو مجھ کو نزدیک کرے تیری طرف' اے نیک کار اے مہربان اے رحم کرنے والے اے صاحب بزرگی اور انعام کے۔

اللہ پاک اس نماز اور دعا کے پڑھنے والے کے تمام گناہ معاف فرمائے گا اور انشاء اللہ تعالیٰ وہ دنیا سے با ایمان اٹھے گا۔

### نفل نماز شب عاشورہ

عاشورہ کی شب بعد نماز عشاء چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے آیت الکرسی تین تین دفعہ سورۂ اخلاص ایک سو مرتبہ پڑھ کر اپنے گناہوں کی توبہ کرے اور اللہ پاک سے بخشش طلب کرے انشاء اللہ تعالیٰ خداوند کریم اپنی رحمت کاملہ سے اس نماز کے پڑھنے والوں کے تمام گناہ معاف فرمائیں گے۔

شب عاشورہ عشاء کی نماز کے بعد چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ اخلاص پانچ پانچ مرتبہ پڑھے۔

یہ نماز واسطے بخشش گناہ کے لئے افضل ہے۔ پروردگار عالم اس نماز پڑھنے والے کے تمام گناہ معاف فرما کر مغفرت فرمائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

عاشورہ کی شب نماز عشاء کے بعد چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے اور بعد سورۂ فاتحہ کے ہر رکعت میں آیۃ الکرسی تین تین دفعہ سورۂ اخلاص تین تین مرتبہ پڑھے۔ بعد سلام کے سورۂ اخلاص ایک سو مرتبہ پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اللہ پاک اس نماز کے پڑھنے والے کو بہشت میں ہر قسم کی نعمت عطا فرمائے گا۔

### یوم عاشورہ

یوم عاشورہ کے دن بعد نماز فجر طلوع

آفتاب کے بعد دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے جو بھی سورۂ یاد ہو پڑھ لے اور بعد سلام کے ایک سو مرتبہ اس دعا کو پڑھے۔

یوم عاشورہ کے دن کسی بھی وقت باوضو ہو کر ستر مرتبہ پڑھے۔

حَسْبِیَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ط

مغفرت گناہ کے لئے یہ وظیفہ پڑھنا بھی بہت افضل ہے۔

عاشورہ کے دن چار رکعت نماز ظہر سے پہلے پڑھے، ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ زلزال ایک بار، سورۂ کافرون ایک بار، سورۂ اخلاص ایک بار، سورۂ فلق ایک بار بعد سلام کے ستر مرتبہ درود پاک پڑھ کر اپنے گناہوں سے توبہ کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ خدوند قدوس اس نماز کے پڑھنے والے کے تمام گناہ معاف فرما کر مغفرت فرمائے گا۔

نماز ظہر سے پہلے یوم عاشورہ چھ رکعت نماز تین سلام سے اس ترکیب سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ تو پڑھنی ہے بعد سورہ فاتحہ کے پہلی رکعت میں سورۂ شمس ایک بار، دوسری میں سورۂ قدر ایک بار، تیسری میں سورۂ زلزال ایک بار، چوتھی میں سورۂ اخلاص ایک بار، پانچویں میں سورۂ فلق ایک بار چھٹی میں سورۂ ناس ایک بار پڑھ کر جس مراد کے لئے دعا کریں انشاء اللہ تعالیٰ دربار خدوندی میں قبول ہوگی۔

نماز ظہر سے پہلے یوم عاشورہ چار رکعت نماز دو سلام سے اس ترکیب سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۱۵ مرتبہ سورۂ اخلاص ہر چار رکعتوں میں پڑھے اور یہ نماز حضرت امام حسن علیہ السلام اور حضرت امام حسین علیہ السلام کو بخش دیں۔

### نفل روزہ

محرم الحرام میں روزہ رکھنے کی بہت فضیلت ہے۔ (پہلی تاریخ سے دس تاریخ تک روزہ رکھے یا پہلی تاریخ کا اور نویں، دسویں کا روزہ رکھنا افضل ہے)

# مجاہدات وریاضات

## اذکار و اشغال

سلوک کے طریقے بہت سے ہیں۔ کیونکہ طالبان حق کی طبیعتیں مختلف ہیں اور شیخ کا دل طبیب ہے۔ مریض کے مرض کے موافق علاج کرتا ہے اس سبب سے فرمایا ہے کہ اللہ کے طریقے کے رستے خلائق کے انفاس کے برابر ہیں لیکن ان سب طریقوں سے تین طریقے بہت قرب کے ہیں۔

پہلا طریق اصنیار کا ہے اس میں بہت سے روزے رکھنے اور نمازیں پڑھنے اور تلاوت قرآن شریف میں مشغول ہونا۔ حج و جہاد کرنا شامل ہیں اس راہ کے چلنے والے ایک مدت میں منزل مقصود کو پہنچتے ہیں۔

دوسرا طریق اصحاب مجاہدات یا ریاضت کا ہے اس میں عادت ذلیمہ کو اخلاق حمیدہ سے بدلتے ہیں ان کو ابرار کہتے ہیں اس راہ سے بھی اکثر لوگ مقصود کو پہنچتے ہیں۔

تیسرا طریق شطاریہ ہے۔ یہ لوگ ریاضت سے بھاگتے ہیں اور خلائق کی صحبت سے بچتے ہیں۔ ان کا کام سوائے ورد اور اشتیاق اور شوق ذکر فکر شکر کے اور کچھ نہیں ہوتا اس طریق سے بھی اکثر مقصود کو پہنچتے ہیں اور بہت سے تزکیہ نفس اور تصفیہ قلب اور تجلیہ روح میں مشغول رہتے ہیں اور کشف و کرامات کو پسند نہیں کرتے اور اپنے وقت کو موت سے قبل ان تموتو کی استقامت میں صرف کرتے ہیں۔ یہ طریق دونوں طریقوں سے وصول الی اللہ میں زیادہ قریب رکھتا ہے اور وصول اس طریقہ شطاریہ میں دس چیزوں سے ہے۔ اول تو یہ ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ ماسوا اللہ کے مطلوبات کو چھوڑ دے۔ جیسے مرنے کے وقت سب کچھ چھوٹ جاتا ہے، دوسرے زہد ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ دنیا و مافیہا سے کچھ غرض نہ رکھے اور سب کو چھوڑ دے۔ جیسے مرنے کے وقت سب کو چھوڑنا پڑتا ہے۔ تیسرے توکل اس سے مراد یہ ہے کہ اسباب ظاہری کو ترک کرے۔ جیسے موت کے وقت ترک ہو جاتے ہیں۔ چوتھے قناعت یعنی اپنی نفسانی اور شہوانی خواہشوں کو ایسا ترک کرے۔ جیسے موت کے وقت ترک ہو جاتی ہیں۔ پانچویں عزلت یعنی خلائق سے کینارہ کشی اور انقطاع کرنا۔ جیسے موت کے وقت ہوتا ہے۔ چھٹے توبہ، یعنی اللہ کے سوا سب طرف سے اپنی اغراض کو اٹھا کر منہ پھیرے جیسے موت کے وقت ہوتا ہے۔ ساتویں صبر، یعنی مجاہدہ کرے اور نفسانی لذات کو ترک کر دے جیسے موت کے وقت بلا مجاہدہ چھوڑی جاتی ہیں۔ آٹھویں رضا۔ یعنی اپنے نفس کی رضا کو چھوڑ کر اللہ کی رضا پر راضی کرلے اور اس کے حکم ازلی پر سر جھکائے جیسا موت کے وقت ہوتا ہے۔ نویں ذکر ہے۔ یعنی اللہ کے ذکر کے سوا سب کو چھوڑ دے جیسے موت کے وقت چھوڑتا ہے دسویں مراقبہ ہے یعنی اپنے سب حول اور قوت کو ترک کر دے۔ جیسا کہ موت کے وقت ترک کر دیتا ہے۔

پس طالب کو چاہئے کہ پہلے حسب ارشاد مرشد ان بری خصلتوں سے جو لوازمہ حیوانی و عنصری ہیں اپنے آپ کو بچائے اور اوصاف حمیدہ پیدا کرے اور اپنے دل کو غیر اللہ کی کدورتوں سے پاک صاف رکھے تاکہ لیاقت وصول اللہ کی حاصل ہو۔

قسط نمبر ۱

# جاگتے ذہن کی قوت اور کامیابی

ہم بے شمار کام بلا سوچے سمجھے' لاشعوری طور پر غیر حاضر دماغی کے ساتھ سرانجام دیتے ہیں- اگر آپ اپنے دن بھر کے کاموں کا جائزہ لیں تو آپ حیران رہ جائیں گے کہ تقریباً ۷۰ فیصد کام عادتاً' لاشعوری طور پر انجام دیتے ہیں۔ غیر حاضر دماغی کے بارے میں ایک واقعہ بڑا مشہور ہے کہ ایک بچی نے اپنی ماں سے سوال کیا کہ آپ جب بھی روسٹ بناتی ہیں تو کیوں ایک چھوٹا ٹکڑا علیحدہ کر لیتی ہیں- ماں نے جواب دیا کیونکہ میری ماں ہمیشہ ہی ایسا کرتی ہیں- بچی دادی کے پاس گئی اور یہی سوال پوچھا تو دادی نے جواب دیا کیونکہ میں نے اپنی ماں کو ہمیشہ ایسا کرتے دیکھا- بچی کا تجسس دوچند ہوا اس نے اپنی پردادی کو فون کیا جو کہ اتفاق سے بقید حیات تھیں اور دوسرے شہر میں رہائش پذیر تھیں- جب پردادی سے یہ سوال کیا تو دادی نے کہا ''بیٹا کیونکہ میں ایسا کرنے پر مجبور تھی بچی بڑی حیران ہوئی پوچھا کیوں؟ کہا! میری پتیلی بہت چھوٹی تھی اس لئے روسٹ کا ایک ٹکڑا علیحدہ کر لیتی تا کہ بعد میں پکایا جاسکے- تو قارئین اس بات سے اندازہ لگا سکتے ہیں کہ غیر حاضر دماغی اور اندھی تقلید سے کس طرح تین نسل پہلے کا ایک ضروری عمل احمقانہ طور پر تین نسلوں تک دہرایا جاتا رہا- اگر ان میں سے کوئی بھی شخص کھلے دماغ سے سوچتا تو بچی کو یہ سوال پوچھنے کی نوبت نہیں آتی - اس لئے ہم میں سے بیشتر لوگ عادتاً کام کو سرانجام دیتے ہوئے حادثات کا شکار ہو جاتے ہیں کیونکہ ہم جاگتے دماغ کے ساتھ کام کرنے کے عادی نہیں رہے- اوپر کی مثال سے بھی یہ بات واضح ہوتی ہے کہ کس طرح ہم ''عام شعوری فہم'' کو نظر انداز کر دیتے ہیں- اگر ہم اپنے روزمرہ کی معمولات کو حاضر دماغی سے سرانجام دیں تو حالت کبھی بھی ہمارے قابو سے باہر نہیں ہوسکتی اور کسی بھی مسئلے کے ممکنا جوابات تک باآسانی پہنچ سکتے ہیں- اس طرح شب و روز کے مختلف مسائل ہمارا چین حرام نہیں کر سکتے-

## لوگ عموماً سوچنے کی زحمت گوارہ نہیں کرتے

اس بات کا تجربہ اس طرح کیا گیا کہ ایک دفتر کی سینئر خاتون نے یکے بعد دیگرے ۲۵ آدمیوں کو ایک مخصوص برانڈ کی بینڈ ایج لانے کو کہا- ۲۵ میں سے ۲۴ آدمیوں نے یہ آ کر جواب دیا کہ اس مخصوص برانڈ کی بینڈ ایج مارکیٹ میں شارٹ ہیں اس لئے نہیں مل سکتی صرف ایک شخص نے متبادل بنڈ ایج کے بارے میں بھی دریافت کیا- یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ اگر ہم کسی مسئلہ کا ایک ہی حل جانتے ہوں تو کبھی بھی دوسرے متبادل حل کے لئے تگ ودو نہیں کریں گے- بلکہ متبادل جواب کو یکسر نظر انداز کر دیں گے-

یاد رکھیں مسائل کی نوعیت چاہے کیسی ہی کیوں نہ ہوں- اس کا ہمیشہ متعدد ممکنا حل موجود ہوتا ہے بات صرف تلاش اور ذہن پر زور دینے کی ہوتی ہے- ایک سے زائد حل میں سے ہمیشہ ایسے طریقے اختیار کیجئے جن سے آپ کو کم از کم نقصان ہو یا سرے سے نقصان ہی نہ ہو-

## ایک مخصوص طرز فکر کو کامل جاننا

کتاب ''حاضر دماغی'' کے مصنف ''ایلن لینگر'' لکھتے ہیں کہ جب میں ہائی اسکول کے آخری سال میں تھا تو میری دادی نے سر درد کی شکایت کی اور ڈاکٹر سے کہا کہ ''مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے میرے دماغ میں کوئی سانپ رینگ رہا ہے'' ڈاکٹر نے ان عجیب علامات کو بڑھاپے کی جڑ جانا اور مرض بڑھاپا تجویز کیا- چند ہی ہفتوں میں دادی کا انتقال ہو گیا- مرنے کے بعد پوسٹ مارٹم رپورٹ سے یہ بات عیاں ہوئی کے میری دادی کے دماغ میں ٹیومر تھا- جو کہ قابل علاج بھی تھا- اس اطلاع پر میری والدہ اور مجھ پر غموں کے پہاڑ ٹوٹ پڑے اور ہم ایک ناکردہ جرم کے احساس میں مبتلا ہو گئے حالانکہ ہمارا صرف یہ قصور تھا کہ ہم نے ڈاکٹر کے فیصلہ کو حرف آخر جانا- لیکن ہم ڈاکٹر سے سوال کرنے والے کون ہوتے ہیں- اسی سوچ نے میرے ذہن کو اس کتاب کو لکھنے پر مجبور کیا- دراصل ہم نے خود کو کسی نہ کسی طبقات میں مقید کر رکھا ہے- ڈاکٹر کے سامنے جب ایک ضعیف عورت آئی جو ایک عجیب و غریب شکایت کر رہی تھی تو اس کے مقید ذہن نے خود بخود یہ تصور کر لیا کہ یہ ضعیفی کے نسیان کے علاوہ کچھ نہیں- میں اور میری والدہ نے بے اختیار یہی تصور کر لیا کہ ڈاکٹر بہتر سمجھتے ہیں اور اس طرح وہ ضعیف خاتون وقت سے پہلے ہم سے دور چلی گئی-

لہذا ہم جب بھی کسی نئی مشکل یا پرانی پریشانی کا سامنا کریں تو بہتر یہی ہوگا کہ تمام پہلوں سے اس کا جائزہ لے لیں- تمام مفروضوں پر غور کریں' لوگوں سے مشورہ کریں پھر اپنا لائحہ عمل طے کریں اگر اس مسئلہ کا پہلے کوئی حل موجود ہے تو نئے زاویہ سے حل تلاش کریں تا کہ غیر حاضر دماغی یا سوئے ہوئے دماغ کے فیصلے سے آپ کو نقصان نہ پہنچے-

## اس بات کا احساس کے ہم روزمرہ

## عمل سے پوری طرح واقف ہیں

روزمرہ کے عام معمولات سے پوری واقفیت بھی غیر حاضر دماغی کو تقویت دیتی ہے یا غائب دماغی کی طرف دھکیل دیتی ہے۔ ایک مشہور ماہر نفسیات نے غیر حاضر دماغی کے موضوع پر ایک جگہ لکھتے ہیں کہ جب ہم اپنے روزمرہ کے کام یا معمولات کے پوری طرح عادی ہوجاتے ہیں تو عموماً بڑی بڑی غلطیاں کرتے ہیں۔ نئے آدمی عموماً اسقدر بڑی یا چھوٹی مگر اہم غلطیاں نہیں کرسکتے کیونکہ وہ پوری تندہی سے کام کو سیکھنے کی کوشش کررہے ہوتے ہیں لہذا تمام کام حاضر دماغی سے سرانجام دیتے ہیں ان کی غلطی لاعلمی کی وجہ سے ہی ہوتی ہے۔ وہ مزید لکھتے ہیں کہ وہ ایک دفعہ بنک گئے تو ایک انتہائی سینئر بنک افسر سے بات چیت کے بعد اس کو اپنا نیا کریڈٹ کارڈ دیا تو انہوں نے یہ دیکھ کر کے کارڈ میں دستخط نہیں ہے کارڈ واپس کیا کہ دستخط کریں۔ دستخط شدہ کارڈ لے کر سیدھا مشین میں ڈال کر رقم دے دی۔ پھر ان کو یاد آیا کہ دستخط کی تصدیق تو کی ہی نہیں تو وہ دستخط ملانے لگے حالانکہ اب دستخط ملانے کی کوئی ضرورت نہیں تھی کیونکہ مشین نے دستخط قبول کرکے ہی رقم دی تھی۔ اس واقعہ سے کسی کو نقصان تو نہیں ہوا لیکن اس واقعہ سے انسانی فطرت اس پہلو کی نشاندہی ہورہی ہے کہ کس طرح ہم ایک روزمرہ کے لگے بندھے معمولات کی عادی ہوکر فاش غلطیاں کر بیٹھتے ہیں۔ جب ہم ایک ہی معمولات کے عادی ہوجاتے ہیں تو اس کام کو غیر حاضر دماغی کے ساتھ لاشعوری طور پر انجام دیتے ہیں جو بعض اوقات انتہائی مہلک اور خطرناک ثابت ہوتا ہے اس کی مثال جنوری ۱۹۸۲ء کا پلین کریش ہے۔ جنوری ۱۹۸۲ء کی سرد صبح ائر فلوریڈا کا ایک طیارہ اپنے معمول کے پرواز فلوریڈا تک کے لئے تیار تھا اس طیارے میں نہایت تجربہ کار اور کہنہ مشق عملہ سوار تھا۔ لیکن جسے ہی طیارہ فضا میں بلند ہوا کچھ ہی دیر بعد گر کر تباہ ہوگیا۔

(باقی آئندہ)

# ارشاداتِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

''اپنے ہاتھ کی کمائی سے بہتر کھانا کسی شخص نے نہیں کھایا اور اللہ تعالیٰ کے نبی حضرت داؤد علیہ السلام اپنے ہاتھوں کی کمائی کھاتے تھے۔''

(بخاری، مقدام بن معدیکرب)

''لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آجائے گا جس میں آدمی اس بات کی پرواہ نہیں کرے گا کہ اس نے جو مال کمایا ہے وہ حلال ہے یا حرام۔''

(بخاری، ابوہریرہؓ)

''بہترین کمائی مزدوری کی کمائی ہے بشرطیکہ اپنے مالک کا کام خیر خواہی اور خلوص سے انجام دے۔''

(مسند احمد)

''جس شخص کو یہ بات پسند ہو کہ اللہ تعالیٰ اسے قیامت کے دن غم اور گھٹن سے بچائے تو اسے چاہئے کہ تنگدست قرض دار کو مہلت دے یا قرض کا بوجھ اس کے اوپر سے اتار دے۔''

(مسلم، ابوقتادہ)

''جو اپنے وارث کو میراث سے محروم کردے گا تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کو جنت کی میراث سے محروم کردے گا۔''

(ابن ماجہ، انس)

''کسی وارث کے حق میں مرنے والے کی وصیت جاری نہ ہوگی مگر اس وقت جب کہ دوسرے ورثاء چاہیں۔''

(مشکوٰۃ)

''یہ منافق کی نماز ہے کہ وہ بیٹھا سورج کا انتظار کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ جب اس میں زردی آجاتی ہے اور مشرکین کی پوجا کا وقت آجاتا ہے، تب یہ اٹھتا ہے اور جلدی جلدی چار رکعتیں مار لیتا ہے (ایسے جیسے کہ مرغی زمین پر چونچ مارتی ہے اور پھر اٹھا لیتی ہے) یہ شخص اللہ کو اپنی نماز میں زرا بھی یاد نہیں کرتا۔''

(مسلم۔ انسؓ)

''تمہارے سارے کاموں میں سب سے زیادہ اہمیت میرے نزدیک نماز کی ہے۔ جو شخص اپنی نماز کی حفاظت کرے گا اور اس کی دیکھ بھال کرتا رہے گا تو وہ اپنے پورے دین کی حفاظت کرے گا اور جو نماز کو ضائع کردے گا تو وہ اور ساری چیزوں کو بدرجہ ادنیٰ برباد کردینے والا ثابت ہوگا۔''

(مشکوٰۃ)

# اسرار الحروف

خداوند عالم نے ہر حرف اور ایک اثر عطا کیا ہے ایک خاص حکمت مخفی کی ہے ایسی کہ عقل بشری اس کا احاطہ نہیں کرسکتی- دنیا بھر کی زبانیں اور کروڑہا حروف الٰہی اٹھائیس (کم وبیش) ابجدی حروف سے مل کر ظہور میں آئے ہیں اور یہ کرشمے اور علم الٰہی حروف کے اثرات وملاپ کا نتیجہ ہیں-

حکماء نے ان حروف سے کام لینے کے لئے خاص قواعد مرتب کئے ہیں اور ان خاصیتوں کو نوٹ کیا ہے ہر حروف کا ایک خاص مزاج اور ہر حروف کی ایک خاص طبیعت ثابت کی ہے- بعض کو گرم بعض کو سرد بعض کو خشک اور بعض کو تر بتایا ہے ان حروف کے طبائع میں علمائے فلاسفہ کے نزدیک مندرجہ ذیل تقسیم ہے-

حروف آتشی = اھ ط م ف ش ذ
طبع گرم خشک

حروف بادی = ب دی ص ن ت ض
طبع گرم تر

حروف آبی = ج ز ک س ج ث ظ
طبع سرد تر

حروف خاکی = د ع ل ع ر خ غ
طبع سرد خشک

(۱) وہ اسماء جو آتشی حروف سے مرکب ہوتے ہیں وہ حرارت پیدا کرتے ہیں جو اسماء حروف باد سے مرکب ہوتے ہیں وہ اخفائے حرارت اور ایجاد برودت کرتے ہیں جو اسماء کو چاروں طبیعتوں سے مرکب ہوتے ہیں ان میں جس عنصر کے حروف غالب ہوں اس کا اثر غالب ہوگا اور جس اسم میں کسی عنصر کے حروف غالب نہ ہوں ان میں اعتدال کا اثر ظاہر ہوگا-

(۲) آتشی حروف سے آبی امراض دفع ہوتے ہیں بادی حروف سے مادہ رطوبت کو تسکین ملتی ہے حکمائے ہند نے بعض ایسے ہی حروف کو ملا کر ایسے اسم بنادیئے ہیں جن کے معنی سمجھ میں نہیں آتے- انہوں نے ان کا نام حروف طلسم رکھا ہے وہ سانپ کے کاٹے، دردوں، زہر اور تپ دور کرنے کے لئے بے حد مؤثر ہیں-

(۳) حروف آتشی حروف بادی کے دوست ہیں-

حروف بادی آتشی کے دوست ہیں-
حروف خاکی حروف آبی کے دوست ہیں-
حروف آبی خاکی کے دوست ہیں-
حروف آتشی و آبی میں دشمنی ہے-
اور حروف بادی اور خاکی آپس میں دشمن ہیں-

حروف آتشی حروف خاکی کے نہ موافق ہیں نہ خالف دونوں کے ملنے سے نفع ہوسکتا ہے-
حروف بادی حروف آبی کے نہ موافق ہیں نہ مخالف دونوں کے ملنے سے نفع ہوسکتا ہے-

جو شخص ان خاصیتوں کو اچھی طرح سمجھ لے گا وہ اس امر تک پہنچ جائے گا کہ تمام موجودات میں قوت موانست اور مخالفت کی وجہ کیا ہے حیوانات اور انسانوں کی دوستی و دشمنی کی کیا وجوہات ہیں یا دو شخصوں کی طبع میں فرق کیوں ہوتا ہے- اعمال میں دوستی و دشمنی کو لانے کے لئے کن حروف کی مدد لی جاسکتی ہے-

(۴) اعمال حیوانات خاکی کے سب حروف خاکی سے ترتیب پائے ہیں حیوانات ہوائی یعنی پرندوں کے اعمال حروف بادی سے اور اجنہ اور ملائکہ حروف آتشی سے اور آبی جانوراں آبی سے ترتیب پاتے ہیں اور جتنے حیوانات جنس واحد سے ہیں ان میں طبیعتوں کا اختلاف ہے بعض بعض کے موافق ہیں اور بعض بعض کے مخالف ہیں-

(۵) اسمائے اعظم الٰہی سب گیارہ حروف سے ہیں- جو حضرت آدمؑ کو خلیفہ گردانتے وقت تسلیم کئے گئے اور جب حضرت آدمؑ ان اسماء سے واقف ہوئے تو عالم کے تینوں مراتب ان کے متسخر ہوگئے- وہ گیارہ اسماء انہی اٹھائیس حروف میں مخفی ہیں- باری تعالیٰ نے انہیں اٹھائیس دنوں میں علم کے کل خزائن کو مخفی کردیا ہے- حروف ناری میں ۳ حروف، حروف بادی میں ۳ حروف، حروف آبی میں ۳ حروف، اور حروف خاکی میں دو حروف ہیں-

حروف خاکی میں حروف اسم اعظم الٰہی کم ہونے کی وجہ سے ہی اسے تحت الاقدام میں جگہ ملی ہے جو دلیل تر اور بعید تر کون ومکان ہے- جو شخص ان گیارہ حروف یا ان میں سے سات حرفوں یا ۳ حرفوں سے واقف ہوجائے تو ملائکہ اس کی عزت کریں گے اور اپنے اپنے منافع سے اس کو آگاہ کریں گے- قدرت کی طرف سے علم کی ایک ایسی نعمت عطا ہوگی کہ خود خدا اور اس کے موجودات اس پر مہربان ہوگی- آج کے زمانہ میں اتنی ہمتیں کہاں؟ کہ ریاضت کا بار اٹھائیں اور اتنا حوصلہ کہا کہ دنیا چھوڑ دیں مگر پھر بھی اکثر ایسے لوگ ملیں گے جو کہیں گے کہ ہمیں نہ کسی علم کی ضرورت ہے نہ ریاضت کی ہمیں تو براہ راست قدرت سے یہ طاقتیں ملی ہیں کہ جو چاہے کردیں ایسے لوگ جو خود اعتراف کرتے ہیں کہ علم روحانی سے ہم کورے ہیں- ریاضت ہم نے نہیں کی تو نہ معلوم بیوقوف دیندار ان کی طرف کیوں رجوع کرتے ہیں ہاں البتہ دنیا کمانے کے لئے ایسے حربے بے حد مؤثر ہوتے ہیں-

# تعبیر الرویا

اگر کسی شخص نے دیکھا کہ قیامت برپا ہے تو تعبیر اس کی یہ ہے کہ ہاں یہ خواب دیکھا ہے وہاں بسط وضشر رحمدل کا ہوگا۔ اور اگر باشندے اس مقام کے ظالم و زیاں کار ہوں گے تو حق تعالیٰ ان سے انتقام کرے گا۔ کیونکہ روز فیصلہ اور جزا ہے اور اگر لوگ اس جگہ کے مظلوم ہوں گے تو نصرت یاب ہوں گے۔

اگر کوئی شخص خواب میں پیش خدائے عزوجل دیکھے تو عظمت ترین امر ہے۔ اور خواب صحیح ہوئے۔ اور یہی تعبیر اس شخص کی ہے جو کوئی کچھ ہول قیامت سے خواب میں دیکھے۔

اگر کسی شخص نے خواب میں دیکھا کہ جنت میں داخل ہوا۔ البتہ وہ جنت میں داخل ہوگا۔ کیونکہ یہ اس کے لئے بشارت ہے۔ ان اعمال صالح کو اس نے آگے بھیجے ہیں یہ ان کا عوض ہے۔

اگر کسی نے خواب دیکھا کہ اس نے جنت سے میوہ جات کچھ کھایا ہے یا اس میں سے کچھ غیر کو دیا ہے تو تعبیر اس کی یہ ہے کہ میوہ ہائے جنت مثل نعمت کے ہے کہ وہ اس پر قادر ہوگا۔

اگر کسی شخص نے خواب دیکھا کہ میوے جنت سے دستیاب ہوئے ہیں مگر اس میں سے وہ کچھ کھایا نہ وہ اسکے کھانے پر قادر ہوا۔ تو تعبیر اس کی یہ ہے کہ اس کے دین میں اس کو خیر پہنچے گا مگر اس سے وہ نفع نہ اٹھائے گا۔ یہ خواب دلالت کرتا ہے کہ وہ علم سے نفع نہ اٹھا سکے گا۔

اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ چشمہ ہائے بہشت سے اس نے پانی پیا۔ یا خلہ ہائے جنت سے اس نے لباس پہنا تو تعبیر اس کی یہ ہے کہ دنیا و آخرت میں اس کو تقویٰ حاصل ہوگا۔

اسی طرح جنت کی چیزوں کو دیکھنا یا جنت کی نعمتوں کا دیکھنا بھی دنیا کی نعمتوں کا حاصل ہونا ہے۔

اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ داخل جہنم ہوا تو تعبیر اس کی یہ ہے کہ وہ بتلائے خطاہائے عظیمہ ہوگا کیونکہ یہ برعکس رویائے جنت ہے۔ اور اس کا دیکھنا دلالت کرتا ہے کہ اس کو اندیشے ہوں گے۔ پس لازم ہے کہ ایسا شخص خواب دیکھنے والا نفس اور عمل کے جہاد میں مشغول ہو جائے اور اپنی ہر حرکت پر نظر رکھے۔ اگر اس کو جہنم سے کوئی گزند نہیں پہنچا۔ تب بھی اس سے خالی نہ ہوگا کہ اس کو رنج و اندوہ ہوگا۔

---

# دعائے قنوت

ہر مسلمان کو دعائے قنوت یاد ہوتی ہے جو وتروں میں پڑھی جاتی ہے لیکن حضور اکرم ﷺ نے نماز فجر میں بھی دعائے قنوت پڑھی ہے۔ اس لئے امام شافعیؒ نے صبح کی نماز میں دعائے قنوت پڑھنے کا فتویٰ دیا ہے اور اس کو سنت موکدہ قرار دیا ہے۔ لیکن امام اعظم رحمتہ اللہ علیہ نے اسے منع فرمایا ہے۔ بلکہ بدعت قرار دیا ہے۔ حضرت امام اعظمؒ بدعت ہونے کے ثبوت میں اور امام شافعیؒ سنت موکدہ ہونے کے ثبوت میں بہت سی روایتیں پیش کرتے ہیں اور یہ بحث کتب احادیث میں تفصیلاً موجود ہے۔ میرے زیر نظر دعائے قنوت کا نماز فجر میں پڑھنا یا نہ پڑھنا نہیں۔ بلکہ میں اعمال نقطہ نظر سے اس پر روشنی ڈالتا ہوں۔

واقعہ یہ ہے کہ کفارِ عرب نے چند مسلمانوں کو جو قاری بھی تھے۔ دغا بازی سے شہید کر دیا تھا اور حضور اکرم ﷺ کو نہایت رنج ہوا تھا۔ آپؐ نے ان کفار کے برباد ہونے اور تباہ ہونے کے لئے ایک مہینہ تک نماز فجر میں دعائے قنوت پڑھ کر ان کفار کو بددعا کی اور خداوند کریم نے ان کفار کو اس عمل کی بدولت تباہ کر دیا۔

حضرت امام اعظمؒ کی تحقیق ہے کہ بجز اس واقعہ کے اور حضورؐ نے نماز فجر میں دعائے قنوت کبھی نہیں پڑھی۔ بلکہ خود ترک فرما کر اس کی ممانعت کا حکم فرمایا۔ بہر حال جیسا کہ میں نے عرض کیا یہ بحث باالصلوٰۃ کے تحت محدثین کی ہے اور اب اس فتویٰ پر عمل ہے کہ حنفی دعائے قنوت نماز فجر میں نہیں پڑھتے اور شافعی سنت موکدہ جانتے ہیں۔ مگر احادیث حنیفہ سے ثابت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ایک مہینہ تک دشمنوں کی تباہی کے لئے صبح کی نماز میں دعائے قنوت پڑھی۔ اور یہ ہی میری بحث ہے کہ جس شخص کو دشمنوں سے نقصان پہنچ رہا ہو یا اندیشہ ہو یا دشمنوں نے چاروں طرف سے گھیر کر رکھا ہو تو اس شخص (مظلوم) کو لازم ہے کہ نماز فجر سے قبل دو رکعت نماز نفل بہ نیت تباہی دشمنان پڑھے۔ پہلی رکعت میں بعد الحمد شریف سورۃ القارعہ۔ دوسری رکعت میں بعد الحمد شریف کے سورۃ انا اعطینا آخری آیت ان **شانئک ھو الابتر** کو سخت اور کرخت لہجے میں پڑھے اور دشمن کا تصور کرے بعد ختم دعائے قنوت پڑھ کر رکوع کر کے نماز ختم کرے۔ اس طرح چھ رکعت تین سلام سے ادا کرے۔ چھ رکعت ختم ہونے کے بعد دشمن کی تباہی کے واسطے دعا کرے۔ سورۃ شریف انا اعطینا کی آخری آیت اور دعائے قنوت پڑھتے وقت دشمن کا تصور رہے۔ تیس دن ایسا ہی کرے۔

انشاءاللہ تعالیٰ دشمن اس عرصہ کے اندر تباہ و برباد ہو جائیں گے۔ اور عامل ان کے شر سے محفوظ رہے گا۔ کوئی خاص مہینہ یا تاریخ عمل شروع کرنے کی مقرر نہیں۔ یہ عملیات اضطراری حیثیت رکھتے ہیں۔ جس وقت پریشانی ہو اسی وقت شروع کر دیں۔ مگر یہ عمل سیف قاطع ہے۔ سوائے اشد ضرورت اور جائز موقع کے علاوہ اس کو نہ کریں۔

# نظرات قمر و شمس

## اپنے روز مرہ کے کاموں میں نظرات سے مدد لیں

تقویم ۲۰۱۸ء میں نظرات صفحہ ۱۳۴ سے ۱۴۳ تک تفصیل سے معہ اوقات دیئے گئے ہیں- اس میں قمر کی ز شمس کا س ہے یعنی رس کر کے دیا گیا ہے' ث تثلیث کا ہے سعد اکبر' س تسدیس کا ہے سعد اصغر ع تربیع کا ہے نحس اصغر' لہ مقابلہ کا ہے سعد ہے' ن قران کا نشان ہے یہ بھی نحس ہے-

## قران قمر و شمس

یہ نحس وقت ہوتا ہے اگر اس وقت کوئی کام غلطی سے یا انجانے سے کر لے تو صدقہ چھری' سونا یا چاندی یا مرغابی کا گوشت دینا چاہیئے-

اگر اس وقت سفر کرے تو نقصان اٹھائے- نیا کپڑا پہنے تو جسم آگ سے جلے یا مرض اس میں داخل ہو- اگر اس وقت شادی کرے تو مرد مر جائے- اگر اس وقت ختنہ کرے تو بچہ مر جائے- اگر باغ یا کھیتی کا کام کرے تو گرمی سے جل جائے- اگر نیا مکان شروع کرے تو مکمل ہونے سے قبل مالک مر جائے- اگر اس وقت کشتی بنائے یا دریا میں اتارے تو غرق ہو جائے اگر اس وقت کوئی حاکم یا صدر بنے تو قاتل و ظالم ہو-

## تثلیث قمر و شمس

یہ ایک سعد وقت ہوتا ہے- اس وقت دشمنوں کا مقابلہ کرنا فتح لاتا ہے- اگر کوئی حاکم یا وزیر اپنا پیغام کسی دوسری جگہ پہنچائے تو مقبول ہو- تجارت کے لئے سفر کامیابی لاتا ہے- اس طرح کسب اختیار کرنا مال دیتا ہے- اس وقت بادشاہ امراء وزراء اور بچوں سے ملنا ان سے محبت کرنا کامیابی دیتا ہے- اگر اس وقت نیا کپڑا پہنے تو نئے کپڑے ملیں- اگر اس وقت نکاح کرے تو مبارک ہو- اگر گھر بنایا جائے تو خیر و برکت پیدا ہو- اگر کشتی بنائی جائے یا کرایہ کے لئے موٹر چلائی جائے تو نعمت بہت ملے اگر اس وقت حاکم حلف اٹھائے تو عزیز خلق ہو- ملائم دل ہو دشمنوں پر غالب آئے-- اگر باغ بنائے یا تخم ریزی کرے تو فائدہ مند ہو-

## تربیع قمر و شمس

یہ ہر کام کے لئے اچھی نظر نہیں ہوتی- اگر اس وقت سفر کرے تو مبارک ثابت نہ ہو- اگر مکان بنائے تو اس میں برکت داخل نہ ہو اور اولاد صالح پیدا نہ ہو- اگر نیا کپڑا پہنے تو فوری نیا کپڑا نہ ملے- اگر اس وقت ختنہ کرائے تو روزی اس کی تنگ رہے- اگر کشتی یا جہاز بنائے تو فائدہ نہ پائے اگر تخم رزی کرے یا باغ لگائے تو برکت نہ پائے اگر اس وقت حاکم عنان حکومت کو اپنے ہاتھ میں لے تو حق پر حکم کرنے والا نہ ہو-

## تسدیس قمر و شمس

یہ وقت ہر کام کے لئے بہتر ہوتا ہے- اگر اس وقت سفر کرے تو برکت و رحمت ملے- خیریت سے واپس آئے اگر نیا کپڑا پہنے تو دوسرا کپڑا آسانی سے اور جلدی ملے- بیماری سے نجات ہو اور فائدہ حاصل ہو- اگر اس وقت گھر بنائے تو خوشی حاصل ہو اور مال ملے- صحت بدنی اچھی رہے- اگر اس وقت کشتی بنائے تو مال پیدا کرے- اگر اس وقت شادی کرے تو مرد و عورت دونوں خوشی کی زندگی بسر کریں- اولاد جو پیدا ہو وہ اعلیٰ مقام پر پہنچے- اگر اس وقت بچے کو ختنہ کرائے- مشہور و معروف ہو اور بہن بھائیوں پر غالب ہو- اگر اس وقت کوئی حاکم حلف اٹھائے تو عدل پر فیصلہ کرے اور فصیح زبان ہو اگر باغ و زراعت کرے تو فائدہ ہو-

## مقابلہ قمر و شمس

مقابلہ تمام کواکب کا نحس ہوتا ہے- مگر اکثر یونانی حکماء نے اسے سعد قرار دیا ہے- کیونکہ چودھویں کا چاند عین مقابلہ پر ہوتا ہے اور زمین کو ساری رات منور کرتا ہے اور اپنی چاندنی دیتا ہے- اگر اس وقت کوئی سفر پر جائے تو خیر خیریت سے واپس آئے- اگر کوئی نیا کپڑا پہنے تو جلد دوسرا کپڑا ملے اور مکان کی بنیاد رکھے تو خوشی ملے- نئی سواری خریدے تو مال پیدا کرے اگر کوئی شادی کرے تو خوشی و راحت ملے اور جو اولاد پیدا ہو وہ حاکم ہو اس سے برکت ملے- اگر اس وقت بچہ کا ختنہ کرائے تو شجاع و بہادر بنے گا- اگر اس وقت کوئی حاکم حلف اٹھائے تو نیک' عزیز اور شجاع ہوگا- اگر باغ و زراعت کرے تو بہت پھل دیکھے-

# قران عطارد و مشتری

یہ قران ۲۹ اکتوبر کو دوپہر ۴ بجکر ۴ منٹ پر ہے-مشتری کو کب مال ہے- اس کے ساتھ عطارد ہے جو تین قوتوں کا مالک ہے- ایک تحریرات' پبلشنگ اور پرنٹنگ سے متعلقہ لوگ دوسرا ٹرانسپورٹ اور کمیونی کیشن کے محکموں سے متعلقہ لوگ- تیسرا اعزاء- لہذا ان تینوں مقاصد کے لئے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے- ان کاموں کی ترقی یا ان محکموں کے متعلقہ لوگوں کی ترقی اور ان محکموں میں حصول ملازمت کے خواہش مند عملیات تیار کر سکتے ہیں-

صورت اول میں تحریری کاموں سے وابستہ لوگ یعنی کلرک وغیرہ اور پرنٹنگ پبلشنگ سے متعلقہ لوگ حصول آمدن کے لئے عمل تیار کر سکتے ہیں- صورت دوم میں ٹرانسپورٹ اور کمیونی کیشن کے کاروبار میں ترقی یا ان کے ملازمین کی ترقی کا عمل تیار ہوسکتا ہے- یا کاروبار میں نقصان ہورہا ہوتو فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے- صورت سوم میں بہن بھائیوں یا نزدیکی اعزاء میں محبت و تسخیر کے لئے یا کسی عزیز سے مالی مفاد حاصل کرنے کے لئے عمل کیا جاسکتا ہے-

## صورت اول

### ملازمت یا ترقی کیلئے

اس امر کے لئے ہم جس آیت کی روحانیت سے مدد لیں گے- اس میں اللہ کا ایک اسم اور ایک قوت بھی ہے- آیت ہے- اِنَّ اللّٰہَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ اس کے عدد ۲۲۴۱ ہیں- موکل اس کا رغفائیل ہے- اب ایک مربع نقش تیار کریں جس کے اوپر کے خانوں میں نام' مقصد اور آیت آ جائے- سطریوں لکھیں- مثلاً طالب کا نام احمد بن زینب ہے- اب اگر مقصد ترقی ہے تو آگے ترقی لکھیں اگر ملازمت ہے تو ملازمت لکھیں- اگر حصول مال کی ضرورت ہے تو اس کا ذکر کریں کسی خاص ملازمت یا خاص جگہ ملازمت درکار ہے تو لفظ ملازمت کے ساتھ مختصراً ذکر کریں یعنی ملازمت کی تخصیص بھی کی جاسکتی ہے- لہذا سطریوں ہوئی-

احمد زینب- ملازمت- ان اللہ ھو الرزق- ذوالقوالمتین

۱۲۲ ۵۱۸ ۴۶۷ ۱۷۷۴

اب اس کو نقش مربع میں سفید کاغذ پر زعفران سے وقت مقررہ پر لکھیں- بالکل اسی طریقے سے جیسا کہ میں بیان کرتا ہوں- ایک نقش رفتار کا ہے- ایک اصل ہے-

اصل نقش

۷۸۶

| احمد زینب | ملازمت | ان اللہ ھو الرزاق | ذوالقوۃ المتین |
|---|---|---|---|
| ۴۶۸ | ۱۷۷۳ | ۱۲۳ | ۵۱۷ |
| ۱۷۷۲ | ۴۶۵ | ۵۲۰ | ۱۲۴ |
| ۵۱۹ | ۱۲۵ | ۱۷۷۱ | ۴۶۶ |

رفتار نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

اصل نقش کو دیکھیں خانہ نمبر ا میں طالب کا نام ہے- اس لئے اس میں عدد ۱۲۲ نہ لکھیں- خانہ ۲ میں ۱۲۳- خانہ ۳ میں ۱۲۴- خانہ ۴ میں ۱۲۵ لکھیں- اب ۵-۶-۷-۸ خانہ کو پر کرنا ہے تو اس میں ملازمت کے عدد سے ایک کم کر کے ۵۱۷ کو خانہ ۵ میں لکھیں- خانہ ۶ میں لفظ ملازمت- خانہ ۷ میں ۵۱۹- خانہ ۸ میں ۵۲۰-

باقی آٹھ خانے بالکل اسی طرح پر کریں جس طرح میں نے لکھے ہیں- کیونکہ باقی خانوں میں آیت دوحصوں میں درج کی ہے- یہ آیت چونکہ نقوش میں قائم رہے گی- اس لئے ان آٹھ خانوں کو ترتیب وار ۹ سے ۱۶ خانوں کو لکھیں- جن خانوں میں عدد آئے عدد لکھیں- جن میں آیت آئے آیت لکھیں-

مندرجہ بالا نقش کی کل میزان ۱۲۲+ ۵۱۸+ ۴۶۷+ ۱۷۷۴=۲۸۸۱ ہے- لہذا نقش پر کر کے چاروں طرف سے میزان کر کے دیکھ لیں کہ ہر طرف سے جمع ۲۸۸۱ ہوتی ہے یا نہیں- اگر تعداد کسی طرف سے درست نہ ہو تو سمجھ لیں- نقش غلط ہو گیا- نقش لکھنے سے قبل اوپر ۷۸۶ لکھیں اور اطراف قوله الحق وله الملك سے بنائیں اور نقش پر کرنے کے بعد اوپر موکل کا نام لکھیں- یہ طریقہ تمام نقوش میں چلے گا-

## صورت دوئم

### کمیونی کیشن کیلئے

طریقہ مندرجہ بالا وہی ہوگا- نام مطلب یعنی ملازمت یا ترقی- آیت دو خانوں میں- لیکن اس میں آیت تبدیل ہو جائے گی جو یہ ہے- ولقد مكنكم في الارض وجعلنا لكم فيها معايش (سورۃ الاعراف آیت ۱۰) اس آیت کے عدد ۲۱۹۹ ہیں- موکل حنقغغائیل ہے- نقش اس کا یہ ہے- یہ ترقی کے لئے بنایا گیا ہے- اس میں نام اور مطلب کے خانے تبدیل ہوں گے- آیت کے آخری ۸ خانے اسی طرح قائم رہیں گے- نقش کی رفتار وہی ہے جو صورت اول کے ساتھ دی گئی ہے-

| احمد زینب | ترقی | ولقد مکنکم فی الارض | وجعلنا لکم فیھا معایش |
|---|---|---|---|
| ۱۴۳۳ | ۷۶۶ | ۱۲۳ | ۷۰۹ |
| ۷۶۵ | ۱۴۳۰ | ۷۱۲ | ۱۲۴ |
| ۷۱۱ | ۱۲۵ | ۷۶۴ | ۱۴۳۱ |

ترقی کے اعداد ۱۰۱۷ ہیں۔ نصف آیت اول کے ۱۴۳۲ اور دوسرے حصے کے ۷۶۷ ہیں۔ یعنی آیت کے ۹ خانوں کے لئے یوں سمجھیں کہ:

خانہ ۹ میں ۱۴۳۰
خانہ ۱۰ میں ۱۴۳۱
خانہ ۱۱ میں ولقد مکنکم فی الارض
خانہ ۱۲ میں ۱۴۳۳
خانہ ۱۳ میں ۷۶۴
خانہ ۱۴ میں ۷۶۵
خانہ ۱۵ میں ۷۶۶
خانہ ۱۶ میں وجعلنا لکم فیھامعایش

## صورت سوم

## تسخیر و موافقت اعزاء

نام طالب معہ والدہ۔ جلب قلب۔ نام مطلوب معہ والدہ آیت تَوُ شَغفَھَا حُبًا

آیت کے اعداد ۱۲۳۱ ہیں۔ صقغائیل موکل ہے۔ نام طالب احمد بن زینب۔ عدد = ۱۲۲۔ نقش کا خانہ ۱-۲-۳-۴-

مطلب۔ جلب قلب۔ عدد ۱۶۷۔ نقش کا خانہ ۵-۶-۷-۸ مطلوب اکرم بن فاطمہ۔ عدد = ۳۹۶ نقش کا خانہ ۹-۱۰-۱۱-۱۲

آیت کے عدد = ۱۲۳۱۔ نقش کا خانہ ۱۳-۱۴-۱۵-۱۶ تمام نقوش میں رفتار وہی رہے گی جو شروع میں دی گئی ہے۔ نقش یہ بنا۔

| احمد زینب | جلب قلب | اکرم فاطمہ | قد شغفھا حبا |
|---|---|---|---|
| ۳۹۷ | ۱۲۳۰ | ۱۲۳ | ۱۶۶ |
| ۱۲۲۹ | ۳۹۴ | ۱۶۹ | ۱۲۴ |
| ۱۲۸ | ۱۲۵ | ۱۲۲۸ | ۳۹۵ |

وقت مقررہ سے قبل نقش تیار کر کے پڑتال کر کے خاکہ تیار رکھیں اور وقت پر تیار کر لیں۔ کام کرتے وقت بخور لوبان کا کریں۔ تنہا جگہ نقش لکھیں۔ نقش تیار کر کے تعویذ بنائیں اور گلے میں ڈالیں یا بازوئے راست پر باندھیں۔ انشاءاللہ جس مقصد کے لئے آیات الٰہی سے مدد لیں گے وہ پورا ہوگا۔

جن احباب نے عامل کامل دوئم کا مطالعہ کیا ہے ان کے لئے ان نقوش کی تیاری آسان ہوگی۔ اگر کوئی صاحب خود تیار نہ کر سکیں اور دفتر سے مدد لینا چاہیں تو پندرہ دن پیشتر اطلاع دیں۔ آرڈر پہنچ جاتا ہے جس پر کچھ تحریر نہیں ہوتا۔ اور خط وقت نکل جانے کے بعد ملتا ہے۔ لہذا بہتر ہے کہ منی آرڈر پر بھی تفصیل درج کر دی جائے۔ ان نقوش میں سے جو بھی تیار کروانا چاہیں۔ اس کا ہدیہ کاغذ پر نقش کا ہدیہ =/۲۵۰۰۰ روپے ہوگا۔ محصولڈاک =/۱۰۷ روپے ارسال کریں۔

# انسانی صحت اور وٹامن سی

حیاتین ایک قسم کے کیمیاوی مادے ہیں جن کا کم و بیش ہر غذا میں ہونا تندرستی کے لئے بہت ضروری ہے- پرانے زمانے میں غذائی ماہرین جانتے تھے کہ غذا میں کچھ مادے ایسے ہیں جو جسم کے مختلف اعضاء پر مختلف اثر ڈالتے ہیں اور جسمانی نشوونما کے لئے بہت ضروری ہیں مگر وہ لوگ اسے سمجھانے سے قاصر تھے مگر ڈاکٹر فنک جو علم غذا کا ماہر مانا جاتا تھا- پہلی مرتبہ ان مادوں کو وٹامن کا نام دے کر کسی حد تک سمجھانے کے قابل ہوا اور پھر تحقیقات کی ابتداء ہوئی- اس کے بعد انہیں اے' بی' سی' ڈی وغیرہ کا نام دیا گیا- اس مضمون میں ہم انسانی جسم کے لئے وٹامن سی کی اہمیت کا ذکر کریں گے-

وٹامن سی کا کیمیائی نام اسکاربک ایسڈ Ascorbic Acid ہے- غذاؤں میں یہ وٹامن زیادہ عرصہ تک اصلی حالت میں نہیں رہتا کافی دیر تک جوش دینے یا زیادہ پکانے سے یہ وٹامن ضائع ہو جاتا ہے-

جسم میں متعدد امراض کا مقابلہ کرنے کی طاقت اسی وٹامن کی وجہ سے ہوتی ہے کیونکہ اسی وجہ سے خون میں تریاق مرکبات تیار ہوتے ہیں- جو جراثیمی سمیت کو ختم کر دیتے ہیں- بیماری کے ایام میں اس وٹامن کی زیادہ ضرورت پڑتی ہے جانوروں پر جب اس وٹامن کے تجربات کئے گئے تو پتہ چلا کہ یہ وٹامن سرطان کے مرض کو روکتا ہے سرطان پیدا کرنے والے عوامل کروموسوم کو نقصان پہنچا کر سرطان پیدا کرتے ہیں- انسانی خون کے سفید ذرات کی سرطان پیدا کرنے والے ایک عامل کے ساتھ جب نمو کی گئی تو ٹیسٹ ٹیوب کے ذریعے کروموسوم کی شکست و ریخت اور ٹوٹ پھوٹ دیکھنے میں آئی- لیکن جب اس میں وٹامن سی شامل کیا گیا تو کروموسوم کی ٹوٹ پھوٹ میں ۳۱ء۷ فیصد کمی ہوگئی- اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ یہ وٹامن سرطان لاحق ہونے کے امکانات میں کمی لاتا ہے-

دراصل یہ تحقیق امریکہ میں کلیولینڈ کلینک میں کی گئی تھی اور جسے ۱۹۷۳ء میں ڈاکٹر لینس پالنگ نے پیش کیا تھا- ڈاکٹر پالنگ نے مسلسل تحقیق کے بعد بتایا کہ وٹامن سی ہمیں سرطان سے بچاتا ہے- اس کے علاوہ اس وٹامن کو مثانے کے ٹیومر سے محفوظ رہنے کے لئے بھی استعمال کرنے کی تجویز پیش کی-

سلاد کا استعمال ہمیں کافی مقدار میں وٹامن سی فراہم کرتا ہے- لیکن شرط یہ ہے کہ سلاد تازہ ہو- لیکن سلاد کا استعمال سارا سال ممکن نہیں ہوتا جبکہ سرطان پیدا کرنے والے عوامل سارا سال سرگرم عمل رہتے ہیں- لہذا اس مرض سے بچنے کے لئے ضروری ہے کہ آپ روزانہ ایک گرام وٹامن سی ضرور کھائیں-

اسکاٹ لینڈ کے ایک سرجن ایوان کیمرون نے تجویز پیش کی ہے کہ وٹامن سی کا بڑی مقدار میں استعمال ان مریضوں کو بھی فائدہ پہنچا سکتا ہے- جنہیں سرطان کا مرض لاحق ہے اور کافی بڑھ چکا ہے- اس نے ایسے پچاس مریضوں کے نام بھی پیش کئے' جنہیں وٹامن سی کی بھاری مقدار استعمال کرائی گئی تھی اور اس طرح ان کا علاج کیا گیا تھا- یہ مریض شدید سرطان کا شکار تھے اور جس وقت وٹامن سی کا استعمال کرایا تھا اس وقت ان کا مرض بہت زیادہ بڑھ چکا تھا- اس سے قبل ان مریضوں پر سرطان کے دیگر علاج یعنی سرجری اور دوسری ادویات استعمال کی جا چکی تھیں-

ڈاکٹر کیمرون کا نظریہ سرطانی خلیات کے گرد مادے کو اہمیت دیتا ہے- اگر یہ مادہ سخت ہے تو سرطانی خلئے کو بڑھنے میں مشکلات پیش آئیں گی چنانچہ کیمرون کا نظریہ ہے کہ وٹامن سی اس مادے کو جوں کا توں یعنی اصل حالت میں برقرار رکھ کر سرطان کی افزائش کے عمل کو کافی حد تک سست کر دیتا ہے-

وہ کھلاڑی جن کے جسم میں اس وٹامن یا حیاتین کی کمی ہو جائے وہ اپنی کارکردگی کو برقرار نہیں رکھ سکتے- کیونکہ پٹھوں کے سروں پر جو نسیں ہوتی ہیں وہ کمزور ہو جاتی ہیں-

برطانوی میڈیکل جرنل لانسٹ میں ان بیماریوں کا ذکر کیا گیا ہے جو اس وٹامن کی کمی سے لاحق ہوتی ہیں- وہ افراد جن کے جسم میں اس وٹامن کی کمی ہوتی ہے- ان کی خون کی نالیاں کمزور ہو جاتی ہیں اور خراب ہونے لگتی ہیں کیونکہ خون میں اس وٹامن کی مقدار گر جاتی ہے- اس طرح ذیابیطس کے مریض سب سے زیادہ نقصان اٹھاتے ہیں- کیونکہ انہیں اپنی خون کی نالیوں کو صحت مند رکھنے کے لئے وٹامن سی کی زیادہ مقدار کی ضرورت ہوتی ہے- وٹامن سی کا مسلسل استعمال خون کی نالیوں کو درست حالت میں رکھ کے دل کے دورے سے محفوظ رکھتا ہے-

گٹھیا کی بیماری میں بھی اس وٹامن کا استعمال فائدہ پہنچا سکتا ہے- جب گٹھیا کا مریض حیوانی اشیاء کا بہت زیادہ استعمال کرتا ہے تو اس کے جسم میں یورک ایسڈ بہت زیادہ مقدار میں پیدا ہوتا ہے اس بات کو سمجھنے کے لئے ہمیں پرندوں کے غذا کا جزو بدن بننے کے عمل کو یاد رکھنا چاہئے- پرندوں کا وزن کم ہونا چاہئے تاکہ انہیں اڑنے میں آسانی

ہو-لہذا ان کے جسم میں مثانہ نہیں ہوتا بلکہ فاسد مادے کو وہ لئی کی شکل میں چاک کی مانند سفید مادے کی شکل میں خارج کرتے ہیں- یورک ایسڈ اس میں موجود ہوتا ہے جب کہ دوسری جانب زمین پر رہنے والے دودھ پلانے والے جانوروں کے جسم میں مثانہ ہوتا ہے اور وہ اپنے جسم کے فاسد مادے کو پیشاب کی شکل میں خارج کرتے ہیں-

بدقسمتی سے کچھ انسانوں کے اس نظام میں خرابی آ جاتی ہے اور ان کے جسم میں یورک ایسڈ بہت زیادہ بننے لگتا ہے-یعنی وہ مادہ جو پرندوں کے جسم میں ہوتا ہے وہ ان کے جسم میں بہت زیادہ بننے لگتا ہے اور جب یورک ایسڈ بہت زیادہ بننے لگتا ہے تو یہ ہڈیوں' جوڑوں اور گردوں میں قلموں کی شکل میں جمع ہونے لگتا ہے اور درد پیدا کرتا ہے اس طرح یورک ایسڈ گھٹیا کے دردوں کا سبب بنتا ہے-

اگر آپ کو گھٹیا ہے اور آپ وٹامن سی کھانا شروع کریں گے تو اس سے یورک ایسڈ کا اخراج بڑھ جائے گا- اس طرح فوری طور پر تو نہیں لیکن لمبے عرصے یہ بات آپ کے حق میں مفید ثابت ہوگی- کیونکہ اس کی وجہ سے جسم میں یورک ایسڈ کم رہ جائے گا اور اس کی وجہ سے گھٹیا کے دردوں کے حملوں میں کمی آ جائے گی-

تاہم جب آپ اس وٹامن کو استعمال کرنا شروع کریں گے تو پیشاب میں یورک ایسڈ کی مقدار میں اچانک اضافہ ہو جائے گا اور گردوں میں بھی یورک ایسڈ کی پتھریاں بننے کا خطرہ ہو سکتا ہے- لہذا ضروری ہے کہ اس کے ساتھ پانی بہت پئیں- تا کہ پیشاب بالکل صاف آئے- اس طرح اس وٹامن کے ساتھ پانی کی کافی زیادہ مقدار کا استعمال آپ کے اندرونی نظام کو بالکل صاف کر دے گا-

بعض افراد میں وٹامن سی کا استعمال پتھر پیدا کر دیتا ہے- لہذا اس کے ساتھ مائع اشیاء اور پانی کا استعمال زیادہ ہونا چاہئے- اگرچہ پتھری پیدا کرنے والا مادہ تمام سبزیوں میں پایا جاتا ہے- پیشاب کے راستے ان مادوں کا ہمہ وقت اخراجات ہوتا رہتا ہے- لیکن اس کے باوجود بعض لوگوں کو اس وٹامن کا استعمال موافق نہیں آتا کیونکہ ان کے جسم میں Oxalates (گردوں کی پتھری کی عام قسم) زیادہ مقدار میں بننے لگتی ہیں- دوڑنے کے دوران پانی کی کمی بھی انہیں پتھریوں کے بننے کا سبب بنتی ہے-لہذا ہر حال میں پانی کو زیادہ استعمال میں رہنا چاہئے-

اگرچہ وٹامن سی بذات خود گردوں کی پتھری کا سبب نہیں بنتا لیکن کچھ لوگوں کے جسم میں پتھری بننے میں مدد ضرور کرتا ہے-

۱۹۷۰ء میں جب ڈاکٹر لینس پالنگ نے وٹامن سی کے متعلق اپنی کتاب شائع کی تو اس وٹامن کے استعمال کو بہت فروغ حاصل ہوا- ڈاکٹر پالنگ نے اس کتاب میں ہدایت کی ہے کہ اگر آپ محسوس کریں کہ نزلہ یا زکام ہونے والا ہے تو وٹامن سی یا Ascorbic Acid کی ایک گرام خوراک ہر گھنٹے بعد استعمال کریں اس طرح ایک دن میں دس گھنٹوں میں دس گرام خوراک استعمال کرنی ہوگی- اس کے علاوہ روزانہ عام زندگی میں ایک گرام خوراک کا استعمال آپ کو بیماریوں سے دور رکھے گا مگر اس کے ساتھ پانی کا استعمال زیادہ مقدار میں کریں-

بالکل یہی نظریہ کینیڈا کے شہر ٹورنٹو کے ڈاکٹر ٹیری اینڈرسن نے پیش کیا تھا- ڈاکٹر اینڈرسن نے اس وٹامن کے استعمال کے ساتھ ۴۰۷ موضوعات پر تحقیق کی اور وہ بھی اس نتیجے پر پہنچا تھا کہ اس وٹامن کا استعمال کئی بیماریوں سے محفوظ رکھتا ہے اور وائرس کے خلاف مدافعتی قوت پیدا کرتا ہے-

ہم میں سے بیشتر افراد ہر وقت مختلف قسم کے وائرس اپنے جسموں میں لئے پھرتے ہیں لیکن جب تک ہمارے جسم میں مدافعتی قوت موجود رہتی ہے اس وقت تک یہ ہمیں کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتے لیکن جیسے ہی ہم تھکتے ہیں یا کمزور پڑتے ہیں تکلیف کا آغاز ہو جاتا ہے اور تین دن کے بعد جسم میں پلا ہوا وائرس ہم پر قابو پا لیتا ہے یا نیا وائرس بھی حملہ آور ہو سکتا ہے-

یاد رکھئے آپ جب بھی اسپرین استعمال کرتے ہیں اس کے استعمال کے ساتھ خون کی کچھ مقدار ضرور ضائع ہو جاتی ہے اور جتنی زیادہ مقدار میں اسپرین استعمال کریں گے اتنی ہی زیادہ مقدار میں پیٹ سے خون ضائع ہوگا- یہاں تک کہ اگر آپ کی نس میں بھی بذریعہ انجکشن اسے پہنچایا جائے تب بھی خون ضائع ہوگا- لیکن جب آپ اسے وٹامن سی کے ساتھ استعمال کریں گے تو جریان خون میں بڑھ جائے گا- اس سلسلے میں چوہوں پر تجربات کئے گئے تو صرف وٹامن سی کا استعمال بہت خطرناک ثابت ہوا- نیز وہ افراد جنہیں جریان خون یا پیٹ کی کوئی تکلیف ہے انہیں بھی اسپرین بالکل استعمال نہیں کرنی چاہئے-

کسی بھی قسم کی پریشانی' فکر اور تناؤ کی وجہ سے وٹامن سی کی ضرورت بڑھ جاتی ہے کام کی زیادتی کی وجہ سے جب سونے کا موقع کم ملے یا شریک زندگی سے لڑائی کی وجہ سے جسمانی یا ذہنی سکون ختم ہو جائے تب بھی اس وٹامن کی ضرورت بڑھ جاتی ہے ایسے حالات میں اس وٹامن کو ضرور استعمال کریں- اس کے علاوہ سگریٹ نوشی کی وجہ سے بھی جسم میں وٹامن کی کمی کا باعث بنتی ہیں- اس کے علاوہ آپریشن کی وجہ سے بھی جسم میں اس کی کمی ہو جاتی ہے-

وٹامن سی خون کی نالیوں میں خون کے سدے بننے سے روکتا ہے- اس کے استعمال سے خون گاڑھا نہیں ہوتا- وہ عورتیں جو سگریٹ پیتی ہیں اور مانع حمل ادویات بھی استعمال کرتی ہیں وہ خون بننے کی بیماری کا زیادہ شکار ہوتی ہیں- اس وٹامن کی کمی ہڈیوں جوڑوں اور خون کی نالیوں کو نقصان پہنچاتی ہے- چنانچہ اس کی اہمیت کے پیش نظر ہماری روزمرہ کی غذا میں اس حیاتین کو ضرور شامل ہونا چاہئے-

# مجرباتِ سنوسیؒ

## تمام مہمات انجام پانے کے لئے

روایت ہے کہ جو شخص ہر روز سات مرتبہ فَاِنْ تَوَلَّوْ فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ o پڑھے۔ خداوند تعالیٰ اس کی تمام دینی اور دنیاوی مہمات انجام کو پہنچائے۔ چاہے یہ سچے دل سے پڑھے یا جھوٹے دل سے تم دیکھو کہ یہ آیت کیسا بیش بہا ہیرا ہے کہ جس کے واسطے صدق دل کی بھی ضرورت نہیں۔ ورنہ اکثر اذکار کی تاثیر صدق دل پر موقوف ہیں۔ یہ ذکر تمام ذکر کرنے والوں کے واسطے بڑی رحمت کا موجب ہے اور تمام دنیاوی اور اخروی تفکرات و ہموم سے اس میں کفایت ہے۔ جس کو خدا اس کے پڑھنے کی توفیق دے۔ پھر اگر یہ پڑھنے والا توکل میں قدم نہیں رکھتا۔ تب بھی یہ نعمت ایسی ہے جس کا ادائے شکر انسان سے ممکن نہیں۔ یعنی اس کے پڑھنے کا ثواب۔ پس اول آخر اور ظاہر و باطن میں خدا ہی کے واسطے تعریف اور منت ہے۔

## زیادتی عمر کے واسطے

حضور ﷺ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا ''جو شخص یہ چاہے کہ اس کی عمر میں زیادتی ہو اور وہ دشمنوں پر غالب رہے اور اس کے رزق میں فراخی ہو اور بری موت سے محفوظ رہے پس صبح و شام اس کو تین بار یہ دعا پڑھنی چاہئے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ مِلَاءَ الْمِيْزَانِ وَمَبْلَغَ الْعِلْمِ وَمُنْتَهَى الرِّضْوَانِ وَزِنَةَ الْعَرْشِ۔

## تحفظ بلا و آفت

اور صفر و حضر میں ہر ایک بلا و آفت سے محفوظ رہے گا یہ دعا تجربہ کی گئی ہے جو شخص اپنی جان و مال کا خوف رکھتا ہو اس کو پڑھنی چاہئے۔

جَعَلْتُ نَفْسِیْ وَمَالِیْ وَجَمِيْعَ مَااللّٰهِ عَلَیَّ مِنَ النِّعَمِ فِیْ حَمِیَ اللّٰهِ الَّذِیْ لَايُرَامُ وَفِیْ جَوَارِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَايُخْضَرُ وَفِیْ نِعْمَةِ اللّٰهِ الَّتِیْ لَاتُدْرَكُ وَفِیْ سَتْرِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَايُهْتَكُ وَفِیْ جُنْدِ اللّٰهِ الْمَنِيْعِ وَفِیْ وَدَائِعِ اللّٰهِ الَّتِ لَاتُضِيْعُ وَجَوَارُ اللّٰهِ مَحْفُوْظٌ وَمَنِ اعْتَصَمَ بِهٖ فَهُوَ مَعْصُوْمٌ وَجَلَّ جَلَالُ اللّٰهِ وَلَايَخُوْ مَكَانٌ مِنَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِيْمِ اَشْرَقَ نُوْرَ اللّٰهِ وَظَهَرَ اَمْرُاللّٰهِ وَنَفَذَ حُكْمُ اللّٰهِ وَثَبَّتَ عِزَّاللّٰهِ وَرَفَعْتُ الْبَلَاءُ وَالْاَعْدَاءُ بِلَا حَوْلَ وَقُوَّةَ اِلَّابِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِيْمِ۔ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ حَسْبِیَ اللّٰهُ يَغْلِبُ كُلَّ شَیْءٍ لِلّٰهِ يَغْلِبُ كُلَّ شَیْءٍ اللّٰهُ الْقَاهِرُ اللّٰهُ الْغَالِبُ مُذِلٌّ لِكُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ نَاصِرُ الْحَقِّ كَيْفَ كَانَ لَهُ الْحَوْلُ وَالْقُوَّةُ وَالسُّلْطَانُ اِنْ كَانَتْ اِلَّا مَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ خَامِدُوْنَ۔

## دشمنوں کے دفیعہ کے لئے

دفع دشمنوں کے لئے یہ عمل بھی مجرب ہے۔ بشرطیکہ ہمیشہ اس پر مداومت و ملازمت کرے اور وہ یہ ہے کہ صبح کی نماز کی سنتوں کی پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد الم نشرح اور دوسری رکعت میں فاتحہ کے بعد سورۂ فیل پڑھا کرے۔ کسی دشمن کا کبھی اس پر قابو نہ چلے گا۔ امام غزالیؒ فرماتے ہیں یہ عمل نہایت مجرب اور صحیح ہے اور اس میں کچھ شک اور شبہ نہیں۔

## چور اور رہزن سے حفاظت کے لئے

دشمن و چور و راہزن وغیرہ سے حفاظت کے لئے اور ہر ایک برائی سے محفوظ رہنے کے لئے تجربہ کیا گیا ہے کہ جو خوف زدہ اسم خدائے تعالیٰ یا حفیظ کو ان آیات کے ساتھ پڑھے گا یا لکھ کر اپنے پاس رکھے گا وہ کوئی ایسی بات نہ دیکھ گا جو اس کو بری معلوم ہو۔ آیت یہ ہیں۔

نَااللّٰهُ خَيْرٌ خَافِظًا وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ لَه' مُعَقِّبَاتٌ مِنْ بَيْنَ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ يَحْفَظُوْنَه' مِنْ اَمْرِاللّٰه o ط اَنَّا نَحْنُ نَزَّ لْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّالَه' لَحَافِظُوْنَ ط اللّٰهُ حَفِيْظٌ عَلَيْهِمْ وَمَااَنْتَ عَلَيْهِمْ بِحَفِيْظٍ o ط وَاِنَّ عَلَيْكُمْ لَحَافِظِيْنَ ط وَهُوَالْقَاهِرُ فوقَ عِبَادِهٖ وَيُرسِلُ عَلَيْكُمْ حَفَظَةً o ط اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ حَفِيْظٌ o ط وَحَفِظْنَا هَامِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ رَّجِيْمٍ o ط وَحِفْظًا مِنْ كُلِّ شيطانٍ مَارِدٍ o ط وَحِفْظًا ط ذَالِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيز الْعَلِيْم o ط وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَائِهِمْ مُحِيْطٌ o ط بَلْ هُوَ قُراٰنٌ مَّجِيْدٌ فِی لَوحٍ مَحْفُوظٍ o ط

# سورہ اور ان کے فضائل

## سورت یسین

اگر کسی دشمن ظالم کے شرو فساد کو روکنا منظور ہو تو سات ۷ مرتبہ ان آیتوں کو پڑھنا دشمن کو تصور کر کے اس کی طرف دم کرنا نہایت مجرب ہے۔ آیتیں یہ ہیں۔انا جعالنا فی اعنا قھم اغلالا فھی الا الاذقان فھم مقمحون ٥ وجعلنا من بین ایدیھم سداوّمن خلقھم سدا فاغشینا ھم فھم لایبصرون٥ مشک زعفران سے ان آیتوں کا لکھ کر اپنے پاس رکھنا ہر ظالم کے شر سے محفوظ رکھتا ہے۔اس آیت کا مشک عنبر سے لکھ کر مریض کے سرہانے تکیہ میں رکھنا نہایت کمزور مردہ صورت مریض کی شفا کے لئے نہایت مفید ہے آیت کریمہ یہ ہے۔انا نحن نحی الموتی ونکتب ماقد مواو اثار ھم ط وکل شی اخصیناہ فی امام مبین اگر کسی باغ میں پھل نہ آتا ہو یا آتا ہو مگر کم آتا ہو اس آیت مبارک کو تانبے کے پترے پر کندہ کرا کر باغ میں دفن کرنا یا کسی درخت کے اندر رکھنا نہایت مفید ہے۔آیت یہ ہے۔وایتہ لھم الارض المیتۃ احیینھا و اخر جنا حبا فمنہ یاکلون ہ وجعلنا فیھا جنات من نحیل واعناب و فجرنا فیھا من العیون ۙ لیا کلوامن ثمرہ وما عملتہ ایدیھم افلا یشکرون ٥ اگر کسی شخص کے بیٹے یا بیٹی کی شادی نہ ہوتی ہو اور وہ چاہے کہ اچھی جگہ اور جلدی ہو جائے وہ غرض مند تین ہزار تین سو تیرا مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد اکیس روز تک اس آیت کو پڑھے اور اول آخر میں جو درود اسے یاد ہو گیارہ گیارہ بار پڑھے آیت یہ ہے۔سبحان الذی خلق الازواج کلھا مماتنبت الارض ومن انفسھم ومما لایعلمون ہ انشاء اللہ تعالیٰ اس عرصہ میں مراد حاصل ہوگی عمل مجرب ہے۔سخت سے سخت مریض کے لئے شفا کا حاصل کرنا منظور ہو تو سوا لاکھ مرتبہ اس آیت شریفہ کا ختم کرانا بے حد مفید اور مجرب ہے۔اکیس سے زیادہ کا پڑھنے والے نہ ہوں۔گیارہ سے کم نہ ہوں۔سب کے سب وضو کریں پھر چار چار رکعتیں بطور صلاۃ توبہ کے پڑھ کر پھر آیت کریمہ کا ختم شروع کریں۔مگر آیت کے شروع کرنے سے پہلے ہر شخص گیارہ گیارہ مرتبہ صَلَاۃُ اللّٰہِ وَ سَلَامُہٗ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ مُحَمَّدٍوَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ پڑھے پھر آیت کریمہ پڑھے اور وہ آیت یہ ہے سَلَامٌ قَوْلًا مِنْ رَّبٍّ رَحِیْمٍ ہ خاتمہ بالخیر ہونے کے لئے کسی مریض کا اسی آیت کو ہر وقت پڑھنا انشاء اللہ نہایت مفید ہے۔دشمن کی زبان بند کرنے ظالم کی برائی سے محفوظ رہنے کسی زبردست سرکش، ظالم کو قدرتی طور پر عاجز اور لاچار کرنے کے لئے ان آیتوں کا ایک سو ایک مرتبہ گیارہ دن تک پڑھنا پھر اپنے مقصود کے حاصل ہونے کی دعا کرنا نہایت مفید مجرب ہے۔آیتیں یہ ہیں۔الیوم نختم علی افواھم وتکلمنا ایدیھم و تشھد ارجلھم بما کانو ایکسبون ٥ ولونشاء لطمسنا علی اعینھم فاستبقو الصراط فانی یبصرون ٥ ولونشاء لمسخنا ھم علی مکانتھم فما استطاعوا مضیا ولا یرجعون ہ کسی شوخ جانور کو مطیع کرنا اگر منظور ہو تب اس کے گلے میں اس آیت مبارک کا تانبے کے پترہ پر کندہ کرا کر ڈالنا مفید ہے۔ اولم یروانا خلقنا لھم مماعملت ایدینا انعاما فھم لھا مالکون ٥ وذاللنھا لھم فمنھا رکو بھم ومنھا یا کلون ہ اگر کسی جانور کا دودھ خشک ہو گیا ہو اور کوئی چاہے کہ یہ جانور دودھ پورے طور سے دینے لگے سات دن تک چنے کے آٹے پر اکیس مرتبہ اس آیت شریف کو پڑھ کر دم کر کے جانور کو کھلانا نہایت مفید عمل ہے۔آیت شریف یہ ہے۔ ولھم فیھا منافع و مشارب افلایشکرون ہ واتخذوامن دون اللّٰہ الھۃ لعلھم ینصرون ہ لایستطیعون نصرھم و ھم لھم جند محضرون ہ سورت یسین شریف کا بیمار پر ایک مرتبہ روز پڑھ کر دم کرنا جلد شفا دیتا ہے۔نزع کی حالت والے کو اس مبارک سورت کا سنانا جلد مشکل آسان کرتا ہے۔رزق کی ترقی کے لئے یا جس کے اولاد نہ ہوتی ہو اولاد پیدا کرنے کے لئے تین مرتبہ اس مبارک سورت کا روزانہ پڑھنا نہایت مجرب عمل ہے۔اگر کوئی مسافر سفر میں اس سورت کو تلاوت کرے گا۔مع الخیر اپنے گھر واپس آئیگا۔ زچہ کو چلہ کے ایام میں اس کا دم کیا ہوا پانی پلانا صحت کے لئے نہایت مجرب عمل ہے۔حاملہ کو روز اس سورت کو پڑھ کر دم کر کے کھلانا مع الخیر حمل سے فارغ کرنے کے لئے عجیب وغریب اثر رکھتا ہے۔ الغرض یہ سورت قرآن مجید کا دل ہے۔اس کا عمل دو جہاں کی مصیبتوں کے لئے اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔

## سورۃ القدر

اس سورۃ کا ماہ رمضان میں ایک سو تیرہ دفعہ روزانہ تلاوت کرنا انسان کو پاک باطن بناتا ہے۔ سر کے درد کے لئے اس مبارک سورۃ کا زعفران سے مریض کے ماتھے پر لکھنا درد کو دور کرتا ہے۔ خفقان کو دور کرنے کے لئے اس مبارک سورۃ کا تین مرتبہ چنبیلی کے پھول پر پڑھ کر دم کرنا۔ پھر پھول کو دیر تک سونگھنا چالیس ۴۰ روز تک برابر دن میں تین مرتبہ ایسا ہی کرنا نہایت مفید ہے۔

# ماہ ستمبر

| ایام | ستمبر ۲۰۱۸ء | ذوالحجہ ۱۴۳۹ھ | بھادوں ۲۰۷۵ب | مشتری نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در سنبلہ | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | کیفیات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | ۱ | ۲۰ | ۱۶ | ۳ | | | | ۱۰ | | | ہقعہ | ۲۱:۴۲ | | |
| اتوار | ۲ | ۲۱ | ۱۷ | ۴ | | | | ۱۱ | جوزا | ۱۳:۰۱ | ہنفہ | ۲۰:۳۶ | | فرح |
| پیر | ۳ | ۲۲ | ۱۸ | ۵ | | | | ۱۲ | | | ذراعہ | ۱۹:۰۱ | ◓ | تربیع دوم |
| منگل | ۴ | ۲۳ | ۱۹ | ۶ | | | | ۱۳ | سرطان | ۱۷:۰۳ | نثرہ | ۱۷:۰۳ | | ترفع |
| بدھ | ۵ | ۲۴ | ۲۰ | ۷ | | | | ۱۴ | | | طرفہ | ۱۴:۳۷ | | |
| جمعرات | ۶ | ۲۵ | ۲۱ | ۸ | یوم حضرت عمر فاروقؓ یوم دفاع زحل مستقیم، عطارد در سنبلہ | | | ۱۵ | اسد | ۱۸:۵۳ | جبہتہ | ۱۱:۵۲ | | |
| جمعہ | ۷ | ۲۶ | ۲۲ | ۹ | | | | ۱۶ | | | زبرہ | ۸:۵۰ | | |
| ہفتہ | ۸ | ۲۷ | ۲۳ | ۱ | | | | ۱۷ | سنبلہ | ۱۹:۲۸ | صرفہ | ۵:۳۹ | | اوج |
| اتوار | ۹ | ۲۸ | ۲۴ | ۲ | زہرہ در عقرب | | | ۱۸ | | | عوا<br>سماک | ۲:۲۳<br>۲۳:۱۳ | ● | اجتماع |
| پیر | ۱۰ | ۲۹ | ۲۵ | ۳ | | | | ۱۹ | میزان | ۲۰:۱۹ | غفرہ | ۲۰:۱۹ | | |
| منگل | ۱۱ | ۳۰ | ۲۶ | ۴ | مریخ در دلو، وفات قائداعظمؒ نیا چاند ☾ | | | ۲۰ | | | زبانہ | ۱۷:۴۶ | | |
| بدھ | ۱۲ | محرم | ۲۷ | ۵ | یکم محرم ۱۴۴۰ھ، قمر در عقرب | | | ۲۱ | عقرب | ۲۳:۱۴ | اکلیل | ۱۵:۴۶ | | ہبوط |
| جمعرات | ۱۳ | ۲ | ۲۸ | ۶ | شرف عطارد | | | ۲۲ | | | قلب | ۱۴:۲۴ | | |
| جمعہ | ۱۴ | ۳ | ۲۹ | ۷ | | | | ۲۳ | | | شولہ | ۱۳:۴۶ | | |
| ہفتہ | ۱۵ | ۴ | ۳۰ | ۸ | | | | ۲۴ | قوس | ۵:۴۴ | لغائم | ۱۳:۵۱ | | طرح |
| اتوار | ۱۶ | ۵ | ۳۱ | ۹ | | | | ۲۵ | | | بلدہ | ۱۴:۴۰ | | |
| پیر | ۱۷ | ۶ | اسوج | ۱ | | | | ۲۶ | جدی | ۱۶:۰۶ | ذابح | ۱۶:۰۶ | ◒ | وبال تربیع اول |
| منگل | ۱۸ | ۷ | ۲ | ۲ | | | | ۲۷ | | | بلعہ | ۱۷:۵۸ | | |
| بدھ | ۱۹ | ۸ | ۳ | ۳ | | | | ۲۸ | | | سعود | ۲۰:۰۸ | | |
| جمعرات | ۲۰ | ۹ | ۴ | ۴ | نویں محرم | | | ۲۹ | دلو | ۴:۵۱ | اخبیہ | ۲۲:۱۶ | | |
| جمعہ | ۲۱ | ۱۰ | ۵ | ۵ | عاشورہ | | | ۳۰ | | | | | | |
| ہفتہ | ۲۲ | ۱۱ | ۶ | ۶ | عطارد در میزان | | | ۳۱ | حوت | ۱۷:۲۶ | مقدم | ۰۰:۱۷ | | حضیض |
| اتوار | ۲۳ | ۱۲ | ۷ | ۷ | شمس در میزان ♎︎ | | | میزان | | | موخر | ۱:۵۷ | | |
| پیر | ۲۴ | ۱۳ | ۸ | ۸ | | | | ۲ | | | رشا | ۳:۱۲ | | |
| منگل | ۲۵ | ۱۴ | ۹ | ۹ | | | | ۳ | حمل | ۴:۰۳ | شرطین | ۴:۰۳ | ○ | استقبال |
| بدھ | ۲۶ | ۱۵ | ۱۰ | ۱ | | | | ۴ | | | بطین | ۴:۲۴ | | |
| جمعرات | ۲۷ | ۱۶ | ۱۱ | ۲ | شرف قمر | | | ۵ | ثور | ۱۲:۱۵ | ثریا | ۴:۲۲ | | شرف |
| جمعہ | ۲۸ | ۱۷ | ۱۲ | ۳ | | | | ۶ | | | دبران | ۳:۵۴ | | |
| ہفتہ | ۲۹ | ۱۸ | ۱۳ | ۴ | | | | ۷ | جوزا | ۱۸:۲۵ | ہقعہ | ۳:۰۸ | | فرح |
| اتوار | ۳۰ | ۱۹ | ۱۴ | ۵ | | | | ۸ | | | ہنفہ | ۲:۰۰ | | |
| | | | | | | | | | | | | | | |

# کیا آپ کا برج سنبلہ ہے؟

**اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے-**

سنبلہ' کنواری لڑکی' دائرۃ البروج کا چھٹا برج ہے جو آدمی کی اس خیالی اور مثالی عورت کی نمائندگی کرتا ہے جس کی جوانی کا آغاز ہی ہوا ہے اور جو حیادار اور پاکدامن ہے- اس کے ہاتھ میں گیہوں کی بالی ہے جو اس کی بارآوری کی علامت ہے- یہ برج زمین کی ایک دیوی ہے جو اس وقت آتی ہے جب فصلوں کے پکنے کا وقت ہوتا ہے اور کسان اس کی کٹائی کرتا ہے- زندگی میں اس کا مقصد دوسروں کی خدمت کرنا ہوتا ہے- یہ کنواری لڑکی ہے- گھر کی بیٹی ہے جو اپنے والدین کی دیکھ بھال کرتی ہے اور ان کی محبت میں اکثر شادی نہیں کرتی-

دائرۃ البروج کا یہ چھٹا برج ذوجسدین خاکی برج ہے- اس کا مطلب یہ ہے کہ اس برج سے متعلقہ افراد کا نقطۂ نظر عملی ہوتا ہے اور یہ جن کے لئے کام کرتے ہیں ان کی ضرورت کے مطابق اپنے آپ کو ڈھالنے کی پوری صلاحیت رکھتے ہیں- یہ ہمہ وقت مصروف رہنا پسند کرتے ہیں اور جو کام کرتے ہیں اس سے متعلق تمام تفصیلات کا پتہ چلانے میں بڑی ماہر ہوتے ہیں یہ ''باس'' بننا پسند نہیں کرتے- لمبی چوڑی مگر غیر واضح اسکیمیں جو اسدی افراد کا خاصا ہوتی ہیں ان کے لئے بالکل غیر دلچسپ ہوتی ہیں- انچارج بننا انہیں خوف زدہ کردیتا ہے- بلکہ یہ اس راستے پر چلنا پسند کرتے ہیں جو ان کے لئے بنایا جاتا ہے- مقرر کیا جاتا ہے- یہ احکامات لینا اور اس کے مطابق پوری احتیاط سے کام کرنا پسند کرتے ہیں- اگر انہیں اپنے کام کا خاکہ پتہ چل جائے تو بڑی مہارت اور خوبی سے اس میں تمام تفصیلات پُر کرسکتے ہیں- سنبلہ سے متعلقہ افراد کی مخلصانہ خدمت پر پوری طور پر بھروسہ کیا جاسکتا ہے-

سنبلہ سے متعلقہ آدمی کام کے بے حد شوقین ہوتے ہیں- مصروف رہنا پسند کرتے ہیں اور وہ سارے کام جو یہ کرنا چاہتے ہیں ان کے لئے دن بھر کا وقت بھی کم پڑ جاتا ہے- اگر صبح سے لے کر رات گئے تک انہیں مصروف رہنا پڑے تو بے حد خوش رہتے ہیں- اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ وہ کیا کررہے ہیں- سنبلہ سے متعلقہ مرد و عورت ہر وہ شرمیلے ہوتے ہیں اور اپنی ذات تک ہی محدود رہنا چاہتے ہیں- شدید جوش اور جذبات سے یہ بڑے خوف زدہ ہوتے ہیں- جذباتی باتیں انہیں پریشان کردیتی ہیں- انہیں جذبات کی رو میں بہہ جانے سے خوف آتا ہے- جہاں تک ممکن ہوسکے یہ اپنی زندگی میں اصول اور ڈسپلن چاہتے ہیں اور اپنی زندگی خود اپنے ہاتھ میں رکھنا چاہتے ہیں- انہیں

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ چھٹا برج ہے |
| عرصہ پیدائش | اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳ (اندازاً) |
| عنصر | خاکی |
| ماہیت | ذوجسدین |
| حاکم ستارہ | عطارد |
| برج کی علامت | کنواری لڑکی |

شہرت کی بالکل پرواہ نہیں ہوتی - لوگوں کا یہ مشورہ کہ انہیں اپنی خدمات سے لوگوں کو آگاہ کرنا چاہئے انہیں سخت ناپسند آتا ہے- دراصل سنبلہ سے متعلق افراد اپنی خوبیوں کو اپنی ذات تک ہی محدود رکھنا چاہتے ہیں اور یہ بات اپنے اندر کچھ کم خوبصورتی نہیں رکھتی-

سنبلہ سے متعلقہ افراد ہمیشہ صاف ستھرے رہتے ہیں- لباس کے انتخاب میں بہت سادہ اور عمدہ ذوق کے مالک ہوتے ہیں- بال صفائی سے بنے ہوئے- کپڑے صاف ستھرے اور استری کئے ہوئے ہوتے ہیں- اگر انہیں یہ محسوس ہو کہ انہوں نے تمام جزئیات کا خیال نہیں رکھا ہے اور غور و خوض اور احتیاط سے کام نہیں لیا ہے تو یہ بات انہیں ناخوش کردیتی ہے-

گھر میں بھی ان کا رویہ یہی ہوتا ہے- سنبلہ سے متعلقہ شادی شدہ عورت کے گھر میں ہر چیز کا ایک مقام ہوتا ہے- گھر میں ہر جگہ کے لئے ایک چیز اور ہر چیز کے لئے ایک جگہ ہوتی ہے- یہ ہر بہترین چیز پسند کرتی ہیں- مگر یہ ضروری نہیں کہ وہ بہت چمک دمک والی ہو- کسی چیز کی عمدگی' نفاست اور پائیداری کا اندازہ ان سے بہتر طور پر کوئی نہیں لگا سکتا- اگر آپ انہیں کوئی تحفہ دیں تو یہ سوچ کر اپنے آپ کو ہرگز دھوکہ نہ دیں کہ انہیں اس کی قیمت کا اندازہ نہ ہوسکے گا- یہ بہترین ذوق کی مالک ہوتی ہیں یہ بڑی اور بھڑک دار چیزوں کے مقابلے میں چھوٹی اور قیمتی چیزیں پسند کرتی ہیں-

اسدی عورتوں کے برعکس سنبلہ سے متعلقہ عورتیں دوسروں پر اپنی امارت کا رعب ڈالنا پسند نہیں کرتیں- ان کا گھر سادگی کا نمونہ ہوتا ہے لیکن ہر چیز بہترین کوالٹی کی ہوتی ہے- یعنی کوالٹی کے لحاظ سے بہتر سے بہتر چیز جو یہ خرید سکتی ہیں ان کے گھر میں نظر آتی ہے- جن لوگوں کا انتخاب کرتی ہیں وہ بھی اکثر بہت ہلکے ہوتے ہیں- لیکن مجموعی طور پر ماحول سے ہم آہنگ ہونے والے ہوتے ہیں- گھر میں ڈھونڈے سے بھی گندگی نہیں ملتی- اگر انہیں گھر کا کوئی حصہ اچھی اور صاف ستھری حالت میں نہ ملے تو یہ بہت ناخوش ہوتی ہیں- یہی صورت حال بچوں کے معاملے میں بھی روا رکھتی ہیں- بچوں کو صاف ستھرا رہنے کی تربیت دیتی ہیں- (ان کے



• بچے عموماً کم ہی ہوتے ہیں) اور انہیں یہ بھی سکھاتی ہیں کہ اگر روٹی یا کھانے کے ٹکڑے قالین پر گر جائیں تو انہیں فوری صاف کریں اور اپنے آپ کو اور اپنے کپڑوں کو بے داغ حالت میں رکھیں۔ کپڑوں میں اگر سوراخ ہوجائیں یا کپڑے پھٹ جائیں تو انہیں پہننے کی اجازت نہیں دیتیں۔ بلکہ صفائی سے انہیں رفو کیا جائے اور اگر بٹن ٹوٹ گئے ہیں تو انہیں لگایا جائے اس کے بعد انہیں استعمال کیا جائے۔

سنبلہ سے متعلقہ افراد ملنسار ہوتے ہیں۔

• بے حد ذہین ہوتے ہیں اور ہر ایک سے دوستی کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔مگر یہ بالکل نہ سوچیں کہ آپ انہیں اپنے اونچے خاندان کی داستانیں سنا کر دھوکہ دے سکیں گے۔ اس لئے کہ سنبلہ سے متعلقہ افراد ہر شخص کو دیکھتے ہی اس کی بالکل صحیح سماجی سطح کا اندازہ لگالیتے ہیں۔ دو چار باتوں ہی میں یہ جان لیتے ہیں کہ یہ شخص کیسے خاندان سے تعلق رکھتا ہے اپنے تمام تر دوستانہ عادات کے باوجود یہ بے حد تنقید کرنے والے ہوتے ہیں اور چند باتیں ہی ایسی ہوتی ہیں جو ان کی نگاہوں سے چھپ سکتی ہیں۔ یہ فوراً ہی مقابل کی کمزوریوں کو بھانپ جاتے ہیں۔

سنبلہ سے متعلقہ افراد کی تنقید کی صلاحیت ان کی خوبی بھی ہے اور خامی بھی ہے۔ اکثر مشہور نقاد اسی برج کے تحت پیدا ہوئے ہیں اور دنیا کے اکثر مشہور ادیب مثلاً ٹالسٹائی اور گوئٹے بھی اسی برج کی پیدائش ہیں انہیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے لفظوں کے بہترین استعمال کی صلاحیت ملتی ہے اور جب یہ لکھتے ہیں تو لفظوں کا استعمال بڑی احتیاط سے اور ایسی مہارت سے کرتے ہیں گویا نگینے جڑ رہے ہیں۔ یہ اپنے ہاتھوں کا استعمال بھی بڑی بہترین انداز میں کرتے ہیں اور چھوٹے چھوٹے کام سلیقے سے کرنا پسند کرتے ہیں۔ نازک مشینری مثلاً دیوار گیر اور دستی گھڑیوں میں بڑی دلچسپی لیتے ہیں۔ سنبلہ سے متعلقہ افراد جس کام میں بے حد دلچسپی لیتے ہیں وہ ہے لائبریری میں کام کرنا۔ لائبریری کے خاموش اور پُرسکون ماحول سے انہیں عشق ہوتا ہے۔ جہاں وہ اپنے کام کو سکون واطمینان سے اور نہایت عمدگی سے انجام دے سکتے ہیں۔

سنبلہ چونکہ خاکی برج ہے لہذا سنبلہ سے متعلقہ افراد باغبانی کے بے حد شوقین ہوتے ہیں اور عموماً خاص نوعیت کی باغبانی کرتے ہیں۔ ایسے نایاب قسم کے پودے یا سبزیاں لگانا پسند کرتے ہیں۔ جن کے متعلق شاید ہی کسی نے کچھ سنا ہو یا پھر بڑی ذائقہ دار سبزیاں اگانا پسند کرتے ہیں۔ چھوٹا سا باغ جس کی یہ خود ہی دیکھ بھال کرسکیں پسند کرتے ہیں۔ ان کا باغ عموماً اس قسم کا ہوتا ہے کہ جس میں ہر قسم کے پودے کی ایک مخصوص جگہ ہوتی ہے۔

سنبلہ سے متعلقہ افراد جسمانی لحاظ سے شاذ و نادر ہی مضبوط ہوتے ہیں۔ چونکہ یہ کمال کے متلاشی ہوتے ہیں۔ لہذا اسی تلاش میں یہ اپنی جسمانی کمزوریوں سے اس انداز میں واقفیت حاصل کرلیتے ہیں کہ دیگر جسمانی لحاظ سے مضبوط بروج سے تعلق رکھنے والے افراد بھی جان نہیں پاتے۔ سنبلہ سے متعلقہ افراد بے حد نروس ہوجانے والے ہوتے ہیں اور اپنے متعلق بے حد فکرمند ہوتے ہیں۔ انتہائی حالات میں یہ ہر صبح اپنی زبان کا تفصیلی معائنہ کرتے ہیں اور اگر کوئی آپریشن ہوچکا ہے تو اس جگہ کا تفصیلی معائنہ کرتے ہیں کہ کوئی خرابی تو نہیں ہوگئی۔ اگر آپ ان کا حال پوچھ بیٹھے تو ان کا جواب ہمیشہ یہی ہوگا۔ ''ٹھیک نہیں ہوں'' یہاں تک کہ بعض اوقات تو انسان یہ سوچنے پر مجبور ہوجاتا ہے کہ اگر یہ کبھی اچانک صحت یاب ہوگئے تو ان کے پاس کرنے یا سوچنے کے لئے کیا رہ جائے گا۔

برج سنبلہ دائرۃ البروج کا چھٹا برج ہے جس کا تعلق صحت کے معاملات سے ہے۔ چنانچہ اس برج سے متعلقہ افراد غذا میں بے حد دلچسپی لیتے ہیں۔ بعض افراد تو دن میں ہر گھنٹے میں کم از کم ایک بار ضرور متوازن غذا کے متعلق سوچتے یا پڑھتے ہیں۔

صحت کو بہتر بنانے والی تمام ممکنہ چیزوں کو استعمال کرنا چاہتے ہیں اور ہر لحاظ سے بہترین صحت کے مالک بننا چاہتے ہیں۔ مگر ان کی یہ خواہش کبھی پوری نہیں ہوتی ۔سنبلہ سے متعلقہ افراد کا رجحان فطرتاً طب اور شفا بخشی کی طرف ہوتا ہے۔

ان میں اکثر افراد دوسروں کو فیض پہنچانے کے لئے اپنی زندگیاں وقف کر دیتے ہیں- یہ عموماً ہسپتالوں اور کلینک میں کام کرتے نظر آتے ہیں- قدرتی طریقوں کے ذریعے شفا بخشی میں زیادہ دلچسپی لیتے ہیں- دراصل شفا بخشی کے تمام طریقوں میں گہری دلچسپی لیتے ہیں- یہ جہاں بھی ہوتے ہیں وہاں بیماروں کی مخلصانہ خدمت کرتے ہیں اور اس طرح خود اپنے آپ کو تندرست رکھتے ہیں- جب تک یہ کام میں مصروف رہتے ہیں- یہ اپنے آپ کو اہم تصور کرتے ہیں اور خوش رہتے ہیں- اس برج سے متعلقہ افراد دراصل ''دنیا کے خادم'' ہوتے ہیں اور جب اس برج سے متعلقہ افراد ایکا کر لیں تو ان سے زیادہ باقوت کوئی اور نہیں ہو سکتا اور اگر یہ اسٹرائک پر چلے جائیں تو دنیا کا کام ٹھپ ہو جائے-

شادی کے معاملے میں بے حد انتخاب کے بعد فیصلہ کرتے ہیں- کیونکہ یہ جذبات کا بے قابو ہونا اور ڈرامہ بازی سخت ناپسند کرتے ہیں- لہٰذا فیصلہ کرتے وقت دل کے بجائے دماغ سے کام لیتے ہیں-

سنبلہ سے متعلقہ لڑکیاں توقع رکھتی ہیں کہ شوہر کا گھر بہت اچھا ہوگا- تاہم یہ زیادہ بچے ناپسند کرتی ہیں- تاہم بچوں کی تربیت بہت اچھی طرح کرتی ہیں- ان کی پوری کوشش ہوتی ہے کہ بچے جب عملی زندگی میں قدم رکھیں تو بڑے شاندار انداز میں رکھیں- شوہر سے ان کے تعلقات صرف ضرورت کی حد تک محدود رہتے ہیں اور ان تعلقات میں ایک قسم کی سرد مہری پائی جاتی ہے- تاہم یہ اس سے محبت کرتی ہیں- شادی کے معاملے میں اپنے مخالف برج حوت سے متعلقہ افراد میں دلچسپی لیتی ہیں- تاہم حوتی شوہر ان کی ہر معاملے میں اصول کو مدنظر رکھنے کی عادت کے باعث بہت سے مسائل پیدا کر دیتا ہے اور شوہر جب زندگی کے اہم معاملات پر ان سے گفتگو کرتا ہے تو انہیں خاصا مشکل اور سخت پاتا ہے- سنبلہ سے متعلقہ افراد دیگر خاکی بروج یعنی جدی اور ثور سے متعلقہ افراد میں بھی دلچسپی محسوس کرتے ہیں- سنبلہ سے متعلقہ افراد کی جفاکشی کی خوبی اور دانشمندی ان دونوں خاکی بروج سے متعلقہ افراد کے لئے بے حد قابل قدر ثابت ہوتی ہے-

## عمل دفع درد

درد جو اکثر سردی یا ریاح وغیرہ سے کندھے یا ٹانگ یا پسلی وغیرہ میں ہوتا ہے جس سے اٹھنا بیٹھنا مشکل ہو گیا ہے- اس کے لئے یہ عمل مجرب ہے-

''بَنَش کھائے باندری کہ آدھا پھل کھائے اور ہانک دیو محمد ﷺ کہ چنگا کرے خدائے''

اس کو سورج یا چاند گرہن میں ایک سو ایک بار پڑھ لیں- جب ضرورت ہو تو درد کی جگہ کو پکڑ کر تین بار یا پانچ بار پڑھیں اور دم کریں اور مریض سے پوچھیں کہ اب درد کہاں ہے- یا کتنا کم ہوا- جہاں بتائے پھر پڑھیں اور دم کریں- درد اسی وقت جاتا رہے گا اور مریض جو جھک نہیں سکتا تھا- آسانی سے اٹھنے بیٹھنے لگے گا- ہر سال کسی نہ کسی گرہن میں اس کی تجدید کرنی پڑے گی- اس کی عام اجازت نہیں بلکہ اجازت حاصل کرنا ہوگی اور اجازت کے لئے نام معہ والدہ روانہ کریں-



## تسدیس شمس و زحل

مشکلات دینوی سے نجات حاصل کرنے کے لئے خواہ وہ کسی بھی قسم کی کیوں نہ ہوں تسدیس شمس و زحل میں عمل کریں اس سال یہ نظر ۱۶ اکتوبر کو شام ۴ بجکر ۱۲ منٹ پر قائم ہوگی- اس وقت سے فائدہ اٹھانے کے لئے اور دفع امراض، دفع وبا، دفع بلا، دفع دشمن، دفع مصائب اور ناگہانی حادثہ یا خوف سے بچنے کے لئے ایک موثر طریقہ بیان کرتا ہوں- جو شخص جس مقصد کے لئے کرے گا کبھی ناکام نہ رہے گا-

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم - اَلْبَاطِن اکیس تسبیح طعام یا آب شیریں پر پڑھ کر دم کریں اور تمام اہل خانہ کو کھلائیں- انشاء اللہ اس اسم معظم کی برکت سے تمام گھر والے پناہ میں آ جائیں گے اور کوئی بلا یا علت ان تک نہ پہنچ سکے گی-

یہ عمل کسی بھی وقت شمس و زحل کی تثلیث قائم ہونے پر کیا جا سکتا ہے-

## تبدیلی پتہ

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہو جانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا- تبدیلی پتہ کی اطلاع کے ساتھ خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں-



# ماہ ستمبر کیسا گزرے گا؟

آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے۔ اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں۔ اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:۔ مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ عزت میں اضافہ ہوگا۔ اہم اور بارسوخ افراد سے ملاقات ہو گی۔ان کو متاثر کرنا مشکل نہ ہوگا اور اگر اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق ثابت ہوگا۔

مریخ زائچے کے گیارہویں گھر میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں۔ ان کی وجہ سے یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا۔اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کر کے اور اپنے سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے کر بہت کچھ حاصل کر سکیں گے وہ افراد جو سماجی اصلاحات و سیاست اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ کچھ مثبت اقدامات کرنے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ کوئی بھی جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہیں گھبرائیں۔ بلکہ آگے بڑھانے کی کوشش کرنی چاہیے ان تمام معاملات کے لئے ۲، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے۔۶، ۱۲، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموما اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ گفت وشنید کے ذریعے حل نکال سکیں گے، نئے عزم اور تعلقات کا اضافہ ہوگا، اچانک کسی فرد کی طرف سے پیشکش ملے گی۔ باحیثیت افراد کے ذریعے مالی پوزیشن کو بہتر بنائیں۔ شراکت داری کے امور میں اچانک نئے لوگوں سے روشناسی ہو گی اور اپنے کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئے معاہدات کریں ۔ان دنوں کام سے متعلق حتمی فیصلہ کیا تو اس کے بہتر نتائج دیکھیں گے۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہو گی۔ یہ وقت کاروباری معاہدات، قانونی مشورہ، تحریری کاموں کو مکمل کروانے اور باحیثیت لوگوں سے رابطہ قائم کرنے میں مددآور ثابت ہوگا۔ ایسے کام جن میں بڑی سرمایہ کاری کی ہوئی ہے،اس سے متعلقہ حسابات اور منافع سے متعلق معلومات رکھیں۔ سفر اور سیر وتفریح کے لئے موزوں، گھر اور زمین کی خریداری کے لیے معلومات اکھٹی کریں۔ روحانی علوم اور مطالعہ سے ذہنی سکون حاصل ہوگا۔

عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہیگا۔ اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہو گا۔۲۴ تاریخ کو طالع کے مقابل آ جائے گا۔قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے ہونگے، میل جول بڑھے گا اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر اپنی قابلیت کو بڑھا سکیں گے۔امیدوں کی تکمیل جلد ہوگی۔اس ماہ سفر بھی خوشگوار ثابت ہونگے۔ تحریری کام، اخبارات ورسائل کے ذریعے ادبی حلقوں میں شامل ہو سکیں گے۔اس وقت آپ کی سوچ الگ طرح سے کام کرے گی۔ اس وقت قسمت کے نمبر، بانڈز کے نمبر، جوا، سٹہ اور بیرونی کرنسی کے حصول میں دلچسپی لیں گے اور اس میں انوسمنٹ کر کے اپنے مال و اسباب کو بڑھانے کی کوشش فائدہ دیں گی۔عطارد کی موجودگی میں جو خط و کتابت ہوگی اس کا جواب ضرور ملے گا۔ ملازمین کے ساتھ رابطے کام کی رفتار کو تیز کر دیں گے۔ ذہنی وجسمانی قوت کو بڑھانے کی ضرورت ہوگی۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہو گی۔

قریبی رشتہ داروں کا آنا جانا ہوگا۔ اپنے مطلب کے لئے زیادہ مہربان واقع ہونگے۔ تحریری معاہدوں، کاروبار کو وسیع کرنے یا کسی شخص کے ساتھ مل کر شراکتی بنیادوں پر کام شروع کر رہے ہیں۔ تو اس وقت جو بھی معاہدہ ہوگا وہ خرابی کا باعث بنے گا۔ قریبی شخص گھر والوں کی سوچ و خیالات کو تبدیل کرے گا اور کام کو الگ کرنے کا مشورہ دے گا۔ لہٰذا دوسروں کے سکھائے ہوئے سبق کے ذریعے نقصان اٹھائیں گے۔

ستارہ زہرہ ۱۰ تاریخ تک طالع کے مقابل رہے گا۔ اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے کچھ مشکلات لائے گا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۴، ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۲ تاریخ کا انتخاب کریں۔ زہرہ جب آٹھویں گھر میں داخل ہو گا تو ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے مصروفیت پیدا کریں گے۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر یہی ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں معاہدہ کریں۔




اس ماہ آپ کی شخصیت میں نمایاں تبدیلی نظر آئے گی۔ کاروبار میں ترقی ہوگی۔ اہم شخصیات سے ملنے کا موقع ملے گا۔ گھر میں کسی فرد کی خوشی دیکھنے کو ملے گی۔

زہرہ ۱۰ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اس کے بعد ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہٰذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ لیکن مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں انہیں بہت محنت کرنی پڑے گی۔ وہ افراد جنہیں کام اور روزگار کے معاملات میں مشکل حالات کا سامنا ہو رہا ہے یا وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آ جائے گی لیکن ان کو کوئی پزیرائی نہیں ملے گی۔ زہرہ بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کے ماحول میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ اس وقت گہرے جذباتی تضادات بھی ابھر کر سامنے آ سکتے ہیں۔ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف رہے گی۔ ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانے کی کوشش ہے تو یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں سرگرمی آئے گی اور جوش پیدا ہو جائے گا۔ سیر و تفریح پر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ اس ماہ کی ۴، ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۲ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ قریبی رشتہ داروں کے ساتھ از سر نو تعلقات قائم کریں۔ اپنی بات کا اظہار جس خیال سے کریں گے وہ بات پوری ہو جائے گی۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ تاہم رشتہ داروں کے ساتھ سفر کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ ایک دوسرے کے ساتھ مل بیٹھنے کا موقع ملے گا اور ہو سکتا ہے کہ بہت سی باتیں کھل کر سامنے آئیں۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ کاروباری معاہدات یا روپے کے حصول کے لئے لوگوں کے ساتھ ملاقات ہوگی۔ دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کے ساتھ تعلقات قائم ہونگے۔ اپنے مقاصد کی تکمیل کے لئے مالی تعاون حاصل ہوگا اور قانونی مشکلات پر قابو پانے میں مدد ملے گی۔ نئے کاروبار یا شراکتی بنیادوں پر قائم معاہدات میں فائدہ ملے گا۔

ستارہ عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا اس کے بعد پانچویں گھر میں آ جائے گا۔ ۲۴ تاریخ کو چھٹے گھر میں آ جائے گا۔ اس کی موجودگی گھر اور گھر کے مسائل حل کرنے، والدین کے ساتھ مل کر گھر کی حالت بہتر بنانے کی کوشش بار آور ثابت ہوگی۔ اگر گھر تبدیل کر رہے ہیں یا کسی جگہ کی خریداری کر رہے ہیں تو بہتر وقت ملے گا اور گھر والوں کے لئے بہتر آسائش مہیا کر سکیں گے۔ اس ماہ ذہنی بے چینی ہوگی، ہر طرح سے زندگی میں تبدیلی لانا چاہیں گے۔ زمین اور جائیداد کر خرید و فروخت کر کے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے۔ اس ماہ بحث مباحثہ اور الفاظ کے جادو سے اور اپنا پن دیکھا کر خریداروں کے دل مول لیں گے۔ اس ماہ خط یا خبر سے خوشی ملے گی تو سفر کرنے پڑیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ کسی شعبے میں داخلہ لیں۔ محبت کے معاملات ہوں یا قسمت بدلنے کے، کسی کھیل یا انعامی اسکیم میں حصہ لینے کے، روپیہ کمانے کا موقع ملے گا۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات بنائے گا۔ ان دنوں تحریری امور، پبلشنگ کے کام میں لوگوں کی مدد حاصل رہے گی۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ یہ دن شراکتی امور اور خاندانی جائیداد سے متعلق جھگڑا لائے گا۔ کسی شخص کے اچانک حادثہ کی وجہ سے پریشانی ملے گی اس ماہ سفر ہونگے لیکن وہ خوشی کا باعث نہ ہونگے۔ قانونی معاملات پریشانی کا سبب بنیں گے۔ ان دنوں اہم کاغذات اور روپے کی چوری یا گم ہونے کی صورت میں پریشانی آ سکتی ہے۔ دوستوں کے ساتھ کسی بھی کام میں بغیر سوچے سمجھے شمولیت اختیار نہ کریں نہ ہی اپنی رقم سے کسی نئے کاروبار میں حصہ لینے کی کوشش کریں۔

مریخ وتد السماء پر ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔ کیریئر سے متعلق جو آفر ملے اس پر ضرور نظر ثانی

کریں۔ چونکہ یہ مالی معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے اس ماہ آمدنی میں اضافے کا امکان کم ہے اگر آپ کا ذاتی کاروبار ہے تو یہ ماہ اثاثوں میں اضافے اور کاروبار کو وسعت دینے اور نئے راستے تلاش کرنے کے لئے زائد محنت کرنی پڑے گی۔ معاملات کو نفع بخش اور کارگزار بنیادوں پر قائم کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ زیادہ خود مختاری کے خواہاں ہیں اور کام کے معاملات میں زیادہ آزادی چاہتے ہیں تو اب کو ابھی قوتیں آپ کی موافقت میں نہیں ہیں گذشتہ کچھ ماہ سے جو خیالات اور اسکیمیں زیر غور ہیں اب جلد انہیں عملی جامہ پہنانے کا موقع مل جائے گا۔ مریخ ۲، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۶، ۱۲، ۲۷ تاریخوں کو محتاط رہنا ہوگا۔ کسی قریبی شخص کے ساتھ تکرار یا حادثہ ہونے کا امکان ہے۔

## برج جوزا۔ ستارہ عطارد

حروف:۔ ک۔ق



پیدائش:۔ مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ آپ ترقی کرنے میں غیبی مدد حاصل ہوگی۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ اس ماہ اپنی کوششوں کا آغاز کر دیں۔

- عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا اس کے بعد چوتھے گھر میں آجائے گا۔ ۲۴ تاریخ کو پانچویں گھر میں آجائے گا۔ رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان کئی معاملات حل ہو جائیں گے۔ ضرورت سے زائد کام کو فوری طور پر مکمل کرنے کا رجحان رہے گا۔ والدین سے متعلقہ جائیداد اور روپے کے حسابات رکھنا بہتر رہے گا۔ تحریری کاموں کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی۔ گھر کو از سر نو ترتیب دینا چاہتے ہیں تو اس وقت کھلے ذہن اور آرٹسٹک خیالات کو بروئے کار لاتے ہوئے اچھی پلاننگ کر سکیں گے۔ روزمرہ کے سفر بہتر رہیں گے۔ وسط ماہ کے بعد رجحانات اور خیالات تیزی سے تبدیل ہو جائیں گے۔ آپ کے اندر جوش و جذبہ بڑھ جائے گا۔ نئی پلاننگ اور حکمت عملی کریں۔ اپنے وقت کو قیمتی جانیں۔ محبت کے معاملات، اولاد سے متعلقہ تعلیمی سرگرمیوں میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ اس طرح منتشر خیالات، ذہنی دباؤ، چڑچڑا پن اور دردسری کو دور کر سکیں گے۔۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ خیالات اور سوچ میں تبدیلی امیدوں پر اثر انداز ہوگی۔ حصول مال کے لئے دوسرے ذرائع اپنانے کی کوشش کریں۔ ایسے لوگوں سے رابطہ کریں جو آپ کو روپیہ کمانے کے نئے راستے بتائیں۔ تاہم شریک زندگی کے ساتھ تعلقات میں کی بہتری پیدا ہوگی اور ناراضگی کو دور کر سکیں گے۔ دوسروں کے مشورہ پر عمل کرنے سے قبل پوری معلومات حاصل کریں۔ والدین کی جائیداد یا زمینداری کے کام میں قانونی مسائل کو حل کر سکنے کی پوری صلاحیت موجود ہوگی۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ بیرون ملک سرمایہ کاری، غیر ملکی کمپنی کے ساتھ تعلقات بڑھانے اور معاہدات کے لئے بہتر وقت ثابت ہوگا۔ جائیداد کے معاملات آسانی کے ساتھ طے پا جائیں گے۔ ان دنوں ہر قسم کی تعلیمی معلومات حاصل کریں۔ قانونی مشورہ، بینک سے قرضہ، گفت شنید یا کاغذات بنانے کے لئے بھی یہ وقت بہتر ہوگا۔ بیرون ملک یا دور دراز کا سفر بہتر رہے گا۔ ذہنی شعور اور تخلیقی رجحانات ہی قابلیت کو بڑھانے میں مدد دیں گی۔

زہرہ ۱۰ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر و تفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت پر خوش ثابت ہوگا۔ زہرہ ۴، ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۲ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ لہذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں۔ محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی آئے گی۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ ایسے افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں۔ تاہم زہرہ ۶، ۲۰، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں۔

۲۶ تاریخ شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر کیریئر کے معاملات، جاہ طلبی، سرمایہ کاری کے امور اور معاہدات میں غیر معمولی التواء کا باعث بنے گا۔ اگرچہ پہلے سے کیے گئے کام پر عمل ہو رہا ہوگا۔ تاہم کوئی غلط فہمی کام کو روک سکتی ہے۔ خاندانی افراد بھی جائیداد اور زمینوں کے حصول کے لئے دشمنی کریں گے۔ والدین اپنی پوزیشن کو برقرار رکھنے کی کوشش کریں گے۔ لوگوں کے درمیان اپنا اعتماد قائم رکھنا بے حد ضروری ہوگا۔ انشورنس اور ٹیکس کے امور بھی توجہ طلب رہیں گے۔

مریخ زائچے کے نویں گھر میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔ یہ آپ کے کاروباری سفر یا قانونی اور آفیشل کاموں میں تیزی لائے گا۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کر سکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کر رہے ہیں تو اپنی باقوت صلاحیتوں پر بھروسہ رکھا تو کامیابی حاصل ہوگی۔ تاہم ان دنوں اپنے غصہ پر قابو رکھنا ہوگا۔ تعمیری کام، ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ امور میں غیر ضروری التواء اور پریشانی آئے گی کچھ کام وقت زیادہ لیں گے۔ مریخ ۲، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کاموں کو مکمل کریں۔ قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔ تاہم ۶، ۱۲، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:- ح۔ہ



پیدائش:- جون۲۲ تا جولائی۲۳

اس ماہ سرطان سے متعلقہ زیادہ تر افراد کو کیریئر میں ترقی ہوگی یا انہیں بہتر ملازمت اور سفر کرنے کا موقع ملے گا۔اس ماہ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے۔وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے اب حل ہوتے محسوس ہونگے۔

۷تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ اس وقت تعلقات بڑھانے کے اہم مواقع حاصل ہوں گے۔ جس سے کام اور لین دین کے معاملات بہتر ہوجائیں گے۔نئے خیالات جنم لیں گے۔کاروبار کے لئے قرض لینا ہو یا کسی قانونی مسئلے کوحل کرنا چاہتا ہیں تواس وقت متعلقہ لوگوں سے ملاقات کریں جوآپ کے لئے مددگار ہوں گےاوران سے ہرطرح کا تعاون بھی ملے گا

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ کاروباری معاہدات اورروپے کے حصول کے لئے جن لوگوں سے ملاقات ہوگی ان سے فائدہ ہو گا۔دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کے ساتھ کاروباری تعلقات قائم کرنا ضروری ہوگا۔ کچھ ایسے لوگوں کے ساتھ ملاقات ہوگی جوآپ کے مقاصد کی تکمیل کے لئے مالی تعاون کریں گے۔ نئے کاروبار یاشراکتی بنیادوں پرقائم معاہدات سے مستقبل میں فائدہ ہوگا۔

زہرہ۱۰ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا اس کے بعد پانچویں گھر میں داخل ہو گا۔اس گھر پر یاقوت کواکب کا دباؤ ہے۔ گھریلو اورخاندانی افراد پرخوش قسمت اورموافق اثر مرتب ہورہے تھے اوران معاملات میں حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی رونما ہوئی ہے جس سے والدین اوربچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہےتو وسط ماہ کے بعد حالات بہتر ہوجائیں گے۔ کواکبی رجحانات اس بات کی نشاندہی کررہے ہیں کہ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ بچوں کے مستقبل کے لیے بانڈز یا سٹوفکیٹ کا حصول بہتر رہے گا۔اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پاجائیں گے اوروہ افراد جو بچوں کی وجہ سے گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے آسانی رہے گی۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۴، ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۲ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

عطارد ۷تاریخ تک خانہ مال میں رہے گا اس کے بعد تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔۲۴ تاریخ کو چوتھے گھر میں آجائے گا۔ تحریری کام،نشرو اشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے۔مالی لین دین اورکاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق تبدیلی لاسکیں گے۔ کام وکاروباراورگھر کے معاملات کوبہتر کرسکیں گے۔سفرزائد ہونگے۔سفر جوبھی ہونگے وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہونگے۔رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔رابطے زائد ہونگے اورآنا جانا اورسوشل تقریبات میں حصہ لیں گے۔ بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کوآسانی سے حل کرسکیں گے۔تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوششیں کامیابی دے گی۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۳۰ تاریخ کوسعد نظرات کےتحت ہوگا۔

۲۶ تاریخ کوشمس زحل کی تربیع ہوگی۔سفر کے معاملات میں محتاط رہیں قانونی لین دین کے معاملے میں احتیاط رکھیں۔ہرکام تحریری کریں۔ قریبی لوگ کاموں میں رکاوٹیں ڈالیں گےجس کی وجہ سے اہم معاملات کی طرف توجہ نہ دے سکیں گے۔لوگوں سے ملنے اورگفت شنید کے ذریعے کام میں ذہنی تناؤ رہے گا۔ لوگوں کی خفیہ دشمنی کی وجہ سے کاروباری نقصانات ہونگے، زمین کی خرید وفروخت اورخاندانی جائیداد کے کاموں میں جھگڑا، خرابی تعلقات، روپے کا نقصان اورغلط اطلاع ملنے کی توقع ہے۔ قانونی مسائل کے لئے مشورہ ضرورلیں۔صحت کی خرابی ہسپتال کے چکرلگوائے گی۔

مریخ زائچے کےآٹھویں گھرمیں ۱۱تاریخ کوداخل ہوگا۔کاروباری شراکت داری اورشریک زندگی کےساتھ مالی امورمیں زائد دلچسپی لیں گے۔ یہ وقت ذہنی خرابی لاتا ہے۔اپنی خواہشات کو پورا کرنے کا رجحان شدید ہوگا۔طریقہ غلط انداز سے ہوگا۔دوسروں کوتکلیف ملے گی۔ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل جائے گا۔ شریک زندگی سے جھگڑا ہونے کا امکان ہے۔خاندانی افراد کے درمیان میراث اورترکہ کا مسئلہ زندگی اورموت سے جڑ جائے گا۔ذہنی ٹینشن بہت ملے گی۔غصہ، جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں، گم یا چوری ہونے کا امکان ہے۔ مریخ ۲، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کوسعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۶، ۱۲، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہیں۔ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

## برج اسد۔ستارہ شمس

حروف:- م



پیدائش:- جولائی۲۴ تا اگست۲۳

ملازمت پیشہ افراد کواس ماہ اپنے مستقبل کو بنانے کے لیے سفر موقع فراہم کرے گا۔اس ماہ مذہبی مقامات کی زیارت کرنے کے لیے بھی سفر کریں گے۔اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی جوآپ کوخوشیاں دیں گی۔

مریخ طالع کے مقابل گھر میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔ نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے جلد بازی سے نقصان ہوگا۔ وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی۔ اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیر وتفریح بھی زائد رہے گی۔ چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میدان کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونگے۔ مریخ ۲، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۶، ۱۲، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ اس وقت اپنے خیالات کا اظہار برملا کریں۔ جن لوگوں کے ساتھ مخالفتیں چلی آرہی تھیں یا جہاں سے دشمنی شروع ہوئی تھی اس کی جڑ تک پہنچ جائیں گے۔ اس وقت اختلافی معاملے کو حل کرنے کی صلاحیت موجود ہوگی۔ اپنے اندر کی برائیوں کو نکالنے کے لئے اس وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ موجودہ بیماری یا جو تکلیف آئے گی وہ آپ کی اپنے رویہ اور عادت کی وجہ سے ابھرے گی۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ ایسے تمام معاملات جن میں لوگوں کی مہربانیاں شامل ہونگی وہ روزگار اور ترقی کے امور میں فائدہ مند ثابت ہونگی۔ کاروباری افراد اور جاننے والوں کے درمیان غلط قسم کا پروگنڈا کرنے کی بھی کوشش ناکام ہوگی۔ اگر فہم وفراست سے کام لیا اور اپنی صلاحیتوں کو استعمال کیا تو راستے آسان ہوجائیں گے۔

زہرہ ۱۰ تاریخ تک تیسرے گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران سیر وتفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔ شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہوچکا ہے۔ یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے۔ یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی۔ اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ وسط ماہ کے بعد آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن وسکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد دے گا۔ اختلافات اور ایسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی۔ زہرہ ۴، ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۲ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں سیر وتفریح کریں، کسی شادی میں شریک ہو یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا۔

۲۶ تاریخ کو شمس وزحل کی تربیع ہوگی۔ معاہدات یا جائیداد کے ایسے امور جو لین دین یا خریداری سے متعلق ہیں اس میں سوچ سمجھ کر روپیہ لگائیں قانونی امور کو مدنظر رکھیں۔ اگر کسی جلد منافع دینے والی اسکیم میں روپیہ لگایا ہے تو منافع دیر میں ملے گا۔ اگر ایسی اسکیموں میں حصہ لینا چاہ رہے ہیں جو مستقل مالی فائدہ دے، تو ان سے متعلق معلومات حاصل کریں۔ خاندانی جائیداد کے سلسلے میں قریبی رشتہ داروں کے درمیان اختلافات جنم لے سکتے ہیں۔ ہر شخص اپنی برتری ظاہر کرے گا اور قبضہ کرنے کی کوشش کرے گا۔ اگر ایسا معاملہ درپیش ہو تو قانونی حل تلاش کرنے کی کوشش کریں۔

عطارد ۷ تاریخ تک طالع میں رہے گا اس کے بعد خانہ مال میں آجائے گا۔ ۲۴ تاریخ کو تیسرے گھر میں آجائے گا۔ چنانچہ عطارد کی موجودگی آپ کے لئے پرلطف اور سرگرم وقت لائے گی۔ اپنے آپ کو جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے غیر معمولی طور پر سرگرم اور چست محسوس کریں گے۔ وہ افراد جو حال ہی میں روزمرہ کے معمولات کی وجہ سے بندھ سے گئے تھے۔ وہ یقیناً حالات میں بہتری دیکھیں گے گھر سے باہر نکلنے اور گھومنے پھرنے، نئے لوگوں سے تعلقات قائم کرنے اور نئی سرگرمیاں اختیار کرنے کے زائد مواقع میسر آئیں گے۔ وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں یا تعلیم کو بہتر بنانا چاہتے ہیں ان کے لئے یہ تاریخیں بے حد موافق ثابت ہونگی۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا نشرواشاعت، سفر، سیر وتفریح، تحریرات اور ذاتی مقاصد کی دلچسپیوں سے متعلقہ اہم معاملات میں مددآور ہونگی۔ ان دنوں مسائل کو حل کرنا آسان ہوگا۔ تاہم عطارد ۲، ۱۶، ۲۵ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں سفر، افواہیں اور غیر ضروری افراد آپ کا وقت ضائع کریں گے۔ ان دنوں ملاقاتیں یا پارٹیوں میں محتاط رویہ رکھیں۔




اس ماہ زندگی میں ذاتی جائیداد اور میراث سے متعلق مصروفیات بڑھ جائیں گی۔ اس ماہ گھر بنانے کی کوشش کا آغاز بہتر رہے گا۔ سفر ہوگا جو زندگی میں تبدیلی کا باعث بنے گا۔

عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہنے کے بعد طالع میں آجائے گا اور ۲۴ تاریخ کو دوسرے گھر میں آجائے گا۔ حاسدی افراد یا وہ افراد جو خفیہ طریقے سے آپ کو پریشانی میں مبتلا کرتے ہیں ان کے ساتھ رابطہ اور گفت شنید کریں یا ان لوگوں کے ہاں جاکر ملاقات کرنا بہتر رہے گا۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کرکے ذہنی اور جسمانی دونوں طرح بہتری لاسکیں گے۔ اگر آپ قانون کے شعبے سے منسلک ہیں تو ان دنوں اپنی بہترین صلاحیتوں کے ذریعے لوگوں کو فائدہ دیں۔ طالع میں موجودگی سے ذاتی کام اور

## برج میزان۔ستارہ زہرہ

حروف:- ت۔ٹ۔ر۔ط



پیدائش:- ستمبر۲۴ تا اکتوبر۲۳

میزانی افراد اس ماہ دوستوں اور رشتہ داروں میں اہمیت اختیار کرجائیں گے - کاروباری معاملات میں دشواری محسوس کریں گے۔

زہرہ ۱۰ تاریخ تک طالع میں موجود رہے گا -اس کے بعد خانہ مال میں داخل ہوگا۔کاروبار اور ملازمت میں بہتری آئے گی۔ان دنوں جو بھی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا وہ مدد کرے گا۔اور اس کی وجہ سے اپنے خیالات میں تبدیلی محسوس کریں گے۔وہ افراد جو فنون لطیفہ' تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں میں ملوث ہیں۔انہیں وقت کی قدر کرنی چاہیے، اپنی لاپرواہی سے مالی اور گھریلو پریشانی کی وجہ بنتے ہیں۔ذرا سی عدم توجہ ہی کام میں بگاڑ پیدا کرسکتی ہے۔اپنی صلاحیتوں اور کام کے ذریعے لوگوں میں اہمیت اختیار کرجانے کی کوشش کریں۔ اسی طرح ذرائع آمدن میں بہتری کے امکانات موجود ہیں جسمیں کامیاب رہیں گے۔ذہنی سکون کے لئے سیر وتفریح کے پروگرام بنائیں اور اپنے ماحول کو خوبصورت اور آرام دہ بنانے کے لیے قیمتی اشیاء کی خریداری ذہنی سکون دے گی۔ زہرہ۴'۸' ۱۳'۱۸'۲۲ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ کاروباری و مالی معاملات میں کچھ ایسے بھی موقع آئیں گے کہ جب دوسرے لوگ مدد کریں گے۔ دوست اور قریبی لوگوں کا تعاون ملے گا۔ترقی اور تنخواہ الاؤنس سے متعلقہ معاملات میں پیش رفت ہوگی۔ایسے افراد جو کاروبار یا ملازمت میں دوست ہیں ان پر اپنی گرفت مضبوط کریں۔ والدین کی صحت کے معاملات میں سوچ سمجھ سے کام لیں کے خیالات اور سوچ میں تبدیلی کیریئر پر اثر انداز ہو گی۔ حصول مال کے لئے دوسرے ذرائع اپنانے کی کوشش کریں۔ایسے لوگوں سے رابطہ کریں جو روپیہ کمانے کے نئے راستے بتائیں۔دوسروں کے مشورہ پر عمل کرنے سے قبل پوری معلومات حاصل کریں۔ ملازمت کے حصول یا تبادلہ رکوانے کے لئے زیادہ محنت کرنی پڑے گی۔والدین کی جائیداد یا زمینداری کے کاموں میں قانونی معاملے حل کرنے میں دشواری پیش آئے گی۔

مریخ زائچے کے چھٹے گھر میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہوجائے گی اور اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ آفسران آپ کے کام سے مطمئن ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے۔کاروباری افراد کو اس وقت محتاط رہنا ہوگا جلد بازی میں سرمایہ کاری نہ کریں۔وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ ان کے لیے تسلی بخش نہ ہوگا۔ ان معاملات کے لئے۲'۱۰'۱۵'۲۰'۲۵'۳۰ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھا سکیں گے۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔۶'۱۲'۲۷ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

**رسالہ روحانی دنیا کی اشاعت میں اضافہ آپ کا علمی و دینی فریضہ ہے**

کاروباری مقاصد کو آگے بڑھا سکیں گے۔مشکلات پر قابو پاسکیں گے۔ لوگ تعاون کا وعدہ کریں گے۔ ان دنوں نشرواشاعت کے کام' پبلشنگ اور حسابات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں - عطارد ۴'۹' ۱۴'۱۹'۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔یہ وقت اہم تعلقات بنانے' کام کے حصول میں دوست آپ کے مددگار ہونگے جس کے لئے آپ پر امید ہونگے - یہ وقت اہم لوگوں سے تعاون حاصل کرنے'اپنے مقاصد کو پورا کرنے' قرضہ حاصل کرنے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔اس سعد وقت میں ایسے لوگ مشورہ دیں گے تا کہ آپ سرمائے کو شراکتی بنیادوں پر لگا سکیں۔اس سے متعلق معلومات اکھٹی کریں یا کسی پروفیشنل شخص سے مشورہ کریں۔ قانونی امور میں حائل مشکلات اب دور ہوتی ہوئی محسوس ہونگی -ان دنوں پوری توجہ کے ساتھ ان مسائل کو حل کرنے کی کوشش کریں۔

زہرہ ۱۰ تاریخ تک خانہ مال میں رہے گا۔اس کے بعد تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔اس دوران آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔ شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہم ہیں ان کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت مالی معاملات میں غیر معمولی ابتری لائے گا۔ خانہ مال جس کا تعلق آمدنی اور لین دین سے متعلق ہے۔وسط ماہ کے بعد اپنے آپ کو زیادہ محفوظ اور مستحکم حالت میں پائیں گے۔یہ وقت خریداری کے لئے بہت موافق ثابت ہوگا۔ مالی معاملات کے لئے۴'۸'۱۳'۱۸'۲۲ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ وہ افراد جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں۔یا وہ جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جاہ طلب اور مہم جو ہیں تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے اور تسلی بخش ترقی کریں گے۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔آپ

گے۔ دوستوں کے ساتھ نئی سرگرمیاں شروع کرنے کا موقع ملے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور شراکت داری کے معاملات بہتر رہیں گے۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ یہ وقت قانونی معاملات کو سلجھانے اور معاہدات کو قانونی شکل دینے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔ دور دراز کے سفر خوشی دے گا۔ کاروباری امور کے لئے خط و کتابت میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ بیرون ملک کسی اہم معاملے کو حل کرنے میں آسانی ہوگی۔ تعلیمی سرگرمیوں کے سلسلے میں آگے بڑھنا بہتر رہے گا۔ مطالعہ اور روحانی علوم کی طرف توجہ دینے سے عقل وشعور میں وسعت پیدا ہوگی۔

عطارد ۷ تاریخ تک گیارہویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد بارہویں گھر میں داخل ہو گا۔ ۲۴ تاریخ کو طالع میں آجائے گا۔ جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مدد اور اثرات مرتب کررہا ہے۔ بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ ڈالے گا۔ مشترکہ سرگرمیوں والے کام جو دوسروں کی مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے ان کے لیے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ ان کاموں کا اجر بھی ملے گا اور جوش و جذبہ بھی پیدا ہو گا۔ کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو اب آپ کو فوری طور پر مثبت جواب ملے گا۔ جن لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے۔ یہ لوگ آپ کے نقطہ نظر میں وسعت پیدا کریں گے۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہو گا۔ ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں، سیر وتفریح، پارٹی، فنکشن، نشر واشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا۔ عطارد ۲، ۱۶، ۲۵ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کیونکہ اس وقت عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں قریبی افراد اور دوست نا قابل بھروسہ ثابت ہونگے۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ ایسے کام جو جائیداد یا زمین سے متعلق ہوں گے ان میں غیر متوقع تبدیلی دیکھیں گے۔ کسی دوست کے ساتھ مل کر شراکتی کاموں میں حصہ لے رہے ہیں تو جلد بہتری کی امید نہ رکھیں۔ اپنی خواہشات کو حد سے آگے بڑھانے کی کوشش نہ کریں۔ بلکہ اپنے کام اور روزگار میں ہی رہتے ہوئے اسے مضبوط کریں۔

اس دن کے نزدیک اگر زمین یا مکان کی خریداری کر رہے ہیں تو کاغذات اور زمین سے متعلق صحیح معلومات کا حاصل کرنا ضروری ہوگا۔ ورنہ بعد میں پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ کچھ افراد آپ کی سوچ اور خیالات میں تبدیلی پیدا کریں گے اور تعلقات بھی ایسے لوگوں کے ساتھ بنیں گے جو غلط راستے پر ڈالیں گے۔

مریخ زائچے کے پانچویں گھر میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔ اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں میں ٹھراو آئے گا۔ جس سے پریشانی میں اضافہ ہوگا۔ مریخ ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو انعامی اسکیموں، کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں۔ تاہم ۶، ۱۲، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی امید پیدا کرے گا۔ غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی و نسبت کے لئے مواقع لائے گا۔ یہ وقت ناپسندیدہ واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت، مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات جہاں خوش کن رہے گی وہاں دھوکہ وفریب بھی ملے گا یا کسی کی باتیں اذیت دیں گی۔ اس سلسلے میں ۲، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ اہم ثابت ہوگی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں بھی لاسکتی ہیں۔ اس ماہ کے وسط میں پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا۔




اس ماہ شریک زندگی سے تعلقات میں اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں۔ خواہشات کو قابو میں رکھیں۔ کاروباری معاملات و دیگر سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں۔ کوئی بھی تبدیلی خوش کن ثابت ہوگی۔

مریخ زائچے کے چوتھے گھر میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا اور مسائل کو سلجھانے میں سخت محنت کرنی پڑے گی۔ اس وقت گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہذا گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔ چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار کریں گے۔ مریخ گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنادے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت یا فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ مریخ ۲، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ جاہ طلبی کے معاملات زیادہ وقت لیں گے۔ کاروباری اور شراکتی معاہدات موافق رہیں گے۔ زمین کی خریداری کے ذریعے سے بھی فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ لوگ ان دنوں آپ کا بھرپور ساتھ دیں گے۔ روپیہ لگانے اور نئے ذرائع کے حصول کی کوشش فائدہ دیں گی۔ ان دنوں اچانک خوشیاں ملیں گی۔ گم ہوا مال یا ترکہ اچانک ملے گا۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ کاروباری شراکت داری کے امور اور روپے کے حسابات میں احتیاط رکھیں۔ جائیداد سے متعلق قانونی چارہ جوئی بہتر رہے گی۔ اس وقت صحت کی خرابی کی وجہ سے پریشانی آسکتی ہے جس پر قابو پاسکیں گے۔ روحانی علوم اور مطالعہ کی طرف توجہ دیں اپنے خیالات اور سوچ کو مثبت انداز سے اپنائیں۔

زہرہ ۱۰ تاریخ تک زائچے کے بارھویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد طالع میں داخل ہوگا ۔ یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا۔ اُن لوگوں کے ساتھ تعلقات کو بہتر بنائیں جو بزنس میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو پائیں۔ مالی اور کاروباری امور میں کچھ رکاوٹیں آئیں گی۔ اس ماہ سیر وتفریح کے لئے پروگرام بنائیں اور ساتھ ہی صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ یہ وقت کچھ نئے دوستوں کا اضافہ کرے گا یا پھر کسی پرانے دوست سے ملیں گے۔ ان کے ذریعے جو معلومات حاصل ہونگی وہ ذرائع آمدن کو بڑھانے اور نئے راستوں کو اپنانے کے لئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ عملی طور پر اپنے کام میں بہتری لائیں گے۔ زہرہ ۴، ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۲ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ شراکتی امور اور خاندانی جائیداد سے متعلق جھگڑا ہو سکتا ہے۔ کسی شخص کے اچانک حادثہ کی وجہ سے پریشانی ملے گی اس ماہ سفر ہونگے لیکن وہ خوشی کا باعث نہ ہونگے۔ قانونی معاملات پریشانی کا سبب بنیں گے۔ ان دنوں اہم کاغذات اور روپے کی چوری یا گم ہونے کی صورت میں پریشانی بھی آسکتی ہے۔ دوستوں کے ساتھ کسی بھی کام میں بغیر سوچے سمجھے شمولیت اختیار نہ کریں نہ ہی اپنی رقم سے کسی نئے کاروبار میں حصہ لینے کی کوشش کریں۔

عطارد ۷ تاریخ تک وتدالسماء پر رہے گا ۔ اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا اور ۲۴ تاریخ کو بارھویں گھر میں آجائے گا۔ بزنس سے متعلقہ معاملات اور رابطے میں بہتری ملے گی۔ ذرائع آمدورفت بھی بہتر رہیں گے۔ وہ افراد جو ملازمت کے حصول کی کوشش کر رہے ہیں۔ انہیں لوگوں کی طرف سے مثبت جواب ملے گا۔ اگر آپ ان سے کام لینا چاہتے ہیں تو وسط ماہ کے بعد ان سے رابطہ کرنا بہتر رہے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ ذہنی وسعت اور شعور کو بڑھانے کے لئے ہر طرح کی سرگرمی میں حصہ لیں۔ دوستوں کے ساتھ سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ تحریری کام اور مشاغل میں وقت لگانا بہتر رہے گا۔ روزگار کے حصول اور اسے ترقی دینے کیلئے لوگوں سے رابطہ قائم کریں۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔




اس ماہ قوسی افراد شراکت داری کے معاملات میں تناؤ کا شکار رہیں گے۔ سفر اہم تبدیلی لائے گا۔ قانونی معاملات، ٹیکس اور انشورنس کے امور پر توجہ دیں۔

زہرہ ۱۰ تاریخ تک زائچے کے گیارہویں گھر میں رہے گا ۔ اس کے بعد بارھویں گھر میں داخل ہوگا۔ دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بے حد سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے ۔ وہ سرگرمیاں جن میں تعاون اور متفقہ سرگرمیوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس رجحان کے تحت آپ کی امیدوں، خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ نہیں پہنچے گا۔ زندگی میں اہم واقعات رونما ہونگے جو آپ میں خوش امیدی پیدا کردیں گے۔ چنانچہ نوٹ کرلیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۴، ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۲ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے اور محبت کے معاملات سے متعلق ان کے خواب پورے ہوسکتے ہیں۔ کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول اور اچھے تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا۔ مندرجہ بالا تاریخیں محبت کی معاملات، ملنے ملانے، گفت شنید یا سیر وتفریح کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہو جائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہوگی ۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے یا شادی کی دعوت یا کوئی فنکشن کرنا چاہ رہے ہیں تو اس مقصد کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ دوستوں کے ذریعے کام اور کاروباری معاملات کو بہتر بنا سکیں گے۔ کام آپ کی توقعات سے بڑھ کر ہوں گے۔ ایسی رقم جس کی وصولی نہیں ہورہی تھی اچانک وہ رقم حاصل ہوگی۔ پرانے دوستوں سے اچانک ملاقات ہوگی۔ جو ہر ممکنہ طور پر مدد کرنے کی پوزیشن میں ہونگے۔ اہم بااثر افراد کا تعاون حاصل کرنے میں آسانی ملے گی۔ اپنی قابلیت بڑھانے کے لئے تعلیمی سرگرمیوں میں بھرپور حصہ لیں اور جو کچھ ہوسکے حاصل کرنے کی کوشش کریں۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی ۔ معاہدات، سرمایہ کاری کے سلسلے میں رابطے بہتر رہیں گے۔ پیشہ وارانہ معاملات اور ملازمت میں ترقی اور لوگوں سے رجوع کرنے کے لئے بہتر وقت ہوگا۔ یہ وقت سسرالی رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان اہم تعلق کی بنیاد رشتوں کو جوڑ دے گا۔ سفر خوشی دے گا۔

عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد وتدالسماء پر آموجود ہوگا اور ۲۴ تاریخ کو گیارہویں گھر میں آجائے گا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط وکتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا ۔ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی

معاملے سے متعلق گفت شنید میں شامل ہیں تو آپ کی باتوں پر توجہ دیں گے۔ کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ کو مدعو کیا جائے گا۔ عطاردی نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کریں گے اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دیں گے۔ تاہم اگر آپ ۲، ۱۶، ۲۵ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کرلیں اور دیگر قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ نہ لیں۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ شریک زندگی اور گھر والوں کے ساتھ جھگڑا ہوسکتا ہے چاہے وہ جائیداد یا روپے سے متعلق معاملات ہو۔ نئی رشتہ داری زیادہ دیر ٹھر نہ سکے گی۔ شادی، نسبت کے کاموں میں رکاوٹ حائل ہوگی۔ صحیح رابطے نہ ہونے کے باعث اخراجات زائد اور نقصان بھی ہوگا۔ اگر زمین، مکان کی خریداری کر رہے ہیں تو تحریری معاہدات اور قانونی تقاضے پورے کرنے ضروری ہونگے ورنہ سودا ہونے کے بعد پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

مریخ زائچے کے تیسرے گھر میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔ اس کی موجودگی خاندانی رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں رکاوٹ سے واسطہ پڑے گا۔ اس ماہ قریبی رشتہ دار پریشانی کا باعث بنیں گے۔ بلکہ دوستوں کے ساتھ تعلقات میں تناؤ کی کیفیت رہے گی۔ محبت کے معاملات میں مشکلات آئیں گی۔ رشتہ ہو جانے کے باوجود خوشی نہ ہوگی۔ سوشل سرگرمیوں میں قریبی افراد سے مدد ملے گی۔ آپ ہر کام با صلاحیت طریقے سے کریں گے۔ پرانی غلطیوں کا ازالہ کریں گے۔ خرید و فرخت اور مکینکل اور مشینری کی خریداری یا کسی انعامی اسکیم میں حصہ لینا بہتر ثابت رہے گا۔ کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشوونما کریں۔ باقوت قدم اٹھائیے خود اعتمادی میں اضافہ ہوگا۔ مریخ ۲، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۶، ۱۲، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔




اس ماہ گھر کے معاملات میں سکون میسر آئے گا۔ والدین اور بچوں سے متعلق معاملات پر خاص توجہ دیں گے۔ کاروباری سرمایہ کاری میں یہ وقت ذہنی تناؤ لائے گا۔ بہت سے کام اور معاملات ٹھراؤ کا شکار ہونگے۔

مریخ خانہ مال میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔ یعنی کاروباری لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ حالات اس ماہ آپ کو بہترین سرمایہ کاری کرنے کا موقع دیں گے۔ روپیہ کمانے میں پوری مدد کرے گا۔ اخراجات کا بھاری بوجھ آئیں گے تاہم ان پر قابو پاسکیں گے۔ میکینیکل اور ٹیکنیکل کام اس ماہ با آسانی ہوجایا کریں گے۔ اس ماہ دوستوں کے ساتھ بھر پور وقت گزاریں گے۔ اس ماہ لین دین اور حسابات میں غلطیاں ہونگی، اخراجات پر سے جلد غصہ آ جایا کرے گا۔ تحمل مزاجی سے کام لیں۔ کچھ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔ اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی چوٹ لگ سکتی ہے۔ مریخ ۲، ۱۰، ۱۵، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں روپیہ کمانے کی دھن سوار ہوگی۔ مکینکل مشینری کی خریداری بہتر رہے گا۔ تاہم ۶، ۱۲، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ قریبی شخص سے مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ زندگی میں کسی نئے شخص کا اضافہ ہوگا۔ جس کی وجہ سے خوشیاں حاصل ہونگی۔ محبت کے معاملات ہوں یا شادی، نسبت کے ان امور کے لیے موافق رہے گا۔ زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے سے سوچ اور خیالات کے انداز کو تبدیل کردے گا۔ دوست اس وقت بہت ساتھ دیں گے۔ خط یا خبر سے خوشی ملے گی۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ کاروباری مراسم بہتر ہو جائیں گے۔ بینک سے قرضہ لیں یا انعامی اسکیموں میں شامل ہونا چاہیں تو امید کی نئی کرن اجاگر ہوگی۔ کوئی شخص آپ کی زندگی میں اہم تبدیلی پیدا کرے گا جس کے تعاون سے نمایاں کامیابی حاصل کریں گے۔ معاہدات جوئی تبدیلی لاسکیں اور معلومات جو تخلیقی عنصر کو بڑھا سکے، ایسے راستے اختیار کرنا بہتر رہے گا۔ روحانی علوم کا مطالعہ کریں اور ذہنی سکون حاصل کریں۔

عطارد ۷ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا اور ۲۴ تاریخ کو دسویں گھر میں آجائے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا۔ یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہو گا۔ اس ماہ خط و کتابت کرنا یا دور دراز علاقے یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر، ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ شریک زندگی سے متعلقہ معاملات اور تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ وسط ماہ کے بعد لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل ہوگی۔ یہ وقت بہتر ملازمت حاصل کرنے کے سلسلے میں خط و کتابت یا دیگر الیکٹرونکس ذرائع استعمال کریں۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی۔ مالی اور کاروباری پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ لوگ غیر ضروری اخراجات کروائیں گے۔ بلکہ رابطے نہ ہونے کے باعث مالی نقصان ہوگا۔ ملازمین

پروڈکشن نہ دیں گے اور مشینری کی خرابی نقصان کا باعث بن سکتی ہے۔ اخراجات ذہنی ٹنشن اور ڈپریشن کا باعث بنے گا۔ صحت کی طرف پوری توجہ دیں۔ پیٹ اور جگر کے امراض مشکلات لا سکتے ہیں۔

زہرہ ۱۰ تاریخ تک وتد السماء پر موجود رہے گا۔ اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہو گا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں، تاہم ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۴‘۸‘۱۳‘۱۸‘۲۲ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ اس برج سے متعلقہ افراد عموماً ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب‘ گروپ‘ لائبریری‘ سوشل گروپ یا محفل میں شریک ہونا پڑے۔ اس قسم کی دلچسپیاں آپ کی زندگی میں بتدریج اہمیت اختیار کر جائیں گی۔




اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت اپنی کوششوں کا آغاز کردیں۔ رشتہ دار فائدہ دیں گے۔ دوستوں کے گھر والے بھی آپ کی مدد کریں گی۔

عطارد ۷ تاریخ تک طالع کے مقابل گھر میں رہے گا اور اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا اور ۲۴ تاریخ کو نویں گھر میں آ جائے گا۔ اس دوران وہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا۔ لوگوں کے ساتھ رابطہ ہوگا اور محفلوں میں شرکت کر کے تعلقات میں اضافہ کریں۔ یہ وقت ذہن کو تروتازگی عطا کرے گا۔ کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے تعلقات قائم ہونگے، اہم معاہدات پر دستخط کریں اور نئے خیالات پر عمل کرنے کا موقع ملے گا۔ آٹھویں گھر میں داخلے کے بعد میراث اور ترکہ کے امور میں قانونی معاملات پر توجہ دیں۔ غلط فہمی کسی بھی معاملے میں التواء پیدا کرے گی۔ ان تمام معاملات کے لئے ۴‘۹‘۱۴‘۱۹‘۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہو گی۔ اہم خطوط لکھنے‘ نشر واشاعت‘ سیر وتفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی۔ تاہم ۲‘۱۶‘۲۵ تاریخ دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے۔

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہو گی۔ خاندانی یا سسرالی لوگوں کی تقریب میں شرکت سے سوشل سرگرمیاں بڑھ جائیں گی۔ شریک زندگی کے ساتھ دور دراز کا سفر کریں گے تو خوشیاں بھی حاصل ہونگی۔ زندگی میں کسی شخص کی آمد سے خوشی آئے گی۔ یہ وقت شادی یا نسبت طے کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ دوست بڑھ چڑھ کر ساتھ دیں گے۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہو گی۔ اس دن کے نزدیک آپ کا زیادہ تر وقت رشتہ داروں کے مطالبات کو پورا کرنے میں گزرے گا۔ تحریری کام‘ پبلشنگ‘ رسل و رسائل کے امور بھی فائدہ دیں گے۔ زائد اخراجات منافع کا باعث بنیں گے۔ کرنے پڑیں گے۔ نیا کام شروع کرنا چاہتے ہیں تو معاہدات کو تشکیل دیں ساتھ ہی معلومات اکھٹی کرنا بہتر رہیگا۔ ان دنوں قانونی مشورہ طلب کریں‘ باحیثیت افراد کا تعاون حاصل کریں‘ رشتہ داروں اور بھائیوں کا تعاون بھی کئی آسانی لائے گا۔

زہرہ ۱۰ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد دسویں گھر میں داخل ہو گا۔ چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے ہو یا تفریحی نوعیت کا موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔ مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔ آپ تعلیمی سرگرمیوں‘ کاروباری یا عمرہ کے سفر پر جا رہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہو گا۔ زہرہ اس ماہ کی ۴‘۸‘۱۳‘۱۸‘۲۲ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر وتفریح‘ محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہو گا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے موافق ثابت ہوگا۔ زہرہ ۶‘ ۲۰‘ ۲۸ تاریخ کو نحس نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہو گی۔ دوستوں کے ساتھ کسی بھی سرمایہ کاری یا شراکتی کاموں میں حصہ نہ لیں۔ آپ کے اندر خواہشات کے انبار ایسا کرنے پر مجبور کریں گے۔ صبر وتحمل سے کام لینا ہوگا۔ بڑی عمر کے افراد آپ کو صحیح گائیڈ نہیں کریں گے۔ ایسے وقت کو معلومات حاصل کرنے اور مشورہ طلب کرنے کی کوشش کریں۔

مریخ طالع میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔ اس کی موجودگی ذہنی اور جسمانی طور پر قوت فراہم کرے گی۔ اس ماہ جن کاموں کی طرف توجہ دیں گے، وہ کام تکمیل کو پہنچ سکیں گے۔ اگر کھیلوں میں حصہ لے رہے ہیں تو بہتر پوزیشن حاصل کریں گے۔ ترقی کرنے کے مواقع ملیں گے۔ جہاں آپ ملازمت کر رہے ہیں وہاں بھی آپ کی بہترین صلاحیتوں کے عوض ترقی کے امکانات روشن ہونگے۔ تعمیری کاموں میں حصہ لینا یا ٹیکنیکل شعبے میں مہارت حاصل کرنا بہتری لائے گا۔ اس ماہ ایسی سرگرمیوں میں حصہ لیں جس سے ذہنی قابلیت کو بڑھانے میں مدد ملے۔ مریخ ۲‘۱۰‘۱۵‘۲۰‘۲۵‘۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۶، ۱۲، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہیں جب یہ غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ حادثہ یا جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔

## برج حوت۔ستارہ مشتری،نچون

حروف:- د۔چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

اس ماہ مالیاتی امور میں فائدہ ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔اس ماہ اچانک بیرون ملک سے خوش خبری ملے گی یا بہت پرانا دوست ملے گا۔ جس کی مدد سے نئے کیریئر کا آغاز کریں گے۔

زہرہ ۱۰ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا۔اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔اس گھر تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ جائیداد بنانے کی طرف زیادہ توجہ دیں گے۔اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو زہرہ کے نویں گھر میں داخلے کے بعد جو فیصلہ کرنا ہو کریں۔وہ افراد جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہر حال ۴،۸،۱۳،۱۸،۲۲ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی کسی وجہ سے شریک زندگی سے کچھ عرصے سے ناراضگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا امکان ہے۔ کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔اس قسم کی بات اس دن ہو سکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہو گی۔ انعامی اسکیم میں جو روپیہ لگانے کا موقع ملے گا۔ کسی شخص کی آمد قسمت میں تبدیلی لائے گی۔ دوسروں کا روپیہ آپ کے اہم مقاصد کو پورا کرنے میں اہم کردار ادا کرے گا۔والدین کے جائیداد کی منتقلی میں آسانی ملے گی۔اس ماہ زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہوگا۔ شادی یا نسبت طے ہو جائے گی۔ اولاد کے مستقبل کے تحفظ کے لئے زمین' مکان یا انعامی اسکیموں میں حصہ لے کر فائدہ اٹھاسکیں گے۔

۱۶ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہو گی۔ سرمائے کو بہتر اسکیموں میں لگانے کا موافق وقت ہے۔اس میں کامیابی ملے گی۔ کام کو وسیع معاہدوں کے ذریعے ترقی دینے کے لیے قانونی مشورے حاصل کریں۔قریبی افراد یا رشتہ داروں سے تعاون حاصل کر سکیں گے۔ بااختیار افراد کے ساتھ شراکت داری بہتر رہے گی۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ہی آگے بڑھنا زیادہ سود مند رہے گا۔ یہ وقت روحانی علوم کی طرف بھی راغبت دلائے گا۔

عطارد ۷ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اور اس کے بعد طالع کے مقابل آجائے گا اور ۲۴ تاریخ کو آٹھویں گھر میں آجائے گا۔ اگر روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہو جائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہو جائے گی۔ اس ماہ آپ مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں۔ اگر آپ نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے۔معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر با آسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔وسط ماہ کے بعد رشتہ دار اور شریک زندگی کے ساتھ معاملات میں کچھ غلط فہمیاں نقصان دیں گی۔بہتر یہ ہے کہ اس ماہ وہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں ۔ملازمت کی درخواستیں ارسال کرنے'انٹرویو دینے'معلومات حاصل کرنے اور کسی بھی نوعیت کے ذاتی کام کا آغاز کے لئے ۴،۹،۱۴،۱۹،۳۰ تاریخ کا وقت موافق ثابت ہوگا۔

۲۶ تاریخ کو شمس زحل کی تربیع ہوگی کیریئر کے معاملات میں بڑی تبدیلی آئے گی۔آپ کا ٹرانسفر کر دیا جائے گا۔یا کسی شخص کی وجہ سے آپ کا درجہ کم کر دیا جائے گا۔لوگوں کے درمیان متنازعہ معاملات بڑے مسائل کی طرف اشارہ کر رہے ہیں۔ اچانک صحت کی خرابی آئے گی۔والدین میں سے کوئی متاثر ہوگا۔ رشتہ داری کے معاملات میں جائیداد کے حصول سے متعلق امور میں تلخ کلامی آسکتی ہے۔

مریخ زائچے کے بارہویں گھر میں ۱۱ تاریخ کو داخل ہوگا۔ یہ ماہ آپ کے اردگرد زبردست سرگرمی کا سبب بنے گا۔جس کی وجہ سے بعض اوقات معمولی نوعیت کی گھریلو تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا۔ مریخ ۶،۱۲،۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے۔ کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے۔ تاہم ۲،۱۰، ۱۵،۲۰،۲۵،۳۰ تاریخیں پریشان کن قسم کے افراد سے نبٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی۔اگر اندر ہی اندر جو خوف اور غلط فہمیاں پریشان کر رہی ہیں انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوچ بوجھ سے کام لینا ہوگا۔ کیونکہ کوابکی رجحانات بے حد دھماکہ خیز صورت کی نشاندہی کر رہے ہیں۔

# ماہ ستمبر کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں-

### ۱ — شمس

یکم کو شمس ۸ درجہ برج سنبلہ پر ہوگا-۲۴ تاریخ کو برج میزان میں داخل ہوگا-۳۰ تاریخ کو ۶ درجہ برج میزان پر پہنچ جائے گا-

### ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ۲۱ درجہ برج اسد پر ہوگا-۷ تاریخ کو برج سنبلہ میں داخل ہوگا-۲۳ تاریخ کو برج میزان میں داخل ہوگا-۳۰ تاریخ کو ۱۳ درجہ برج میزان پر پہنچ جائے گا-

### ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۲۳ درجہ برج میزان پر ہوگا-۱۰ تاریخ کو برج عقرب میں داخل ہوگا-۳۰ تاریخ کو ۱۰ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا-

### ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۲۸ درجہ برج جدی پر ہوگا-۱۱ تاریخ کو برج دلو میں داخل ہوگا-۳۰ تاریخ کو ۵ درجہ برج دلو پر پہنچ جائے گا-

### ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۱۷ درجہ برج عقرب پر ہوگا- پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۳۰ تاریخ کو ۲۱ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا-

### ۶ — زحل

یکم کو زحل ۲ درجہ برج جدی پر بحالت رجعت ہوگا-۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا اور پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا-۳۰ تاریخ کو ۳ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

### ۷ — یورنس

یکم کو یورنس ۲ درجہ برج ثور پر ہوگا-اور پورا مہینہ اسی برج میں بحالت رجعت حرکت کرے گا-۳۰ تاریخ کو ۱ درجہ برج ثور پر پہنچ جائے گا-

### ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۵ درجہ برج حوت پر ہوگا- پورا مہینہ اسی برج میں بحالت رجعت حرکت کرے گا-۳۰ تاریخ کو ۱۴ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا-

### ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۱۸ درجہ برج جدی پر بحالت رجعت ہوگا-۳۰ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا-۳۰ تاریخ کو ۱۸ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

### ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۴ درجہ پر برج اسد پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا -ذنب ۴ درجہ برج دلو پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا-

۶ کو یوم حضرت عمر فاروقؓ یوم دفاع، زحل مستقیم، عطارد در سنبلہ، ۹ کو زہرہ در عقرب، ۱۱ کو مریخ در دلو، وفات قائداعظمؒ نیا چاند ☾، ۱۲ کو یکم محرم ۱۴۴۰ھ قمر در عقرب، ۱۳ کو شرف عطارد، ۲۰ کو نویں محرم، ۲۱ کو عاشورہ، ۲۲ کو عطارد در میزان، ۲۳ کو شمس در میزان ♎، ۲۷ کو شرف قمر ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

ماہ ستمبر ۲۰۱۸ء

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | عملی ہدایت و رہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (ہفتہ ۱ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۰:۳۲ | D✱♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| ن | ۱۴:۰۵ | D□♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے' ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| س | ۱۷:۱۴ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| | | | | (اتوار ۲ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۰۰:۰۶ | D□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| س | ۱۰:۵۵ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| | | | | (پیر ۳ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۷:۳۶ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| ن | ۱۵:۴۱ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| س | ۱۷:۵۷ | ☿✱♀ | عطارد تسدیس زہرہ | تعلقات بنانے کا اہم موقع' ایک دوسرے سے اظہار خیال ہی تمام نفرت دور کر سکتا ہے۔ |
| | | | | (منگل ۴ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۰:۲۶ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت' سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| س | ۱۱:۳۶ | D✱☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۲۰:۵۱ | D✱♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| ن | ۲۱:۲۱ | D☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں' خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہو جائیگا۔ |
| | | | | (بدھ ۵ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۴:۳۰ | D✱☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| س | ۱۸:۲۶ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۲۲:۵۴ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں' کسی بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں' قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (جمعرات ۶ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۰۰:۴۰ | D☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔ جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| ن | ۱۵:۱۹ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| ن | ۱۷:۴۲ | D☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں' جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| ن | ۲۲:۲۹ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا' کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | (جمعہ ۷ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۲:۳۹ | ☿△♅ | عطارد تثلیث یورنس | نئے لوگوں سے واسطہ پڑے گا ذہنی اور جسمانی طور پر اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لانے کا بہتر وقت۔ |
| س | ۱۷:۱۹ | ☿△♄ | عطارد تثلیث زحل | جائیداد اور زمینداری کے کاموں میں بہتری ملے گی۔ معاہدات کے لئے بہتر وقت۔ |
| ن | ۲۳:۳۵ | ☉☍♆ | شمس مقابلہ نپ چون | قانونی معاملات کے لئے تجربہ کار افراد سے مشورہ بہتر رہے گا' لمبی مدت کے کاموں میں حصہ لیں |
| | | | | (ہفتہ ۸ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۰۰:۲۰ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین' بینک' قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں' کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| س | ۱۸:۳۰ | ☽⚹♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ- |
| س | ۲۲:۵۷ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا- |
| س | ۲۳:۳۵ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں، رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی- |
| | | | | **(اتوار ۹ ستمبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۱:۳۸ | ♀□♂ | زہرہ تربیع مریخ | رقابت بہت بڑھ جائے گی-مخالف جنس میں کشش بڑھ جائے گی- ذہنی بے سکونی رہے گی- |
| م | ۳:۵۳ | ☽☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کرکے بہتر فیصلہ کریں، تحریر و تقریر کے لئے موافق- |
| ن | ۱۹:۴۸ | ☽☍♆ | قمر مقابلہ نپچون | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر رویے پر پڑے گا، ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے- |
| ن | ۲۳:۰۱ | ☽☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر، خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت- |
| | | | | **(پیر ۱۰ ستمبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱:۲۲ | ☽⚹♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں- |
| س | ۲:۰۲ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں- |
| س | ۲۰:۱۱ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی، تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں- |
| | | | | **(منگل ۱۱ ستمبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۰۰:۳۳ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے-کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں- |
| س | ۱۷:۰۹ | ☉⚹♃ | شمس تسدیس مشتری | کسی بڑے معاہدے پر کام ملنے کی توقع ہے-کسی بھی موقع کو ہاتھ سے جانے نہ دیں- |
| س | ۲۰:۲۶ | ☉△♇ | شمس تثلیث پلوٹو | باہمی مفاد و اشتراک کے کاموں میں نفع حاصل ہوگا، اہم کام سرانجام پاسکتے ہیں- |
| | | | | **(بدھ ۱۲ ستمبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۳:۵۷ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں- وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں- |
| س | ۱۲:۴۸ | ♃⚹♇ | مشتری تسدیس پلوٹو | مالی و کاروباری نقطہ نگاہ سے معاہدات و قانونی مفادات آپ کے حق میں بہتر رہیں گے- |
| ن | ۱۳:۵۹ | ♀☍♅ | زہرہ مقابلہ یورنس | تخلیقی صلاحیتوں کا اظہار کسی نئی ایجاد کی بنیاد رکھے گا- تاہم اپنے جذبات کو منفی خواہشات سے دور رکھیں- |
| ن | ۲۳:۵۱ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی، تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں- |
| | | | | **(جمعرات ۱۳ ستمبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۲:۵۰ | ☽☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے- |
| م | ۳:۳۰ | ☽☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی رد عمل کا اظہار ہوگا-لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے، امیدیں پوری ہوسکتی ہیں- |
| س | ۳:۴۶ | ☽⚹♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی- |
| س | ۸:۵۶ | ♀⚹♄ | زہرہ تسدیس زحل | زمین اور مکان کے حصول اور کاروباری مشورے حاصل کرنے کا بہتر وقت- |
| | | | | **(جمعہ ۱۴ ستمبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱:۰۱ | ☽⚹☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر- |
| س | ۱:۵۰ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپچون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے- اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں- |
| ن | ۶:۳۵ | ☿☍♆ | عطارد مقابلہ نپچون | منفی اور ذہنی پراگندگی اس وقت غلط رجحان کی طرف لے جائے گی، مثبت سوچ رکھیں- |
| س | ۸:۵۷ | ☽⚹♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں، مفاد و اشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا، نئی سمت نظر آئے گی- |
| م | ۹:۳۲ | ☽☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے، وہ آپ کو فائدہ دیں گے- کسی نیک کام میں حصہ لیں- |
| س | ۱۳:۵۳ | ☽⚹☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے- |
| | | | | **(ہفتہ ۱۵ ستمبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۷:۲۲ | ☽⚹♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی- |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (اتوار ۱۶ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۷:۵۰ | ☿△♇ | عطارد تثلیث پلوٹو | غیر معمولی محنت ناقابل یقین کامیابی سے ہمکنار کرسکتی ہے ٗرسم ورواج میں تبدیلی آسکتی ہے۔ |
| ن | ۱۰:۱۲ | ☽□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا ٗخرید وفروخت میں ہوشیار رہیں ٗدھوکہ ہوگا۔ |
| س | ۱۶:۵۰ | ☿✶♃ | عطارد تسدیس مشتری | اہم معاہدات کی تشکیل ٗبینک سے قرضے کے حصول ٗانشورنس اور ٹیکس سے متعلقہ معاملے کے لئے موافق وقت۔ |
| ن | ۱۹:۴۷ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں ٗمراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| | | | | (پیر ۱۷ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۱۴ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں ٗمہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے ٗصرف دوسروں کی سنیں۔ |
| س | ۱۹:۵۶ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی ٗجدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| س | ۲۱:۲۴ | ☽☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی ٗجدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | (منگل ۱۸ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۳:۰۲ | ☽✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے ٗتخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| س | ۲۱:۵۴ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر وتفریح کریں ٗیا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| | | | | (بدھ ۱۹ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۳:۵۶ | ♂□♅ | مریخ تربیع یورنس | کسی کے ساتھ شراکت داری نہ کریں ٗمعمولی بات جھگڑے کا باعث بنے گی۔ |
| م | ۶:۰۲ | ☽☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| س | ۸:۲۴ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی ٗاپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۱۹:۱۹ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| س | ۲۲:۰۹ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں ٗکسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۰ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۸:۳۴ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی ٗمراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ |
| س | ۹:۲۲ | ☽☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں ٗاہم فیصلے کریں ٗتبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| ن | ۱۸:۴۵ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی ٗتاہم تنقید زیادہ ہوگی ٗروپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۱ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| م | ۶:۵۱ | ☿☌☉ | عطارد قران شمس | اہم معاہدات کی تشکیل اور اہم فیصلہ ہونے کی امید ٗٹھوس بنیادوں پر اظہار خیال دوسروں کو متاثر کرے گا۔ |
| ن | ۲۲:۱۲ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲۲ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲۰:۵۵ | ☽✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت ٗاپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| س | ۲۲:۵۵ | ☽✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی ٗدوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| | | | | (اتوار ۲۳ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۹:۲۱ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا۔خوشیاں اور سیر وتفریح کے لئے وقت نکالیں۔ |
| ن | ۲۱:۴۵ | ☿□♄ | عطارد تربیع زحل | اہم کاروباری سرگرمیاں کے لئے ناموافق ٗلین دین اور فیصلے مضبوط بنیاد قائم نہ رہ سکیں گے۔ |
| م | ۲۲:۲۲ | ☽☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی ٗدھوکہ اور فریب مل سکتا ہے ٗسوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| | | | | (پیر ۲۴ ستمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۶:۲۳ | ☽✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کریں ٗتخلیقی اور آرٹسٹک کاموں سے فائدہ۔ |
| س | ۶:۲۹ | ☿△♂ | عطارد تثلیث مریخ | کسی اہم معاملہ کی طرف توجہ دیں ٗفیصلہ کن اقدام کرنے کا موقع باہمی خیالات کا تناؤ موافق ثابت ہوگا۔ |
| س | ۱۰:۲۵ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی ٗاپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| (منگل ۲۵ ستمبر ۲۰۱۸ء) | | | | |
| سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی' کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ | قمر مقابلہ شمس | D☍☉ | ۷:۵۱ | ن |
| قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ | قمر تربیع زحل | D□♄ | ۹:۲۶ | ن |
| اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ | قمر تسدیس مریخ | D✶♂ | ۱۱:۲۲ | س |
| دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی۔ | قمر مقابلہ عطارد | D☍☿ | ۱۵:۱۱ | ن |
| (بدھ ۲۶ ستمبر ۲۰۱۸ء) | | | | |
| اہم معاہدات اور خاندانی تعلقات میں اختلاف بڑھ جائے گا، الگ ہونے یا رشتہ ٹوٹنے کا اندیشہ ہے۔ | شمس تربیع زحل | ☉□♄ | ۴:۴۹ | ن |
| قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ | قمر تربیع پلوٹو | D□♇ | ۱۵:۲۷ | ن |
| (جمعرات ۲۷ ستمبر ۲۰۱۸ء) | | | | |
| ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ | قمر قران یورنس | D☌♅ | ۱۵:۱۰ | م |
| روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی' کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں۔ | قمر تثلیث زحل | D△♄ | ۱۷:۳۴ | س |
| یہ وقت انتشار زدہ بناتا ہے' اچانک کسی بات پر جھگڑا ہو سکتا ہے' دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ | قمر تربیع مریخ | D□♂ | ۲۰:۴۹ | ن |
| (جمعہ ۲۸ ستمبر ۲۰۱۸ء) | | | | |
| یہ وقت اہم مالی و کاروباری معاملات کے لئے سودمند ثابت ہوگا۔ | شمس تثلیث مریخ | ☉△♂ | ۴:۳۴ | س |
| دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ | قمر مقابلہ زہرہ | D☍♀ | ۶:۰۱ | ن |
| اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ | قمر تسدیس نپ چون | D✶♆ | ۱۴:۴۲ | س |
| خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ | قمر تثلیث پلوٹو | D△♇ | ۲۲:۱۹ | س |
| (ہفتہ ۲۹ ستمبر ۲۰۱۸ء) | | | | |
| قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے' ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ | قمر مقابلہ مشتری | D□♃ | ۳:۳۵ | ن |
| (اتوار ۳۰ ستمبر ۲۰۱۸ء) | | | | |
| اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ | قمر تثلیث مریخ | D△♂ | ۴:۱۵ | س |
| خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ | قمر تثلیث شمس | D△☉ | ۶:۳۳ | س |
| کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ | قمر تربیع نپ چون | D□♆ | ۱۹:۵۸ | ن |
| ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ | قمر تثلیث عطارد | D△☿ | ۲۰:۳۷ | س |

# بد قسمت زندگی کو بدلیے

۱۔ حب جاہ' لیڈری' شجاعت کے اسباب پیدا کرتی ہے۔

۲۔ یہ لوح دشمنوں اور مخالفوں کے عملی اقدام کو روکتی ہے۔مخلفانہ حرکتوں کو ناممکن اور مخالف کا کوئی حربہ کامیاب نہیں ہوتا۔

۳۔ غیر متوقع نقصانات اور ترقی کے راستوں میں رکاوٹوں کو دور کرنے کے لیے سیریع التاثیر ہے۔

۴۔ ذرائع آمدن' سرمایہ کاری' گورنمنٹ سیکیورٹیز اور سرٹیفکٹ' ڈالر' پاونڈ' یورو' لاٹری' بانڈز و شیئرز میں وسیع نفع دیتا ہے۔

۵۔ وہ لوگ جو ہر دفعہ کام یا روزگار میں ناکام رہتے ہیں ان کی زندگی میں تبدیلی لاتا ہے۔ناکامی کو کامیابی میں بدل دیتا ہے۔

۶۔ قلبی امراض' وجع المفاصل (گٹھیا)' دل کی دھڑکن کی تکلیف میں شفایابی دیتی ہے۔

# علم النفس

## خاص خاص اوقات کے امراض کا بغیر دوا علاج

بعض اشخاص کو کوئی خاص مرض کسی خاص وقت میں ہوتا ہے۔ اس خاص وقت کے علاوہ تندرست ہوتے ہیں۔ مثلاً کسی کو بخار یا لرزہ دن کے کسی خاص وقت میں آتا ہے یا دردسر کسی خاص وقت میں ہوتا ہے جس طرح دردشقیقہ ہے کہ عروج آفتاب تک تیز ہوتا ہے اور زوال آفتاب کے ساتھ ساتھ متنزل ہوتا جاتا ہے۔ یا بعض اصحاب کو کسی وقت اور دن معینہ پر تپ یا لرزہ آتا ہے یا بعض اشخاص کو کسی خاص چیز کھانے سے خاص تکلیف ہوجاتی ہے۔

ایسے امراض کا علاج طب سے بھی کیا جاتا ہے اور بعض اوقات ایک حد تک مفید بھی ہوتا ہے۔ تعویذ گنڈوں سے بھی علاج کیا جاتا ہے اور یہ بھی ایک حد تک مفید ہوتا ہے۔ لیکن آپ اصل مرض اور اس کا علاج دریافت کریں تو میں جس علاج کو ترجیح دوں گا۔ وہ سانس کے ذریعے علاج ہے۔

طب کا علاج جڑی بوٹیوں سے ہے۔ عملیات کا علاج سیارگان سے متعلق ہے۔ حکیم مطلق نے ہر جڑی بوٹی کا تعلق کسی نہ کسی ستارے سے رکھا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ کوئی دوا کسی کو مفید اور کسی کو مضر ہوتی ہے یا بعض اوقات مفید اور بعض اوقات مضر ہوتی ہے یا عملیات کسی کو مضر اور کسی کو مفید ہوتے ہیں یا کبھی مفید اور کبھی مضر ہوتے ہیں دوا ہو یا عملیات سب ہی سیارگان کے اثرات کام کرتے ہیں۔ ہمارا سانس بھی انہیں اثرات سے متاثر ہوتا ہے۔

بہر حال جن اصحاب کو کسی خاص مرض کا دورہ خاص وقت میں ہوتا ہو تو علم النفس سے خود ہی علاج کرلیں اس کی ترکیب یہ ہے کہ جب مرض کا دورہ پے تو معلوم کرو کہ اس وقت ناک کے کس نتھنے سے سانس چل رہا ہے جب دوسری دفعہ دوسرے کا وقت آئے تو دورہ سے قبل اس نتھنے کو روئی سے بند کردو اور دوسرے نتھنے سے سانس لو چونکہ جاری نتھنا آپ نے بند کردیا ہے۔ اس لئے ابتداء میں ہوا رک رک کر اندر جائے گی۔ مگر تھوڑے ہی وقفہ کے بعد سانس بآسانی اندر جانے لگے گی بس سانس تبدیل کرنے سے دورہ موقوف ہوجائے گا۔ اگر ایک دفعہ ایسا نہ ہو تو اگلی دفعہ پھر سانس کا رخ بدل دو۔ بعض اوقات دورہ میں کمی ہوتی ہے بالکل موقوف نہیں ہوتا لیکن چند بار ہی عمل کرنے سے دورہ بند ہوجاتا ہے اور صحت کامل ہوجاتی ہے دورہ آنے سے تقریباً آدھ گھنٹہ پہلے سانس بدل دو۔

اسی طرح جس شے کا کھانا تم کو مضر ہوتا ہے تو اس چیز کو استعمال کرو۔ مگر کھانے سے قبل دیکھ لو کہ کس نتھنے سے سانس چل رہا ہے۔ اب اس شے کے اثر کو دیکھو۔ اگر اس نے نقصان کیا ہے تو آئندہ جب وہ چیز کھاؤ تو سانس بدل لو۔ ہرگز نقصان نہ ہوگا۔ بلکہ نقصان کی بجائے فائدہ ہوگا۔

یاد رکھیں کہ ہمارا سانس ہر گھنٹہ بعد تبدیل ہوتا رہتا ہے ایک سرد رو ہوتی ہے ایک گرم رو ہوتی ہے۔ اس سانس کو خود تبدیل کیا جاسکتا ہے۔ جس نتھنے کو کھولنا مقصود ہو تو مخالف نتھنے کو روئی سے بند کردو۔ دوسرا نتھنا جاری ہوجائے گا۔ اگر روئی نہ ملے تو جاری سانس کے کروٹ کے بل لیٹ جاؤ۔ ہاتھ سے نتھنا بند کردو۔ چند سیکنڈ میں سانس تبدیل ہوجائے گا۔

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات، اسماء، موکلات، دعوات | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح، علم تکسیر، علم الاعداد | قیمت ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی، اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال، اسماء، عزیمتیں، طلسم | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر، شرفات کواکب، اسمائے الٰہی، جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کی حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات، نظریات نام کے اعداد سے قسمت، غیبی نمبر | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات، برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ۴۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات، مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ، کردار، شادی، روپیہ، تعلیم، پیشہ | قیمت ۴۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولیٰ کی تاریخ | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش، تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ۳۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں، ہر شخص کے حالات، گرہن، سفر، سعد و نحس اوقات، کلینڈر | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری، قمر سے متعلقہ کام، نظرات، ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے و بڑے شہر و گاوں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاوں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں، گرہن، رجعت و استقامت، اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات، نظرات، ستاروں کی رفتاریں، گرہن، منازل قمر، کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ۳۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ۵۰۰ روپے |

رسالہ روحانی دنیا کا نمونہ مفت منگوائیں اس کا سالانہ چندہ =/۹۶۰ روپے بذریعہ رجسٹری ہے۔ رقم بذریعہ منی آڈر کریں یا رسالہ وی پی سے منگوائیں۔

حارث عثمانی پبلشر نے باہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا، پی آئی بی کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

نا معلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ اکتوبر ۲۰۱۸ء

قیمت:-/۶۵ روپے

# روحانی دنیا

حروف کلام اللہ

اوج عطارد



تثلیث
زہرہ و مریخ

ازدواجی
زندگی اور ستارے

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماہنامہ

# روحانی دنیا

منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

## اس شمارے میں



بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/ ۹۵۰ روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/ ۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/ ۳۲۰۰ روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ): -/ ۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۶

ماہ: ماہ اکتوبر ۲۰۱۸

فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• منیجر سرکولیشن سہیل احمد
• کمپوزنگ اصغر نظامی

خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیموں | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ اکتوبر ۲۰۱۸ء

# اسرار الهی

حدیث شریف میں آیا ہے کہ زمین وآسمان میں کوئی چیز اسرافیلؑ کی آواز سے زیادہ پسندیدہ اللہ نے پیدا نہیں کی ہے، جس وقت وہ آسمان میں پکاریں گے، ساتوں آسمانوں کے رہنے والے ذکر و تسبیح بھول جائیں گے۔

اس زمانہ میں جب کہ آدم علیہ السلام کو زمین پر اتارا گیا تو وہ تین سو سال تک روئے، اللہ تعالی نے ان کی طرف وحی کی کہ ''اے آدم کس لئے اس قدر آہ وزاری کرتا ہے'' آپؑ نے فرمایا کہ ''اے میرے رب میں جنت کے شوق و دوزخ کے خوف سے نہیں روتا۔ بلکہ میرے رونے کا سبب ان صاحب وجد فرشتوں کا اشتیاق ہے جو کم عمر بے ریش و بال ستر ہزار صف باندھ کر وجد کی حالت میں عرش کے اطراف رقص و طواف کرتے ہیں۔ اور اپنے ایک دوسرے ساتھی کا ہاتھ پکڑ کر چکر لگاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہمارا بادشاہ ہمارا بادشاہ (اللہ) بزرگ ہے، اگر ہمارا بادشاہ نہ ہوتا تو ہم ہلاک ہو جاتے۔ ہماری مانند کہاں اور تو اے ہمارے معبود تو کہاں ہے (ہم مخلوق اور تو خالق ہے، دونوں برابر نہیں) ہم جو بھی ہیں تو ہمارا حبیب اور مددگار ہے۔ اس وظیفہ یا تسبیح کو قیامت تک کہتے رہیں گے۔ اور ان کا حال اسی طرح ہے، اس کے بعد اللہ تعالی نے آدم علیہ السلام کو وحی کی کہ اپنے سر کو اونچا کریں، اور اس طرف نظر کریں۔ آدم علیہ السلام نے اپنے سر کو آسمان کی طرف بلند کیا اور فرشتوں کی طرف نگاہ کی اور دیکھا کہ سب عرش کے چاروں طرف رقص کرتے ہیں۔ جبرائیل علیہ السلام سردار اور میکائیل علیہ السلام ان کو (تسبیح) پڑھانے والے ہیں۔ جس وقت کہ ان کو دیکھا ان کا خوف و نالہ دور ہو گیا۔ اور اللہ تعالی کے کلام فَهُمْ فِي رَوْضَةٍ يُحْبَرُونَ (وہ سبقت میں خوش حال ہوں گے۔) (سورۃ الروم ۱۵)۔

سماع کے بارے میں اس کی تفسیر کی ہے، سماع کرنا اور وجد میں آنا ہی عارفوں کے مقصد کی بنیاد ہے۔ یہ رقص اللہ کا احسان ہے (یہ) رقص حرام نہیں ہے گمان کرنے کی طرح، بعض جاہلوں نے فقرا سے ناراضگی کے باعث زعم یعنی گمان کرنے کو ایک حرام چیز کرنے کے مانند کہا ہے۔ یہ احسان اس مرد کے لئے ہوتا ہے جو اپنے خطرات و وسوسہ کو جانتا ہے۔ اور اس کے دل کے اندر وسوسہ حرکت نہیں کرتے ہیں۔ دنیا کے فائدوں میں سے کسی فائدہ و متاع کی طرف توجہ نہیں کرتا ہے اور سوائے اللہ کی بزرگی و بڑائی کے اس کا کوئی اور مقصود نہیں ہوتا ہے۔ وہ شخص جو وسوسہ کے زخم و طبیعت کی پلیدی میں ملوث اسے ذکر اللہ کی حفاظت، گفتار و کردار کے ادب کے ذریعہ مشکل مقامات پر ملاحظہ کرنا چاہئے۔ اور جھوٹ کے دعویٰ کے دریا میں غوطہ نہ مارنا چاہئے۔ وہ صوفیہ کی منزلت و رتبہ کا دعویٰ نہ کرے، وہ نہیں جانتا کہ اللہ دیکھتا ہے اور باغیرت ہے۔ ہم نے اسی قدر بات کو کافی خیال کیا ہے۔

# لوح زحل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

• زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کردیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب سختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت سید جمال الدین المعروف خواجہ داناؒ

حضرت خواجہ دانا دانائے راز ہیں- یگانہ روزگار ہیں، بادشاہ عالم راز ہیں، عارفِ مقام جبروتی ہیں- حضرت سید خواجہ داناؒ کے آباؤ اجداد موضع جنوق (ازبکستان) کے خوارزم سے کچھ ہی دور ہے- رہنے والے تھے یہ بھی کہا جاتا ہے کہ وہ جونک نام کے گاؤں میں رہتے تھے- آپ کے دادا کا نام حضرت سید خواجہ اسماعیل ہے- آپ کا نسب نامہ پوری حضرت سید جعفر ثانی بن امام الاولیاء حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ملتا ہے-

آپ کے والد ماجد کا نام سید خواجہ بادشاہ پردہ پوشؒ ہے-

آپ جونک یا جنوق نامی گاؤں میں جو بخارا میں خوارزم سے کچھ دور ہے پیدا ہوئے- آپ کا نام نامی اسم گرامی سید جمال الدین ہے- آپ کا لقب خواجہ دانا ہے-

ایام طفولیت میں ہی آپ کے سر سے ماں باپ کا سایہ اٹھ گیا، ۴ ماہ کی عمر تھی کہ آپ کے والد ماجد حضرت سید بادشاہ پردہ پوشؒ نے جام شہادت نوش کیا، شاہ اسماعیل صفوی کی جنگ میں شریک تھے-

آپ کے والد ماجد حضرت سید بادشاہ پردہ پوشؒ نے اپنے مرید خواجہ بابا حسن عطاؒ کو عالم رویا میں یہ تاکید فرمائی کہ وہ ان کے شیرخوار صاحبزادے حضرت جمال الدین (حضرت خواجہ داناؒ) کی تعلیم و تربیت معقول طریقے سے کریں اور ان کی پرورش سے غافل نہ رہیں- یہ بھی کہا جاتا ہے کہ حضرت خواجہ عبیداللہ احرارؒ نے بھی حضرت خواجہ بابا حسن عطاؒ کو اسی قسم کا حکم عالمِ رویا میں دیا تھا-

یہ حکم پا کر حضرت خواجہ حسن عطا آپ کی تلاش میں نکلے، بہت تلاش کے بعد انہوں نے آپ کو ایک جھونپڑی میں دیکھا- اللہ کا شکر بجالائے اور آپ کو کہاوران کو جنگل میں لے گئے اور ایک تالاب کے پاس ٹھہرایا-

اب حضرت خواجہ حسن عطاؒ کو یہ فکر ہوئی کہ حضرت کو دودھ پلانے کا کوئی معقول انتظام ہو، چنانچہ وہ دایہ کی تلاش میں سرگرداں پھرنے لگے- بہت تلاش کرنے پر بھی کوئی دایہ نہ ملی، مجبوراً واپس اور بارگاہ ایزدی میں دعا کی کہ ''اے رب عظیم، اے رزاق، اے مسبب الاسباب، اس معصوم شیرخوار بچے کی پرورش اور نگہداشت میرے ذمہ ہے، بغیر دودھ پئے یہ شیرخوار بچہ کیسے زندہ رہ سکتا ہے- اے میرے مولاؐ تو اس شیرخوار بچے کے لئے دودھ کا انتظام فرما- میں نے دایہ کی تلاش کی لیکن کوئی نہ ملی، اب میں کیا کروں، اس شیرخوار بچے کی زندگی تیرے ہاتھ ہے''-

مایوسی کی حالت میں آپ واپس اس مقام پر آرہے تھے جہاں وہ حضرت کو چھوڑ گئے تھے- ابھی کچھ فاصلہ پر ہی تھے کہ کیا دیکھتے ہیں کہ کوئی خوفناک جانور حضرت کو کھاجانے کی کوشش میں ہے- انہوں نے تیزی سے قدم بڑھائے اور حضرت کے پاس پہنچ کر دیکھ کر بہت متعجب ہوئے کہ ایک لولی ہرنی حضرت کو دودھ پلا رہی تھی- وہ اللہ تعالیٰ کا شکر بجالائے اور سمجھ گئے کہ ان کی دعا بارگاہ ایزدی میں قبول ہوئی، اس ہرنی کا یہ طریقہ تھا کہ صبح وشام مقررہ وقت پر یہ ہرنی آتی اور حضرت کو دودھ پلاتی اور چلی جاتی، جب تک حضرت کی دودھ پینے کی عمر رہی ہرنی پابندی سے دودھ پلاتی رہی، اس طرح سے وقت گذرتا گیا-

حضرت خواجہ سید حسن عطاؒ نے اپنی وفات سے قبل آپ کو نصیحت فرمائی اور دو رکعت نماز ادا کی، سجدہ کی حالت میں وفات فرمائی- حضرت خواجہ داناؒ کی زندگی میں اس قسم کا پہلا واقعہ تھا- والدہ اور والد نے جب آپ کو داغ مفارقت دیا تو اس وقت آپ کی عمر ہی کیا تھی- ایام طفولیت میں ہی آپ والدہ اور والد کی شفقت اور محبت سے محروم ہوگئے تھے، یہ واقعہ آپ کے ہوش میں ہوا- آپ پریشان تھے کہ کیا کریں- آپ اکیلے تھے جنگل تھا، نہ کوئی معاون نہ کوئی مددگار، آپ رنجیدہ خاطر بیٹھے سوچ رہے تھے کہ تجہیز وتکفین کا کیا ہوگا- انہی خیالات میں غلطاں و پیچاں تھے کہ آپ نے دیکھا کہ قبلہ کی طرف سے ایک نورانی گروہ آرہا ہے، آپ دیکھ کر خوش ہوئے، سمجھ گئے کہ یہ نورانی گروہ فرشتوں کا ہے اور یہ غیب سے انتظام ہے- وہ نورانی گروہ حضرت خواجہ سید حسن عطاؒ کی نعش کے پاس آیا- نعش کو تالاب کے صاف و پاک پانی سے غسل دیا- کفن پہنا کر جنازہ تیار کیا اور نماز جنازہ پڑھی، دفن کے بعد آپ کو تسلی و تشفی دے کر وہ نورانی گروہ غائب ہوگیا-

حضرت خواجہ سید حسن عطاؒ کی وفات کے بعد حضرت خواجہ داناؒ کے والد محترم حضرت سید بادشاہ پردہ پوشؒ نے حضرت خواجہ سید محمد کو عالم رویا میں یہ حکم دیا کہ ان کے صاحبزدے (حضرت خواجہ داناؒ) کو مزید تعلیم وتربیت دیں- ابھی ان میں کمی ہے- یہ حکم پا کر حضرت خواجہ سید محمدؒ حضرت کی تلاش میں نکل کھڑے ہوئے، تلاش کرتے کرتے کھاورال کے جنگل میں پہنچے تو دیکھا کہ حضرت ہرنوں کے ٹولے میں رونق افروز ہیں- ہرن حضرت سید محمد کو دیکھ کر بھاگنے لگے اور حضرت بھی ان کے ساتھ ہولئے- کئی دن تک ایسا ہی ہوا کہ حضرت خواجہ محمدؒ وہاں پہنچتے تو حضرت ہرنوں کے ساتھ نکل پڑتے- ایک دن حضرت خواجہ سید محمد بہت آزردہ خاطر ہوئے کہ آخر وہ کب تک ان سے بھاگیں گے اور میں کب تک ان کا پیچھا کروں گا- انہوں نے حضرت کو عاجزی، منت اور محبت سے روک کر کہا کہ آپ مجھ سے واقف نہیں- میں کوئی اجنبی نہیں ہوں، آپ کے والد محترم نے مجھے آپ کی تعلیم وتربیت پر مامور فرمایا ہے، پھر آپ مجھ سے کیوں بھاگتے ہیں، یہ سن کر حضرت رک گئے اور وہیں رہنے لگے اور تعلیم حاصل

کرنے لگے۔حضرت خواجہ سید محمدؒ نے چھ سال تک آپ کو تعلیم دی۔

حضرت خواجہ سید محمدؒ کے چلے جانے کے بعد آپ جنگل میں تن تنہا رہتے تھے اور عبادت کرتے تھے۔عبادت کا طریقہ یہ تھا کہ آپ ایک وسیع دائرہ کے بیچ میں بیٹھتے تھے اور آپ کے چاروں طرف جنگلی جانور ہوتے تھے۔آپ جب اللہ اللہ کہتے تو جنگلی جانور بھی نقل کرنے کی کوشش کرتے۔اس طرح سارا جنگل اللہ اللہ کے ذکر سے گونج اٹھتا تھا۔

آپ جنگل کی قدرتی زندگی پسند فرماتے تھے جس میں کوئی تصنع یا بناوٹ نہ تھی' جانوروں سے مانوس اور انسانوں سے دور رہ کر آپ جنگل میں اللہ اللہ کرنے میں خوشی پاتے تھے۔انسان کو دیکھ کر آپ بھاگتے تھے' شہری زندگی سے آپ نابلد اور ناآشنا تھے' اگر اسی طرح آپ زندگی گزارتے اور اسی طرح جنگل میں رہتے تو مخلوق کیسے اور کس طرح مستفید ہوتی۔

بابا چوپال سے جنگل میں ملاقات آپ کی زندگی میں کایا پلٹ کا باعث ہوئی۔آپ نے بابا چوپال کو دیکھ کر بھاگنا چاہا تو انہوں نے کہا کہ انسان کا انسان سے بھاگنا چہ معنی میں بھی تمہاری طرح ایک انسان ہوں اور تم میری طرح ایک انسان ہو' یہ سن کر آپ ٹھہر گئے' اتنے میں ایک درویش جن کا نام بابا مجذوب ترکستانی تھا۔وہاں آپہنچے' تینوں ایک دوسرے سے بغلگیر ہوئے۔حضرت چوپالؒ نے اپنی بغل سے تین گرم گرم روٹیاں نکالیں اور ان کے سامنے رکھ دیں' پھر ان میں سے ایک روٹی اٹھا کر اس کے تین ٹکڑے کئے۔ان تین ٹکڑوں میں ایک تو انہوں نے خود کھایا اور ایک حضرت کو پیش کیا اور ایک حضرت مجذوب ترکستانی کو دیا۔سب نے خوشی خوشی وہ ٹکڑے کھائے۔

حضرت چوپالؒ کا دیا ہوا ٹکڑا کھا کر حضرت کی زندگی میں ایک نمایاں تبدیلی واقع ہوئی۔اب آپ شہری زندگی کی طرف مائل ہوئے۔شہری زندگی سے نفرت دور ہوئی اور جنگل کی زندگی سے لگاؤ ختم ہوا۔آپ نے جنگل چھوڑ کر شہر میں رہنا شروع کیا۔

حضرت خواجہ داناؒ نے حضرت خواجہ سید حسن عطاؒ سے دولت ونعمت پائی' حضرت خواجہ سید حسن عطاؒ نے آپ کی تعلیم وتربیت وروحانی نشوونما پر کافی توجہ کی' ان کے وصال کے بعد حضرت خواجہ سید محمدؒ نے آپ کی تعلیم وروحانی تربیت کی ذمہ داری اپنی ذمہ لی۔حضرت خواجہ سلام جوئبار نقشبندی سے حضرت نے خلافت پائی۔حضرت خواجہ عبداللہ اشراقیؒ سے حضرت کو اویسیہ فیض پہنچا۔حضرت خواجہ عبداللہ احرارؒ کی روحانیت سے بھی حضرت مستفید و مستفیض ہوئے۔حضرت خواجہ سید حسن عطاؒ کے حلقۂ ارادت میں شامل ہو کر نقشبندی سلسلے سے منسلک ہوئے' ہندوستان میں آمد۔

سورت شہر میں آپ کا مستقل قیام رہنے لگا۔سورت میں آپ رشد و ہدایت اور تعلیم وتلقین فرماتے تھے اور نقشبندیہ سلسلے کو پھیلاتے تھے۔نقشبندیہ سلسلہ کو سورت میں کافی فروغ ہوا۔

بلخ کا بادشاہ پیر محمد خان بن جانی بیگ خان آپ کا مرید اور معتقد تھا۔اس کی بہن کے ساتھ آپ کی شادی بلخ میں ہوئی تھی۔حضرت خواجہ سعید محمد ہاشم اور حضرت خواجہ انورالحسن آپ کے دو صاحبزادے تھے' جو آپ کے وصال کے بعد گدی پر بیٹھے۔آپ حضرت کے دستِ حق پرست پر بہت سے لوگ بیعت ہوئے۔تولک محمد خان کو چین اور شاہ کلنگ خان آپ کے خاص مرید' معتقد اور پرستار تھے۔آپ رات کو جاگتے تھے اور عبادت اور نماز میں مشغول ہوجاتے تھے۔مخلوق سے بے نیاز رہتے تھے۔غریبوں' مسکینوں اور معذروں کی ہر طرح امداد کرتے تھے۔آپ کو کھیتی باڑی کا بہت شوق تھا۔زمین جوتتے اور جو اس سے آمدنی ہوتی وہ ان کاشتکاروں میں تقسیم کردیتے تھے جن کی کھیتی میں نقصان ہوا ہوتا' آپ سخاوت کے لئے مشہور تھے۔سائل کو خالی نہ لوٹاتے تھے۔اتباع سنت کے سخت پابند تھے۔میلادالنبیﷺ اور معراج النبیﷺ بڑی شان وشوکت سے مناتے تھے۔لوگوں کو کھانا تقسیم کرتے تھے اور اعلیٰ قسم کا عطر مہمانوں کو بطور تحفہ دیتے تھے' علمی جلسوں میں بھی شریک ہوتے تھے اور مشکل علمی نکات کو بہ آسانی حل کردیتے تھے۔

حضرت ایک وقت میں کئی جگہ دکھائی دیتے تھے۔شہنشاہ اکبر کے صاحبزادے شہزادہ دانیال کے لڑکے شہزادہ تیمور کا برھان پور میں انتقال ہوا تو حضرت فاتحہ پڑھنے کی غرض سے شہزادہ دانیال کے یہاں تشریف لے گئے۔شہزادہ دانیال نے تیمور کی نعش حضرت کی گود میں رکھ دی اور شہزادہ دانیال زار وقطار رونے لگا۔حضرت کو اس پر رحم آیا۔مرے ہوئے شہزادہ تیمور کے جسم پر ہاتھ پھیرا' شہزادہ زندہ ہوگیا۔شہزادہ دانیال کا رنج خوشی میں تبدیل ہوگیا۔

حضرت معراج النبیﷺ بڑی دھوم دھام سے مناتے تھے' ایک سال ایسا ہوا کہ بظاہر کوئی انتظام نہیں تھا اور تاریخ قریب آپہنچی' خادم نے آپ سے عرض کیا تو آپ نے فرمایا کہ تم پریشان کیوں ہوتے ہو جو اللہ چاہے گا وہی ہوگا۔اگر اللہ تعالیٰ کی یہ مرضی ہوگی کہ اس کے حبیب حضرت محمد مصطفیٰﷺ کی معراج شایانِ شان طور پر منائی جائے تو وہ خود انتظام کرے گا۔

جب وقت بالکل قریب آیا تو خادم کو بے چینی ہوئی' اس نے پھر حضرت کی خدمت میں عرض کیا' اس مرتبہ بجائے جواب دینے کے حضرت خادم کو لے کر کرسی ہوز' گاؤں کی طرف روانہ ہوئے راستہ میں ایک نالہ پڑا' وہاں حضرت رک گئے' خادم کو حکم فرمایا کہ نالہ کے بیچ میں جاؤ اور خرچہ لے آؤ۔خادم حکم کی تعمیل بجالایا۔اسے ایک تھیلی ملی جو بالکل خشک تھی۔اس کی مُہر توڑ کر جو کھولا تو اس میں تین ہزار سکے محمدی برآمد ہوئے۔حضرت نے خادم سے فرمایا کہ خرچ تو مل گیا' آپ نے خادم کو یہ تاکید فرمائی کہ وہ اس بات کا ذکر کسی سے نہ کرے۔

برھان پور سے سورت واپس آکر آپ بیمار ہوگئے' ایک دن ایسے بے ہوش ہوئے کہ سب رونے لگے' ہوش آیا تو آپ نے سورۂ یٰسین بلند آواز سے پڑھی' پھر کلمۂ طیبہ پڑھنا شروع کیا اور کلمہ پڑھتے پڑھتے آپ رحمتِ حق میں پیوست ہوگئے۔یہ واقعہ ۵ صفر ۱۰۱۵ھ کا ہے۔آپ کی عمر شریف ۱۴۰ سال تھی۔

آپ کا مزار پُرانوار' سورت شہر گجرات' بھارت میں فیوض وبرکات کا سرچشمہ ہے۔

# اعداد حیات

اعداد سے انسانی زندگی کا گہرا تعلق ہے۔ بالخصوص آپ کی تاریخ پیدائش کا تمام عمر پر اثر ہوگا۔ قدیم زمانے میں اعداد کا علم حیرت انگیز کمالات دکھاتا رہا ہے اور حال ہی میں مصر کے قدیم نوشتوں سے اعداد کے علم کا چرچا نئی دنیا میں بہت بڑھ گیا ہے۔علم اعداد ویسے تو بہت وسیع علم ہے۔لیکن اس کے عام اصول اور ہر عدد سے خواص ہم انسانی زندگی کو منور کرنے کے لئے مختصراً لکھ رہے ہیں۔

سب سے پہلے آپ اپنا عدد پیدائش معلوم کریں۔ کیونکہ یہی عدد آپ کی خوش بختی اور کامرانی کا عدد ہے اور اس کی حکمرانی آپ کی زندگی پر ہوگی۔ جو کام بھی آپ شروع کرتے ہیں اس پر اس عدد کا اثر ضرور شامل رہتا ہے۔ اگر آپ ۱۲ دسمبر ۱۹۹۸ء کو پیدا ہوئے ہیں تو سال کے اعداد کو جمع کریں۔ ۱۹۹۸ء کا مجموعہ ۲۷ ہے۔ انہیں مزید جمع کریں تو مجموعہ ۹ حاصل ہے۔ دسمبر کے عدد ۳ ہیں اور ۱۲ کے عدد ۳ ہیں۔ اس طرح ان تینوں کو جمع کیا (۹+۳+۳) تو عدد ۱۵ حاصل ہوا جسے مزید جمع کرنے پر عدد ۶۰ حاصل ہوا۔ اس طرح معلوم ہوا کہ آپ کا عدد زندگی ۶ ہے۔ (یاد رہے کہ اس علم میں صفر کوئی اہمیت نہیں رکھتا) عدد زندگی معلوم کرنے کے بعد ذیل کے خواص کا مطالعہ کریں۔ صحیح یا غلط کا فیصلہ کریں اور آئندہ زندگی میں اس سے فائدہ اٹھائیں۔

## نمبر ۱ سورج کا عدد

یہ عدد اتحاد و اتفاق، آپ کے ربط اور محبت و پیار کا عدد ہے اور سورج کا عدد کہلاتا ہے۔ اگر آپ کا یہ عدد ہے تو دھوپ اور دھوپ والے جس قدر مقامات ہیں۔ مناسب ہیں۔ آپ کی زندگی میں سفر آتا رہتا ہے اور جس قدر ہو بہتر ہوگا۔ آپ کو ورزش کھیل کود اور گھر سے باہر کی زندگی پسند ہے۔ کامیابی ہر وقت آپ کے ہمرکاب رہے گی۔ تاہم درمیان میں مایوس کن ادوار بھی آتے رہیں گے۔ آپ جس کام کو بھی شروع کریں گے۔ فتح و کامرانی آپ کے قدم چومے گی۔ کیونکہ سورج کی مہربان شعاعیں آپ پر سایہ فگن ہے۔

بہت سے لوگ آپ سے محبت کرتے ہیں۔

آپ خود بے تکلفی کو پسند کرتے ہیں۔ مگر دوست بنانے میں بہت تکلف سے کام لیتے ہیں۔ آپ ایک دل پسند دوست ہیں۔ آپ پر پورا بھروسہ کیا جاسکتا ہے ہر کام پورے اعتماد اور بھروسے کے ساتھ آپ کے سپرد کیا جاسکتا ہے۔ آپ عدد ۳ اور چار والے سے شادی کرسکتے ہیں۔ عدد ۵ والے بھی آپ کے دوست ثابت ہوسکتے ہیں۔

## نمبر ۲ چاند کا عدد

آپ کا عدد پیدائش ۲ ہے تو بعال سازی، دماغی چالاکی، سیاسی چال بازی، ڈپلومیسی، پالیسی بازی اور دیگر پیچیدہ ذہنی کاموں کی صلاحیت آپ میں بدرجہ اتم موجود ہوگی۔ آپ کی زندگی تبدیلی اور نت نئی آفت و راحت کی آغوش میں پرورش پائے گی۔ آپ کی محبت و نفرت، پسند اور ناپسند دونوں بہت طاقتور اور قوی الاثر ہوں گی۔محتاط طبع اور سوچ بچار کے عادی ہوں گے۔ آپ کا عدد ظاہر کرتا ہے کہ آپ میں قربانی دینے آنے والے واقعات کا پہلے ہی سے اندازہ لگا لینے اور عمدہ کام کرنے کی خواہش و صلاحیت ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ ایک عمدہ شخصیت کے مالک ہیں اور آپ کی دوستی ایک اچھی دوستی گنی جاتی ہے۔

آپ کو گھریلو زندگی پسند ہے۔ اگر زندگی میں زیادہ تیزی سے اور اکثر ہلچل پیدا ہوتی ہے تو آپ دل گرفتا اور متنفر ہوجاتے ہیں۔ آپ کو آرام طلبی اور گھر کی خوش آئندہ زندگی زیادہ مرغوب ہے۔ ذرا سی تیز حرکت یا انقلاب آپ کو متحرک کردے گا۔ جب کہ دوسرے لوگ شاید اس قدر سرگرمی کا ثبوت نہ دیں گے۔ آپ کی ڈپلومیسی آپکو کامیاب بناتی رہتی ہے۔ اپنی اس صلاحیت کو مزید ترقی دیں اور اس سے فائدہ اٹھائیں۔ آپ عدد ۳، ۴ اور ۶ سے شادی کرسکتے ہیں۔مگر اپنے عدد بھی ۲ کے حامل شخص سے کبھی شادی نہ کریں۔ آپ کے لئے موافق رنگ سفید روپہلی نیلے اور سبز ہیں۔ ان کے علاوہ دیگر رنگ آپ کی زندگی میں خوشگوار اثر نہ ڈالیں گے۔

## نمبر ۳ ذہانت اور عقل کا عدد

یہ عدد ذہانت، عقل، ہوشمندی، نفاست اور آرٹ سے دلچسپی اور ہنرمندی پر دال ہے۔ دنیا کی تاریخ نے اس عدد سے بہت کام لیا۔ اگر آپ کا عدد تین ہے تو آپ کوئی ہنر ضرور سیکھیں اور کام شروع کریں کیونکہ اسی سے آپ کو کامیابی حاصل ہوگی۔مگر اس بات کو اچھی طرح ذہن نشین کرلیں کہ ایک پتھر سے کئی پرندے بیک وقت شکار نہیں کرسکتے۔ جو کام شروع کریں۔ ایک شروع کریں اور پوری توجہ تندہی سے کریں۔ اگر آپ اپنی ذہنی توجہ، عقل اور قوت کو ایک جگہ یا کام پر مرکوز نہ کرسکے تو دنیا میں کوئی کام نہ کرسکیں گے۔ آپ موقع کا انتظار نہیں کرتے ہیں بلکہ موقع خود آپ کو تلاش کرتا ہے۔ آپ پر خلوص اور اچھے دوست ثابت ہوتے ہیں۔ جہاں جاتے ہیں اپنے اردگرد سچی خوشی کی لہریں پیدا کرتے ہیں۔ آپ کی کمزوری یہ ہے کہ جب کامیابی نظر آنے لگتی ہے تو اپنی کوشش اور توجہ کم کردیتے ہیں۔ حالانکہ یہی وقت زیادہ توجہ مرکوز کرنے کا ہوتا ہے۔

اگر آپ کی ذہانت اور قدرتی صلاحیت کو توجہ عمل اور کارکردگی کی خواہش سے ملا دیا جائے تو بڑے بڑے کام کرسکتے ہیں۔ مگر ایسا کم ہی ہوتا

ہے- آپ کا اثر و تعلق عدد ا' ۲' ۳' ۴' ۵' ۶' ۵ اور بعض اوقات ۷ سے بھی ہوتا ہے- یہی عدد آپ کے لئے خوش بختی اور اچھائی کے عدد ہیں- آپ کی خوش نصیبی کے رنگ گہرا سبز' قرمزی اور بنفشی ہیں- تاہم آپ نیلا اور گلابی رنگ بھی استعمال کر سکتے ہیں-

## نمبر۴ برداشت وقوت استقلال کا عدد

یہ اعداد برداشت اور قوت استقلال کو قائم و ظاہر کرتا ہے- عدد ۴ کے حامل افراد کو استقلال' طاقت اور محنت وعمل سے عقیدت ودلچسپی ہوتی ہے- یہ بہترین معلم ثابت ہوتے ہیں- اگر تجارت کریں تب بھی کامیاب رہتے ہیں- اسی عدد کے حامل افراد کو ہمیشہ کسی کاروبار کا مالک' اعلیٰ افسر یا اعلیٰ عہدیدار ہی ہونا چاہئے- ماتحت رہنا ان کے بس کی بات نہیں-

نرسیں اور ڈاکٹر اس نمبر کے تحت پیدا ہوتے ہیں- آپ اپنی کوششوں میں ترقی اور کامیابی حاصل کریں گے- اور جب تک ادھیڑ عمر کو نہ پہنچیں اپنے عمل کو مسلسل جاری رکھیں- اپنی زندگی کا رفیق ا' ۳' ۸ اور ۹ عدد میں تلاش کریں- آپ کے لئے موافق رنگ ہرا نیلا اور بھورا ہے-

## نمبر۵ سیر وسیاحت اور تجربۂ حیات

یہ عدد سیر و سیاحت' تجربۂ حیات عمل اور اولوالعزمی کا عدد ہے- آپ پابندیوں سے گھبراتے ہیں اور آزادی سے محبت کرتے ہیں- آپ کو اس بارے میں کچھ علم نہیں ہوتا کہ آپ کیا کریں گے- یعنی اپنی ذات اور معاش کے بارے میں کچھ فیصلہ نہیں کر پاتے- البتہ زندگی میں بعض حصے کامیابی کے بھی آجاتے ہیں-

اکثر سیاح' ملاح' جہاز راں اور اخبار نویس اسی عدد کے تحت پیدا ہوتے ہیں- قانون اور طب کی طرف بھی ان کا رجحان رہتا ہے- ان میں اپچ اور جدت ہوتی ہے- لہٰذا کئی کام باآسانی سیکھ سکتے ہیں- ہر وقت جدوجہد کرتے رہتے ہیں- آپ کو عدد ا' ۳ اور ۹ کے حامل افراد سے شادی کرنی چاہئے- عدد ۵ سے ہرگز نہ کریں- ہلکا نیلا اور دوسرے تمام ہلکے رنگ آپ کے لئے موافق ہیں-

## نمبر۶ ستارہ زہرہ کا نمبر

یہ عدد زہرہ کا ہے- اگر یہ عدد آپ کا ہے تو آپ خوش پوش' خوش آئند اور زندہ دل آدمی ہیں- طبیعت میں رنگینی ہے- موسیقی' مصوری' سیر وتفریح آرام وراحت سے بہت دلچسپی ہے- ذرا سی چیز آپ کے دل پر گہرا اثر ڈالتی ہے- اگر عورت ہیں تو بیوی اور ماں بننے کی عمدہ صلاحیت ہے- مرد اچھے محاسب' اچھے اداکار اور گلوکار ہوتے ہیں- مگر ان کے پاس دولت کبھی نہیں ٹکتی- اگر چاہیں تو ہاتھ روک کر اپنے مالی حالات درست کر سکتے ہیں- عموماً شادی جلد کر لیتے ہیں اور یہ شادی کامیاب بھی رہتی ہے- ان کو عدد ا' ۳' ۴' ۶' ۸ سے شادی کرنی چاہئے- عدد ۶ والوں سے ان کی خوب نبھی گی- جب کہ ۷ اور ۸ والوں کی مدد کرنی پڑے گی- انہیں سبز' نیلا اور تمام ہلکے رنگ استعمال کرنے چاہئیں-

## نمبر۷ علم ومطالعہ

یہ عدد علم ومطالعہ اور راز کا عدد ہے- یہ بہت حیرت انگیز اور پُراسرار عدد ہے- جس کی انتہا کسی کو نہیں معلوم- قدیم ترین زمانہ سے سات کا عدد پُراسرار چیزوں اور طلسمی اثرات کا عدد مانا گیا ہے- اگرچہ اس عدد کے لوگ بہت رحم دل' ملنسار' دوسروں کے ساتھ بھلائی اور اچھا سلوک کرنے والے ہوتے ہیں اور کسی کو نقصان نہیں پہنچاتے- مگر ان کی طبیعت اور زندگی کی گہرائی کو سمجھنا اور معلوم کرنا ایک دشوار ترین چیز ہے- جس چیز کو حاصل کرنے کے لئے آپ آگے بڑھتے ہیں اس کو کچھ مشکلات کے بعد فوراً تکمیل کے درجے تک پہنچا دیتے ہیں- مشکلات آپ کو مطلق پریشان نہیں کرتیں-

آپ میں آنے والے واقعات کو سمجھنے اور حیرت انگیز باتوں کا علم حاصل کرنے کی صلاحیت بدرجہ اتم موجود ہوتی ہے- چیزیں بنانے والے موجد' شاعر' ایکٹر' مصنف' انجینئرز' جائیدادوں کے منتظم اور تجارت گاہوں کے منیجر اس عدد کے ماتحت پیدا ہوتے ہیں- ۳' ۴ اور ۹ عدد کے حامل افراد سے شادی کر کے زندگی کی خوشی حاصل ہوگی- جب کہ عدد ۷ کے حامل افراد سے شادی ہرگز نہ کریں- ورنہ بھیانک نتائج برآمد ہوں گے- قرمزی' سمندری مائل نیلا اور سفید دھاری دار رنگ آپ کی خوش قسمتی کے رنگ ہیں-

## نمبر۸ مادی کامیابی

یہ عدد کامیابی کا عدد ہے- آپ کو کاروبار میں وہاں کامیابی حاصل ہوگی- جہاں دوسرے ناکام ہوجائیں گے- تجارت و کاروبار کو عمدہ بنانا چاہیں گے اور کامیابی حاصل کرنا چاہیں گے- کاروبار کے معاملے میں خواہش کے مطابق سب کچھ حاصل کرلیں گے- مگر ازدواجی زندگی کے متعلق ایسا نہ کرسکیں گے- کیونکہ آپ میں غصہ اضطراب اور بے صبری بہت زیادہ ہے- اگر ان کمزوریوں پر قابو پالیں تو کامیاب ترین انسان بن سکتے ہیں- آپ ملازم اور ماتحت بننے کی اچھی صلاحیت رکھتے ہیں- جب کہ آقا اور اعلیٰ افسر بننے کی صلاحیت کم ہے- تاہم اگر منتظم بننا پڑے تو بن سکتے ہیں- آپ کو غریبی سے واسطہ نہیں پڑے گا- جہاں صبر و برداشت اور عام انسانی فہم کی ضرورت ہے- وہاں آپ کامیاب آدمی ثابت ہوں گے-

تجارتی میدان میں اکثر افراد اسی کے ماتحت ہوتے ہیں- اس عدد کی حامل عورتیں اچھی بیوی اور ماں بننے کی صلاحیت رکھتی ہیں- اس عدد کے حامل افراد خودمختار طبیعت کے مالک ہوتے ہیں اور دوسروں کے حکم چلانے کو پسند نہیں کرتے- انہیں ۲' ۴ اور خاص طور پر عدد ۶ کے حامل افراد سے شادی نہیں کرنی چاہئے- بھورا' ہلکا فیروزی اور وہ رنگ جو موسم خزاں میں لوگ عام طور پر استعمال کرتے ہیں- وہ آپ کے رنگ ہیں-

## نمبر۹ ترپھلا عدد

یہ عدد ترپھلا عدد کہلاتا ہے- اس کی وجہ یہ ہے کہ استقلال' کوشش اور کامیابی تین چیزیں مل کر اس عدد کو مکمل کرتی ہیں- قدرتی طور پر آپ کا رجحان جس طرف ہوگا- اس کام میں کامیابی حاصل ہوگی- دماغی کام کرنے والے مصنفین' سنگتراش'

اہل علم، بیسٹر اور سیکریٹری وغیرہ اسی عدد کے ماتحت ہوتے ہیں۔

اس عدد کے حامل افراد کو جانوروں سے بہت محبت ہوتی ہے۔ یہ خیال اور عمل کی آزادی چاہتے ہیں۔ یہ پابندیوں سے سخت نفرت کرتے ہیں۔ عدد ۱، ۳ اور ۴ کے حامل افراد سے شادی کرسکتے ہیں۔ زندگی میں کبھی کبھی عدد ۶ سے بھی فائدہ پہنچ سکتا ہے۔ البتہ نمبر ۹ سے کبھی شادی نہ کریں۔ ہلکا گلابی، زرد اور بھورا رنگ خوش بختی لانے والا ہے۔



# ازدواجی

## زندگی اور ستارے

بالکل ایسے ہی جیسے ہر کوکب اور ہر برج کو شادی کے نقطہ نظر سے ان کے اثرات کو پڑھا جاتا ہے اسی طرح زائچے کے گھر بھی ایسی ہی منسوبات ظاہر کرتے ہیں جو شادی شدہ زندگی کے مختلف شعبوں سے متعلق ہوتے ہیں۔

اس شعبہ میں سب سے اہم گھر پانچواں، ساتواں اور گیارہواں ہوتا ہے۔

پانچواں گھر رومانی اور بچوں کے امور سے متعلق ہے۔ ساتواں شادی سے اور گیارہواں دوستی سے متعلق ہے۔ جب بھی کسی زائچہ میں شادی کے متعلق مرد و عورت کے تعلقات دیکھنے مقصود ہوں۔ تو احتیاط سے ان گھروں کا مطالعہ کرنا چاہئے۔

ہر گھر شادی کے متعلق کچھ نہ کچھ بیان کرے گا۔ اسی وقت اس گھر کی اہمیت بہت بڑھ جاتی ہے جب گھر کے صحیح اثرات جاننے کے لئے شادی سے متعلقہ سیارگاں اس سے خاص نظرات قائم کرتے ہیں۔

ذیل میں گھروں کی وہ منسوبات دی جاتی ہیں جو شادی کے سلسلہ میں قائم کی جاتی ہیں۔

### پہلا گھر

یہ پیدائش کا گھر عموماً گنا جاتا ہے۔ طالع کہلاتا ہے۔ اس سے کیرکٹر، ظاہریت، طور طریقہ اور خصلت معلوم ہوتی ہے۔ شادی کے سلسلہ میں یہ ایک اہم گھر ہے۔ علاوہ ازیں شادی یا طلاق بعض حالات میں ظاہر کرتا ہے۔ پہلی دفعہ اس نظریہ کو جاننے کے لئے اس گھر کے تعلق یا سبب پر ضرور نظر ڈالنا پڑتی ہے۔ مثلاً شادی کا ایک طالع ہے اور مدعاالیہ طلاق کا مظہر ہے۔

نیز یہ گھر ان امور سے بھی متعلق ہے جن میں خاوند اور بیوی طلاق دے کر دوبارہ رجوع کرنے کا فیصلہ کرلیں۔

### دوسرا گھر

یہ گھر اس وراثت اور مال متروکہ بذریعہ وصیت پر دلالت کرتا ہے۔ جو شریک زندگی کے ذریعہ سے ملے۔ نیز اس کے مالی نقصان اور ناممکن الوصول قرض پر دلالت کرتا ہے۔

یہ شریک حیات کی موت کی دلالت کرتا ہے۔ وہ اسباب و حالات بھی اس سے بیان کئے جاتے ہیں جو شادی یا طلاق کے معاملہ کا آخری نتیجہ لائیں۔

ہندو منجم کہتے ہیں کہ وہ قوانین جن سے کوئی خاندان پابند ہوجائے۔ اس گھر سے متعلق ہیں۔

### تیسرا گھر

یہ گھر شریک حیات کا خشکی کا سفر، بحری سفر، عام سفر اور سیاحت سے متعلق ہے۔ اسی طرح اس کا مذہب یا فلاسفرانہ نقطہ نظر۔ خواب اور مطبوعات بھی اس گھر سے متعلق ہیں اور وہ تمام معاملات جو اس گھر کے حاکم ستارے کی منسوبات سے متعلق ہیں۔ اس گھر کے بھی منسوبات گنے جائیں گے۔ نیز یہ گھر ہونے والی شادی کے اطوار اور عقلیت کے امور کی وضاحت، مذہبی اختلافات کی وجہ سے نامطابقت، طویل اور پیچیدہ قسم کے طلاق کے معاملات کو ظاہر کرتا ہے۔

### چوتھا گھر

مولود کے والدین میں سے ایک اور اسی طرح شریک زندگی کے والدین میں سے ایک کا گھر ہے۔ عز و وقار، عوام میں مقبولیت اور شریک حیات کی بیرون درخواہشات۔ آنے والی شادی کا اہتمام در سوم اس عرصہ کی نوعیت اور حالت جس میں طلاق حاصل کرنا ہو۔

## پانچواں گھر

شادی کے بغیر ازدواجی تعلقات قائم کرنا' رومان و محبت کرنا' مولود کی خوشیاں و تفریحات جذبات اور اعتدال یا حد اعتدال سے متجاوز جنسی احساسات۔

شادی کی جنسیاتی صورت اور شادی سے پیدا ہونے والے بچے۔ مولود کا دوست یا سہیلی جو شادی کے موقعہ پر ساتھ ساتھ رہتی ہے۔

وہ لوگ جو شادی کے سلسلہ میں مدد کریں یا طلاق کے قائم ہونے میں مدد و مشورہ دیں۔ شریک زندگی کا دوست اور اس کی امیدیں اور خواہشات۔

ہندو منجموں کے علم کی رو سے یہ گھر عورت سے حاصل ہونے والے مال سے عیش و عشرت کرنے کا بھی اظہار کرتا ہے اور فاحشہ عورتوں سے مباشرت کرنے کا بھی ہے۔

## چھٹا گھر

شریک کار کے مخفی دشمن' قید' غم' تحقیقات' امراض کہنہ' زخم' مویشی اور وہ تمام امور جو اس گھر کی حالت سے ظاہر ہوں ۔ جو بارہواں ہے ۔ یعنی ساتویں سے چھٹا ہے اور شریک زندگی کا چھٹا گھر ہے۔

علاوہ ازیں شادی کے سلسلہ میں آزمائش اور مشکلات کو بھی یہی گھر ظاہر کرتا ہے اور وقت کے اثرات جو طلاق کے خطرات لائیں۔ کا بھی اظہار کرتا ہے۔

نیز شریک زندگی کے برے سلوک یا چال چلن کی فطرت' طلاق کے مقدمہ کے اخراجات شریک حیات کے قرض' ہر قسم کی رنجیدگی یا اندیشے جو طلاق کے اسباب بنیں۔اس گھر سے متعلق ہیں۔

آدمی کے زائچہ میں یہ بیوی کی زچگی اور مادرانہ علامات کا مظہر ہے۔ یہ گھر وہاں بہت اہم ہے۔ جہاں کوئی برادری یا اتحادی شخصیتیں علوم مخفی میں دلچسپی لیتی ہوں۔

## ساتواں گھر

یہ گھر ان گھروں میں سے ایک ہے۔ جو شادی کے سلسلہ میں براہ راست تعلق رکھتا ہے۔

## آٹھواں گھر

شریک حیات کا روپیہ اور قابل انتقال اشیاء اور اس کے بینکرز سے متعلق ہے۔بیوی ہونے کی مہر لگ جانا یا شادی طے پا جانا' شوہر کی طرف سے نان ونفقہ اور طلاق سے اچھا مالی فائدہ کا ہونا۔ اسی گھر سے جانا جاتا ہے۔

ہندو علما کے نقطۂ نظر سے یہ گھر ان ناخوشیوں کی نشاندہی کرتا ہے جو شریک حیات کی وجہ سے پیدا ہو جاتی ہے۔

## نواں گھر

شریک حیات کے چھوٹے چھوٹے سفر' کار' خط و کتابت' نشر و اشاعت اور دیگر تیسرے گھر کے منسوبات سے متعلق ہے۔

یہ شادی سے پیدا ہونے والے رشتہ داروں کا اظہار کرتا ہے۔ شریک حیات کے انداز گفتگو' باتونی ہونے یا نہ ہونے وغیرہ پر دلالت کرتا ہے اور ان کاغذات سے متعلق ہے۔ جو طلاق سے متعلق ہوں اور تنسیخ نکاح کے فیصلہ کے متن کے ہوں۔

## دسواں گھر

مولود کے والدین میں سے ایک کا گھر ہے اور اسی طرح شریک حیات کے والدین میں سے ایک کا گھر ہے۔ شریک حیات کے ترکہ' جائیداد' مکان اور اس کی پیدائش کی جگہ یا پیدائش کے ماحول کا مظہر ہے۔

اس کے ساتھ ہی چوتھے گھر کی منسوبات سے بھی تعلق ہوتا ہے۔یہ دلالت کرتا ہے ترغیب اور اغوا پر اور شادی یا طلاق کے سبب اور نتیجہ سے بھی آگاہ کرتا ہے۔ساتھ ہی شادی کے متعلقہ کسی بھی قسم کے پراسرار راز یا علوم مخفی کی خاص بات یا اخفاء سے آگاہ کرتا ہے۔

## گیارھواں گھر

شریک حیات کے بچے' اسکول' تفریحات' رومانی تعلقات' انعامات بذریعہ لاٹری ریس وغیرہ اس گھر سے متعلق ہیں اور دیگر پانچویں گھر کے عام منسوبات بھی اسی سے متعلق ہیں۔ جو خاوند یا بیوی پر چسپاں ہوتے ہیں۔

نیز شادی سے تعلیمی سرگرمیوں پر کیا اثر پڑتا ہے۔ شادی کے متعلق صاحب زائچہ کے دوستوں کا نقطہ نظر کیا ہوتا ہے۔ شادی کے اثرات قائم دوستوں پر کیا پڑتے ہیں اور شادی شدہ زندگی کی خوشیوں کے تجربات کی توضیح کرتا ہے۔

## بارھواں گھر

شریک حیات کی علالت' خوراک' پالتو جانور' ملازمین' نوکر چاکر' کپڑے' نفسیاتی رجحان اور دوسرے عام چھٹے گھر کے منسوبات سے اس کا تعلق ہوتا ہے۔

نیز یہ گھر شادی شدہ زندگی کی موافقت کو تباہ کرنے کے اسباب یا حالات کو بیان کرتا ہے اور شراکت اور اتحاد کی زندگی میں ان نقاط سے آگاہ کرتا ہے۔ جو خطرات یا کشیدگی کو ابھارتے ہیں۔

ہندو منجموں کے نقطہ نظر سے یہ گھر بدکاری اور شادی شدہ تعلقات کے نقصانات کو واضح کرتا ہے۔

نیز یہ گھر شریک حیات یا شادی شدہ زندگی کے متعلق اعلیٰ پیمانے پر تفصیلات معلوم کرنے کی نشاندہی کرتا ہے۔

# اوج عطارد

## حصول ملازمت، تعلیم، کند ذہنی، لیڈر شپ، تقریری کیلئے

یہ وقت ۱۲ اکتوبر کی رات ۷ بجکر ۵۵ منٹ سے شروع ہوگا اور ۱۳ اکتوبر کی دو پہر ۱۱ بجکر ۴۵ منٹ تک رہے گا۔ اس دوران عطارد کی ۲ ساعتوں میں کام کریں ایک ساعت میں کام پورا نہ ہوتو دوسری ساعت میں مکمل کرلیں۔

حصول ملازمت یا ترقی کے لئے نقش تیار کیا جاسکتا ہے اس امر کے لئے جس آیت کی روحانیت سے مدد لیں گے۔ وہ یہ ہے۔ ان اللّٰہ ھو الرزاق ذو القوہ المتین عدد اس کے عدد ۲۲۴۱ ہیں۔ موکل اس کا رغفائیل ہے۔ ایک مربع نقش تیار کریں جس کے اوپر کے خانوں میں نام، مقصد اور آیت آجائے۔ مقصد میں ترقی چاہئے تو ترقی لکھیں، ملازمت چاہئے تو ملازمت لکھیں۔ اگر حصول مال چاہئے تو اس کا ذکر کرو اگر کسی خاص ملازمت یا خاص جگہ ملازمت کی ضرورت ہے تو لفظ ملازمت کے ساتھ مختصراً" ذکر کرو یعنی ملازمت کی تخصیص بھی لکھی جاسکتی ہے۔ آج کل بعض لوگ بیرونی ممالک میں ملازمت کے خواہش مند ہوتے ہیں وہ بھی فائدہ اٹھاسکتے ہیں مقصد میں ''ملازمت بیرون ملک''، لکھیں اب ہم مثالی سطر یوں قائم کریں گے مثلاً احمد بن زینب طالب ہے اور ملازمت چاہتا ہے۔

احمد زینب ملازمت ان اللہ ھو الرزاق ذوالقوہ المتین

۱۲۲ ۵۱۸ ۴۶۷ ۱۷۷۴

یہ چار ٹکڑے ہو گئے ۔ مربع نقش میں باآسانی آجائیں گے۔ نقش سفید کاغذ پر زعفران سے وقت مقررہ پر لکھنا چاہئے۔ میں ایک نقش رفتار کے ساتھ ایک مثال دیتا ہوں آپ بھی اسی طرح تیار کریں رفتار کے مطابق اصل نقش بھرلیں۔

رفتار کا نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۱ | ۶ | ۱ |
| ۵ | ۲ | ۱۵ | ۱۲ |
| ۳ | ۸ | ۹ | ۱۴ |
| ۱۰ | ۱۳ | ۴ | ۷ |

اصل نقش

۷۸۶

| ذوالقوہ المتین | ان اللہ ھو الرزاق | ملازمت | احمد زینب |
|---|---|---|---|
| ۵۱۷ | ۱۲۳ | ۱۷۷۳ | ۴۶۸ |
| ۱۲۴ | ۵۲۰ | ۴۶۵ | ۱۷۷۲ |
| ۴۶۶ | ۱۷۷۱ | ۱۲۵ | ۵۱۹ |

اصل نقش کو دیکھیں خانہ نمبر ۱ میں طالب کا نام معہ والدہ ہے۔ اس لئے اس خانہ میں عدد ۱۲۲ نہیں لکھے گئے۔ خانہ ۲ میں ۱۲۳ لکھا۔ خانہ ۳ میں ۱۲۴ لکھا۔ خانہ ۴ میں ۱۲۵ لکھا۔

اب ۵۔۶۔۷۔۸ خانہ کو پر کرنا ہے اس میں ملازمت کے عدد سے ایک کم کر کے خانہ ۵ میں ۵۱۷ لکھا۔ خانہ ۶ میں لفظ ملازمت لکھ دیا۔ خانہ ۷ میں ۵۱۹ لکھا۔ خانہ ۸ میں ۵۲۰ لکھا۔

باقی آٹھ خانے بالکل اسی طرح پر کریں جس طرح میں نے لکھدیئے ہیں۔ کیونکہ باقی خانوں میں آیت کے دو حصے کر کے لکھ دیا ہے۔ یہ آیت چونکہ نقوش میں قائم رہے گی۔ اس لئے ان آٹھ خانوں میں ترتیب وار ۹ سے ۱۶ خانوں کو لکھیں۔ جس میں جو ہندسہ ہو وہ لکھیں۔ جو آیت آئے وہ لکھیں۔

اس نقش کی کل میزان ۲۸۸۱ ہے۔ آپ بھی پر کر کے چاروں طرف میزان کر کے دیکھ لیں کہ ہر طرف سے تعداد درست ہے یا نہیں اگر کسی طرف سے تعداد درست نہ ہوتو سمجھ لیں نقش غلط ہو گیا۔ نقش لکھنے سے پہلے اوپر ۷۸۶ لکھیں پھر لپیٹ کر تعویذ بنالیں اور گلے میں ڈال لیں یا بازوئے راست پر باندھیں زیادہ سے زیادہ تین ماہ کی اندر مقصد ہاتھ آجائیگا۔

### عمل دوم

ٹرانسپورٹ سے فائدہ کے لئے والھکم الہ واحد لاالہ الا ھو الرحمن الرحیم کے اعداد لیں جو ۸۸۵ ہیں۔ اس میں اپنے نام کے اعداد ملاکر نقش مسدس مندرجہ بالا طریقہ سے پر کریں۔ اس لوح کو پاس رکھیں۔ تو اس قسم کے تمام کاروبار میں فائدہ ہوگا۔ اگر یہ لوح موٹر یا بس یا کسی بھی مشینی سواری میں رکھیں گے۔ تو وہ ٹوٹ پھوٹ اور حادثات سے محفوظ رہے گی۔ اس نقش کے نیچے چار اسم لکھیں۔

یاطھیال یا مکیال یااصبا اوث یااھیا۔

میں صرف عمل اول ہی تیار کرونگا جس کا ہدیہ کاغذ پر =/۹۵۰۰ روپے ہوگا جو بذریعہ منی آڈر بھیجیں اور نام معہ والدہ اور مقصد ضرور لکھیں۔

# دست شناسی

## ہاتھوں پر بارہ گھروں کے مقامات

علم نجوم میں تمام امور کو بارہ گھروں سے اخذ کیا جاتا ہے۔ جو پیدائش کے زائچہ سے مرتب ہوتے ہیں۔ علمی طور پر ان بروج کو حمل سے شروع کرتے ہیں اس لئے وہی اس کا پہلا گھر گنا جاتا ہے ۔گویا پہلا گھر حمل کا ہوگا۔ دوسرا ثور کا ہوگا اور اسی طرح زائچے کے بارہ گھر بارہ بروج سے متعلق ہیں۔ گھروں کے امور کو بروجی تعلقات سے کواکب کی پوزیشن کو معلوم کر کے اور بروج کے حاکم ستاروں سے تعلقات کو مدنظر رکھ کر حال معلوم کیا جاتا ہے۔ صحیح اندازوں کیلئے صرف گھروں سے معلوم نہیں کیا جاتا۔ بلکہ ان گھروں کے متعلقہ بروج کو بھی پڑھا جاتا ہے۔ یہی بارہ بروج ہاتھ کے بارہ حصوں کی نمائندگی کرتے ہیں۔ انہیں کو بارہ گھر کہا جاتا ہے۔ ہاتھ کے جن حصوں کو بارہ گھروں سے متعلق کیا گیا ہے وہ یہ ہیں۔

### پہلا گھر:

یہ خودی، ذاتی زندگی، وجاہت، حرکات اور قوت ارادی سے متعلق ہے ہاتھ میں اس کا علاقہ انگوٹھا، مریخی ابھار، زندگی، دل اور دماغ سے متعلق ہے۔

### دوسرا گھر:

یہ روپیہ، مالیات، آمدن سے متعلق ہے ہاتھ میں اس کا علاقہ شمس، زہرہ، مشتری کے ابھار، شمسی لائن اور قسمت کی لکیر کا ہے۔

### تیسرا گھر:

یہ اعزاء، چھوٹے سفر اور فہم وفراست وغیرہ سے متعلق ہے ہاتھ میں اس کا علاقہ ابھار عطارد، خاندانی لکیر، سر کی لکیر اور سفری لکیر سے متعلق ہے۔

### چوتھا گھر:

یہ جائیداد، خصوصاً زمین و مکانات، خاندان، جائے سکونت، گھریا مقام، زندگی کے انجام سے متعلق ہے ہاتھ میں اس کا علاقہ زحل قمر اور مشتری کے ابھار، شمسی لکیر، قسمت اور دل کی لکیر کا ہے۔

### پانچواں گھر:

یہ خوشیوں، انعامی اسکیموں کی آمدن، شہوانی تعلقات، بچوں وغیرہ سے متعلق ہے، ہاتھ میں اس کا علاقہ زہرہ، قمر اور شمس کے ابھار حلقہ زہرہ اور بچوں کی لکیر کا ہے۔

### چھٹا گھر:

یہ امراض، ملازمت، ملازمین وغیرہ سے متعلق ہے۔ ہاتھ میں اس کا علاقہ عطارد کے نیچے مریخ کا ابھار، ابھار قمر، صحت، زندگی اور دل کی لکیر ہے۔

### ساتواں گھر:

یہ محبت، شادی، شراکت، قانونی چارہ جوئی سے متعلق ہے ہاتھ میں اس کا علاقہ قمر، زہرہ کا ابھار، تقاطع اور متوازی لائنیں، زندگی کی لکیر، دل کی لکیر، شادی کی لکیر اور ان سے ملی ہوئی لکیریں ہیں۔

### آٹھواں گھر:

یہ موت، حادثات، آپریشن، ترکہ وغیرہ سے متعلق ہے۔ ہاتھ میں اس کا علاقہ مریخ، قمر اور زحل کے ابھار، ابھار زہرہ سے لے کر یا ابھار مریخ سے لے کر زندگی کی لکیر، دل کی لکیر، دماغ کی لکیر، شمسی لکیر، صحت اور شادی کی لکیروں کی تقاطع لائنیں ہیں۔

### نواں گھر:

یہ مذہب، روحانی قدروں، طویل یا غیر ممالک کے سفروں سے متعلق ہے۔ ہاتھ میں اس کا علاقہ ابھار مشتری، شمس، قمر، زندگی کی لکیر اور قمری ابھار پر واقع لائنوں کا ہے۔

### دسواں گھر:

یہ پیشہ، معاش، مرتبہ، وغیرہ سے متعلق ہے ہاتھ میں اس کا علاقہ نمایاں انگلی اور ابھار اور عطارد کا ابھار اور انگلی، قسمت کی لکیر اور شمسی لکیر کا ہے۔

### گیارھواں گھر:

یہ دولت اور امیدوں سے متعلق ہے ہاتھ میں اس کا علاقہ زہرہ شمس اور قمری ابھار، دل کی لکیر کی شاخیں، زندگی، قسمت اور شمسی لکیر کے متوازی لکیریں ہیں۔

### بارھواں گھر:

یہ مشکلات، دشمنی، قید و بند وغیرہ سے متعلق ہے۔ ہاتھ میں اس کا علاقہ مریخ، قمر اور زہرہ کے ابھار پر واقع لائنیں جو زندگی کی لکیر قسمت کی لکیر اور شمسی لکیر اور دوسری لائنوں کو کاٹتی ہوں۔

پیدائش پر غالب ستاروں کے اثرات معلوم کرنے کے لئے سب سے پہلے ہم یہ معلوم کریں گے کہ یہ شخص کس قسم کا ہے۔ ہم اس کا اندازہ اس کے ہاتھ، ناخنوں اور ظاہری وجاہت سے لگائیں گے جب یہ معلوم ہو جائے گا کہ یہ کس برج سے متعلق ہے تو زندگی کے خاص امور کو ہاتھ کی متعلقہ لائنوں اور ابھاروں سے معلوم کریں گے۔ مثلاً ہم زحل کے بچوں کے حالات کو جاننا چاہتے ہیں تو ظاہر ہے کہ زحل بچوں کی کثرت کے خلاف ہے۔ لہٰذا ہم زہرہ کے ابھار زہرہ عمدہ ہوگا تو ہم زندگی کی اولین عمر میں بچوں کا ہونا بیان کریں گے۔ اگر یہ ابھار واضح نہ

ہوگا تو بانجھ پن کی علامت ہوگی خواہ بچوں کی لائن موجود ہو۔لیکن اگر آدمی زہرہ کا ہے تو خواہ وہ ابھار کم ہی ہوگا تب بھی متعدد بچوں کی پیشن گوئی کی جاسکتی ہے۔ بچوں کی حالت کو بچوں کی لائن سے بیان کیا جائے گا۔پہلی صورت میں ہم اندازہ لگائیں گے کہ جب ابھار زہرہ کمزور ہو نیچا ہو تو پانچویں گھر کی نحوست ہوگی۔ یا زائچہ میں اس کے حاکم کی چھٹے یا آٹھویں یا بارہویں میں حالت نحس ہوگی اور جہاں زہرہ کا آدمی ہو اور ابھار نیچا ہو تو ہم کہیں گے پانچویں گھر کا حاکم کمزور برج میں واقع ہوگا۔لیکن دوسرے ستاروں کی پوزیشن ہاتھ سے معلوم کی جا سکتی ہے اور یہ یقینی ہے کہ ہاتھ اور زائچہ میں ستاروں کی پوزیشن اور ایک ہی ہوگی۔





# طب نبوی

حدیث شریف ہے:

عن انسؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهُ صلى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَاتُعَذِّ بُوْاجِيَانَكُمْ بِالْغَدْ وُةِ وَعَلَيْكُمْ بِالْقُسْطِ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! ''اپنے بچوں کو (گلے پڑنے پر) گلا ملنے اور دبانے کی اذیت نہ دو۔ بلکہ تم قسط کا استعمال کرو۔ (بخاری ومسلم)

حضرت ام قیس سے بھی یہی روایت ہے۔ قسط کو فارسی میں گزشتہ ، ہندی میں گوٹھ، انگریزی میں کسٹس روٹ(Castus Root) کہتے ہے اسے عود ہندی بھی ہمارے ملک میں کہتے ہیں۔اس کی دو قسمیں ہیں۔ایک قسط بحری (قسط بیض) دوسرے قسط ہندی (قسط اسود) ذائقہ کے اعتبار سے بھی قسط کی دو قسمیں ہیں ایک قسط شیریں، دوسری قسط تلخ، قسط کا ذائقہ ہی تلخ وشیریں نہیں بلکہ تاثیر بھی مختلف ہے۔

کڑوی گوٹھ زہریلی ہوتی ہے۔اسے کھایا نہیں جاسکتا۔اس کا استعمال بیرونی طور پر کیا جاتا ہے۔ یہ ریاح اور ورم تحلیل کرتی ہے۔ یہ دماغ جگر اور اعضائے رئیسہ کے لئے مقوی ہے۔ اعصاب کے لئے قوت بخش ہے۔ دماغی امراض کو نافع ہے۔ فالج ،لقوہ، اور رعشہ کے لئے سودمند ہے۔

ایک حدیث جس کے راوی حضورؐ کے مشہور صحابی زید بن ارقمؓ ہیں۔ وہ کہتے ہیں ہمیں رسول اللہؐ نے حکم دیا کہ ہم نمونہ کا علاج قسط بحری اور زیتون سے کیا کریں۔(ترمذی شریف)

حضرت انسؓ کا بیان ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا ''تم جن چیزوں سے علاج کرتے ہو۔ان میں بہترین علاج پچھنے لگوانا اور قسط بحری ہے۔'' (بخاری ومسلم)

# اسمائے الٰہی

# المذل

مذل کے معنی ہے ظالم کو بہ سبب اس کی شقاوت کے ذلیل کرنے والا- یہ اسم جلالی ہے اور عنصر آتشی رکھتا ہے-

دراصل عزت اور ذلت کا دینے والا خداوند تعالیٰ ہے وہی جس کو چاہتا ہے- ملک اور سلطنت عطا کرتا ہے اور جس سے چاہتا ہے چھین لیتا ہے اور جس کو چاہتا ہے عزت دیتا ہے اور جس کو چاہتا ہے ذلت دیتا ہے-

ملک وسلطنت سے میری مراد محتاجگی کی ذلت سے آزاد ہونا ہے جس نے اب قلب کے حجاب کو دور کرایا- اس کو قناعت نصیب ہوگی- یہاں تک کہ تمام خلق سے مستغنی ہو جائے گا اور جو شخص بوقت حاجت مخلوق کی طرف اپنا ہاتھ دراز کرے گا- خدا اس پر حرص کی ذلت مسلط کر دے گا- یہاں تک کہ یہ شخص قدر کفایت پر قناعت نہ کر سکے گا- پہلی حالت عزت کی ہے دوسری حالت جو بیان کی گئی ہے ذلت کی ہے- قرب و رضا کے ساتھ مومنوں کے لئے عزت ہے اور دروازوں سے دھکے اور دوریاں کفاروں کے لئے ذلت ہے-

اس اسم کو جو شخص کثرت سے ذکر کرے اس کا کل دشمن ذلیل ہوں-

جس کا جانور اس کے قبضہ میں نہ آتا ہو وہ اس اسم کا ذکر کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو تابعدار کر دے-

جو شخص تین روز بدھ ' جمعرات ' جمعہ کا روزہ رکھے- جمعہ کے دن افطار کرنے میں اتنا توقف کرے کہ مغرب کی نماز کے بعد دو رکعتیں ادا کرے- جس میں فاتحہ کے بعد سو بار اس اسم کو پڑھے اور سجدہ میں بھی اسی طرح کرے- پھر سلام کے بعد ایک ہزار بار اس اسم کو پڑھے اور کہے اے مذل فلاں شخص کو میرے سامنے ذلیل کر تو بے شک وہ ذلیل وخوار ہو جائے گا اور کسی بات میں اس کی مخالفت نہ کر سکے گا-

جو شخص مظلوم ہو- وہ اسم مذل کا ورد کرے اور ہر سینکڑے کے بعد یہ کلمہ کہے-

**یَامُذِلُّ اَذِلَّ مَنْ ظَلَمَنِیْ**

یعنی اسے ذلیل کرنے والے اس شخص کو ذلیل کر جس نے مجھے ذلیل کیا ہے تو خدا اس کو ذلیل کرے گا-

اس اسم کا موکل حضرت اسرافیل کے تحت ہے کام اس کا سرکشوں کو ذلیل کرنا ہے نام اس کا ثر کطائیل ہے جب تیرا کوئی دشمن ہو تو خلوت میں داخل ہو کر اس موکل کے نام کو ۷۷۰ مرتبہ پڑھے تو موکل فوراً اس کو ذلیل کرے گا-

اس اسم کو مربع میں لکھ کر پاس رکھے اور دھونی دے- اور اس اسم کی تلاوت کا ورد رکھے تو جس شخص کو دیکھے وہ مطیع ہو اس کا مربع یہ ہے-

یامذل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲ | ۱۹۵ | ۱۹۸ | ۱۸۵ |
| ۱۹۷ | ۱۸۶ | ۱۹۱ | ۱۹۶ |
| ۱۸۷ | ۲۰۰ | ۱۹۳ | ۱۹۰ |
| ۱۹۴ | ۱۸۹ | ۱۸۸ | ۱۹۹ |

شیخ جلال الدین تبریزی نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر دشمن قوی ہو- جابر وظالم ہو جس سے جان کا خوف لاحق ہو تو وضو کر کے دو رکعت نماز بجالائے اور بعد سلام سجدہ میں جا کر ستتر (۷۷) مرتبہ اس اسم کو تبضرع وزاری پڑھے تو حق تعالیٰ امان میں رکھے اور دشمن ذلیل ہو-

شیخ مغرب نے فرمایا ہے اگر دشمن قوی ہو یا کسی ظالم کے ہاتھ میں قید ہو اور خوف قتل ہو یا دشمنان شہر کا محاصرہ کئے ہوں اور اس کے دفع کرنے سے عاجز ہو تو اکیس روز تک اس اسم کا ورد کرے اور شب میں دس ہزار مرتبہ بہ نیت دفع دشمن پڑھے- بس دشمن مقہور ہو- اگر چالیس دن پورے کرے تو دشمن ہلاک ہو-

آپ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ اس اسم سے عطارد کی تسخیر کی جاتی ہے اس لئے اگر کوئی شخص عطارد کو تسخیر کرنا چاہے تو عزم بالجزم کے ساتھ نوے دن خلوت اختیار کرے اور شرائط دعوت کو تمام وکمال بجالائے- تو ملک عطارد تسخیر ہوگا-

شیخ شہاب الدین سہروردی نے تحریر فرمایا ہے اگر تسخیر عطارد کی تمنا ہو تو ساٹھ روز کی خلوت اختیار کرے اور دس ہزار مرتبہ اس اسم کی تلاوت کرے-

**یَامُذِلُّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ بِقَهْرِ عِزَّتِهٖ وَ سُلْطَانِهٖ**

اور ان ایام میں کوئی دوسرا وظیفہ یا عمل ہرگز انجام نہ دے- اور حجرہ خلوت میں کسی دوسرے شخص کو نہ آنے دے اور بید انجیر سے چوکی سہ پایا تیار کرے اور ہر پایہ پر اسم مذکور کو تحریر کرے اور بالائے چوکی اسم مبارک اللہ تحریر کرے اور زیرین چوکی نجور روشن کرے - اور سوائے ضروریات ضروریہ کے حجرہ سے باہر نہ آئیں- دعوت کے آخر میں ملک عطارد بصورت مرد پیر خوبرو اور خوش وضع خلوت میں کنار حصار حاضر ہوگا اور صاحب دعوت کو خوشخبری دے گا اور اطاعت وتسخیر قبول کرے گا- اس کے بعد عامل کو اختیار ہے کہ جس وقت چاہے ملک عطارد سے اس کے بتلائے ہوئے قاعدہ کے مطابق ملاقات کر سکتا ہے-

اس ریاضت کے عامل کی بہت سی خوبیاں ہیں- زبان سے علم وہنر کی باتیں کرے- جس کو سنکر عضلائے زمانہ تعجب کریں- اللہ عزیز ومحترم کرے تمام قسم کی ذلت وخواری اس سے دور ہو- عامل کے ایک اشارہ پر عزیز ذلیل ہو اور ذلیل عزیز ہو- گدا بادشاہی کے درجہ پر فائز ہو اور بادشاہ گدا ہو جائے-

# شیطان کی فریب کاریاں

وہب ابن منبہ (رضی اللہ عنہ) روایت کرتے ہیں کہ بنی اسرائیل میں ایک ایسا عابد تھا کہ اس زمانے میں اس کے مقابلے کا کوئی عبادت گذار نہیں تھا- بنی اسرائیل میں تین بھائی تھے اور ان کی ایک کنواری بہن تھی- اتفاقاً ان تینوں کو کہیں لڑائی پر جانا پڑا- لیکن انہیں کوئی ایسا قابل اعتماد آدمی نظر نہ آیا- جس کے پاس اپنی بہن کو چھوڑ جائیں- اس لئے سب نے مل کر یہ فیصلہ کیا کہ عابد کے پاس چھوڑ جائیں- وہ عابد ان کے خیال کے مطابق بنی اسرائیل میں سب سے زیادہ پرہیزگار تھا- اس کے پاس آئے اور اپنی بہن کو اس کے سپرد کرنے کی درخواست کی کہ جب تک ہم لڑائی سے واپس نہ آئیں اسے اپنے سایۂ عاطفت میں رکھیئے- عابد نے انکار کردیا اور ان سے اور ان کی بہن سے خدا کی پناہ مانگی- لیکن وہ بضد ہوئے اور عابد کو مجبور کر کے منا ہی لیا- عابد نے انہیں کہا کہ اپنی بہن کو میرے عبادت خانے کے سامنے کسی مکان میں چھوڑ جاؤ- چنانچہ وہ اپنی بہن کو وہاں ایک مکان میں چھوڑ کر چلے گئے-

وہ لڑکی ایک مدت تک اس مکان میں رہتی رہی- عابد اس کے لئے کھانا لے کر جاتا تھا- لیکن اپنے عبادت خانے کے دروازے پر رکھ کر دروازہ بند کر لیتا اور اندر واپس آجاتا تھا- پھر لڑکی کو آواز دیتا اور اپنے مکان سے آکر کھانا لے جاتی- آخر آہستہ آہستہ شیطان نے اس عابد کو بہکانا شروع کیا اور اس کے دل میں بظاہر نیکی کے وسوسے ڈالنے شروع کئے کہ کہیں ایسا نہ ہو جائے کہ لڑکی دن کے وقت کھانا لینے کے لئے اپنے گھر سے نکلے اور کوئی غیر مرد اسے دیکھ لے اور اس کی عصمت کی خرابی کا باعث بن جائے- اس لئے کھانا اس لڑکی کے مکان کے دروازے تک چھوڑ آنا چاہئے- اس میں خدا کی جانب سے بہت بڑا اجر ملے گا- چنانچہ عابد نے اس خیال کے دل میں آتے ہی اس لڑکی کے دروازے تک کھانا پہنچانا شروع کردیا-

پھر کچھ مدت گذر جانے کے بعد شیطان نے اس عابد کو ایک اور ''نیکی'' کے لئے ابھارنا شروع کیا- یعنی اس کے دل میں مسلسل یہ وسوسہ ڈالنے لگ گیا کہ بیچاری لڑکی اکیلی پریشان اور اداس رہتی ہوگی- لہٰذا اس کا دل بہلانے کے لئے اس کے ساتھ بات چیت بھی کرتے رہنا چاہئے خواہ وہ اپنے اپنے مکانوں کے دروازوں پر کھڑے ہو کر ہی کیوں نہ کی جائے- چنانچہ عابد نے ایسا ہی کرنا شروع کردیا-

پھر شیطان نے عابد کو اور زیادہ ''کارخیر'' کی ترغیب دی کہ لڑکی کے قریب کھڑے ہو کر اس سے باتیں کرنی چاہئیں- اس طرح وہ بےچاری زیادہ سکون اور خوشی محسوس کرے گی اور یہ زیادہ نیکی کا باعث ہوگا-

چنانچہ اس عابد نے اس ''نیک'' مشورے پر بھی عمل کرنا شروع کردیا اور اس کے مکان کے دروازے کے قریب کھڑے ہو کر اس سے بات چیت کا سلسلہ شروع کردیا-

کچھ عرصے کے بعد پھر شیطان نے اس عابد کو یہ پٹی پڑھائی کہ لڑکی کے مکان کے اندر جاکر اس سے باتیں کیا کرو- اس طرح لڑکی کو مکان سے باہر نہ نکلنا پڑے گا اور کوئی دوسرا مرد اس کا چہرہ نہ دیکھ سکے گا- چنانچہ عابد نے اسی طرح کرنا شروع کردیا کہ دن بھر اس کے مکان میں جاکر اس سے باتیں کرنا شروع کردی اور رات کو اپنی عبادت گاہ میں لوٹ آتا-

بعدازاں شیطان نے اس عابد کے دل میں لڑکی کے حسن و جمال کے نقشے باندھنے شروع کردیئے اور اس کے دل کو لڑکی کی طرف مائل کرتا رہا- یہاں تک کہ ایک دن عابد نے اس لڑکی کے زانوں پر ہاتھ مارا اور اس کے رخسار کا بوسہ لیا- پھر روز بروز شیطان لڑکی کو عابد کی نگاہوں میں حسین و جمیل بنا بنا کر دکھاتا رہا- حتیٰ کہ اس عابد نے اس سے زنا کرنا شروع کردیا اور وہ لڑکی حاملہ ہوگئی اور اس کے ہاں ایک لڑکا پیدا ہوا-

پھر شیطان اس عابد کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ اب یہ بتاؤ اگر اس لڑکی کے بھائی آگئے اور اس بچہ کو دیکھا تو تم کیا کرو گے- مجھے ڈر ہے کہ تم ذلیل ہو جاؤ یا وہ تمہیں رسوا کریں- اس لئے تم اس بچہ کو زمین میں گاڑ دو- یہ لڑکی بھی ضرور اس معاملہ کو اپنے بھائیوں سے چھپائے گی تاکہ انہیں اس کے کرتوت کا علم نہ ہو جائے-

چنانچہ عابد نے ایسا ہی کیا- پھر شیطان نے اس سے کہا کہ کیا تو یقین کرتے ہو کہ یہ لڑکی تمہاری ناشائستہ حرکت کو اپنے بھائیوں سے پوشیدہ رکھے گی؟ ہرگز نہیں تم اس کو بھی پکڑو اور ذبح کر کے بچے کے ساتھ دفن کردو- غرض عابد نے لڑکی کو ذبح کیا اور بچے سمیت گڑھے میں ڈال کر اس پر بڑا بھاری پتھر رکھ دیا اور زمین کو برابر کر کے اپنے عبادت خانے میں عبادت کرنے لگ گیا-

ایک مدت گذرنے کے بعد لڑکی کے بھائی لڑائی سے واپس آئے اور عابد کے پاس جاکر اپنی بہن کا حال پوچھا- عابد نے ان کو اس کے مرنے کی خبر دی اور افسوس ظاہر کر کے رونے لگا اور کہا کہ وہ بڑی نیک خصلت بی بی تھی دیکھو یہ اس کی قبر ہے اور کوئی فرضی قبر ان کو دکھائی- بھائی اس کی قبر پر آئے- دعائے خیر کی اور روئے اور چند روز اس کی قبر پر رہ کر اپنے قبیلے میں چلے آئے-

ایک رات وہ تینوں اپنے بستروں پر سو رہے تھے کہ شیطان ان کو ایک مسافر آدمی بن کر خواب میں دکھائی دیا- پہلے بڑے بھائی کے پاس گیا اور اس کی بہن کا حال پوچھا- اس نے عابد کی

زبانی اس کے مرنے کی خبر سننا اور اس کی قبر کا دیکھنا اور رونا وغیرہ سب بیان کیا- شیطان نے کہا یہ سب جھوٹ ہے-تم نے کس طرح اپنی بہن کا معاملہ سچ مان لیا- بلکہ عابد نے تمہاری بہن سے زنا کیا- اس نے حاملہ ہوکر ایک بچہ جنا- عابد نے تمہارے ڈر کے مارے اس بچے کو ماں سمیت ذبح کیا اور ایک گڑھا کھود کر دونوں کو اس میں دفن کردیا- جس گھر میں وہ تھی اس گھر میں داخل ہوں تو وہ گڑھا داہنی طرف کو پڑتا ہے-تم اس جگہ جاؤ تم کو دونوں ماں بیٹا ایک جگہ ہی ملیں گے- اس کے بعد شیطان منجھلے بھائی کے پاس خواب میں آیا اور اسے بھی وہی کچھ کہا- پھر چھوٹے کے پاس آیا اور اس سے بھی وہی گفتگو کی-

جب صبح ہوئی اور سب لوگ بیدار ہوئے تو یہ تینوں اپنے اپنے خواب سے بڑے متعجب تھے- ہر ایک نے دوسرے کو اپنا خواب سنایا- بڑے بھائی نے کہا کہ یہ یوں ہی خواب ہے- اسے چھوڑو اور اپنا کام کرو- چھوٹا کہنے لگا کہ میں جب تک اس مقام کو دیکھ نہ لوں گا باز نہ آؤں گا- تینوں بھائی چلے- جس مکان میں ان کی بہن رہتی تھی وہاں آئے اور جو جگہ خواب میں انہیں بتائی گئی تھی اسے تلاش کیا اور اپنی بہن اور بچے کو ایک گڑھے میں ذبح کیا ہوا پایا- انہوں نے عابد سے کل کیفیت دریافت کی اور عابد نے ہر بات کو تسلیم کیا- انہوں نے بادشاہ سے جا کر فریاد کی- عابد کو عبادت گاہ سے نکال دیا گیا اور پکڑ کر سولی کی طرف لے چلے- جب اسے سولی پر کھڑا کیا گیا تو شیطان اس کے پاس آیا اور کہا کہ تم نے مجھے پہچانا؟ میں ہی تمہارا وہ ساتھی ہوں جس نے تمہیں عورت کے فتنے میں بتلا کیا- یہاں تک کہ تم نے اسے حاملہ کردیا اور ذبح کر ڈالا- اب اگر تم میرا کہنا مانو اور جس خدا نے تمہیں پیدا کیا- اس کی نافرمانی کرو تو میں تمہیں اس مصیبت سے نجات دلا دیتا ہوں-

چنانچہ عابد خدا تعالیٰ سے کافر ہو گیا اور جب عابد نے خدا کے ساتھ کفر کیا تو شیطان اس کو ان لوگوں کے قبضے میں چھوڑ کر چلا گیا اور انہوں نے اسے پھانسی پر لٹکا دیا- اسی بارے میں آیت نازل ہوئی-

**کَمَثَلِ الشَّيۡطٰنِ اِذۡ قَالَ لِلۡاِنۡسَانِ اكۡفُرۡ الآیۃ**

یعنی شیطان کی مثال ہے کہ انسان سے کہتا ہے کہ کفر کر جب وہ کافر ہو گیا تو کہنے لگا میں تجھ سے الگ ہوں- میں تو اللہ رب العالمین سے خوف کھاتا ہوں- اس شیطان اور اس کافر دونوں کا انجام یہی ہے کہ ہمیشہ دوزخ میں رہیں گے اور ظلم کرنے والوں کی یہی سزا ہے-

# تثلیث
# زہرہ ومریخ

۳۰ جون کو ہفتہ کے دن صبح ۸ بجکر ۶ منٹ پر اس تثلیث کا عین وقت ہے۔لیکن اس وقت ساعت ملیخ ہوگی جو ۷ بجکر ۲۹ منٹ سے ۹ بجکر ۸ منٹ تک رہے گی۔اس کے بعد ساعت زہرہ آئے گی جو صبح ۱۰ بجکر ۱۷ منٹ سے ۱۱ بجکر ۲۶ منٹ تک رہے گی۔اس عمل کے لئے دونوں ساعتوں میں سے کسی ساعت کا انتخاب کر سکتے ہیں۔

اگر میاں بیوی میں ناچاقی ہے یا تسخیر حاکم مطلوب ہے یا اولاد اور ماں باپ میں ناراضگی ہے تو یوں کریں کہ ایک علیحدہ جگہ میں صاف لباس پہن کر قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ جائیں اور بخور لوبان صندل کا روشن کریں۔ ایک سفید کاغذ پر ۸۱ نقش زعفران سے لکھیں اور تمام کاغذ کی بڑی سی بتی بنالیں۔اس کے گرد مطلوب کا پہنا ہوا کپڑا لپیٹ لیں اور تانبے یا مٹی کے چراغ میں شہد اور روغن گاؤ ملا کر فتیلہ جلائیں۔چراغ کا رخ خانہ مطلوب کی طرف رکھیں اور خود سامنے بیٹھ کر اکیاسی مرتبہ ذیل کی عزیمت پڑھیں۔

فلاں بن فلاں (نام مطلوب معہ والدہ) کو فوراً حاضر کرو اور مطیع کرو۔یا سر جمائیل بحق فا۔

جب تعداد پوری ہوجائے تو بتی کو گل کردیں۔دوسرے دن پھر اس ساعت میں بتی روشن کریں اور عمل شروع کریں۔اسی طرح نو دن میں بتی ختم کرنا ہے۔آخری دن جس طرح ہو سکے بتی ختم کردیں۔اس دوران اگر گھی ختم ہوجائے تو اور ڈال لیں۔بخور صندل و لوبان کا روشن کریں۔نو دن نہ گزریں گے کہ پتھر سے پتھر دل بھی موم ہوجائے گا۔کیسا ہی دشمن ہو دوست بن جائے گا اور آپ کے مطالبات کے سامنے سر تسلیم خم کردے گا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۲۳ | ۲۶ | ۱۲ |
| ۲۵ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۴ |
| ۱۴ | ۲۸ | ۲۱ | ۱۸ |
| ۲۲ | ۱۷ | ۱۵ | ۲۷ |

المسخر القلب فلاں بن فلاں (مطلوب)

فی حب فلاں بن فلاں (طالب)

نقش کو ۱۲ سے شروع کر کے ۲۶ پر ختم کردیں۔یعنی جس خانہ میں جو ہندسہ ہے اسے لکھیں۔لیکن ترتیب وار۔مثلاً ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۱۵ وغیرہ کر کے ۲۸ تک پر کریں۔بغیر چال کے نقش کام نہ کرے گا۔

ضرورت مند محنت کریں پھر معلوم ہوگا اس کا صلہ کیا ہے۔

# حروف کلام اللہ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا ۴۸۸۷۲ | ب ۱+۴۲۸ | ت ۱۰۱۹۹ | ث ۱۲۷۶ | ج ۳۲۷۳ | ح ۳۷۹۳ | خ ۲۴۱۶ |
| د ۵۶۰۲ | ذ ۴۶۷۷ | ر ۱۱۷۹۳ | ز ۱۵۹۰ | س ۵۸۹۱ | ش ۲۲۵۳ | ص ۲۰۱۳ |
| ض ۱۶۰۷ | ط ۱۲۷۷ | ظ ۸۴۲ | ع ۹۲۲۰ | غ ۲۲۰۸ | ف ۸۴۹۹ | ق ۶۸۱۳ |
| ک ۹۵۰۰ | ل ۳۰۴۳۲ | م ۲۶۵۶۰ | ن ۴۵۱۹۰ | و ۲۵۵۳۶ | ہ ۱۹۰۷۰ | لا ۴۷۲۰ ی ۲۵۹۱۹ |

جس شخص کی قسمت کسی لحاظ سے کمزور ہو یا نام پیدائش کے مطابق نہ ہو یا بھاری پڑ رہا ہو یا بدقسمتی کا باعث ہو اور نام تبدیل نہ کرنا ہو یا نہ کر سکتے ہوں تو طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام کے حرف اول کو طاقت دے دیں وہ طاقت کلام اللہ کے حروف سے اس کی طاقت کے مطابق دیں یعنی اپنے نام کے اعداد میں حرف اول کے حرف کی تعداد ملا کر اس کا مربع نقش پر کر کے گلے میں لٹکائیں تو نام باقوت اور باقسمت ہو جائے گا۔ مثلاً کسی شخص کا نام طفیل احمد ہے اور وہ خیال کرتا ہے کہ اس کی ناکامیاں میرے نام کے غلط ہونے کی وجہ سے ہیں یا قیمت کے کمزور ہونے کی وجہ سے ہیں کہ لوگ میری عزت نہیں کرتے ترقی نہیں ہو پاتی۔ کام بگڑتے رہتے ہیں کی کام میں ہاتھ ڈالیں تو وہ پورا نہیں ہوتا تو کو چاہئے کہ ۱۲۷۷ عدد ط کی تعداد کے لے کر اس میں اپنے نام کے عدد ملائیں (والدہ کا نام نہ لیں) اس کل تعداد کا نقش مربع شرف قمر میں پر کر کے اپنے پاس رکھیں تو انشاء اللہ تعالیٰ قوت اس حرف کی ملاحظہ میں آئے گی اور بابرکت قسمت اور حالات سے واسطہ پڑے گا۔

# ماہ اکتوبر

| نام ایام | اکتوبر ۲۰۱۸ء | محرم ۱۴۴۰ھ | اسوج ۲۰۷۵ب | تقویمی نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در میزان | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پیر | ۱ | ۲۰ | ۱۵ | ۴ | پلوٹو مستقیم | | | ۹ | سرطان | ۲۳:۰۰ | ذراعہ / نثرہ | ۰۰:۳۷ / ۲۳:۰۰ | | ترفع |
| منگل | ۲ | ۲۱ | ۱۶ | ۵ | | | | ۱۰ | | | طرفہ | ۲۱:۰۵ | ◓ | تربیع دوم |
| بدھ | ۳ | ۲۲ | ۱۷ | ۶ | | | | ۱۱ | | | جبہ | ۱۸:۵۷ | | |
| جمعرات | ۴ | ۲۳ | ۱۸ | ۷ | | | | ۱۲ | اسد | ۲:۱۱ | زبرہ | ۱۶:۳۵ | | |
| جمعہ | ۵ | ۲۴ | ۱۹ | ۸ | | | | ۱۳ | | | صرفہ | ۱۴:۰۴ | | |
| ہفتہ | ۶ | ۲۵ | ۲۰ | ۹ | رجعت زہرہ | | | ۱۴ | سنبلہ | ۴:۱۸ | عوا | ۱۱:۲۴ | | اوج |
| اتوار | ۷ | ۲۶ | ۲۱ | ۱ | | | | ۱۵ | | | سماک | ۸:۴۴ | | |
| پیر | ۸ | ۲۷ | ۲۲ | ۲ | | | | ۱۶ | میزان | ۶:۰۹ | غفرہ | ۶:۰۹ | | |
| منگل | ۹ | ۲۸ | ۲۳ | ۳ | | | | ۱۷ | | | زبانہ | ۳:۴۶ | ● | اجتماع |
| بدھ | ۱۰ | ۲۹ | ۲۴ | ۴ | عطارد در عقرب، نیا چاند ☾، قمر در عقرب | | | ۱۸ | عقرب | ۹:۰۸ | اکلیل | ۱:۴۴ | | ہبوط |
| جمعرات | ۱۱ | صفر | ۲۵ | ۵ | یکم صفر ۱۴۴۰ھ، ہبوط شمس | | | ۱۹ | | | قلب / شولہ | ۰۰:۰۸ / ۲۳:۱۰ | | |
| جمعہ | ۱۲ | ۲ | ۲۶ | ۶ | اوج عطارد | | | ۲۰ | قوس | ۱۴:۵۲ | نعائم | ۲۲:۵۰ | | طرح |
| ہفتہ | ۱۳ | ۳ | ۲۷ | ۷ | | | | ۲۱ | | | بلدہ | ۲۳:۱۲ | | |
| اتوار | ۱۴ | ۴ | ۲۸ | ۸ | | | | ۲۲ | | | | | | |
| پیر | ۱۵ | ۵ | ۲۹ | ۹ | | | | ۲۳ | جدی | ۰۰:۱۶ | ذابح | ۰۰۱۶ | | وبال |
| منگل | ۱۶ | ۶ | ۳۰ | ۱ | شہادت لیاقت علی خان | | | ۲۴ | | | بلعہ | ۱:۵۲ | ◓ | تربیع اول |
| بدھ | ۱۷ | ۷ | کتک | ۲ | | | | ۲۵ | دلو | ۱۲:۳۵ | سعود | ۳:۵۲ | | |
| جمعرات | ۱۸ | ۸ | ۲ | ۳ | | | | ۲۶ | | | اخبیہ | ۶:۰۰ | | |
| جمعہ | ۱۹ | ۹ | ۳ | ۴ | | | | ۲۷ | | | مقدم | ۸:۰۶ | | |
| ہفتہ | ۲۰ | ۱۰ | ۴ | ۵ | | | | ۲۸ | حوت | ۱:۱۹ | موخر | ۹:۵۲ | | حضیض |
| اتوار | ۲۱ | ۱۱ | ۵ | ۶ | | | | ۲۹ | | | رشا | ۱۱:۱۰ | | |
| پیر | ۲۲ | ۱۲ | ۶ | ۷ | عرس شاہ عبداللطیف بھٹائی | | | ۳۰ | حمل | ۱۱:۵۷ | شرطین | ۱۱:۵۷ | | |
| منگل | ۲۳ | ۱۳ | ۷ | ۸ | شمس در عقرب | | | عقرب | | | بطین | ۱۲:۰۸ | | |
| بدھ | ۲۴ | ۱۴ | ۸ | ۹ | شرف قمر | | | ۲ | ثور | ۱۹:۳۲ | ثریا | ۱۱:۴۶ | ○ | شرف استقبال |
| جمعرات | ۲۵ | ۱۵ | ۹ | ۱ | | | | ۳ | | | دبران | ۱۰:۵۴ | | |
| جمعہ | ۲۶ | ۱۶ | ۱۰ | ۲ | حضیض مریخ | | | ۴ | | | ہقعہ | ۹:۴۰ | | |
| ہفتہ | ۲۷ | ۱۷ | ۱۱ | ۳ | | | | ۵ | جوزا | ۰۰:۴۰ | ہنعہ | ۸:۰۷ | | فرح |
| اتوار | ۲۸ | ۱۸ | ۱۲ | ۴ | عرس داتا دربار لاہور | | | ۶ | | | ذراعہ | ۶:۱۹ | | |
| پیر | ۲۹ | ۱۹ | ۱۳ | ۵ | چہلم حسینی | | | ۷ | سرطان | ۴:۲۶ | نثرہ | ۴:۲۶ | | ترفع |
| منگل | ۳۰ | ۲۰ | ۱۴ | ۶ | | | | ۸ | | | طرفہ | ۲:۲۵ | | |
| | ۳۱ | ۲۱ | | ۷ | عطارد در قوس | | | ۹ | اسد | ۷:۴۱ | جبہ / زبرہ | ۰۰:۲۲ / ۲۲:۱۷ | ◓ | تربیع دوم |

# کیا آپ کا برج میزان ہے؟

**اگر ایسا ھے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔**

پندرہویں صدی کے ایک کیلنڈر میں لکھا ہوا ہے کہ ۲۳ ستمبر سے ۲۲ اکتوبر کے دوران پیدا ہونے والے لوگ ایماندارنہ کام اور خوبصورت گھر کے مقابلے میں نفسانی خواہشات اور شراب خوری کے زیادہ شوقین ہوتے ہیں آدمی تاش کھیلنے اور خوبصورت عورتوں کو بری نگاہ سے دیکھنے کے شوقین ہوتے ہیں یہاں تک کہ عورتیں بھی راہ چلتے آدمیوں کی خوبصورتی کو سراہنا کھلے عام پسند کرتی ہیں۔

صدیوں تک میزانی افراد خاصے مشکوک سمجھے جاتے رہے ہیں اور انہیں متلون مزاج' بے وفا' تفریحاً محبت کرنے والا' سست اور پس و پیش میں رہنے والا سمجھا جاتا رہا ہے لیکن ان کی ایک خوبی بھی بیان کی جاتی رہی ہے اور وہ ان کی ''خوبصورتی''۔

برج میزان کی علامت ''ترازو'' ہے اور دائرۃ البروج میں یہ واحد برج ہے جس کی علامت بے جان چیز ہے قدیم زمانے سے اسے سونے' چاندی' قیمتی چیزوں اور غذا کا وزن کرنے کے لئے استعمال کیا جارہا ہے۔

خیالات کو تمثیل کے رنگ میں پیش کرنا علم نجوم کا ایک حصہ ہے لیکن اس میں ابہام ہے برج میزان کی علامت ترازو شاید اسی لئے رکھی گئی ہے کہ اس برج سے متعلقہ افراد مادی اشیاء اور خوبصورت چیزیں جمع کرنے کے شوقین ہوں گے۔

لیکن موجودہ دور میں ہم دیکھتے ہیں کہ میزانی افراد کی اچھائی اور برائی میں امتیاز کرنے کی صلاحیت' دانشمندانہ اور غیر دانشمندانہ اقدامات میں فرق کرنے اور خودغرضی اور بے غرضی میں فرق پر غور کرنے کی خوبی کا اظہار ترازو کی علامت سے ہوتا ہے۔ شاید اسی لئے انصاف کی دیوی کے ہاتھ میں ترازو دکھایا جاتا ہے۔

## رعایت نہ کرنے والا مخالف

موجودہ زمانے میں ہمیں ترازو کے ایک پلڑے میں میزان کی روایتی خوبصورتی نظر آتی ہے جب کہ بڑی حکمت عملی سے دوسروں سے کام نکلوانے کی عادت دوسرے پلڑے میں دکھائی دیتی ہے اکثر ایسا ہوتا ہے کہ پرسکون لمحات میں میزانی افراد بڑے صابر اور تحمل والے نظر آتے ہیں لیکن پھر اچانک ایک زبردست مخالف اور فولاد کی طرح سخت انسان کا روپ دھار لیتے ہیں ان میں انا اور خود پرستی ہوتی ہے۔ لیکن چونکہ انصاف کا احساس بھی ہوتا ہے۔ اس طرح ان کی شخصیت غیر متوازن نظر نہیں آتی ان میں ہم آہنگی اور توازن کی شدید خواہش کے ساتھ ساتھ ہر طرح کی بے انصافی خواہ وہ حقیقی ہو یا خیالی اس کے خلاف پوری قوت سے جنگ کرنے کی شدید خواہش موجود ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ ساتواں برج ہے |
| عرصہ پیدائش | ستمبر ۲۳ تا اکتوبر ۲۲ (اندازاً) |
| عنصر | بادی |
| ماہیت | منقلب |
| حاکم ستارہ | زہرہ |
| برج کی علامت | ترازو |

دیکھنے میں میزانی آدمی کھلنڈرے غیر سنجیدہ خوبصورت اور پرکشش ہوتے ہیں عورتوں سے گفتگو کا فن جانتے ہیں موسیقی اور فنون لطیفہ میں گہری دلچسپی رکھتے ہیں۔ میزانی آدمی بہت خوش لباس ہوتے ہیں یہاں تک کہ انتہائی غریب میزانی آدمی بھی جدید لباس میں نظر آتے ہیں۔ شہر کے بہترین ہوٹل میں جانا پسند کرتے ہیں اور زیادہ تر پیسہ بھی ہوٹلوں اور ریسٹورانوں میں خرچ ہوتا ہے۔

لیکن جب یہ دفتر میں ہوتے ہیں تو مختلف نقشہ پیش کرتے ہیں کام کے سلسلے میں بڑی سوجھ بوجھ کا مظاہرہ کرتے ہیں اور بڑے عملی خیالات رکھتے ہیں۔ میزانی آدمی اگرچہ وقت کے پابند نہیں ہوتے اور نہ ہی بااصول ہوتے لیکن ان کے افسران سے خوش رہتے ہیں صرف افسر ہی نہیں بلکہ تمام موکل اور گاہک بھی ان سے خوش رہتے ہیں اور انہیں پسند کرتے ہیں۔ لیکن جب میزانی آدمی کام سے بور ہوکر اسے چھوڑنا چاہتے ہیں تو اس وقت بھی ان کے افسر کو ان کے ارادوں کا بالکل اندازہ نہیں ہو پاتا۔ (میزانی افراد بوریت کو زیادہ عرصہ برداشت نہیں کرسکتے) اس کے علاوہ افسر غریب اس وقت بھی ان کے ارادوں کا اندازہ نہیں لگا سکتا جب یہ اسے ہٹا کر اس کی کرسی پر بیٹھنے کی کوشش کررہے ہوتے ہیں۔ میزانی افراد سارے کام اس ڈھنگ سے کرتے ہیں کہ ان کے ارادوں کا اندازہ صرف چند لوگ ہی لگا سکتے ہیں۔

ادھر بے چاری بیوی سمجھتی ہے کہ اس کا میزانی شوہر بہت باوفا اور مخلص اور اس سے سچی محبت کرتا ہے۔ بیوی کے اس یقین کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ میزانی آدمی جانتے ہیں کہ بیوی کیا چاہتی ہے اور کس طرح اسے خوش رکھا جاسکتا ہے خوبصورت مسکراہٹ اور ایک خوبصورت جملہ کہہ کر اپنا مطلب نکال لیتے ہیں اور بیوی کو پتہ بھی نہیں چلتا کہ ہر عورت کے ساتھ وہ یکساں طریق کار



استعمال کر چکے ہوتے ہیں اور جب بیوی کا خوبصورت چہرہ اس کی عادات اور طور طریقے ان کے لئے روزمرہ کا معمول بن جائیں گے تو وہ دوبارہ یہ طریق کار شروع کر سکتے ہیں۔

میزانی افراد دفتر میں بڑا اچھا مقام رکھتے ہیں اور جنس مخالف میں بھی بڑے مقبول ہوتے ہیں لیکن یہ ضروری نہیں ہے کہ یہ باوفا شوہر یا باوفا ملازم بھی ہوں۔ وفاداری ایک الگ چیز ہے اور دوسرے کو خوش رکھنا ایک الگ چیز ہے لیکن ان کی پیچیدہ شخصیت کا ایک پہلو اور بھی ہے جسے ہم نظر انداز نہیں کر سکتے اور وہ ہے کسی بھی قسم کی بے انصافی' ظلم یا تشدد سے ان کی فطری نفرت۔ لیکن اس کے لئے ضروری نہیں کہ یہ کسی سیاسی جماعت کے ممبر بنیں اور کسی آمر کے خلاف جہاد کریں بلکہ یہ انفرادی طور پر ہر قسم کی بے انصافی کے خلاف آواز اٹھانا پسند کرتے ہیں اگر کوئی پڑوسی اپنے گھر والوں سے اچھا سلوک نہیں کرتا یا کوئی شخص جانوروں پر ظلم کرتا ہے تو اس وقت امن پسند میزانی اس سے مقابلے پر اتر آتا ہے اور اگر یہ دوسرے کو اس کے ظلم اور تشدد سے روک نہ سکے۔ تو پولیس یا دوسرے سماجی اداروں سے مدد لیتا ہے اور اپنی قوت سے ظلم کے خلاف لڑتا ہے میزانی آدمی کو ظلم کے خلاف پہلی جنگ کے بعد خاصا تجربہ ہو جاتا ہے اور خاصے بااثر لوگوں سے واقفیت بھی ہو جاتی ہے اور یہ بات اس کی فتح کو مزید کامیاب بنا دیتی ہے۔

میزانی افراد میں انصاف کی خواہش شدید ضرور ہوتی ہے۔ لیکن ان کی پوری کوشش یہی ہوتی ہے کہ دوسرے کے معاملات میں دخل اندازی نہ کریں دخل اندازی صرف اسی وقت کرتے ہیں جب پانی سر سے اونچا ہو جاتا ہے کسی بھی مسئلے کو حل کرنے کے لئے حکمت عملی سے کام لینا زیادہ پسند کرتے ہیں لیکن جلتی آگ پر تیل ڈالنے کا کام بھی یہ بڑی مہارت سے کرتے ہیں۔

## میزانی لڑکی

میزانی لڑکیاں اور عورتیں بہت پروقار ہوتی ہیں۔ ان کا زیادہ وقت آئینے کے سامنے صرف ہوتا ہے اپنی زندگی میں اور فیشن کی دنیا میں منفرد اسٹائل ایجاد کرتی ہے۔ میزانی لڑکیاں بہت کم عمری میں یہ جان لیتی ہیں کہ ان پر کیا چیز اچھی لگتی ہے عمر کے ساتھ ساتھ اگرچہ یہ رنگ اور کپڑے کی پسند بدلتی رہتی ہیں لیکن یہ سب کچھ وہ اپنی مرضی سے کرتی ہیں کسی کو اس بات کی اجازت نہیں دیتی کہ وہ لباس کے معاملے میں' فرنیچر کے معاملے میں یا شوہر پسند کرنے کے معاملے میں ان کی پسند پر اثر انداز ہو۔

میزانی افراد کی پس وپیش اور فیصلہ نہ کر سکنے والی عادت کے متعلق بہت کچھ لکھا گیا ہے۔ یہ صحیح ہے کہ یہ کسی بھی معاملے کے ہر پہلو پر غور کرنا پسند کرتی ہیں لیکن ہنگامی حالت میں یا اگر موڈ ہو تو کسی بھی صورتحال یا شخص کے بارے میں فوری فیصلہ کر لیتی ہیں اور یہ فیصلہ غلط ثابت ہو جائے تو ایک یا دو دن میں اپنا فیصلہ بدلنے میں انہیں کوئی عار نہیں ہوتا۔

میزانی عورتوں میں نسوانیت بہت زیادہ ہوتی ہے لیکن یہ غیر منطقی نہیں ہوتیں اور نہ ہی آئیڈیلسٹک ہوتی ہیں اس طرح کا تعلق چونکہ شراکتی معاملات سے ہوتا ہے۔ لہٰذا میزانی لڑکیاں اور عورتیں شراکت میں زیادہ بہتر کارکردگی کا اظہار کرتی ہیں اگر کھلاڑی ہیں تو ان کے پارٹنر کا ہونا ضروری ہے۔ شاپنگ کے لئے جانا ہے تو کسی اور کو پکڑیں گی جب کہ کاروباری معاملات کے لئے کسی تیسرے شخص کو پکڑتی ہیں۔ میزانی لڑکیاں کھیل کے میدان میں بھی اور دفتر میں بھی اپنی خوبصورتی اور نسوانیت سے پورا فائدہ اٹھاتی ہیں اور ان میں سے اکثر اپنے آپ کو لاچار اور مجبور ظاہر کر کے کام نکلواتی ہیں کام خود کر سکتی ہیں مگر نہیں کرتیں بلکہ انتظار کرتی ہیں کہ کوئی آئے اور ان کا کام کر دے کمرے کا بلب تبدیل کرنے سے لے کر بل کی ادائیگی تک کے لئے ان کا رویہ یہی ہوتا ہے۔

یہ جہاں بھی کام کرتی ہیں وہاں مقبول تو ہوتی ہیں لیکن ان پر تنقید بھی کی جاتی ہے تنقید کرنے

والے کہتے ہیں کہ جہاں محنت طلب کام یا سخت کام کا معاملہ آتا ہے تو یہ ایسا رویہ اختیار کرتی ہیں کہ خود تو صاف نکل جاتی ہیں مگر وہ کام دوسروں کے گلے پڑ جاتا ہے۔ان کے متعلق یہ بھی کہا جاتا ہے کہ جب کوئی دیکھنے والا نہیں ہوتا اس وقت یہ بڑی سستی کا مظاہرہ کرتی ہیں ان کا گھر بھی ہمیشہ صاف نہیں ہوتا لیکن یہ تنقید کرنے والے ان سے کچھ خوفزدہ بھی رہتے ہیں کیونکہ ان کی پروقار اور پرکشش شخصیت کے پردے میں سنگدل شخصیت چھپی ہوتی ہے یعنی اگر کوئی شخص انہیں پسند نہیں آیا تو پھر تو اسے فنا اور نیست و نابود کرنے میں کوئی دیر نہیں لگائیں گی اور کسی بھی شخص کو ناپسند کرنے کی ان کے پاس کوئی معقول وجہ ضرور ہوتی ہے یہاں تک کہ کسی پرانے عزیز دوست سے کوئی قصور ہو جائے یا شوہر سے تعلقات خراب ہو جائیں تو اسے چھوڑنے میں دیر نہیں لگائیں گی۔

آدمی میزانی لڑکیوں کو عموماً پسند کرتے ہیں میزانی لڑکیاں بڑی دلچسپ ساتھی ثابت ہوتی ہیں۔میزانی بیوی شاذ و نادر ہی روایتی لڑاکا بیویوں کی طرح چیختی ہے اور اگر یہ کبھی شوہر پر کوئی برتن کھینچ مارتی بھی ہیں تو ایسا صرف انتہائی غیر معمولی حالات میں ہوتا ہے ورنہ عام حالات میں یہ پرسکون اور دھیما رویہ اختیار کرتی ہیں اور پرکشش مسکراہٹ سے کام لیتی ہیں کیونکہ یہ جانتی ہیں کہ ان کا یہ رویہ شوہر کو تیزی سے ان کی بات ماننے پر مجبور کرسکتا ہے اور اکثر حالات میں کامیابی انہیں ہی حاصل ہوتی ہے۔

# ھبوط شمس

۱۱ اکتوبر کی دوپہر ایک بجکر ۵۵ منٹ سے ۱۲ اکتوبر کی دوپہر ۲ بجکر ۱۰ منٹ تک شمس درجہ ہبوط میں رہے گا۔اس وقت کے درمیان کسی بھی ساعت شمس میں یہ عمل کیا جاسکتا ہے۔

اگر کسی زبردست آدمی نے کمزور کا حق دبا کر یا زمین مکان و جائیداد اپنے قبضے میں لے بیٹھا ہے اور وہ قبضہ نہیں چھوڑتا۔یا کسی نے غماضی کر کے روزگار سے الگ کروادیا ہے یا کسی نے روپیہ لیا اور پھر وہ دینے کا نام نہیں لیتا تو یہ عمل انشاء اللہ کامل کامیابی دیگا۔اور مخالف کو مجبوراً حق حقدار کو واپس کرنا پڑے گا۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ ایک سیسہ (سکہ) کی لوح مہیا کریں مخالف کا نام معہ والدہ لے کر اس کے عدد نکالیں۔اس میں ۵۶۴۴ عدد کا اضافہ کریں اور مربع معکوس کی چال سے پر کریں۔جو یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۳ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۷ | ۶ | ۹ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۰ | ۵ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۴ |

طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد میں سے ۳۰ تفریق کر کے ۴ پر تقسیم کریں اور اگر باقی کچھ رہے تو اسم الٰہی قہار، جبار، مذل، قابض، مہیمن میں سے ایک یا دو کے اعداد شامل کرلیں تاکہ تفریق و تقسیم کرنے سے کچھ باقی نہ بچے۔اس مربع کو پر کرنے میں باقی نہ بچنا چاہیے۔جو حاصل تقسیم ہو اس کو خانہ اول میں رکھ کر پر کرتے جائیں۔

لوح پر کسی نوکدار کیل سے آسانی سے نقش لکھا جائیگا۔وقت مقررہ پر شمس کا بخور صندل سرخ جلائیں تنہا جگہ کام کریں جب نقش لکھا جائیگا تو اس کے اردگرد سورۃ فاتحہ الٹی لکھنا شروع کریں۔یعنی والضالین سے الحمد تک مثلاً نیلا ضلاد، یہ والضالین کا الٹ ہے، اور اس کے آگے لکھو فلاں بن فلاں پر جلد فتح ہو جلد فتح ہو جلد فتح ہو، اور بحق کلام پاک مجھے میرا حق (یہاں حق کا نام لکھو) واپس دینے پر مجبور کرو بحق یا اسرافیل یا عزرائیل یا میکائیل یا جبرائیل۔

اس لوح کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر اس مکان یا جائیداد میں دفن کردو جو غصب کی گئی ہے اور اگر عمل واپسی روزگار یا ملازمت کے لئے کیا گیا ہے تو اس لوح کی دوسری طرف ایک تصویر بناؤ کام کی نوعیت ظاہر کرے۔

مثلاً دفتر کا کام ہے تو کرسی پر بیٹھا ہو۔سامنے میز ہو، میز پر رجسٹر ہوں، کپڑے کی دکان ہے تو تصویر میں کوئی کپڑا ناپ رہا ہو۔غرضیکہ جیسا روزگار تھا۔ویسی فرضی تصویر بناؤ شکل و شبہات ملانا ضروری نہیں اب اس لوح کو دفتر یا دکان جہاں ملازم تھے کسی طرح رکھوادو، دیکھو کیا ظہور میں آتا ہے فہم سے کام لے کر مربع تیار کرو تاکہ غلطی نہ ہو، تلوار کا ہاتھ اچھا نہ پڑے تو وہ بھی کام نہیں کرتی۔



# ماہ اکتوبر کیسا گزرے گا؟

آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:- مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ ہر دلعزیزی میں اضافہ ہوگا- چنانچہ اہم اور بارسوخ افراد کو متاثر کرنا اور ان پر موافق اثر ڈالنا آپ کے لئے مشکل نہ ہوگا اور اگر اہم کاموں کو لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا ہوگا-

مریخ سارا ماہ زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا- اس ماہ دوسروں کے تعاون سے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں تو یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا- اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کر کے سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے سکیں گے- وہ افراد جو سماجی اصلاحات و سیاست اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ انہیں مثبت اقدام کرنے کا موقع ملے گا- چنانچہ کوئی بھی جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہ گھبرائیں- ان تمام معاملات کے لئے ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی- تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات حادثات اور فساد کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے- ۴، ۱۱، ۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموما اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں-

۱۹ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی- قریبی لوگوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی کی وجہ سے دوستی اور ملازمت ختم ہوسکتی ہے- سفر اور قانونی معاملات میں احتیاط رکھیں- آپ کے قریبی دوستوں کی طرف سے رکاوٹیں حائل ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے- لوگ پریشان کن حد تک تکلیف دہ ثابت ہوں گے اور غیر یقینی کی حالت رہے گی- جس جگہ اور جو کام آپ کر رہے ہیں اسی کی طرف توجہ دیں- قریبی رشتہ داری اور سسرالی رشتہ داروں کے ساتھ احتیاط کے ساتھ تمام امور میں حصہ لیں- تاہم کسی بھی اہم فیصلہ کرنے میں شامل نہ ہوں-

عطارد ۱۱ تاریخ تک طالع کے مقابل گھر میں رہے گا اور اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا- اس دوران وہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا- لوگوں کے ساتھ رابطہ کریں اور محفلوں میں شرکت کر کے تعلقات میں اضافہ کریں- یہ وقت ذہن کو تروتازگی عطا کرے گا- کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے یہ ماہ مفید رہے گا تعلقات قائم ہونگے، اہم معاہدات پر دستخط کریں اور نئے خیالات پر عمل کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا- آٹھویں گھر میں داخلے کے بعد میراث اور ترکہ اور قانونی معاملات میں مشکلات پیدا ہونگی- غلط فہمی کسی بھی معاملے میں التواء پیدا کرے گی- ان تمام معاملات کے لئے ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۳۱ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی- ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے، نشر واشاعت، سیر و تفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی- تاہم ۳، ۱۸، ۲۶ تاریخ دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے-

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا- اس وقت بینک سے قرضہ لینا، اشیاء کی مارکٹنگ، تحریری معاہدے، سرمایہ کاری یا شراکت داری کے معاہدات کے علاوہ جائیداد کے حصول کے لئے موافق ثابت ہوگا- اس وقت قانونی دعویٰ دائر کرنا یا اہم اور بااختیار افراد سے تعاون حاصل کرنا آسان نہ ہوگا- اس ماہ آپ کی زندگی میں تبدیلی آئے گی، کوئی شخص اچانک زندگی میں داخل ہوگا، نسبت اور شادی طے ہوگی- اس ماہ سفر ہوگا- یہ وقت روحانی

علوم حاصل کرنے اور دینوی مقاصد کے حصول کے لئے آسانی پیدا کرے گا۔کاروبار کو وسیع کرنے اور اہم معاہدات کی پیشکش کی طرف اشارہ ہے۔

زہرہ آٹھویں گھر میں موجود ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔یہ زائچے کے اس گھر میں ہوگا جس کا تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ شروع کے دو ہفتے جائیداد کے معاملات کے لئے موافق ثابت نہ ہونگے۔چنانچہ اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو اس وقت ڈیل یا روپیہ نہ دیں۔ وہ افراد جو شادی شدہ ہیں یا جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہرحال ۲'۶'۱۱' ۱۵'۲۰'۲۹ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔اس قسم کی بات اس دن ہوسکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔




اس ماہ سے حالات میں رکاوٹ سے واسطہ پڑے گا جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو ذاتی کام شروع کرنا چاہتے ہیں یا وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت پریشانی لائے گا۔

ستارہ زہرہ طالع کے مقابل ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے کچھ مشکلات لائے گا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت نہ ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۲'۶'۱۱'۱۵'۲۰'۲۹ تاریخ کا انتخاب کریں۔ ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثہ مصروفیت پیدا کریں گے۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر یہی ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں کام کریں۔بیرون ملک سے کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل ہوگا۔ یا پھر باہر سفر کرنے کا بہانہ بن جائے۔مالی خطرات مول نہ لیں اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔

۱۹ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ کاروباری معاملات' پیشہ وارانہ امور اور سرمایہ کاری کے لئے زیادہ بہتر مواقع حاصل نہ ہونگے۔ یہ ایسا وقت ہے کہ جب بغیر سوچے سمجھے اگر کسی نئے کاروبار میں حصہ لیا یا کسی جلد منافع دینے والی اسکیم میں لگایا تو فائدے کی امید نہ رکھیں۔ گھر والوں کے مطالبات بھی پریشانی کا سبب بنیں گے۔ شریک زندگی کے ساتھ تعلقات میں کوئی نہ کوئی بات ذہنی پریشانی کا سبب بنے گی۔

عطارد ۱۱ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اور اس کے بعد طالع کے مقابل آجائے گا۔ اگر کسی کاروبار یا روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضع ہو جائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہو جائے گی اس ماہ آپ روزگار اور مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں۔اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر بآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔وسط ماہ کے بعد رشتہ داروں اور شریک زندگی کے ساتھ معاملات میں احتیاط رکھیں کچھ غلط فہمیاں نقصان دیں گی۔کام اور روزگار کے معاملات کچھ پریشانی اور مشکلات کا سبب بنیں گے۔ حالات بہتر ہونے میں وقت لگے گا۔ ملازمت کی درخواستیں ارسال کرنے' انٹرویو دینے' معلومات حاصل کرنے اور کسی بھی نوعیت کے ذاتی کام کا آغاز کے لئے ۵'۱۰'۱۵'۲۱'۳۱ تاریخ کا وقت موافق ثابت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ وہ افراد جو کاروباری معاہدہ کر رہے ہیں یا سرمایہ کاری کے سلسلے میں اہم لوگوں سے ملاقات کر رہے ہیں۔یہ وقت ہر قسم کی شراکت داری کے کاموں میں فائدہ دے گا۔بینک' انشورنس کے معاملات کو فوری حل کریں۔والدین اور شریک کار کے روپیہ سے فائدہ اٹھائیں اور سماجی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ کسی انجمن یا کلب میں شامل ہو کر ذرائع آمدن کے نئے راستے تلاش کرنے آسان ہونگے۔ بااختیار افراد سے تعاون حاصل رہے گا۔سیر و تفریح سے ذہنی سکون حاصل کرسکیں گے۔انعامی اسکیموں میں حصہ لینا بھی موافق ثابت ہوگا۔

مریخ سارا ماہ وتدالسماء پر رہے گا۔ کیریئر میں ترقی کرنے اور روزگار اور صحت کی بہتری کے لئے کوششیں موافق ثابت ہوگی۔ یہ وقت ذہنی صلاحیتوں کے ساتھ جسمانی قوت میں پوری مدد کرے گا۔لوگوں کو اعتماد میں لیں ان سے فائدہ اٹھا کر اپنے لئے جگہ بنائیں۔وہ افراد جو کسی خاص ٹیکنیکل یا انجینئرنگ کے شعبے سے منسلک ہیں تو اپنی صلاحیتوں کے ذریعہ ترقی کریں گے۔یہ ماہ کام کے اعتبار سے زیادہ محنت لائے گا۔لہذا جسمانی اور ذہنی ورزش کے لئے بھی وقت نکالیں اور ذہنی سکون حاصل کریں۔مریخ ۸'۱۳'۱۸'۲۳'۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں حتمی فیصلہ اور باقوت قدم اٹھانا ہی بہتری کے آثار پیدا کرے گا۔ تاہم ۴'۱۱'۲۶ تاریخ کو محتاط رہیں۔ان دنوں غصہ یا اشتعال نقصان دے گا۔

# برج جوزا۔ستارہ عطارد

حروف:- ک۔ق



پیدائش:- مئی ۲۲ تا جون ۲۱

چنانچہ اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت اپنی بھرپور کوششوں کا آغاز کردیں اور اپنے روپے کو تحفظ دیں، غیر ضروری اخراجات کو قابو میں کریں اور اپنے لئے مواقع تلاش کریں۔

زہرہ زائچے کے چھٹے گھر میں ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ لہذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل نہ رہے گی۔ مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں، جبکہ وہ افراد جنہیں کام اور روزگار کے معاملات میں یا دفتر میں مشکل حالات کا سامنا ہو رہا ہے اس ماہ حالات میں بہتر تبدیلی نہیں آئے گی۔ دراصل بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ نفسیاتی لحاظ سے اس وقت گہرے جذباتی تضادات بھی ابھر کر سامنے آسکتے ہیں ان مسائل کو پس پشت ڈالنے کے بجائے انہیں حل کرنا آپ کے حق میں مفید ہوگا۔ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف ہے۔ اور ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانے کے لیے یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں بھی بہت سرگرمی اور جوش پیدا ہوگا۔ باہر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ اس ماہ کی ۲، ۶، ۱۱، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۱۹ تاریخ عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر شراکت داری کے معاملات میں اختلافات کا باعث بنے گا۔ یعنی رشتہ داروں کے ساتھ یا گھر کے افراد کے ساتھ جو کاروبار کر رہے ہیں اس میں روپے کے معاملات اور ذرائع آمدن سے متعلق جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے آپ کی سوچ اور خیالات علیحدگی کی طرف بھی مائل ہونگے۔ اس دن کے نزدیک جو کاروباری یا سرمایہ کاری کے لیے معاہدہ کریں۔ وہ تحریری اور قانونی طور پر مکمل ہونا چاہئے ورنہ روپے کا نقصان ہوگا یا قریبی افراد موقع پر دھوکہ دیں جائیں گے۔ غیر ضروری اخراجات سے گریز کریں۔

عطارد ۱۱ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہیگا۔ اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر میں موجودگی قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے، میل جول بڑھانے اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لینے کی کوشش کریں یہ آپ کی امیدوں کی تکمیل کروائے گا۔ اس ماہ سفر بھی خوشگوار ثابت ہونگے۔ تحریری کام، اخبارات و رسائل کے ذریعے ادبی حلقوں میں اپنے آپ کو روشناس کروانے میں مدد ملے گی۔ اس وقت آپ کی سوچ اور تعلقاتی ذرائع الگ طرح سے کام کریں گے۔ زیادہ تر قسمت کے نمبر، بانڈز کے نمبر اور بیرونی کرنسی کے حصول میں دلچسپی لیں گے اور اس میں انوسٹمنٹ کریں گے۔ عطارد کی موجودگی میں جو خط و کتابت ہوگی اس کا جواب ضرور ملے گا۔ ملازمین کے ساتھ بہتر رابطے کام کی رفتار کو تیز کردیں گی۔ تاہم جسمانی صحت کی طرف سے پوری طرح آگاہ ہونا ضروری ہے۔ اپنی ذہنی و جسمانی قوت کو بڑھانے کی ضرورت ہو گی۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ یہ وقت شراکت داری کے معاہدہ کے لئے موافق ثابت ہوگا جس سے کاروبار میں وسعت مل سکے گی۔ اس کے علاوہ بہن اور بھائی کی خوش بختی بھی آپ کا بہت ساتھ دے گی۔ قریبی رشتہ دار بھرپور مدد کریں گے۔ اس وقت اپنے گھر اور ماحول کو تبدیل کرنے کے لئے نئی اشیاء کی خریداری کریں۔ ذرائع آمدن کو بڑھیں گے۔ ایسے مواقع آپ کو ملیں گے جس کے ذریعے مالی پوزیشن کو بہتر بناسکیں گے۔ اس وقت انعامی اسکیموں میں حصہ لینا موافق ثابت ہوگا۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔ یہ آپ کے کاروباری سفر، قانونی اور آفیشل کاموں میں کمی واقع کردے گا۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ کریں۔ تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ہی ذہنی صلاحیت اور کھیل کے ذریعہ جسمانی نشوونما کرسکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کر رہے ہیں تو کچھ مسائل کا سامنا ہوگا۔ اپنی قائدانہ اور مہم جو فطرت سے فائدہ اٹھائیں گے۔ اس ماہ بین الاقوامی تعلقات کو اہمیت دیں گے۔ مذہب کی طرف لگاؤ ہو گا۔ تعمیری کام، ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کام میں غیر ضروری اخراجات سے پریشانی اور ٹینشن ہو گی۔ مریخ ۶، ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کام کو آگے بڑھائیں اور قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ طلب کریں۔ تاہم ۴، ۱۱، ۲۶ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

# برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:- ح۔ہ



پیدائش:- جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ سرطان سے متعلقہ زیادہ تر افراد کیرئیر، ملازمت اور سفر کرنے کا موقع ملے گا۔ اس ماہ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے۔ وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے اب قانونی امور کے ذریعے حل ہوتے محسوس ہونگے۔

ستارہ عطارد ۱۱ تاریخ تک زائچے کے

چوتھے گھر میں رہے گا اس کے بعد پانچویں گھر میں آ جائے گا ۔ گھر اور گھر کے مسائل حل کرنے، والدین کے ساتھ مل کر گھر کی حالت بہتر بنانے کی کوشش کریں، اس ماہ اگر گھر تبدیل کر رہے ہیں یا کسی جگہ کی خریداری کر رہے ہیں تو متعلقہ معلومات حاصل کریں اور ان افراد کے ساتھ رابطے کریں جو گھر والوں کے لئے بہتر آسائش مہیا کرسکیں- اس ماہ ذہنی بے چینی ہوگی، ہر طرح سے زندگی میں تبدیلی لانا چاہیں گے۔ زمین اور جائیداد کر خرید و فروخت کر کے بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔ اس ماہ خط یا خبر ملے گی تو سفر کرنے پڑیں گے بلکہ تعلیمی سرگرمیوں کے سلسلے میں کسی شعبے میں داخلہ لینا بھی ضروری ہو گا- محبت کے معاملات ہوں یا قسمت بدلنے کے، کسی کھیل میں شامل ہوں یا انعامی اسکیم میں حصہ لے کر روپیہ کمانے کی کوشش کریں- عطارد ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات بنائے گا- ان دنوں تحریری امور، پبلشنگ اور نئی معلومات حاصل کرنے میں لوگوں کی مدد حاصل رہے گی-

۱۹ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہو گی، اسے معاملات جن میں ادویات، ہسپتال اور رفاعی سرگرمیوں سے متعلق ہوں ان میں دشمنی نکالنے اور نقصان دینے میں غلط بیانی سے کام لیں گے۔ تعلقات میں حسد کا جذبہ زیادہ بڑھ جائے گا- بہتر مواقع حاصل کریں- یہ ایسا وقت ہے کہ بغیر سوچے سمجھے کسی کام میں خرچ نہ کریں۔ جس سے بھی معاہدہ یا لین دین کریں وہ تحریری ہو ورنہ نقصان ہو گا- گھر والوں کے مطالبات بھی پریشانی کا سبب بنیں گے- شریک زندگی کے ساتھ تعلقات میں کوئی نہ کوئی بات ذہنی پریشانی کا سبب بنے گی-

زہرہ زائچے کے پانچویں گھر میں ۶ تاریخ کو رجعت کرے گا ۔ لہذا محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر و تفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا- چنانچہ ان افراد کے لئے محبت کے معاملات دیرپا ثابت نہ ہونگے- غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت التواء لائے گا- زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا- لہذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں- محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں پریشانی آئے گی- وہ افراد جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں- انہیں لوگوں سے تعلقات قائم کرنے ہونگے ۔ ایسے افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت ٹھراو لائے گا- اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں ۔ تاہم زہرہ ۷، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہو گا- چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں-

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہو گا- یہ وقت کاروبار کو ترقی دینے، معاہدات اور سرمایہ کاری کے نئے راستے تلاش کرنے میں معاون ثابت ہو گا- حالات میں تبدیلی اور ذہنی سوچ میں وسعت پیدا ہو گی- اہم افراد کے ساتھ ملاقاتیں کریں تاکہ کاروباری معاہدات سے فائدہ حاصل ہو- وہ افراد جو آرٹسٹک کاموں کا رجحان رکھتے ہیں- ان کے ذریعے جدت پسندی والے کام کو متعارف کروائیں اور ایڈورٹائزنگ کے ذریعے اپنی اشیاء کی بہتر طریقے سے مارکیٹنگ کریں- اس دن خانگی تعلقات اہمیت اختیار کر جائیں گے- عملی طور پر کسی نئی اسکیم کو وجود میں لائیں اور اہم معاملات طے کریں-

مریخ سارا ماہ زائچے کے آٹھویں گھر میں رہے گا- کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے مالی امور میں زائد دلچسپی فائدہ مند رہیگی - دوسروں لوگوں کا روپے میں آپ کی دلچسپی بڑھ جائے گی- آپ اس کے حصول میں کسی بھی حد تک جانے کی کوشش کریں گے- یہ وقت ذہنی خرابی لاتا ہے- خواہشات کو غلط طریقے سے پورا کرنے کا رجحان ہوگا- اس ماہ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافات جنم لیں گے- ٹینشن ملے گی- غصہ اور جلد بازی سے بھی نقصان ہو گا- شراکت داری میں منافع نیت کو بدل سکتا ہے- اہم چیزوں کا خیال رکھیں گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے- مریخ ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا- تاہم ۴، ۱۱، ۲۶ تاریخ کو محتاط رہیں- ان دنوں کے نزدیک حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے-

## برج اسد ۔ ستارہ شمس

حروف:- م



پیدائش:- جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ کے پہلے پندرہ دنوں میں اپنے ماحول کے مطابق تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار رہنا چاہئے- کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی جو آپ کو تکلیف میں مبتلا کریں گی-

مریخ سارا ماہ طالع کے مقابل میں رہے گا- لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے- وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی- اس ماہ سماجی سرگرمی، سوشل زندگی اور سیر و تفریح بھی زائد رہے گی- کوا کبی رجحانات تخلیقی اور آٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں ہوگی- چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میدان کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا وقت آ پہنچا ہے- وہ افراد جو فیشن، آرٹ کے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے - مریخ ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم مریخ طالع کے مقابل ۴، ۱۱، ۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا- چنانچہ آپ کو مخالفت کا سامنا ہوگا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا-

۱۹ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی- اس دن کے نزدیک دوستوں اور قریبی کام کرنے والوں کے ساتھ معاملات میں احتیاط رکھیں- مشین کا

نقصان یا کام کی خرابی غصہ کو بڑھکا دے گا۔ حکمت عملی اور درگزر سے کام لیں ۔ گھریلو مسائل اور خاندانی جائیداد سے متعلق امور میں اختلافات آئیں گے۔ آمدنی میں کمی کے باعث چڑچڑاپن اور ذہنی سکون ختم ہوسکتا ہے۔ اس وقت بچت کرنے والی اسکیموں کی طرف توجہ نہ دیں۔ دوسروں سے مدد کی توقع نہ رکھیں یہ وقت ایسا ہے کہ پوری لگن سے محنت کر کے ذرائع آمدن کو بڑھا سکیں گے۔

زہرہ زائچے کے چوتھے گھر میں ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ گھریلو اور خاندانی معاملات پر ناموافق اثرات مرتب ہو رہے تھے اوران معاملات میں حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی رونما ہوئی ہے جس سے والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو وسط ماہ کے بعد حالات بہتر ہو جائیں گے۔ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ گھر کی ازسرنو آرائش اور گھر میں چند نئی اشیائے تعیشات کے اضافہ اور اپنے آس پاس کے ماحول کو بہتر بنانے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پاجائیں گے اور وہ افراد جو بچوں کی وجہ سے گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے آسانی رہے گی۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۲، ۶، ۱۱، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ ان افراد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا جو سرمایہ کاری اور پیشہ وارانہ معاملات طے کر رہے ہیں ۔اس وقت کے کاروباری ملاقاتیں یا معاہدات سے بہتر نتائج حاصل ہونگے۔ دیگر ذرائع (شیئرز' بانڈز یا انعامی اسکیموں) سے منافع کمانا چاہتے ہیں تو ان میں سرمایہ کاری کریں۔ اس وقت کاروبار کو وسیع کرنے اور بااختیار افراد کے ساتھ تعلقات بڑھانے' دعوت کا انعقاد یا عزیز رشتہ داروں کے ہاں کسی خاص تقریب میں شرکت کرنی موافق ثابت ہوگی۔ کاروبار اور مالی تحفظ حاصل کرنے کے لئے مشورے بہتر رہیں گے۔ نئی سوچ سے آگاہ ہونگے۔ عطارد ۱۱ تاریخ تک زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا اس کے بعد چوتھے گھر میں آجائے گا۔ رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان کئی معاملات حل طلب ہونگے اس ماہ ایک دوسرے سے رابطے مفید ثابت ہوں گے۔ ضرورت سے زائد کاموں کو فوری طور پر مکمل کرنے کا رجحان رہے گا۔ والدین سے متعلقہ گھر یا جائیداد' حسابات یا تحریری کاموں کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی۔ اگر گھر تبدیل کر رہے ہیں یا گھر کو ازسرنو ترتیب دینا چاہتے ہیں تو اس وقت کھلے ذہن اور آرٹسٹک خیالات کو بروئے کار لاتے ہوئے بہتر پلاننگ کرسکیں گے۔ اس ماہ میں ذہنی رجحان اور خیالات تیزی سے تبدیل ہو جائیں گے۔ آپ کے اندر جوش وجذبہ حصول مال کے لیے بڑھ جائے گا۔ نئی پلاننگ اور حکمت عملی کریں ۔ محبت کے معاملات' اولاد سے متعلقہ تعلیمی سرگرمیوں اور کھیلوں سے متعلق امور میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ یہ وقت ایسا ہے کہ جب آپ اپنی سوچوں کو ایک جگہ مرکوز کرسکیں گے۔ لہٰذا منتشر خیالات سے ذہنی دباؤ' چڑچڑاپن اور کئی طرح کے معاملات اور دردسری کو دور کرسکیں گے۔۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔



## برج سنبلہ۔ ستارہ عطارد

حروف: ۔پ۔غ



پیدائش:- اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اس ماہ زندگی میں ذاتی مصروفیات بڑھ جائیں گی۔ اس ماہ کیرئیر بنانے اور ملازمت پیشہ افراد کو تبدیلی ملے گی ان کا ٹرانسفر ہوگا یا پھر ترقی ہو کر کسی دوسرے شعبے میں جائیں گے۔ والدین کی طرف سے کافی امداد مل سکتی ہے۔

عطارد ۱۱ تاریخ تک خانہ مال میں رہے گا اس کے بعد تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ تحریری کام کے علاوہ نشرواشاعت' پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے۔ مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھ سکیں گے۔ کام، کاروبار اور گھر کو بہتر کرنے کا فیصلہ بہتر رہے گا۔ سفر زائد ہونگے۔ تاہم جو بھی سفر ہونگے وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہونگے۔ رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں زائد حصہ لیں۔ بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کرسکیں گے۔ لکھنے لکھانے' تحریری کاموں میں باقوت سوچ کے ذریعے بہتر طریقے کار وضع کرسکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوششیں کامیابی دے گی ۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا۔

۱۹ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ کیرئیر اور جاہ طلبی کے معاملات میں احتیاط رکھیں۔ اس وقت ملازمت سے متعلق کوئی فیصلہ نہ کریں۔ غلط فیصلے سے کئی معاملات التواء کا شکار ہوں گے۔

ذہنی بے چینی اور غصہ انتشار میں مبتلا کرے گی۔ دوستوں کے ساتھ اور قریبی رشتہ داری میں اس وقت کئی معاملات غلط فہمی کا شکار ہوں گے۔ خاندانی تعلقات بھی متاثر ہوسکتے ہیں۔ کسی بھی معاملے کو آگے بڑھانے کی کوشش نہ کریں غیر ضروری اور بے جا اظہار خیال کے ذریعے دوسرے کو تکلیف نہ دیں۔

زہرہ تیسرے گھر میں ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران سیر وتفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔ شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہو چکا ہے۔ یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں ناخوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے۔ یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع حاصل نہ ہوسکے گا۔ اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی پوری قوت صرف کرنی پڑے گی۔ زہرہ ماحول میں امن وسکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد دے گا۔ اختلافات اور ایسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی۔ زہرہ ۲،۶،۱۱،۱۵،۲۰،۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں سیر وتفریح کریں، کسی شادی میں شریک ہو یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا۔

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ خاص طور پر سرمایہ کاری سے متعلق معاہدات، اعلیٰ طبقہ کے لوگوں میں اپنے آپ کو متعارف کروائیں، سماجی سرگرمیوں میں حصہ لیں اور اگر کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئی اسکیم بنارہے ہیں تو اس کے لئے عملی اقدامات بے حد فائدہ مند رہیں گے۔ قانونی اور آفیشل معاملات کے لیے مشورہ بھی کریں۔ اگر معاملہ باہمی گفت وشنید کے ذریعے حل ہو جائے تو زیادہ بہتر رہے گا۔ عالم دین سے ملاقات اور روحانی تبلیغ کے لیے نکلنا ذہنی وسعتوں کو بڑھا دے گا۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا۔ جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہو جائے گی۔ اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ آپ اپنا کام محنت و لگن سے کرتے ہیں اور بڑے لوگوں کی نظر میں پوزیشن اچھی ہے اور کام سے مطمئن ہیں تو ترقی، مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں یا وہ جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہو گا۔ جو اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۸،۱۳،۱۸،۲۳،۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھائیں۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۴،۱۱،۲۶ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

## برج میزان۔ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ٹ۔ر۔ط



پیدائش:۔ ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

میزانی افراد اس ماہ جس جگہ کام کرتے ہیں وہاں اہمیت اختیار کر جائیں گے۔ کاروباری لین دین اور روپے کے معاملات میں دشواری محسوس کریں گے۔ تعلیمی و دیگر نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ سے واسطہ پڑے گا۔ ہر کام میں ذہنی دباؤ ملے گا۔

زہرہ خانہ مال میں ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ اس دوران آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔ شخصیت میں کشش میں کمی آئے گی۔ جس کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل نہ ہونگے۔ وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہم ہیں ان کے لئے یہ وقت موافق ثابت نہ ہوگا۔ یہ وقت مالی معاملات میں غیر معمولی ابتری لائے گا۔ خانہ مال جس کا تعلق آمدنی اور لین دین سے ہے۔ زیادہ محفوظ اور مالی مستحکم حالت میں لانے کی کوششیں کرنی پڑیں گی۔ یہ وقت خریداری کے لئے ناموافق ثابت ہوگا۔ خاص طور پر اس صورت میں کہ جب آپ فیشن کے مطابق چلنے والے ہوں یا اپنی شخصیت کو پرکشش بنانے پر روپیہ صرف کرنا چاہتے ہوں تو اس وقت میں احتیاط کریں۔ مالی معاملات کے لئے ۲،۶،۱۱،۱۵،۲۰،۲۹ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔ وہ افراد جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں یا جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ ان کو آگے بڑھنا چاہیے۔

۱۹ تاریخ کو عطارد و مریخ کی تربیع ہوگی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی کی وجہ سے دوستی اور ملازمت ختم ہوسکتی ہے۔ جائیداد اور میراث سے متعلقہ کام میں رکاوٹیں حائل ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔ لوگ پریشان کن حد تک تکلیف دہ ثابت ہوں گے اور غیر یقینی کی حالت رہے گی۔ جس جگہ اور جو کام آپ کررہے ہیں اسی کی طرف توجہ دیں۔ قریبی رشتہ داری اور سسرالی رشتہ داروں کے ساتھ احتیاط کے ساتھ تمام امور میں حصہ لیں۔ تاہم کسی بھی اہم فیصلہ کرنے میں شامل نہ ہوں۔

عطارد ۱۱ تاریخ تک طالع میں رہے گا اس کے بعد خانہ مال میں آجائے گا۔ چنانچہ عطارد کی موجودگی آپ کے لئے پرلطف اور سرگرم وقت لائے گی۔ اپنے آپ کو جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے غیر معمولی طور پر سرگرم اور چست محسوس کریں گے۔ وہ افراد جو حال ہی میں روزمرہ کے معمولات کی وجہ سے بندھ سے گئے تھے۔ وہ یقیناً حالات میں بہتری دیکھیں گے۔ نئے لوگوں سے تعلقات قائم کرنے اور نئی سرگرمیاں اختیار کرنے کے زائد مواقع میسر آئیں گے۔ وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں یا تعلیم کو بہتر بنانا چاہتے ہیں ان کے لئے عطارد ۵،۱۰،۱۵،۲۱،۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا نشر واشاعت، سفر، سیر وتفریح، تحریرات اور

ذاتی مقاصد کی دلچسپیوں سے متعلقہ اہم معاملات کے لئے تاریخیں موافق ثابت ہونگی۔ اگر ان دنوں کوئی انٹرویو دینا ہے یا کسی میٹنگ میں شرکت کرنی ہے تو موافق نتائج برآمد ہونگے۔ تاہم عطارد ۳، ۱۸، ۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں، سفر، افواہیں اور غیر ضروری افراد آپ کا وقت ضائع کریں گے۔ ان دنوں ملاقاتیں یا پارٹیوں میں محتاط رویہ رکھیں۔

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ یہ وقت کاروبار کو ترقی دینے، معاہدات اور سرمایہ کاری کے نئے راستے تلاش کرنے میں معاون ثابت ہو گا۔ حالات میں تبدیلی اور ذہنی سوچ میں وسعت پیدا ہوگی۔ اہم افراد کے ساتھ ملاقاتیں کریں تاکہ کاروباری معاہدات میں ان سے تعاون حاصل ہو۔ وہ افراد جو آرٹسٹک کاموں کا رجحان رکھتے ہیں۔ ان کے ذریعے جدت والے کاموں کو متعارف کروائیں اور ایڈورٹائزنگ کے ذریعے اپنی اشیاء کی بہتر طریقے سے مارکیٹنگ کریں۔ اس دن خانگی تعلقات اہمیت اختیار کر جائیں گے۔ نئی اسکیم کو وجود میں لائیں اور اہم معاملات طے کریں۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا۔ اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں کی موافقت میں ہوگی۔ مریخ ان افراد کی بھی موافقت میں ہو گا جو انعامی اسکیموں، کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں۔ تاہم ۴، ۱۱، ۲۶ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اس کے علاوہ غلطیاں بھی کر سکتے ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی نشاندہی کر رہا ہے۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے شادی و نسبت کے لئے مواقع میسر آئیں گے۔ کوئی دعوت، مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات بہت اہمیت کی حامل ثابت ہوسکتی ہے۔ اس سلسلے میں ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ اہم ثابت ہوگی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں لاسکتی ہیں۔ پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ تر توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا۔




اس ماہ خواہشات کو قابو میں رکھنا ہوگا۔ مالی اسکیم میں حصہ نہ لیں۔ تخلیقی امور نئے راستوں کا انتخاب کرے گا۔ کاروباری معاملات ودیگر سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں۔ کوئی بھی تبدیلی خوش کن ثابت ہوگی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مددگار ثابت ہوگا۔ گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہذا گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔ اگر گھر میں کوئی دعوت یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ کسی سنجیدہ شخص کو تنگ یا اس سے مذاق رشتوں میں خرابی لا سکتا ہے۔ اس ماہ اپنی ذہنی و جسمانی صحت کی طرف توجہ دیں، زیادہ محنت آپ کی کمزوری کو سامنے لے آئے گی۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہو گا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔ مریخ ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۱۹ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ کاروباری گفت وشنید کے لئے یہ وقت زیادہ موثر ثابت نہ ہوگا۔ اپنے کام اور ملازمت میں ایسی رشتہ داروں سے نسبت رکھتے ہیں جو کیرئیر اور حصول ملازمت میں آگے بڑھنے میں رکاوٹ ڈالیں گے۔ ہر طرح سے نیچا دیکھانے کی کوشش کریں گے، جس کے باعث کاروباری معاملات میں نقصان ہوگا۔ سسرالی رشتہ دار اور والدین کے ساتھ جھگڑا ہوسکتا ہے۔ تعلیمی سرگرمیوں کی طرف بھرپور توجہ دیں۔ آپ میں بے چینی اور اضطرابی کیفیت رہے گی۔ اس کے باعث کام میں غلطیاں کریں گے۔

زہرہ طالع میں موجود ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ کاروبار اور ملازمت میں تعلقات میں کمی آئے گی۔ ان دنوں جو بھی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا وہ مدد نہ کرے گا۔ اس کی وجہ سے سوچ اور خیالات میں تبدیلی محسوس کریں گے۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں میں ملوث ہیں۔ انہیں موقع ملے گا تاہم لاپرواہی کی وجہ سے کام ہاتھ میں آتے ہوئے کسی دوسرے کے ہاتھ چلا جائے گا۔ کچھ مالی اور گھریلو پریشانی کی وجہ سے اپنے کام پر توجہ نہ دے کر ذراسی عدم توجہ ہی کام میں بگاڑ پیدا کر سکتی ہے۔ اپنی صلاحیتوں اور کام کے ذریعے لوگوں میں اہمیت اختیار کر جانے کی کوشش کریں۔ اس طرح ذرائع آمدن کے راستے نکالنے میں کامیاب رہیں گے۔ ذہنی سکون حاصل کرنے کے لئے سیر وتفریح کے پروگرام بنائیں اور اپنے ماحول کو خوبصورت اور آرام دہ بنانے اور قیمتی اشیاء کی خریداری ذہنی سکون دے گی۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ ان افراد کو فائدہ ملے گا جو ٹریڈنگ کا کام یا مارکیٹ تھوک اشیاء میں سرمایہ کاری کرتے ہیں۔ میڈسن، ہسپتال سے متعلقہ ادویات یا مشینری میں سرمایہ کاری فائدہ مند رہے گی۔ خفیہ سرمایہ کی منتقلی یا اس رقم پر منافع دینا بھی فائدہ دے گا۔ وہ کاروباری افراد جو اس ماہ شیئرز یا بانڈز خرید رہے ہیں انہیں بہتر مالی منافع حاصل ہونے کی توقع ہے۔ بارسوخ افراد سے ملاقات ان سے تعاون حاصل کرنا آسان ہوگا۔ بیرون ملک کا سفر بہتر رہے گا۔

عطارد ۱۱ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہنے کے بعد طالع میں آجائے گا۔ حاسدی افراد یا وہ افراد جو خفیہ طریقے سے آپ کو

پریشانی میں مبتلا کرتے ہیں ان کے ساتھ رابطہ کریں، گفت شنید یا موتبر لوگوں کے ساتھ جا کر ملاقات کرنا سے بہتری آئے گی۔ یہ وقت خاص طور پر صحت کو بہتر بنانے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ذہنی اور جسمانی دونوں طرح بہتری لا سکیں گے۔ اگر آپ قانون کے شعبے سے منسلک ہیں تو ان دنوں اپنی بہترین صلاحیتوں کے ذریعے لوگوں کو فائدہ دیں۔ کام اور کاروباری مقاصد کو آگے بڑھا سکیں گے۔ مشکلات پر قابو پا سکیں گے۔ لوگ تعاون کا وعدہ کریں گے تاہم وقت پر لوگ مل نہ سکیں گے۔ یا کوئی نہ کوئی بات کام میں التواء کا باعث بنے گی۔ ان دنوں نشرواشاعت کے کاموں، پبلشنگ اور حسابات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔




اس ماہ قوسی افراد دوستوں کے ساتھ معاملات میں غیر معمولی تبدیلی دیکھیں گے۔ اس ماہ تعلقات میں دھوکہ ہوگا۔ بارسوخ افراد کو متاثر کرنا آپ کے لئے مشکل ہوگا اور اگر اہم کاموں کو لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق نہ ہوگا۔

زہرہ زائچے کے بارہویں گھر میں ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ لہٰذا یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد نہ دے گا۔ اُن لوگوں کے ساتھ تعلقات کو بہتر بنانے کی زیادہ کوشش دوسرے کا موڈ خراب کر سکتا ہے۔ جو بزنس میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں ان سے رسمی تعلقات کا آغاز کریں۔ غیر ضروری اخراجات سے واسطہ پڑے گا۔ مالی اور کاروباری امور میں رکاوٹ آئیں گی۔ اس ماہ سیر و تفریح کے لئے پروگرام بنائیں اور ساتھ ہی صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ یہ وقت ایسا ہے کہ اچانک کچھ نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا یا کسی پرانے دوست سے ملیں گے۔ ان کے ذریعے جو معلومات حاصل ہونگی وہ ذرائع آمدن کو بڑھانے اور نئے راستوں کو اپنانے کے لئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ عملی طور پر اپنے کام میں بہتری لائیں گے۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

۱۹ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ کاروباری گفت وشنید کے لئے یہ وقت زیادہ موثر ثابت نہ ہوگا۔ اس وقت ملازموں کے ساتھ معاملات میں حکمت عملی سے پیش آنا ہوگا۔ غصہ میں کی گئی بات بری لگے گی۔ گھر میں جانور ہیں تو احتیاط رکھیں یا تو چوری ہو جائیں گے یا مار دیا جائے گا۔ سفر میں احتیاط رکھیں حادثے کا اندیشہ ہے۔ تعلیمی سرگرمیوں کی طرف بھرپور توجہ دیں۔ کسی شعبے میں امتحان دے رہے ہیں تو اس وقت آپ کو اپنی بھرپور صلاحیتوں سے کام لینا ہوگا۔ بیرون ملک سفر میں کسی کی حمایت نہ کریں آپ کے اندازے غلط ثابت ہونگے۔

عطارد ۱۱ تاریخ تک گیارہویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مدد آور اثرات مرتب کر رہا ہے۔ بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ ڈالے گا۔ مشترکہ سرگرمیوں والے کام جو دوسروں کی مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے ان کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ ان کاموں کا اجر بھی ملے گا اور جوش و جذبہ بھی پیدا ہوگا۔ اگر کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو اب آپ کو فوری طور پر مثبت جواب ملے گا۔ نیز لوگ آپ کو نقطہ نظر میں وسعت پیدا کرنے کی ترغیب دیں گے۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۳۱ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لہٰذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں، سیر و تفریح، پارٹی، فنکشن، نشرواشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا۔ تاہم ۳، ۸، ۱۸، ۲۶ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کیونکہ اس وقت عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں قریبی افراد اور دوست ناقابل بھروسہ ثابت ہونگے۔

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ یہ وقت خاندانی افراد اور دوستوں کے معاملات میں استحکام پیدا کرے گا۔ اس دن کے نزدیک شراکت داری کے امور میں بہتری آئے گی اور کسی نئے معاہدے کی شروعات ہوگی۔ اپنی خواہشات پر کنٹرول کرنا ضروری ہوگا۔ کسی کی پسند بہت اہمیت اختیار کر جائے گی۔ خوشی اور مسرت کے لمحات حاصل ہونگے۔ شریک زندگی کے ساتھ رشتہ داروں اور دوستوں کی محفلوں میں زیادہ آنا جانا رہے گا۔ بینک، باحیثیت افراد سے تعاون حاصل کرنا، رفاعِ عامہ کے کام میں حصہ لینا بھی دلچسپی میں اضافہ کرے گا۔ ترقی کے معاملات اور اولاد کی خوشی سے متعلقہ معاملات میں لوگوں کا تعاون حاصل ہوگا۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا۔ رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں غیر ضروری پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا۔ بڑوں کے مرتبے کے لحاظ نہ رکھنے کی وجہ سے شدید تنقید ہوگی۔ قریبی دوستوں کے ساتھ دوران سفر جھگڑا ہوسکتا ہے۔ اس ماہ سب سے زیادہ نزدیکی رشتہ اہمیت اختیار کر جائے گا۔ نوجوان افراد کھیل، قوت و شجاعت والے امور میں دلچسپی لیں گے۔ دماغی قوت والے کام میں زیادہ مصروف رہیں گے۔ تحریری کاموں میں دلچسپی لے کر اخبار یا کسی ایڈورٹائیزنگ فرم میں شامل ہوں۔ کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشوونما بھی ہوگی۔ مریخ ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۴، ۱۱، ۲۶ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ ناموافق ہوگا۔

## برج جدی۔ ستارہ زحل




جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو ذاتی کام شروع کرنا چاہتے ہیں یا وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ ماہ دشواریاں لائے گا۔

مریخ سارا ماہ خانہ مال میں رہے گا - کاروباری روپیہ کے لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ اس ماہ آپ فراست اور حکمت کا مظاہرہ کریں ۔ حالات جہاں روپیہ کمانے میں پوری مدد کرتے ہیں وہاں آپ کا اچھا انتخاب ذہنی قوت اور قابلیت کو ظاہر کرتا ہے۔ اس ماہ لین دین اور حساب میں جلد بازی سے غلطیاں ہوسکتی ہیں۔ غیر ضروری اخراجات سے غصہ آیا کرے گا۔ تاہم تحمل مزاجی سے کام لیں۔ یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔ اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی چوٹ لگ سکتی ہے۔ مریخ ۸'۱۳'۱۸' ۲۳' ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا - تاہم ۴'۱۱'۲۶ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔

۱۹ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ میراث اور جائیداد سے متعلق جو خواہشات جنم لیں گی وہ پوری نہ ہونگی۔ غلط کاغذات کے ذریعے دھوکہ دیا جائے گا۔ محبت کے معاملات میں اندھے ہوجائیں گے دوسرے کی باتوں کا اندازہ نہ لگا سکیں گے اور کسی جوایا لاٹری یا کسی کام میں روپیہ لگانے سے سب کچھ کھو دیں گے۔ اس وقت اپنی رقم کو احتیاط سے رکھیں چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ قریبی ساتھی بھی آپ کو ایسا مشورہ دیں گے جس کی وجہ سے نقصان ہوگا۔ اگرچہ روپیہ آئے گا تاہم غیر ضروری طور پر خرچ ہوگا۔ رشتہ داروں کی آمد کی وجہ سے اخراجات بڑھ جائیں گے۔ ذہنی سکون نہ ملے گا۔ سفری معاملات میں احتیاط رکھیں۔ حادثہ یا جھگڑا ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔

عطارد ۱۱ تاریخ کو وتد السماء پر رہے گا۔ اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ شروع کے دنوں میں بزنس سے متعلقہ معاملات اور کام کو آگے بڑھائیں بلکہ رابطے کرنے میں بہتری ملے گی۔ ذرائع آمد و رفت بھی بہتر رہیں گے۔ وہ افراد جو ملازمت کے حصول کی کوشش کر رہے ہیں۔ انہیں لوگوں کی طرف سے مثبت جواب ملے گا۔ اگر آپ ان سے کام لینا چاہتے ہیں تو وسط ماہ کے بعد ان سے رابطہ کرنا بہتر رہے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ ذہنی وسعت اور شعور کو بڑھانے کے لئے ہر طرح کی سرگرمی میں حصہ لیں۔ وسط ماہ کے بعد دوستوں کے ساتھ سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ تحریری کاموں' مشاغل میں وقت لگانا بہتر رہے گا۔ روزگار کے حصول اور اسے ترقی دینے کیلئے لوگوں سے رابطہ قائم کریں۔ ملاقاتوں کے ذریعے اپنے کام کو وسیع کریں۔ عطارد ۵'۱۰'۱۵'۲۱'۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ وہ لوگ جو بینک سے قرضہ لینا چاہتے ہیں' قانونی امداد اور تحریری معاہدات کرنا چاہتے ہیں' یا کسی اسٹاک شیئرز' بانڈز میں سرمایہ کاری کر رہے ہیں تو اس وقت اپنے سرمایہ کو محفوظ رکھیں دوسروں کے سرمایہ کو انوسٹ کریں' زمین' مکان' کی خرید و فروخت میں حصہ لیں۔ اس وقت کی خریداری آنے والے دنوں میں منافع کا باعث بنے گی۔ اشیاء خرید و نوش میں سرمایہ کاری منافع بخش ثابت ہوگی۔ والدین کی جائیداد سے کاروبار کرنا چاہ رہے ہیں اور اس کو وسیع کرنے کے لیے با اختیار افراد کا تعاون بھی حاصل ہوگا۔ ذاتی کردار کی وجہ سے لوگوں میں خاص مقام حاصل کرسکیں گے۔

زہرہ زائچے کے گیارہویں گھر میں ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا - دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں سرگرمی میں کمی آئے گی اور کئی جگہ اہم کردار ادا کرنے میں مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ اس رجحان کے تحت آپ کی امیدوں' خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ نہیں پہنچے گا۔ ان دنوں آپ کی زندگی میں جو واقعات رونما ہونگے وہ آپ میں خوش امیدی پیدا کردیں گے۔ چنانچہ نوٹ کرلیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۲'۶'۱۱'۱۵'۲۰'۲۹ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے اور محبت کے معاملات سے متعلق ان کے خواب پورے ہوسکتے ہیں۔ کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول اور اچھے تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا۔ مندرجہ بالا تاریخیں محبت کی معاملات' ملنے ملانے' گفت شنید یا سیر و تفریح کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ مگر اس ماہ زہرہ محبت کے بندھنوں کو مزید مضبوط کرنے کی پوزیشن میں نہ ہوگا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے یا شادی کی دعوت یا کوئی فنکشن کرنا چاہ رہے ہیں تو اس مقصد کے لئے یہ ماہ موافق ثابت نہ ہوگا۔

# برج دلو۔ستارہ زحل، یورنس



حروف:-
س۔ش
ث۔ص

پیدائش:- جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت اپنی کوششوں کا آغاز نہ کریں اور اپنے روپے کو تحفظ دیں، غیر ضروری اخراجات کو قابو میں کریں اور اپنے لئے مواقع تلاش کریں۔

عطارد ۱۱ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا۔اس کے بعد وتد السماء پر آ موجود ہوگا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط وکتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۵، ۱۰، ۱۵، ۲۱، ۳۱ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق گفت شنید کرنے والوں میں آپ بھی شامل ہیں یا کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ مدعو ہیں تو ان تاریخوں میں آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا اور آپ کی حاضر جوابی بھی کئی گنا بڑھ جائے گی۔ تاہم اگر آپ ۳، ۸، ۱۸، ۲۶ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کرلیں اور دیگر قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ نہ لیں۔

۱۹ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی شریک زندگی اور گھر والوں کے ساتھ اختلافی مسائل جنم لیں گے ہوسکتا ہے جائیداد یا روپے سے متعلق معاملات ہوں۔ نئی رشتہ داری جو قائم ہوگی وہ زیادہ دیر نہ رہ سکے گی۔ جھوٹے اور غلط لوگ شامل ہونگے۔شادی، نسبت کے کام میں رکاوٹ حائل ہوگی۔ صحیح رابطے نہ ہونے کے باعث زائد اخراجات اور نقصان بھی ہوگا۔اگر زمین، مکان کی خریداری کررہے ہیں تو ہر طرح سے تحریری معاہدات اور قانونی تقاضے پورے کرنے ضروری ہونگے ورنہ سودا ہونے کے بعد پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

زہرہ وتد السماء پر موجود ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں نہ ہوگا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی خوش قسمت ثابت نہ ہوگی جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں ان کو بے حد محنت کرنی پڑے گی۔اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لانے میں تاخیر ہوگی۔تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۲، ۶، ۱۱، ۱۵، ۲۰، ۲۹ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم زہرہ ۷، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ان دنوں احتیاط نہ برتی تو اپنے لئے بڑی آسانی سے مشکلات پیدا کرلیں گے۔اگرچہ گھریلو زندگی خوشگوار ہوگی مگر دوسروں کے جذباتی مسائل کی وجہ سے فکرو پریشانی رہے گی۔ اس برج سے متعلقہ افراد عموماً" ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری، سوشل گروپ یا محفل میں شریک ہونا پڑے۔اس قسم کی دلچسپیاں آپ کے معاملات میں بتدریج اہمیت اختیار کر جائیں گی۔

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ یہ وقت پیشہ وارانہ معاملات طے کرنے، اہم طبقہ کے افراد میں اپنی اہمیت کو اجاگر کرنے کے لیے موافق ثابت ہوگا۔اس ماہ دوسروں کے سرمایہ سے کمانے کی کوشش کریں۔زمین، جائیداد، گھر یا فرنیچر کی خرید وفروخت میں دوسروں کو منافع کی دلچسپی کو اجاگر کریں تاکہ جو انوسٹمنٹ ہو اس سے مالی فائدہ اٹھا سکیں۔کلب، سوشل سرگرمیوں اور دوستوں کے ذریعے ان اہم افراد تک رسائی حاصل کریں جو کاروباری تعاون اور مالی مدد بھی کریں۔ میڈیا، اشتہارات، پبلشنگ، میڈیسن کا کاروبار اور ہسپتال سے متعلقہ مشینری کے سپلائی کے کام بہتر رہیں گے۔

مریخ سارا ماہ طالع میں رہے گا۔چنانچہ یہ وقت جاہ طلب اور مہم جو قسم کے افراد کے لئے ترقی پذیر اور تیز رفتار ثابت ہوگا۔ طالع میں مریخ کی موجودگی کی وجہ سے آپ اپنے اندر زیادہ ہمت وقوت، جرات اور خود اعتمادی محسوس کریں گے اور پوری قوت سے عمل کرکے اپنے آپ کو آگے رکھ کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔ فی الحال جو چیز آپ کے نزدیک سب سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے اس میں بے حد تسلی بخش ترقی کرسکیں گے۔اس ماہ اہم اقدامات کے لئے ان دنوں کا انتخاب کریں جب مریخ سعد نظرات کے تحت ہو۔مریخ ۸، ۱۳، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لیکن جن دنوں مریخ غیر موافق نظرات کے تحت ہو ان دنوں کسی کو اس بات کا موقع نہ دیں کہ آپ کو جھگڑے یا بحث پر آمادہ کرسکے۔مریخ ۴، ۱۱، ۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج حوت۔ ستارہ مشتری، پنچون

حروف:- د۔ چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

مالیاتی امور میں فائدہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ مالی امور کے کام میں سست روی آئیگی اوراب اچانک تبدیلی سے پریشانی آئے گی۔ اس ماہ اچانک بیرون ملک سے خوش خبری ملے گی یا بہت پرانا دوست ملے گا۔ جس کی مدد سے نئے کیریئر کا آغاز کریں گے۔

زہرہ زائچے کے نویں گھر میں ۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا ہو یا تفریحی نوعیت کا ہو،موافق ہوگا مگر احتیاط رکھنی لازمی ہوگی۔ اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔ اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جارہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہو گا - زہرہ اس ماہ کی ۲،۶،۱۱،۱۵،۲۰،۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہٰذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا تاہم منافع کی جلد توقع نہ رکھیں۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے زیادہ موافق ثابت ہوگا۔ تاہم ۴،۱۸،۲۵،۳۱ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۱۹ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ غیر ضروری اخراجات آئیں گے۔ گھر کے افراد کے درمیان غیر اہم باتوں پر تلخ کلامی اور جھگڑا ہو گا۔ لین دین کے معاملات التواء کا شکار ہوں گے۔ کاروباری نقصان ہوگا جس سے غصہ، ذہنی بے چینی انتشار میں مبتلا کرے گی۔ کاروباری دوستوں کے ساتھ رشتہ داری نہ جوڑیں، اس وقت کے معاملات غلط فہمی کا شکار ہوں گے۔ خاندانی تعلقات بھی متاثر ہوسکتے ہیں۔ کسی بھی معاملے کو آگے بڑھانے کی کوشش نہ کریں غیر ضروری اور بے جا اظہار خیال کے ذریعے دوسرے کو دشمن نہ بنائیں۔

عطارد ۱۱ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہے گا۔ اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔ تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا۔ یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ خط و کتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر، ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ شریک زندگی سے متعلقہ معاملات اور اپنے کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات، تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے۔ وسط ماہ کے بعد لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل کرنا مشکل ہوگی۔ یہ وقت بہتر ملازمت حاصل کرنے کے سلسلے میں خط و کتابت یا دیگر الیکٹرونکس ذرائع استعمال ہوں گے۔ والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی۔ عطارد ۵،۱۰،۱۵،۲۱،۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۹ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ میڈیسن، فلاحی کام، ہسپتال، اکاؤنٹ، تفریح یا سیاحت کے ادارے میں شامل ہو کر اپنی قابلیت کو نکھارنے کا موقع ملے گا۔ بول چال، لکھنے اور تحریری عمل کے ذریعے اپنی پوزیشن کو مستحکم کرسکیں گے۔ روپیہ کمانے کی صلاحیت بڑھ جائے گی آپ کے قریبی رفقا اور دوست کاروباری معاہدات کریں گے۔ سرمائے کو کاروبار میں شامل کر رہے ہیں تو اس وقت اعلیٰ طبقہ کے افراد کے ساتھ تعلقات قائم کریں، سوشل سرگرمیوں میں لوگوں کے ساتھ مل کر کام کرنا بھی فایدہ دے گا۔ قیمتی اشیاء کی خریداری خواہش بن جائے گی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا۔ آپ کے اردگرد حاسدی افراد زبردست سرگرمی کا سبب بنیں گے۔ جس کی وجہ سے بعض اوقات غیر معمولی نوعیت کی تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا۔ مریخ ۴،۱۱،۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے۔ کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے۔ تاہم ۸،۱۳،۱۸، ۲۳،۲۸ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نبٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی اور اگر اندر ہی اندر جو اختلاف اور غلط فہمیاں پریشان کررہی ہیں انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوجھ بوجھ سے کام لینا ہوگا۔ کیونکہ کواکبی رجحانات بے حد دھماکہ خیز صورت کی نشاندہی کررہے ہیں۔ انہیں بے حد محتاط رہنا چاہئے۔

# اکتوبر کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ر ۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں۔

## ۱ — شمس

یکم کو شمس ۷ درجہ برج میزان پر ہوگا۔۲۴ تاریخ کو برج عقرب میں داخل ہوگا۔۳۱ تاریخ کو ۷ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا۔

## ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ۱۵ درجہ برج میزان پر ہوگا۔۱۱ تاریخ کو برج عقرب میں داخل ہوگا۔۳۱ تاریخ کو ۲۹ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا۔

## ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۱۰ درجہ برج عقرب پر ہوگا۔۶ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ ۳۱ تاریخ کو صفر درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا۔

## ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۵ درجہ برج دلو پر ہوگا۔سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۲۰ درجہ برج دلو پر پہنچ جائے گا۔

## ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۲۲ درجہ برج عقرب پر ہوگا۔سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۲۸ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا۔

## ۶ — زحل

یکم کو زحل ۳ درجہ برج جدی پر ہوگا۔پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۴ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۷ — یورنس

یکم کو یورنس ایک درجہ برج ثور پر ہوگا۔پورا مہینہ اسی برج میں بحالت رجعت حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو صفر درجہ برج ثور پر پہنچ جائے گا۔

## ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۴ درجہ برج حوت پر ہوگا۔پورا مہینہ اسی برج میں بحالت رجعت حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۱۳ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا۔

## ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۱۸ درجہ برج جدی پر ہوگا۔سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۱ تاریخ کو ۱۸ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۲ درجہ پر برج اسد پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا۔ذنب صفر درجہ برج دلو پر حرکت کریگا۔

یکم کو پلوٹو مستقیم، ۶ کو رجعت زہرہ، ۱۰ کو عطارد درعقرب، نیا چاند ☾، قمر درعقرب، ۱۱ کو یکم صفر ۱۴۴۰ھ، ہبوط شمس، ۱۲ کو اوج عطارد، ۱۶ کو شہادت لیاقت علی خان، ۲۲ کو عرس شاہ عبداللطیف بھٹائی، ۲۳ کو شمس درعقرب، ۲۴ کو شرف قمر، ۲۶ کو حضیض مریخ، ۲۸ کو عرس داتا دربار لاہور، ۲۹ کو چہلم حسینؑ، ۳۱ کو عطارد درقوس ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

**ماہ اکتوبر ۲۰۱۸ء**

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | عملی ہدایت و رہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (پیر ۱ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| | | | | (اس دن کوئی نظر نہیں ہے) |
| | | | | (منگل ۲ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱:۴۸ | D✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں- |
| ن | ۴:۱۷ | D☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں' خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہو جائیگا- |
| ن | ۱۴:۴۴ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں- |
| س | ۱۷:۱۷ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت' سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے- |
| س | ۲۳:۴۶ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے- اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں- |
| | | | | (بدھ ۳ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۵:۰۰ | ☿□♇ | عطارد تربیع پلوٹو | مفاد اور اشتراک کے کام میں حصہ نہ لیں' خاندانی جھگڑا ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے' منفی سوچ غالب رہے گی- |
| ن | ۷:۰۹ | D☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔ جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت- |
| ن | ۷:۲۶ | D□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں- |
| س | ۱۳:۳۲ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں' کسی بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں' قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت- |
| | | | | (جمعرات ۴ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۴۸ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی' مراقبہ کے لئے بہتر وقت- |
| ن | ۱۴:۳۰ | D☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں' جلد بازی میں کام نقصان دیں- |
| ن | ۲۰:۲۱ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں- |
| س | ۲۱:۱۸ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے- |
| | | | | (جمعہ ۵ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۶:۱۹ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر- |
| ن | ۱۶:۳۳ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے- |
| | | | | (ہفتہ ۶ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۶:۲۵ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا- |
| س | ۹:۴۲ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی' کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں- |
| س | ۲۲:۱۵ | D✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے' تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ- |
| | | | | (اتوار ۷ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۴:۰۴ | D☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے- |
| س | ۱۱:۲۶ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں- |
| س | ۱۹:۰۲ | D✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں- |
| | | | | (پیر ۸ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۱:۴۶ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے- کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں- |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| س | ۲۱:۳۴ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| | | | | **(منگل ۹ اکتوبر ۲۰۱۸ء)** |
| م | ۸:۴۶ | D☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر، خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| ن | ۱۳:۴۹ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | **(بدھ ۱۰ اکتوبر ۲۰۱۸ء)** |
| م | ۹:۳۵ | D☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں، تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| ن | ۱۱:۰۴ | D☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۵:۱۱ | D✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمار داری خوشی دے گی۔ |
| ن | ۲۲:۳۴ | ☿☍♅ | عطارد مقابلہ یورنس | اس وقت مقابلے کا رجحان ہوگا، حسد اور بغض آپ کی سوچ کو مفلوج کر سکتی ہے۔ |
| | | | | **(جمعرات ۱۱ اکتوبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۳:۰۱ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار دباؤ لاتا ہے، اچانک کسی بات پر جھگڑا ہو سکتا ہے، دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| م | ۳:۱۴ | D☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔ لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے، امیدیں پوری ہو سکتی ہیں۔ |
| ن | ۷:۲۹ | ♂□♀ | مریخ تربیع زہرہ | رقابت بہت بڑھ جائے گی۔ مخالف جنس میں کشش بڑھ جائے گی۔ ذہنی بے سکونی رہے گی۔ |
| س | ۱۰:۱۲ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۱۸:۲۲ | D✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں، مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا، نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| | | | | **(جمعہ ۱۲ اکتوبر ۲۰۱۸ء)** |
| م | ۴:۱۱ | D☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے، وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔ کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ |
| ن | ۹:۰۶ | ☉□♇ | شمس تربیع پلوٹو | خاندانی رسم و رواج سے متعلق کئی باتوں پر اختلاف پایا جائے گا۔ |
| س | ۱۳:۱۹ | ☿✶♄ | عطارد تسدیس زحل | زمین و مکان کی خرید و فروخت یا کسی لمبے پروجیکٹ یا سرمایہ کاری میں حصہ لینا بہتر رہے گا۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۱۳ اکتوبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۲:۰۵ | D✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| ن | ۱۷:۳۲ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | **(اتوار ۱۴ اکتوبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۵:۵۷ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| | | | | **(پیر ۱۵ اکتوبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۲:۰۶ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| م | ۷:۳۹ | D☌♄ | قمر قران زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمار داری خوشی دے گی۔ |
| س | ۱۶:۴۷ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۱۸:۰۴ | D✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| | | | | **(منگل ۱۶ اکتوبر ۲۰۱۸ء)** |
| م | ۱:۲۰ | ☿☌♀ | عطارد قران زہرہ | تعلقات بنانے کا اہم موقع، ایک دوسرے سے اظہار خیال ہی تمام نفرت دور کر سکتا ہے۔ |
| س | ۴:۲۶ | D✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں، یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| م | ۱۳:۵۳ | D☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| ن | ۲۳:۰۱ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں، مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے، صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| | | | | **(بدھ ۱۷ اکتوبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۲:۴۸ | D✶♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۱۴:۱۶ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا، کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (جمعرات ۱۸ اکتوبر ۲۰۱۷ء) |
| ن | ۴:۴۳ | D☐♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| ن | ۱۴:۰۹ | D☐☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| س | ۱۶:۴۹ | D☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں، اہم فیصلے کریں، تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| | | | | (جمعہ ۱۹ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۴:۵۳ | ☿△♆ | عطارد تثلیث نپ چون | گفت وشنید، لوگوں سے ملاقات، دیگر وسائل کے ذریعے معلومات کا حصول ذہنی وسعت لائے گا۔ |
| ن | ۱۶:۴۴ | D☐♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| س | ۱۷:۲۶ | D△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں، کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| ن | ۲۲:۲۳ | ☿☌☉ | عطارد تربیع مریخ | تعلق بنانے اور اظہار خیال میں انتشار ورکاوٹ ہوگی۔ کوئی اہم معاملہ ہاتھ سے نکل جائے گا۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲۰ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۲۶ | D✱♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| س | ۹:۲۵ | D✱♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| س | ۱۴:۴۳ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا۔ خوشیاں اور سیر وتفریح کے لئے وقت نکالیں۔ |
| | | | | (اتوار ۲۱ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| م | ۵:۰۷ | D☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| س | ۱۰:۱۳ | D△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔ تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| س | ۱۴:۳۱ | D✱♇ | قمر تسدیس پلوٹو | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کریں، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں سے فائدہ۔ |
| | | | | (پیر ۲۲ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۴۶ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں، جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| ن | ۱۹:۵۸ | D☐♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| | | | | (منگل ۲۳ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۰۰:۱۰ | ☿✱♇ | عطارد تسدیس پلوٹو | غیر معمولی محنت ناقابل یقین کامیابی سے ہمکنار کرسکتی ہے، رسم ورواج میں تبدیلی آسکتی ہے۔ |
| س | ۱۸:۵۷ | D✱♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| ن | ۲۳:۱۷ | D☐♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | (بدھ ۲۴ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۵:۴۵ | ☉☍♅ | شمس مقابلہ یورنس | اہم معاملات میں محتاط رہیں، فیصلہ کن اقدام بھی موافق ثابت نہ ہوگا، غیر ضروری اخراجات سے بچیں۔ |
| ن | ۱۷:۵۳ | ♀☐♄ | زہرہ تسدیس زحل | زمین اور مکان کے حصول اور کاروباری مشورے حاصل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| م | ۲۰:۳۰ | D☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| ن | ۲۱:۴۴ | D☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی، کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۵ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲:۵۹ | D☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| س | ۳:۲۶ | D△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں، رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| س | ۲۰:۲۹ | D✱♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر وتفریح کریں، یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۶ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۳:۱۷ | D☐♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی، تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| س | ۵:۱۴ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| ن | ۱۳:۴۵ | D☍☿ | قمر مقابلہ عطارد | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| م | ۱۹:۱۶ | ☿ ☌ ☉ | شمس قران زہرہ | ازسرنو کوئی قریبی تعلق دوبارہ قائم ہوگا' خاندانی رابطے کسی معاملے کو حل کر دیں گے- |
| ن | ۱۹:۴۸ | ☽ □ ♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے' ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا- |
| | | | | (ہفتہ ۲۷ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| | | | | (اس دن کوئی نظر نہیں ہے) |
| | | | | (اتوار ۲۸ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۰۰:۴۸ | ☽ □ ♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا- |
| س | ۷:۵۱ | ☉ ✶ ♄ | شمس تسدیس زحل | اہم معاملات طے کرنے اور سوچ بچار کا وقت' اہم تبدیلیاں آسکتی ہیں- |
| س | ۹:۳۶ | ☽ △ ♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں- |
| | | | | (پیر ۲۹ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۵:۰۲ | ☽ ✶ ♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں- |
| س | ۷:۱۰ | ☽ △ ♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت' سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے- |
| ن | ۱۲:۳۱ | ☽ ☍ ♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں' خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہوجائیگا- |
| س | ۱۴:۳۳ | ☽ △ ☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑسکتی ہے- |
| م | ۱۶:۰۴ | ☿ ☌ ♃ | عطارد قران مشتری | رابطے' تحریری امور' قانونی معاملات میں مشورے موافق رہیں گے' روحانی رابطے ہونگے- |
| | | | | (منگل ۳۰ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۱۲ | ☽ △ ♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور روئیے کو جاننے کا وقت ہے- اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں- |
| ن | ۱۲:۵۲ | ☽ ☍ ♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسلے کو حل کریں۔ جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت- |
| | | | | (بدھ ۳۱ اکتوبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۳۱ | ☽ △ ♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں' جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| س | ۷:۳۰ | ☽ △ ☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں- تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی- |
| ن | ۸:۰۸ | ☽ □ ♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی' مراقبہ کے لئے بہتر وقت- |
| ن | ۸:۲۰ | ☽ □ ♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں- |
| ن | ۱۳:۴۸ | ♂ □ ♄ | یورنس مقابلہ زہرہ | تخلیقی صلاحیتوں کا اظہار کسی نئی ایجاد کی بنیاد رکھے گا- تاہم اپنے جذبات کو منفی خواہشات سے دور رکھیں- |
| ن | ۲۱:۳۹ | ☽ □ ☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |

# علم النفس

## بے خوابی کا علاج:

جن لوگوں کو بے خوابی کی شکایت رہتی ہے ان کو چاہئے کہ جب قدرتی طور پر ان کی دائیں سانس چل رہی ہو۔ اس وقت پیٹھ کے بل لیت جائیں یا بائیں کروٹ لے کر دائیں نتھنے سے سانس لیں۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ تصور ماہتاب بھی جاری رکھیں۔ اس عمل سے بے خوابی کا اثر روز بروز کم ہوتا جائے گا۔

## مرض تپ دق

سانس کی آمدورفت کی معمولی طوالت جسم دم کی مشق سے روز بروز کم ہوتی جاتی ہے۔ درویشوں کو اس مشق سے اس قدر کمال حاصل ہوتا ہے کہ ان کی سانس باہر نکلنے کی حالت میں تین یا چار انگل کے فاصلے سے زیادہ تجاویز نہیں کرنے پاتی۔ اگر بیٹھ کر آرام کرنے کی حالت میں ناک سے بارہ انگلی کے فاصلے پر روئی رکھنے سے معلوم ہو جائے کہ تمہاری سانس بارہ انگلی سے زیادہ دور تک باہر جاتی ہے۔ یا ۱۸ یا ۲۰ انگل تک اس کی طوالت پہنچ جاتی ہے تو سمجھ لینا چاہئے کہ زندگی طاقت زائل ہو رہی ہے۔ اس حالت میں اعلیٰ درجہ کی مقویات کا استعمال کرنا چاہئے۔

## مریض تپ دق

جو مریض تپ دق میں عام طور پر دیکھے جاتے ہیں۔ ان کا بدن محض اس وجہ سے روز بروز گھٹتا جاتا ہے۔ کہ ان کے سانس کی بیرونی کشید معمول سے لمبی ہوتی ہے یہی بات اور بھی ایسے مریضوں میں پائی جاتی ہے۔ ان کی حرارت غریزی، جسمانی طاقت اور وزن میں روز بروز کمی واقع ہوتی رہتی ہے۔ علم النفس کے قوانین میں ایسے مریضوں کا ایک سانس تمام دن زیادہ عرصہ تک چلا کرتا ہے۔ ان میں دوسرے سانس کی حرکت بہت ہی قلیل ہوتی ہے۔ ان مریضوں میں یقیناً بایاں سانس زیادہ چلتا رہتا ہے۔ اس قسم کے مریض کو چاہئے کہ جتنی دیر ممکن ہو سکے اس سانس کو صاف اور پرانی روئی سے بند رکھے۔ اس عمل کے کرنے سے مرض کے دفیعہ میں اس کو بڑی مدد ملے گی اور دوائی کے اثر میں اضافہ ہوگا۔ اس قسم کے مریض کے لئے بیماری کا یہ قطعی علاج ہے۔

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱- | عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات، اسماء، موکلات، دعوات | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۲- | عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح، علم تکسیر، علم الاعداد | قیمت ۵۵۰ روپے |
| ۳- | حل المقاصد | مستحصلہ عربی، اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ۱۴۸ روپے |
| ۴- | الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۵- | الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال، اسماء، عزیمتیں، طلسم | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۶- | رموز الجفر | تسخیر، شرفات کواکب، اسمائے الٰہی، جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ۴۲۵ روپے |
| ۷- | عددوں کی حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات، نظریات نام کے اعداد سے قسمت، غیبی نمبر | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۸- | عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۹- | قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- | اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات، برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ۴۸۰ روپے |
| ۱۱- | رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۲- | جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۳- | پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- | آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات، مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- | آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ، کردار، شادی، روپیہ، تعلیم، پیشہ | قیمت ۴۸۰ روپے |
| ۱۶- | روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- | روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- | المختصر | عہد رسالت سے قرون اولیٰ کی تاریخ | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۹- | بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش، تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ۳۸۰ روپے |
| ۲۰- | تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۱- | تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- | برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں، ہر شخص کے حالات، گرہن، سفر، سعد و نحس اوقات، کلینڈر | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- | برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری، قمر سے متعلقہ کام، نظرات، ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- | تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- | اٹلس | دس ہزار (چھوٹے بڑے شہر و گاوں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاوں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- | برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں، گرھن، رجعت و استقامت، اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- | کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات، نظرات، ستاروں کی رفتاریں، گرہن، منازل قمر، کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- | ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ۳۰۰ روپے |
| ۲۹- | تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ۵۰۰ روپے |

رسالہ روحانی دنیا کا نمونہ مفت منگوائیں اس کا سالانہ چندہ =/۹۶۰ روپے بذریعہ رجسٹری ہے۔ رقم بذریعہ منی آڈر کریں یا رسالہ وی پی سے منگوائیں۔

حارث عثمانی پبلشر نے بااہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا، پی آئی بی کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

نا معلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ نومبر ۲۰۱۸ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

قل ھو اللہ

دفع سحر

قران عطارد و مشتری

اثر پذیری

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

## بدل اشتراک

فی پرچہ:- / ۶۵ روپے سالانہ چندہ:- / ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:- /۹۵۰ روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:- /۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت: -/۳۲۰۰ روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) : -/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶
شمارہ نمبر ۷
ماہ: ماہ نومبر ۲۰۱۸ء

## اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر
فون نمبر:
021-34949944
0333-7202964

ای میل:
ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• مینیجر سرکولیشن سہیل احمد
• کمپوزنگ اصغر نظامی

خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزذ بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیموں | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ نومبر ۲۰۱۸ء

# اسرار الھی

اے بزرگو! اپنے تمام ظاہری و باطنی آداب میں شریعت کی پابندی کرو۔ ہر وہ شخص جس کا ظاہر و باطن شریعت کے مطابق ہوگا اللہ تعالیٰ اس کا خط و نصیب ہے، جس شخص کے نصیب وقسمت میں اللہ تعالیٰ ہوگا وہ بزرگ ذات مقام صدق والوں میں اور بڑی قدرت والے بادشاہ یعنی اللہ کے نزدیک ہوگا۔

اے بزرگ لوگو! تم میں فقہا اور عالم بھی ہیں اور تم مجلس وعظ کو قائم کرتے ہو اور درس دیتے ہو۔ اور ذکر و احکام شریعت لوگوں کو تعلیم کرتے ہو۔ تم بے وقوف کی مانند نہ ہو جاؤ، جو نرم و اچھے آٹے کو باہر نکال دیتے ہو اور اپنے نفس کے لئے سخت چیز کو چھوڑ دیتے ہو، اس طرح وطریقہ پڑھو کہ حکومت و دانائی کو اپنے منھ سے باہر کر دیتے ہو اور کینہ وعیب کو اپنے دلوں میں چھوڑ دیتے ہو، اللہ تعالیٰ جس کسی کو دوست رکھتا ہے اسے اپنے نفس کے عیب سے خبردار کر دیتا ہے۔ اللہ اگر بندہ کا دوست ہو جائے تو اسکے دل میں رحمت وشفقت ڈال دیتا ہے۔ اور سخاوت کو اس کے ہاتھ کی عادت بنا دیتا ہے۔ اس کے دل کو نرمی ومحبت اور اس کے نفس کو فرمانبرداری عطا کرتا ہے۔ وہ اپنے نفس کے عیب کو دیکھتا ہے، اللہ اس کے نفس کو اس قدر چھوٹا دکھاتا ہے کہ اس کو کسی شمار میں نہیں لاتا۔ عارف وہ ہے کہ جس وقت کے لوگ خوش ہوتے ہیں اس کی امید مخزن ومتروک ہو جاتی ہیں اور اس کی خوشی کم اور رونا زیادہ ہو جاتا ہے۔ اور اس کا مطلب اس کا محبوب ہو جاتا ہے اور اس کا رنج وغم کرتا ہے۔ اس لئے گناہ اور عیب ہو جاتا ہے۔

اے میرے بھائی! جس وقت تو منقطع یعنی بے تعلق ہو جائے اور اس حالت میں وصل (تعلق باللہ) کا گمان کرے۔ پس ایسی حالت میں مجھ سے کسی چیز کی خواہش نہ کر، جبکہ تم نے اپنے کو عالم شمار کیا۔ باوجود کہ تم میں بہت جہالت ہے تو حقیقت میں تم سے سب خوبیاں جاتی رہیں گی۔ اور صوفیہ تم سے سبقت لے جائیں گے۔ اس کی علامت تمہارے (حال میں) شامل ہو جائے گی۔ میں نہیں کہتا کہ اسباب (سامان زندگی۔ کوشش) سے قطع تعلق ہو جاؤ اور تجارت و صنعت سے دور رہو، لیکن میں کہتا ہوں کہ غفلت ولا پرواہی سے حرام ممنوع، ناپسندیدہ چیزوں سے علیحدہ ہونا چاہئے۔ میں تم سے نہیں کہتا ہوں کہ اہل وعیال کو ترک کر دو ان کو لباس نہ پہناؤ۔ لیکن میں تم سے کہتا ہوں کہ اہل وعیال کے سبب سے اللہ سے غافل نہ ہو اور لباس کے سبب سے فقرا پر تکبر وغرور نہ کرو۔ میں کہتا ہوں کہ اس آرائش وزیست کو جو ضروری نہیں ہے، اس آرائش کا اظہار مت کرو۔ اس لئے کہ فقرا کا دل اس سے غمگین ہوگا۔ تمہارے غرور وغفلت سے میں ڈرتا ہوں۔ میں کہتا ہوں کہ اپنے لباس کو پاک رکھو۔

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِينَهَ اللّٰهِ الَّتِيْ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَالطَّيِّبَاتِ مِنَ الرِّزْقِ

(کہہ دو اللہ کی زینت کو کس نے حرام کیا ہے جو اس نے اپنے بندوں کے واسطے پیدا کی ہے اور کس نے کہا کہ ستھری چیزیں حرام کیں۔ (الاعراف ۳۶)

# لوح زحل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# جنات کی حرکات

روایات سے ثابت ہوتا ہے کہ پرانے زمانے میں بت پرستی کے رواج پانے کی اعلیٰ وجہ جن شیاطین اور ارواح خبیثہ کی پُر فریب کارستانیاں اور بتوں کے اندر سے ان کی مشرکانہ دروغ بیانیاں تھیں۔ ورنہ اشرف المخلوقات، ذی شعور اور صاحب عقل انسان ہزار ہا سال کیونکر بے وجہ اپنے پتھر اور دھات کے بنائے ہوئے بتوں اور مورتیوں کی پوجا اور پرستش پر قائم چلے آتے رہے ہیں۔ نیز مذکورہ بالا روایات سے ایک نئی بات یہ بھی ثابت ہوگئی ہے کہ ابتداء سے مسلمان جنات بھی مسلمان انسانوں کے دوش بدوش مذہب اسلام اور توحید کی تبلیغ، دعوت اور جہاد میں شریک رہے ہیں اور انہوں نے بھی اس دینی خدمت میں بڑا حصہ ڈالا ہے۔

## سائنٹیفک تاویلیں

بعض مغرب زدہ کور چشم لوگ ان غیبی لطیف مخلوق جنات کے وجود کے قائل نہیں اور قرآن اور احادیث میں جنات کا جو صحیح ذکر آتا ہے اس میں بہت زیادہ تاویلیں کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اس سے مراد جنگلی اور وحشی لوگ ہیں۔ کیونکہ ان دل کے اندھوں نے تمام عمر اس قسم کی کوئی غیبی مخلوق نہیں دیکھی۔ لہٰذا کہتے ہیں کہ جو چیز ہمیں معلوم اور محسوس نہیں اس کے وجود کو ہم کیونکر مانیں اور کوئی شخص جنات کے متعلق اپنا کوئی واقعہ یا مشاہدہ بیان کرے تو اُسے کئی حیلوں، بہانوں اور حجتوں سے جھٹلانے کی کوشش کرتے ہیں۔ مثلاً یہ لوگ کہتے ہیں کہ مرگھٹوں اور گورستانوں کے اندر اکثر ہڈیاں ہوتی ہیں اور ہڈیوں میں چونکہ فاسفورس ہوتی ہے جو رات کو کبھی کبھی ہوا کے جھونکوں سے جل اٹھتی ہے اور ہوا میں اڑتی ہوئی نظر آتی ہے۔ جاہل توہم پرست عوام جنگل میں اس قسم کی اُڑتی ہوئی آگ کو جب دیکھتے ہیں تو اُسے جن و پری اور دیو کے مظاہرے اور کارنامے شمار کرتے ہیں۔ کبھی کہتے ہیں کہ رات کو جب کوئی شخص اکیلا جنگل میں جا رہا ہوتا ہے تو ایسے وقت میں اسی آدمی کے دل میں خواہ مخواہ جن پری وغیرہ کا خیال آتا ہے تو اُس وقت اُس کی قوت متخیلہ خود بخود ایسی موہوم شکل سامنے لے آتی ہے۔ اور ان کے آئینہ خیال میں ایسی موہوم صورت فوراً نمودار ہو کر متشکل ہو جاتی ہے۔ سو وہی آدمی انہیں جن پری اور دیو خیال کرنے لگ جاتے ہیں۔ غرض مذکورہ بالا اور اس قسم کی دوسری جھوٹی حجتیں اور دلیلیں قرآنی حقائق کو جھٹلانے کے لئے کس قدر لغو، بے ہودہ اور بودی تاویلیں ہیں۔ بھلا جن لوگوں نے ان غیبی لطیف مخلوق کو بے شمار مرتبہ اپنی آنکھوں سے دیکھا بھالا ہو۔ انہیں بیداری اور ہوش و حواس کی حالت میں محسوس اور معلوم کیا ہو اور ان سے معاملات اور کاروبار میں بارہا امداد لی ہو۔ وہ ان بے ہودہ حجتوں کو گوزخر سے زیادہ وقعت نہیں دے سکتے۔ یہ لوگ اگر کسی جن کے آسیب زدہ مریض کو دیکھتے ہیں تو پہلے اُسے کسی عصبی یا دماغی امراض سے منسوب کرتے ہیں اور اگر کسی عورت کو اس قسم کے آسیب میں مبتلا پاتے ہیں تو اُسے اُس عورت کا مکر یا اسے ہسٹریا وغیرہ خیال کرتے ہیں۔ جن لوگوں کو ان غیبی موذیوں سے واسطہ پڑ جاتا ہے یا جوان غیر مرئی بلاؤں اور آفتوں کے آسیب اور آزار میں مبتلا ہو جاتے ہیں وہ کبھی انکار نہیں کرتے۔ لیکن پھر بھی دنیا میں دل کے اندھوں اور مادی گدھوں کی کمی نہیں ہے جو سرے سے تمام عالم غیب، جن، ملائکہ، ارواح، یوم آخرت، دوزخ، جنت وغیرہ حتیٰ کہ خود اللہ تعالیٰ کے وجود کا بھی انکار کرتے ہیں۔ ایسے کور چشم شقی القلب مادر زاد اندھوں کا کوئی علاج نہیں ہے۔ ایسے لوگوں کو اس قسم کی نصیحت کرنا بے سود ہے۔ یہ لوگ اگر اسی طرح بے خبری اور غفلت میں مر جائیں تو بہتر ہے

## قرآن کے بیانات

خلق الانسان من صلصال کا الفخار و خلق الجان من مارج من نار۔ اللہ تعالیٰ نے انسان کو بجنے والی مٹی سے ٹھیکری کی طرح بنایا ہے اور جن کو شعلہ مارنے والی آگ سے پیدا کیا ہے۔ غرض جو لوگ قرآن کو مانتے ہیں وہ کبھی نہیں کہہ سکتے کہ جنات سے مراد جنگلی لوگ ہیں۔ بلکہ ان کا یقین ہے کہ جن انسانوں کی طرح مکلّف مخلوق ہے اور ہمارے قریب اُسی زمین میں رہتی سہتی ہے اور ان میں بعض انسانوں کی طرح کافر، مشرک اور فاسق فاجر ہوتے ہیں۔ اور بعض مومن، مسلمان، دیندار نیک متقی اور صالح ہوتے ہیں اور ان کی الگ الگ قومیں اور نسلیں ہیں اور ان کی مختلف شکلیں، صورتیں اور رنگ و روپ ہیں۔

## جن کے معنی

عربی زبان میں لفظ جن چھپے اور پوشیدہ ہونے کو کہتے ہیں جیسا کہ ابراہیم علیہ السلام کے حق میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فلما جن علیه اللیل یعنی جب اُس پر رات کی تاریکی چھاگئی تو اُس نے ستارے کو دیکھا۔ کیونکہ یہ ایک پوشیدہ غیبی لطیف مخلوق ہے۔ اس واسطے اُسے جن کے لفظ سے تعبیر کیا گیا۔ اور شیطان ابلیس بھی جن کی قسم سے تھا۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ کان من الجن ففسق عن امر ربہ ''یعنی شیطان بھی فرقہ جن میں سے تھا وہ اللہ تعالیٰ کے امر سے پھر گیا تھا''۔ اور چونکہ بعض جن بوڑھے ہو جاتے ہیں تو وہ سانپ کی صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ اس واسطے قرآن کریم میں سانپ کے لئے جان کا لفظ استعمال کیا گیا ہے۔ قولہ تعالیٰ۔ والق عصاك فلما را ھا تھن کانھاجان ۔ترجمہ۔ اور ہم نے موسیٰ سے کہا کہ اپنا عصا کو زمین پر ڈال دے۔ پس جب اُس نے اپنے عصا کو دیکھا کہ وہ ہلتا جلتا ہے گویا وہ ایک بڑا سانپ ہے۔''

## گھروں میں رہائش

واضح ہو کہ ان جن شیاطین اور ارواح خبیثہ کی بہت سے اقسام ہیں اور ان کے علیحدہ اوصاف اور الگ الگ کام ہیں۔ چنانچہ ان کی ایک قسم وہ ہے جو کسی گھر یا مکان کے اندر سکونت اختیار کر لیتی ہے اور اس گھر کے رہنے والوں کو خواب اور بیداری میں ڈراتی اور دکھ اور آزار پہنچاتی ہے۔ دنیا کے ہر شہر میں کوئی نہ کوئی ایسا گھر اور مکان ضرور ہوتا ہے جن میں یہ عامر جن رہائش رکھتے ہیں۔ ایسے مکان اور گھر کو عرف عام میں بھارا اور آسیب زدہ کہتے ہیں۔ یورپ میں ایسے مکانوں کو ہانٹیڈ ہاؤسز کہتے ہیں۔ ایسے مکانوں میں جن مختلف حرکتیں کرتے ہیں بعض اوقات گھر کے رہنے والوں پر اینٹیں اور پتھر برساتے ہیں۔ بعض جگہ پاخانہ اور گندگی گراتے ہیں۔ کئی گھروں کے دریچوں اور الماریوں سے چیزیں نیچے گراتے اور توڑتے پھوڑتے ہیں۔ بعض گھروں میں کپڑوں اور سامان کو آگ لگاتے ہیں۔ غرض طرح طرح کی حرکتیں روز روشن میں لوگوں کی نظروں کے سامنے کرتے ہیں۔ یورپ کے ''سپر چوٹس'' نے ایسے مکانوں کی ریسرچ کے لئے اس علم کے چند ماہرین کی ایک کمیٹی مقرر کی ہے۔ جو اس قسم کے ہانٹیڈ ہاؤسز کا پتہ لگا کر ان کی تحقیقات کرتی ہے۔ اور ان کے حالات قلمبند کر کے اپنی سوسائٹی کو بھیجتی ہے اور وہ حالات اخباروں میں شائع ہوتے ہیں۔

مسلمان جن اگر کسی مسلمان آدمی کے مکان میں رہائش اختیار کر لیں تو گھر والوں کو دکھ اور آزار نہیں پہنچاتے، بلکہ وہ ان گھر والوں کی دوسرے کافر جنات سے حفاظت کرتے ہیں۔ ایسے جن ہمارے گھروں میں پالتو جانوروں، بلیوں اور کتوں کی طرح رہائش کرتے ہیں۔ لیکن کافر جن اگر کسی مسلمان کے گھر میں سکونت اختیار کر لے تو اس گھر والوں کو ضرور ستاتا ہے۔ ایسے آسیب زدہ گھر میں پائے جاتے ہیں۔ اکثر غیر آباد اور تاریک مکانوں میں جن بسیرا کیا کرتے ہیں۔ حدیث میں آیا ہے کہ شام کے بعد اپنے مکانوں کے دروازوں کو کھلا نہیں چھوڑنا چاہئے کیونکہ ایسے وقت میں بعض مسافر جن آ کر ان میں سکونت اختیار کر لیتے ہیں۔

جن گھروں میں قرآن کی تلاوت کی جائے یا نماز اور ذکر الٰہی کا شغل جاری رہے وہاں جن شیاطین اور ارواح خبیثہ کا بہت کم دخل ہوتا ہے۔

## جنات کا تکلیف دینا

جن بعض اوقات غیر وزن شدہ مادہ جنس اور غیر شمار شدہ نقدی میں سے چوری کر کے اٹھا لیتے ہیں بعض گھروں اور دکانوں کی مالی برکت سلب کر لیتے ہیں۔ گھروں میں فساد اور جھگڑے کا موجب بنتے ہیں۔ دلوں میں حسد، کینہ، بغض اور عداوت کی آگ بھڑکاتے ہیں۔ خاوند بیوی اور دوستوں کے درمیان تفرقہ اور عداوت پیدا کرتے ہیں۔ جیسا کہ یوسف علیہ السلام کے حق میں ان کے بھائیوں کے دلوں میں عداوت کی آگ بھڑکائی۔ قول تعالیٰ ''قال یا بنی لا تقصص رویاک علیٰ اخوتك فیکیدون الشیطان للانسان عدو مبین۔'' ترجمہ: ''یعقوب علیہ السلام نے کہا اے بیٹے یوسف اس خواب کا حال اپنے بھائیوں سے نہ کہنا ورنہ وہ تمہارے برخلاف سازش کریں گے شیطان انسان کا کھلا دشمن ہے۔ قولہ تعالیٰ من بعد ان نزع الشیطان بینی وبین اخوتی۔ ترجمہ ''یوسفؑ نے کہا کہ بعد اس کے کہ شیطان نے میرے اور میرے بھائیوں کے درمیان فساد ڈال دیا۔

جن شیاطین اور ارواح خبیثہ کی دوسری قسم وہ ہے جو انسانوں پر مسلط ہو جایا کرتی ہے جس سے اُن کی صحت خراب ہو جاتی ہے اور سخت لاعلاج امراض میں مبتلا ہو جاتے ہیں جو ظاہر حکیموں اور ڈاکٹروں کی دوائیوں سے ہرگز علاج پذیر نہیں ہوتے۔ بعض دفعہ یہ جسم کے کسی خاص عضو کو آسیب زدہ کر دیتے ہیں۔ چنانچہ جسم کے اس خاص حصے اور عضو کو آزار پہنچ جاتا ہے اور وہ عضو شل، مفلوج اور بیکار ہو جاتا ہے۔ یا اُس پر کوئی زخم نمودار ہو جاتا ہے جو لوگ اس قسم کے شیطانی اور جنونی آسیب کا انکار کرتے ہیں وہ لوگ قرآنی حقائق کا انکار کرتے ہیں۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں ایوب علیہ السلام کی زبانی فرماتے ہیں ''انی مسنی الشیطان بنصب وعذاب'' یعنی شیطان نے مجھے چھو کر اپنے آسیب سے دکھ اور عذاب میں مبتلا کر دیا ہے۔ بعض دفعہ وہ آسیب زدہ عضو سخت درد میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ بعض انسان کے دل اور دماغ پر جب جن شیطان مسلط ہو جاتا ہے تو وہ یا تو مجنون اور دیوانہ ہو جاتا ہے یا اُسے بعض وقت اس آسیب کا دورہ ہوتا رہتا ہے ان کے آزار پہنچانے کے بہت طریقے ہیں۔ بعض عضو سے حرارت عزیزی اور نور حیات سلب اور خارج کر لیتے ہیں۔ چنانچہ وہ عضو کا خون فاسد ہو جاتا ہے۔ اور وہاں دانہ دنبل یا کوئی لاعلاج پھوڑا نکل آتا ہے ان امراض کے اسباب اور علل کی طبی تشریح اور توجیہہ چاہے کچھ بھی ہو لیکن مذکورہ بالا حقائق اپنی جگہ مسلم ہیں۔

## جنون کا انسان پر تسلط

بعض انسانوں پر جن شیاطین جب مسلط ہو جاتے ہیں تو ان کے دورے کے وقت وہ سر ہلاتے ہیں اور کھیلتے ہیں۔ خصوصاً جبکہ اُن کے سامنے گانا بجانا، سرور اور راگ وغیرہ کا شغل کیا جائے۔ یورپ میں اس قسم کے آسیب زدہ مرد وعورت کو میڈیم (وسیط) کہتے ہیں۔ اُس کے اردگرد حلقہ باندھ کر بیٹھتے ہیں اور اُس کے سامنے گاتے ہیں۔ جن شیطان جب آسیب زدہ پر مسلط ہو جاتا ہے تو وہ اُس کی زبانی بولتا ہے۔ یورپ کے سپر چولسٹس نے اسی چیز کو ترقی دی ہے اور گاہے میڈیم سے علیحدہ اُس مکان میں آ کر مختلف زبانوں میں باتیں کرتا ہے چونکہ وہاں گھر گھر اس قسم کے حلقے کئے جاتے ہیں۔ اس لئے وہاں جن، بھوت بہت کثرت سے لوگوں پر مسلط ہونے لگ گئے ہیں۔ اور اس قسم کا جنونی آسیب اور آزار وہاں بہت عام ہو گیا ہے۔ اس قسم کے آسیبی آزار اور جنونی دکھ اور امراض کا علاج بھی جن شیطان کے ذریعے کیا جاتا ہے۔ یعنی بعض اشخاص پر معالج قسم کے قوی اور طاقتور جن بھوت مسلط ہو جاتے ہیں۔ ایسے جن شیطان اپنے میڈیم سے کہتے ہیں کہ تم روحانی علاج کا شغل اختیار کرو۔ چنانچہ ایسے میڈیم ''ہیلنگ چرچز'' کھول لیتے ہیں اور روحانی علاج میں مشہور ہو

جاتے ہیں۔ ان کے وہاں گھر گھر روحانی حلقوں کے سبب وہاں اس قسم کے آسیب زدہ جنونی مریض بھی بکثرت ہوگئے ہیں۔ لہٰذا ان ہیلنگ چرچز یعنی روحانی علاج گھروں پر مریضوں کا بڑا ہجوم رہتا ہے۔ ایک مخصوص وقت میں جبکہ ہیلر میڈیم یعنی روحانی معالج پر جن بھوت مسلط ہوتا ہے وہ مریضوں کو چھو کر اچھا کرنے اور سلب امراض کے لئے اپنے مکان سے نکلتا ہے۔ قسم قسم کے مریضوں پر ہاتھ پھیرتا جاتا ہے۔ اور طرح طرح کے پاسز کرتا ہے جس سے بعض مریض تو فوراً اچھے ہو جاتے ہیں۔ اس وقت حاضرین اور تماشائیوں سے تعریف وتحسین کا بڑا شور وغل اٹھتا ہے۔ اور لوگوں کے دلوں میں اس کے روحانی علاج کا خوب سکہ بیٹھ جاتا ہے۔ بعض مریضوں کو کچھ افاقہ ہو جاتا ہے جو مزید روحانی علاج کے لے اس روحانی اسپتال میں داخل ہو جاتے ہیں۔ ان اسپتالوں میں روحانی علاج کا کافی اسٹاف اور اچھا خاصا محکمہ رہتا ہے جو دن رات اس قسم کے علاج معالجوں میں مشغول رہتے ہیں۔ یہ لوگ ان مرضوں سے کافی اجرت اور بڑی بڑی رقمیں بطور فیس وصول کرتے ہیں۔

## جن آسیب وسایہ کا علاج کرتے ہیں

غرض ان جنونی اور شیطانی مریضوں کا علاج بھی غالب قوی اور جن شیاطین کے ذریعے کیا جاتا ہے۔ اس کی صورت یہ ہوتی ہے کہ جس آسیب زدہ عضو پر میڈیم ہاتھ پھیرتا ہے۔ اور غصو کو پہلے کسی جن بھوت نے اپنے مس سے ٹھنڈا بے حس اور مفلوج کیا ہوا ہوتا ہے تو وہ معالج جن بھوت کے دوبارہ چھونے سے گرم ہو کر تندرست ہو جاتا ہے۔ یا اگر گرم ہوتا ہے تو ٹھنڈک پہنچانے سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔ اس روحانی علاج کا آجکل یورپ میں بڑا چرچا ہے۔ اسی ہیلنگ پاور اور جنونی طاقت پر وہ لوگ بڑا فخر کرتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ اگلے پیغمبر مثلاً عیسیٰ علیہ السلام جو کوڑھی اور جذامی مریضوں کو ہاتھ سے چھو کر اچھا اور تندرست کر دیا کرتے تھے ان کے پاس بھی یہی روحانی طاقت تھی۔ حالانکہ اسلامی نقطہ نگاہ میں اور صوفیاء اور فقراء کے نزدیک اس قسم کے جنونی اور سفلی شعبدوں کو نہایت حقارت اور عیب کی نظر سے دیکھا جاتا ہے۔ افریقہ اور امریکہ کے قدیم باشندوں اور ہندوستان، چین اور تبت کے لوگوں میں اس قسم کے سفلی عاملین بکثرت پائے جاتے ہیں جو محض چھونے اور ہاتھ لگانے سے آسیبی مریضوں کو اچھا کر دیتے ہیں۔ ہمارے ملک میں بھی اس قسم کی سفلی دکانیں موجود ہیں جو اس قسم کے علاج جوتے کی نوک سے کرتے ہیں۔ چنانچہ ڈیڑھ اسماعیل خان میں شیخ یوسف صاحب جنات کے بڑے عامل گزرے ہیں۔ ان کے مکان پر جب اس قسم کے مریض پکڑے ہوئے آتے ہیں تو وہ ان جن بھوتوں کی جوتیوں سے مرمت کرتے ہیں۔ جس وقت یہ لوگ جنوں کو جوتا سنگھاتے ہیں تو جن فوراً بھاگ جاتا ہے۔ چنانچہ دور دور سے جوڑوں کے درد اور ریحی دردوں کے مریض لائے جاتے ہیں ان میں سے بعض ایسے بھی ہوتے ہیں جو چلنے پھرنے سے معذور ہوتے ہیں۔ لیکن وہ فوراً ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ انبیاء علیہم السلام کا تو اس قسم کی باتوں میں ذکر کرنا ہی سوء ادب اور گستاخی ہے۔ اولیاء کرم کے نزدیک بھی اس قسم کے سفلی عمل کو پرکاہ کے برابر بھی نہیں سمجھا جاتا۔

# قران

# عطارد و مشتری

یہ قران ۲۱ دسمبر کی رات ۱۰ بجکر ۳۶ منٹ پر ہوگا- مشتری کو کب مال ہے- اس کے ساتھ عطارد ہے جو تین قوتوں کا مالک ہے- ایک تحریرات' پبلشنگ اور پرنٹنگ سے متعلقہ لوگ دوسرا ٹرانسپورٹ اور کمیونی کیشن کے محکموں سے متعلقہ لوگ- تیسرا اعزاء- لہذا ان تینوں مقاصد کے لئے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے- ان کاموں کی ترقی یا ان محکموں کے متعلقہ لوگوں کی ترقی اور ان محکموں میں حصول ملازمت کے خواہش مند عملیات تیار کر سکتے ہیں-

صورت اول میں تحریری کاموں سے وابستہ لوگ یعنی کلرک وغیرہ اور پرنٹنگ پبلشنگ سے متعلقہ لوگ حصول آمدن کے لئے عمل تیار کر سکتے ہیں- صورت دوم میں ٹرانسپورٹ اور کمیونی کیشن کے کاروبار میں ترقی یا ان کے ملازمین کی ترقی کا عمل تیار ہوسکتا ہے- یا کاروبار میں نقصان ہو رہا ہو تو فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے- صورت سوم میں بہن بھائیوں یا نزدیکی اعزاء میں محبت و تسخیر کے لئے یا کسی عزیز سے مالی مفاد حاصل کرنے کے لئے عمل کیا جاسکتا ہے-

## صورت اول
## ملازمت یا ترقی کیلئے

اس امر کے لئے ہم جس آیت کی روحانیت سے مدد لیں گے- اس میں اللہ کا ایک اسم اور ایک قوت بھی ہے- آیت ہے- اِنَّ اللّٰہَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُوالْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ اس کے عدد ۲۲۴۱ ہیں- موکل اس کا رغفائیل ہے- اب ایک مربع نقش تیار کریں جس کے اوپر کے خانوں میں نام' مقصد اور آیت آجائے- سطر یوں لکھیں- مثلاً طالب کا نام احمد بن زینب ہے- اب اگر مقصد ترقی ہے تو آگے ترقی لکھیں اگر ملازمت ہے تو ملازمت لکھیں- اگر حصول مال کی ضرورت ہے تو اس کا ذکر کریں کسی خاص ملازمت یا خاص جگہ ملازمت درکار ہے تو لفظ ملازمت کے ساتھ مختصراً ذکر کریں یعنی ملازمت کی تخصیص بھی کی جاسکتی ہے- لہذا سطر یوں ہوئی-

| احمد زینب | ملازمت | ان اللہ ھوالرزق | ذوالقوالمتین |
|---|---|---|---|
| ۱۲۲ | ۵۱۸ | ۴۶۷ | ۱۷۷۴ |

اب اس کو نقش مربع میں سفید کاغذ پر زعفران سے وقت مقررہ پر لکھیں- بالکل اسی طریقے سے جیسا کہ میں بیان کرتا ہوں- ایک نقش رفتار کا ہے- ایک اصل ہے-

اصل نقش

۷۸۶

| احمد زینب | ملازمت | ان اللہ ھو الرزاق | ذوالقوۃ المتین |
|---|---|---|---|
| ۴۶۸ | ۱۷۷۳ | ۱۲۳ | ۵۱۷ |
| ۱۷۷۲ | ۴۶۵ | ۵۲۰ | ۱۲۴ |
| ۵۱۹ | ۱۲۵ | ۱۷۷۱ | ۴۶۶ |

رفتار نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

اصل نقش کو دیکھیں خانہ نمبر ۱ میں طالب کا نام ہے- اس لئے اس میں عدد ۱۲۲ نہ لکھیں- خانہ ۲ میں ۱۲۳ - خانہ ۳ میں ۱۲۴ - خانہ ۴ میں ۱۲۵ لکھیں- اب ۵ - ۶ - ۷ - ۸ خانہ کو پر کرنا ہے تو اس میں ملازمت کے عدد سے ایک کم کر کے ۵۱۷ کو خانہ ۵ میں لکھیں- خانہ ۶ میں لفظ ملازمت - خانہ ۷ میں ۵۱۹ - خانہ ۸ میں ۵۲۰-

باقی آٹھ خانے بالکل اسی طرح پر کریں جس طرح میں نے لکھے ہیں- کیونکہ باقی خانوں میں آیت دو حصوں میں درج کی ہے- یہ آیت چونکہ نقوش میں قائم رہے گی- اس لئے ان آٹھ خانوں کو ترتیب وار ۹ سے ۱۶ خانوں کو لکھیں-

جن خانوں میں عدد آئے عدد لکھیں- جن میں آیت آئے آیت لکھیں-

مندرجہ بالا نقش کی کل میزان ۱۲۲ + ۵۱۸ + ۴۶۷ + ۱۷۷۴ = ۲۸۸۱ ہے- لہذا نقش پر کر کے چاروں طرف سے میزان کر کے دیکھ لیں کہ ہر طرف سے جمع ۲۸۸۱ ہوتی ہے یا نہیں- اگر تعداد کسی طرف سے درست نہ ہو تو سمجھ لیں- نقش غلط ہوگیا- نقش لکھنے سے قبل اوپر ۷۸۶ لکھیں اور اطراف قوله الحق وله الملك سے بنائیں اور نقش پر کرنے کے بعد اوپر موکل کا نام لکھیں- یہ طریقہ تمام نقوش میں چلے گا-

## صورت دوئم
## کمیونی کیشن کیلئے

طریقہ مندرجہ بالا وہی ہوگا- نام مطلب یعنی ملازمت یا ترقی - آیت دو خانوں میں- لیکن اس میں آیت تبدیل ہو جائے گے جو یہ ہے- ولقد مکنکم فی الارض وجعلنا لکم فیھا معایش (سورہ الاعراف آیت ۱۰) اس آیت کے عدد ۲۱۹۹ ہیں- موکل

حنقغغائیل ہے۔نقش اس کا یہ ہے۔یہ ترقی کے لئے بنایا گیا ہے۔اس میں نام اور مطلب کے خانے تبدیل ہوں گے۔آیت کے آخری ۸ خانے اسی طرح قائم رہیں گے۔نقش کی رفتار وہی ہے جو صورت اول کے ساتھ دی گئی ہے۔

| احمد زینب | ترقی | ولقد مکنکم فی الارض | وجعلنا لکم فیھا معایش |
|---|---|---|---|
| ۱۴۳۳ | ۷۶۶ | ۱۲۳ | ۷۰۹ |
| ۷۶۵ | ۱۴۳۰ | ۷۱۲ | ۱۲۴ |
| ۷۱۱ | ۱۲۵ | ۷۶۴ | ۱۴۳۱ |

ترقی کے اعداد ۱۰۱۷ ہیں۔نصف آیت اول کے ۱۴۳۲ اور دوسرے حصے کے ۷۶۷ ہیں۔یعنی آیت کے ۹ خانوں کے لئے یوں سمجھیں کہ:

خانہ ۹ میں ۱۴۳۰
خانہ ۱۰ میں ۱۴۳۱
خانہ ۱۱ میں ولقد مکنکم فی الارض
خانہ ۱۲ میں ۱۴۳۳
خانہ ۱۳ میں ۷۶۴
خانہ ۱۴ میں ۷۶۵
خانہ ۱۵ میں ۷۶۶
خانہ ۱۶ میں وجعلنا لکم فیھامعایش

## صورت سوم

## تسخیر و موافقت اعزاء

نام طالب معہ والدہ۔ جلب قلب۔ نام مطلوب معہ والدہ آیت قَدْ شَغَفَهَا حُبًا

آیت کے اعداد ۱۲۳۱ ہیں۔صقغغائیل موکل ہے۔ نام طالب احمد بن زینب۔ عدد = ۱۲۲۔نقش کا خانہ ۱-۲-۳-۴-

مطلب۔ جلب قلب۔ عدد ۱۶۷۔نقش کا خانہ ۵-۶-۷-۸ مطلوب اکرم بن فاطمہ۔ عدد = ۳۹۶ نقش کا خانہ ۹-۱۰-۱۱-۱۲

آیت کے عدد = ۱۲۳۱۔نقش کا خانہ ۱۳-۱۴-۱۵-۱۶ تمام نقوش میں رفتار وہی رہے گی جو شروع میں دی گئی ہے۔نقش یہ بنا۔

| احمد زینب | جلب قلب | اکرم فاطمہ | قد شغفھا حبا |
|---|---|---|---|
| ۳۹۷ | ۱۲۳۰ | ۱۲۳ | ۱۶۶ |
| ۱۲۲۹ | ۳۹۴ | ۱۶۹ | ۱۲۴ |
| ۱۲۸ | ۱۲۵۰ | ۱۲۲۸ | ۳۹۵ |

وقت مقررہ سے قبل نقش تیار کر کے پڑتال کر کے خاکہ تیار رکھیں اور وقت پر تیار کر لیں۔کام کرتے وقت بخور لوبان کا کریں۔تنہا جگہ نقش لکھیں۔نقش تیار کر کے تعویذ بنائیں اور گلے میں ڈالیں یا بازوئے راست پر باندھیں۔ انشاء اللہ جس مقصد کے لئے آیات الٰہی سے مدد لیں گے وہ پورا ہوگا۔

جن احباب نے عامل کامل دوئم کا مطالعہ کیا ہے ان کے لئے ان نقوش کی تیاری آسان ہوگی۔ اسی کے قواعد کے مطابق عمل دیئے گئے ہیں اور اب تو اکثر اتنے قابل ہوگئے ہیں کہ جہاں بھی میں غلطی کروں تو وہ اسے درست کر لیتے ہیں۔تاہم نئے پڑھنے والوں کو اگر کہیں کوئی بات سمجھ نہ آئے تو خط لکھ کر دریافت کر لیں۔

اگر کوئی صاحب خود تیار نہ کر سکیں اور دفتر سے مدد لینا چاہیں تو پندرہ دن پیشتر اطلاع دیں۔ آرڈر پہنچ جاتا ہے جس پر کچھ تحریر نہیں ہوتا۔اور خط وقت نکل جانے کے بعد ملتا ہے۔لہذا بہتر ہے کہ منی آرڈر پر بھی تفصیل درج کر دی جائے۔ ان نقوش میں سے جو بھی تیار کروانا چاہیں۔ کاغذ پر نقش کا ہدیہ=۱۰۱۱۷۹ روپے ہو گا۔ محصولڈاک =۱۵۶ ارسال کریں۔

# معرفت

جہان قادر مطلق اس عالم فانی کو عدم سے وجود میں لایا۔ وہاں اس نے ایک ایسا قانون محکم تمام کائنات پر مسلط کر دیا کہ نظام عالم میں ایک ذرہ بھر فرق نہ آوے اور تمام تخلیق شدہ چیزوں میں سے ہر ایک کو ایسی خاص خاص صفتوں سے مختص کیا کہ جو ان کے وجود سے نہ تو علیحدہ ہو سکتی ہیں اور نہ ان کا وجود جن کے نام سے وہ موسوم ہیں سمجھ میں آسکتا ہے یا قائم رہ سکتا ہے اور ان خصوصیات کی بنا پر ہر ایک میں فرق ہوتا ہے۔ اسی طرح جب انسان کو پیدا کیا گیا تو اس میں اپنی مخلوق سے علیحدہ ایسی خصوصیات رکھیں کہ وہ تمام مخلوقات عالم سے ان خصوصیات سے مختص ہونے کی وجہ سے امتیاز کیا جاسکے۔ ملائکہ کو جو آدم کو سجدہ کرنے کا حکم ہوا تھا اور جس کے انکار کرنے پر معلم الملکوت پر عتاب خداوندی نازل ہوا تھا۔ وہ انہی خصوصیات کی وجہ سے ہوا تھا جو اس نے آدم میں اپنی تمام منصبات کا بوجھ اپنی گردن پر اٹھا لیا جس کے اٹھانے سے ملائکہ بھی عاجز تھے۔ اور اسی طرح اشرف المخلوقات کہلانے کا مستحق ہوا۔ اب سوال یہ ہے کہ وہ مابہ الامتیاز خصوصیات کہ جن کی وجہ سے وہ بلند پایہ پر پہنچا؟ عقل ونطق؟ جب آدم کو اس پہلی خطا کے جرم میں بہشت سے خداوند تعالیٰ نے اپنی اطاعت کا وعدہ لے کر نکالا۔ اور اس قید خانہ پُر از آفات و مشکلات میں بطور سزا کے بھیجا۔

لہٰذا اس قادر مطلق نے دو طرح کے قانون ان صفات کے کام میں لانے کے لئے بنی نوع انسان پر مسلط کئے ایک تو ان میں قانون دینوی ہے کہ جس پر نظام عالم چلتا ہے۔ اور دوسرا روحانی کہ جو ہماری روح کی اصلاح کے لئے بنایا گیا ہے تاکہ ہم اس پر عمل کرنے سے مرنے کے بعد پھر اس دنیا کی سیر اپنے اپنے درجہ کے مطابق کر سکیں اور پھر اس قادر مطلق کے جلوۂ نور سے اپنے دلوں کو روشن کر سکیں۔ جس سے ہم محروم کر دیئے گئے ہیں۔ اس قانون روحانی کے دو حصے ہیں۔ قانون ظاہری۔ قانون باطنی۔

قانون ظاہری وہ حصہ ہے کہ جو بذریعہ الہام ایک نبی کی معرفت اپنے بندوں کے لئے بھیجتا ہے جو ہمارے مذہبی اور دینوی فرائض ادا کرنے کے متعلق ہے جس میں ان کو ان فرائض کے جو اس پر اس کے خالق کے ہیں۔ ادا کرنے کی تلقین کی جاتی ہے۔ جس میں دنیوی مکروہات سے بچنے۔ اعلیٰ زندگی بسر کرنے اور راہ راست پر چلنے کی تعلیم ہوتی ہے اور اسے قانون شرع کہتے ہیں۔ لہٰذا خدا اور بندے کے درمیان جو قانون قائم ہے اس کا نام شرع ہے جو بندہ شرع پر نہیں چلتا۔ وہ خدا کے قوانین سے انحراف کرتا ہے۔ یہ انحراف ہی شیطان کی صفت میں لے جاتا ہے۔ شرع پر عمل کرنے سے خدا کا بندہ بنتا ہے اور شرع کے خلاف چلنے سے شیطان کا بندہ بن جاتا ہے۔ اس دنیا میں دو ہی راستے ہیں۔ جن کو پیدائش آدم کے وقت واضح کر دیا تھا۔ ان دونوں راستوں میں سے کونسے راستے کو آپ نے اختیار کر رکھا ہے۔ اپنے دل سے خود ہی فیصلہ کر لیں۔

# قل ھواللہ

اس سورۃ کی فضیلت میں چالیس حدیث صحیح مروی ہیں منجملہ ان کے یہ ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ قل ھواللہ احد برابر ثلث قرات کے ہے- آپ ﷺ نے ایک صحابی کو پڑھتے ہوئے سنا تو فرمایا اس کے لئے جنت واجب ہوگئی- ایک صحابی قل ھواللہ احد کو ہر صورت میں پڑھا کرتے تھے- آپ ﷺ نے پوچھا تو کہا کہ مجھے یہ سورت بہت پسند ہے- آپ ﷺ نے فرمایا اس کی محبت میں مجھے جنت میں جگہ دی گئی (بخاری) ایک روایت میں ہے کہ جو اس کو دس بار پڑھے- اس کے لئے ایک قصر جنت میں تیار ہوتا ہے اور چوبیس بار پڑھے اس کے لئے دو اور اسی طرح زیادہ ہوتے جاتے ہیں اس کے الفاظ کو آپ نے اسم اعظم فرمایا ہے-

قرطبی نے کتاب التذکرہ میں لکھا ہے کہ جو کوئی مرض الموت میں پڑھے گا وہ فتنہ قبر سے محفوظ رہے گا اگر گھر میں جاتے وقت قل ھواللہ احد اور ورد کی پابندی کی جائے تو رفع فقر اور حصول ترقی اور رزق کا اچھا ذریعہ ہے-

رسول اللہ ﷺ جب سوتے وقت بستر پر تشریف لے جاتے تو قل ھواللہ اور معوذتین تین بار پڑھ کر ہاتھوں پر پھونکتے اور ہاتھ بدن پر پھیرتے یہ وہ سورت ہے کہ بھوکا پڑھے تو شکم سیر ہوجائے اور مفلس پڑھے تو غنی ہوجائے- اسم صمد میں لائق ارباب ریاضات ہے- بعض کا تجربہ ہے کہ یاصمد کو ۱۳۴ بار پڑھنا تعب گرسنگی و تشنگی کے لئے مفید و مجرب ہے-

اگر انسان کسی کام میں پریشان ہوجائے اور چاہے کہ منجانب اللہ ایسی صورت معلوم ہوجائے کہ اس کو ہر حیثیت سے کامیابی ہو تو یہ طریقہ بے حد مجرب ہے جمعہ کی شب کو بعد عشاء قل ھواللہ ۶۶ بار پڑھے اور پھر یا اللہ ۵۶۳۱ مرتبہ پڑھے- پھر ماشاء اللہ ایک ہزار بار پڑھے اور درود شریف ایک ہزار مرتبہ پڑھے اور سورہے انشاء اللہ تعالیٰ کوئی فرشتہ ایسی سہل الوصول الصورت تعلیم کرے گا جس سے وہ کام ایک ہفتہ میں حسب دلخواہ ہوجائے گا-

قضائے حاجات کے لئے اس کا یہ عمل بھی مجربات سے ہے کہ درمیان مغرب وعشاء کو ایک ہزار ایک مرتبہ ۱۱ دن تک پڑھے اور درود شریف اول آخر ۱۱ بار پڑھے اور پھر سات مرتبہ یہ کہے-

یا مَنْ لا یخفیٰ عَلَیکَ حالی اقضِ حاجتی

تسخیر خلائق کے لئے اس کو چالیس دن تک ۳۱۳ بار پڑھنا مفید ہے-

# دفع سحر

سحر کی علامت یہ ہوتی ہیں کہ مریض دن بدن لاغر و بیقرار ہوتا جائے گا- زن و فرزند' گھر والوں اور کھانے پینے اور بولنے سے نفرت کرے گا- ہڈیوں میں درد ہوگا اور ڈرتا رہے گا- بعض لوگوں کو درد سر اور اسہال لگ جاتے ہیں اور مسحور جس پر سحر کیا گیا ہو تو ایک نظر دیکھنے سے معلوم ہوگا یہ ہوش وحواس میں نہیں ہے-

(۱) جس شخص پر سحر کا شبہ ہو اس آیت کریمہ کو خون ہدہد یا مرغی سیاہ کے خون میں مشک وزعفران اور گلاب ملا کر لکھے اور سات کاغذوں پر مع بسم اللہ لکھ کر سات دن تک پلائے سحر دور ہوگا-

سیصلہ ان اللہ لا یصلح عمل المفسدین انما صنعوا کید ساحر ولا یفلح الساحر حیث اتیٰ بحق اھیاً اشراھیاً

(۲) دفع سحر کے لئے سورۃ معوذتین کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور ہر روز پڑھا کرے یا چینی کی رکابی پر لکھے اور دھو کر پلائے تو سحر کا اثر نہ ہوگا-

(۳) جو شخص سورۃ معوذتین کو سوتے وقت پڑھے گا ہرگز اس پر سحر اثر نہ کرے گا-

(۴) جو شخص مقطعات قرآن کو کاغذ پر لکھ کر پہنے وہ سحر اور نظر بد سے بچا رہے گا- حروف مقطعات وہ ہیں جو قرآن کی بعض سورتوں کے شروع میں ہیں یہ ۲۸ ہیں-

(۵) ہرن کی کھال پر لکھے اور دفع سحر کے لئے گلے میں ڈالے- بسم اللہ وباللہ ماشاء اللہ وبسم اللہ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم قال موسیٰ ماجئتم بہ السحر ان اللہ سیبطلہ ان اللہ لہ یصلح عمل المفسدین ویحق اللہ الحق بکلماتہ ولوکرہ المجرمون فوق الحق وبطل ما کانوا یعلمون فغلبوا ھنالک وانقلبوا صاغرین

(۶) خزینۃ الاسرار میں لکھا ہے کہ آیت واتبعوا ماتتلو الشیاطین سے لوکانو یعلمون تک سورۃ بقرہ میں دیکھ کر کسی پلیٹ پر لکھے اور پانی سے دھو کر مسحور کو پلائے تو سحر دور ہو-

(۷) اگر آیت کریمہ وما محمد الارسول قد خلت سے لیکر وسنجزی الشاکرین تک (آل عمران) سے دیکھ کر عورت کے دامن پر لکھے تو اس کا سحر باطل ہو-

(۸) دو اسم الٰہی قائم' واحد کو مسحور کی ہتھیلی پر لکھے تو سحر باطل ہو- لکھے ق وا ای ح م و اگر ان حروف کو لکھ کر اور دھو کر اس شخص کو پلائے جس کو بچھو نے کاٹا ہو تو اسے فوراً راحت ملے-

(۹) دونوں ہاتھ بلند کر کے سورۃ حمد' سورۃ قل اور معوذتین پڑھے اور مسحور کی پیشانی پر دم کرے تو سحر دور ہو- چند دن کرنے سے اس کے بدن کی حالت درست ہونے لگے گی-

(۱۰) ان آیات کو پانی پر دم کر کے مسحور کو پلائے تو سحر باطل ہو- فَاُلْقِیَ السَّحَرَۃُ سٰجِدِیْنَ قَالُوْا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ رَبِّ مُوْسیٰ وَھَارُوْنَ اَعُوْذُ بِعِزَّۃِ اللّٰہِ وَکِبْرِیَائِہٖ وَمِنْ شَرِّ السِّحْرِ وَمِنْ شَرِّ الشَّیَاطِیْنِ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّ اَکِیْدُ کَیْدًا فَمَھِّلِ الْکَافِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا ط

(۱۱) سلوسا جاسوسا ماسوسا کاغذ پر لکھ کر مسحور کے سر سے اتار کر جاری پانی ڈالے- سحر باطل ہو-

سحر کئی قسموں سے وارد ہوتے ہیں- اگر کسی کو زندگی سے محروم کرنا ہو تو پھر اس کے اثرات جسم پر وارد ہوتے ہیں- مجموعی طور پر آدمی کام کا نہیں رہتا- بعض ساحر بدن کے خاص حصوں کو باندھتے ہیں یا خراب کرتے ہیں- میں نے ایسا بھی شخص دیکھا ہے جس کو سحر سے اندھا کر دیا گیا تھا- بعض لوگ کسی کے کاروبار' نئے بننے والے مکان یا نئی خریدی جانے والی مشین یا مشینری کو سحر سے ناکارہ کر دیتے ہیں- مشینوں میں ٹوٹ پھوٹ ہوتی رہتی ہے اور اس سے نفع نہیں ملتا- ایک دفعہ کسی نے ٹائیلوں کے ایک کارخانہ کو باندھ دیا تھا- مسکچر کی مشین ہمیشہ ٹوٹتی رہتی تھی- ایک زمیندار نے بتایا کہ اس نے پانی نکالنے کا ڈیزل انجن لگایا ہوا تھا دشمنوں نے اس پر سحر کیا تو اس کا بہت بڑا پہیہ نکل کر چھت توڑ کر نکل گیا اور گر کر ریزہ ریزہ ہو گیا- حالانکہ پہیہ نکل کر اوپر کو جا ہی نہیں سکتا تھا- بار بار انجن کو بنایا گیا مگر وہ نہ چلا- ایک شخص نے کہا میں دس سال سے اپنا مکان بنا رہا ہوں- وہ بنتا ہی نہیں کسی نہ کسی وجہ سے نقصان ہو کر کام رک جاتا ہے-

میرے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ دور خراب ہے لوگوں میں حسد کا مادہ ہو گیا ہے وہ دوسرے کو کھاتے کماتے دیکھ کر خوش نہیں ہوتے تباہ کرنے کی ترکیبیں سوچتے ہیں رشتہ داروں سے زیادہ مخالفتیں پیدا ہوتی ہیں ان کی وجہ سے لوگ ساحروں کو تلاش کرتے ہیں- بہت خرچ کرتے ہیں اور دوسروں کو تباہ کرتے ہیں وہ یہ بھول جاتے ہیں کہ ہمیں بھی اس کا خمیازہ کسی وقت کسی نہ کسی صورت میں بھگتنا پڑے گا-

بعض لڑکیوں کی شادی میں دیر ہو جاتی ہے تو وہ خیال کرتے ہیں یا اسے کوئی کہہ دیتا ہے کہ شادی باندھ دی گئی ہے تو اس شخص کے ذہن میں رشتہ دار اور رشتہ مانگنے والوں کی طرف سے ذہن میں خیال بیٹھ جاتا ہے کہ واقعی لڑکی کی شادی باندھ دی گئی ہے- گو ہر لڑکی کے ساتھ ایسا نہیں ہوتا- تاہم بعض لڑکیوں پر سحر کا اثر ہوتا ہے- اکثر کی شادی مقصوی طور پر دیر سے ہوتی ہے-

لہٰذا جب بھی کوئی غیر معمولی بات ہو اور اسباب و حالات بھی شک و شبہ والے ہوں تو ضرور کسی صاحب علم سے معلوم کریں اور اس سبب کو دور کرنے کی کوشش کریں جو معلوم ہو-

# اثر پذیری

شفا بخشی میں سب سے بڑی قوت جو کام کرتی ہے۔ وہ اثر پذیری کی ہے۔ جسم دراصل تین چیزوں کا مجموعہ ہے۔ جسم، دماغ اور روح کا اور بیماری یا شفا کا اثر ان پر علی الترتیب ہوتا ہے۔ حالانکہ ہر ایک کا تعلق ایک دوسرے سے لازم و ملزوم کی حیثیت رکھتا ہے۔ مگر ان کی کارکردگی اور تاثیر پذیر ہونے میں ہم یہ یقین نہیں کرتے کہ یہ تینوں بیک وقت متاثر ہو جاتے ہیں۔ مثلاً بے شمار بیماریاں جسمانی نقائص کی وجہ سے ہم پر وارد ہو جاتی ہیں۔ ان کا حملہ براہ راست جسم پر ہوتا ہے۔ بیماری بڑھ جائے تو دماغ بھی متاثر ہوتا ہے اور طویل یا لاعلاج قسم کی ہو جائے تو روح بھی متاثر ہو جاتی ہے۔ اسی طرح دماغی قواء کی اضمحلالی بھی کسی بیماری کا باعث بن سکتی ہے۔ اکثر ایسی صورتوں میں جسم تندرست رہتا ہے۔ صرف انسان دماغی طور پر بیمار ہوتا ہے۔ یہ عین ممکن ہے جب یہ بیماری بڑھے تو روح کو بھی کمزور کر دے اور پھر جسم کو بھی کمزور کر دے۔ چنانچہ یہی وجہ ہے کہ جب روح دماغ سے لاتعلق ہو جاتی ہے تو دماغی قوت کی مرضی اپنی فعلی طاقت میں خود مختار ہو جاتی ہے۔ کہ وہ کسی چیز کو قبول کرے یا رد کردے اور جب لاشعوری قوتیں جو دماغ کا جزو ہیں اور لافانی بھی ہیں۔ جب دماغی استثنائی کا شکار ہوتی ہیں یا جب اثر پذیری سے مغلوب ہوتی ہیں وہ پھر یہی دماغی توسط سے تمام جسم کو کنٹرول میں رکھتی ہیں اور اس وجہ سے روح کی لافانی قوت جو شعور اور لاشعور کے پردوں میں مستور ہوتی ہے وہ جسم کو تندرست رکھنے میں مدد دیتی ہے۔ درحقیقت ہم کو یا دنیا کو اس کا علم ہی نہیں کہ کس ضرورت نے ان کا امتزاج لافانی بنا رکھا ہے۔ حالانکہ کسی علاج سے بیماری کا تدارک کر سکتے ہیں۔ لیکن جسم دماغ یا روح کے علاج کے لئے قوت ارادی کے تصور سے کام لیں۔ تو وہ اس کی لافانی طاقتوں کے اثر پھر کبھی امراض کو نزدیک نہیں پھٹکنے دیتے۔

چنانچہ یہ اصول جس پر میرا یقین اور تجربہ ہے۔ بنیادی طریقہ ہے جس سے افادہ حاصل کر کے تندرستی حاصل کی جا سکتی ہے۔ میرے ادارے کے زیر علاج لوگ اسی اصول سے صحت یاب ہو جاتے ہیں۔ کہ میں ان کی بیمار قوت کو اپنے الفاظ سے ایک ایسا اطمینان دلا دیتا ہوں اور جسے وہ اس لئے سختی سے قبول کر لیتے ہیں کہ ان کی نزدیک میرا علم اور میرا تجربہ اس پر دلیل بھی ہوتا ہے۔ چنانچہ جب کسی مریض پر اثر طاری کیا جاتا ہے اور ان سے باتیں کی جاتی ہیں تو ان کے دل و دماغ سے وہ تمام خدشات اور ڈر خارج ہو جاتے ہیں جو ان کی زندگی کے ساتھ چمٹے ہوئے ہوتے ہیں۔ روحانی علم کے خزانے کے بھرپور لفظی وار کا نتیجہ حوصلہ افزا رہتا ہے۔ کیونکہ اثر پذیری سے وہ باتیں ممکن ہو گئیں۔ جو عام طور پر ناممکن تھیں۔ یہی وجہ ہے کہ جب ذہن سے دکھ درد زہر اور تکلیف کے اثرات خارج ہو جاتے ہیں تو وہ ایک نئی روشنی محسوس کرتے ہیں جو اس کی تسکین روح کا باعث بنتے ہیں۔

جسمانی امراض میں یا روحانی امراض میں وہ لوگ جلدی کامیاب ہو جاتے ہیں جو میرا لٹریچر پڑھتے رہتے ہیں۔ کیونکہ ان کے دل و دماغ پر میں چھایا ہوا ہوتا ہوں۔ تو میری معمولی قوتِ ارادی ان کے دماغ پر نئی روشنی ڈالتی ہے اور وہ جلد تندرست ہو جاتے ہیں۔ لیکن وہ لوگ جو سن سن کر حاضر ہوتے ہیں وہ دیر سے تندرست ہوتے ہیں یا وہ میری باتوں کو عجوبہ تصور کرتے ہیں۔

میرے پاس ایک شخص آیا۔ اس نے بتایا کہ عرصہ سات آٹھ سال سے میں ایک ناکام زندگی بسر کر رہا ہوں۔ مجھے کام کوئی نہیں ملتا، نہ کوئی میری باتوں پر اعتماد رکھتا ہے۔ کتنی بھی سفارش کراؤں ناکام رہتی ہے۔ مجھ پر جادو کیا ہوا ہے۔ پاکستان کے جتنے بڑے بڑے نجومی و دیگر علوم جاننے والے ہیں وہ سب کہتے ہیں کہ مجھ پر جادو کیا گیا ہے۔ جب میں نے اس سے کہا کہ جادو نہیں ہے تو اس نے ماننے سے انکار کر دیا اور کہا اس آٹھ سال کے عرصے میں آپ پہلے شخص ہیں جنہوں نے یہ کہا کہ جادو نہیں ہے۔ تو میں اسے کیسے قبول کر لوں۔ چونکہ اس کے شعور اور لاشعور میں جادو بیٹھا ہوا تھا۔ اس لئے وہ اس کے علاوہ نہیں سوچ سکتا تھا۔

اس شخص نے اپنی بات کا مجھے یقین دلانے کے لئے کہا کہ میں ذاتی ثبوت بھی دے سکتا ہوں۔ کہ مجھ پر جادو کیا گیا ہے۔ تو وہ کہنے لگا کہ شروع شروع میں مجھے خواب آیا کہ تینوں قل پڑھو۔ میں نے اس کا خیال نہ کیا۔ اگلی رات پھر خواب آیا کہ قل پڑھوں۔ میں نے توجہ نہ کی۔ اگلی رات پھر خواب آیا کہ قل پڑھوں۔ تو آپ بتائیے کہ یہ قل تو رسول کریم ﷺ پر اس لئے نازل ہوئے تھے کہ ان پر جادو کیا گیا تھا۔ تو میرے خواب میں قل کا اشارہ ملنے کا مطلب یہ ہوا کہ مجھ پر جادو کیا گیا ہے۔

میں نے پوچھا کیا تم نے قل پڑھے؟ اس نے کہا کہ تیسری دفعہ جب خواب آیا تو میں نے ان کو پڑھا۔ پھر میں نے اس سے کہا جب تم نے خواب کی تعمیل کی اور قل پڑھے تو جادو کہاں رہا۔ وہ تو ختم ہو چکا ہے۔ تم خواہ مخواہ دوسرے لوگوں اور نجومیوں کے کہنے پر جادو کو اپنے اوپر مسلط کر رہے ہو اور کلام اللہ پڑھنے پر اعتقاد و اعتماد نہیں رکھتے۔ وہ کہنے لگا کہ سب لوگ کیوں کہتے ہیں کہ جادو ہے۔ میں نے اس سے کہا اس کی وجہ یہ ہے کہ اگر وہ یہ کہہ دیں کہ جادو نہیں ہے تو ان کی آمدن ماری جاتی ہے۔ بلحاظ پیشہ ان کا فرض ہے کہ وہ کہیں جادو ہے۔ تا کہ ہزار پانچ سو روپے اس کے اتارنے کے مل جائیں۔

یہ سن کر وہ شخص بڑا حیران ہوا اور وہ بغیر کچھ کہے اٹھ کر چلا گیا۔ مجھے یقین ہے کہ اب اسے ملازمت بھی مل جائے گی اور وہ اس ذہنی مرض سے

بھی جائے گا۔

جن اور بھوت کے امراض میں سے ۷۰ فیصد لوگ ذہنی طور پر مریض ہوتے ہیں۔ ان کا علاج ہی ایسے طریق پر کیا جاتا ہے کہ ان کو یقین دلا دیا جائے کہ جن دور ہو گیا۔ جب یقین دلا دیا جاتا ہے تو وہ تندرست ہو جاتے ہیں۔ اگر انہیں یہ کہا جائے کہ کوئی جن بھوت نہیں تو وہ مانتے نہیں نہ وہ تندرست ہوتے ہیں۔ ایسے لوگ کے لئے اصل عمل کی ضرورت نہیں ہوتی بلکہ شعبدہ قسم کے عمل کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس سے فوراً اثر پذیری اختیار کر لیتے ہیں اور تندرست ہو جاتے ہیں۔ ایک عورت کا خیال تھا کہ اس پر جن مسلط ہے۔ تعلیم یافتہ تھی اسے بہت یقین دلایا کہ گیس کا مرض ہے۔ نہ جادو کیا گیا ہے نہ جن۔ مگر وہ جب آتی ایک ہی رٹ لگاتی۔ جب اس کا ڈرامائی علاج کیا گیا تو وہ تندرست ہو گئی۔ ایسی حالت کے مریض ذہنی مرض کی وجہ سے اصل مرض کا علاج نہیں کروا پاتے اور مدتوں تکلیف اٹھاتے ہیں اور روپیہ ضائع کرتے رہتے ہیں۔

میں نے ایسے افراد کو دیکھا ہے جو بڑے پژمردہ اور خوفزدہ ہوتے ہیں۔ مگر علاج اثر پذیری کے بعد جب واپس جاتے ہیں تو ان کی دنیا ہی بدلی ہوئی ہوتی تھی۔ وہ نئے ولولے نئے نئے ارادے اور نئی لذت محسوس کرتے ہوئے جاتے تھے۔ جب کوئی ذہنی طور پر مریض ہو تو معالج کی قوت ارادی اور طریق علاج ہی تندرست کر سکتا ہے۔ وہاں کوئی دوا کام نہیں کرتی۔ معالج کے الفاظ کام کرتے ہیں۔ اس لئے روحانی علاج کی سخت ضرورت ہوتی ہے۔ ہر جگہ دوا کام نہیں کرتی۔ البتہ دوا کے ساتھ اگر قوت ارادی بھی ہو۔ معالج کی بھی اور مریض کی بھی۔ تو تب بھی مریض لازمی شفایاب ہوگا۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ لوگوں کو اثر پذیری کی جادوئی کارکردگی سے روشناس کرانے کے لئے ساتھ یہ بھی بتا دیا جائے کہ آئندہ ایسی متوقع بیماریوں سے کس طرح نجات حاصل کر سکتے ہیں اور کیسے ہمیشہ تندرست رہ سکتے ہیں۔

ایک آدمی نے مجھے بتایا کہ میں اپنے آپ کو دس سالہ بچہ محسوس کرتا ہوں اور خوشیوں کی لہریں میرے اندر موجزن ہیں۔ یہ صرف اس اثر پذیری کا اثر تھا جو روح کی سحر کاریوں کا ادنیٰ کرشمہ ہوتی ہیں۔ اگر آپ دل و دماغ پر یہ مسلط کر لیں۔ میں تندرست ہوں ہمیشہ جوان رہوں گا۔ کوئی مرض مجھے چھو نہیں سکتا۔ کوئی دکھ مجھ پر حملہ نہیں کر سکتا تو لازمی روح اس کی طاقتور ہو جائے گی اور وہ اس کے شعور اور لاشعور میں صحت مند قوت بھر دے گی۔ جن لوگوں کا علاج ذہنی اثر پذیری سے ہم نے کیا۔ وہ تندرست و توانا ہو کر اپنی زندگی کے لطائف سے محظوظ ہوتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ دم، تعویذ اور آیات سے شفایابی میں قوت اس لئے زیادہ ہے کہ انسان کا اعتقاد ان میں پختہ ہو۔ اس سے شفایابی حیرت انگیز طور پر ہوتی ہے اور مجھے اس کا روزانہ تجربہ ہوتا رہتا ہے۔ نیشنل بینک کے ڈائریکٹر کے سیکریٹری دل کے اوپر دورہ ہونے سے عرصہ سے پریشان رہتے تھے۔ روزانہ گولیوں کھانا ان کا معمول ہو چکا تھا مگر مرض وہاں کا وہاں رہا۔ ہاں تسکین ضرور ہو جاتی تھی کہ میں دوا کھا رہا ہوں۔ جب وہ میرے پائے آئے تو میں نے کہا دوا قطعاً بند کرو۔ میں دم کئے دیتا ہوں دوائیاں انہوں نے فی الفور ترک کر دیں۔ زیادہ سے زیادہ دو یا تین دفعہ دم کیا تھا کہ مرض بند ہو گیا۔ اس قسم کے امراض کو حروف صوامت سے بھی باندھ دیتا ہوں اور یہ اتنا معمولی سا علاج ہے کہ اس کے اثر سے عقل حیران ہوتی ہے میں کسی جادو کا ذکر نہیں کر رہا۔ بلکہ حروف اور قوت ارادی کی قدرتی طاقتوں کا کرشمہ ہوتا ہے۔ جو روح کی قوت عمل اپنی اثر انگیزی کے ذریعے جسم اور دماغی تمام امراض کو آن واحد میں دور کر دیتی ہے۔ یہ اصول اگر ہم سمجھ لیں تو پھر کوئی مشکل نہیں کہ تندرست رہنے میں آسانی محسوس کر سکیں۔ یہ تو خداوند کریم کا عطیہ ہے کہ جن لوگوں میں یہ قوتیں ودیعت کی گئی ہیں۔ وہ خلق خدا کے لئے اپنا وقت صرف کر کے ان کے انجانے امراض کا علاج کر کے سکون حیات محسوس کرتے ہیں۔

# شیطان کی فریب کاریاں

حضرت حسنؒ فرماتے ہیں کہ ایک درخت تھا جس کی لوگ پوجا کرتے تھے۔ اس درخت کے پاس ایک آدمی آیا اور کہا کہ میں اس درخت کو ضرور کاٹ ڈالوں گا۔ یہ کہہ کر خدا کی رضا کے لئے اس نے درخت کاٹنے کا ارادہ کیا۔ اتنے میں شیطان ایک انسان کی صورت اختیار کر کے اس کے سامنے آیا اور کہا کہ تمہارا کیا ارادہ ہے؟ اس شخص نے جواب دیا کہ اس درخت کو کاٹنا چاہتا ہوں۔ جسے لوگ خدا کو چھوڑ کر پوجتے ہیں۔ شیطان نے کہا کہ جب تم اس درخت کی پرستش نہیں کرتے تو دوسروں کی عبادت کرنے سے تمہیں کیا نقصان ہے؟ اس نے جواب دیا کہ میں اسے ضرور کاٹوں گا۔ شیطان نے کہا کیا تم ایسی چیز چاہتے ہو جو تمہارے لئے بہتر ہو؟ اس درخت کو مت کاٹو تم کو ہر روز صبح سویرے تکیے کے نیچے سے دو دینار ملا کریں گے۔ اس نے کہا تمہاری بات کا ضامن کون ہے؟ شیطان بولا میں خود ذمہ دار ہوں۔ چنانچہ وہ شخص لوٹ گیا۔

دوسرے دن صبح سویرے اسے تکیئے کے نیچے سے دو دینار مل گئے۔ لیکن اس سے اگلے دن جب صبح اٹھا تو کچھ نہ ملا۔ غصہ میں آ کر درخت کو کاٹنے کے لئے چل پڑا۔ شیطان پھر اس کے پاس آدمی کی صورت میں آیا اور کہا تو کیا چاہتا ہے؟ اس نے کہا اس درخت کو کاٹنا چاہتا ہوں۔ جس کی خدا کو چھوڑ کر عبادت کی جاتی ہے۔ شیطان نے کہا تو جھوٹا ہے تو خدا کے خوف سے اس کو نہیں کاٹتا۔ وہ شخص درخت کو کاٹنے لگا تو شیطان نے اس کو زمین پر دے مارا اور اس کا گلا گھونٹ دیا۔ قریب تھا کہ اس کا دم نکل جائے۔

اس کے بعد کہا کیا تم مجھے جانتے ہو میں کون ہوں؟ مجھے شیطان کہتے ہیں۔ پہلی بار تو خدا کے واسطے غصے میں بھرا ہوا آیا تھا تو میں تجھ پر قابو نہ پا سکا۔ اس لئے تجھے فریب دیا کہ دو دینار ملا کریں گے۔ تو نے اس کو چھوڑ دیا اب جب کہ تو دیناروں کے لئے غصہ کر کے آیا ہے تو میں تجھ پر غالب ہو گیا ہوں۔

جاننا چاہیے کہ شیطان کی مثال متقی اور دنیا دار کے ساتھ ایسی ہے۔ جیسے ایک آدمی بیٹھا ہوا ہو اور اس کے سامنے کوئی کھانے کی چیز نہ ہو۔ جب اس کے پاس سے کتے کا گزر ہوا اور وہ اسے دھتکار دے تو کتا فوراً چلا جائے گا۔ لیکن اگر اس آدمی کے آگے روٹی اور گوشت موجود ہو اور وہ کتے کو ڈانٹے تو کتا اس کے پاس سے آسانی سے نہیں ٹلے گا۔ پہلی مثال متقی کی ہے کہ اس کے پاس شیطان آتا ہے تو اس کے دور کرنے کے لئے فقط ذکر خدا کافی ہے اور دوسری مثال دنیا دار کی ہے کہ اس سے شیطان جدا نہیں ہوتا۔ کیونکہ اس کے پاس دنیا کا مال ہوتا ہے۔

سیدہ عائشہؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تم میں سے ہر ایک کے پاس شیطان آتا ہے اور پوچھتا ہے کہ تم کو کس نے پیدا کیا؟ (یعنی دل میں وسوسہ پیدا کرتا ہے) وہ آدمی کہتا ہے خدا نے، پھر پوچھتا ہے کہ خدا کو کس نے بنایا؟ بس جب تم میں سے کسی کے دل میں یہ خیال آئے تو یوں کہا کرو اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ (میں ایمان لایا اللہ پر اور اس کے رسول پر) یہ کہنے سے ایسا خیال جاتا رہے گا۔

## شیطان سے پناہ مانگنے کا طریقہ

ابوالتیاحؒ کہتے ہیں میں نے عبدالرحمٰن بن خنیش سے کہا کہ کیا تم نے رسول اللہ ﷺ کی صحبت حاصل کی ہے؟ وہ بولے ہاں! میں نے کہا یہ تو بتاؤ جس رات رسول اللہ ﷺ کے واسطے شیطانوں نے داؤ کھیلا تھا تو آپ نے کیا کہا تھا؟ انہوں نے جواب دیا کہ شیاطین جنگل کی نالیوں سے اور پہاڑوں کی گھاٹیوں سے رسول اللہ ﷺ پر ٹوٹ پڑے تھے اور ان میں سے ایک شیطان اپنے ہاتھ میں آگ کا شعلہ لئے ہوئے تھا۔ چاہتا تھا کہ آپ ﷺ کے چہرہ مبارک کو جلا دے۔ اتنے میں آپ ﷺ کے پاس حضرت جبرائیلؑ آئے اور کہا یا رسول اللہ ﷺ کہیے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کیا کہوں۔ حضرت جبرائیلؑ نے کہا یہ دعا پڑھیے۔

اَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَذَرَاءَ وَبَرَاءَ وَمِنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمِنْ شَرِّ مَا يَعْرِجُ فِيْهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ طَارِقٍ اِلَّا طَارِقاً يَطْرُقُ بِخَيْرٍ

یَارَحْمٰنُ۔

روای نے بیان کیا کہ اس دعا کے پڑھنے سے شیاطین کی آگ بجھ گئی اور خدا تعالیٰ نے انہیں شکست دی۔ چنانچہ جب کوئی اپنے دل میں شیطانی وسوسے محسوس کرے یا کسی قسم کے شر وفتنہ میں مبتلا ہوجائے تو اس دعا کو پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اسے تمام شیطانی اثرات اور شر وفتن سے محفوظ فرما دیں گے (انشاءاللہ)

## حضرت نوع علیہ السلام اور شیطان

جب حضرت نوح علیہ السلام طوفان کے دنوں میں کشتی میں سوار تھے تو اس میں شیطان بھی گھس آیا۔ حضرت نوع ؑ نے فرمایا اے خدا کے دشمن یہاں سے نکل جا۔ ابلیس بولا کہ پانچ چیزیں ہیں جن سے میں لوگوں کو ہلاک کرتا ہوں۔ ان میں سے تین تمہیں بتاؤں گا اور دو تم سے نہ کہوں گا۔ حضرت نوح ؑ کو وحی ہوئی کہ اس سے کہو تین کی مجھے حاجت نہیں وہ دو بیان کر۔ ابلیس نے کہا انہی دو سے تو میں دراصل آدمیوں کو ہلاک کرتا ہوں۔ ایک حسد کہ اسی کی وجہ سے میں خود ملعون ہوا اور دوسری حرص کہ آدم کے لئے تمام جنت حلال کردی گئی تھی لیکن میں نے حرص کی بدولت ان سے اپنا کام نکال لیا۔

## حضرت یحییٰ علیہ السلام اور شیطان

ایک دفعہ شیطان حضرت یحییٰ علیہ السلام کے سامنے آیا۔ آپ نے دیکھا کہ اس پر بہت سی چیزیں لٹک رہی ہیں۔ پوچھا کہ اے ابلیس یہ لٹکتی ہوئی چیزیں کیا ہیں؟ کہنے لگا یہ دنیا کی شہوتیں اور خواہشیں ہیں جن میں فرزند آدم کو مبتلا کرتا ہوں۔ حضرت یحییٰ ؑ نے پوچھا کیا اس میں میرے واسطے بھی کچھ ہے؟ بولا کہ جب آپ شکم سیر ہوتے ہیں تو نماز پڑھنا آپ پر گوارہ کردیتا ہوں اور ذکر الٰہی آپ پر بار ہوجاتا ہے۔ حضرت یحییٰ ؑ نے پوچھا کہ اس کے سوا اور بھی کچھ ہے؟ کہا بخدا اور کچھ نہیں۔ حضرت یحییٰ ؑ نے فرمایا۔ خدا کی قسم اب میں کبھی پیٹ بھر کر کھانا نہیں کھاؤں گا۔ ابلیس بولا خدا کی قسم اب کبھی کسی مسلمان کی خیر خواہی نہیں کروں گا۔

## عورت اور شیطان

حسن بن صالح ؒ فرماتے ہیں کہ میں نے سنا ہے شیطان عورت سے کہتا ہے کہ تو میرے لئے آدھا لشکر ہے اور تو میرے لئے ایسا تیر ہے کہ جس کو مارتا ہوں نشانہ خطا نہیں کرتا اور تو میرے لئے بھید کی جگہ ہے اور تو میری حاجت برلانے میں قاصد کا کام دیتی ہے۔

---

# اہلِ تصوف

## انسان فوقیت کا طالب رہتا ہے

حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ خلیفہ کی وفات کا وقت قریب آ گیا تو لوگوں نے آپ سے عرض کیا ''آپ نے اپنی اولاد کو مفلس و نادار چھوڑا ہے کہ اس کے پاس کوئی چیز نہیں ہے'' عمر بن عبدالعزیزؒ نے جواب میں فرمایا کہ ''میری اولاد میں سے دو قسم کے لوگ ہوں گے- ایک تو وہ جو خدا سے ڈرتے ہوں گے-ان کے لئے تو خدا کافی ہے-وہ صالحین کا والی وکفیل ہے اور دوسرے وہ جو گناہوں پر مائل ہوں گے- میں ان کے لئے کچھ چھوڑتا تو یقیناً ان کے معاصی کو تقویت پہنچاتا اور یہ مناسب نہ تھا-ایک اور واقعہ آپ کا یہ منقول ہے کہ منصب خلافت پر فائز ہونے سے پہلے آپ نے ایک ہزار درہم کا ایک حلہ خرید فرمایا اور اس کو غور سے دیکھ کر فرمایا کہ ''حلہ تو بہت اچھا ہے مگر عیب صرف اتنا ہے کہ ذرا سخت و کرخت ہے'' اس کے بعد آپ نے ایام خلافت میں ایک اور حلہ چار یا چھ درم میں خرید کیا اور فرمایا'' حلہ بہتر ہے اگر اس میں زیادہ نرمی نہ ہوتی'' لوگوں نے عرض کیا ''حضرت جی! خلافت سے پہلے آپ نے یہ فرمایا تھا اور اب یہ فرماتے ہیں اس کا سبب کیا ہے؟'' آپ نے فرمایا کہ ''انسان ہمیشہ فوقیت کا طالب ہوتا ہے- خلافت سے پہلے میں اس ذائقہ سے واقف تھا اور بہتر سے بہتر چیز کا خواستگار، لیکن اب جب کہ خلافت کے منصب پر فائز ہوں اس سے زیادہ فوقیت میرے لئے دنیا میں کچھ اور نہیں ہوسکتی' اس لئے اس سے زیادہ عظمت وفوقیت اب صرف خدا ہی کے ہاں نصیب ہوسکتی ہے اور اس کے حصول کا ذریعہ ترک دنیا یا انقطاع لذت و خواہشات ہی ہے''-

## چار چیزوں میں عمر بسر کرنی چاہئے

کسی نے حاتم صمؒ سے پوچھا'' آپ نے اپنی عمر کو کن چیزوں میں گزارا'' چار چیزوں میں' ایک تو یہ کہ مجھ کو یہ معلوم ہوا کہ میں اپنے آپ کو خدا کی نظروں سے مخفی نہیں رکھ سکتا- اس لئے مجھ کو شرم آتی رہی کہ میں خدا کی نظروں کے سامنے کوئی نافرمانی کروں- دوسرے مجھ کو یہ معلوم ہوا کہ مجھ کو رزق ملے گا- جتنا میرا ہے اور خدا اس کا ضامن ہے- اس لئے میں نے رزق کے لئے جدوجہد ترک کردی- تیسرے یہ کہ مجھ کو معلوم ہوا کہ مجھ پر ایک فرض عائد ہے- جس کو میرے سوا کوئی دوسرا ادا نہیں کرسکتا اور میں اس کی ادائیگی میں مشغول رہا- چوتھے یہ کہ مجھ کو یہ معلوم ہوا کہ مجھ کو اچانک موت آ پکڑے گی اور اس کے ہاتھ سے چھٹکارا نہ ملے گا' اس لئے میں نے عالم آخرت کی تیاریاں شروع کردیں اور اب میں انہیں تیاریوں میں مشغول ہوں-

## نیک کاموں میں اغراض کو شامل نہ کرو

محمد بن واسعؒ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ میرے دل میں بھنا ہوا جگر کھانے کی خواہش پیدا ہوئی اور چالیس سال تک میں اس خواہش کو دباتا رہا- آخر ایک روز یہ خواہش بہت تیز ہوگئی اور میں نے ارادہ کرلیا کہ میں جہاد پر جاؤں گا ممکن ہے مال غنیمت میں ایک بکری مجھ کو مل جائے اور میں اس کا جگر بھنوا کر کھاسکوں- چنانچہ میں مجاہدین کے ساتھ جہاد پر چلا گیا- مشرکین سے ہم نے جہاد کیا اور مال غنیمت حاصل کیا- میں نے مال غنیمت میں سے اپنے حصے میں ایک بکری لے لی اور اپنے ہمراہیوں سے کہا کہ اس کی کلیجی بھون کر مجھ کو دے دینا میں چونکہ تھکا ہوا تھا- یہ کہہ کر جلد لیٹ رہا اور نیند آ گئی' خواب میں دیکھتا ہوں کہ فرشتے آسمان سے اترے ہیں اور مجاہدین کے اعمال کو لکھ رہے ہیں- چنانچہ ایک مجاہد کا حال انہوں نے اس طرح لکھا کہ'' یہ شخص اس لئے جہاد کرنے آیا تھا کہ لوگ اس کو بہادر کہیں اور اس کی شجاعت کی شہرت ہوجائے'' ایک اور مجاہد کا حال یو لکھا کہ'' یہ شخص جہاد میں مال غنیمت حاصل کرنے کے لئے شریک ہوا'' ایک اور مجاہد کی نسبت لکھا کہ یہ شخص فخر حاصل کرنے کے لئے جہاد میں شریک ہوا'' اس کے بعد وہ فرشتے میرے قریب آئے اور کہا ''مسکین خواہش پرست بھنے ہوئے جگر کو کھانے کی خواہش لے کر آیا'' میں نے یہ سن کر فرشتوں سے کہا'' خدا کی قسم! یہ نہ لکھئے میں خداوند تعالیٰ کے حضور میں اپنی غلطی سے توبہ کرتا ہوں'' اس کے بعد میں نے تین مرتبہ یہ الفاظ کہے ''اے پروردگار! اب کبھی ایسا نہ کروں گا- میں تیرے حضور میں اپنی تمام شہوات وخواہشات سے توبہ کرتا ہوں''-

## خواہش نفس کی سزا

ابوتراب بخشی کہتے ہیں کہ مدت العمر میں کبھی میرے دل میں کسی چیز کی خواہش پیدا نہیں ہوئی- ہاں صرف ایک مرتبہ دل میں یہ خواہش ضرور ہوئی کہ روٹی اور انڈے مل جائے تو کھاتا- میں ایک دفعہ سفر میں تھا کہ میرا گزر ایک گاؤں میں ہوا' گاؤں کا ایک شخص میرے ساتھ ہولیا اور مجھ کو گاؤں کے سردار کے پاس لے گیا اور کہا'' یہ شخص بھی چوروں کے ساتھ تھا'' گاؤں کے سردار نے یہ سن کر ستر ۷۰ درے میرے لگوائے- تھوڑی دیر میں ایک شخص نے مجھ کو پہچان کر لوگوں سے کہا'' یہ تو ابو تراب بخشی ہیں'' یہ سن کر لوگوں نے مجھ سے معافی مانگی اور ایک شخص مجھ کو اپنے گھر لے گیا اور میرے سامنے روٹی اور انڈے پیش کئے میں نے اپنے نفس کو مخاطب کر کے کہا'' سترے درے کھانے کے بعد روٹی اور انڈے کھانے کو ملے ہیں''-

## چند لطائف

ایک بزرگ کا بیان ہے کہ میرے سامنے دنیا اور اس کی رونق و زینت اور خواہشات کو پیش کیا گیا- میں نے اس کی طرف سے منہ پھیرلیا' پھر میرے سامنے آخرت کی نہریں' محل اور رونق کو پیش کیا گیا' میں نے ان کی طرف سے منہ پھیرلیا- یہ دیکھ کر مجھ سے کہا گیا اگر تو دنیا کی طرف مائل ہوجاتا تو ہم آخرت کو چھپالیتے- یعنی آخرت سے تجھ کو محروم کردیتے اور اگر تو آخرت کی طرف مائل ہوتا تو ہم اپنے آپ کو تجھ سے چھپالیتے' یعنی تو دیدار الٰہی سے محروم رہتا چونکہ تو نے دونوں چیزوں نے اعراض کیا ہے اس لئے ہم (یعنی خداوند تعالیٰ) تیرے لئے دونوں عالموں میں ہم نے تیرا حصہ مقرر کردیا ہے-

۲ : ابو یزید بسطامیؒ کہتے ہیں کہ میں نے اپنے پروردگار کو خواب میں دیکھا اور عرض کیا ''اے اللہ! میں کیونکر تجھ کو پاسکتا ہوں'' فرمایا ''اپنی روح کو جسم سے جدا کردے اور آجا''-

۳ : احمد بن خفرویہؒ کہتے ہیں میں نے اپنے پروردگار کو خواب میں دیکھا' خداوند تعالیٰ نے فرمایا ''ہر شخص مجھ سے کچھ نہ کچھ طلب کرتا ہے' لیکن ابو یزید بسطامی مجھ سے کوئی چیز نہیں مانگتا مجھ کو چاہتا ہے-

۴ : ابراہیم ابن ادہمؒ کہتے ہیں میں نے خواب میں دیکھا کہ جبرئیلؑ ہاتھ میں کاغذ لئے کھڑے ہیں- میں نے پوچھا ''آپ کیا کررہے ہیں'' خدا کو دوست رکھنے والوں کے نام لکھ رہا ہوں'' میں نے عرض کیا ''ان ناموں کے نیچے میرا نام- خدا کو دوست رکھنے والوں کا دوست کی حیثیت سے لکھ لیجئے' فوراً غیب سے صدا آئی ''جبرئیل! ابراہیم بن ادہم کا نام سب سے پہلے لکھو''-

---

# ماہ نومبر

| ایام | نومبر ۲۰۱۸ء | صفر ۱۴۴۰ھ | کاتک ۲۰۷۵ب | مفسوئی نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در عقرب | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | کیفیات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | ۱ | ۲۲ | ۱۶ | ۵ | رجعت زہرہ درمیزان | | | ۱۰ | | | صرفہ | ۲۰:۱۱ | | |
| جمعہ | ۲ | ۲۳ | ۱۷ | ۶ | | | | ۱۱ | سنبلہ | ۱۰:۴۷ | عوا | ۱۸:۰۴ | | اوج |
| ہفتہ | ۳ | ۲۴ | ۱۸ | ۷ | | | | ۱۲ | | | سماک | ۱۵:۵۹ | | |
| اتوار | ۴ | ۲۵ | ۱۹ | ۸ | | | | ۱۳ | میزان | ۱۴:۰۰ | غفرہ | ۱۴:۰۰ | | |
| پیر | ۵ | ۲۶ | ۲۰ | ۹ | | | | ۱۴ | | | زبانہ | ۱۲:۰۷ | | |
| منگل | ۶ | ۲۷ | ۲۱ | ۱ | رجعت یورنس درحمل، قمر درعقرب | | | ۱۵ | عقرب | ۱۸:۰۱ | اکلیل | ۱۰:۳۰ | | ہبوط |
| بدھ | ۷ | ۲۸ | ۲۲ | ۲ | آخری چہار شنبہ | | | ۱۶ | | | قلب | ۹:۱۱ | ● | اجتماع |
| جمعرات | ۸ | ۲۹ | ۲۳ | ۳ | مشتری درقوس | | | ۱۷ | قوس | ۲۳:۵۸ | شولہ | ۸:۱۸ | | طرح |
| جمعہ | ۹ | ۳۰ | ۲۴ | ۴ | یوم پیدائش علامہ اقبال، نیا چاند ☾ | | | ۱۸ | | | نعائم | ۷:۵۵ | | |
| ہفتہ | ۱۰ | ربیع الاول | ۲۵ | ۵ | یکم ربیع الاول ۱۴۴۰ھ | | | ۱۹ | | | بلدہ | ۸:۰۵ | | |
| اتوار | ۱۱ | ۲ | ۲۶ | ۶ | | | | ۲۰ | جدی | ۸:۵۴ | ذابح | ۸:۵۴ | | وبال |
| پیر | ۱۲ | ۳ | ۲۷ | ۷ | | | | ۲۱ | | | بلعہ | ۱۰:۵۱ | | |
| منگل | ۱۳ | ۴ | ۲۸ | ۸ | | | | ۲۲ | دلو | ۲۰:۴۴ | سعود | ۱۲:۰۴ | | |
| بدھ | ۱۴ | ۵ | ۲۹ | ۹ | | | | ۲۳ | | | اخبیہ | ۱۴:۰۸ | | |
| جمعرات | ۱۵ | ۶ | ۳۰ | ۱ | | | | ۲۴ | | | مقدم | ۱۶:۲۰ | ◓ | تربیع اول |
| جمعہ | ۱۶ | ۷ | مگھر | ۲ | مریخ درحوت، زہرہ مستقیم | | | ۲۵ | حوت | ۹:۴۰ | موخر | ۱۸:۱۷ | | حضیض |
| ہفتہ | ۱۷ | ۸ | ۲ | ۳ | رجعت عطارد | | | ۲۶ | | | رشا | ۱۹:۵۲ | | |
| اتوار | ۱۸ | ۹ | ۳ | ۴ | | | | ۲۷ | حمل | ۲۰:۵۵ | شرطین | ۲۰:۵۵ | | |
| پیر | ۱۹ | ۱۰ | ۴ | ۵ | | | | ۲۸ | | | بطین | ۲۱:۱۵ | | |
| منگل | ۲۰ | ۱۱ | ۵ | ۶ | | | | ۲۹ | | | ثریا | ۲۰:۵۸ | | |
| بدھ | ۲۱ | ۱۲ | ۶ | ۷ | عید میلاد النبیؐ، شرف قمر | | | ۳۰ | ثور | ۴:۴۲ | دبران | ۱۹:۵۸ | | شرف |
| جمعرات | ۲۲ | ۱۳ | ۷ | ۸ | شمس درقوس | | | قوس | | | ہقعہ | ۱۸:۲۷ | | |
| جمعہ | ۲۳ | ۱۴ | ۸ | ۹ | | | | ۲ | جوزا | ۹:۰۹ | ہنعہ | ۱۶:۲۶ | ○ | فرح استقبال |
| ہفتہ | ۲۴ | ۱۵ | ۹ | ۱ | | | | ۳ | | | ذراعہ | ۱۴:۰۷ | | |
| اتوار | ۲۵ | ۱۶ | ۱۰ | ۲ | نپچون مستقیم | | | ۴ | سرطان | ۱۱:۳۷ | نثرہ | ۱۱:۳۷ | | ترفع |
| پیر | ۲۶ | ۱۷ | ۱۱ | ۳ | عرس شاہ محمد غوث، لاہور | | | ۵ | | | طرفہ | ۱۲:۵۱ | | |
| منگل | ۲۷ | ۱۸ | ۱۲ | ۴ | | | | ۶ | اسد | ۱۳:۳۴ | جبہۃ | ۶:۲۵ | | |
| بدھ | ۲۸ | ۱۹ | ۱۳ | ۵ | | | | ۷ | | | زہرہ | ۳:۵۵ | | |
| جمعرات | ۲۹ | ۲۰ | ۱۴ | ۶ | | | | ۸ | سنبلہ | ۱۶:۰۷ | صرفہ / عوا | ۱:۳۵ / ۲۳:۲۵ | | اوج |
| جمعہ | ۳۰ | ۲۱ | ۱۵ | ۷ | | | | ۹ | | | سماک | ۲۱:۲۸ | ◓ | تربیع دوم |
| | | | | | | | | | | | | | | |

# کیا آپ کا برج عقرب ہے؟

## اگر ایسا ھے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے-

جنگ کا سرخ ستارہ مریخ صدیوں سے ۲۳ اکتوبر سے ۲۲ نومبر کے دوران پیدا ہونے والے باقوت' پیچیدہ اور پراسرار افراد کا حاکم سمجھا جاتا ہے- پہلے صرف مریخ کو برج عقرب کا حاکم سمجھا جاتا تھا- لیکن اب پلوٹو کو بھی اس برج کا حاکم سمجھا جاتا ہے- جسے یہ نام رومن دور میں زیر زمین دنیا کے دیوتا کے نام پر دیا گیا ہے اور آج کے دور میں ہم پلوٹو کو پراسرار لاشعور یعنی عمیق جذبات سے منسوب کرتے ہیں-

عقربی افراد میں لڑنے کی قوت' نوک جھونک خواہ دفتر میں ہو' کاروبار میں ہو یا محبت میں اس سے لطف اندوز ہونے کی صلاحیت مریخ سے آتی ہے لوگوں سے بھرپور فائدہ اٹھانا عقربی افراد کا ایک مشغلہ ہے- اگرچہ اکثر عقربی افراد' وفادار' مخلص اور اکثر قربانی دینے والے ہوتے ہیں لیکن دوسروں کو نیچا دکھانا ان کے لئے ایک ٹانک کا کام کرتا ہے-

اگر آپ کی والدہ عقربی ہیں تو آپ کے لئے بے تحاشا مادرانہ محبت کا اظہار کریں گی لیکن اگر آپ ان کی آزادی ختم کرنے یا اس میں کمی کرنے کے لئے کوئی قدم اٹھائیں گے تو اسے وہ بالکل برداشت نہیں کریں گی اگر آپ کا شریک زندگی عقربی ہے تو وہ آنسوؤں اور ڈرامائی مکالموں سے بھرپور جھگڑے سے بے حد لطف اندوز ہوگا اور ایسے میں اگر آپ اس کا ساتھ دیں گے تو آپ کے لئے اس کی محبت مزید بڑھ جائے گی اور اگر آپ کا افسر عقربی ہے تو اسے آپ کی کمزوریوں کا علم ہوگا اور وہ ان کی نشاندہی بھی کرلے گا اگر آپ خوشامد نہ کریں لیکن اپنے اچھے پہلو اس کے گوش گزار کردیں تو وہ آپ کو ترقی دے گا- عقربی آدمی خود مضبوط ہوتا ہے اس لئے وہ دوسروں کی مضبوطی کی قدر کرتا ہے-

جب کہ عقربی افراد کی پراسرار اور نامعلوم پہلوؤں کی جستجو اور تحقیق کی خواہش پلوٹو کی عطا کردہ ہے ان کا رجحان مادہ پرستی کی طرف نہیں ہوتا بلکہ وہ انسانی ذہن کے اقدامات سمجھنا چاہتے ہیں یہ جاننا چاہتے ہیں کہ کونسی باتیں لوگوں کو پسند آتی ہیں اور وہ خود کس بناء پر محسوس' سوچ اور عمل کرتے ہیں- نفسیات ان کا خاص مضمون ہوتا ہے اور وہ اس میں ماہر بھی ہوتے ہیں-

عقربی آدمی یہ یقین رکھتے ہیں کہ جب وہ خود اپنے محرکات اور حرکات کا تجزیہ کرلیتے ہیں تو اس کے بعد وہ ان خصوصیات کا خاتمہ بھی کرسکتے ہیں- جو انکے خیال میں ناپسندیدہ ہوتی ہیں اور جو پسندیدہ ہوتی ہیں ان کی نشوونما کرسکتے ہیں ہمیشہ نہیں لیکن اکثر وہ اپنے حسد کے جذبے اور بے تحاشا شک کے مادے کو کنٹرول کرنا سیکھ جاتے ہیں اور اپنے اندر فیاضی' بے غرضی یا مضبوطی پیدا کرلیتے ہیں-

وہ بے حد شرارتی' کہنا نہ ماننے والے' جنگلی اور ڈانواں ڈول سے نوعمر عقربی بچے جو استادوں یا والدین کے لئے دردسر ہوتے ہیں آگے چل کر اپنی بے ضابطہ قوتوں اور خواہشات کا رخ تخلیقی اور تعمیری دلچسپیوں کی طرف موڑ دیتے ہیں اور نتیجتاً اہم مصور' کامیاب لیڈر یا محبت کے قابل شخصیت بن جاتے ہیں - ہاں تفریح بہم پہنچانے کا شعبہ بھی اکثر عقربی افراد ہی کے پاس ہوتا ہے-

ان کی دو علامات ہیں ایک تو بچھو ہے جس کے ڈنگ نے صدیوں پہلے سے ان کی ریپوٹیشن خراب کردی ہے لیکن ہمیں صرف حقائق پر نظر رکھنی چاہئے یہ چھوٹا سا کیڑا صرف اس وقت ڈنگ مارتا ہے جب اس پر حملہ کیا جاتا ہے وہ خود حملے کے لئے شکار کی تلاش میں دوڑتا نہیں پھرتا اور نہ ہی وہ خود اپنے آپ کو اس حد تک ڈنگ مارتا ہے کہ مر ہی جائے اس لئے کہ خودکشی انسانی فعل ہے اور جانور اس سے لاعلم ہیں-

تاہم عقربی افراد کو اچھا نہیں سمجھا جاتا' ظالم' انتقام لینے والا اور ایذا پہنچانے والا سمجھا جاتا ہے اور یہ ایسی خصوصیات ہیں کہ وہ آج بھی ان کے کردار کا حصہ ہیں لیکن بہت سے نیک نفس' بے غرض اور قابل بھروسہ عقربی افراد نے ماہرین نجوم کو مجبور کردیا کہ وہ بلند پرواز رکھنے والے باہمت اور نڈر شاہین کو ان کی دوسری علامت بنادیں صرف یہی نہیں بلکہ عنقا جو ایک خیالی پرندہ ہے اسے بھی بڑی بے دلی سے عقرب کی علامت سمجھا جانے لگا ہے-

بہرحال عقربی مرد اور عورتیں عموماً وقت کے ساتھ ساتھ بہتر عقلمند اور زیادہ ہمدرد ہوتے جاتے ہیں ایسی مصیبتیں جو دوسروں کو تباہ و برباد کردیتی ہیں انہیں زیادہ عقلمند اور ہمدرد بنادیتی ہیں یہ بھی عقرب کی ازسرنو پیدائش کا ثبوت ہے-

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ آٹھواں برج ہے |
| عرصہ پیدائش | اکتوبر ۲۳ تا نومبر ۲۲ (اندازاً) |
| عنصر | آبی |
| ماہیت | ثابت |
| حاکم ستارہ | مریخ اور پلوٹو |
| برج کی علامت | بچھو |



عقربی اکثر و بیشتر محبت میں گرفتار ہوتے رہتے ہیں اور اس میں بے پناہ شدت ہوتی ہے اپنی خوبصورت آنکھوں سے وہ عورتوں کو مسحور کرتے ہیں اور عورتیں ان کی مضبوط شخصیت کو سراہتی ہیں۔

عقربی آدمیوں کی زبردست قوت ارادی بے پہنا متاثر کن ہوتی ہے جب کوئی لڑکی پرکشش اور دھیمے لہجے میں بات کرنے والے عقربی آدمی سے ملتی ہے تو وہ محسوس کرتی ہے کہ اس کی زندگی میں وہ لمحہ آ پہنچا ہے جب اسے کوئی فیصلہ کر لینا چاہئے جب عقربی آدمی کے تنتے ہوئے احساسات کوئی چھیڑ دیتا ہے تو وہ سمجھتا ہے کہ اسے محبت ہوگئی ہے اور وہ عاشق کی حیثیت سے نفاست اور وقار کی اپنے پیدائشی صلاحیتوں کو پوری قوت سے استعمال کرنا شروع کر دیتا ہے۔

چنانچہ خود بھی خوش رہتا ہے اور اپنی پسندیدہ لڑکی کو بھی خوش رکھتا ہے ایک طویل عرصے کے بعد ہی وہ لڑکی اس کی اصل شخصیت کو دیکھ پاتی ہے، جس پر نرمی اور لطافت کا نہایت لطیف نقاب چڑھا ہوا ہوتا ہے ایک دن جب وہ نقاب سرک جاتا ہے تو اس کے سامنے ایک بے حد حاسد اور شکی انسان ہوتا ہے جو غصے کی حالت میں بے حد ظالمانہ الفاظ کہہ دیتا ہے کیا اس کا مطلب واقعی وہی ہوتا ہے جو وہ کہتا ہے ہاں جو کچھ وہ کہتا ہے وہی اس کا مطلب بھی ہوتا ہے اس لئے کہ اس کے نزدیک محبت اور نفرت میں زیادہ فاصلہ نہیں ہوتا صبح اس کی زبان پر تعریفی الفاظ ہوں گے تو ایک ہی گھنٹے بعد وہ لعنت ملامت کر رہا ہوتا ہے۔ اس لئے کہ اس کی عزیز ہستی نے کوئی غلط بات کہہ دی ہوگی یا کسی دوسرے آدمی کو دیکھ کر مسکرا دی ہوگی۔

عقربی آدمی کے ساتھ محبت اور شادی اس کی شریک حیات کے لئے بے انتہا خوشی اور فتح مندی لاتی ہے اس لئے کہ بے حد شاندار آدمی زندگی کا ساتھی بن چکا ہوتا ہے لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ اس کی زندگی میں تباہ کن لمحات بھی آتے ہیں ایسے وہ یہ بات سوچنے پر مجبور ہو جاتی ہے کہ اس کا شوہر آدمی ہے یا شیطان ہے یہ شخص جو کل تک اس قدر نرم و لطیف طبیعت کا مالک تھا آج کس قدر جنگجو روپ میں سامنے آیا ہے۔

عقربی لڑکی کسی حد تک نادانستگی میں ایک خوبصورت عورت کی شبیہہ کی تخلیق کرتی ہے اگر وہ موٹی ہوگی تو ورزش کے ذریعے اپنے آپ کو خوبصورت بنا لیتی ہے اور اگر اس کا دہانہ خاصا بڑا ہو تو میک اپ کے ذریعے اسے خوبصورت بنا لیتی ہے۔ مختصر یہ کہ وہ آدمیوں کو خوبصورت لگتی ہے۔ وہ بے تحاشا خوبصورت نظر آنا چاہتی ہے اور لوگوں کے خیال میں وہ ایسی لگتی ہے اس کے علاوہ وہ صبر و تحمل والی، مہربان، ذہن اور خوش مزاج نظر آنا چاہتی ہے اپنے کردار اور عادات کو بہتر بنانے کی کوشش کرتی ہے بلکہ ہر لحاظ سے کامل عورت بننا چاہتی ہے۔

ایک عام انسان کو عقربی لڑکی کی یہ خواہش بچگانہ محسوس ہوتی ہے کہ کچھ لوگوں کا یہ خیال بھی ہوتا ہے کہ وہ یہ سب کچھ مقبولیت حاصل کرنے کے لئے کرتی ہے۔

عقربی لڑکیاں جو کیریئر بھی اختیار کرتی ہیں اس میں بے انتہا کامیاب رہتی ہیں ساتھ کام کرنے والوں پر حکومت کرتی ہیں اور یہ سارا کام وہ بغیر کسی خاص کوشش کے کر لیتی ہیں اور کوئی یہ نہیں جان پاتا کہ وہ رات رات بھر جاگ کر اپنے دفتری کام کا مطالعہ کرتی ہیں اور کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو کسی ایسے شخص کو فون کرتی ہیں جو ان کے کام کی پوری سمجھ رکھتا ہے۔

آدمی عقربی لڑکی کی کوشش کے سامنے بہت جلد ہتھیار ڈال دیتے ہیں صرف یہ اس کی جنسی کشش ہی نہیں ہوتی جو آدمیوں کو اپنا گرویدہ بنا لیتی ہے بلکہ اس کی شخصیت میں ایسا سکون، نرمی اور دھیما پن ہوتا ہے اور اس کی آنکھیں جس انداز میں محبت کے تاثرات کے ساتھ اپنے پسندیدہ آدمی کا جائزہ لیتی ہیں یہ ساری باتیں ایسی ہوتی ہیں کہ جنہیں باآسانی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا جو آدمی اس کی زندگی کا ساتھی بن سکتا ہے اس کی مردانگی سے وہ بخوبی آگاہ ہوتی ہے اور اگر قسمت ساتھ دیتی ہے تو وہ زندگی بھر کا ساتھی بن جاتا ہے ورنہ ایک شام ساتھ گزار لی جاتی ہے۔

عقربی لڑکی بڑی فراخدلی سے محبت کرتی ہے۔ اپنی پسندیدہ ہستی کو خوش کرنے کی ہر ممکن کوشش کرتی ہے۔ لیکن عقربی آدمی کی طرح عقربی لڑکی کے مزاج میں بھی انتہا پسندی ہوتی ہے کسی بھی

معاملے میں وہ پورے کی حصہ دار بننا چاہتی ہے چنانچہ شوہر کی محبت پر بھی پوری طرح قابض ہونا چاہتی ہے جب کہ خود بے حد پراسرار ہوتی ہے اور ہر بات چھپا کر رکھتی ہے اس کے لئے شوہر پر بھروسہ کرنا آسان نہیں ہوتا وہ خود چھپ کر بہن سے ملنے چلی جائے گی اور شوہر کو کبھی ہوا بھی نہیں لگنے دے گی لیکن خود یہ چاہے گی کہ شوہر دن بھر میں کیا سوچتا ہے اور کیا کرتا ہے اس کا اسے علم ہونا چاہئے صرف یہی نہیں بلکہ رات کے ہر لمحے کا حساب بھی رکھنا چاہتی ہے اور خود کبھی یہ بات بھی شوہر کو نہیں بتاتی کہ اس کے بالوں کا اصل رنگ کیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ شوہر پر بھی شک کرتی ہے اور شوہر غریب یہ کہتا ہے کہ وہ کسی لڑکی کے ساتھ نہیں بلکہ اپنے ایک پرانے دوست کے ساتھ تھا لیکن وہ یقین نہیں کرتی۔

اور جب اس کا شک (جو عموماً بے بنیاد ہوتا ہے) بڑھ جاتا ہے تو عقربی لڑکی جو بے حد نرم و لطیف طبیعت کی مالک نظر آتی ہے بے حد جنگجو دکھائی دینے لگتی ہے اس لئے کہ وہ سوچتی ہے کہ وہ اکیلی ہی کیوں تکلیف اٹھائے کیوں نہ شوہر کو بھی تکلیف دی جائے اس لئے کہ اگر وہ بے وفا ہے تو اسے اس کی سزا تو بہرحال ملنی چاہئے لیکن یہ سزا وہ صرف شوہر ہی کو نہیں دیتی بلکہ خود اپنے آپ کو بھی سزا دیتی ہے۔

اس قسم کے جذباتی طوفانوں کا سامنا کرنے کی ہمت صرف چند ہی آدمیوں میں ہوتی ہے کیا اس کی یہ فطرت کبھی تبدیل بھی ہوتی ہے؟ ہاں کسی حد تک ضرور تبدیل ہو جاتی ہے شادی شدہ زندگی میں اس میں قوت برداشت زیادہ پیدا ہو جاتی ہے اور اگر ایک سے زیادہ شادیاں کر لے تو رحم دلی بھی اس میں پیدا ہو جاتی ہے۔ گھر کے کام کاج بھی بڑی مہارت سے کرنے لگتی ہے شوہر اس پر فخر کرنے لگتا ہے اور بیوی کے حسد کی وجہ سے جو تکلیف دہ لمحات اس پر آتے ہیں ان کا ذکر کبھی کسی سے نہیں کرتا عقربی لڑکی فرشتہ نہیں ہوتی لیکن جذباتی انداز میں بے تحاشا محبت ضرور کرتی ہے۔

# لیموں

لیموں کا تازہ عرق ایک بیش قیمت دوا ہے۔ مرض سکر بوت میں وہ ایسی مجرب دوا ہے کہ اس کا نمبر اس قسم کی ادویات سے اوپر ہونا چاہئے۔ جو دافع سکر بوت ہیں اور اس کو کم از کم ۵ گرام کی مقدار میں ہر روز دو دفعہ پینا چاہئے۔ شکر ملانے سے اس کا اثر اور زیادہ ہو جاتا ہے۔ اگر مریض کمزور ہو تو اس کو بلا تکلف مقوی ادویات کے ساتھ شامل کر سکتے ہیں۔ مثلاً خیساندہ چرائتہ یا جوشاندہ پوست نیم' جب اس کو نصف مقدار پانی کے ساتھ ملا کر ہلکا کر لیا جائے تو منہ کے زخموں اور مسوڑوں کی اسفنجی حالت میں بہت نفع کرتا ہے۔ خواہ وہ زخم سکر بوت کے باعث ہوں۔ یا کسی دوسرے مرض سے جب سکر بوت کا مرض جیل خانہ یا دوسرے مقامات میں پھیلتا ہے۔ جہاں بہت سے آدمی جمع ہوتے ہیں۔ وہاں تندرست آدمیوں کو لیموں کا عرق تاکید کر کے پلانا چاہئے۔ کیونکہ لیموں سے زیادہ زبردست دوا سکر بوت کا حملہ روکنے کے لئے آج تک کوئی دریافت نہیں ہوئی۔

چیچک' خسرہ' سرخ بخار اور دوسری قسم کے بخاروں میں جب کہ جلد گرم اور خشک رہتی ہے اور مرض کو تشنگی بیتاب کر دیتی ہے۔ اس وقت نہایت مفرح شربت لیموں کا تازہ عرق اور شکر ملانے سے تیار کیا جاتا ہے۔ یا لیمونیڈ بناتے ہیں۔ جس کی ترکیب یہ ہے کہ پانچ یا چھ لیموں کے چھلکے اتار کر اور ان کی آڑی قاشیں تراش کر قاشوں کے اوپر ۱۰۰ گرام کھولتا ہوا پانی چھوڑتے ہیں۔ جب سیال سرد ہو جاتا ہے۔ اس کو چھان کر شکر ملا دیتے ہیں اور مریض اس کو اپنے شوق کے موافق خوب کثرت سے پی سکتا ہے۔ امراض مذکورہ میں جب کہ منہ بالکل خشک اور چپچپا ہوتا ہے۔ تازہ لیموں کی قاشیں نمک اور سیاہ مرچ کا سفوف چھڑک کر چوستے ہیں اور یہ قاشیں مریض کو بہت خوشگوار اور مفرح معلوم ہوتی ہیں۔ لیکن جس صورت میں انتاس دستیاب ہوتا ہے وہ لیموں کی نسبت زیادہ خوشگوار اور مفرح ہوتا ہے۔ عرق چوسنے کے بعد ریشہ دار حصہ کو پھینک دینا چاہئے۔ مرض ذیابیطس میں بہت ہلکا لیمونیڈ سادہ پانی کی نسبت تشنگی رفع کرنے میں زیادہ مفید ہے۔ مرض مذکور میں مثل اور سیالوں کے اس کو کھانے کے وقت نہ پینا چاہئے۔ بلکہ درمیانی اوقات میں۔

جب پھیپھڑہ' معدہ' امعا' رحم' گردہ یا دیگر اندرونی اعضا سے خون آتا ہو۔ خصوصاً جب سیلان خون کے ساتھ بخار کی علامات بھی نمودار ہوں۔ اس وقت یہ شربت یا اس کو کسی قدر تیز کر کے کثیر مقدار میں پینے سے بہت فائدہ دیکھا گیا ہے۔ مریض کو اس اثنا میں بالکل چپ چاپ لیٹا رہنا چاہئے۔ اور اس کو حتی المقدور سرد رکھنا مناسب ہے۔

تخم جمال گوٹہ تخم بیدا نجیر' تلخ کساوا کی تازہ جڑ' مینڈیاک یا پٹی اوکاسی' زہر خواری کی حالت میں دست و قے اور دیگر اشد علامتوں کو عرق لیموں جس کو مساوی الوزن کنجی یا سادہ پانی کے ساتھ ملا کر ہلکا کر لیا ہو۔ چار یا پانچ اونس کی مقدار میں پلا دینے سے فوراً تسکین ہو جاتی ہے اس کو ضرور آزمانا چاہئے۔ اور اس سے کم و بیش آرام ضرور ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد کیسٹر آئل پوری مقدار میں پلانا چاہئے۔

مچھروں کے کاٹے کا خراش دور کرنے کے لئے مقام گزیدہ پر عرق لیموں لگانے سے بہت فائدہ دیکھا گیا ہے۔ کھلے ہوئے اعضاء پر رات کے وقت ملنے سے عرق مذکور کی نسبت ایسا بھی معلوم ہوا ہے کہ مچھروں کے کاٹنے سے معقول پناہ مل جاتی ہے۔



# نومبر کیسا گزرے گا؟

آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے۔ اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں۔ اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ ستارہ مریخ

حروف:۔ ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:۔ مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ کام اور کاروبار پر اثر پڑے گا۔ والدین کے ساتھ سفر میں شریک ہونگے، شریک زندگی اور بچوں کی صحت کا خاص خیال کریں۔

مریخ ۱۶ تاریخ تک زائچے کے گیارہویں گھر میں رہے گا، پھر بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس ماہ دوسروں کے تعاون سے بہت کچھ حاصل کرسکیں گے وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں تو یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا۔ اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کر کے سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے سکیں گے۔ وہ افراد جو سماجی اصلاحات و سیاست اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ انہیں مثبت اقدام کرنے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ کوئی بھی جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہ گھبرائیں۔ ان تمام معاملات کے لئے ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۱، ۲۵ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کوا کب کے اثرات حادثات اور فساد کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے۔ ۱، ۸، ۲۳، ۳۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموماً اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہو رہی ہے۔ کچھ خبریں آپ کو ملیں گی یا کسی شخص کے آنے کی اطلاع ہوگی۔ کچھ وقت سیر و تفریح یا کسی شخص کے ساتھ گزارنا چاہیں گے۔ اس وقت جو بھی پروگرام بنائیں اس میں لچک رکھیں کیونکہ فوری نوعیت کے کام آپ کے پروگرام میں تبدیلی لا سکتے ہیں۔ اس وقت اپنے خیالات کو بلند رکھنا ہوگا اور تعلقات میں بہتری لانے کی کوششیں کریں۔ اس تاریخ کے نزدیک سفر کرنے کا موقع ملے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔

زہرہ طالع کے مقابل گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ محبت کے معاملات اور شریک زندگی سے ہم آہنگی اور موافقت ملے گی۔ وہ افراد جن کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہوا ہے یا وہ افراد جو اس ماہ شادی کر رہے ہیں۔ انہیں اپنی شریک کی خوش بختی سے کئی طرح کے فائدے ملنے کی امید ہے۔ وہ افراد جو آرٹسٹک اور ایڈورٹائزنگ کے شعبے سے منسلک ہیں۔ انہیں ایسے افراد کے ساتھ کام کرنے کا مواقع ملے گا جو ان کی صلاحیتوں کا برملا اظہار کریں گے اور انہیں موقع فراہم کریں گے جس سے مالی فائدہ بھی حاصل ہو۔ فلم، موسیقی اور تھیٹر سے تعلق رکھنے والے افراد بھی اس ماہ معاہدات کر کے اپنی تخلیقی صلاحیتوں کا بھرپور اظہار کریں گے۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں خانگی تعلقات اور خاندانی تعلقات کو بہتر بنانے کے لئے دعوت کا انعقاد، نسبت یا منگنی کے لئے بھی یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ کاروباری معاملات، پیشہ وارانہ امور اور سرمایہ کاری کے لئے زیادہ بہتر مواقع حاصل نہ ہونگے۔ یہ ایسا وقت ہے کہ جب بغیر سوچے سمجھے اگر کسی نئے کاروبار میں حصہ لیا یا کسی جلد منافع دینے والی اسکیم میں لگایا تو فائدے کی امید نہ رکھیں۔ گھر والوں کے مطالبات بھی پریشانی کا سبب بنیں گے۔ شریک زندگی کے ساتھ تعلقات میں کوئی نہ کوئی بات ذہنی پریشانی کا سبب بنے گی۔

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ یہ وقت کاروبار کو ترقی دینے، معاہدات اور سرمایہ کاری کے نئے راستے تلاش کرنے میں معاون ثابت ہو گا۔ حالات میں تبدیلی اور ذہنی سوچ میں وسعت

پیدا ہوگی۔ اہم افراد کے ساتھ ملاقاتیں کریں تاکہ کاروباری معاہدات میں ان سے تعاون حاصل ہو۔ وہ افراد جو آرٹسٹک کاموں کا رجحان رکھتے ہیں اور ایڈورٹائزنگ کے ذریعے اپنی اشیاء کی بہتر طریقے سے مارکیٹنگ کریں۔اس دن خانگی تعلقات اہمیت اختیار کرجائیں گے۔ بلکہ عملی طور پر کسی نئی اسکیم کو وجود میں لائیں اور اہم معاملات طے کریں۔

عطارد سارا ماہ زائچے کے نویں گھر میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کرجائے گا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط وکتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق گفت شنید کرنے والوں میں آپ بھی شامل ہیں یا کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ کو مدعو کیا ہے تو ان تاریخوں کا انتخاب کریں جب عطاردی نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کرے گا اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دے گا۔ تاہم اگر آپ ۲، ۷، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کرلیں۔ قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ لینا ہے تو شارٹ کٹ اختیار کرنے سے گریز کریں۔






اس ماہ قریبی افراد کی باتوں سے مخالفت کی سوچیں ابھریں گی محبت کے تعلقات بگڑ جائیں گے۔ جائیداد کے معاملات اور گھر کی تبدیلی کے لئے اور گھر کی تلاش میں ہیں تو یہ وقت خوشی کا باعث ہوگا۔

زہرہ زائچے کے چھٹے گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ اس کی موجودگی کاروباری امور میں بہتری لائے گی۔ کام اور کاروبار کو نئی سوچ اور ترجحات کے ذریعے ترقی دینے کی کوششیں بارآور ثابت ہونگی۔ لوگوں کے ذریعے فائدہ اٹھانے کا موقع حاصل ہوگا۔ روپیہ کمانے اور سرمایہ کاری کو بڑھانے کے لئے نئے ذرائع آمدن تلاش کرنے کی طرف توجہ دینی پڑے گی۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں سے منسلک ہیں انہیں اپنے کام کو ترقی دینے کے لیے شعبے میں اپنی مہارت اور تخلیقی صلاحیتوں کے ذریعے مقام حاصل کرنا ہوگا تاکہ نئے معاہدات کر کے مالی فائدہ حاصل کرسکیں گے۔ ملازمت کے حصول میں کامیابی ہوگی۔ روزگار کو بڑھانے کے لیے سیلز گرل کے ذریعے فائدہ حاصل کرسکیں گے۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہو رہی ہے۔ شادی یا نسبت کے معاملات اس وقت بہتر ثابت ہوں گے جن لوگوں سے معاملات طے کریں گے وہ آپ کو فائدہ میں رکھیں گے۔ قریبی لوگوں کے لئے جو تحائف خریدیں گے یا ان سے محبت کا تعلق قائم کرنا چاہتے ہیں تو لوگ آپ کے ان جذبات کی قدر کریں گے۔ قریبی دوستوں کے ذریعے آپ کو فائدہ ملے گا۔ ایسے افراد جو وقتاً فوقتاً آپ کی مخالفت کرتے رہتے ہیں یا آپ کی ہر بات کو رد کرکے اپنی بات منوانا چاہتے ہیں تو اس وقت حکمت عملی سے کام لیں تاکہ تعلقات کو بہتر بنایا جا سکے۔

عطارد سارا ماہ زائچے کے آٹھویں گھر میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کرجائے گا۔ اس کی موجودگی شراکت داری اور قانونی معاملات، بیرون ملک سفر کے علاوہ ملازمت میں ترقی کرنے اور اپنی صلاحیتوں کو بڑھانے کے لئے جو کوششیں کریں گے وہ فائدہ مند ثابت ہونگی۔ لوگوں سے رابطہ کرنے اور اپنی مرضی کے مطابق قریبی لوگوں سے فائدہ اٹھانے کے مواقع فراہم کرے گا۔ اس ماہ بیرون ملک کے سفر سے اپنی زندگی میں تبدیلی لانا چاہتے ہیں تو اخبارات، رسائل اور انٹرنیٹ سے مدد حاصل کریں۔ تعلیمی سرگرمی اور دوستوں کے ساتھ مل کر کسی شراکتی کام یا مشاغل کے کام کو آگے ترقی دینے سے مالی فائدہ اٹھانے کی کوشش کریں۔ اپنی امیدیں اور توقعات کے حصول کے لیے ملنے جلنے والے افراد سے فائدہ اٹھائیں یا کسی خاص شعبے میں اپنی صلاحیتوں کو بہتر کرنے کے لئے حصہ لینا بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۶ تاریخ عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت شراکت داری کے معاملات میں اختلافات کا باعث بنے گا۔ یعنی رشتہ داروں کے ساتھ یا گھر کے افراد کے ساتھ جو کاروبار کر رہے ہیں اس میں روپے کے معاملات اور ذرائع آمدن سے متعلق جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے آپ کی سوچ اور خیالات علیحدگی کی طرف بھی مائل ہونگے۔ اس دن کے نزدیک جو کاروباری یا سرمایہ کاری کے لیے معاہدہ کریں۔ وہ تحریری اور قانونی طور پر مکمل ہونا چاہئے ورنہ روپے کا نقصان ہوگا یا قریبی افراد موقع پر دھوکہ دیں جائیں گے۔ غیر ضروری اخراجات سے گریز کریں۔

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ ان افراد کو فائدہ ملے گا جو مارکیٹ میں سرمایہ کاری کرتے ہیں اور انعامی اسکیم میں حصہ لیتے ہیں۔ وہ کاروباری افراد جو اس ماہ شیئرز یا بانڈز خرید رہے ہیں انہیں بہتر مالی منافع حاصل ہونے کی توقع ہے۔ اس دن کاروباری معاہدات اور اہم لوگوں سے

تعاون حاصل کرنا ہوگا- اپنی حیثیت منوانے کے لئے عزت ووقار میں اضافہ کرنا ہوگا- کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے اس کی بنیاد اور اہم معلومات اکھٹی کریں- گھر میں کسی شخص کی خوش بختی سے مالی فائدہ حاصل ہوگا-

مریخ ۱۶ تاریخ تک وتد السماء پر رہے گا' پھر نویں گھر میں داخل ہوگا- کیریئر میں ترقی کرنے اور روزگار اور صحت کی بہتری کے لئے کوششیں موافق ثابت ہوگی- یہ وقت ذہنی صلاحیتوں کے ساتھ جسمانی قوت میں پوری مدد کرے گا- لوگوں کو اعتماد میں لیں ان سے فائدہ اٹھا کر اپنے لئے جگہ بنا ئیں- وہ افراد جو کسی خاص ٹیکنیکل یا انجینیئرنگ کے شعبے سے منسلک ہیں تو اپنی صلاحیتوں کے ذریعہ ترقی کریں گے- یہ ماہ کام کے اعتبار سے زیادہ محنت لائے گا- لہٰذا جسمانی اور ذہنی ورزش کے لئے بھی وقت نکالیں اور ذہنی سکون حاصل کریں- مریخ ۶' ۱۱' ۱۶' ۲۱' ۲۵ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں حتمی فیصلہ اور باقوت قدم اٹھانا ہی بہتری کے آثار پیدا کرے گا - تاہم ۸' ۲۳' ۳۰ تاریخ کو محتاط رہیں- ان دنوں غصہ یا اشتعال نقصان دے گا-

## برج جوزا- ستارہ عطارد

حروف:- ک- ق



• پیدائش:- مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ جوزاوی افراد اپنی دلچسپیوں سے روپیہ کمانے کی خواہش کو عملی جامہ پہنا سکیں گے- ہر کام دوسروں سے مل کر مکمل کرسکنے کی پوزیشن میں ہونگے-

عطارد سارا ماہ ساتویں گھر میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا- تعلیمی سرگرمیوں اور دینوی مقاصد کی طرف رجحان رہے گا اس سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ آگاہی فراہم کرے گا- یہ وقت کاروباری گفت شنید یا قانونی پیچیدگیوں کو سلجھانے اور مشورہ کرنے کے لئے موافق ثابت ہو گا- اس ماہ خط وکتابت یا دور دراز علاقے جانا یا بیرون ملک سفر' کاروباری یا تعلیمی نوعیت کا سفر' ہر طرح سے فائدہ مند ثابت ہوگا- شریک زندگی سے متعلقہ معاملات اور اپنے کام اور کاروبار کے سلسلے میں معاہدات' تحریری امور یا رابطے کئی طرح سے فائدہ دیں گے- لوگوں کے تعاون سے بہتر رہنمائی حاصل ہوگی- یہ وقت بہتر ملازمت کے سلسلے میں خط وکتابت یا دوسرے کے تعاؤں سے اپنا راستہ بنانے میں فائدہ مند ثابت ہوگا- والدین اور خاندان والوں کے ساتھ ہم آہنگی پائی جائے گی- عطارد ۴' ۹' ۱۴' ۱۹' ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہورہی ہے- کیریئر' جاہ طلبی اور ملازمت کے سلسلے میں ایسے لوگوں سے واسطہ پڑے گا جو آپ کے لیے مددگار ثابت ہونگے - ہوسکتا ہے کوئی آپ کے کام اور روزگار میں مشکلات پیدا کرے یا ہوسکتا ہے کہ آپ کی ترقی کو روک دے- اس وقت آپ کے خیالات بے حد بے ترتیب ہوں گے سنجیدگی کے ساتھ کام پر توجہ دیں اور ایسے کام کرنے کی طرف زیادہ متوجہ ہوں گے جس میں روپیہ کا حصول آسان ہو- اپنی آمدنی کے ذرائع کو خفیہ رکھنا چاہیں گے- فلاحی کاموں کے سلسلے میں جن لوگوں سے رابطہ کریں گے وہ ضرور تعاون کریں گے-

مریخ ۱۶ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا' پھر دسویں گھر میں داخل ہوگا- یہ آپ کے کاروباری سفر' قانونی اور آفیشل کاموں میں بہتری کے مواقع لائے گا- اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ کریں- تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر یا پھر ذہنی صلاحیت اور کھیل کے ذریعہ جسمانی قوت کو بڑھا سکیں گے- اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کررہے ہیں تو کچھ مسائل کا سامنا رہے گا- اپنی قائدانہ اور مہم جو فطرت سے فائدہ اٹھائیں گے- اس ماہ بین الاقوامی تعلقات کو اہمیت دیں گے- مذہب کی طرف لگاؤ ہوگا- تعمیری کام' ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کام میں غیر ضروری اخراجات سے پریشانی اور ٹینشن ہوگی- مریخ ۶' ۱۱' ۱۶' ۲۱' ۲۵ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا- ان دنوں اپنے اہم کام کو آگے بڑھائیں اور قانونی وآفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ طلب کریں- تاہم ۸' ۲۳' ۳۰ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا- جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا-

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی' اسے معاملات جن میں ادویات' ہسپتال اور رفاعی سرگرمیوں سے متعلق ہوں ان میں دشمنی نکالنے اور نقصان دینے میں غلط بیانی سے کام لیں گے- تعلقات میں حسد کا جذبہ زیادہ بڑھ جائے گا- بہتر مواقع حاصل کریں- یہ ایسا وقت ہے کہ بغیر سوچے سمجھے کسی کام میں خرچ نہ کریں- جس سے بھی معاہدہ یا لین دین کریں وہ تحریری ہو ورنہ نقصان ہو گا- گھر والوں کے مطالبات بھی پریشانی کا سبب بنیں گے- شریک زندگی کے ساتھ تعلقات میں کوئی نہ کوئی بات ذہنی پریشانی کا سبب بنے گی-

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہو گا- خاص طور پر ان افراد کے لئے موافق ثابت ہو گا جو زمین' مکان' کی خرید وفروخت کررہے ہیں- اس سلسلے میں جو معاہدہ ہو- اس میں مالی منافع حاصل ہونے کی توقع ہے- والدین کی جائیداد سے کاروبار کو وسیع کرنے اور بااختیار افراد سے تعاون حاصل کرنے میں آسانی رہے گی- ذاتی کردار کی وجہ سے لوگوں میں مقام قائم کرسکیں گے- اس ماہ اگر عملی طور پر اسکیم کو وجود میں لارہے ہیں تو یہ منافع بخش رہے گی- اس دن کے نزدیک خاندانی امور میں خواتین کے کسی معاملے میں ذمہ داری قبول نہ کریں-

ستارہ زہرہ زائچے کے پانچویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا- اس کی موجودگی محبت کے معاملات' انعامی اسکیموں' اولاد سے متعلق تعلیمی سرگرمیاں اور خاندانی امور میں مصروفیت آئے گی- نئے لوگوں سے دوستی ہوگی جو کئی معاملات میں تعاون کریں گے- وہ افراد جو اپنی قسمت بدلنے کی کوشش میں لگے ہیں انہیں مواقع حاصل ہونگے- تخلیقی سرگرمیوں میں اپنے فن کو ترقی دینا چاہتے ہیں اور اپنے شوق کو بھی آگے لانا چاہتے ہیں تو ان دنوں کی کوشش کامیابی ومالی فائدہ کا باعث بنے گی- اس ماہ خط یا خبر خوشی دے گی- کوئی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا- جس سے محبت کا عنصر داخل ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے- گروہی یا سوشل سرگرمیوں میں لوگوں کے ذریعے

آمدن کے نئے ذرائع بنانے میں آسانی ہوگی۔ وہ افراد جو مختلف کھیلوں، معموں یا لاٹری کے کاموں میں حصہ لیتے ہیں۔ انہیں بھی قسمت آزمائی کے موقع ملے گا۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج سرطان۔ ستارہ قمر

حروف:۔ ح۔ ہ



پیدائش:۔ جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

یہ ماہ زائد مصروفیت لائے گا۔ اپنے ذاتی روپے سے متعلق مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ روزگار کے کاموں میں سست روی آئے گی۔ جس کی وجہ سے معمول سے زیادہ بے چینی اور بے صبری بھی ہوگی۔

مریخ ۱۶ تاریخ تک زائچے کے آٹھویں گھر میں رہے گا، پھر نویں گھر میں داخل ہوگا۔ کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے مالی امور میں زائد دلچسپی فائدہ مند رہے گی۔ دوسروں لوگوں کے روپے میں آپ کی دلچسپی بڑھ جائے گی۔ آپ اس کے حصول میں کسی بھی حد تک جانے کی کوشش کریں گے۔ یہ وقت ذہنی خرابی لاتا ہے۔ خواہشات کو غلط طریقے سے پورا کرنے کا رجحان ہوگا۔ اس ماہ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافات جنم لیں گے۔ ٹینشن ملے گی۔ غصہ اور جلد بازی نے بھی نقصان ہوگا۔ شراکت داری میں منافع نیت کو بدل سکتا ہے۔ اہم چیزوں کا خیال رکھیں گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ مریخ ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۱، ۲۵ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۸، ۲۳، ۳۰ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں کے نزدیک حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہو رہی ہے۔ اس وقت آپ کے ذہن میں ایسے خیالات جنم لیں گے کہ کس طرح دوسرے لوگوں سے فائدہ اٹھایا جائے۔ اس وقت آپ کی تخلیقی قوتیں بڑھ جائیں گی۔ ذہن میں بے شمار خیالات اور سوچیں آئیں گی اور ایسے کام کرنے کی طرف آپ کو لگائیں گی جس میں خوشامدانہ طریقہ اپنا کر اور سبز باغ دکھا کر دوسرے کو کسی نہ کسی دھوکے میں رکھا جائے۔ ایسی تمام سوچیں مثبت نہ ہوں گی اور آپ کے لئے مشکلات پیدا کریں گی۔

زہرہ زائچے کے چوتھے گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ اس ماہ زیادہ تر وقت گھر سے متعلقہ افراد کو دیں گے۔ اپنے اردگرد کے ماحول کو تبدیل کرنے کی خواہش ہوگی۔ اس سلسلے میں نئی اشیاء کی خریداری کریں۔ نئے تعلقات بنیں گے اور کسی نئے شخص کی آمد خوشیاں لائے گی۔ یہ ماہ والدین کے ساتھ معاملات میں ہم آہنگی لائے گا۔ وہ افراد جو سیر و تفریح کی غرض سے چھٹیاں لے رہے ہیں۔ انہیں خوشگوار وقت میسر آئے گا۔ بلکہ ذہنی اور قلبی سکون محسوس کریں گے۔ سوشل زندگی ہو یا سماجی زندگی لوگوں سے ملنے ملانے اور ان کے ذریعے نئے لوگوں سے متعارف ہونے کا موقع ملے گا۔ ان افراد کو ذرائع آمدن بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کرنے ہونگے۔ وہ افراد جو آرٹسٹک امور، فیشن، ڈیزائننگ، کھانے پکانے میں دلچسپی رکھنے والے افراد اپنی اعلیٰ صلاحیتوں سے کھانے کے شوقین افراد کو نئے ذوق سے روشناس کراوائیں گے۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ اس دن کے نزدیک دوستوں اور قریبی کام کرنے والوں کے ساتھ معاملات میں احتیاط رکھیں۔ مشین کا نقصان یا کام کی خرابی غصہ کو بڑھکا دے گا۔ حکمت عملی اور درگزر سے کام لیں۔ گھریلو مسائل اور خاندانی جائیداد سے متعلق امور میں اختلافات آئیں گے۔ آمدنی میں کمی کے باعث چڑچڑاپن اور ذہنی سکون ختم ہوسکتا ہے۔ اس وقت بچت کرنے والی اسکیموں کی طرف توجہ نہ دیں۔ دوسروں سے مدد کی توقع نہ رکھیں یہ وقت ایسا ہے کہ پوری لگن سے محنت کر کے ذرائع آمدن کو بڑھا سکیں گے۔

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ان افراد کے لئے موافق ثابت ہوگا جو سرمایہ کاری اور پیشہ وارانہ معاملات طے کر رہے ہیں۔ اس وقت جو ملاقاتیں یا معاہدات ہونگے ان کے بہتر نتائج حاصل ہونگے دیگر ذرائع (شیئرز، بانڈز یا انعامی اسکیموں) سے کمانا چاہتے ہیں تو ان کے ذریعے فائدہ حاصل ہونے کی امید ہے۔ اس وقت کاروبار کو وسیع کرنے اور بااختیار افراد کے ساتھ تعلقات بڑھانے، دعوت کا انعقاد یا عزیز رشتہ داروں کے ہاں کسی خاص تقریب میں شرکت کرنی موافق ثابت ہوگی۔ کاروبار اور مالی تحفظ حاصل کرنے کے لئے مشورے بہتر رہیں گے بلکہ نئی سوچ سے آگاہ ہونگے۔

عطارد سارا ماہ زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے، میل جول بڑھائیں، تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں یہ آپ کی امیدوں کی بھی تکمیل کروائے گا۔ اس ماہ سفر بھی خوشگوار ثابت ہونگے۔ تحریری کاموں، اخبارات و رسائل کے ذریعے ادبی حلقوں میں اپنے آپ کو روشناس کروانے میں مدد ملے گی۔ شریک زندگی کے ساتھ بہتر ماحول قائم ہوگا۔ رابطہ کریں اور نئی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ ٹیکنیکل ایشوز پر بحث کریں تاکہ ذہن کو ایک نئی راہ ملے۔ اپنے کام اور کاروبار میں ترقی کرنے، نئے رجحانات کے ذریعے روپیہ کمانے اور شعوری کوششیں بہتر ثابت ہونگی۔ عطارد کی موجودگی میں جو خط و کتابت ہوگی اس کا جواب ضرور ملے گا۔ ملازمین کے ساتھ بہتر رابطے کام کی رفتار کو تیز کردیں گی۔ تاہم جسمانی صحت کی طرف سے پوری طرح آگاہ ہونا ضروری ہے۔ اپنی ذہنی و جسمانی قوت کو بڑھانے کی ضرورت ہوگی۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج اسد۔ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

اس ماہ اکثر اسدی افراد کو مالی معاملات کی طرف بھرپور توجہ دینے پر مجبور ہونا پڑے گا۔اس ماہ آپ کی شخصیت میں نکھار آئے گا اور لوگ آپ کی طرف متوجہ ہونگے۔

مریخ ۱۶ تاریخ تک طالع کے مقابل رہے گا' پھر آٹھویں گھر میں داخل ہو گا ۔ لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے۔انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی۔اس ماہ سماجی سرگرمی' سوشل زندگی اور سیر وتفریح بھی زائد رہے گی۔اور زندگی کے لطیف پہلو پر توجہ دینے کے لئے آپ کے پاس زائد وقت اور روپیہ دونوں چیزیں ہونگی۔ کوابھی رجحانات تخلیقی اور آٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں ہوگی۔ چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میدان کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا وقت آپہنچا ہے۔وہ افراد جو فیشن' آرٹ کے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے ۔ مریخ ۶'۱۱'۱۶'۲۱'۲۵ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۱'۸'۲۳'۳۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو مخالفت کا سامنا ہوگا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہورہی ہے۔قریبی رشتہ داروں اور دیگر دوستوں کے ساتھ تعلقات گھریلو ہوں یا کاروباری دونوں طرح احتیاط رکھنی ہوگی۔ کچھ باتیں غلط فہمی پیدا کریں گی۔ ہوسکتا ہے کہ آپس کے لین دین میں فریب یا دھوکے بازی ہو۔اس وقت ذہنی ٹینشن بڑھ جائے گی۔اپنی صحت کے معاملات کی طرف توجہ رکھیں۔ کام اور کاروبار کے معاملات میں مشکلات سے واسطہ پڑے گا ۔ کچھ لوگ ضرورت سے زیادہ تنگ کریں گے۔لہذا ذہنی سکون کے لئے ورزشیں اور مراقبہ کریں۔

زہرہ زائچے کے تیسرے گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا ۔ رشتہ داروں کے ساتھ میل ملاقات میں بہتری آئے گی ۔ گروہی سرگرمیوں میں زیادہ حصہ لیں گے'امکان ہے کہ کوئی نیا تعلق قائم ہوگا جس سے کسی نئے شخص کی زندگی میں آمد ہوگی۔ دوست اس وقت مددگار اور پرخلوص ثابت ہونگے۔ ہر سطح پر تعلقات کو خوشگوار بنانے میں مدد ملے گی اور سوشل زندگی کو زیادہ تسلی بخش بناسکیں گے ۔ زہرہ محبت کا ستارہ بھی ہے۔ چنانچہ آپ خواہ شادی شدہ ہوں یا غیر شادی شدہ' جذباتی معاملات کے لحاظ سے یہ وقت بہت خوشگوار ثابت ہوگا ۔ زہرہ ۲'۶'۱۱'۱۶'۲۵'۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا ۔ وہ افراد جو موزوں شریک زندگی کی تلاش میں ہیں۔ ان کے لئے یہ وقت خاص طور پر موافق ثابت ہوگا ۔ دور دراز علاقے میں جا کر چھٹیاں گزارنے اور روزمرہ معمولات سے دور رہ کر کچھ وقت خوش گوار لمحات گزارنے کے لیے موافق رہے گا۔

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ کیریئر اور جاہ طلبی کے معاملات میں احتیاط رکھیں۔ اس وقت ملازمت سے متعلق کوئی فیصلہ نہ کریں۔ غلط فیصلے سے کئی معاملات التواء کا شکار ہوں گے۔ ذہنی بے چینی اور غصہ انتشار میں مبتلا کرے گی۔ دوستوں کے ساتھ اور قریبی رشتہ داری میں اس وقت کئی معاملات غلط فہمی کا شکار ہوں گے۔ خاندانی تعلقات بھی متاثر ہوسکتے ہیں۔کسی بھی معاملے کو آگے بڑھانے کی کوشش نہ کریں غیر ضروری اور بے جا اظہار خیال کے ذریعے دوسرے کو تکلیف نہ دیں۔

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا ۔ خاص طور پر سرمایہ کاری سے متعلق معاہدات' اعلی طبقہ کے لوگوں میں اپنے آپ کو متعارف کروائیں' سماجی سرگرمیوں میں حصہ لیں اور اگر کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئی اسکیم بنارہے ہیں تو اس کے لئے عملی اقدامات بے حد فائدہ مند رہیں گے۔اس دن اپنی آرٹسٹک صلاحیتوں کے اظہار کے لئے کوشش کریں اور اپنے کام سے لوگوں کو متعارف کروائیں۔

عطارد سارا ماہ زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا ۔اس گھر میں موجودگی قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے' میل جول بڑھانے اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لینے کی کوشش بہتر رہیں گی ۔ یہ وقت آپ کی امیدوں کی تکمیل کروائے گا۔ اس ماہ سفر بھی خوشگوار ثابت ہونگے۔ تحریری کام' اخبارات و رسائل کے ذریعے ادبی حلقوں میں اپنے آپ کو روشناس کروانے میں مدد ملے گی۔ زیادہ تر قسمت کے نمبر' بانڈز کے نمبر اور بیرونی کرنسی کے حصول اور اس میں انوسٹمنٹ کر کے اپنے مال و اسباب کو تیزی سے بڑھانے کی کوشش فائدہ دے گی۔ جو خط و کتابت ہوگی اس کا جواب ضرور ملے گا۔ ملازمین کے ساتھ بہتر رابطے کام کی رفتار کو تیز کردیں گے۔ تاہم جسمانی صحت کی طرف سے پوری طرح آگاہ ہونا ہوگا۔اپنی ذہنی و جسمانی قوت کو بڑھا کر بے سکونی کو دور کرسکیں گے ۔ عطارد ۴'۹'۱۴'۱۹'۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج سنبلہ۔ستارہ عطارد

حروف:۔ پ ۔ غ



پیدائش:۔ اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اس ماہ کا آغاز کافی مصروفیت لائے گا۔ دوستوں کا آنا جانا اور گھر میں مہمان زائد آئیں گے اور سیر وتفریح کے مواقع میسر آئیں گے۔

ستارہ عطارد سارا ماہ زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔اس

کی موجودگی گھر اور گھر کے مسائل حل کرنے، والدین کے ساتھ مل کر گھر کی حالت بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ اگر گھر تبدیل کر رہے ہیں یا کسی جگہ کی خریداری کر رہے ہیں تو ان سے متعلقہ معلومات حاصل کریں تاکہ گھر والوں کے لئے بہتر آسائش مہیا کر سکیں۔ اس ماہ ذہنی بے چینی ہو گی، ہر طرح سے زندگی میں تبدیلی لانا چاہیں گے۔ زمین اور جائیداد کو خرید وفروخت کر کے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے۔ اس ماہ بحث مباحثہ اور لوگوں کو الفاظ کے جادو سے اپنا پن دیکھا کر خریداروں کے دل مول سکتے ہیں۔ اس ماہ خط یا خبر ملے گی تو سفر کرنے پڑیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں یا کسی علم وفنون کسی شعبے میں داخلہ لینا بھی ضروری ہوگا۔ محبت کے معاملات ہوں یا قسمت بدلنے کے، کسی کھیل یا انعامی اسکیم میں حصہ لے کر روپیہ کمانے کی کوشش کریں۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات بنائے گا۔ ان دنوں تحریری امور، پبلشنگ اور نئی معلومات حاصل کرنے میں لوگوں کی مدد حاصل رہے گی۔

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہو رہی ہے۔ اس وقت کچھ قریبی لوگ آپ کو نئے آئیڈے دیں گے یا کسی کام میں شامل ہونے کی پیشکش کریں گے۔ آپ کے ذہن میں اس وقت نت نئے خیالات تخلیقی خیالات آئیں گے اور دوسروں کو بہتر مشورہ دے سکیں گے۔ کام اور کاروبار کے لحاظ سے بھی تبدیلیاں کرنے کے موڈ میں ہوں گے۔ قریبی لوگوں کے خیالات اور ان کے الفاظ پر ضرور غور کریں تو جو غلط فہمیاں پھیلائیں جائیں گی ان سے آگاہ ہو سکیں گے۔ اپنی آمدنی کے معاملات اپنی حد تک رکھیں۔

مریخ ۱۶ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا، پھر ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ لہذا بہت سے مختلف افراد کی کوئی خواہش پوری ہو جائے گی۔ اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ آپ اپنا کام محنت ولگن سے کرتے ہیں اور بڑے لوگوں کی نظر میں پوزیشن اچھی ہے اور کام سے مطمئن ہیں تو ترقی، مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں یا وہ جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ جو اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۱، ۲۵ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔ لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھائیں۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۱، ۸، ۲۳، ۳۰ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آ سکتا ہے۔ اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی کی وجہ سے دوستی اور ملازمت ختم ہو سکتی ہے۔ جائیداد اور میراث سے متعلقہ کام میں رکاوٹیں حائل ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ لوگ پریشان کن حد تک تکلیف دہ ثابت ہوں گے اور غیر یقینی کی حالت رہے گی۔ جس جگہ اور جو کام آپ کر رہے ہیں اسی کی طرف توجہ دیں۔ قریبی رشتہ داری اور سسرالی رشتہ داروں کے ساتھ احتیاط کے ساتھ تمام امور میں حصہ لیں۔ تاہم کسی بھی اہم فیصلہ کرنے میں شامل نہ ہوں۔

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ یہ وقت پیشہ وارانہ معاملات طے کرنے، اہم طبقہ کے افراد میں اپنی اہمیت کو اجاگر کرنے، اپنے آپ کو متعارف کروانے کے لئے دعوت دیں۔ کلب میں دوستوں کے ذریعے ان اہم افراد تک رسائی حاصل کریں جو کاروباری مسائل کو حل کرنے میں مدد کریں۔ وہ افراد جو فلم، تھیٹر اور شوبزنس سے تعلق رکھتے ہیں اس وقت جو معاہدہ ہوگا اس سے مالی فائدہ ملے گا اور دوسروں کی نظر میں آپ کی صلاحیتیں بھی ابھر کر سامنے آئیں گی۔

زہرہ خانہ مال میں رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔ شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہم ہیں ان معاملات میں غیر معمولی بہتری آئے گی۔ اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو کسی بہت اہم شخصیت سے ملاقات ہو گی۔ خانہ مال جس کا تعلق آمدنی اور لین دین سے ہے۔ اگر اس وقت کسی مالی پریشانی کا سامنا ہے تو پریشانی دور ہو جائے گی۔ اور اس ماہ اپنے آپ کو زیادہ محفوظ اور مستحکم حالت میں پائیں گے۔ اس ماہ خریداری بہتر رہے گی۔ آپ فیشن کے مطابق چلنے والے ہیں یا اپنی شخصیت کو پرکشش بنانے پر روپیہ صرف کرنا چاہتے ہیں تو ضرور فائدہ اٹھائیں۔ مالی معاملات کے لئے ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ یہ تاریخیں ان افراد کے لئے موافق ثابت ہونگی جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔

## برج میزان۔ ستارہ زہرہ

حروف: ت۔ ٹ۔ ر۔ ط



پیدائش: ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

اس ماہ زندگی کے عملی پہلو کی طرف توجہ دینی مفید ثابت ہوگی۔ زائد سوشل زندگی اور سیر وتفریح کے ساتھ لوگوں سے ملنا جلنا اور آنا جانا زائد رہے گا۔ یہ وقت دوستوں کے ساتھ سفر بھی لا سکتا ہے۔ محبت کے معاملات اور ان تعلقات کے لحاظ سے موافق ثابت ہوگا۔

زہرہ طالع میں رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں اہم موڑ ثابت ہوگا۔ ایسے افراد جو رکاوٹ اور پریشانی لاتے ہیں۔ ان سے گفتگو کرنی بہتر رہے گی۔ مالی اور کاروباری امور میں معاہدات فائدہ دیں گے۔ شخصیت میں بڑی تبدیلی آئے گی۔ اس ماہ سیر وتفریح کے لئے پروگرام بنائیں۔ صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ اچانک کچھ نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا ان سے ملنے والی معلومات ذرائع آمدن کو بڑھانے اور نئے راستوں کو اپنانے کے لئے فائدہ مند ثابت

ہونگی - وہ افراد جو فنون لطیفہ تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا- زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا- ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہورہی ہے-لین دین کے معاملات میں احتیاط رکھیں- کچھ غلط فہمیاں پیدا کی جائیں گی- کچھ لوگ جو پراسرار ہوں گے اور آپ کے لئے خفیہ دشمنی بھی پیدا کریں گے- پریشانی کی وجہ سے اعصابی مرض میں بھی مبتلا ہوسکتے ہیں- اپنی اہم دستاویزات اور چیزوں کا تحفظ کریں-انعامی اسکیموں سے بھی آپ کو فائدہ نہ ملے گا-

مریخ ۱۶ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا' پھر چھٹے گھر میں داخل ہوگا- اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں کی موافقت میں ہوگی- مریخ ان افراد کی بھی موافقت میں ہوگا جو انعامی اسکیموں' کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں- تاہم ۱، ۸، ۲۳، ۳۰ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اس کے علاوہ غلطیاں بھی کرسکتے ہیں- مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی نشاندہی کر رہا ہے- غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی و نسبت کے لئے موافق ثابت ہوگا- یہ وقت گوں ناگوں واقعات لائے گا- کوئی دعوت' مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات بہت اہمیت کی حامل ثابت ہوسکتی ہے-اس سلسلے میں ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۱، ۲۵ تاریخ اہم ثابت ہوگی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں لاسکتی ہیں- اس ماہ کے وسط میں پڑوسیوں' قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ تر توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا-

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی- کاروباری گفت و شنید کے لئے یہ وقت زیادہ موثر ثابت نہ ہوگا- اپنے کام اور ملازمت میں ایسی رشتہ داروں سے نسبت رکھتے ہیں جو کیرئیر اور حصول ملازمت میں آگے بڑھنے میں رکاوٹ ڈالیں گے- ہر طرح سے نیچا دیکھانے کی کوشش کریں گے جس کے باعث کاروباری معاملات میں نقصان ہوگا- سسرالی رشتہ دار اور والدین کے ساتھ جھگڑا ہوسکتا ہے- تعلیمی سرگرمیوں کی طرف بھرپور توجہ دیں- آپ میں بے چینی اور اضطرابی کیفیت رہے گی- اس کے باعث کام میں غلطیاں کریں گے-

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا- یہ وقت خاندان اور دوستوں کے معاملات میں غلط فہمیاں پیدا کرے گا- اس دن کے نزدیک اپنی خواہشات پر کنٹرول کرنا ضروری ہوگا- کوئی قریبی شخص آپ کے جذبات سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کرے گا- شریک زندگی کے ساتھ رشتہ داروں اور دوستوں کی محفلوں میں آنا جانا رہے گا- غیر ضروری لوگوں کا قریب آنا پریشانی کا باعث بن سکتا ہے- دوستوں کا دباؤ زیادہ رہے گا- ترقی کے معاملات اور اولاد سے متعلقہ معاملات میں لوگوں سے زیادہ توقعات وابستہ نہ کریں-

عطارد سارا ماہ زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا- رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان کئی معاملات حل طلب ہونگے اس ماہ ایک دوسرے سے رابطے مفید ثابت ہوں گے-ضرورت سے زائد کاموں کو فوری طور پر مکمل کرنے کا رجحان رہے گا- والدین سے متعلقہ گھر یا جائیداد' حسابات یا تحریری کاموں کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی- اگر گھر تبدیل کر رہے ہیں یا گھر کو از سر نو ترتیب دینا چاہتے ہیں تو اس وقت کھلے ذہن کے ذریعے بہتر پلاننگ کرسکیں گے- روزمرہ کے سفر بہتر رہیں گے- اس ماہ کے تیسرے ہفتے میں ذہنی رجحان اور خیالات تبدیل ہو جائیں گے- نئی پلاننگ اور حکمت عملی کریں- اپنے وقت کو قیمتی جانیں اور جو ہوسکتا ہے وہ کام کریں- محبت کے معاملات' اولاد سے متعلقہ تعلیمی سرگرمیوں اور کھیلوں سے متعلق امور میں بہتری سے واسطہ پڑے گا- یہ وقت ایسا ہے کہ جب آپ اپنی سوچوں کو ایک جگہ مرکوز کرسکیں گے- عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

## برج عقرب- ستارہ مریخ' پلوٹو

حروف:- ذ- ز- ض- ظ- ن



پیدائش:- اکتوبر ۲۴ تا نومبر ۲۲

اس ماہ کیرئیر' جاہ طلبی کے معاملات میں احتیاط رکھیں تبدیلی کے آثار ہیں- کاروبار اور ملازمت میں بے سکونی محسوس ہوگی تو حالات کسی سے دشمنی کی وجہ سے خراب ہونگے- بے چینی' الجھاؤ' ذہنی طور پر پریشانی کی سی کیفیت سے دوچار ہونگے-

مریخ ۱۶ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا' پھر پانچویں گھر میں داخل ہوگا- کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مدد آور ثابت ہوگا- مریخ کی اس گھر میں موجودگی سے گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہر گز مول نہ لیں- گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنانے میں مدد دے گی- اگر گھر میں دعوت یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا- کسی سنجیدہ شخص کو تنگ یا اس سے مذاق رشتوں میں خرابی لاسکتا ہے- اس ماہ اپنی ذہنی و جسمانی صحت کی طرف توجہ دیں' زیادہ محنت آپ کی کمزوری کو سامنے لے آئے گی- یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں- اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں- مریخ ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۱، ۲۵ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا-

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہورہی

ہے-اس وقت آپ کی خواہشات آپ کے جذبات سے منسلک ہو جائیں گی اور آپ کی سوچیں آپ پر زیادہ اثر انداز ہوں گی اور ہر وہ کام کرنے کے لئے بے چین ہوں گے جس میں کسی بھی طریقے سے روپیہ حاصل ہو- ایسے ہی معاملات دوستوں کے ساتھ بھی ہوں گے اور ہوسکتا ہے کوئی نقصان دوستی کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دے- کیونکہ آپ کا رویہ دوسروں کے لئے بے انتہا تکلیف دے ہوگا- آپ کی اپنی ذات میں جو تبدیلی آئی ہے اس میں منفی صلاحیتیں زیادہ پروان چڑھی ہیں جس کی وجہ سے آنے والے وقت اور حالات میں تبدیلی دیکھیں-

خوبصورتی کا ستارہ زہرہ بارہویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا-اس کی موجودگی آپ کی عزت میں اضافے کا باعث بنے گی-جس جگہ یا جس تخلیقی، تحقیقی، ڈیزائننگ، ایکٹنگ کے شعبے میں لوگوں کے ساتھ کام کرتے ہیں- صلاحیتوں کے اظہار کا بھرپور موقع ملے گا اور دوسروں کی نظروں میں اعتماد کو مزید بڑھا سکیں گے- یہ وقت تیزی سے تبدیلیاں لاتا ہے اور ان تبدیلیوں کو جاننے کے لئے شعور آگاہی سے مدد لیں- نئے دوست زندگی میں داخل ہوں گے جس سے امیدیں اور توقعات پوری ہونگی- اس وقت زندگی میں کسی شخص کی آمد سے اس کی اہمیت بڑھ جائے گی اور ہوسکتا ہے کہ زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو- زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا- ان تاریخوں میں ایسے موقع آئیں گے کہ جب کوئی شخص تعلق قائم کرنا چاہئے گا-

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی- کاروباری گفت وشنید کے لئے یہ وقت زیادہ موثر ثابت نہ ہوگا-اس وقت ملازموں کے ساتھ معاملات میں حکمت عملی سے پیش آنا ہوگا-غصہ میں کی گئی بات بری لگے گی-گھر میں جانور ہیں تو احتیاط رکھیں یا تو چوری ہو جائیں گے یا مار دیا جائے گا-سفر میں احتیاط رکھیں حادثے کا اندیشہ ہے-تعلیمی سرگرمیوں کی طرف بھرپور توجہ دیں-کسی شعبے میں امتحان دے رہے ہیں تو اس وقت آپ کو اپنی بھرپور صلاحیتوں سے کام لینا ہوگا-بیرون ملک سفر میں کسی کی حمایت نہ کریں آپ کے اندازے غلط ثابت ہو نگے-

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا-وہ افراد جو کاروباری معاہدات کر رہے ہیں یا سرمائے کو دوستوں کے کاروبار میں شامل کر رہے ہیں-اس وقت اعلیٰ طبقہ کے افراد کے ساتھ تعلقات قائم کریں، سوشل سرگرمیوں میں لوگوں کے ساتھ مل کر کام کرنا اور قیمتی اشیاء کی خریداری بھی موافق رہے گی-ضروری معاملات اور کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے گفت شنید اور عملی اقدامات بہتر صورت حال پیدا کریں گے-

عطارد سارا ماہ خانہ مال میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا- حالات کو بہتر بنائیں -تحریری کام اور نشر و اشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی- قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے- مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھ سکیں گے- سفر زائد ہونگے-لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرسکیں گے - رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے- رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں حصہ لیں گے- بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کرسکیں گے- لکھنے لکھانے، تحریری کاموں میں باقوت سوچ کے ذریعے بہتر طریقے کار وضع کرسکیں گے- تعلیمی سرگرمیوں کو بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوشش کامیابی دے گی- عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے قائم کرے گا-




اس ماہ زندگی خاصی تیز رفتار ہو جائے گی- جہاں تک شریک اور گھریلو معاملات کا تعلق ہے یہ معاملات بے حد سرگرم اور پر از واقعات ثابت ہونگے -سفر، جاہ طلبی کے معاملات زندگی پر خوشگوار اثر ڈالیں گی-

مریخ ۱۶ تاریخ تک زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا، پھر چوتھے گھر میں داخل ہوگا- رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور دوسروں کے کاموں میں دلچسپی لیں گے-اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا- بڑوں کے مرتبہ کے لحاظ نہ رکھنے کی وجہ سے شدید تنقید ہوگی -قریبی دوستوں کے ساتھ دوران سفر جھگڑا ہوسکتا ہے-اس ماہ سب سے زیادہ نزدیکی رشتہ اہمیت اختیار کر جائے گا-نوجوان افراد کھیل، قوت وشجاعت والے امور میں دلچسپی لیں گے- دماغی قوت والے کام میں زیادہ مصروف رہیں گے-تحریری کاموں میں دلچسپی لے کر اخبار یا کسی ایڈورٹائیزنگ فرم میں شامل ہوں- کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشوونما بھی ہوگی- مریخ ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۱، ۲۵ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم ۱، ۸، ۲۳، ۳۰ تاریخ کو محتاط رہنا ہو گا-جب یہ ناموافق ہوگا-

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہو رہی ہے- دوستوں کی طرف سے سیر وتفریح یا کسی سفر پر جانے کے لئے پروگرام بنیں گے- اس وقت تمام معاملات اگر چہ خوشگوار محسوس ہوں گے تاہم کسی کام کی وجہ سے سفر ملتوی کرنا پڑے گا- اپنی خواہشات اور امیدیں اس وقت ایسے لوگوں سے قائم نہ کریں جن کے پاس آپ کا روپیہ موجود ہے-اپنی سوچ اور جذبات کو منفی خیال سے دور رکھنا ہوگا- غیر ممالک سے متعلق خط وکتابت بہتر رہے گی- تاہم جن چیزوں یا معلومات کے لئے کوشش میں تھے جواب جلد مل جائیں گے-

زہرہ گیارہویں گھر میں رجعت میں ہو گا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا-اس ماہ کئی معاملے اور فیصلے ذاتی زندگی سے متعلق ہوں گے-لوگوں کا آنا جانا ہوگا اور ہوسکتا ہے کوئی اہم رشتہ بھی قائم ہو جائے-اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں لیکن موزوں شریک زندگی کی تلاش میں ہیں تو حوصلہ افزاء حالات سے واسطہ پڑے گا-اس ماہ کسی پرانی محبت

یا دوستی کی تجدید کی نشاندہی ہو رہی ہے یا پھر آب و ہوا اور جگہ کی تبدیلی کے نتیجے میں زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے۔ اس ماہ زیادہ تر خیالات اور سوچ کا دائرہ ذرائع آمدنی کی طرف رہے گا۔ وسائل کو بڑھائیں اور نئے راستے تلاش کریں۔ اس ماہ ملازمت میں بہتری کے مواقع حاصل ہوں گے دوست بھرپور ساتھ دیں گے۔ امیدیں اور خواہشات پوری ہونگی اور حالات بہتر ہو جائیں گے۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ میراث اور جائیداد سے متعلق جو خواہشات جنم لیں گی وہ پوری نہ ہونگی۔ غلط کاغذات کے ذریعے دھوکہ دیا جائے گا۔ محبت کے معاملات میں اندھے ہو جائیں گے دوسرے کی باتوں کا اندازہ نہ لگا سکیں گے اور کسی جوا یا لاٹری یا کسی کام میں روپیہ لگانے سے سب کچھ کھو دیں گے۔ اس وقت اپنی رقم کو احتیاط سے رکھیں چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ قریبی ساتھی بھی آپ کو ایسا مشورہ دیں گے جس کی وجہ سے نقصان ہوگا۔ اگرچہ روپیہ آئے گا تاہم غیر ضروری طور پر خرچ ہوگا۔ رشتہ داروں کی آمد کی وجہ سے اخراجات بڑھ جائیں گے۔ ذہنی سکون نہ ملے گا۔ سفری معاملات میں احتیاط رکھیں۔ حادثہ یا جھگڑا ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ وہ افراد کاروباری معاہدہ کر رہے ہیں یا سرمایہ کاری کے سلسلے میں لوگوں سے ملاقات کر رہے ہیں۔ یہ وقت ہر قسم کی شراکت داری کے کاموں میں فائدہ دے گا۔ شریک کار کے روپیہ سے فائدہ اٹھائیں اور سماجی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ کسی انجمن یا کلب میں شامل ہو کر ذرائع آمدن کے نئے راستے تلاش کرنے آسان ہونگے۔ با اختیار افراد سے تعاون حاصل رہے گا۔ سیر و تفریح سے ذہنی سکون حاصل کر سکیں گے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینا بھی موافق ثابت ہوگا۔

عطارد سارا ماہ طالع میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ حالات کو بہتر بنانے اور تحریری کاموں کے علاوہ نشر و اشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے۔ مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھ سکیں گے۔ اس ماہ آپ اپنے اندر خود تبدیلی محسوس کریں گے۔ کام، کاروبار اور گھر کو بہتر کرنے کا فیصلہ کن اقدام کریں گے۔ سفر زائد ہونگے۔ تاہم جو بھی سفر ہونگے وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہونگے۔ رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں زائد حصہ لیں۔ بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کر سکیں گے۔ لکھنے لکھانے، تحریری کاموں میں با قوت سوچ رکھیں۔ تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوششیں کامیابی دے گی۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔




یہ وقت آپ کی زندگی کے اہم پہلو میں تبدیلی کی نشاندہی کر رہا ہے۔ رشتہ دار، شریک زندگی، ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ ماحول کے مطابق تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار رہنا چاہئے۔ کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی۔

زہرہ وند السماء پر رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ یہ ماہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں ان کے لئے زہرہ کے سعد نظرات موافق ثابت ہونگے۔ زہرہ محبت کے معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے۔ تاہم ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم زہرہ ۱۳، ۲۰، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا لہٰذا ان دنوں اگر احتیاط نہ برتی تو اپنے لئے بڑی آسانی سے مشکلات پیدا کر لیں گے۔ ان دنوں اگرچہ گھریلو زندگی خوشگوار ہوگی مگر دوسروں کے جذباتی مسائل کی وجہ سے فکر و پریشانی رہے گی۔

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہو رہی ہے۔ اس وقت آپ کے ذہن میں ایسے خیالات جنم لیں گے کہ کس طرح دوسرے لوگوں سے فائدہ اٹھایا جائے۔ اس وقت آپ کی تخلیقی قوتیں بڑھ جائیں گی۔ ذہن میں بے شمار خیالات اور سوچیں آئیں گی اور ایسے کام کرنے کی طرف آپ کو لگائیں گی جس میں خوشامدانہ طریقہ اپنا کر اور سبز باغ دکھا کر دوسرے کو کسی نہ کسی دھوکے میں رکھا جائے۔ ایسی تمام سوچیں مثبت نہ ہوں گی اور آپ کے لئے مشکلات پیدا کریں گی۔

عطارد سارا ماہ زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ حاسدی افراد یا وہ افراد جو خفیہ طریقے سے آپ کو پریشانی میں مبتلا کرتے ہیں ان کے ساتھ رابطہ کریں، گفت شنید یا قریبی لوگوں کے ساتھ جا کر ملاقات کرنا بہتر رہے گا۔ یہ وقت خاص طور پر صحت کو بہتر بنانے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ذہنی اور جسمانی دونوں طرح بہتری لا سکیں گے۔ اگر آپ قانون کے شعبے سے منسلک ہیں تو ان دنوں اپنی بہترین صلاحیتوں کے ذریعے لوگوں کو فائدہ دیں۔ طالع میں موجودگی خاص طور پر ذاتی کام اور کاروباری مقاصد کو آگے بڑھا سکیں گے۔ مشکلات پر قابو پا سکیں گے۔ لوگ تعاون کا وعدہ کریں گے اور بھرپور تعاون کریں گے۔ جو معاملات التواء کا باعث بنے تھے اب وہ دور ہو جائیں گے۔ ان دنوں نشر و اشاعت کے کام، پبلشنگ اور حسابات کو بہتر بنانے

کی کوشش کریں - عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا-

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہو گی شریک زندگی اور گھر والوں کے ساتھ اختلافی مسائل جنم لیں گے ہوسکتا ہے جائیداد یا روپے سے متعلق معاملات ہوں- نئی رشتہ داری جو قائم ہوگی وہ زیادہ دیر نہ رہ سکے گی- جھوٹے اور غلط لوگ شامل ہونگے -شادی، نسبت کے کام میں رکاوٹ حائل ہوگی - صحیح رابطے نہ ہونے کے باعث زائد اخراجات اور نقصان بھی ہو گا- اگر زمین، مکان کی خریداری کررہے ہیں تو ہر طرح سے تحریری معاہدات اور قانونی تقاضے پورے کرنے ضروری ہونگے ورنہ سودا ہونے کے بعد پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا-

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا- یہ وقت خاص طور پر بیرون ملک سرمایہ کاری کرنے یا شراکت داری کے معاہدات کے علاوہ جائیداد کے حصول کے لئے موافق ثابت ہوگا- اس وقت قانونی دعویٰ دائر کرنا یا اہم اور بااختیار افراد سے تعاون حاصل کرنا آسان ہوگا- اس ماہ جو سفر کریں گے - وہ فائدے کا باعث ہونگے- یہ وقت روحانی علوم حاصل کرنے اور دینوی مقاصد کے حصول کے لئے آسانی پیدا کرے گا- اپنے قلب کو کھولنے اور ریاضت اور ذکر کے لئے موافق ہوگا- کاروبار کو وسیع کرنے اور اہم معاہدات کی پیشکش کی طرف اشارہ ہے-

مریخ ۱۶ تاریخ تک خانہ مال میں رہے گا، پھر تیسرے گھر میں داخل ہوگا- کاروباری روپیہ کے لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی- اس ماہ آپ فراست اور حکمت کا مظاہرہ کریں - حالات جہاں روپیہ کمانے میں پوری مدد کرتے ہیں وہاں آپ کا اچھا انتخاب ذہنی قوت اور قابلیت کو ظاہر کرتا ہے- اس ماہ لین دین اور حساب میں جلد بازی سے غلطیاں ہوسکتی ہیں- غیر ضروری اخراجات سے غصہ آیا کرے گا- تاہم تحمل مزاجی سے کام لیں- یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا- اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی چوٹ لگ سکتی ہے - مریخ ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۱، ۲۵ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا- ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا- تاہم ۱، ۸، ۲۳، ۳۰ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے-

## برج دلو- ستارہ زحل، یورنس




پیدائش:- جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

اس ماہ کاروباری معاملات آپ کو بہت زیادہ مصروف رکھیں گے- کوئی شخص بہت قریب آجائے گا- اگر آپ کے ذہن میں کسی سے ملنے کی خواہش ہے یا کسی سے کام کی امید لگائی ہے تو شاید وہ پوری ہوجائے-

مریخ ۱۶ تاریخ تک طالع میں رہے گا، پھر دوسرے گھر میں داخل ہوگا- چنانچہ یہ وقت جاہ طلب اور مہم جو قسم کے افراد کے لئے ترقی پذیر اور تیز رفتار ثابت ہوگا- طالع میں مریخ کی موجودگی کی وجہ سے آپ اپنے اندر زیادہ ہمت وقوت جرات اور خود اعتمادی محسوس کریں گے اور پوری قوت سے عمل کرکے اپنے آپ کو آگے رکھ کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے- فی الحال جو چیز آپ کے نزدیک سب سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے اس میں بے حد تسلی بخش ترقی کرسکیں گے- اس ماہ اہم اقدامات کے لئے ان دنوں کا انتخاب کریں جب مریخ سعد نظرات کے تحت ہو- مریخ ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۱، ۲۵ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا- لیکن جن دنوں مریخ غیر موافق نظرات کے تحت ہو ان دنوں کسی کو اس بات کا موقع نہ دیں کہ آپ کو جھگڑے یا بحث پر آمادہ کرسکے - مریخ ۱، ۸، ۲۳، ۳۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا-

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہورہی ہے- کیریئر کے معاملے میں اس وقت کوئی بھی تبدیلی موافق ثابت نہ ہوگی- تاہم جن لوگوں کی طرف مائل تھے اور چاہتے تھے کہ ان کے ساتھ کام کریں اگر کوئی پیش کش ہو تو اس پر ضرور غور کریں- ملازمت میں عزت ومقام کو بڑھائیں اور اعتماد کو قائم کرنے کی پوری کوشش کریں- تخلیقی سرگرمیوں میں حصہ لیں- سیر وتفریح اور سکون حاصل کرنے کے لئے جو پروگرام بنائیں گے اس میں خوشی ملے گی- دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کا اضافہ ہوگا- تاہم لوگوں کی غیر منصفانہ سیاست اور غلط فہمیاں پیدا کرنے کی وجہ سے لوگ کچھے ہوئے ہوں گے-

زہرہ زائچے کے نویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا- چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری ہو یا تفریحی نوعیت کا موافق ثابت ہوگا- درحقیقت یہ وقت تعلقات کو تجدید کرنے، ناراضگی دور کرنے اور ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے موافق ثابت ہوگا- اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کررہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے- تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جارہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا- اس وقت شمس بھی آپ کی موافقت میں ہے- زہرہ اس ماہ کی ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر وتفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا اور قانونی امور کے لیے یہ تاریخیں بہتر ثابت ہونگی-

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی- غیر ضروری اخراجات آئیں گے- گھر کے افراد کے درمیان غیر اہم باتوں پر تلخ کلامی اور جھگڑا ہو گا- لین دین کے معاملات التواء کا شکار ہوں گے- کاروباری نقصان ہوگا جس سے غصہ، ذہنی بے چینی انتشار میں مبتلا کرے گی- کاروباری دوستوں کے ساتھ رشتہ داری نہ جوڑیں، اس وقت کے معاملات غلط فہمی کا شکار ہوں گے- خاندانی تعلقات بھی متاثر ہوسکتے ہیں- کسی بھی معاملے کو آگے بڑھانے کی کوشش نہ کریں غیر ضروری اور بے جا اظہار خیال کے ذریعے دوسرے کو دشمن نہ بنائیں-

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا- یہ وقت خاص طور پر بیرون ملک سرمایہ کاری کرنے یا شراکت داری کے معاہدات کے لیے بہتر رہے گا- جائیداد کے حصول کے لئے موافق ثابت ہوگا- اس

وقت قانونی دعویٰ دائر کرنا یا اہم اور بااختیار افراد سے تعاون حاصل کرنا آسان ہوگا۔ اس ماہ جو سفر کریں گے۔ وہ فائدے کا باعث ہونگے۔ یہ وقت روحانی علوم حاصل کرنے اور دینوی مقاصد کے حصول کے لئے آسانی پیدا کرے گا۔ اپنے قلب کو کھولنے اور ریاضت اور ذکر کے لئے موافق ہوگا۔ کاروبار کو وسیع کرنے اور اہم معاہدات کی پیشکش کی طرف اشارہ ہے۔

عطارد سارا ماہ زائچے کے گیارہویں گھر میں رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ خیالات اور سوچ کو مثبت طریقے سے استعمال کرنے کے لئے مطالعہ بے حد ضروری ہوگا۔ لوگوں کے مشورہ اور ان کی طرف سے ملنے والی معلومات اہم ثابت ہو گی۔ اس ماہ کام اور مصروفیت زائد ہوگی۔ دوستوں اور لوگوں سے رابطہ کرنے اور ان سے خط و کتابت کے علاوہ ذاتی کاموں کے سلسلے میں گفت شنید کریں۔ تاکہ ان کی مدد حاصل ہو۔ اس طرح بہت سا وقت بچ جائے گا۔ صحت کے معاملے ہو یا کسی کی بیماری کے، یہ معاملے اچھی طرح حل ہو جائیں گے۔ رابطے اور پیشہ وارانہ معاملات احسن و خوبی سے حل ہو جائیں گے۔ جائیداد اور املاک کے حسابات چیک کرنے، لین دین یا مختلف ذرائع سے حاصل ہونے والے مالی فائدے سے آگاہ ہونا ضروری ہوگا۔ نشر و اشاعت اور پبلشنگ کے کام یا سفر کے ذریعے کام کا حصول بہتری لائے گا۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج حوت۔ ستارہ مشتری، نپچون

حروف:- د۔ چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

اس ماہ آپ کا زیادہ تر وقت رشتہ داروں، شریک کار، سسرالی رشتہ داروں سے متعلق نئی ملاقاتیں اور تعلقات اور نئی حکمت عملی کی طرف رہے گا۔

زہرہ زائچے کے آٹھویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ شریک کا روپیہ، شراکت داری، مالی امور اور میراث و ترکہ کے معاملات میں تبدیلی دیکھنے میں آئے گی۔ حالات اچانک خوشی کی خبر دیں گے۔ تاہم مالی ذرائع کو بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ یہ وقت صحت کے معاملات میں پیٹ کے امراض لائے گا۔ یہ وقت ایسا ہے کہ کوئی ہمدرد شخص آپ کی زندگی میں داخل ہوگا جو خوشی دے گا۔ شریک زندگی کے روپے کو کسی اسکیم میں لگانا چاہتے ہیں تو اب اس وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر یا آرٹسٹک کاموں میں ملوث ہیں انہیں اپنی صلاحیتوں کو بڑھانے کے لئے نئے معاہدات کرنے ہونگے۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ سوشل تعلقات اور سماجی سرگرمیوں میں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موثر موقع ملے گا۔

۹ تاریخ کو زہرہ مریخ کی تثلیث ہو رہی ہے۔ شراکت داری کے امور اس وقت ہم آہنگی لاسکتے ہیں لوگوں کے اعتقادات پر بھروسہ کریں۔ ایسے لوگوں سے واسطہ پڑے گا جو آپ کے کام پر اثر انداز ہوں گے اور ضرورت سے زیادہ وقت دیں گے۔ کچھ پرانے مسئلے دوبارہ سامنے آئیں گے جس کے باعث ذہنی ٹینشن بڑھ جائے گا۔ اس وقت رائے اور مشورے بہتر ملیں گے تاہم ان پر عمل کرنا مشکل ہوگا۔

عطارد سارا ماہ وتد السماء پر رہے گا اور ۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔ ہر قسم کے رابطے، گفت شنید، دوستوں کے درمیان ملاقاتیں اور ذہنی سکون حاصل کرنے کے پروگرام بنائیں گے۔ یہ وقت تحریری کام، لکھنے لکھانے اور پبلشنگ کے کام میں دوسرے کی مدد سے اپنے کام کو بہتر طریقے سے انجام دے سکیں گے۔ ان دنوں سفر میں ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی۔ جن سے اپنی من پسند معلومات حاصل ہونگی۔ صحت کے معاملات کی طرف توجہ دیں۔ غیر ضروری ذہنی ٹینشن سے اعصابی و ذہنی بیماری ہوسکتی ہے۔ آپ کو ایسے خیالات سے دور رہنا ہوگا جو ایسے معاملے اور جذبات کی طرف اکسائیں گے جس سے ذہنی سکون متاثر ہوگا۔ لوگوں کی باتوں کے ذریعے ذہنی دباؤ اور پریشانی میں مبتلا ہونگے۔ عطارد ۴، ۹، ۱۴، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

۲۶ تاریخ کو عطارد مریخ کی تربیع ہوگی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی کی وجہ سے دوستی اور ملازمت ختم ہوسکتی ہے۔ سفر اور قانونی معاملات میں احتیاط رکھیں۔ آپ کے قریبی دوستوں کی طرف سے رکاوٹیں حائل ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ لوگ پریشان کن حد تک تکلیف دہ ثابت ہوں گے اور غیر یقینی کی حالت رہے گی۔ جس جگہ اور جو کام آپ کر رہے ہیں اسی کی طرف توجہ دیں۔ قریبی رشتہ داری اور سسرالی رشتہ داروں کے ساتھ احتیاط کے ساتھ تمام امور میں حصہ لیں۔ تاہم کسی بھی اہم فیصلہ کرنے میں شامل نہ ہوں۔

مریخ ۱۶ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا، پھر طالع میں داخل ہوگا۔ آپ کے اردگرد حاسدی افراد زبردست سرگرمی کا سبب بنیں گے۔ جس کی وجہ سے بعض اوقات غیر معمولی نوعیت کی تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا۔ مریخ ۱، ۸، ۲۳، ۳۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے۔ کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے۔ تاہم ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۱، ۲۵ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نبٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی اور اگر اندر ہی اندر جو اختلاف اور غلط فہمیاں پریشان کر رہی ہیں انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوجھ بوجھ سے کام لینا ہو گا۔ کیونکہ کواکبی رجحانات بے حد دھماکہ خیز صورت کی نشاندہی کر رہے ہیں۔ انہیں بے حد محتاط رہنا چاہیے۔

۲۸ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ یہ وقت شراکت داری کے معاہدہ کے لئے موافق ثابت ہوگا جس سے کاروبار میں وسعت مل سکے گی۔ اس کے علاوہ شریک زندگی کی خوش بختی بھی آپ کا بہت ساتھ دے گی۔ قریبی رشتہ دار بھرپور مدد کریں گے۔ اس وقت اپنے گھر اور ماحول کو تبدیل کرنے کے لئے نئی اشیاء کی خریداری کریں۔

# ماہ نومبر کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں۔

## ۱ — شمس

یکم کو شمس ۸ درجہ برج عقرب پر ہوگا۔۲۳ تاریخ کو برج قوس میں داخل ہوگا۔۳۰ تاریخ کو ۷ درجہ برج قوس پر پہنچ جائے گا۔

## ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ایک درجہ برج قوس پر ہوگا۔۱۸ تاریخ کو رجعت کر جائے گا۔۳۰ تاریخ کو ایک درجہ برج قوس پر پہنچ جائے گا۔

## ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۲۹ درجہ برج میزان پر بحالت رجعت ہوگا۔۱۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔۳۰ تاریخ کو ۲۸ درجہ برج میزان پر پہنچ جائے گا۔

## ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۲۱ درجہ برج دلو پر ہوگا۔۱۶ تاریخ کو برج حوت میں داخل ہوگا۔۳۰ تاریخ کو ۸ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا۔

## ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۲۸ درجہ برج عقرب پر ہوگا۔۹ تاریخ کو برج قوس میں داخل ہوگا۔۳۰ تاریخ کو ۴ درجہ برج قوس پر پہنچ جائے گا۔

## ۶ — زحل

یکم کو زحل ۴ درجہ برج جدی پر ہوگا۔پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۰ تاریخ کو ۷ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۷ — یورنس

یکم کو یورنس صفر درجہ برج ثور پر رجعت کی حالت میں ہوگا۔ رجعت میں ۸ تاریخ کو برج حمل میں داخل ہوگا۔۳۰ تاریخ کو ۲۹ درجہ برج حمل پر پہنچ جائے گا۔

## ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۳ درجہ برج حوت پر بحالت رجعت ہوگا۔۲۵ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔سارا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۰ تاریخ کو ۱۳ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا۔

## ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۱۹ درجہ برج جدی پر ہوگا۔سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۰ تاریخ کو ۱۹ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس صفر درجہ پر برج اسد میں رجعت کی حالت میں حرکت کریگا۔ذنب ۲۹ درجہ برج جدی میں رجعت کی حالت میں حرکت کریگا۔

یکم کو رجعت زہرہ در میزان، ۶ کو رجعت یورنس در حمل، قمر در عقرب، ۷ کو آخری چہار شنبہ، ۸ کو مشتری در قوس، ۹ کو یوم پیدائش علامہ اقبال، نیا چاند ☾، ۱۰ کو یکم ربیع الاول ۱۴۴۰ھ، ۱۶ کو مریخ در حوت، زہرہ مستقیم، ۱۷ کو رجعت عطارد، ۲۱ کو عید میلاد النبیؐ، شرف قمر، ۲۲ کو شمس در قوس، ۲۵ کو نپ چون مستقیم، ۲۶ کو عرس شاہ محمد غوثؒ لاہور ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

**ماہ نومبر ۲۰۱۸ء**

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | عملی ہدایت ورہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (جمعرات ۱ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲۰:۲۱ | ☽☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں، جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| | | | | (جمعہ ۲ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۸:۲۴ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| س | ۹:۳۱ | ☽✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| س | ۱۱:۰۵ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| ن | ۱۵:۲۳ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| س | ۱۹:۲۵ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں، رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| | | | | (ہفتہ ۳ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۳۹ | ☽✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| ن | ۱۰:۲۱ | ☽☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| س | ۱۹:۱۳ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| | | | | (اتوار ۴ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۲:۲۵ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۲۳:۰۱ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۲۳:۱۱ | ☽✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | (پیر ۵ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲۲:۵۴ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | (منگل ۶ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۷:۴۲ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی، تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| س | ۱۱:۴۹ | ☉△♆ | شمس تثلیث نپ چون | کسی شخص سے ملاقات جو اہم اطلاع دے گا یا گھر میں سے کسی فرد کی ترقی خوشی کا باعث بنے گی۔ |
| م | ۱۳:۱۸ | ☽☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔ لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے، امیدیں پوری ہوسکتی ہیں۔ |
| ن | ۱۸:۰۲ | ☽☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| | | | | (بدھ ۷ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۳:۳۸ | ☽✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| س | ۱۸:۳۰ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| م | ۲۱:۰۱ | ☽☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر، خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (جمعرات ۸ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۰۵ | ☽✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں، مفاد و اشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا، نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| ن | ۱۵:۴۱ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار دباؤ لاتا ہے، اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے، دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| | | | | (جمعہ ۹ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| م | ۰۰:۰۵ | ☽☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے، وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔ کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| م | ۱۸:۳۶ | D☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں' تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| س | ۲۰:۱۱ | ♂✶♀ | مریخ تثلیث زہرہ | شادی' منگنی کے معاملات بہتر' کسی شخص سے ملاقات زندگی میں تبدیلی آئے گی۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۱۰ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۱:۴۱ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | **(اتوار ۱۱ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۰۰:۵۴ | D✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۲:۵۸ | D✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| س | ۸:۳۴ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| س | ۲۰:۱۷ | ☉✶♇ | شمس تسدیس پلوٹو | خاندانی رسم و رواج میں اپنی عزو وقار کو مزید بڑھانے کی کوشش کریں۔ |
| م | ۲۰:۲۴ | D☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | **(پیر ۱۲ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۲:۰۱ | D✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| م | ۲۲:۵۶ | D☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| | | | | **(منگل ۱۳ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱:۲۰ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| ن | ۱۱:۳۱ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| ن | ۲۰:۱۲ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی' مراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ |
| س | ۲۳:۰۵ | D✶♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | **(بدھ ۱۴ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۲۳:۲۴ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | **(جمعرات ۱۵ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۴:۲۸ | ♂✶♅ | مریخ تسدیس یورنس | مالی اور کاروباری امور میں معاہدات نفع کا باعث بنیں گے' کسی شخص کی اچانک تبدیلی فائدہ دے گی۔ |
| ن | ۱۹:۵۳ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| | | | | **(جمعہ ۱۶ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۰۰:۰۴ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت' سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| س | ۸:۵۷ | D✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| م | ۱۰:۰۱ | D☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں' اہم فیصلے کریں' تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| ن | ۱۳:۰۹ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |
| س | ۲۲:۲۶ | D✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۱۷ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۱۲:۴۰ | D□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| م | ۱۳:۰۷ | D☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی' دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے' سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| | | | | **(اتوار ۱۸ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۰۰:۰۹ | D✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کریں' تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں سے فائدہ۔ |
| س | ۱۳:۰۳ | D△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| | | | | **(پیر ۱۹ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱:۱۷ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں' کسی بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں' قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ن | ۹:۲۹ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۲۱:۲۵ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| | | | | **(منگل ۲۰ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۶:۲۹ | ♂□♃ | مریخ تربیع مشتری | غیر ضروری اخراجات ہونگے، دھوکے میں آئیں گے، قانونی معاملات بڑھ جائیں گے۔ |
| ن | ۹:۲۰ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| ن | ۲۰:۴۴ | ☽☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| | | | | **(بدھ ۲۱ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| م | ۳:۴۵ | ☽☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۰:۳۵ | ☽✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| س | ۱۶:۵۳ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی، کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں۔ |
| | | | | **(جمعرات ۲۲ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۵:۰۰ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں، یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۱۴:۵۷ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| | | | | **(جمعہ ۲۳ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۱۰:۳۸ | ☽☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی، کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ |
| ن | ۱۴:۴۶ | ☽☍♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے، ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| ن | ۱۷:۱۰ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی، تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| | | | | **(ہفتہ ۲۴ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۱:۲۹ | ☽☍☿ | قمر مقابلہ عطارد | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی۔ |
| ن | ۸:۲۱ | ☽□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |
| | | | | **(اتوار ۲۵ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۶:۰۲ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا۔خوشیاں اور سیر و تفریح کے لئے وقت نکالیں۔ |
| س | ۱۰:۳۰ | ☽✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| س | ۲۱:۴۵ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| ن | ۲۳:۴۲ | ☽☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں، خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہو جائیگا۔ |
| | | | | **(پیر ۲۶ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| س | ۱۰:۲۵ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۱۱:۳۳ | ☉☌♃ | شمس قران مشتری | قانونی و خاندانی مسائل ابھریں گے، مالی معاملات میں جھگڑا، ذہنی ٹینشن زیادہ ہوگی۔ |
| ن | ۱۳:۰۵ | ♂□☿ | مریخ تربیع عطارد | تعلق بنانے اور اظہار خیال میں انتشار و رکاوٹ ہوگی۔کوئی اہم معاملہ ہاتھ سے نکل جائے گا۔ |
| ن | ۲۰:۰۶ | ☽☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | **(منگل ۲۷ نومبر ۲۰۱۸ء)** |
| ن | ۹:۱۵ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| ن | ۱۲:۲۱ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا، کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| م | ۱۴:۱۴ | ☉☌☿ | شمس قران عطارد | ہر کام پر پوری توجہ دیں اور مکمل کرنے کی پوری لگن رکھیں، ذہنی و جسمانی طور پر چست ہونگے |
| س | ۲۰:۴۰ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں، جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| س | ۲۱:۲۱ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| س | ۲۲:۳۸ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں، کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (بدھ ۲۸ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۲۹ | ♂✶♄ | مریخ تسدیس زحل | جائیداد کے حصول کیلئے تمام توانائیاں صرف کریں اور باہمی گفت وشنید کے ذریعے اپنے مقاصد پورے کریں۔ |
| س | ۳:۲۶ | ♃☌☿ | مشتری قران عطارد | رابطے، تحریری امور، قانونی معاملات میں مشورے موافق رہیں گے، روحانی رابطے ہونگے۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۹ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۳:۱۲ | ☽✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| س | ۱۴:۴۶ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| ن | ۱۹:۴۱ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| | | | | (جمعہ ۳۰ نومبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۰۰:۱۰ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| س | ۵:۱۷ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں، رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| ن | ۵:۱۸ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں، مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے، صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| ن | ۷:۱۸ | ☽☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں، جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| ن | ۱۵:۳۴ | ☽☍♆ | قمر مقابلہ نپچون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |

# فالنامہ

ذیل کے نقشے پر باوضو سچے اعتقاد سے آنکھیں بند کر کے انگلی رکھو- جس عدد پر تمہاری انگلی ہو اس عدد کو ایک پرزہ پر لکھو پھر اپنے نام کے عدد اس میں جمع کر کے اگر صبح سے ۱۲ بجے تک کا وقت ہے تو ۲۷ اگر ۱۲ بجے دن سے شام تک کا وقت ہے تو ۲۳ اگر سورج ڈوبنے سے صبح تک کا وقت ہے تو ۱۱ عدد کا اضافہ کرنے کے بعد ۹ پر تقسیم کر دو- جو باقی بچے اس کا حال ذیل سے معلوم کرو- چند مختلف مقاصد کے جواب حاصل ہوں گے- نقش یہ ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۹ | ۳۳۲ | ۱۷۲ | ۱۱۳ |
| ۳۲۱ | ۳۲۴ | ۲۱۵ | ۱۵۱ |
| ۱۰۸ | ۲۱۵ | ۳۱۸ | ۲۴۱ |
| ۲۱۴ | ۳۴۲ | ۱۷۳ | ۴۵۹ |
| ۴۷۱ | ۲۱۲ | ۴۵۲ | ۳۸۰ |
| ۵۷ | ۲۱۲ | ۳۳۳ | ۲۱۹ |
| ۱۱۷ | ۳۷۶ | ۲۵۲ | ۳۷۵ |
| ۳۲۵ | ۹۹ | ۱۷۴ | ۱۶۶ |
| ۲۱۳ | ۴۱۵ | ۱۷۸ | ۲۰۲ |

جواب :- اگر پورا تقسیم ہو جائے تو تمہاری تبدیلی ہوگی- خانگی جھگڑے ابھی یوں ہی رہیں گے ایک شخص تم کو نقصان پہنچائے گا- حکومت سے کوئی نفع تم کو پہنچنے والا ہے- یہ مہینہ اچھا گزرے گا- صداقت یہ ہے کہ ابھی تم کہیں چل پھر کر آئے ہو-

اگر ۸ بچیں تو اب وقت اچھا آ گیا سب کام درست ہو جائیں گے- ایک دوست سے مدد حاصل ہوگی فکر مت کرو- دیکھوں تم ہنس رہے ہو-

اگر ۷ بچیں تو سفر میں فائدہ کم ہوگا- مگر نہ کرنے سے کرنا بہتر ہے- تمہارے دوست نے تم کو نقصان پہنچایا- بیماری میں ذرا پرہیز کرو- بد پرہیزی کو بڑھا دیا ہے- عنقریب اب بہتر وقت آنے والا ہے- دیکھو آج تم نے میٹھا کھایا ہے-

اگر ۶ بچیں تو تم نے دوسروں کے کہنے سے نقصان اٹھایا- ورنہ اب تک کامیاب ہو جاتے- خیر عنقریب وقت اچھا آنے والا ہے- دیکھو پیٹھ پر تل ہے-

اگر ۵ بچیں تو ذرا ہوشیاری کی ضرورت ہے- اس پر اعتبار نہ کرو یہ مار آستین ہے- ابھی کامیابی میں تاخیر ہے- کوئی سفارش پہنچاؤ تو کامیابی ہو سکتی ہے- دیکھو بازو پر تل ہے-

اگر ۴ بچیں تو بیماری سخت ہے- مگر جان کی خیر ہے- ابھی دو مہینہ تک کم و بیش سلسلہ چلا جائے گا- علاج و پرہیز کرو- دیکھو پیٹھ پر تل ہے-

اگر ۳ بچیں تو امید کو توڑ دو- اس خیال سے باز آؤ ورنہ نقصان اٹھاؤ گے اور ذلت علیحدہ ہوگی- دیکھو تمہارے دونوں نتھنے چل رہے ہیں-

اگر ۲ بچیں تو کام تو ہوگا مگر منشا سے کم- ایک آدمی تمہاری مخالفت کر رہا ہے- اس کی مخالفت کا اثر ضرور پڑے گا- تدبیر سے کام لو اور اپنے راز کو پوشیدہ کرو- دیکھو تمہارے بازو پر تل ہے-

اگر ایک بچے تو تمہارا کام جلد ہونے والا ہے- مگر تمہارا وقت ابھی اچھا نہیں- موجودہ پریشانی کوئی دن کی بات ہے- جس سے تم ملنا چاہتے ہو وہ بھی تمہارا مشتاق ہے- دیکھو عنقریب کیا ہوتا ہے- دیکھو تمہارے سینہ پر تل ہے-

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات' اسماء' موکلات' دعوات | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح' علم تکسیر' علم الاعداد | قیمت ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی' اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال' اسماء' عزیمتیں' طلسم | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر' شرفات کواکب' اسمائے الہی' جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کے حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات' نظریات نام کے اعداد سے قسمت' غیبی نمبر | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات' برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ۴۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات' مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ' کردار' شادی' روپیہ' تعلیم' پیشہ | قیمت ۴۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولیٰ کی تاریخ | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش' تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ۳۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں' ہر شخص کے حالات' گرہن' سفر' سعد و نحس اوقات' کلینڈر | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری' قمر سے متعلقہ کام' نظرات' ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے و بڑے شہر و گاؤں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاؤں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں' گرھن' رجعت و استقامت' اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات' نظرات' ستاروں کی رفتاریں' گرہن' منازل قمر' کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ۳۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ۵۰۰ روپے |

رسالہ روحانی دنیا کا نمونہ مفت منگوائیں اس کا سالانہ چندہ =/۹۶۰ روپے بذریعہ رجسٹری ہے۔ رقم بذریعہ منی آڈر کریں یا رسالہ وی پی سے منگوائیں۔

حارث عثمانی پبلشر نے با اہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا' پی آئی بی کالونی' کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ دسمبر ۲۰۱۸ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

اسمائے الٰہی

المذل

تربیع مریخ و زحل

تثلیث زھرہ و مریخ

چاند و سورج گرہن

حل المشکلات

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰ روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰ روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) :-/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۸

ماہ دسمبر ۲۰۱۸ء

## اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر:
021-34949944
0333-7202964

ای میل:
ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

منیجر سرکولیشن سہیل احمد

کمپوزنگ اصغر نظامی

خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزذبریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیموں | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ دسمبر ۲۰۱۸ء

# حقائق

ایک امیر آدمی جب بوڑھا ہوگیا تو اس نے اپنے لڑکے کو ایسی نصیحت کرنا چاہی جو زود اثر ہو۔ اور اس کے تمام عمر کام آئے۔ چنانچہ وہ اس کو ایک بڑے کھیت کے کنارے لے گیا۔ اور اس سے کہا:

بیٹا! تیرے سامنے جو کھیت ہے۔ اس میں جس قدر بال لگی ہوئی ہیں ان سب میں طلسماتی خوبیاں ہیں۔ تجھ کو اس کھیت میں سے صرف ایک دفعہ گزرنا ہوگا اور اناج کی بال صرف ایک ہی توڑ کر لانی ہوگی۔ جو تم کو راستہ چلتے چلتے توڑنا ہوگی۔ تم راستہ میں مت ٹھہرنا اور نہ ہی ایک قدم پیچھے ہٹنا۔ اور ایک بال خوب بھری ہوئی اور عمدہ سی کھیت میں سے توڑنا۔ اس بال کے قد اور خوبصورتی کو دیکھ کر قیمت ملے گی۔

لڑکا باپ کا شکریہ ادا کر کے روانہ ہوا۔ اس نے راستہ میں بہت سی بالیں دیکھیں جو اناج سے بھری ہوئی، پکی اور خوبصورت تھیں۔ لیکن اس نے اس خیال سے ایک بھی نہ توڑی کہ ابھی کھیت بہت لمبا پڑا ہے۔ آگے بڑھ کر اس سے بھی اچھی ملیں گی۔

اس خیال سے وہ آگے بڑھتا چلا گیا۔ آخر کار دن غروب ہوگیا اور لڑکا کھیت کے ایسے حصے میں پہنچ گیا جہاں ایک بھی بال اناج کی دکھائی نہ دیتی تھی۔ لڑکے کو پچھلی بالیں نہ توڑنے اور دیوانہ وار آگے بڑھنے کا افسوس ہوا اور چونکہ وہ حسب وعدہ پیچھے کو نہ ہٹ سکتا تھا اس لئے اُس نے ایک بھی بال نہ توڑی۔

جب اس کے باپ نے دیکھا کہ لڑکے نے ایسے بھرے کھیت میں سے اپنی ناعاقبت اندیشی کے باعث ایک بھی بال نہیں توڑی اور خالی ہاتھ واپس آ گیا۔ تو اس نے اس کو اپنے پاس بلا کر پوچھا کہ تم کو کچھ معلوم ہوا ہے؟

لڑکے نے کہا۔ ہاں! میں نے بڑی سخت غلطی کی۔ جب میرے سامنے عمدہ سے عمدہ بالیں موجود تھیں۔ میں نے اس خیال سے کہ آگے کھیت بہت پڑا ہے۔ ایک بھی نہ توڑی۔

باپ نے پھر سمجھایا کہ ذرا خیال کرو۔ کہ کیا اسی طرح تمہاری زندگی کے ایام نہیں گزر رہے۔ اور اب تم جس شیریں وقت کو اس خیال سے گزار رہے ہو کہ ابھی عمر بہت پڑی ہے کیا اس کے لئے نہ پچھتاؤ گے؟ لڑکے پر اس لاثانی مثال کا بہت اثر ہوا۔ اور اس روز سے وہ اپنے پروردگار کی طرف مشغول ہوا۔

ٹھیک یہی حال ہماری زندگی کا ہے جس کا ایک ایک سال بھی لمحوں کی طرف گزر رہا ہے۔ سال نو شروع ہوتا ہے۔ بیوقوف لڑکے ٹھیک اسی طرح کہتے ہیں کہ ابھی سال بہت پڑا ہے کیوں نہ ابھی سے سر مارا جائے۔ لیکن جلد ہی سال کا خاتمہ آ جاتا ہے۔ اور پھر ''پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت۔''

جس رفتار سے وقت گزر رہا ہے۔ اس طرح سے ہماری زندگی کے کھیت کا اختتام آ جائے گا اور ہم کو قیامت کے دن اس خدا کے سامنے اس لڑکے کی مانند شرم سے گردن جھکائے جانا ہوگا۔ لیکن ابھی وقت باقی ہے اور ابھی تک کھیت ختم نہیں ہوا۔ ہماری زندگی کے دن کا سورج بھی ابھی تک چمک رہا ہے۔ اگر ہمت کریں اور اب بھی اس خدائے قدوس کی رضا کی کوشش کریں تو ہم کو کہیں کوہ ہمالیہ پر نہیں جانا ہے۔ بلکہ وہ بالکل ہمارے نزدیک ہے۔ لیکن ہم دنیاوی کاروبار میں اندھے ہوئے آگے کو بڑھتے چلے جا رہے ہیں اور اپنے برابر میں کھڑی ہوئی موتیوں کی بال کو نہیں توڑتے۔ جس کے لئے چند ہی دنوں بعد پشیمانی کا سامنا ہوگا۔

روحانی دنیا والو! دنیا میں موت کی آگ پھیلنے والی ہے۔ کون جانے کس وقت، کس کے گھر کو یہ آگ لگ جائے۔ آج کی قدر کرو۔ دنیا کا کام کرتے ہوئے خدا کی عبادت کو روزمرہ کا اصول بنا لو۔ سورۃ العصر کو پڑھو۔ تو زندگی کے اُن حقائق کا علم ہوگا۔ جن سے انسان غافل ہے۔

# لوح زحل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت و فتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جا سکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

• زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ

حضرت عبداللہ بن مبارک کے فضائل و کمال کی شہرت دور دور پہنچ چکی تھی۔ لوگ آپ کی زیارت و ملاقات کے لئے بے چینی کے ساتھ کسی مناسب موقع کے منتظر رہتے تھے۔ عبدالرحمٰن بن یزید کا بیان ہے کہ ایک دن امام اوزاعیؒ نے ان سے پوچھا' تم نے کبھی عبداللہ بن مبارکؒ کو دیکھا ہے' انہوں نے کہا' نہیں' فرمایا او رتیــہ لــقـرت عینك (تم اگر انہیں دیکھ لیتے تو تمہاری آنکھیں ٹھنڈی ہو جائیں)۔

آپؒ جدھر جاتے تھے ارادت مندوں اور عقید گساروں کا جمگھٹا لگ جاتا۔ ایک مرتبہ مشہور عباسی خلیفہ ہارون الرشید بے تحاشا دوڑ پڑے اور اس قدر کشمکش ہوئی کہ جوتیاں ٹوٹ گئیں ہزاروں آدمی استقبال کے لئے شہر سے باہر نکل پڑے تھے' فضاء پر غبار چھا گیا۔ خلیفہ ہارون الرشید کی ایک حرم (ام ولد) نے محل کے برج پر سے جو یہ تماشا دیکھا تو پوچھا' یہ کیا معاملہ ہے' خادموں نے کہا' خراسان کے ایک عالم جن کا نام عبداللہ بن مبارکؒ آ رہے ہیں۔ بولی' بخدا بادشاہ تو یہ ہیں' بھلا ہارون کیا بادشاہ جو پولیس اور سپاہیوں کے بغیر لوگوں کو جمع کر ہی نہیں سکتا۔

آپ کا نام عبداللہ' کنیت ابو عبدالرحمٰن اور والد کا نام مبارک تھا۔ جو بنو حنظلہ کے ایک سردار کے غلام تھے' حضرت مبارک اپنے آقا کے نہایت مطیع و فرمانبردار غلام تھے اور پرہیز گار و متقی تھے۔ یہ اپنے آقا کے باغ کی دیکھ بھال کرتے تھے' ایک مرتبہ ان کے آقا نے ان سے ایک ترش انار طلب کیا تو انہوں نے شیریں انار لے جا کر پیش کر دیا۔ آقا کو بڑا غصہ آیا اور کہا تم شیریں اور ترش میں بھی امتیاز نہیں کرتے' بولے ہاں' اس نے وجہ پوچھی تو کہا' آپ نے مجھ کو ترش انار کھانے کی اجازت نہیں دی ہے' آقا نے اس بات کی تحقیق کی تو ثابت ہوا کہ مبارک نے جو کچھ کہا تھا درست تھا' آقا کو مبارک کی اس درجہ دیانت داری پر سخت حیرت ہوئی اور اسی دن سے اس کو ان کے ساتھ گرویدگی پیدا ہوگئی۔ اس کے ساتھ ایک اور واقعہ پیش آیا کہ مبارک کے آقا نے اپنی لڑکی کی شادی کرنی چاہی تو ان سے دریافت کیا۔ مبارک میں اپنی بیٹی کی شادی کس سے کروں' انہوں نے کہا' عہد جاہلیت میں لوگ حسب و نسب کی تلاش کرتے تھے۔ یہودیوں کو داماد بنانے کے لئے مالدار کی جستجو ہوتی تھی۔ عیسائی حسن و جمال کو اہمیت دیتے تھے۔ لیکن امت محمدیہ صاحبھا الصلوٰۃ والسلام کے نزدیک دیندار ہونا شرط شادی سمجھا جاتا تھا۔ مبارک کے آقا کو ان کا یہ جواب بہت پسند آیا اور اس نے اپنی بیوی سے جا کر کہا' میری بیٹی کا شوہر بننے کے لئے مبارک سے زیادہ مناسب کوئی اور شخص نہیں ہے' آخر کار میاں بیوی دونوں راضی ہوگئے اور اپنی لڑکی کی شادی مبارک سے کر دی گئی۔

حضرت عبداللہ اسی بیوی کے بطن سے ''مرو'' میں ۱۱۸ھ میں پیدا ہوئے اور اس مرو کی نسبت سے ہی مروزی کہلائے۔ آپ حضرت امام اعظم ابو حنیفہؒ کے شاگرد رشید ہیں۔

ابتدائی دور میں آپ ایک کنیز کی محبت میں گرفتار ہوگئے اور محبت کا عرصہ بہت طول پکڑ گیا۔ چنانچہ سردیوں کی ایک رات میں آپ صبح تک اس مکان کے سامنے انتظار میں کھڑے رہے اور جب سحر نمودار ہوئی تو رات کے بیکار جانے کا بے حد ملال ہوا اور قلب میں یہ خیال پیدا ہوا کہ اگر میں یہ رات عبادت میں گذارتا تو اس بیداری سے وہ لاکھ درجہ بہتر تھا۔ بس اسی تصور سے آپ نے تائب ہو کر عبادت و ریاضت کو صدق دل کے ساتھ اپنا مشغلہ بنا لیا اور بہت قلیل عرصہ میں اعلیٰ و ارفع مراتب پر فائز ہوئے۔

ایک مرتبہ آپ کی والدہ آپ کی جستجو میں نکلیں تو دیکھا کہ باغ گلاب کے پودے کے نیچے محو خواب ہیں اور ایک بہت بڑا سانپ نرگس کی ٹہنی سے مکھیاں اڑا رہا ہے۔

ایک دیندار گھرانے میں پیدا ہونے کے باعث حضرت عبداللہ سے آثار و کمال و ترقی بچپن سے ہی ظاہر ہونے لگے تھے۔ آپ کو طلب علم کا اتنا شوق تھا کہ کم عمری میں بھی اس مقصد کے لئے سفر کرنے سے باز نہیں آئے تھے' حضرت امام احمد بن جنبل فرماتے تھے' ابن مبارک کے زمانہ میں آپ سے زیادہ طلب علم حاصل کرنے والا کوئی نہیں تھا۔ حضرت ابو اسامہ کہتے ہیں میں نے دنیا میں عبداللہ بن مبارک سے زیادہ طلب علم کا رکھنے والا کوئی شخص نہیں دیکھا' انہیں طلب علم کے شوق میں اپنی حیثیت کی بھی پرواہ نہیں ہوتی تھی' ہر چھوٹے سے اور بڑے سے علم حاصل کرتے تھے۔ اس شوق و ذوق اور محنت و جستجو کا نتیجہ یہ ہوا کہ آپ کو ہر علم و فن میں کمال حاصل ہوگیا۔ بڑے بڑے ائمہ عصر آپ کی جامعیت علوم و فنون اور مہارت کا اعتراف کرتے تھے۔ حافظ ذہبیؒ بڑے پُر اشتیاق انداز میں لکھتے ہیں' اللہ کی قسم میں عبداللہ بن مبارک سے محبت فی اللہ کرتا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ آپ کے ساتھ محبت رکھنے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ مجھ کو بھلائیاں عطا فرمائے گا کیونکہ اللہ تعالیٰ آپ کو پرہیز گاری' عبادت' اخلاص' جہاد' وصعت علم' پختہ یقین' ہمدرد' غمگساری' مروت اور دوسری صفات حمیدہ سے متصف کیا ہے۔

حضرت عبداللہ بن مبارک فرماتے کہ **السکون حرام علی قلوب اولیاء** (اللہ کے دوستوں کا دل ہرگز ساکن نہیں ہوتا کیونکہ اس گروہ پر سکون اور آرام حرام ہے) یہ دنیا میں

طلب کی حالت میں بے قرار ہوتے ہیں اور آخرت میں خوشی کے باعث' کیونکہ دنیا میں حق تعالیٰ سے غائب ہونے کی وجہ سے ان پر سکون و آرام جائز نہیں ہوتا اور عقبیٰ میں حق تعالیٰ کی بارگاہ میں اس کی رویت کی وجہ سے ان پر قرار نہیں ہوتا' لہٰذا ان کی دنیا' عقبیٰ کی مانند اور عقبیٰ دنیا کی مانند ہے' اس کی وجہ یہ ہے کہ سکون قلب دو چیزوں کا متقاضی ہے یا تو مقصود و مراد کو پالے یا اس سے غافل ہو جائے اور اس کا حصول دنیا و آخرت میں جائز نہیں تو محبت کی وارفتگی سے دل کو قرار کیسے ہو؟ اور اس کے محبوبوں اور دوستوں پر غفلت حرام ہے' یوں بھی حصول طلب میں دل کو کیسے و آرام میسر ہو؟

ابتدائی زمانے میں آپ کے پاس ایک غلام تھا جس سے آپ نے یہ شرط رکھی تھی کہ اگر تم محنت مزدوری کر کے اتنی رقم مجھے دے دو تو میں تم کو آزاد کر دوں گا' ایک دن کسی نے آپ سے کہہ دیا کہ آپ کا غلام تو ہر رات کفن چرا کر فروخت کرنے کے بعد آپ کی رقم ادا کرتا ہے- یہ سن کر آپ کو بے حد ملال ہوا اور رات کو چھپ کر اس کے پیچھے پیچھے قبرستان میں پہنچ گئے' قبرستان میں جا کر غلام نے ایک قبر کھولی اور نماز میں مشغول ہو گیا اور جب آپ نے قریب سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ وہ ٹاٹ کے کپڑے پہنے اپنے گلے میں طوق پہنے ہوئے گریہ و زاری کر رہا ہے- یہ دیکھ کر آپ رو پڑے اور پوری رات آپ نے باہر اور غلام نے قبر میں عبادت کرنے میں گزار دی' پھر صبح کو غلام نے قبر کو بند کیا اور فجر کی نماز مسجد میں جا کر ادا کی اور یہ دعا کرتا رہا کہ اے اللہ اب رات گزر چکی ہے اب میرا مالک مجھ سے رقم طلب کرے گا- لہٰذا اپنے کرم سے تو ہی کچھ انتظام فرما دے اس دعا کے بعد ایک نور نمودار ہوا اور اس نے درہم کی شکل اختیار کر لی- چنانچہ آپ یہ واقعہ دیکھ کر غلام کے قدموں میں گر پڑے اور فرمایا کہ کاش تو آقا اور میں غلام ہوتا- یہ جملہ سن کر غلام نے پھر دعا کی کہ اے اللہ اب میرا راز فاش ہو گیا- اس لئے مجھے دنیا سے اٹھا لے اور آپ ہی کی آغوش میں دم توڑ دیا- پھر آپ نے غسل دے کر ٹاٹ ہی کے لباس میں دفن کر دیا- لیکن رات خواب میں دیکھا کہ حضور نبی کریم ﷺ اور حضرت ابراہیمؑ دو براقوں پر تشریف لائے اور فرمایا کہ اے عبداللہ تو نے ہمارے دوست کو ٹاٹ کے لباس میں کیوں دفن کیا- آپ سیر و سیاحت کے بے حد دلدادہ تھے- ایک دفعہ موسم سرما میں آپ نیشاپور کے بازار سے گزر رہے تھے کہ ایک غلام کو دیکھا جو صرف ایک کرتہ پہنے ہوئے تھا اور سردی سے کانپ رہا تھا- آپ نے کہا تو اپنے آقا سے کیوں نہیں کہتا کہ سردی سے بچنے کے لئے کپڑے سلا دے- اس نے کہا جب آقا دیکھتا ہے تو میں اس سے کیا کہوں- یہ سن کر آپ نے کہا طریقت اس غلام سے سیکھنی چاہئے- آدمی کے لئے سب سے بہتر کونسی خصلت ہے- آپ نے کہا' عقل وافر' پوچھا اگر یہ نہ ہو' فرمایا' ادب' پوچھا اگر یہ بھی نہ ہو' فرمایا مشفق بھائی' عرض کیا اگر یہ بھی نہ ہو تو فرمایا مرگ مفاجات-

ایک دفعہ ایک نوجوان آپ کے قدموں پر آ کر گر پڑا اور کہنے لگا' میں نے ایک ایسا گناہ کیا ہے کہ اظہار میں شرم آتی ہے- پوچھا گناہ کیا ہے' عرض کیا- زنا کا جرم سرزد ہوا ہے- آپ نے فرمایا میں تو ڈر گیا تھا شاید تم نے غیبت کا گناہ کیا ہے-

ایک مرتبہ آپ بہت وجاہت کے ساتھ چل رہے تھے کہ ایک نادار سید نے کہا کہ میں سید ہونے کے باوجود بھی آپ سے مرتبہ میں کم کیوں ہوں- فرمایا کہ میں تو تیرے جدامجد کا اطاعت گذار ہوں لیکن تو ان کے اقوال و اعمال پر بھی عمل پیرا نہیں ہے- بعض حضرات کہتے ہیں کہ آپ نے یہ جواب دیا کہ یہ تو ایک حقیقت ہے کہ تیرے جدامجد اعلیٰ خاتم الانبیاء ﷺ تھے اور میرا جدامجد گمراہ مگر تیرے جداعلیٰ نے جو ترکہ چھوڑا اس کو میں نے حاصل کر لیا جس کی وجہ سے مجھے یہ مرتبہ عطا کیا گیا اور میرے جدامجد کی گمراہی تو نے حاصل کی اس لئے تو رسوا ہو گیا' لیکن اسی شب آپ نے خواب میں حضور نبی کریم ﷺ کو غصہ کی حالت میں دیکھا اور جب وجہ دریافت کی تو حضور ﷺ نے فرمایا کہ تو نے میری آل کے عیوب کی پردہ داری کیوں کی- چنانچہ آپ بیدار ہونے کے بعد اسی سید کی جستجو میں نکل کھڑے ہوئے اور ادھر اس سید نے خواب میں دیکھا کہ حضور نبی کریم ﷺ یہ فرما رہے ہیں کہ تیرے اعمال و افعال بہتر ہوتے تو عبداللہ تیری اہانت کیوں کرتا- چنانچہ وہ بھی بیداری کے بعد آپ کی تلاش میں چل دیا اور جب راستہ میں دونوں کی ملاقات ہوئی تو دونوں اپنا اپنا خواب سنانے کے بعد تائب ہوئے' آپ فرمایا کرتے تھے کہ ایک مرتبہ روم کے گرد و نواح میں میں نے دیکھا کہ کچھ لوگ ایک شخص کو شکنجہ میں کس کر مار پیٹ رہے ہیں اور ایک شخص دور سے کھڑا کہہ رہا ہے کہ اس کو اچھی طرح مارو ورنہ بڑا بت خفا ہو جائے گا اور جب میں نے پٹنے والے سے پوچھا کہ یہ لوگ تجھے مار رہے ہیں- اس نے کہا کہ ہمارا یہ مذہبی عقیدہ ہے کہ گناہوں سے پاک ہوئے بغیر بڑے بت کا نام زبان سے نہیں نکال سکتے اور اس کے ڈر سے یہ گریہ و زاری بھی نہیں کر سکتا- یہ سن کر آپ نے فرمایا کہ اللہ کا احسان عظیم ہے کہ اس نے مجھے وہ دین عطا کیا جس میں اللہ کا نام لیتے ہی بندہ گناہوں سے پاک ہو جاتا ہے اور جب اس کی معرفت حاصل کرتا ہے تو سکوت اختیار کر لیتا ہے- جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ ''اللہ کو شناخت کرنے والوں کی زبان گنگ ہو جاتی ہے''-

آپ مرو سے بغداد تشریف لے گئے اور بغداد میں ایک مدت مقیم رہے' مشائخین کی صحبت میں رہے- پھر مکہ معظمہ تشریف لے گئے اور مدت تک مجاور بنے رہے- آپ فرمایا کرتے تھے کہ ایک شخص خانہ کعبہ میں داخل ہونا چاہتا تھا لیکن لرز کر بے ہوش ہو گیا' اور ہوش میں آنے کے بعد جب میں نے اس کی کیفیت پوچھی تو اس نے بتایا کہ میں آتش پرست ہوں اور بھیس تبدیل کر کے کعبۃ اللہ میں داخلہ کی نیت سے آیا تھا لیکن جیسے ہی میں نے داخلہ کا قصد کیا تو ندا آئی کہ تو دوست کا دشمن بن کر دوست کے مکان میں کیسے داخل ہو سکتا ہے اور یہ آواز سنتے ہی میں نے صدق دل سے اسلام قبول کر لیا-

کچھ عرصہ ایک نہایت بدطینت شخص آپ کی صحبت میں رہا اور جب وہ رخصت ہو گیا تو آپ نے روتے ہوئے فرمایا کہ صد حیف وہ تو مجھ سے

رخصت ہوگیا- لیکن اس کی بری خصلتیں اس سے رخصت نہ ہوسکیں-

ایک مرتبہ کہیں تشریف لے جارہے تھے کہ راستہ میں بعض لوگوں نے ایک نابینا سے کہا کہ عبداللہ بن مبارکؒ تشریف لارہے ہیں جو کچھ طلب کرنا چاہے طلب کرلے چنانچہ اس نے آپ کو ٹھہرا کر دعا کی درخواست کی کہ میری بصارت واپس آجائے اور جب آپ نے دعا فرمائی تو فوراً ہی اس کی بصارت واپس آگئی- مکہ شریف سے آپ واپس ہوکر پھر اپنے وطن مرو روانہ ہوئے، راستہ میں رقہ شہر پڑتا تھا وہاں ایک سرائے میں ہمیشہ آپ آتے جاتے قیام کرتے تھے- یہاں ایک نوجوان تھا جو سرائے میں قیام کی مدت میں حضرت عبداللہ بن مبارک کی خدمت کرتا تھا- آپ کی ضرورتوں کا خیال رکھتا تھا اور آپ سے حدیث کا سماع کرتا تھا- ایک دفعہ اتفاق ایسا ہوا کہ حضرت عبداللہ بن مبارکؒ رقہ کی سرائے میں حسب معمول قیام پذیر ہوئے تو آپ کو وہ نوجوان نہیں ملا دریافت کرنے پر پتہ چلا کہ قرض کی وجہ سے گرفتار کرکے جیل خانہ بھیج دیا گیا ہے- آپ نے پوچھا وہ کتنی رقم کا مقروض ہے- لوگوں نے بتایا دس ہزار درہم کا- آپ نے تلاش کرکے بعد صاحب قرض کو رات کو بلایا اور کہا کہ تم اپنے دس ہزار درہم مجھ سے لےلو اس نوجوان کو رہا کردو- یہ خطیر رقم ادا کرنے کے بعد حضرت ابن مبارکؒ شب میں ہی روانہ ہوگئے- وہ نوجوان رہا ہوا لوگوں نے اسے بتایا کہ حضرت ابن مبارکؒ اس سرائے میں ٹھہرے ہوئے تھے اور اب تک آپ غالباً دو تین منزل پہنچ چکے ہوں گے- یہ سن کر نوجوان بھاگا اور آخر کار دو تین منزل کی مسافت پر آپ کو پالیا- حضرت عبداللہ بن مبارکؒ نے اس نوجوان سے اس کا حال دریافت کیا تو اس نے کہا- میں قید میں تھا کہ ایک شخص سرائے میں مقیم ہوا اس نے میری طرف سے قرض ادا کردیا اور میں رہا ہوگیا- اور لطف یہ کہ میں اس شخص کو جانتا بھی نہیں ہوں کہ کون ہے اور کہاں سے آیا تھا- راوی کہتا ہے کہ حضرت عبداللہ بن مبارکؒ کی وفات تک کسی پر اس راز کا افشاں نہیں ہوا-

# اصول عملیات علوی

عملیات علوی بہت جلدی ہوتے ہیں- عامل ان کا بگڑا ہوا نہیں سنورتا- سب سے اول متقی ہونا عامل کو ضروری ہے- اگر عامل کو کوئی عمل علوی کرنا ہو تو تین روز پہلے ترک حیوانات جلالی جمالی کرے- مثلاً گوشت دھی، دودھ، کھٹائی، لہسن، پیاز، سرکہ، مچھلی، انڈا گرم چیزیں- عورت سے صحبت کرنا ترک کردے- صوم وصلوٰۃ کا پابند رہے- ایک ہزار مرتبہ روز صبح وشام درود پڑھے- عمل کیلئے ایسی جگہ مقرر کرے- جہاں دوسرا نہ آسکے- وہاں جگہ کو پاک صاف کرکے اور لوبان سے بسادے عطر پھول خوشبو عطر دھوپ لوبان مہیا رکھے- لباس پاک ہو- پھر با قلب مصفا دو رکعت نماز نفل ادا کرکے عمل پڑھنے میں مشغول ہو اور عمل ٹھیک تلفظ سے ادا کرے- عربی آیت ہو- اس کے مطلب پر بھی دھیان رکھے اور تا ختم عمل دھونی کا دھیان رکھے- بعد ختم پر چہار قل اور سورۃ فاتحہ شیرینی پر دم کرکے موکلات کو ثواب پہنچائے اور بچوں میں تقسیم کردے- ہر وقت باوضو پاک صاف رہے- روزانہ نئے پھول نئی شیرینی لائے- ہر روز غسل کرتا رہے- اگر ڈراؤنے خواب آئیں- مطلق خوف نہ کرے- عامل کا بستر صاف لباس پاک پاکیزہ ہونا چاہئے- کسی ناپاک مرد وعورت کا سایہ بھی نہ پڑے- ہمیشہ تاختم عمل ایک ہی وقت ٹھیک اختیار کرے- ہر ایک عمل کم سے کم تین چلہ کرے- چونکہ عاملوں نے ہر ایک عمل کی معیاد تین چلہ رکھی- عامل عمل کے پیچھے ایسے پڑ جائے جیسے عاشق معشوق کے پیچھے پڑ جاتا ہے- کمزور اور کم ہمت آدمی عمل کا کام نہ لے- سب سے بڑی بات یہ ہے کہ کسی کو خبر نہ ہو کہ ہم فلاں عمل کررہے ہیں- اگر درمیان میں خواب دیکھے- صرف استاد یا مرشد سے بیان کرے اور کسی کو بیان نہ کرے- ہمیشہ فقراء لوگوں کو حسب حیثیت امداد کرتا رہے- فحش کذب کلمہ ہرگز زبان سے نہ نکالے- متقی رہے- کسی کی چغلی برائی، غیبت نہ کرے- بدبودار چیز ہرگز نہ کھائے- چلہ ایک ہی جگہ ختم کرے بعد چلہ یہ عمل سفر میں بھی کرسکتا ہے-

## موکلات کے عملیات

ہر عمل کا قاعدہ علیحدہ ہوتا ہے- موکل خوفناک صورت بن کر آتے ہیں اور عامل کو ہر طرح سے ڈراتے ہیں- امتحان لیتے ہیں ایسی حالت میں اگر عامل ڈر گیا تو جان سے مارا گیا- ورنہ وہ قتل تو کیا عامل کو زخمی نہیں کرسکتے موکل کو زندگی بھر کی قید ہوجاتی ہے وہ کب اسے برداشت کرسکتا ہے- لہذا یہ ہر حیلہ کرتا ہے کہ عامل عمل سے باز آجائے- پھر اس سے شرائط طے کرتے ہیں- سہولت کو مدنظر رکھو- اتنی طے نہ کرلو کہ اسے دے بھی نہ سکو- ورنہ موکل جان سے ماردے گا- عورت سے صحبت نہ کرے- گوشت اور گرم چیز نہ کھائے پاک صاف کو موکل کچھ نہیں کہتا- جس وقت عمل اولٰ وقت شروع کرے- ہمیشہ تا اختتام اسی جگہ پڑھا کرے موکل ٹھیک وقت کا عادی ہوجاتا ہے- اگر تفاوت ہوجائے گا تو موکل ٹھیک وقت پر آکر چلا جائے گا- بعض دفعہ عمل پر موکل دو دو چلہ نہیں آتا ہے- عامل بددل ہوجاتا ہے- ایسا کبھی نہ کرنا چاہئے- تین چلہ سے کم کوئی ایسا عمل نہیں جو پورا ہو- ہر ایک عمل تین چلہ کرنا چاہئے- اگر موکل اول یا دوسرے چلہ میں آجائے تو ختم کرکے ہمکلام ہو- مگر چلہ ختم کرنے سے پہلے ہم کلام نہ ہو- پورا چلہ ختم کرنے پر ہم کلام ہونا چاہئے- موکل سے مطلق خوف نہ کرے- بلکہ موکل سے ایسی دبنگ آواز سے گفتگو کرے کہ موکل خود دب جائے- جس عمل کی جو غذا یا بخور ہو- وہ ضرور کرے- کھانا ایک وقت کھائے تو بہتر ہے-

# اسمائے الٰہی

# المذل

مذل کے معنی ہے ظالم کو بہ سبب اس کی شقاوت کے ذلیل کرنے والا- یہ اسم جلالی ہے اور عنصر آتشی رکھتا ہے-

دراصل عزت اور ذلت کا دینے والا خداوند تعالیٰ ہے وہی جس کو چاہتا ہے- ملک اور سلطنت عطا کرتا ہے اور جس سے چاہتا ہے چھین لیتا ہے اور جس کو چاہتا ہے عزت دیتا ہے اور جس کو چاہتا ہے ذلت دیتا ہے-

ملک وسلطنت سے میری مراد محتاجگی کی ذلت سے آزاد ہونا ہے جس نے اب قلب کے حجاب کو دور کرایا- اس کو قناعت نصیب ہوگی- یہاں تک کہ تمام خلق سے مستغنی ہو جائے گا اور جو شخص بوقت حاجت مخلوق کی طرف اپنا ہاتھ دراز کرے گا- خدا اس پر حرص کی ذلت مسلط کر دے گا- یہاں تک کہ یہ شخص قدر کفایت پر قناعت نہ کر سکے گا- پہلی حالت عزت کی ہے دوسری حالت جو بیان کی گئی ہے ذلت کی ہے- قرب و رضا کے ساتھ مومنوں کے لئے عزت ہے اور دروازوں سے دھکے اور دوریاں کفاروں کے لئے ذلت ہے-

اس اسم کو جو شخص کثرت سے ذکر کرے اس کا کل دشمن ذلیل ہوں-

جس کا جانور اس کے قبضہ میں نہ آتا ہو وہ اس اسم کا ذکر کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو تابعدار کر دے-

جو شخص تین روز بدھ، جمعرات، جمعہ کا روزہ رکھے- جمعہ کے دن افطار کرنے میں اتنا توقف کرے کہ مغرب کی نماز کے بعد دو رکعتیں ادا کرے- جس میں فاتحہ کے بعد سو بار اس اسم کو پڑھے اور سجدہ میں بھی اسی طرح کرے- پھر سلام کے بعد ایک ہزار بار اس اسم کو پڑھے اور کہے اے مذل فلاں شخص کو میرے سامنے ذلیل کر تو بے شک وہ ذلیل و خوار ہو جائے گا اور کسی بات میں اس کی مخالفت نہ کر سکے گا-

جو شخص مظلوم ہو- وہ اسم مذل کا ورد کرے اور ہر سینکڑے کے بعد یہ کلمہ کہے-

**یَامُذِلُّ اَذِلَّ مَنْ ظَلَمَنِیْ**

یعنی اسے ذلیل کرنے والے اس شخص کو ذلیل کر جس نے مجھے ذلیل کیا ہے تو خدا اس کو ذلیل کرے گا-

اس اسم کا موکل حضرت اسرافیل کے تحت ہے کام اس کا سرکشوں کو ذلیل کرنا ہے نام اس کا ژرکطائیل ہے جب تیرا کوئی دشمن ہو تو خلوت میں داخل ہو کر اس موکل کے نام کو ۷۰۷ مرتبہ پڑھے تو موکل فوراً اس کو ذلیل کرے گا-

اس اسم کو مربع کو لکھ کر پاس رکھے اور دھونی دے- اور اس اسم کی تلاوت کا ورد رکھے تو جس شخص کو دیکھے وہ مطیع ہو اس کا مربع یہ ہے-

یامذل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲ | ۱۹۵ | ۱۹۸ | ۱۸۵ |
| ۱۹۷ | ۱۸۶ | ۱۹۱ | ۱۹۶ |
| ۱۸۷ | ۲۰۰ | ۱۹۳ | ۱۹۰ |
| ۱۹۴ | ۱۸۹ | ۱۸۸ | ۱۹۹ |

شیخ جلال الدین تبریزی نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر دشمن قوی ہو- جابر و ظالم ہو جس سے جان کا خوف لاحق ہو تو وضو کر کے دو رکعت نماز بجا لائے اور بعد سلام سجدہ میں جا کر ستتر (۷۷) مرتبہ اس اسم کو تضرع وزاری پڑھے تو حق تعالیٰ امان میں رکھے اور دشمن ذلیل ہو-

شیخ مغرب نے فرمایا ہے اگر دشمن قوی ہو یا کسی ظالم کے ہاتھ میں قید ہو اور خوف قتل ہو یا دشمنان شہر کا محاصرہ کئے ہوں اور اس کے دفع کرنے سے عاجز ہو تو اکیس روز تک اس اسم کا ورد کرے اور شب میں دس ہزار مرتبہ بہ نیت دفع دشمن پڑھے- بس دشمن مقہور ہو- اگر چالیس دن پورے کرے تو دشمن ہلاک ہو-

آپ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ اس اسم سے عطارد کی تسخیر کی جاتی ہے اس لئے اگر کوئی شخص عطارد کو تسخیر کرنا چاہے تو عزم بالجزم کے ساتھ نوے دن خلوت اختیار کرے اور شرائط دعوت کو تمام وکمال بجالائے- تو ملک عطارد تسخیر ہوگا-

شیخ شہاب الدین سہروردی نے تحریر فرمایا ہے اگر تسخیر عطارد کی تمنا ہو تو ساٹھ روز کی خلوت اختیار کرے اور دس ہزار مرتبہ اس اسم کی تلاوت کرے-

**یَامُذِلُّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ بِقَهْرِ عِزَّتِهٖ وَ سُلْطَانِهٖ**

اوران ایام میں کوئی دوسرا وظیفہ یا عمل ہرگز انجام نہ دے- اور حجرہ خلوت میں کسی دوسرے شخص کو نہ آنے دے اور بعد انخیر سے چوکی سہ پایا تیار کرے اور ہر پایہ پر اسم مذکور کو تحریر کرے اور بالائے چوکی اسم مبارک اللہ تحریر کرے اور زیرین چوکی نجور روشن کرے - اور سوائے ضروریات ضروریہ کے حجرہ سے باہر نہ آئیں- دعوت کے آخر میں ملک عطارد بصورت مرد پیر خوبرو اور خوش وضع خلوت میں کنار حصار حاضر ہوگا اور صاحب دعوت کو خوشخبری دے گا اور اطاعت وتسخیر قبول کرے گا- اس کے بعد عامل کو اختیار ہے کہ جس وقت چاہے ملک عطارد سے اس کے بتلائے ہوئے قاعدہ کے مطابق ملاقات کر سکتا ہے-

اس ریاضت کے عامل کی بہت سی خوبیاں ہیں- زبان سے علم وہنر کی باتیں کرے جس کو سنکر عضلائے زمانہ تعجب کریں- اللہ عزیز محترم کرے تمام قسم کی ذلت وخواری اس سے دور ہو- عامل کے ایک اشارہ پر عزیز ذلیل ہو اور ذلیل عزیز ہو- گدا بادشاہی کے درجہ پر فائز ہو اور بادشاہ گدا ہو جائے-

# ہلاکت امت

## جو پہلے کہا گیا تھا۔اب وہی ہو رہا ہے

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت رسول کریمﷺ نے جب آخری حج کیا تو حضورﷺ نے کعبے کے دروازے پر کھڑے ہوئے دروازے کی چوکھٹ پکڑ کر لوگوں کی طرف رخ کیا اور نہایت رقت انگیز آواز میں فرمایا ’’اے لوگو! تمام حاضرین پکار اٹھے‘‘ لبیک یا رسول اللہ آپﷺ پر ہمارے ماں باپ قربان! حضور تقریر فرمانا چاہتے تھے کہ کچھ سوچ کر زار و قطار رونے لگے۔(یہ الفاظ جب لکھنے والے کے قلم سے نکلے تو وہ بھی رو پڑا آنسو بہنے لگے‘ دل بھر آیا۔یاالٰہی کیا ماجرا ہے کہ تیرا محبوب رسول رو رہا ہے؟) حضورﷺ اس قدر روئے کہ گھگھی بندھ گئی۔پھر حضورﷺ نے فرمایا اے لوگو! میں تمہیں اشراط ساعت یعنی آخری زمانے کے کچھ حالات بتاتا ہوں ان میں سے بعض حالات یہ ہیں کہ۔

’’میری محبت کے لوگ نماز کو مار ڈالیں گے۔شہوتوں کے پیچھے لگ جائیں گے ہوا و ہوس میں مبتلا ہو جائینگے‘‘ اتنا سن کر حضرت سلمان فارسی اچک کر حضور اکرمﷺ کے سامنے آ گئے اور کہا ’’میرے ماں باپ آپﷺ پر قربان‘‘ کیا یہ باتیں بھی ہونے والی ہیں۔حضورﷺ نے فرمایا ’’ہونے والی ہیں اس پروردگار کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے کہ اس وقت ان حالات کو دیکھ کر مومن کا دل ایسے پگھل جائے گا جیسے پانی میں نمک پگھل جاتا ہے کہ مومن ان حالات کو دیکھے گا مگر بدل نہ سکے گا‘‘۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ’’میرے ماں باپ آپﷺ پر قربان‘ کیا یہ بھی ہونے والا ہے؟ حضور نے فرمایا۔’’خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے اس وقت مومن ان لوگوں سے خوف زدہ ہو کر چلے گا‘‘۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا‘ میرے ماں باپ آپﷺ پر قربان کیا ایسا بھی ہونے والا ہے! حضورﷺ نے فرمایا ’’خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔اس وقت بارش بے وقت اور نقصان رساں ہو گی۔اولاد نافرمان اور باعث رنج ہو گی اور کثرت سے ایک دوسرے پر لعنت کریں گے اور نیک لوگ غم و غصہ کریں گے‘‘۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہونے والا ہے۔حضورﷺ نے فرمایا ’’خدا کی قسم! جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے اس وقت مومن ایک لونڈی سے بھی زیادہ ذلیل سمجھے جائینگے اور بری باتیں عمدہ عمدہ باتیں تصور کی جائیں گی اور خائن امین بنا دیا جائے گا اور امین خیانت کریں گے اور جھوٹے کو سچا اور سچے کو جھوٹا ٹھہرایا جائے گا‘‘۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہونے والا ہے۔حضورﷺ نے فرمایا ’’خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے اس وقت امیر ظالم اور وزیر عہد شکن اور خائن ہوں گے اور عورتیں سردار اور چھوکریوں سے مشورہ لیا جائے گا اور لڑکے ممبروں پر چڑھ کر تقریریں کریں گے‘‘۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہونے والا ہے؟ حضورﷺ نے فرمایا’’ خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔اس وقت ایسے لوگ ہوں گے کہ ان کے مقابلے پر کوئی قوم بولے گی تو اسے قتل کر ڈالیں گے اور خاموش رہے گی تو اسے برباد کر دیں گے۔ان کا مال چھین لیں گے اور ان کی عورتوں کی بے حرمتی اور عصمت دری کریں گے اور فیصلے میں بجائے انصاف کے ظلم کیا جائے گا اور ایسے لوگ قائم ہوں گے جن کی شکلیں انسانوں کی سی ہوں گی اور دل شیطانوں کے سے ہوں گے۔لوگ نہ بڑوں کی تعظیم کریں گے اور نہ چھوٹوں پر ترس کھائیں گے‘‘۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا‘ میرے ماں باپ آپﷺ پر قربان‘ کیا یہ بھی ہونے والا ہے؟ حضورﷺ نے فرمایا ’’خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے اے سلمان اس وقت مسجدیں ایسی سجائیں جائیں گی جیسے یہودیوں اور عیسائیوں کے گرجے سجائے جاتے ہیں اور قرآن پر نقش و نگار کئے جائیں گے اور بڑے بڑے ممبر بنائے جائیں گے اور نماز میں صفیں زیادہ ہوں گی اور نمازیوں کے دل بغض اور نفسانی خواہشات سے لبریز ہوں گے اور ان کی زبانیں جھگڑالو ہوں گی‘‘۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہونے والا ہے۔حضورﷺ فرمایا ’’قسم خدا کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے‘ اس وقت جھوٹ بولنا ایک مذاق ٹھہرا لیا جائے گا اور زکوۃ کو جرمانہ سمجھا جائے گا اور رشوتیں کھلم کھلا لی جائیں گی اور سود کثرت سے لیا جائے گا اور خرید و فروخت میں ہر شخص خواہش کرے گا کہ میں اپنی شے کو نفع کے ساتھ دے کر کسی کے ساتھ لے لوں اور مسجدوں میں راستے بنالئے جائیں گے‘‘۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپﷺ پر قربان کیا یہ بھی ہونے والا ہے؟ حضورﷺ نے فرمایا ’’خدا کی قسم اے سلمان جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے اے سلمان اس وقت لوگ فخر یہ اپنی مسند پر شیر اور چیتے کی کھالیں بچھائیں گے اور میری امت کے لوگ سنہری زیور اور ریشمی لباس پہنیں گے اور خون کرنا معمولی بات سمجھیں گے اور شراب کا کثرت سے استعمال ہو گا۔بازاری عورتیں بہت ہوں گی اور گانا بجانا کثرت سے ہو گا اور عورتیں تجارت میں مردوں کے ساتھ شریک ہوں گی‘‘۔

# چاند و سورج گرہن

## سورج گرہن

یہ جزوی گرہن ہوگا۔ جو ۶ جنوری کی صبح ۶ بجکر ۴۱ منٹ ۳۹ سیکنڈ کو ۱۵ درجہ ۲۶ دقیقہ برج جدی پر لگے گا۔ یہ گرہن ۶ جنوری کی صبح ۴ بجکر ۳۴ منٹ پر لگنا شروع ہوگا اور صبح ۶ بجکر ۴۱ منٹ پر مکمل لگ جائے گا اس کے بعد اترنا شروع ہوگا اور صبح ۸ بجکر ۴۸ منٹ پر یہ گرہن مکمل ختم ہوجائے گا۔

## چاند گرہن

یہ مکمل گرہن ہوگا۔ جو ۲۱ جنوری کی صبح ۱۰ بجکر ۱۲ منٹ کو صفر درجہ ۴۹ دقیقہ برج اسد پر لگے گا۔ یہ گرہن ۲۱ جنوری کی صبح ۷ بجکر ۳۶ منٹ سے لگنا شروع ہوگا۔ یہ گرہن صبح ۱۰ بجکر ۱۲ منٹ پر مکمل لگ جائے گا اس کے بعد اترنا شروع ہوگا اور دوپہر ۱۲ بجکر ۴۸ منٹ پر یہ گرہن مکمل صاف ہو جائے گا۔

ہم جس دور میں ہیں وہ ایک خراب قسم کا ہے

• مرد یا عورت کی شہوت اور عادت زناکاری کی باندھنے کے لئے اگر کوئی صاحب زکات دینا چاہیں تو اس گرہن میں شروع کردیں کیونکہ اس ماہ کے دونوں گرہنوں میں پندرہ دن کا وقفہ ہے اس لئے سورج گرہن سے عمل شروع کریں۔ چاند گرہن تک پندرہ ہزار بار عمل پڑھ کر صاحبِ زکات ہوجائیں گے ہر روز ایک ہزار بار پڑھیں عمل یہ ہے۔

جل بست ماہیان دردور یابست' واہان زیر زمین بست سید سلیمان بن داؤدز برجد بست پائے شہوت مردعورت بست۔

اگر کسی آدمی کی شہوت باندھنی ہے تو عمل میں مردعورت کی جگہ اس کا نام معہ والدہ لیں اور اگر عورت ہو تو اس کا نام معہ والدہ لیں۔ مثلاً پائے شہوت فلاں بن فلاں بست جب ضرورت پڑے تھوڑی سی قبر کی مٹی لے کر اس پر ایک ہزار عزیمت پڑھ کر سرخ کپڑے میں لپیٹ کر پھر اس عورت یا مرد کے کپڑے میں لپٹیں اور اسی قبر کے کونے میں سر کی طرف دفن کردیں جب تک وہ مٹی نکالی نہ جائے گی عورت یا مرد کسی پر قادر نہ ہوسکے گا۔

| |
|---|
| حروف صوامت احد رسص طعك لموه کو ۵۴۳ بار پنسل یا سیاہی سے لکھ لیں۔ تو زکات ادا ہوجائے گی۔ اس کے بعد ہر روز ۱۳ بار مداومت عمل کے لئے لکھتے رہنا ہوگا۔ |

## زبان بندی

اگر اپنے دشمنوں اور مخالقوں کی زبان بند کرنا مقصود ہو جس سے عزت و شہرت کو نقصان پہنچ رہا ہے تو اسم قابض کی ایک مثلث کالی سیاہی سے لکھ کر بکری کی کھوپڑی میں رکھ کر یا منہ میں رکھ کر منہ باندھ دیں اور دریا میں پھینک دیں۔ دشمن کی زبان بند ہوجائے گی۔

یاعطرائیل بحق یاقابض یااسرافیل

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۴ | ۲۹۹ | ۳۰۰ |
| ۲۹۴ | ۳۰۱ | ۳۰۵ |
| ۳۰۲ | ۳۰۳ | ۲۹۸ |

قبض قبضك يا قابض
قبضك يا قابض
يا عطائيل القبض يا جبرائيل فی

نقش لکھ کر ذیل کی عزیمت نیچے لکھیں۔

بستم بستم زبان فلاں بن فلاں بستم ہوش عقل گوش چشم فہم عقل دل وشش صدوششت اعضائے بدن فلاں بن فلاں ازبد گفتن و بدخواستن و شروفساد فی حق فلاں بن فلاں بحق صم بکم عمی فہم لایرجعون۔

پہلے فلاں بن فلاں کی جگہ مقصد کا نام اور دوسرے فلاں بن فلاں کی جگہ اپنا نام لکھیں۔

اس گرہن میں حروف صوامت کی زکات دے سکتے ہیں جس کا تذکرہ سابقہ رسالوں میں تفصیل سے ہوچکا ہے اور اکثر ناظرین اس کی زکات دے چکے ہیں اور اپنے جرات انگیز تجربات کی اطلاع دے چکے ہیں۔ سر درد' دانت درد اور جس قدر بھی عمل بندش کے ہیں ان کی زکات اس میں دی جاسکتی ہے چونکہ بعض خریدار نئے ہیں اس لئے طلسم کی سطور اور طریقہ دوبارہ دیا جارہا ہے۔

بعض حقائق کو چھپانا بھی کفران نعمت میں اس امر کا اعتراف کرتا ہوں کہ میرے اللہ نے جو حروف کا علم مجھے دیا ہے۔ اس زمانہ میں کسی کو وہ نہیں دیا اور جو مجھے اعزاز دیا ہے وہ کسی اور کو نہیں دیا مجھے اپنے خزانہ غیب سے براہ راست دیا کہ دنیا میں کوئی بشر بھی میرا ان علوم کا استاد نہیں۔ الحمدللہ!

حروف کی تقسیم کی کئی قسمیں ہیں' نورانی ظلمانی' ناطق وصوامت شفا وعلت کی چند قسمیں ایسی ہیں۔ جن سے طلسم بنتے ہیں اور ان حروف میں اللہ تعالیٰ نے فوری اثر پیدا کیا ہے۔ حروف صوامت کا جو طریقہ میں بیان کروں گا۔ آج تک کبھی کسی نے نہیں لکھا۔ نہ اسے ظاہر کیا۔ سب سے پہلے میں ان لوگوں کو مبارکباد دیتا ہوں۔ جنہوں نے اس سورج

گرہن میں حروف صوامت کی زکات دی۔ اس کے بعد دعا دیتا ہوں کہ باری تعالیٰ ان کی محنت کے عوض ان کو تاثیر عطا فرمائے تا کہ وہ خلقت کو فیض دے سکیں۔ آمین

حروف صوامت سے جو مختلف مقاصد کے بے معنی حروف بنتے ہیں۔ میں انہیں طلسمی الفاظ کہتا ہوں۔ ایک تو اس لئے کہ ان کے معنی نہیں ہوتے۔ دوسرے اس لئے کہ خاموش کام کرتے ہیں۔ یعنی ادا نہیں کرنے پڑتے۔

جن لوگوں نے زکات دی ہے۔ ان کے لئے لازم ہے کہ وہ تیرہ دفعہ ایسے دن میں روزانہ لکھا کریں۔ تا کہ زکات قائم رہ سکے۔ یہ تیرہ دفعہ اس مدت تک لکھیں جب تک ان حروف کی قوت کی ضرورت سمجھیں۔ یاد رکھیں کہ اس علم سے عمل کرتے وقت کبھی نہیں بولنا چاہئے۔ جواب مجبوراً دینا ہو تو اشارہ سے دیں۔ اگر بولے تو عمل ختم ہو جائے گا۔ اگر زکات کے دوران میں بھی کسی صاحب نے بات کی ہو۔ تو ان کی زکات بھی ادا نہیں ہوئی۔

میں نے انسانی ضروریات کے چوتھائی حصہ پر حروف صوامت کو قابض پایا ہے اور اس سے کام لیا ہے۔ ایسے ایسے کام لئے ہیں جو ناممکن نظر آتے تھے اور بہت مشکل اور تکلیف دہ تھے۔ اگر آپ نے بھی سمجھ بوجھ سے کام لیا تو واقعی چوتھائی ضروریات انسانی کی آپ بھی پورا کر سکیں گے۔ عمل میں صرف ایک بات کو یاد رکھیں کہ جس غرض کے لئے عمل کرنا ہو۔ اس کی سطر انتہائی مختصر اور جامع ہونی چاہئے۔ جو نفی و اثبات کی صورت کو بھی پورا کرتی ہو۔ حروف صوامت محض بندش کے کام آتے ہیں اور کسی جگہ کام نہ لیں۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ مقصد کی سطر کو علیحدہ علیحدہ حروف میں لکھیں۔ دوسری سطر میں حروف صوامت لکھیں۔ اب ایک حروف صوامت کا ایک مقصد لے کر تمام حروف کو امتزاج دے کر ایک تیسری سطر تیار کر لیں۔ اگر مقصد کی سطر طویل ہے تو حروف صوامت کو پھر سے شروع سے دیں اور بار بار بھی دے سکتے ہیں۔ حتیٰ کہ تمام سطر مقصد کے حروف ختم ہو جائیں۔ یہ یاد رکھیں کہ حروف صوامت اس ترتیب سے آئیں گے۔ جیسا کہ میں نے لکھے تھے۔ یعنی

ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ اب ان تمام حروف کے چار چار کے کلمات بنائیں۔

دردسر باندھنا ہے تو سطر یوں بنائیں۔

بستم دردسر، دردنہ ہو۔

دوسری سطر میں حروف صوامت لکھیں اور امتزاج دیں۔

غرض یہ ہے کہ بے شمار مقاصد میں ان حروف سے کام لیا جا سکتا ہے۔ جن لوگوں نے اس سورج گرہن میں رسالہ روحانی دنیا میں دیکھ کر عمل کیا ہے وہ اجازت یافتہ ہیں۔ انشاء اللہ ان کے اعمال کامیاب ہوں گے۔ تجربہ کریں۔ اگر کسی وجہ سے ایک دفعہ میں اثر معلوم نہ ہو۔ پھر کر کے دیں۔ یہ لازمی ذہن میں رکھیں کہ چوبیس گھنٹہ تک اس کی

---

سطر امتزاج:

ب س ت م د ر د س ر د ر د ن ہ ہ و
ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ ا ح د
ا ب ح س د ت ر م س و ص ر ط د
ع س ک ر ل د م ر و د ہ ن ا ہ ح ہ د و

اب چار چار حروف کے کلمات بناؤ۔ **ابحس دترم سدصر طدعس کرلد مرود هناه**
اس طلسمی سطر کو لکھ کر مریض کے سر پر باندھ دو۔ یہ یاد رکھیں کہ اس کا اثر چوبیس گھنٹہ کے اندر ظاہر ہونا چاہئے۔ اگر ظاہر نہیں ہوا تو کوئی غلطی ضرور ہوئی ہے۔ جو لوگ ان حروف سے کام لینا چاہیں وہ ایک ڈائری رکھیں۔ جس میں اپنے تجربات لکھیں۔ غیر ضروری اور غیر شرعی امور کے لئے میں کبھی اجازت نہ دوں گا۔ نہ اس امر کی اجازت دوں گا کہ بات بات پر لوگوں کو زبان بندی کرو۔ یا ان کو سزا دو۔ ہاں جب معاملہ سر سے گذر جائے بے شک اپنا انتظام کرنا ہی چاہئے یہ علم کرامات سے ہے۔ میں بعض اوقات فارسی میں سطر لکھتا ہوں لفظ بستم سے بعض اوقات عربی میں لفظ عقد سے بعض اوقات اردو میں۔ بس جس طرح مجھے بندش بہتر معلوم ہوتی ہے۔ عمل کر گذرتا ہوں اس عمل کے طریق کار کو لکھنے کے لئے میں نے وہ تمام کاغذات تلاش کر کے نکالے ہیں۔ جن پر لوگوں کے کاموں کا حل تھا اور میں نے سطور قائم کی تھیں۔ یہ سطور آپ کے لئے لکھی جا رہی ہیں تا کہ مقصد کے لئے سطر بنانے کا طریقہ آ جائے اور وہ فہم پیدا ہو جائے۔ جو سطر بنانے کے لئے ضروری ہے۔ ذیل کے الفاظ پر غور کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| **عقد الرجل لایمشی** | **عقد المسافر لایسافر** | **عقد الحدید لایفل** |
| **عقد الغنم لایمشی** | **عقد البقر و الجمل لایلد** | **عقد الزرع لایلد** |
| **عقد اللسان لایتکلم** | **عقد المرکب لایفعل** | **عقد سماع لایسمع** |
| **عقد البلاء لایبل منه** | **عقد السمك لایبصر** | **عقد الروح لایدخل الناس فیه** |
| **عقد السارق لایسرق** | **عقد الناس لاتفرح** | **عقد السلطان لایفعل الغزو** |
| **عقد القلب لایفرح** | **عقد الناس لاتشرب ماء** | **عقدالمطر لایمطر** |
| **عقد العین لاتبصر** | **عقد الناس لاتتزوج** | **عقدالبیت لایدفل الناس فیه** |
| **عقد الاذن لاتسمع** | **عقد البقر لایشرب اللبن** | **عقد المراة لاتزنی** |

عقد الذکر لایقوم　　عقد البشر لایری فیها الماء　　عقد البندر لاید خل المرکب

عقد الفرج لایجامع　　عقدالارض لاتنزل شی علیحا

یہ ۲۹ قسم کی بندشیں ہیں- ان میں بے شمار مقاصد آ گئے- آدمی کا باندھنا' بھیڑ بکری کا باندھنا کہ بھاگ نہ' زبان بندی' بلا' چور باندھنا چوری نہ کرسکے' قلب باندھنا فرحت نہ ملے' نظر باندھنا دیکھ نہ سکے' کان باندھنا سن نہ سکے' آدمی اور عورت کے اعضاء تناسل کو باندھنا' تلوار کو باندھنا' کھیتی کو باندھنا' مسافر کو باندھنا' جانوروں کی پیدائش باندھنا' سواری کو باندھنا' کسی کی خوش طبعی کو باندھنا' پینا باندھنا' نکاح باندھنا' دودھ باندھنا' زمین باندھنا' بادشاہ کو باندھنا کہ لڑ نہ سکے- بارش باندھنا' سماع باندھنا' روح کو باندھنا کہ کسی انسان یا گھر میں داخل نہ ہوسکے' زنا باندھنا' بندرگاہ باندھنا کہ جہاز داخل نہ ہوسکے وغیرہ وغیرہ ایسے عظیم کام ان حروف سے لئے جاسکتے ہیں جو حرف اعلیٰ اقدار کی قوت رکھنے والوں کی کرامات ہوتے ہیں اور عام مقاصد کی دوسری سطور بھی یہ ہیں جو صرف اعلیٰ اقدار کی قوت رکھنے والوں کی کرامات ہوتے ہیں

تاثیر ظاہر ہونی چاہئے-

ان اعمال کو زحل و قمر کے قران' تربیع و مقابلہ میں کیا جاسکتا ہے- یہ تمام اوقات برنی تقویم میں نظرات کے صفحے میں دیکھے جاسکتے ہیں یا ہفتہ کے دن ساعت اول میں کریں- علاوہ ازیں زبان بندی کے اعمال ساعت عطارد میں بدھ کے دن جاری چیز کو باندھنے کے عمل' مثلاً خون' احتلام' زنا' محبت وغیرہ کے اعمال قمر در عقرب میں- اور قدم' قبضہ' مکان' جائیداد' ملازمت' طلاق وغیرہ باندھنے کے عمل ساعت زحل میں کرنے چاہئے- شاید مزید اوقات سے اور بھی سہولت ہو- اعمال زبان بندی' حاسد غماز' چغلخور' زبان دراز' دست دراز کے اعمال طالع عقرب یا جدی یا دلو یا سرطان یا سنبلہ میں ۲ درجہ سے ۳ درجہ کے درمیان کرنے چاہئیں- بانجھ کرنا یا اولاد کا کنٹرول کرنا ہو تو قران آفتاب وقمر یا ہبوط قمر ہو یا مشتری جوزا کے ۲۳ - ۲۶ یا سنبلہ کے ۸ یا عقرب کے ۸ درجہ پر ہو اور اس وقت قران آفتاب و قمر ہو یا قمر در عقرب ہو- امساک' احتلام وسرعت انزل کے عمل قمر و مریخ میں مقابلہ یا تربیع ہو تو کریں- عقد وبستگی قوت مردانہ کے لئے طالع برج ثور ہو اور جب زہرہ برج سرطان میں ہو یا اسد کے ا درجہ پر ہو-

میں دوبارہ اس امر کی وضاحت کروں کہ یہ علم کرامات میں دخل رکھتا ہے- تمام ضرورت مندوں کو فائدہ پہنچائیں- اگر اثر ظاہر نہ ہو تو بھی عمل سے ہاتھ نہ ہٹائیں- بار بار کریں- ایک وقت آئے گا کہ تاثیر ظاہر ہوگی اور فوری طور پر اثر ظاہر ہو گا- جب اثر ظاہر ہوگیا تو سمجھ لیں کہ کاش البرنی کے ایک عمل کے وارث آپ بن گئے-

**ذالك فضل اللہ من یشا - واللہ ذوالفضل العظیم**

## رموز الجفر

حروف، عناصر، اسمائے الٰہی، اعداد اور ارواح فلکی کے امزجہ سے عالم سفلی میں تصرفات کی حکمت یہ حضرت کاش البرنیؒ کے معمولات کا لاثانی خزانہ ہے۔ جس کے اعمال متعدد مرتبہ تجربہ کی میزان پر تلے ہوئے ہیں، اس علم جفر کے صدیوں کے سربستہ رازوں کا انکشاف کیا گیا ہے، نقاط جفر کی تشریح کے ساتھ ساتھ اعمال کے فہم و تفہیم کے لئے مثالیں دی گئی ہیں۔ حصول خواہشات اور مراد براری کے وہ موثر قواعد بیان کئے گئے ہیں۔ جو بمنزلہ تاثیر کے طلسم سے بھی عظیم تر ہیں۔ ان میں کسی چلہ کشی کی ضرورت نہیں، محض وقت اور ترکیب سے ہی تاثیر پیدا ہو جاتی ہے۔

اس میں ۹ ابواب ہیں جن میں ۱۳۵ تیر بہدف عملیات ہیں۔

**باب اول** اسمائے اللہ الحسنٰی اور ان کے اعمال کا طریقہ۔

**باب دوم** حل المشکلات وطلب حاجات کے خاص قواعد۔

**باب سوم** حب و تسخیر وحاضری مطلوب کے تکسیری راز۔

**باب چهارم** بغض عداوت، اخراج و بیماری دشمن کے موثر اعمال۔

**باب پنجم** حصول رزق، کشائش، علوئے مرتبت در اسباب کار کے ذرائع۔

**باب ششم** تسخیر حکام، تسخیر خلق، تحفظ غضب حاکم کے خاص اعمال۔

**باب هفتم** زباں بندی، راہ بندی، حفاظت، ناجائز مطالبات کی بندش وغیرہ عقود۔

**باب هشتم** جملہ کواکب کے شرف، اوج و موثر نظرات کے اعمال۔

**باب نهم** متفرقات، امراض، گریختہ، ثقافت خواتیم وغیرہ۔

ہدیہ =/۴۲۵ روپے۔ محصولڈاک علاوہ

نوٹ :۔ صرف وہ لوگ منگوائیں جن کی ذہنی قوتیں اچھی ہوں، حساب داں ہوں اور حل کرنے کی سعی سے گریز کرنے والے نہ ہوں۔

**اوراق پبلشرز کراچی**

# تثلیث زهره و مریخ

۱۸ جنوری کو رات ۹ بجکر ۵۰ منٹ اس تثلیث کا عین وقت ہے۔ لہذا مریخ یا زہرہ کی ساعت میں کام کریں۔ ان دونوں ساعتوں میں سے کسی ساعت کا انتخاب کر سکتے ہیں۔

اگر میاں بیوی میں ناچاقی ہے یا تسخیر حاکم مطلوب ہے۔ یا اولاد اور ماں باپ میں ناراضگی ہے تو یوں کریں کہ ایک علیحدہ جگہ میں صاف لباس پہن کر قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ جائیں اور بخور لوبان صندل کا روشن کریں۔ ایک سفید کاغذ پر ۸۱ نقش زعفران سے لکھیں اور تمام کاغذ کی بڑی سی بتی بنالیں۔ اس کے گرد مطلوب کا پہنا ہوا کپڑا لپیٹ لیں اور تانبے یا مٹی کے چراغ میں شہد اور روغن گاؤ ملا کر فتیلہ جلائیں۔ چراغ کا رخ خانہ مطلوب کی طرف رکھیں اور خود سامنے بیٹھ کر اکیاسی مرتبہ ذیل کی عزیمت پڑھیں۔

فلاں بن فلاں (نام مطلوب معہ والدہ) کو فوراً حاضر کرو اور مطیع کرو۔ یاسر جمائیل بحق فا۔

جب تعداد پوری ہو جائے تو بتی کو گل کر دیں۔ دوسرے دن پھر اس ساعت میں بتی روشن کریں اور عمل شروع کریں۔ اسی طرح نو دن میں بتی ختم کرنا ہے۔ آخری دن جس طرح ہو سکے بتی ختم کر دیں۔ اس دوران اگر گھی ختم ہو جائے تو اور ڈال لیں۔ بخور صندل ولوبان کا روشن کریں۔ نو دن گزریں گے کہ پتھر سے پتھر دل بھی موم ہو جائے گا۔ کیسا ہی دشمن ہو دوست بن جائے گا اور آپ کے مطالبات کے سامنے سر تسلیم خم کر دے گا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۲۳ | ۲۶ | ۱۲ |
| ۲۵ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۴ |
| ۱۴ | ۲۸ | ۲۱ | ۱۸ |
| ۲۲ | ۱۷ | ۱۵ | ۲۷ |

المسخر القلب فلاں بن فلاں (مطلوب) فی حب فلاں بن فلاں (طالب)

نقش کو ۱۲ سے شروع کر کے ۲۶ پر ختم کر دیں۔ یعنی جس خانہ میں جو ہندسہ ہے اسے لکھیں۔ لیکن ترتیب وار مثلاً ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۱۵ وغیرہ کر کے ۲۸ تک پر کر دیں۔ بغیر چال کے نقش کام نہ کرے گا۔

ضرور مند محنت کریں پھر معلوم ہو گا اس کا صلہ کیا ہے۔

# اگر آپ کا نمبر




اس کا تعلق مشتری سے ہے۔ اس کی بعض اوقات علامات سے یوں معلوم ہوتا ہے کہ فی الواقع اچھائی کا نشان ہے۔

## چال چلن

جو لوگ ایسے نمبر کے زیر اثر ہوتے ہیں وہ خوشیوں اور غیر متزلزل یقین کے مالک ہوتے ہیں، ان کی زندگی کا اعلیٰ وارفع مقصد کسی چیز کی بنیادی خصوصیت کا پتہ چلانا ہوتا ہے یعنی ان میں تحریک' باریک بینی اور مطالعاتی حس کے مالک ہوتے ہیں۔ ان کے قریب زندگی کے ساتھ پریشانیوں اور اداسیوں کا ہمیشہ ساتھ رہا ہے۔ ان کے تصورات میں ابال اور ابھار موجود ہوتا ہے۔ یہ فطرتاً زود حس واقع ہوتے ہیں۔ یہ بھی ان کی خصوصیت ہوتی ہے کہ دوسروں کو جلد متاثر کر لیتے ہیں۔ مگر خود متاثر ہونے کی علت سے نابلد ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ایسے نمبر کے زیر اثر بعض حالات میں خودغرضی اور خود پسندی کا شدت سے شکار ہوتے ہیں۔ وہ ہر وقت اپنی من مانی کرنے کے خیالات میں گھرا رہتا ہے۔ اور اکثر اسی وجہ سے پریشان کن حالات کا شکار بھی ہو جاتا ہے۔ اکثر طور پر یہ دیکھا گیا ہے کہ یہ لوگ اپنی خوشی کی خاطر کامیابی حاصل کرنے کی شدت سے متمنی ہوتے ہیں۔ اور نہایت شدومد سے اس کی کوشش کرتے رہتے ہیں تاکہ وہ اپنی تمنا کی برآوری سے لطف اندوز ہو سکیں۔ ان کی زندگی رومان پرور ماحول میں اکثر بسر ہوتی ہے۔ درآمد شدہ اشیاء کو فخر سے استعمال کرنا۔ کاریں اور کوٹھیاں رکھنا۔ ان کی شان خود نوازی کا ایک اہم حصہ ہوتی ہے۔ اچھا لباس، خوش خوراک، تخیلات کے لبادے اس کی زیست کا سرگرم تصور ہوتے ہیں۔

## شخصیت

اس نمبر کے زیر اثر افراد ملنسار اور کسی حد تک سیمابی خیالات اور عادات کے مالک ہوتے ہیں۔ یہ ان کی فطرت ثانیہ ہوتی ہے کہ وہ مقبول عام ہوں اس لئے ہر جگہ آنا جانا رہتا ہے۔ سیر وتفریح میں زیادہ وقت گزارتے ہیں۔ یہ لوگ چاہے مرد ہوں یا عورت اگر کسی کی دعوت کریں تو ان کا دسترخوان طرح طرح کے خوان ہائے نعمت سے بھرا ہوا ہوگا۔ اس لئے یہ خوش خوراک۔ بااسلوب فطرت کے مالک ہوتے ہیں۔ جس میں مظاہرہ فن یعنی خوراک پکانے کی ان کو کافی مہارت ہوتی ہے۔ اکثر افراد اپنے طرز کلام کی اثر انگیزی سے دوسروں کو فوراً اپنا بنا لیتے ہیں۔ اسی لئے یہ لوگ بحیثیت مہمان ہر جگہ مقبول ہوتے ہیں۔ یہ دوسروں پر انحصار نہ کرنے کے بھی عادی ہوتے ہیں اور اپنا بوجھ دوسروں کی گردن پر ڈالنے میں بھی کوئی عار نہیں سمجھتے مگر بعض حالات میں وہ اس احساس کو شدت سے جھٹک دیتے ہیں کہ ہم کسی کے لئے باعث زحمت ہیں۔ یہ لوگ بڑی زودحسی سے آنے والے وقت کا چیلنج قبول کرتے ہیں۔ اگر آپ کو اتفاق ہو تو معلوم کیجئے۔ ایسے لوگ دوسروں کو جلد اپنا ہم خیال بنا کر گرویدگی کے حلقہ میں لے آتے ہیں کیونکہ یہ بات ان کی عادت میں داخل ہوتی ہے۔ کہ دوسروں پر اچھا اثر چھوڑو۔ تاکہ وہ ہمیشہ کے لئے آپ سے متاثر رہے۔ کیونکہ ان میں کسی حد تک خوش گفتاری کا فقدان بھی پایا جاتا ہے۔ اس لئے یہ کافی حد تک اپنے حلقہ اثر کو فوراً ''بور'' کر دیتے ہیں۔ اور اپنی تنہائی میں بیحد بوریت محسوس کرتے ہیں یہ بھی ان کے تصورات کا حصہ ہے ساتھ ہی ساتھ وہ یہ بھی اعتقاد رکھتے ہیں کہ اعتماد اور خودشناسی سے کافی مسائل حل ہو جاتے ہیں۔

## شادی اور محبت

اس نمبر والے حضرات بے حد محبت کرنے والے ہوتے ہیں اور فوراً کسی کی محبت میں گرفتار ہو سکتے ہیں۔ اور یہ گرفتاری ان کی دائمی ہو سکتی ہے۔ مگر ایسے حالات میں اکثر غیر شادی شدہ جلد ہی دل پھینک عاشق کی طرح مظاہرہ دل کرتا ہے۔ جس کے نتیجے میں وہ ناگریز اور تلون مزاجی کا شکار ہو کر مشکلات میں بھی پھنس جاتا ہے اور اکثر اوقات اس کی شہرت بھی ہو جاتی ہے بعض اوقات اگر وہ ناکامی کا شکار ہو جائیں تو ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ میں نے یہ کام محض خوش اطواری اور نیک نامی کے لئے کیا۔ مگر ان کے پیش نظر اپنی ناکامی کا احساس شدت سے ہوتا ہے اگر ان کی محبت کامیاب ہو جائے تو وہ نہایت گرم جوشی کا مظاہرہ کر کے دوسرے فریق کو خوش رکھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ چاہے مرد ہو یا عورت اور اپنے گھر بال بچوں کی ذمہ داری کو خوش اسلوبی سے سرانجام دیتے ہیں۔ لیکن بعض اوقات وہ دوسروں میں دلچسپی لیتے ہیں جس سے ان کی اپنی توقیر ضائع ہونے کا باعث بھی ہو سکتا ہے حالانکہ شاذونادر ہی ایسا ہوتا ہے۔ عام طور پر وہ اپنی ازدواجی زندگی اچھی گزارتا ہے اس لئے وہ بلاوجہ کی لڑائی فساد پسند نہیں کرتا کیونکہ اس نمبر کی خصوصیات ہی ایسی ہیں کہ فوراً دوسروں کے ساتھ گھل مل جانا اس کی عین فطرت ہوتی ہے اگر اس کی شادی ۲،۴،۶،۷،۹ کی نسبت ۱،۵،۸ سے ہو جائے تو وہ بڑی اچھی رہتی ہے فطرتاً یہ اس طرف ہی زیادہ مائل ہوتا ہے مگر پھر بھی دوسروں کے ساتھ گھل مل سکتا ہے۔ وہ ہر نمبر والے کے ساتھ مناسب اور ٹھیک گزر کر سکتا ہے۔ اس میں کوئی قباحت ہی نہیں کہ اس میں ایسی خوبیاں دوسروں کی

مخالفانہ خصوصیات سے دب جائیں گی۔ بعض حالات میں یہ خوبیاں بھی بے اثر ہو کر رہ جاتی ہیں اس لئے اس نمبر کو چاہئے کہ شادی کے معاملے میں عجلت پسندی کی بجائے سکون قلب کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنی پسندیدہ چیز کو بھی عملی مظاہرہ کا موقع دے۔

## اعمال کارکردگی

اس نمبر والے افراد زندگی میں تجدیدی خیالات کے حامل ہونے کی وجہ سے بہت جلد کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔ ان کے لئے ہر میدان میں مواقع موجود ہے مگر ان کو کسی میدان میں عملی طور پر سرگرم عمل ہونے سے قبل سوچ کے ساتھ فیصلہ لینا چاہئے کہ کون سا میدان مناسب رہے گا۔ وہ کسی بھی شعبہ میں جلد ترقی حاصل کر سکتا ہے۔ خصوصاً وہ بحیثیت رائٹر، فوٹو گرافر، آرٹسٹ، انجینئر۔ صلاحیت گرویدگی کی وجہ سے ترقی کی منزلیں اس کے لئے آسانی سے کامیابی کے مواقع بہم پہنچا سکتی ہیں۔ دوسری طرف تعلقات عامہ، ناشر، پبلسٹی کے ذریعہ سے بھی وہ جلد مقبول عام ہو سکتا ہے۔ اس نمبر والے افراد بہت کم ڈاکٹر، وکیل ہوتے ہیں۔ اگر ہوں بھی تو شاذ ہی کامیاب ہوتے ہیں۔ کاروباری میدان میں یہ لوگ سیلز مین شپ اور کاروباری اداروں میں معلومات عامہ کے لئے بے حد مفید ثابت ہو سکتے ہیں۔ مگر دفاتر میں اپنی قابلیت کا پوری طرح مظاہرہ نہیں کر سکتے۔ نوکروں کی صورت میں یہ اچھے اخلاق کا مظاہرہ کر سکتے ہیں۔ اور اپنے حلقہ میں اچھے مقام کے ملک بن سکتے ہیں۔ مگر بعض حالات میں یہ ایسا بھی نہیں کر پاتے مگر یہ کسی کلیدی عہدے پر بڑے مفید ثابت ہوتے ہیں۔ دوسروں کے خیالات اگر تعمیری ہوں تو بڑی خوشی سے قبول کرتے ہیں اور اپنے ماتحتوں سے خوش اخلاقی کا برتاؤ کرتے ہیں۔ اور ان کو انعامات بھی دینے سے نہیں چوکتے۔

## معاشی حالات

یہ لوگ مالی حالات میں متوازن ہوتے ہیں۔ مگر ان کے پاس اپنا روپیہ کم ہوتا ہے۔ بعض حالات میں دوسروں کے روپوؤں پر بھی گزر بسر کر لینا بُرا تصور نہیں کرتے۔ اگر ذاتی روپیہ ہو تو اس کے مصرف کا طریقہ بھی اچھا نکالتے ہیں۔ اپنے دوستوں کو تحائف دینا۔ ان کے لئے پارٹی بازی میں خرچ کرنا اپنی شان استغناء کے لئے وہ ضروری سمجھتے ہیں۔ ان کے قریب بینک میں روپیہ بے کار رکھا ہوتا ہے۔ وہ روپیہ سے خوشیاں خریدنا اپنا بنیادی حق جانتے ہیں۔ اس لئے وہ بینک میں اپنا سرمایہ کبھی خوشی سے جمع نہیں کرتے۔ خوش قسمتی سے وہ جتنا خرچ کرتے ہیں اتنا ہی آسانی سے پیدا کر لیتے ہیں۔ ان کے نزدیک روپیہ ہاتھوں کی میل ہے۔ جو آتا جاتا رہتا ہے۔

# زائچہ پیدائش میں مشتری کے احکام

■ اگر مشتری خانہ شرف میں ہو تو مولود بادشاہ و امراء کے نزدیک عزیز و نامدار ہو۔ عالم، نازک اندام، دانشمند، فقیہ و ندیم بادشاہ یا کسی وزیر کا ہو، جج ہو، ملکیت زمین حاصل ہو۔ عبادت کرے تو ولی ہو۔

■ اگر مشتری خانہ ہبوط میں ہو تو مولود بازی گر یا اس کی مانند ہو۔

■ اگر مشتری صاحب خانہ ہو تو مولود عاقل، حافظ قرآن، دیندار، شاعر، اچھے حافظہ والا اور خوبصورت ہو۔

■ اگر مشتری خانہ وبال میں ہو تو مولود ہر ایک سے انکساری کرے۔ وظاہر تن ہو۔

■ اگر مشتری خانہ اوقاد میں ہو تو مولود دانشمند راست گو متقی ہو۔

■ اگر مشتری خانہ مائل اوقاد میں ہو تو مولود سے خویش و بیگانہ سب خوش رہیں۔ عزیز رکھیں، صاحب علم ہو۔

■ اگر مشتری خانہ دوست میں ہو تو مولود کو سب لوگ دوست و عزیز رکھیں، نیکوکار ہو۔

اگر مشتری خانہ دشمن میں ہو تو مولود سخت مزاج اور چالاک ہو۔

■ اگر مشتری خداوند طالع میں واقع ہو تو مولود عاقل و عالم، دراز قد، سفید رنگ، سرخ بال، نیک مرد، اندام پر گوشت، بلغمی مزاج ہو، خوشبو سے خوش رہے۔ شعر و سخن، راگ ترنم رقص وغیرہ سے ذوق رکھے، دلوں میں عزیز ہو، کشادہ خوان رکھے، ہر ایک کی مہمانداری کرے، بڑے چھوٹے اس کی پرستش کریں، عابد ہو تو عبادت زیادہ کرے، ہوشیار و چالاک اور مالدار ہو۔

■ اگر مشتری خانہ دوم میں ہو تو مولود مالدار قبیلہ پرور، خوش دل، عابد و متقی ہو۔

■ اگر مشتری خانہ سوم میں ہو تو مولود مالدار، متمول ہو مگر بخیل ہو۔ اگر حاکم ہو تو رعایا سے ڈنڈ اور جرمانہ وصول کرے۔

■ اگر مشتری خانہ ۴ میں ہو تو مولود خورد سالی سے ہر ایک کا دوستدار ہو، تصویر و صنعت کو پسند کرے، صاحب عزت و عالم ہو، سواری سے آسودہ رہے۔

■ اگر مشتری خانہ ۵ میں ہو تو مولود کثیر الاولاد ہو، صاحب علم، دانشمند، خوبصورت، شجاع ہو، حکام کے نزدیک پسندیدہ ہو۔ خویش و اقارب ہمیشہ اس کی تابعداری کریں۔

■ اگر مشتری خانہ ۶ میں ہو تو مولود ہر ایک کا دوست رہے، شیریں کلام ہو، جس سے دوستی و اخلاص کرے، ظاہری کرے، دل سوزی و خواہش سے نہ کرے۔

■ اگر مشتری خانہ ۷ میں ہو تو مولود ہر ایک سے بہت خصوصیت رکھے، خوبصورت، گندم گوں، کریم اور مخیّر ہو۔ ایک سے نیک نظر رکھے، دراز عمر، خوشبو کو پسند کرے، دائم جواں معلوم ہو۔

■ اگر مشتری خانہ ۸ میں ہو تو مولود امیدوار مرگ ہمیشہ رہے۔ عقل زیادہ و مقام بہتر پائے، قبیلہ ایک ہی مقام پر رہے۔

■ اگر مشتری خانہ ۹ میں ہو تو مولود طالع مند، مہربان، صاحب ہنر، عاقل و فرزانہ، ہر فن سے واقف، نافع الخلق و قبیلہ پرور ہو۔

■ اگر مشتری خانہ ۱۰ میں ہو تو مولود کرم کرنے والا مالدار، سخی، بردبار، خوش شکل، طالع مند، حاکم ہو، جو کام کرے آہستہ اور تحمل سے کرے، دشمن پر غالب رہے۔

■ اگر مشتری خانہ ۱۱ میں ہو تو مولود عمر دراز ہو، دین و دنیا دونوں میں بہتر، مالدار ہو، سواری ملے نوکر چاکر ہوں، سادہ دل، صاحب ہنر، عالم دین، کثیر اولاد، ہر مقام پر صاحب نصرت رہے۔ دشمن مغلوب رہیں، بادشاہ و امراء کے نزدیک صاحب وقار ہو۔

■ اگر مشتری خانہ ۱۲ میں ہو تو مولود کاہل وجود بدکار، دائم المریض، کم عقل رہے۔

■ اگر مشتری خانہ ۵، ۷، ۹، ۱۰، ۱۱ میں ہو تو نیک ہوتا ہے۔ باقی خانوں میں مساوی رہے۔

# تربیع مریخ و زحل

یہ تربیع ۲۱ جنوری کی شام ۴ بجکر ۴۶ منٹ پر ہے جن دو شخصوں میں ناجائز ملاپ ہو اور ان کا ملنا کسی کی بے عزتی یا سبب دشمنی یا جان کا خطرہ بنے اور شرعی طور پر ان دونوں کی علیحدگی لازمی ہو جائے تو ان دونوں میں نفاق، عداوت اور جدائی ڈالنے کے لئے اس وقت کی تاثیر سے کام لیا جا سکتا ہے مریخ و زحل دونوں نحس ستارے ہیں۔

طریقہ یہ ہے جو شخص عمر میں بڑا ہے اس کے نام معہ والدہ میں قابیل کے اعداد ملائیں اور جو چھوٹا ہو اس کے نام معہ والدہ میں ہابیل کے اعداد ملائیں اور تین نقش مثلث خاکی پر کریں یہ نقش ذوالکتاب ہوں ہر نقش کے دونوں طرف دو اشخاص کی تصویر بنائیں جن کی پشت تعویذ کی طرف ہو یعنی دونوں کے چہرے مخالف سمت پر ہوں۔ پھر اس کے اوپر اجھز لکھیں اور باقی تین طرف سید الشیاطین ابلیس کا نام لکھیں اب جب ہفتہ آئے تو عین دوپہر ۱۲ بجے ایک نقش دو ٹھیکریوں کے درمیان رکھ کر کسی ویران جگہ یا قبر میں دفن کر دیں اور باقی دو نقوش میں سے ایک ایک دونوں اشخاص کے گھروں یا گزرگاہ میں دفن کر دیں ان نقوش کو دفن کرنے کا دن اور وقت مقرر نہیں جب ہو سکے کر دیں لیکن دنوں کا زیادہ وقفہ نہ پڑنے دیں چند دن میں ان کے درمیان ایسی دشمنی پیدا ہوگی کے شکل دیکھنے کے روادار نہ ہوں گے نقش کالی سیاہی سے لکھیں۔ بخور رال و گوگل کا جلائیں، مثلث پر کرنے کا طریقہ یہ ہے۔

اجھز

| تابش روپ قابیل | والقینا بینهم العداوہ والبغضاء الی یوم القیمه | وجاہت طور ھابیل |
|---|---|---|
| ۳۳۳۴ | ۶۷۹ | ۱۰۵۵ |
| ۶۸۰ | ۱۰۵۳ | ۳۳۳۵ |

مثال یہ ہے۔

(۱) تابش بن روپ اعداد = ۹۱۱
قابیل اعداد = ۱۴۳
میزان ۱۰۵۴

(۲) وجاہت بن طور اعداد = ۶۳۰
ھابیل اعداد = ۴۸
میزان ۶۷۸

خانہ نمبر ایک میں وہ اعداد پر کریں جو نمبر ا کے ناموں کے اعداد میں سے ایک کم کریں (۱۰۵۳) (مثالی نقش)

خانہ نمبر ۲ میں بجائے ۱۰۵۴ کے نام معہ والدہ معہ قابیل لکھیں اور خانہ نمبر ۳ میں ایک بڑھا کر یعنی ۱۰۵۵ لکھیں۔

خانہ نمبر ۴ میں دوسرے شخص کا نام معہ والدہ معہ ہابیل لکھ دیں ان کے اعداد ۶۷۸ نہ لکھیں خانہ نمبر ۵ میں ایک کا اضافہ کر کے ۶۷۹ لکھیں پھر خانہ ۶ میں ایک کا اضافہ کر کے ۶۸۰ لکھیں۔

خانہ نمبر ۷ میں ۳۳۳۴ خانہ ۸ میں ۳۳۳۵ اور خانہ ۹ میں آیت لکھیں۔ یہ آخری تین خانے ہر نقش میں یہی رہیں گے۔ باقی کے تبدیل ہوتے رہیں گے۔

نقش کی چال یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

# مجرب عملیات

مشکل اور پابندیوں والے عملیات تو رسالہ میں اکثر چھپتے رہتے ہیں مگر اس دفعہ میں سادہ قسم کے عملیات دے رہا ہوں تا کہ مصروف عورتیں اور مرد فائدہ اٹھا سکیں۔

## توسیع وحصول رفعت وجاہ

جب کوئی شخص محتاج ہوجائے تو صبح وشام ایک سوانتیس مرتبہ یالطیف پڑھ کر اس آیت کریمہ کو سات مرتبہ پڑھا کریں۔ اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ انشاءاللہ غیب سے سامان رزق پیدا ہوں گے اور چند دنوں میں مالا مال ہوجائے گا۔ جو شخص چاہے میرا عہدہ بڑھے ترقی دولت و مال ہو تو مندرجہ بالا آیت کو شرف قمر میں ریشمی سفید کپڑے پر زعفران سے لکھ کر بازو میں باندھ لے۔ دولت اور منصب میں ترقی ہو۔

## معزولی

اگر کوئی شخص اپنے منصب سے معزول ہوجائے اور چاہتا ہو کہ پھر بحال ہوجائے تو چاہیے کہ نوچندی جمعرات کو روزہ رکھے۔ دن یا رات میں ایک بار سورۃ یوسف پڑھے پھر سوبار لاالٰہ الا اللّٰہ سوبار۔ اللّٰہ اکبر سوبار الحمد للّٰہ سوبار سبحان اللّٰہ سوبار استغفر اللّٰہ سوبار درود شریف سوبار۔ پھر قال الملك ائتونی به سے المحسنین تک سوبار پڑھے۔

## قرضدار

جب کوئی شخص قرضدار ہوجائے اور کوئی صورت رہائی کی نظر نہ آئے تو آیت کریمہ قل من یرزقکم من السماء والارض سے افلا تتقون تک رات کو ایک تسبیح پڑھا کرے تو اسباب ادائیگی قرض کے پیدا ہونگے اور پھر کبھی قرضدار اور محتاج نہ ہوگا۔ بشرطیکہ اسے پڑھتا رہے۔

## مال کم بکتا ہو

جس تاجر کا مال کم بکتا ہو وہ اس مربع کو لکھ کر مال میں رکھے تو غیب سے خریدار آئیں۔ جب قمر و مشتری یا قمر و زہرہ میں سعد نظر ہو لکھے۔ نقش یہ ہے۔ اسے آتشی رفتار سے لکھیں۔

۷۸۶

| فاسقبشروا | ببیعکم | الذی | بایعتم به |
|---|---|---|---|
| ۷۴۲ | ۵۲۹ | ۱۰۵۱ | ۱۴۳ |
| ۵۲۸ | ۷۳۹ | ۱۴۶ | ۱۰۵۲ |
| ۱۴۵ | ۱۰۵۳ | ۵۲۷ | ۷۴۰ |

## زبان بندی اعداء

مندرجہ ذیل مثلث کو قمر در عقرب میں لکھ کر بازو پر باندھ لیں۔ خلاف بولنے والے اور شکایات کرنے والے اور برائی کرنے والے لوگوں سے حفاظت ہوگی۔

۲۸۷

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۱ | ۲۰۴ | ۲۰۹ |
| ۲۰۶ | ۲۰۸ | ۲۱۰ |
| ۲۰۷ | ۲۱۲ | ۲۰۵ |

### تبدیلی پتہ

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہوجانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہو گا۔ تبدیلی پتہ کی اطلاع کے ساتھ خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں۔

# ماہ دسمبر

| نام ایام | دسمبر ۲۰۱۸ء | ربیع الاول ۱۴۴۰ھ | ماگھر ۲۰۷۵ب | مشتری نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در قوس | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | ۱ | ۲۲ | ۱۶ | ۶ | رجعت عطارد در عقرب | | | ۱۰ | میزان | ۱۹:۴۸ | غفرہ | ۱۹:۴۸ | | |
| اتوار | ۲ | ۲۳ | ۱۷ | ۷ | زہرہ در عقرب | | | ۱۱ | | | زبانہ | ۱۸:۲۱ | | |
| پیر | ۳ | ۲۴ | ۱۸ | ۸ | | | | ۱۲ | | | اکلیل | ۱۷:۱۳ | | |
| منگل | ۴ | ۲۵ | ۱۹ | ۹ | قمر در عقرب | | | ۱۳ | عقرب | ۰۰:۵۴ | قلب | ۱۶:۲۲ | | ہبوط |
| بدھ | ۵ | ۲۶ | ۲۰ | ۱ | | | | ۱۴ | | | شولہ | ۱۵:۵۵ | | |
| جمعرات | ۶ | ۲۷ | ۲۱ | ۲ | | | | ۱۵ | قوس | ۷:۴۸ | لغائم | ۱۵:۴۸ | | طرح |
| جمعہ | ۷ | ۲۸ | ۲۲ | ۳ | عطارد مستقیم | | | ۱۶ | | | بلدہ | ۱۶:۰۹ | ● | اجتماع |
| ہفتہ | ۸ | ۲۹ | ۲۳ | ۴ | | | | ۱۷ | جدی | ۱۷:۰۱ | ذابح | ۱۷:۰۱ | | وبال |
| اتوار | ۹ | ۳۰ | ۲۴ | ۵ | نیا چاند ☾ | | | ۱۸ | | | بلعہ | ۱۸:۱۷ | | |
| پیر | ۱۰ | ربیع الثانی | ۲۵ | ۶ | یکم ربیع الثانی ۱۴۴۰ھ | | | ۱۹ | | | سعود | ۲۰:۰۰ | | |
| منگل | ۱۱ | ۲ | ۲۶ | ۷ | | | | ۲۰ | دلو | ۴:۳۹ | اخبیہ | ۲۲:۰۰ | | |
| بدھ | ۱۲ | ۳ | ۲۷ | ۸ | عرس شاہ جمال، لاہور | | | ۲۱ | | | | | | |
| جمعرات | ۱۳ | ۴ | ۲۸ | ۹ | عطارد در قوس، عرس مادھولال حسین، لاہور | | | ۲۲ | حوت | ۱۷:۳۹ | مقدم | ۰۰:۱۲ | | حضیض |
| جمعہ | ۱۴ | ۵ | ۲۹ | ۱ | | | | ۲۳ | | | موخر | ۲:۲۰ | | |
| ہفتہ | ۱۵ | ۶ | پوہ | ۲ | | | | ۲۴ | | | رشا | ۴:۱۴ | ◒ | تربیع اول |
| اتوار | ۱۶ | ۷ | ۲ | ۳ | | | | ۲۵ | حمل | ۵:۴۳ | شرطین | ۵:۴۳ | | |
| پیر | ۱۷ | ۸ | ۳ | ۴ | | | | ۲۶ | | | بطین | ۶:۳۴ | | |
| منگل | ۱۸ | ۹ | ۴ | ۵ | شرف قمر | | | ۲۷ | ثور | ۱۴:۳۶ | ثریا | ۶:۴۴ | | شرف |
| بدھ | ۱۹ | ۱۰ | ۵ | ۶ | | | | ۲۸ | | | دبران | ۶:۰۶ | | |
| جمعرات | ۲۰ | ۱۱ | ۶ | ۷ | گیارہویں شریف | | | ۲۹ | جوزا | ۱۹:۳۳ | ہقعہ | ۴:۴۸ | | فرح |
| جمعہ | ۲۱ | ۱۲ | ۷ | ۸ | | | | ۳۰ | | | ہنعہ | ۲:۵۰ | | |
| ہفتہ | ۲۲ | ۱۳ | ۸ | ۹ | شمس در جدی | | | جدی | سرطان | ۲۱:۲۷ | ذراعہ / نثرہ | ۰۰:۲۰ / ۲۱:۲۷ | ○ | تربیع / استقبال |
| اتوار | ۲۳ | ۱۴ | ۹ | ۱ | | | | ۲ | | | طرفہ | ۱۸:۱۸ | | |
| پیر | ۲۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۲ | | | | ۳ | اسد | ۲۱:۵۸ | جبہة | ۵:۰۳ | | |
| منگل | ۲۵ | ۱۶ | ۱۱ | ۳ | پیدائش قائداعظمؒ کرسمس | | | ۴ | | | زہرہ | ۱۱:۴۸ | | |
| بدھ | ۲۶ | ۱۷ | ۱۲ | ۴ | | | | ۵ | سنبلہ | ۲۲:۴۹ | صرفہ | ۸:۴۴ | | اوج |
| جمعرات | ۲۷ | ۱۸ | ۱۳ | ۵ | | | | ۶ | | | عوا | ۵:۵۴ | | |
| جمعہ | ۲۸ | ۱۹ | ۱۴ | ۶ | | | | ۷ | | | سماک | ۳:۲۴ | | |
| ہفتہ | ۲۹ | ۲۰ | ۱۵ | ۷ | | | | ۸ | میزان | ۱:۲۲ | غفرہ / زبانہ | ۱:۲۲ / ۲۳:۴۵ | ◓ | تربیع دوم |
| اتوار | ۳۰ | ۲۱ | ۱۶ | ۸ | | | | ۹ | | | اکلیل | ۲۲:۳۸ | | |
| پیر | ۳۱ | ۲۲ | ۱۷ | ۹ | بنک ہالیڈے، قمر در عقرب | | | ۱۰ | عقرب | ۶:۲۲ | قلب | ۲۱:۵۹ | | ہبوط |

# کیا آپ کا برج قوس ہے؟

**اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے-**

مثالی دنیا میں ۲۳ نومبر سے ۲۰ دسمبر کے دوران پیدا ہونے والے مرد و عورتیں ایسے جنگلات یا زندگی کے ایسے نئے فلسفے تلاش کریں گے جنہیں اب تک دریافت نہیں کیا جا سکا ہوگا ان میں سے اکثر خلا کا سفر کریں گے- جب کہ کچھ زمین یا سمندروں کی گہرائیوں میں جائیں گے-

ہماری حقیقی دنیا تو مثالی نہیں ہے لہذا اس غیر مثالی دنیا میں قوسی افراد مساجد' کلیساؤں' قانون کی دنیا' اخبارات' ریڈیوں ٹی وی اور اشاعت کے میدان میں کامیاب نظر آتے ہیں ان میں سے اکثر اپنی مہم جو اور ہفت رنگی فطرت کے اظہار کے لئے جانوروں کی نسل بڑھانے یا ان کی تربیت کی طرف متوجہ ہوتے ہیں جب کہ کچھ قوسی افراد بڑے اداروں میں کام کرتے ہیں اور وہاں ہنگامے کرتے ہیں جب کہ کچھ افراد موٹر سازی کی صنعت میں کام کرتے ہیں جب کہ کچھ کاروں کی ریس یا کشتی رانی کے مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہوتے ہیں اکثر ہوا باز اسی برج کی پیدائش ہوتے ہیں-

قوسی افراد بڑے حاضر جواب اور پُرکشش شخصیت کے مالک ہوتے ہیں ان میں ایک کامیاب کاروباری کی تمام خصوصیات موجود ہوتی ہیں کچھ قوسی با اعتماد دھوکہ باز کی حیثیت سے روزی کماتے ہیں جب کہ کچھ دولت مند لیکن تنہا عورتوں کا ساتھی بن کر روزی کماتے ہیں-

باہر کھیلے جانے والے کھیل انہیں بہت پسند آتے ہیں چنانچہ ان میں سے اکثر پیشہ ور کھلاڑی ہوتے ہیں یا کسی نہ کسی صورت میں کھیلوں کی دنیا سے منسلک ہو جاتے ہیں کچھ محض شوقیہ کھیلوں میں حصہ لیتے ہیں اور انعامات جیتے ہیں جب کہ ان میں سے اکثر روزمرہ زندگی میں انصاف پسندی کا ثبوت دیتے ہیں اور جیتنے کے ساتھ ہارنے کا حوصلہ بھی رکھتے ہیں-

تھیٹر میں کام کرنے والے زیادہ تر افراد بھی اسی برج کی پیدائش ہوتے ہیں ڈرامے کے شوقین ہوتے ہیں اور اسٹیج پر کئی مختلف کردار ادا کرنے کے خواہش مند ہوتے ہیں صرف اسٹیج پر ہی نہیں بلکہ نجی زندگی میں بھی مختلف کردار ادا کرنا چاہتے ہیں لوگ جب تک سیاست اور روحانی موضوعات یا بے روزگاری میں کمی کرنے سے متعلق ان کے ذہانت سے بھرپور خیالات سے واقف نہیں ہو جاتے اس وقت تک وہ ان دلچسپ' کھلنڈرے اور مقبول قوسی افراد کو محض لااُبالی انسان سمجھتے ہیں-

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | نواں برج ہے |
| عرصہ پیدائش | نومبر ۲۳ تا دسمبر ۲۲ (اندازاً) |
| عنصر | آتشی |
| ماہیت | ذوجسدین |
| حاکم ستارہ | مشتری |
| برج کی علامت | تیرانداز |

قوسی آدمی دوسروں کو قابو میں کرنے اور دوسروں سے عزت اور تعریف کروانے کی صلاحیت رکھتے ہیں خالص عملی اور مادی مقاصد کی ذہن میں تصویر قائم کرنے کے لئے اکثر اپنی قوت متخیلہ استعمال کرتے ہیں- روپیہ کمانا ان کے نزدیک زیادہ اہمیت نہیں رکھتا تاہم سٹہ بازی انعامی اسکیمیں یا فوری طور پر امیر بنانے والی اسکیمیں ان کے لئے پُرکشش ثابت ہوتی ہیں-

کسی بھی کھیل یا منصوبے کا نتیجہ ان کے لئے اتنا کشش نہیں رکھتا جتنا کہ جوش اور ہیجان اہمیت رکھتا ہے یہی چیز انہیں ریس کورس یا جوئے خانے تک لے جاتی ہے چست کی صورت میں کچھ وقت کے لئے یہ شاہ خرچ بن جاتے ہیں لیکن ایسی حالت میں خیرات کرنا نہیں بھولتے ہیں اور اگر ہار جائیں تو اپنی حیثیت سے بڑھ کر ہارتے ہیں لیکن کسی نہ کسی طرح بڑی تباہی سے بچ جاتے ہیں اور پھر پہلے سے زیادہ عزم اور حوصلے کے ساتھ اٹھ کھڑے ہوتے ہیں اور کسی دوسری اسکیم پر کام شروع کر دیتے ہیں اس بار ذرا زیادہ معقولیت کے ساتھ کام کرتے ہیں لیکن اعتماد میں بالکل کوئی کمی نہیں ہوگی اور یہ یقین ہوگا کہ قسمت ان کا ساتھ دے گی-

قوسی آدمی اپنے ساتھیوں میں' عورتوں میں' ملنے جلنے والوں میں بہت مقبول ہوتا ہے- اس لئے کہ وہ دیانتدار مخلص اور سب سے بڑھ کر یہ کہ قابل بھروسہ ہوتا ہے- یہاں تک کہ اگر اس کے بتائے ہوئے گھوڑے پر آپ نے رقم لگائی اور وہ ساتویں نمبر پر آیا اور آپ کو خاصا نقصان اٹھانا پڑا تب بھی یقین رکھیں کہ اس کا مشورہ انتہائی مخلصانہ تھا اور اس کی کوشش یہی رہی ہوگی کہ وہ ہی گھوڑا جیتے جس پر آپ کی رقم لگی ہوئی تھی قوسی آدمی جب اپنے آپ پر سے لااُبالی پن کا خول اتارتا ہے اور اپنے کتے کی چھٹی حس کے متعلق گفتگو کرتا ہے یا مصری دیومالائی داستانوں میں اپنی دلچسپی کا ذکر کرتا ہے یا آپ کی علم نجوم میں دلچسپی کے متعلق گفتگو کرتا ہے تو دل موہ لیتا ہے مخفی باتوں کو جاننے کا بے حد شوقین ہوتا ہے اور اس کا ذہن جوابات کی تلاش



کے لئے ہروقت آمادہ رہتا ہے۔

قوسی آدمی کو اپنی آزادی بے حد عزیز ہوتی ہے کوئی ملازمت اگر اس کی نقل وحرکت پر جسمانی یا ذہنی لحاظ سے پابندی عائد کرنے والی ہو تو وہ اسے چھوڑ دے گا اس میں ایک طرح کا بغاوت کا مادہ ہوتا ہے جو پابندی برداشت نہیں کرسکتا اور نتیجہ عموماً والدین' افسر' منگیتر یا بیوی کے ساتھ اختلاف یا تصادم کی صورت میں نکلتا ہے۔

وہ عورت جو قوسی آدمی کی توجہ حاصل کرنے میں کامیاب ہوجائے وہ بڑی خوش قسمت ہوتی ہے اپنی محبوبہ منگیتر یا بیوی کے متعلق اپنی محبت کا اظہار اکثر اور بڑی شدت سے کرتا ہے۔ موقع شناسی اس میں بالکل نہیں ہوتی اس لئے وہ بڑی صاف گوئی سے کھانے میں نمک کی زیادتی یا بیوی کی بہترین اور پسندیدہ سہیلی کی بُرائی کردے گا لیکن اس کی پالتو بلی کے متعلق باتیں بڑی توجہ سے سنے گا۔

ایک چیز جسے وہ قطعی برداشت نہیں کرسکتا وہ ہے روک ٹوک اور سوال جواب یہ چیز اس کی آزاد اور خودمختار روح کے لئے آزمائش ہوتی ہے جب شادی کا معاملہ آتا ہے تو اپنی منگیتر کے ساتھ مل کر بڑی جوش کے ساتھ شادی کا سارا منصوبہ بنائے گا اور مہینہ بھی طے ہوجائے گا لیکن جب شادی کا وقت قریب آتا ہے تو وہ خوفزدہ ہوجاتا ہے۔

شادی اس کے نزدیک ایک طرح سے اپنے آپ کو رہن رکھنے کے مترادف ہے کیونکہ پھر اس کا مستقل گھر ہوگا جس کے رنگ وروغن صفائی ستھرائی اور مرمت کا خیال رکھنا پڑے گا۔ پابندی سے دفتر سے سیدھا گھر آنا پڑیگا اور خدانہ کرے اس کی آوارہ گردی کا خاتمہ بھی ہوسکتا ہے یہی چیز اس کے لئے تکلیف دہ ہوتی ہے اس لئے کہ وہ سفر کا بے حد شوقین ہوتا ہے۔ سفر خواہ قریب کا ہو یا دور کا اس کی زندگی ہوتا ہے۔ کیونکہ اس قرح اسے غیر متوقع ملاقاتوں اور نئے نئے لوگوں سے ملنے کا موقع ملتا ہے جو بعض دفعہ اسے بہت سی معلومات دے جاتے ہیں۔ بعض دفعہ اگرچہ کچھ بھی حاصل نہیں ہوتا لیکن وہ اس مہم جوئی کا شوقین ہوتا ہے اور شادی ان تمام تجربات اور مہمات کا خاتمہ بھی کرسکتی ہے یہی چیز اس کے لئے فکرمندی لاتی ہے۔

یہی وجہ ہے کہ قوسی افراد کی محبت کے معاملات یا شادی کا انجام علیحدگی ہوتا ہے بعض قوسی افراد ساری زندگی شادی نہیں کرتے اور انہیں زندگی میں کسی کی کمی کا احساس بھی نہیں ہوتا کیونکہ وقتاً فوقتاً نئے ساتھی ان کی زندگی میں داخل ہوتے رہتے ہیں بعض قوسی افراد دو یا تین بار شادی کرتے ہیں لیکن ان کی بیویاں یہاں تک سابقہ بیویاں بھی ان کا ذکر بڑی محبت سے کرتی ہیں۔

کچھ قوسی افراد ایک ہی شادی کرتے ہیں اور یہی شادی چلتی رہتی ہے انہیں کم وبیش وفادار کہا جاسکتا ہے مکمل وفادار نہیں کہہ سکتے کیونکہ وہ وقتاً فوقتاً دوسری عورتوں میں تھوڑی بہت دلچسپی لیتے رہتے ہیں مثالی قوسی آدمی کے ساتھ صرف وہی عورت گزارا کرسکتی ہے جو کشادہ ذہن کی مالک ہو اور قوت برداشت رکھتی ہو دنیاوی طور پر قوسی آدمی وفادار اور مخلص ہوتا ہے تاہم اسے ذاتی آزادی کی بھی ضرورت ہوتی ہے اگر کوئی عورت اسے یہ فراہم کرسکے اور جب قوسی آدمی اس کے پکائے ہوئے کھانوں میں سے نقص نکالے یا سڑک سے گزرنے والی ہر عورت کی طرف مسکرا کر دیکھے تو وہ اسے برداشت کرے تو وہ ہمیشہ اسکا رہے گا۔ ایسی باتوں کو نظرانداز کرکے وہ ایک ایسا شوہر پالے گی جو اس کی باتوں کو ہمیشہ بڑی توجہ سے سنا کرے گا اور اپنی زندہ دلی سے شادی شدہ زندگی میں جگمگاہٹ پیدا کرتا رہے گا۔

## قوسی لڑکی

قوسی لڑکی بڑی ملنسار ہوتی ہے جو بیرون خانہ سرگرمیوں کے دوران آدمیوں کو اپنی طرف متوجہ کرتی ہے یہ اکیلی نظر آنے کی بجائے اکثر آدمیوں کے درمیان گھری ہوئی نظر آتی ہے آدمیوں کی اس دنیا میں وہ اپنے آپ کو بالکل اجنبی محسوس نہیں کرتی اسکول میں پڑھنے والے لڑکے سے جس آسانی سے گفتگو کرلیتی ہے اسی آسانی سے ایک عالم سے بھی گفتگو کرسکتی ہے۔

لوگوں کے نام پتے خوب یاد رکھتی ہے۔ آدمی محسوس کرتے ہیں کہ وہ اسپر بھروسہ کرسکتے ہیں اور اپنی راز کی باتیں اسے بتا سکتے ہیں اور ایسا کرتے بھی ہیں۔

لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ وہ ایک اچھی کھلاڑی ہے اور دفتر میں ایک اچھی کارکن ہے لیکن اندرونی طور پر وہ اتنی مضبوط ہوتی ہے کہ اس کا مقابلہ کرنا مشکل ہوتا ہے آسانی سے ہمت نہیں ہارتی اور بے حد خودمختار ہوتی ہے اپنے ذاتی ضابطہ اخلاق کے مطابق اپنے رویے میں فوری تبدیلی اور جرم کے

# حل المشکلات

پانچ وقت پابند صلوٰۃ ہوکر ہر نماز کے بعد تین سو ساٹھ بار یہ آیت جو سورۃ یوسف کے اندر ہے۔ حفظ کر کے پڑھا کریں اور اکتالیس دن تک چلہ پورا کریں۔ آیت یہ ہے۔

فَلَمَّا رَأَيْنَهُ أَكْبَرْنَهُ وَقَطَّعْنَ أَيْدِيَهُنَّ وَقُلْنَ
حَاشَ لِلّٰهِ مَا هٰذَا بَشَراً إِنْ هٰذَا إِلَّا مَلَكٌ كَرِيمٌ

بعد جلد کے ایک وقت مقرر کر کے ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کریں تا کہ خلہ قائم رہے۔ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ہمیشہ رکھیں۔ اب جب بھی کوئی مشکل آئے یا آڑا وقت آ جائے۔ رات کو آیت یوسفی ۳۶۰ بار پڑھ کر دعا مانگا کریں۔ چند دنوں میں ہی اس مشکل سے نکل جائیں گے۔ یہ ایک حرہ ہے ہر شخص کو اس کا عمل ہونا چاہئے۔ وقت خراب آتے دیر نہیں لگتی۔ یہ عمل خاندان شاذلیہ کا ہے۔ مگر اس کا ورد پیران پیر دستگیر محبوب سبحانی محی الدین سید عبدالقادر گیلانی نے اس عمل کو دائمی کیا اور زمانہ غوثیت میں تمام مشائخ طریقت پر اظہار کیا بلکہ فتوح غیب کا عمل بخش دیا۔ یہ ختم دربار غوثیہ میں اب بھی جاری ہے۔ عوام الناس کے لئے لازم ہے کہ جب مشکل پیش آئے تو ایک نشست میں گیارہ سو گیارہ بار پڑھ کر دعا کرے۔ انشاء اللہ قبول ہوگی۔ من بندہ کو یہ عنایت نامہ پیر صاحب سید ابراہیم۔ نقیب صدر نشین ادب گیلانی بغداد عراق سے موصول ہوا۔ اور اب برادران روحانی دنیا کو یہ تحفہ پیش کرتا ہوں۔



اعتراف کیلئے تیار رہتی ہے اکثر و بیشتر محبت میں گرفتار ہوتی رہتی ہے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ محض جذبات میں آکر شادی کر لیتی ہے۔

قوسی آدمی کی طرح قوسی لڑکی بھی بنیادی طور پر آزادی پسند ہوتی ہے اور اس کے حصول کی ہر ممکن کوشش کرتی ہے ایک خوبصورت گھر' ناشتے کی میز پر ہر روز ایک ہی چہرہ دیکھنا' خریداری' گھر کی صفائی' کھانا پکانا اس کے خیال کے مطابق یہ تمام چیزیں محض معمولی نوعیت کی خوشیاں ہیں' اکثر ایسا ہوتا ہے کہ محبت میں گرفتار ہونے کے چند ہفتوں یا مہینوں بعد اسے احساس ہوتا ہے کہ اسے اس شخص سے نہیں بلکہ دوسرے سے محبت ہے۔ چنانچہ وہ خود اسے چھوڑ دیتی ہے یا دوسرا شخص اسے چھوڑ جاتا ہے۔ اس لئے کہ دونوں میں سے ایک کو یا دونوں کو یہ احساس ہوجاتا ہے کہ ان کے درمیان صرف معمولی سے محبت تھی اور بس۔

اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ سنگدل ہے اگرچہ بعض اوقات اسے سرد مزاج کہا جاتا ہے وہ آدمی جس کے ساتھ اس کی شادی ہوتی ہے وہ اچھی طرح جانتا ہے کہ وہ سونے کا دل رکھتی ہے اور آج تک جتنے لوگ اس کی زندگی میں آئے وہ اتنے مضبوط نہیں تھے کہ اسے اپنے ساتھ باندھ کر رکھ سکتے۔ قوسی لڑکی کے لئے موزوں شریک حیات وہ ہوتا ہے جو خود مختار ہوتا ہے اور قوسی لڑکی کے مہم جوئی کے احساس' اس کی خوش امیدی اور شاندار مستقبل پر اس کے یقین کو سراہتا ہے اور اس کی عزت کرتا ہے قوسی لڑکی ٹوٹے ہوئے برتنوں پر ہنس سکتی ہے شوہر کی پریشانیوں کو دور کرنے کا طریقہ جانتی ہے اور اس کے دل میں بھی یہ یقین پیدا کر دیتے ہیں کہ کل یا پرسوں وہ دونوں دوبارہ پہلے کی طرح خوش و خرم ہوں گے۔



# ماہ دسمبر کیسا گزرے گا!

آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہوتو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل۔ع۔ی



پیدائش:- مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ کام میں سستی آئے گی۔رشتے داری‘ شراکت داری میں کئی رشتے اپنی اصل نوعیت کھو دیں گے۔بہت پرکشش آفرملیں گی۔ یہ ماہ آپ کی زندگی میں اہم موڑ ثابت ہوگا۔

مریخ زائچے کے بارہویں گھر میں موجود ہو گا- بعض اوقات غیر معمولی نوعیت کی سیاسی تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا ۔ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے-وہ افراد جو کاروباری‘ سیاسی‘ملازمت یا فلاحی انجمن یا ادارے سے منسلک ہیں انہیں مشکل حالات اورمخالفتوں سے واسطہ پڑے گا۔میکنیکل اورٹیکنیکل کام بہترانجام پاسکیں گے۔اگراندر ہی اندر اختلاف اور غلط فہمیاں پریشان کر رہی ہیں توانہیں دور کرنے کے لئے سعد تاریخیں موافق ثابت ہونگی- آپ کوحکمت عملی اور بے حدسوجھ بوجھ سے کام لینا ہوگا- کیونکہ کواکبی رجحانات بے حد دھماکہ خیزصورت کی نشاندہی کر رہے ہیں-- تاہم ۴‘۹‘۱۵‘۲۰‘ ۲۴ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نبٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی ۔مریخ ۷‘۲۲‘ ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا-ان غیرموافق تاریخوں میں وہ افراد جن کی اپنی سواری ہےاورخود ہی چلاتے ہیں انہیں بے حدمحتاط رہنا چاہیئے-ان دنوں تیز رفتاری کے نتیجے میں چالان ہوسکتا ہے- مشینری کے ٹوٹنے کا خطرہ بھی ہے-

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہورہی ہے- شادی یانسبت کے معاملات اس وقت بہتر ثابت ہوں گے جن لوگوں سے معاملات طے کریں گے وہ آپ کوفائدہ میں رکھیں گے-قریبی لوگوں کے لئے جوتحائف خریدیں گے یا ان سے محبت کا تعلق قائم کرنا چاہتے ہیں تو لوگ آپ کے ان جذبات کی قدر کریں گے- قریبی دوستوں کے ذریعے آپ کوفائدہ ملے گا-ایسے افراد جووقتاً فوقتاً آپ کی مخالفت کرتے رہتے ہیں یا آپ کی ہر بات کورد کرکے اپنی بات منوانا چاہتے ہیں تو اس وقت حکمت عملی سے کام لیں تاکہ تعلقات کوبہتر بنایا جاسکے-

عطارد زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود رجعت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہوجائے گا اور ۱۳ تاریخ کونویں گھر میں داخل ہوگا-۔ہرقسم کے رابطے‘ گفت شنید‘ دوستوں کے درمیان ملاقاتیں اور ذہنی سکون حاصل کرنے کے پروگرام میں تبدیلی آئے گی رابطے کا فقدان ہوگا۔تحریری کام‘ لکھنے لکھانے اور پبلشنگ کے معاملات لوگوں کی عدم دستیابی کے باعث انجام نہ دے سکیں گے- ان دنوں سفر میں مشکلات اورتناؤ کی کیفیت رہے گی ۔ایسے لوگ بھی ملاقات کریں گے جو معلومات کا ذریعہ بن سکتے ہیں تاہم قابل قدر رہنمائی نہ مل سکے گی-وہ افراد جوانشورنس‘ ایجنٹ‘ معلم کے کام سے منسوب ہیں انہیں اپنی کامیابی کے لیے بہت محنت کرنی پڑے گی۔ اس ماہ ادبی محفلوں میں شرکت کریں۔ ناامیدی والے خیالات کے ذریعے پریشانی میں مبتلا ہوسکتے ہیں - عطارد ۱‘۶‘۱۱‘۱۶‘ ۲۵‘۳۰ تاریخ کوسعد نظرات قائم کرے گا-

۲۱ تاریخ کوعطارد مشتری کا قران ہوگا-یہ وقت کاروبارکوترقی دینے‘ معاہدات اورسرمایہ کاری کے نئے راستے تلاش کرنے میں معاون ثابت ہو گا- حالات میں تبدیلی اور ذہنی سوچ میں وسعت پیدا ہوگی- اہم افراد کے ساتھ ملاقاتیں کریں تاکہ کاروباری معاہدات میں ان سے تعاون حاصل ہو- وہ افراد جوآرٹسٹک کاموں کارجحان رکھتے ہیں-ان کے ذریعے جدت پسندی والے کاموں کومتعارف کروائیں اورایڈورٹائزنگ کے ذریعے اپنی اشیاء

کی بہتر طریقے سے مارکیٹنگ کریں۔ اس دن خانگی تعلقات اہمیت اختیار کر جائیں گے۔ نئی اسکیم کو وجود میں لائیں اور اہم معاملات طے کریں۔

زہرہ ۳ تاریخ کو آٹھویں گھر میں موجود ہوگا۔ یہ زائچے کے اس گھر میں ہوگا جس کا تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔ اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ جائیداد کے معاملات کے لئے بھی یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ چنانچہ اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو اس سعد وقت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے قطعی قدم اٹھائیں۔ وہ افراد جو شادی شدہ ہیں یا جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں ان کے لئے یہ وقت خاص طور پر موافق ثابت ہوگا۔ امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے۔ حالات جو بھی ہوں بہر حال ۴، ۹، ۱۴، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی شریک زندگی سے کچھ عرصے سے علیحدگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا زبردست امکان ہے کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔




اس ماہ کاروباری معاملات میں محتاط رہنا ہوگا۔ دوست ہمدرد ہونگے۔ نئی خواہشات اور خوشی کے لیے اخراجات کریں گے۔ دشمنی اور صحت کی خرابی آسکتی ہے۔

ستارہ زہرہ ۳ تاریخ کو طالع کے مقابل موجود ہوگا۔ اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے یا جن کی زندگی میں خوشی آنے والی ہے ان کے لئے یہ وقت خوشیاں دے گا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۴، ۹، ۱۴، ۲۳، ۲۸ تاریخ کا انتخاب کریں کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ زہرہ کی موجودگی ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے کے لئے موافق ثابت ہوگی ایسے معاملات جس میں کچھ لو اور کچھ دو کا معاملہ ہوتا ہے اس میں زہرہ موافقت میں ہوگا۔ کاروباری معاملے کو حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں معاہدہ کریں ویسے لوگوں کو ہم رائے بنانا اور ان کا دل جیتنا اتنا مشکل نہ ہوگا۔ مالی لحاظ سے یہ ماہ آپ اور آپ کے شریک دونوں کے لئے موافق ثابت ہوگا۔

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہو رہی ہے۔ کیریئر، جاہ طلبی اور ملازمت کے سلسلے میں ایسے لوگوں سے واسطہ پڑے گا جو آپ کے لیے مددگار ثابت ہونگے۔ ہوسکتا ہے کوئی آپ کے کام اور روزگار میں مشکلات پیدا کرے یا ہوسکتا ہے کہ آپ کی ترقی کو روک دے۔ اس وقت آپ کے خیالات بے حد بے ترتیب ہوں گے سنجیدگی کے ساتھ کام پر توجہ دیں اور ایسے کام کرنے کی طرف زیادہ متوجہ ہوں گے جس میں روپیہ کا حصول آسان ہو۔ اپنی آمدنی کے ذرائع کو خفیہ رکھنا چاہیں گے۔ فلاحی کاموں کے سلسلے میں جن لوگوں سے رابطہ کریں گے وہ ضرور تعاون کریں گے۔

عطارد زائچے کے ساتویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا اور ۱۳ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس دوران دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا۔ دوسروں کے ساتھ رابطے میں مشکلات آئیں گی۔ اس ماہ ضرورت سے زیادہ کاروباری معاملات میں رکاوٹ آئیں گی۔ لوگ صرف اپنے مطلب کے لیے آپ کی خوشامد کریں گے۔ کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے یہ ماہ آمد و رفت کے لحاظ سے سست واقع ہوگا۔ تعلقات بنانے اور اہم معاہدات پر دستخط کرنے اور نئے خیالات پر عمل کرنے کے لئے غیر موافق ثابت ہوگا۔ ان تمام معاملات کے لئے ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۳۰ تاریخ بہتر ثابت ہوگی۔ ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے، نشر و اشاعت، سیر و تفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاملات کو بہتر کرنے کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی۔ تاہم ۱۳، ۲۱، ۲۸ تاریخ دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ ان افراد کو فائدہ ملے گا جو ٹریڈنگ کا کام یا مارکیٹ تھوک اشیاء میں سرمایہ کاری کرتے ہیں۔ میڈیسن، ہسپتال سے متعلقہ ادویات یا مشینری میں سرمایہ کاری فائدہ مند رہے گی۔ خفیہ سرمایہ کی منتقلی یا اس رقم پر منافع دینا بھی فائدہ دے گا۔ وہ کاروباری افراد جو اس ماہ شیئرز یا بانڈز خرید رہے ہیں انہیں بہتر مالی منافع حاصل ہونے کی توقع ہے۔ بارسوخ افراد سے ملاقات ان سے تعاون حاصل کرنا آسان ہوگا۔ بیرون ملک کا سفر بہتر رہے گا۔

مریخ زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا۔ چنانچہ اس ماہ دوسروں کے تعاون سے اور ایک دوسرے پر اثر انداز ہو کر بہت کچھ حاصل کر سکیں گے وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں تو ان کی وجہ سے یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا۔ اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کرکے اور اپنے سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے کر بہت کچھ حاصل کر سکیں گے وہ افراد جو سیر و تفریح اور دور دراز مقامات میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ انہیں ان جگہوں پر جانے کا موقع ملے گا جس سے ان میں ایک نیا جوش و جذبہ پیدا ہوگا۔ مثبت اقدامات کرنے کا موقع ملے گا۔ جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہیں گھبرانا چاہئے۔ ان تمام معاملات کے لئے ۴، ۹، ۱۵، ۲۰، ۲۴ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے۔ ۷، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموماً اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

## برج جوزا۔ستارہ عطارد

حروف:- ک۔ق



پیدائش:- مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ دوستوں اور ہمدرد لوگوں سے نقصان ملے گا یا پھر اپنی خواہشات کو پورا کرنے میں کوئی بڑا قدم اٹھائیں گے جس کے نتائج زندگی کو بدل دیں گے۔

عطارد چھٹے گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا اور ۱۳ تاریخ کو طالع کے مقابل آ جائے گا۔شروع دنوں میں ان دنوں شریک کار، سسرالی رشتہ دار، دوست اور دفتر میں تعلقات او رکام سے متعلق مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے اس ماہ کچھ غلطیاں جوانجانے میں کر بیٹھے بہت بڑے نقصان کا باعث بن سکتا ہے۔روزمرہ کے کام انجام دیں اور لوگوں سے ملنساری سے پیش آئیں۔معمولی بات پر کام کرنے والوں سے جھگڑا ہوگا یا دفتر میں کوئی ہنگامہ یا تصادم ہوگا شاید اس کی وجہ سے روزمرہ کے معمولات گھرے رہنا۔اب مجبوراً کوئی تبدیلی لانی پڑے گی۔عطارد کے مستقیم ہوجانے کے بعد شریک زندگی اور قریبی لوگوں کے ساتھ میل ملاقات میں بہتری آئے گی۔کچھ وقت گھر میں گزارنا چاہیں گے اور آنے والے دنوں کے لئے سوچ وبچار کریں۔گھر اور گھریلو امور میں ہم آہنگی دیکھنے میں آئے گی۔عطارد ۱، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں رابطے اور سفر میں بہتری ملے گی۔

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہو رہی ہے۔اس وقت آپ کے ذہن میں ایسے خیالات جنم لیں گے کہ کس طرح دوسرے لوگوں سے فائدہ اٹھایا جائے۔اس وقت آپ کی تخلیقی قوتیں بڑھ جائیں گی۔ذہن میں بے شمار خیالات اور سوچیں آئیں گی اور ایسے کام کرنے کی طرف آپ کو لگائیں گی جس میں خوشامدانہ طریقہ اپنا کر اور سبز باغ دکھا کر دوسرے کو کسی نہ کسی دھوکے میں رکھا جائے۔ایسی تمام سوچیں مثبت نہ ہوں گی اور آپ کے لئے مشکلات پیدا کریں گی۔

زہرہ ۳ تاریخ کو زائچے کے چھٹے گھر میں موجود ہوگا۔ لہذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔یہ ماہ روزگار کی سرگرمیوں کی موافقت میں ہوگا۔دوسری طرف وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آجائے گی کام کرنے والے افراد کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ چنانچہ اس ماہ کی ۴، ۹، ۱۴، ۲۳، ۲۸ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔ دراصل بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔اس ماہ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف رہے گی۔اگر ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانا چاہتے ہیں تو یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔سوشل زندگی میں بھی بہت سرگرمی اور جوش پیدا ہو جائے گا۔باہر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کے زائد موقع ملے گا۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔خاص طور پر ان افراد کے لئے موافق ثابت ہوگا جو بینک سے قرضہ لینا چاہتے ہیں، قانونی امداد اور تحریری معاہدات کرنا چاہتے ہیں، یا کسی اسٹاک شیئرز، بانڈز میں سرمایہ کاری کررہے ہیں تو اس وقت اپنے سرمایہ کو محفوظ رکھیں دوسروں کے سرمایہ کو انوسٹ کریں، زمین، مکان، کی خرید وفروخت میں حصہ لیں۔اس وقت کی خریداری آنے والے دنوں میں منافع کا باعث بنے گی۔اشیاء خرید ونوش میں سرمایہ کاری منافع بخش ثابت ہوگی۔ والدین کی جائیداد سے کاروبار کرنا چاہ رہے ہیں اور اس کو وسیع کرنے کے لیے بااختیار افراد کا تعاون بھی حاصل ہو گا۔ذاتی کردار کی وجہ سے لوگوں میں خاص مقام حاصل کرسکیں گے۔

مریخ وتد السماء پر موجود ہوگا چونکہ یہ مالی معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے لہذا آمدنی میں اضافے کا امکان ہے اگر آپ کا ذاتی کاروبار ہے تو یہ ماہ اثاثوں میں اضافے اور کاروبار کو وسعت دینے اور نئے راستے تلاش کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔کاروباری معاملات کو نفع بخش اور کارگزار بنیادوں پر قائم کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔مریخ چونکہ اپنے گھر میں موجود ہے لہذا جوش اور باقوت انداز سے سرگرمی موجود ہوگی۔بھرپور خوداعتمادی سے کام کے معاملات میں زیادہ آزادی چاہتے ہیں تو اب کوابھی قوتیں آپ کی موافقت میں ہیں گذشتہ کچھ ماہ سے جو خیالات اور اسکیمیں زیرغور تھیں اب ان پر جلد ہی عملی جامہ پہنانے کا موقع مل جائے گا۔ مریخ ۴، ۹، ۱۵، ۲۰، ۲۴ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔تاہم ۷، ۲۲، ۲۸ تاریخوں کو محتاط رہنا ہوگا۔ کسی قریبی شخص کے ساتھ تکرار یا حادثہ ہونے کا امکان ہے۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:- ح۔ہ



پیدائش:- جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ کیریئر، کاروبار اور جاہ طلبی کے معاملات بہت اہمیت کے حامل ثابت ہونگے۔سرطان سے متعلقہ افراد کو بے جا اخراجات سے بچنا ہوگا۔

عطارد زائچے کے پانچویں گھر میں موجود رجعت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہوجائے گا اور ۱۳ تاریخ کو چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔لوگوں کے ساتھ میل ملاقات رابطے اور گفت شنید میں مشکلات پیش آئیں گی۔کاروباری امور، تحریری کام، یا تعلیمی

سرگرمیوں میں حصہ لے رہے ہیں تو کچھ غیر متوقع رکاوٹ حائل ہو جائیں گی ۔لوگوں کا کام نہ کرنا بلا جواز ہوگا' وقت ضائع ہوگا۔ نئے شعبے میں مہارت حاصل کرنے کے لیے انسٹیٹوٹ میں داخلہ لیں تاکہ رہنمائی حاصل ہو اور لوگوں کا تعاون حاصل ہو۔ رابطے اور ملاقاتیں ضرور کریں۔ اپنی صحت کی طرف سے آگاہ رہیں۔ اعصابی کمزوری اور بے چینی سستی پیدا کرے گی۔ ساتھیوں سے بہتر تعلقات رہیں گے اور کام کے رجحان سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ نشر واشاعت یا پبلیشنگ سے متعلقہ کام میں بہتری ملے گی۔ قانونی امور یا دیگر امور کے لئے ۲'۶'۱۱'۱۶'۲۵'۳۰ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہو رہی ہے۔قریبی رشتہ داروں اور دیگر دوستوں کے ساتھ تعلقات گھریلو ہوں یا کاروباری دونوں طرح احتیاط رکھنی ہوگی۔ کچھ باتیں غلط فہمی پیدا کریں گی۔ ہوسکتا ہے کہ آپس کے لین دین میں فریب یا دھوکے بازی ہو۔ اس وقت ذہنی ٹینشن بڑھ جائے گی۔ اپنی صحت کے معاملات کی طرف توجہ رکھیں۔ کام اور کاروبار کے معاملات میں مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ کچھ لوگ ضرورت سے زیادہ تنگ کریں گے۔لہذا ذہنی سکون کے لئے ورزشیں اور مراقبہ کریں۔

زہرہ ۳ تاریخ کو زائچے کے پانچویں گھر میں موجود ہوگا ۔ لہذا محبت کے معاملات' سوشل زندگی اور سیر وتفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ چنانچہ ان افراد کے لئے محبت کے معاملات بے حد موافق ثابت ہونگے۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت خاص طور پر خوش قسمت ثابت ہوگا۔ زہرہ ۴'۹'۱۴'۲۳'۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔لہذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں کیونکہ ان دونوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ اور محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی لائے گا۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے ۔ نئے افراد زندگی میں داخل ہونگے جو آپ کے ہم خیال نکلیں گے ۔ وہ افراد جو تھیٹر' ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت خوش بختی لائے گا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ان افراد کے لئے موافق ثابت ہوگا جو سرمایہ کاری اور پیشہ وارانہ معاملات طے کر رہے ہیں ۔ اس وقت کاروباری ملاقاتیں یا معاہدات ہونگے ان کے بہتر نتائج حاصل ہونگے دیگر ذرائع ( شیئرز' بانڈز یا انعامی اسکیموں ) سے منافع کمانا چاہتے ہیں تو ان میں سرمایہ کاری کریں ۔ اس وقت کاروبار کو وسیع کرنے اور بااختیار افراد کے ساتھ تعلقات بڑھانے' دعوت کا انعقاد یا عزیز رشتہ داروں کے ہاں کسی خاص تقریب میں شرکت کرنی موافق ثابت ہوگی۔ کاروبار اور مالی تحفظ حاصل کرنے کے لئے مشورے بہتر رہیں گے ۔نئی سوچ سے آگاہ ہونگے۔

مریخ زائچے کے نویں گھر میں موجود ہوگا۔ یہ آپ کے کاروباری سفر' قانونی اور آفیشل کاموں میں موجود مشکلات پر قابو پانے میں مدد دے گا۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کرسکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر بہتر رہے گا۔ اپنی باقوت صلاحیتوں سے فائدہ اٹھائیں۔ تاہم ان دنوں اپنے غصہ پر قابو رکھنا ہوگا۔ تعمیری کام' ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کام میں غیر ضروری التواء سے پریشانی آسکتی ہے۔ مریخ ۴'۹'۱۵'۲۰' ۲۴ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کام کو آگے بڑھا کر اور قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔ تاہم ۷'۲۲'۲۸ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

## برج اسد۔ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

اس ماہ اسدی افراد کے لیے تعلیمی' قانونی اور گھریلو معاملات سنجیدگی اختیار کر جائیں گے۔ ضرورت سے زیادہ طاقت کا اظہار اور بے جا غرور اور خودغرضی کئی مقاصد کو برباد کرسکتی ہے۔

عطارد زائچے کے چوتھے گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا اور ۱۳ تاریخ کو پانچویں گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ یہ وقت سوشل ملاقاتوں، روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے اور پرانے دوستوں سے تعلقات کی تجدید کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ پانچویں گھر میں موجودگی زائد خوش بختی لائے گی ۔ اگر انعامی اسکیموں' کھیلوں اور ایسے مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش قسمتی کی ضرورت ہوتی ہے تو یہ وقت ان معاملات میں التواء اور پریشانی ڈالے گا۔ ۲'۶'۱۱'۱۶'۲۵'۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ تاہم ۱۳'۲۱'۲۸ تاریخ کو ان سرگرمیوں سے دور رہیں کیونکہ ان دنوں عطارد غیر موافق نظر قائم کرے گا۔ وہ افراد جو تعلیم اور تدریسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں سستی اور کاہلی سے واسطہ پڑے گا۔ بچوں کی صحت اور بہتری سے متعلقہ تمام معاملات کی طرف توجہ دیں اگر آپ کے بچے ہیں تو اس وقت ان کی وجہ سے خوشی کا موقع ملے گا۔

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہو رہی ہے۔اس وقت کچھ قریبی لوگ آپ کو نئے آئیڈے دیں گے یا کسی کام میں شامل ہونے کی پیشکش کریں گے۔ آپ کے ذہن میں اس وقت نت نئے

خیالات تخلیقی خیالات آئیں گے اور دوسروں کو بہتر مشورہ دے سکیں گے۔ کام اور کاروبار کے لحاظ سے بھی تبدیلیاں کرنے کے موڈ میں ہوں گے۔ قریبی لوگوں کے خیالات اور ان کے الفاظ پر ضرور غور کریں تو جو غلط فہمیاں پھیلائیں جائیں گی ان سے آگاہ ہوسکیں گے۔ اپنی آمدنی کے معاملات اپنی حد تک رکھیں۔

زہرہ ۳ تاریخ کو زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہوگا۔ اس گھر پر یاقوت کواکب کا دباؤ ہے۔ گھریلو اور خاندانی معاملات پر خوش قسمت اور موافق اثرات مرتب کر رہے ہیں ان معاملات میں اگر حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی ہوئی ہے یا والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو اب حالات بہتر ہو جائیں گے۔ کواکبی رجحانات اس بات کی نشاندہی کر رہے ہیں کہ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ گھر کی ازسرنو آرائش اور گھر میں چند نئی اشیائے تعیشات کے اضافہ سے ماحول کو بہتر بنا سکیں گے۔ اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پاجائیں گے اور وہ افراد جو گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ بہتر ثابت ہوگا۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۴، ۹، ۱۴، ۲۳، ۲۸ تاریخ موافق ثابت ہو گی۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ خاص طور پر سرمایہ کاری سے متعلق معاہدات، اعلیٰ طبقہ کے لوگوں میں اپنے آپ کو متعارف کروائیں، سماجی سرگرمیوں میں حصہ لیں اور اگر کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئی اسکیم بنا رہے ہیں تو اس کے لئے عملی اقدامات بے حد فائدہ مند رہیں گے۔ قانونی اور آفیشل معاملات کے لیے مشورہ بھی کریں۔ اگر معاملہ باہمی گفت وشنید کے ذریعے حل ہو جائے تو زیادہ بہتر رہے گا۔ عالم دین سے ملاقات اور روحانی تبلیغ کے لیے نکلنا ذہنی وسعتوں کو بڑھادے گا۔

مریخ زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہو گا۔ کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے ساتھ مالی امور میں زائد دلچسپی لیں۔ یہ وقت جلد بازی اور اجڈپن لاتا ہے۔ ذہنی خرابی لاتا ہے اپنی خواہشات کے حصول میں رکاوٹ کو بربادی سمجھ بیٹھتے ہیں۔ اس ماہ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل بھی جائے گا۔ خاندانی افراد اس ماہ آپ کے گھر میں رہیں گے۔ میراث اور ترکہ سے متعلق مسائل کو حل کریں گے۔ ذہنی ٹینشن دور ہوگی۔ غصہ، جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ مریخ ۴، ۹، ۱۵، ۲۰، ۲۴ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۷، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔





## برج سنبلہ۔ ستارہ عطارد

حروف: پ۔ ی۔ غ



پیدائش: اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اس ماہ اہم تبدیلیاں آئیں گی۔ کچھ واقعات آپ کے ناچاہتے ہوئے بھی ہو جائیں گے۔ صحت کی وجہ سے بہت سے روپیہ خرچ ہوگا۔ جائیداد اور وراثت کے امور انتہائی سنجیدہ ہو جائیں گے۔

عطارد زائچے کے تیسرے گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا اور ۱۳ تاریخ کو چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ امکان ہے کہ گھر میں خلاف معمول زائد مہمان آئیں گے یا کم عمر بچے اور نوجوان بچے آپ کی روزمرہ کی سرگرمیوں میں سرگرم کردار ادا کریں گے۔ کوئی مشکل فیصلہ کرنا ہے اور کر نہیں پا رہے ہیں تو والدین سے مشورہ لیں۔ گھر سے متعلقہ وہ کام جنہیں اب تک نظر انداز کرتے آئے ہیں۔ انہیں تکمیل تک پہنچانے کے لئے یہ وقت بے حد موافق ثابت ہو گا۔ اس کے علاوہ غیر ضروری چیزوں کو گھر سے نکالنے اور اس کی آرائش اور مرمت کے لئے بھی یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ اگر گھر کی آرائش اور مرمت کے لئے کسی مزدور کو لا رہے ہیں تو کام عمدہ اور تیزی کے ساتھ تکمیل پاجائے گا۔ کیونکہ اس وقت عطارد گھریلو معاملات سے متعلقہ گھر میں موجود رہے گا۔ عطارد ۱، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہٰذا گھر میں دعوت، پارٹی، قریبی افراد کے ساتھ میل ملاقات، گفت شنید، کسی زمین کی خریداری یا گھر کی تبدیلی کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہو رہی ہے۔ لین دین کے معاملات میں احتیاط رکھیں۔

کچھ غلط فہمیاں پیدا کی جائیں گی- کچھ لوگ جو پراسرار ہوں گے اور آپ کے لئے خفیہ دشمنی بھی پیدا کریں گے- پریشانی کی وجہ سے اعصابی مرض میں بھی مبتلا ہو سکتے ہیں- اپنی اہم دستاویزات اور چیزوں کا تحفظ کریں- انعامی اسکیموں سے بھی آپ کو فائدہ نہ ملے گا-

زہرہ ۳ تاریخ کو تیسرے گھر میں موجود ہوگا - ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران کسی وقت سیر و تفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا- شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے کافی عرصہ ہو چکا ہو یا پھر گھر میں بہن و بھائی کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے- یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی - اگر حال ہی میں قریبی رشتہ دار، پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن وسکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد کرے گا- اختلافات اور اسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی- زہرہ ۴، ۹، ۱۴، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- لہذا ان دنوں سیر و تفریح، کسی شادی میں شریک ہونا یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا-

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا- یہ وقت پیشہ وارانہ معاملات طے کرنے، اہم طبقہ کے افراد میں اپنی اہمیت کو اجاگر کرنے کے لیے موافق ثابت ہوگا- اس ماہ دوسروں کے سرمایہ سے کمانے کی کوشش کریں- زمین، جائیداد، گھر یا فرنیچر کی خرید و فروخت میں دوسروں کو منافع کی دلچسپی کو اجاگر کریں تاکہ جو انوسٹمنٹ ہو اس سے مالی فائدہ اٹھا سکیں- کلب، سوشل سرگرمیوں اور دوستوں کے ذریعے ان اہم افراد تک رسائی حاصل کریں جو کاروباری تعاون اور مالی مدد بھی کریں- میڈیا، اشتہارات، پبلشنگ، میڈیسن کا کاروبار اور ہسپتال سے متعلقہ مشینری کے سپلائی کے کام بہتر رہیں گے-

مریخ طالع کے مقابل موجود ہوگا- لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے- وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہو گی - کوابکی رجحانات تخلیقی اور آرٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں بھی ہونگی- چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میداں کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا وقت آپہنچا ہے- وہ افراد جو بہت چمک دمک رکھنے والے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے - مریخ ۴، ۹، ۱۵، ۲۰، ۲۴ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم مریخ طالع کے مقابل ۷، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا- چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا-

## برج میزان - ستارہ زہرہ

حروف:- ت - ٹ - ر - ط



پیدائش:- ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

اس ماہ گھر اور شراکت داری کے معاملات انتہا کو پہنچ جائیں گے- آپ کی کردار کشی اور الزامات سے ذہنی و قلبی تکلیف پہنچے گی- جس کے اثرات شریک کار، شادی اور نسبت اور عوامی تعلقات پر پڑیں گے-

عطارد دوسرے گھر میں موجود رجعت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا اور ۱۳ تاریخ کو تیسرے گھر میں داخل ہوگا- اس دوران یہ ذہنی اور کام کے لحاظ سے سست کر دے گا- نئے خیالات اور نظریات غیر اہم ثابت ہونگے - آپ کی موجودہ سرگرمیوں اور دلچسپیوں میں رنگ کو پھیکا کر دے گا- آپ خلاف معمول زیادہ نقل و حرکت کریں گے اور زیادہ تر وقت گھر سے باہر گزرے گا- اس وقت رسل و رسائل اور خط و کتابت آپ کی زندگی میں اہم کردار ادا کرے گی- اس سلسلے میں ۱، ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۳۰ تاریخ خاص طور پر اہم ثابت ہوگی - خرید و فروخت یا جزوی تبادلے وغیرہ کے لحاظ سے تسلی بخش نتائج آ سکتے ہیں - اور اگر نئی قسم کی مشینری اور محنت و وقت بچانے والے آلات کی خریداری کا ارادہ رکھتے ہیں تو گھوم پھر کر ان سے متعلق معلومات حاصل کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا- اگر آپ کسی کاروباری معاملے سے متعلق گفت شنید کر رہے ہیں یا اپنے اکاؤنٹ سے متعلق باخبر رہنا ہے تو عطارد آپ کے لئے بے حد مددگار ثابت ہوگا- عطارد ۱۳، ۲۱، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا ان تاریخوں میں کسی بھی نئے کام یا معاملے کو آگے بڑھانے سے قبل خوب اچھی طرح سوچیں اور التواء یا مشکلات کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہیں-

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہو رہی ہے- اس وقت آپ کی خواہشات آپ کے جذبات سے منسلک ہو جائیں گی اور آپ کی سوچیں آپ پر زیادہ اثر انداز ہوں گی اور ہر وہ کام کرنے کے لئے بے چین ہوں گے جس میں کسی بھی طریقے سے روپیہ حاصل ہو- ایسے ہی معاملات دوستوں کے ساتھ بھی ہوں گے اور ہو سکتا ہے کوئی نقصان دوستی کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دے- کیونکہ آپ کا رویہ دوسروں کے لئے بے انتہا تکلیف دے ہوگا- آپ کی اپنی ذات میں جو تبدیلی آئی ہے اس میں منفی صلاحیتیں زیادہ پروان چڑھی ہیں جس کی وجہ سے آنے والے وقت اور حالات میں تبدیلی دیکھیں-

زہرہ ۳ تاریخ کو خانہ مال میں موجود ہوگا- اس دوران آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب ہونگے- شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے- وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہم ہیں ان کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا- یہ وقت ان معاملات میں

غیر معمولی بہتری لائے گا۔ اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو کسی بہت اہم شخصیت سے ملاقات کرائے گا۔ خانہ مال جس کا تعلق آمدنی اور لین دین سے متعلق ہے۔ اپنے آپ کو زیادہ محفوظ اور مستحکم حالت میں پائیں گے۔ یہ وقت خریداری کے لئے بہت موافق ثابت ہوگا۔ خاص طور پر کہ جب آپ فیشن کے مطابق چلنے والے ہوں یا اپنی شخصیت کو پرکشش بنانے پر روپیہ صرف کرنا چاہتے ہوں تو اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ مالی معاملات کے لئے ۴، ۹، ۱۴، ۲۳، ۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں یا جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جاہ طلب اور مہم جو ہیں تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے اور تسلی بخش ترقی کریں گے۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ یہ وقت خاندانی افراد اور دوستوں کے معاملات میں استحکام پیدا ہوگا۔ شراکت داری کے امور میں بہتری آئے گی اور کسی نئے معاہدے کی شروعات متوقع ہوگی۔ اپنی خواہشات پر کنٹرول کرنا ضروری ہوگا۔ کسی کی پسند بہت اہمیت اختیار کر جائے گی۔ خوشی اور مسرت کے لمحات حاصل ہونگے۔ شریک زندگی کے ساتھ رشتہ داروں اور دوستوں کی محفلوں میں زیادہ آنا جانا رہے گا۔ باحیثیت افراد سے تعاون حاصل کرنا' رفاغ عامہ کے کام میں حصہ لینا بھی دلچسپی میں اضافہ کرے گا۔ ترقی کے معاملات اور اولاد کی خوشی سے متعلقہ معاملات میں لوگوں کا تعاون حاصل ہوگا۔

مریخ زائچے کے چھٹے گھر میں موجود ہوگا جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہوجائے گی۔ اس کے علاوہ اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ اگر کام کرنے کی پوزیشن اچھی ہے اور دوسرے آپ کے کام سے مطمئن بھی ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے۔ وہ افراد جو کاروباری ہیں یہ باقوت انداز سے ملازمین سے تعمیل کرواسکیں گے۔ موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں انہیں زیادہ محنت کرنی پڑے گی۔ ان معاملات کے لئے ۴، ۹، ۱۵، ۲۰، ۲۴ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھائیں۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۷، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔

## برج عقرب۔ ستارہ مریخ' پلوٹو

حروف:۔ ذ۔ ز۔ ض۔ ظ۔ ن



پیدائش:۔ اکتوبر ۲۴ تا نومبر ۲۲

اس ماہ عقربی افراد کے لیے کاروباری معاملات پر گرفت رکھنا مشکل ہوگا۔ اخراجات بڑھ جانے کی وجہ سے ملازمین کے ساتھ معاملات تناؤ کا شکار ہونگے۔

زہرہ ۳ تاریخ کو طالع میں موجود ہوگا۔ اس کی موجودگی کی وجہ سے شادی شدہ افراد کی ازدواجی زندگی میں کچھ پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا۔ غیر شادی شدہ افراد کو اس ماہ کسی اہم شخصیت سے ملنے کا موقع ملے گا' تاہم معاملات میں تناؤ کی کیفیت آئے گی۔ زہرہ ۴، ۹، ۱۴، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ یہ تاریخیں ذاتی مصروفیت والے کام' سیر و تفریح' سوشل زندگی اور محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہونگی اور ان معاملات میں بہتری نظر آئے گی۔ یہ تاریخیں کپڑے خریدنے' گھریلو آرائش سے متعلق چیزیں خریدنے اور شخصیت کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دینے کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ نیز یہ وقت زائد مقبولیت اور ہر دلعزیزی بھی لائے گا۔ وہ افراد جو کاروباری شراکت داری میں ملوث ہیں' انہیں اپنے شریک کی خوش بختی کے ذریعے فائدہ ملے گا۔

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہو رہی ہے۔ دوستوں کی طرف سے سیر و تفریح یا کسی سفر پر جانے کے لئے پروگرام بنیں گے۔ اس وقت تمام معاملات اگرچہ خوشگوار محسوس ہوں گے تاہم کسی کام کی وجہ سے سفر ملتوی کرنا پڑے گا۔ اپنی خواہشات اور امیدیں اس وقت ایسے لوگوں سے قائم نہ کریں جن کے پاس آپ کا روپیہ موجود ہے۔ اپنی سوچ اور جذبات کو منفی خیال سے دور رکھنا ہوگا۔ غیر ممالک سے متعلق خط و کتابت بہتر رہے گی۔ تاہم جن چیزوں یا معلومات کے لئے کوشش میں تھے' جواب جلد مل جائیں گے۔

مریخ زائچے کے پانچویں گھر میں موجود ہو گا۔ لہذا اولاد' محبت کے معاملات اور سرمایہ کاری سے متعلق امور تیزی کا سبب بن سکتے ہے۔ یہ وقت ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی قوت دے گا۔ محبت اور نسبت کے معاملات میں جلد بازی لائے گا۔ کھلے دل کے ساتھ لوگوں سے بات کریں۔ مریخ چونکہ اپنے گھر میں داخل ہوگا جس سے آپ کے اندر جوش و جذبہ پیدا ہوگا۔ نئی ملاقاتیں' دوستوں اور پروگراموں میں شامل ہوکر فلم' تھیٹر' ڈراموں میں حصہ لے کر اپنی قسمت کو بدلنے میں اہم موقع سے فائدہ اٹھائیں۔ اگر آپ کے بچے ہیں تو ان کی سرگرمیوں پر نظر رکھیں ہوسکتا ہے کوئی مذاق بچوں کے آپس میں لڑائی کا سبب بن سکتا ہے' جس سے چوٹ لگنے یا حادثہ کا امکان بڑھ جائے گا۔ مریخ ۴، ۹، ۱۵، ۲۰، ۲۴ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل ہوسکتا ہے یا کسی شخص کے ساتھ کوئی اہم تعلق قائم ہوگا۔ تاہم مریخ ۷، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ میڈیسن' فلاحی کام' ہسپتال' اکاؤنٹ' تفریح یا سیاحت کے ادارے میں شامل ہوکر اپنی قابلیت کو نکھارنے کا موقع ملے گا۔ بول چال' لکھنے اور تحریری عمل کے ذریعے اپنی پوزیشن کو مستحکم کرسکیں گے۔ روپیہ کمانے کی صلاحیت بڑھ جائے گی آپ کے قریبی رفقا اور دوست کاروباری معاہدات کریں گے۔ سرمائے کو کاروبار میں شامل کر رہے ہیں تو اس وقت اعلی طبقہ کے افراد کے ساتھ تعلقات قائم کریں' سوشل سرگرمیوں میں لوگوں کے ساتھ مل کر

کام کرنا بھی فایدہ دے گا۔ قیمتی اشیاء کی خریداری خواہش بن جائے گی۔

عطارد طالع میں رجعت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا اور ۱۳ تاریخ کو خانہ مال میں داخل ہوگا ۔ چنانچہ اس کی موجودگی آپ کے لئے بے لطف اور بدمزاجی لائے گی۔ آپ جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے غیر فعال ثابت ہونگے۔ سستی محسوس کریں گے۔ چنانچہ تھوڑے وقت میں بہت کچھ برباد کر دیں گے۔ وہ افراد جو حال ہی میں روزمرہ کے معمولات کی وجہ سے بندھ سے گئے تھے۔ وہ یقیناً" حالات میں بہتری نظر نہیں آئے گی۔ گھر سے باہر نکلنے اور گھومنے پھرنے' نئے لوگوں سے تعلقات قائم کرنے اور نئی سرگرمیاں اختیار کرنے کے مواقع میسر آئیں گے۔ وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں یا تعلیم کو بہتر بنانا چاہتے ہیں سعد وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ عطارد ۱'۶'۱۱'۱۶'۲۵'۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا نشر و اشاعت' سفر' سیر و تفریح' تحریرات اور ذاتی مقاصد کی دلچسپیوں سے متعلقہ اہم معاملات کے لئے تاریخیں موافق ثابت ہونگی۔ اگر ان دنوں کوئی انٹرویو دینا ہے یا کسی میٹنگ میں شرکت کرنی ہے تو موافق نتائج برآمد ہونگے۔ تاہم عطارد ۱۳'۲۱'۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں' سفر' افواہیں اور غیر ضروری افراد آپ کا وقت ضائع کریں گے۔ ان دنوں ملاقاتیں یا پارٹیوں میں محتاط رویہ رکھیں۔




قوسی افراد کے لیے محبت کے معاملات اور بچوں کے لیے خوش قسمتی کے راستے کھول دے گا۔ اس ماہ دوستوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آسکتی ہے۔

مریخ زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہو گا۔ گھریلو امور میں پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ والدین یا گھر میں موجود کسی فرد کی صحت یا کسی حادثہ کی وجہ سے پریشانی ملے گی۔ گھریلو اشیاء اچانک خراب ہونگی۔ جنہیں فوری طور پر صحیح کروانا ہوگا۔ تاہم اگر خود ٹھیک کر رہے ہیں تو احتیاط رکھیں۔ حادثہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ مریخ کی موجودگی تعمیری کاموں' گھر کی مرمت کروانے میں ہمت پیدا کرے گی۔ لیکن ساتھ ہی غصہ اور اجڈ پن بھی لائے گا۔ اپنے کاموں میں دوسروں سے مدد لیتے ہوئے تحمل سے کام لینا ہوگا ورنہ معمولی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے۔ مریخ ۴'۹'۱۵'۲۰'۲۴ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک وشبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔ تاہم ۷'۲۲'۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں جب یہ غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہو رہی ہے۔ اس وقت آپ کے ذہن میں ایسے خیالات جنم لیں گے کہ کس طرح دوسرے لوگوں سے فائدہ اٹھایا جائے۔ اس وقت آپ کی تخلیقی قوتیں بڑھ جائیں گی۔ ذہن میں بے شمار خیالات اور سوچیں آئیں گی اور ایسے کام کرنے کی طرف آپ کو لگائیں گی جس میں خوشامدانہ طریقہ اپنا کر اور سبز باغ دکھا کر دوسرے کو کسی نہ کسی دھوکے میں رکھا جائے۔ ایسی تمام سوچیں مثبت نہ ہوں گی اور آپ کے لئے مشکلات پیدا کریں گی۔

عطارد بارہویں گھر میں موجود رجعت کی حالت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا اور ۱۳ تاریخ کو طالع میں داخل ہوگا۔ موجودہ حالات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں کیونکہ تحریری کام' نشرواشاعت' پبلشنگ کے امور میں مشکلات آئیں گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے نہ ہونگے۔ روزمرہ کے سفر اور تجارتی معاملات بھی التواء کا شکار رہیں گے۔ اس ماہ عطارد آپ میں انا کو بڑھا دے گا۔ خواہ مخواہ دوسروں کی غلطیوں کو بے نقاب کرنے کی کوشش کریں گے۔ اپنی ذہنی وسعتوں کو غیر اہم مع مضوعات میں الجھا دیں گے۔ اس ماہ دوسروں کی برائی بھی کھل کر کرنے کی آرزو ہو گی۔ رشتہ داروں سے رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں حصہ لیں گے۔ لکھنے لکھانے' تحریری کاموں کے ذریعے با قوت سوچ پیدا کر سکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور لگن کی قوت کامیابی دے گی۔ عطارد ۱'۶'۱۱'۱۶'۲۵'۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ اس وقت بینک سے قرضہ لینا' اشیاء کی مارکٹنگ' تحریری معاہدے' سرمایہ کاری یا شراکت داری کے معاہدات کے علاوہ جائیداد کے حصول کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس وقت قانونی دعویٰ دائر کرنا یا اہم اور بااختیار افراد سے تعاون حاصل کرنا آسان ہوگا۔ اس ماہ آپ کی زندگی میں تبدیلی آئے گی' کوئی شخص اچانک زندگی میں داخل ہوگا' نسبت اور شادی طے ہوگی۔ اس ماہ سفر ہوگا۔ یہ وقت روحانی علوم حاصل کرنے اور دینوی مقاصد کے حصول کے لئے آسانی پیدا کرے گا۔ اپنے قلب کو کھولنے اور ریاضت اور ذکر کے لئے موافق ہوگا۔ کاروبار کو وسیع کرنے اور اہم معاہدات کی پیشکش کی طرف اشارہ ہے۔

زہرہ ۳ تاریخ کو زائچے کے بارہویں گھر میں موجود ہوگا۔ لہذا یہ وقت فلاحی امور اور انجمن سے متعلقہ لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا۔ اس ماہ سوشل زندگی بنانے میں ان لوگوں سے تعلقات کو بہتر بنا سکیں گے' جو ہر طرح سے تعاون کرتے ہیں ۔ سوشل رابطے کامیابی دیں گے۔ معاہدات فائدہ دیں گے۔ اس ماہ سیر و تفریح کے لئے پروگرام بنائیں بلکہ صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ یہ وقت ایسا ہے کہ اچانک کچھ نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا یا کسی پرانے دوست سے ملیں گے۔ بچوں کی فلاح' ادارے' ہسپتال یا قید و بند میں

پڑے افراد کو بہتر سہولتوں مہیا کرنے یا ان کی ذہنی صلاحتوں کو اجاگر کرنے کے مواقع ملیں گے۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ' تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ زہرہ ۴'۹'۱۴'۲۳'۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

## برج جدی۔ ستارہ زحل




اس ماہ انہیں گھر اور کیریئر کا معاملات کے اطراف بننے والے واقعات کو سنجیدگی سے لینا ہو گا۔ گھر' رشتہ داری اور جائیداد کے حصول میں رشتے ناتے ٹوٹ سکتے ہیں۔

زہرہ زائچے کے گیارہویں گھر میں ۳ تاریخ کو موجود ہوگا۔ دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بہت سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے اس وقت زہرہ ان سرگرمیوں کی موافقت میں ہوگا جن میں تعاون اور متفقہ سرگرمیوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس مدد اور رجحان کے تحت آپ کی امیدوں' خواہشات سے اہم مقاصد کو فائدہ پہنچے گا۔ چنانچہ نوٹ کرلیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۴'۹'۱۴'۲۳'۲۸ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے اور محبت کے معاملات سے متعلق ان کے خواب پورے ہوسکتے ہیں۔ کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول یا تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا۔ یا کسی جگہ ملاقات ہوگی۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہوجائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہو گی کیونکہ اس ماہ زہرہ محبت کے بندھنوں کو مزید مضبوط کرنے کی پوزیشن میں ہے۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے یا شادی کی دعوت یا کوئی فنکشن کرنا چاہ رہے ہیں تو اس مقصد کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہورہی ہے۔ کیریئر کے معاملے میں اس وقت کوئی بھی تبدیلی موافق ثابت نہ ہوگی۔ تاہم جن لوگوں کی طرف مائل تھے اور چاہتے تھے کہ ان کے ساتھ کام کریں اگر کوئی پیش کش ہو تو اس پر ضرور غور کریں۔ ملازمت میں عزت و مقام کو بڑھائیں اور اعتماد کو قائم کرنے کی پوری کوشش کریں۔ تخلیقی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ سیر وتفریح اور سکون حاصل کرنے کے لئے جو پروگرام بنائیں گے اس میں خوشی ملے گی۔ دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کا اضافہ ہوگا۔ تاہم لوگوں کی غیر منصفانہ سیاست اور غلط فہمیاں پیدا کرنے کی وجہ سے لوگ کھچے ہوئے ہوں گے۔

مریخ زائچے کے تیسرے گھر میں موجود ہو گا۔ لہٰذا کاروباری معاملات اور تمام تجارتی سرگرمیاں سبک روی سے جاری رہیں گی۔ چنانچہ اگر حال ہی میں کسی مالی مسئلے سے سابقہ پڑا ہے تو اب کامیابی سے حل کرسکیں گے۔ اس ماہ کی چند تاریخیں مالی معاملات کے لئے خوش قسمت ثابت ہونگی۔ مریخ ۴'۹'۱۵'۲۰'۲۴ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہٰذا ان دنوں خرید وفرخت اور مکینکل اور مشینری کی خریداری یا کسی انعامی اسکیم میں حصہ لینا بہتر ثابت ہوگا۔ تاہم مریخ ۷'۲۲'۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ لہٰذا ان دنوں محتاط رہ کر کام کرنا ہوگا۔ ان دنوں روپے پیسے سے متعلق کسی قسم کی ذمہ داری نہ لیں اور نہ ہی کسی کو رقم ادھار دیں۔ اگر آپ کی اپنی سواری ہے تو ان دنوں محتاط طریقے سے گاڑی چلائیں۔ حادثہ ہونے کا امکان ہے۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ وہ افراد کاروباری معاہدہ کررہے ہیں یا سرمایہ کاری کے سلسلے میں اہم لوگوں سے ملاقات کررہے ہیں۔ یہ وقت ہر قسم کی شراکت داری کے کاموں میں فائدہ دے گا۔ بینک' انشورنس کے معاملات کو فوری حل کریں۔ والدین اور شریک کار کے روپیہ سے فائدہ اٹھائیں اور سماجی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔ کسی انجمن یا کلب میں شامل ہوکر ذرائع آمدن کے نئے راستے تلاش کرنے آسان ہونگے۔ بااختیار افراد سے تعاون حاصل رہے گا۔ سیر وتفریح سے ذہنی سکون حاصل کرسکیں گے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینا بھی موافق ثابت ہوگا۔

عطارد زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود رجعت کی حالت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا اور ۱۳ تاریخ کو بارہویں گھر میں داخل ہو گا۔ جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مدد آور اثرات مرتب کررہا ہے۔ بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ ڈالے گا۔ یہ آپ کے اندر تجسس پیدا کرے گا۔ خفیہ انداز سے دوسروں کی کمزوریاں حاصل کر کے ان کے معاملات میں دخل اندازی قلبی تقویت ملے گی۔ اس ماہ ذہنی قوتیں منفی رجحان لیے ہوئے ہونگی۔ مشترکہ سرگرمیوں والے کام جو دوسروں کی مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے ان میں رکاوٹ حائل ہوگی۔ کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو آپ کو مثبت جواب ملنے میں وقت لگے گا۔ عطارد ۱'۶'۱۱'۱۶'۲۵' ۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لہٰذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں' سیر وتفریح' پارٹی' فنکشن' نشر واشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا۔ کاروباری افراد کے ساتھ میٹنگ' گفت شنید یا ملاقاتیں بھی آپ کو نئی سوچ عطا کریں گی۔ تاہم ۱۳'۲۱'۲۸ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کیونکہ اس وقت عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں قریبی افراد اور دوست ناقابل بھروسہ ثابت ہونگے۔

## برج دلو۔ ستارہ زحل، یورنس



حروف:۔
س۔ش
ث۔ص

پیدائش:۔ جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

لوگوں کے دشمنیاں کھل کر سامنے آئیں گی۔ کیرئیر کے معاملات میں تبدیلی آئے گی۔ آپ بڑی رقم سے ہاتھ دھو بیٹھیں گے۔

زہرہ ۳ تاریخ کو وتد السماء پر موجود ہوگا۔ یہ ماہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیرئیر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۴، ۹، ۱۴، ۲۳، ۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم زہرہ ۱۱، ۱۹، ۲۶ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا لہذا ان دنوں اگر احتیاط نہ برتی تو اپنے لئے بڑی آسانی سے مشکلات پیدا کرلیں گے۔ ان دنوں اگرچہ گھریلو زندگی خوشگوار ہوگی مگر دوسروں کے جذباتی تناؤ کی وجہ سے فکر و پریشانی رہے گی۔ اس برج سے متعلقہ افراد عموماً" ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری یا ادارے میں شریک ہونا پڑے۔ انہیں معاشرتی فلاح و بہبود سے بھی بے حد دلچسپی ہوتی ہے۔

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہو رہی ہے۔ شراکت داری کے امور اس وقت ہم آہنگی لاسکتے ہیں لوگوں کے اعتقادات پر بھروسہ کریں۔ ایسے لوگوں سے واسطہ پڑے گا جو آپ کے کام پر اثر انداز ہوں گے اور ضرورت سے زیادہ وقت دیں گے۔ کچھ پرانے مسئلے دوبارہ سامنے آئیں گے جس کے باعث ذہنی ٹینشن بڑھ جائے گا۔ اس وقت رائے اور مشورے بہتر ملیں گے تاہم ان پر عمل کرنا مشکل ہوگا۔

مریخ خانہ مال میں موجود ہو گا۔ یعنی کاروباری روپیہ کے لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ حالات جہاں روپیہ کمانے میں پوری مدد کرتے ہیں وہاں یکدم اخراجات بھی بھاری بوجھ لاتے ہیں۔ اس ماہ لین دین اور حسابات میں جلد بازی سے غلطیاں ہونگی۔ غیر ضروری اخراجات سے جلد غصہ آ جایا کرے گا۔ تاہم تحمل مزاجی سے کام لیں۔ یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔ اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی طور پر چوٹ لگ سکتی ہے۔ مریخ ۴، ۹، ۱۵، ۲۰، ۲۴ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا۔ تاہم ۷، ۲۲، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔ یہ وقت شراکت داری کے معاہدہ کے لئے موافق ثابت ہوگا جس سے کاروبار میں وسعت مل سکے گی۔ اس کے علاوہ بہن اور بھائی کی خوش بختی بھی آپ کا بہت ساتھ دے گی۔ قریبی رشتہ دار بھرپور مدد کریں گے۔ اس وقت اپنے گھر اور ماحول کو تبدیل کرنے کے لئے نئی اشیاء کی خریداری کریں۔ ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کریں۔ ایسے مواقع آپ کو ملیں گے جس کے ذریعے مالی پوزیشن کو بہتر بنا سکیں گے۔ اس وقت انعامی اسکیموں میں حصہ لینا موافق ثابت ہو گا۔

عطارد زائچے کے دسویں گھر میں رجعت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہوجائے گا اور ۱۳ تاریخ کو گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ شروع دنوں میں ان افراد کے لئے غیر اہم ثابت ہوگا جو تعلقات کے ذریعے ترقی کے خواہاں ہیں اور آگے بڑھنا چاہتے ہیں۔ انہیں تحریر، رابطے اور ملاقات کے ذریعے اپنی خواہشات کا اظہار کرنا ہو گا۔ انٹرویو دینے اور لینے، نئی معلومات حاصل کرنے، نئے خیالات اور اسکیموں کی جانچ پڑتال، سیر و تفریح، نشر و اشاعت کے لئے یہ ماہ موافق ثابت نہ ہوگا۔ ان دنوں کیرئیر سے متعلق خاص قدم اٹھائیں گے اس میں کامیابی کا عنصر کم ہوگا۔ ان دنوں بارسوخ افراد آپ کی موافقت میں ہونگے۔ نیز لوگ مفید مشورہ اور مدد دینے کے لئے ہر وقت تیار رہیں گے۔ ان دنوں دور اندیشی اور حکمت عملی سے کام لیں۔ صرف اپنے بنیادی کام کی طرف توجہ رکھیں۔ روزمرہ کے معمولات پر ہی عمل کریں اور معاملات میں کسی قسم کی تبدیلی نہ لائیں۔ عطارد ۶، ۱۱، ۱۶، ۲۵، ۳۰ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ امکان ہے کہ یہ موافق تاریخیں خوش قسمت مواقع لائیں۔

## برج حوت۔ستارہ مشتری،پنچون

حروف:- د۔چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

اس ماہ دوست پریشانی کا باعث بن سکتے ہیں' قانونی مشورہ حاصل کریں۔ کیریئر کے معاملات بے قابو ہو سکتے ہیں یا پھر انجانے میں کوئی معاملہ خل ہو جائے گا۔

زہرہ ۳ تاریخ کو زائچے کے نویں گھر میں موجود ہوگا۔چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا گیا ہو یا تفریحی نوعیت کا موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں' کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جارہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا۔زہرہ اس ماہ کی ۴'۹'۱۴'۲۳' ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔لہٰذا قیمتی اشیاء کی خریداری' سیر وتفریح' محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور کے لیے بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ محبت کے معاملات کے لحاظ سے زیادہ موافق ثابت ہوگا۔ اس سلسلے میں آپ کا سفر کچھ خوشگوار نوعیت کے تعلقات اور واقعات لاسکتا ہے ۔ تاہم ۸'۱۶'۲۲ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۱۶ تاریخ کو زہرہ زحل کی تسدیس ہورہی ہے۔کچھ خبریں آپ کو ملیں گی یا کسی شخص کے آنے کی اطلاع ہوگی۔ کچھ وقت سیر وتفریح یا کسی شخص کے ساتھ گزارنا چاہیں گے۔ اس وقت جو بھی پروگرام بنائیں اس میں لچک رکھیں کیونکہ فوری نوعیت کے کام آپ کے پروگرام میں تبدیلی لاسکتے ہیں۔اس وقت اپنے خیالات کو بلند رکھنا ہوگا اور تعلقات میں بہتری لانے کی کوششیں کریں۔اس تاریخ کے نزدیک سفر کرنے کا موقع ملے گا۔تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لیں۔

عطارد نویں گھر میں موجود رجعت میں ہوگا اور ۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا اور ۱۳ تاریخ کو وتد السماء پر آجائے گا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے محنت طلب ہوگا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط وکتابت کے لئے ازسرنو رابطے کرنے ہونگے۔عطارد ۱'۶'۱۱' ۱۶'۲۵'۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری' قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق ابھی تک لاعلم ہیں اور افواہوں کی بازگشت آپ کو سنائی دی ہے تو اس وقت تجسس ذہنی انتشار کو بڑھا دے گی اور دوسروں کے معاملات میں دخل دے کر مشکلات میں ڈالیں گے۔تقریر یا اظہار خیال آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کرے گا اور آپ کی حاضر جوابی کئی گنا بڑھا دے گا۔ تاہم اگر آپ ۱۳'۲۱'۲۸ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز میں مشکلات سے دوچار ہونگے اور دیگر تحریری یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ لینا ہے تو جلد بازی سے گریز کریں۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا قران ہوگا۔یہ وقت کاروبار کو ترقی دینے' معاہدات اور سرمایہ کاری کے نئے راستے تلاش کرنے میں معاون ثابت ہو گا۔ حالات میں تبدیلی اور ذہنی سوچ میں وسعت پیدا ہوگی۔ اہم افراد کے ساتھ ملاقاتیں کریں تاکہ کاروباری معاہدات سے فائدہ حاصل ہو ۔ ایڈورٹائزنگ کے ذریعے اپنی اشیاء کی بہتر طریقے سے مارکیٹنگ کریں۔اس دن خانگی تعلقات اہمیت اختیار کرجائیں گے۔ عملی طور پر کسی نئی اسکیم کو وجود میں لائیں اور اہم معاملات طے کریں۔

مریخ طالع میں موجود ہوگا۔چنانچہ ان افراد کے لئے جاہ طلب اور مہم جو قسم کے افراد کے لئے ترقی پذیر اور تیز رفتار وقت ثابت ہوگا۔ طالع میں مریخ کی موجودگی کی وجہ سے آپ اپنے اندر زیادہ ہمت وقوت' جرات اور خود اعتمادی محسوس کریں گے اور پوری قوت سے عمل کرکے اپنے آپ کو آگے رکھ کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔ فی الحال جو چیز آپ کے نزدیک سب سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے اس پر بھرپور انداز سے توجہ دیں تاہم ترقی کے مراحل میں مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔اس ماہ اہم اقدامات کے لئے ان دنوں کا انتخاب کریں جب مریخ سعد نظرات کے تحت ہو۔ مریخ ۴'۹' ۱۵'۲۰'۲۴ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لیکن جن دنوں مریخ غیر موافق نظرات کے تحت ہو ان دنوں کسی کی ہمدردی یا تعاون دشمنی نقصان دے گی۔آپ کی گھبراہٹ میں اضافہ ہوگا اور جھگڑے ہونگے ۔مریخ ۷'۲۲'۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

# ماہ دسمبر کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ۲۰۱۸ء میں ملاحظہ کریں۔

## ۱ — شمس

یکم کو شمس ۸ درجہ برج قوس پر ہوگا۔ ۲۲ تاریخ کو برج جدی میں داخل ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو ۹ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۲ — عطارد

یکم کو عطارد صفر درجہ برج قوس پر بحالت رجعت ہوگا۔ ۲ تاریخ کو برج عقرب میں داخل ہو گا۔ ۷ تاریخ کو مستقیم ہوگا۔ ۱۳ تاریخ کو برج قوس میں داخل ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۲ درجہ برج قوس پر پہنچ جائے گا۔

## ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۲۹ درجہ برج میزان پر ہوگا۔ ۳ تاریخ کو برج عقرب میں داخل ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۲ درجہ برج عقرب پر پہنچ جائے گا۔

## ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۹ درجہ برج حوت پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۹ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا۔

## ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۵ درجہ برج قوس پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۱۱ درجہ برج قوس پر پہنچ جائے گا۔

## ۶ — زحل

یکم کو زحل ۷ درجہ برج جدی پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۱۱ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۷ — یورنس

یکم کو یورنس ۲۹ درجہ برج حمل پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں بحالت رجعت حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۸ درجہ برج حمل پر پہنچ جائے گا۔

## ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۳ درجہ برج حوت پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۱۴ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا۔

## ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۱۹ درجہ برج جدی پر ہوگا۔ سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۰ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۲۹ درجہ پر برج سرطان پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا۔ ذنب ۲۷ درجہ برج جدی پر حرکت کریگا۔

یکم کو رجعت عطارد در عقرب، ۲ کو زہرہ در عقرب، ۴ کو قمر در عقرب، ۷ کو عطارد مستقیم، ۹ کو نیا چاند ☾، ۱۰ کو یکم ربیع الثانی ۱۴۴۰ھ، ۱۲ کو عرس شاہ جمال، لاہور، ۱۳ کو عطارد در قوس، عرس مادھولال حسین، لاہور، ۱۸ کو شرف قمر، ۲۰ کو گیارہویں شریف، ۲۲ کو شمس در جدی ھ، ۲۵ کو پیدائش قائداعظمؒ کرسمس، ۳۱ کو بنک ہالیڈے، قمر در عقرب ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

**ماہ دسمبر ۲۰۱۸ء**

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | علمی ہدایت و رہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (ہفتہ ۱ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱:۴۷ | D△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| ن | ۷:۰۹ | ♀☍♅ | زہرہ مقابلہ یورنس | تخلیقی صلاحیتوں کا اظہار کسی نئی ایجاد کی بنیاد رکھے گا- تاہم اپنے جذبات کو منفی خواہشات سے دور رکھیں۔ |
| س | ۱۹:۳۳ | D✱☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | (اتوار ۲ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۴:۵۵ | D✱♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۹:۴۳ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے- کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۱۳:۳۰ | D✱☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| | | | | (پیر ۳ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۵:۳۵ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار' دباؤ لاتا ہے' اچانک کسی بات پر جھگڑا ہو سکتا ہے' دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| م | ۶:۲۸ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں- وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| ن | ۲۳:۱۵ | D☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| | | | | (منگل ۴ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| م | ۲:۰۴ | D☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا- لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے' امیدیں پوری ہو سکتی ہیں۔ |
| س | ۱۵:۴۲ | D✱♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمار داری خوشی دے گی۔ |
| س | ۲۲:۲۳ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | (بدھ ۵ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱:۴۶ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے- اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۱۲:۴۹ | D✱♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| | | | | (جمعرات ۶ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| م | ۲:۵۲ | D☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں' تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| ن | ۳:۳۰ | ☉□♆ | شمس تربیع نپ چون | قانونی معاملات کیلئے تجربہ کار افراد سے مشورہ کریں' اہم شخص دھوکہ دے گا۔ |
| م | ۱۹:۳۰ | D☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے' وہ آپ کو فائدہ دیں گے- کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ |
| | | | | (جمعہ ۷ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۹:۱۰ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| ن | ۹:۴۲ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا' خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں' دھوکہ ہوگا۔ |
| م | ۱۲:۱۹ | D☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر' خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| م | ۱۹:۲۴ | ♂☌♆ | مریخ قران نپ چون | تبدیلی لانے کے امور میں احتیاط سے کام لیں۔ اس وقت دوسروں کی صلح لیں لیکن فیصلہ فوری نہ کریں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۸ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۴:۵۹ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | (اتوار ۹ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۰۰:۱۹ | D✱♀ | قمر تسدیس زہرہ | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| م | ۱۰:۰۸ | D☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| س | ۲۰:۰۵ | D✱♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں' یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۲۲:۵۱ | D✱♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| | | | | (پیر ۱۰ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| م | ۸:۱۹ | D☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| | | | | (منگل ۱۱ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱:۳۷ | D✱☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| ن | ۲:۲۶ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا' کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| ن | ۱۶:۰۰ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی' تاہم تنقید زیادہ ہوگی' روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| س | ۱۹:۳۳ | D✱♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | (بدھ ۱۲ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲۲:۳۵ | D✱☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| | | | | (جمعرات ۱۳ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۵:۱۹ | D✱♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| ن | ۱۸:۳۸ | D□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| | | | | (جمعہ ۱۴ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۹:۰۹ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا۔خوشیاں اور سیر و تفریح کے لئے وقت نکالیں۔ |
| ن | ۹:۴۳ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین' بینک' قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں' کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| س | ۱۲:۳۰ | D✱♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| م | ۲۱:۳۴ | D☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۱۵ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۷:۱۸ | D☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں' اہم فیصلے کریں' تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| س | ۱۰:۰۳ | D☌♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں' مفاد و اشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا' نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| ن | ۱۶:۴۸ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| | | | | (اتوار ۱۶ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۱۱:۴۸ | D△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| س | ۱۹:۴۵ | ♀✱♄ | زہرہ تسدیس زحل | زمین اور مکان کے حصول اور کاروباری مشورے حاصل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| س | ۲۲:۱۱ | D△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں' جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| | | | | (پیر ۱۷ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۰۰:۲۰ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۱۱:۴۹ | ♂✱♇ | مریخ تسدیس پلوٹو | اپنی خواہشات اور امیدوں کیلئے عملی جامہ پہنانے کا اہم وقت' کسی شخص کی محبت رشتہ داری پر اثر انداز ہوگی۔ |
| ن | ۲۰:۱۹ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | (منگل ۱۸ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۷:۲۶ | D△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| م | ۱۲:۲۰ | D☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (بدھ ۱۹ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۸:۲۶ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں، رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| ن | ۱۱:۵۳ | ☽☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| س | ۱۵:۳۳ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں، یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۰ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۳۹ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| س | ۵:۱۴ | ☽✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| س | ۲۱:۲۰ | ☉△♅ | شمس تثلیث یورنس | سیاسی حکمت عملی سے کام لیں، گھر میں کئی اہم تبدیلیوں کی نشاندہی ہو رہی ہے، کچھ افراد الگ ہو جائیں گے۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۱ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۰:۴۰ | ☽☍☿ | قمر مقابلہ عطارد | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی۔ |
| ن | ۱۱:۳۵ | ☽□♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے، ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| ن | ۱۸:۵۸ | ☽□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |
| س | ۲۲:۲۱ | ♀✶♆ | زہرہ تثلیث نپ چون | فنون لطیفہ و انجینئرنگ کے معاملات میں مل کر پراجیکٹ پر کام کریں تو بے مثال کامیابی حاصل کر سکیں گے۔ |
| م | ۲۲:۳۶ | ☿☌♃ | عطارد قران مشتری | رابطے، تحریری امور، قانونی معاملات میں مشورے موافق رہیں گے، روحانی رابطے ہونگے۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲۲ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۰:۴۰ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار، دباؤ لاتا ہے، اچانک کسی بات پر جھگڑا ہو سکتا ہے، دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| س | ۱۹:۲۰ | ☽✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| ن | ۲۲:۴۸ | ☽☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی، کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ |
| | | | | (اتوار ۲۳ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۱۴:۱۶ | ☽☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں، خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہو جائیگا۔ |
| س | ۲۰:۰۳ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔ اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۲۲:۵۴ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت، سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| | | | | (پیر ۲۴ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۶:۲۲ | ☽☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔ جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| س | ۱۳:۳۶ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| ن | ۱۹:۴۹ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی، مراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ |
| | | | | (منگل ۲۵ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۵:۳۸ | ☿□♆ | عطارد تربیع نپ چون | خیالات منفی سوچوں کی طرف لے جائیں گے۔ دھوکہ اور فریب کے علاوہ غلط فہمیاں پیدا کی جائیں گی۔ |
| س | ۱۴:۴۴ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں، بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں، قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| س | ۲۲:۰۵ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔ تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| | | | | (بدھ ۲۶ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۲:۳۶ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں |
| س | ۲۰:۳۵ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۷ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۷:۳۲ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں، کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| ن | ۱۶:۴۷ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| س | ۱۶:۵۰ | D △ ♄ | قمر تثلیث زحل | روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی' کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں۔ |
| ن | ۲۲:۰۸ | D ☍ ♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۸ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۵:۰۳ | D □ ☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں' مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| س | ۷:۵۱ | D ✶ ♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے' تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| س | ۹:۰۳ | D △ ♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| ن | ۲۱:۲۶ | D ☍ ♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں' جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲۹ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| س | ۲:۲۶ | ♀ ✶ ♇ | زہرہ تسدیس پلوٹو | خوشامد پرست افراد اس وقت فائدہ اٹھائیں گے' مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا۔ |
| ن | ۱۴:۳۳ | D □ ☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں' مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے' صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| ن | ۲۰:۴۰ | D □ ♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۲۰:۵۹ | D ✶ ♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | (اتوار ۳۰ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| م | ۱۳:۲۲ | D □ ♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| س | ۱۵:۱۲ | D ✶ ☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | (پیر ۳۱ دسمبر ۲۰۱۸ء) |
| ن | ۳:۵۲ | D ☍ ♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی' ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |

# بد قسمت زندگی کو بدلیے

۱۔ حب جاہ' لیڈری' شجاعت کے اسباب پیدا کرتی ہے۔
۲۔ یہ لوح دشمنوں اور مخالفوں کے عملی اقدام کو روکتی ہے۔ مخلفانہ حرکتوں کو ناممکن اور مخالف کا کوئی حربہ کامیاب نہیں ہوتا۔
۳۔ غیر متوقع نقصانات اور ترقی کے راستوں میں رکاوٹوں کو دور کرنے کے لیے سریع التاثیر ہے۔
۴۔ ذرائع آمدن' سرمایہ کاری' گورنمنٹ سیکیورٹیز اور سرٹیفکٹ' ڈالر' پاونڈ' یورو' لاٹری' بانڈز و شیئرز میں وسیع نفع دیتا ہے۔
۵۔ وہ لوگ جو ہر دفعہ کام یا روزگار میں ناکام رہتے ہیں ان کی زندگی میں تبدیلی لاتا ہے۔ ناکامی کو کامیابی میں بدل دیتا ہے۔
۶۔ قلبی امراض' وجع المفاصل (گٹھیا)' دل کی دھڑکن کی تکلیف میں شفایابی دیتی ہے۔

# ایک موثر دن

۲۱ جنوری کو چاند گرہن ہے- عطارد جدی میں داخل ہوگا- جو زحل کا گھر ہے اور زہرہ برج قوس میں ہوگا۔ اس دن کو ساعت عطارد میں عقود کے عمل بہت کامیاب رہیں گے اور فوری تاثیر پیدا ہوگی-

(۱) برگشتہ نہ ہو

صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ

(۲) خلاف نہ سوچے

صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ

(۳) خلاف نہ کہے

صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَتَکَلَّمُوْنَ

(۴) نظر بد سے نہ دیکھے

صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ

یہ چار مقاصد ہیں لیکن ان کا دائرہ کار بہت وسیع ہے- یہ عمل ان لوگوں کو کام دے گا جو دوسروں کی ریشہ دوانیوں کے باعث تکلیف میں مبتلا ہوں- مثلاً کوئی شخص لوگوں میں خلاف توقع باتیں کر کے بے عزت کر رہا ہو یا افسروں کے خلاف کہتا رہتا ہو- جس سے نقصان پہنچنے کا احتمال ہو تو نمبر۳ کا عمل کریں یا نقصان پہنچانے کے لئے غلط اسکیمیں سوچتا ہو- مقدمہ بازی کے اقدام کر رہا ہو یا کسی معاملہ میں ماخوذ کرنے یا کسی نقصان پہنچانے کے درپے ہو تو نمبر۳ والا عمل کریں اور اگر کوئی منہ پر برا بھلا کہتا رہتا ہو نقص نکالتا رہتا ہو- تضحیک کرتا ہو تو نمبر۴ والا عمل کریں اور اگر کوئی چاہے کہ کوئی اپنی حرکتوں سے باز آ جائے اور پھر اس کی طرف رجوع کر لے- دوستی کر لے تو عمل نمبر ایک کریں-

طریقہ یہ ہے کہ ایک سطر مطلب کی لکھیں اور دوسری سطر میں آیت لکھیں- ان دونوں کو امتزاج دیں اور حروف گنیں اگر طاق ہوں تو تین یا پانچ کے کلمات بنائے- اگر جفت ہو تو چار چار کے کلمات بنا کر ان کو کاغذ پر لکھ کر تعویذ بنالیں- دو تعویذ تیار کریں- ایک کو اپنے بازو پر باندھیں دوسرے کو اس شخص کے گھر یا دروازے یا گزرگاہ میں دفن کر دیں- جس سے شکایت ہے- انشاء اللہ وہ ساری زندگی خلاف جانے کی جرات نہ کر سکے گا-

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات' اسماء' موکلات' دعوات | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح، علم تکسیر، علم الاعداد | قیمت ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی' اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال' اسماء' عزیمتیں، طلسم | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر' شرفات کواکب' اسمائے الٰہی' جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کے حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات' نظریات نام کے اعداد سے قسمت' غیبی نمبر | قیمت ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات' برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ۴۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات' مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ' کردار' شادی' روپیہ' تعلیم' پیشہ | قیمت ۴۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولیٰ کی تاریخ | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش، تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ۳۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں' ہر شخص کے حالات' گرہن' سفر' سعد و نحس اوقات' کلینڈر | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری' قمر سے متعلقہ کام' نظرات' ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ۲۰۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (۴/۱ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے و بڑے شہر و گاؤں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاؤں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں' گرھن' رجعت و استقامت' اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات' نظرات' ستاروں کی رفتاریں' گرہن' منازل قمر' کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ۳۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ۵۰۰ روپے |



حارث عثمانی پبلشر نے باہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا' پی آئی بی کالونی' کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا

عملیات سے دلچسپی لینے والوں اور علم نجوم کے جاننے والوں

کے لئے

# برنی تقویم 2019

میں آپ کی تمام ضروریات اور وقت کے حسابات دیئے گئے ہیں

**اعلیٰ معیار، مستند اوقات**



اس میں ہندوانہ حساب نہیں ہوتا اور نہ ہی ہندوانہ اصطلاحات دی جاتی ہیں

- استخراج طالع
- نقشہ تحویلات سیارگان
- ستاروں کے سعد ونحس اثرات
- نقشہ تفاوت وقت
- اسٹینڈرٹائم
- بروج طالع اور کواکب
- نظرات کے اثرات
- کواکب کا سعد ونحس اثر
- بارہ ماہ کے نظرات
- مدت اثرات کواکب
- تحویل آفتاب
- سیارگان کے مراتب کے اثرات
- اختیارات قمر
- زائچے کے بارہ گھروں کے منسوبات
- ساعات سیارگاں
- چاند اور سورج گرہن کے اوقات
- قمری حرکات
- تعطیلات وتہوار
- منسوبات کواکب
- عملیات کے اوقات
- طلوع وغروب وقت
- نیا چاند
- منازل قمر



**برنی تقویم ممتاز درجہ رکھتی ہے جس میں**

- ہر شخص کے سال بھر کے مکمل حالات معہ ان کی تقدیری اندازوں کی۔
- دنیا کے ممالک کے حالات وواقعات اور وقت کے مدوجزر۔
- آپ کا جو ستارہ ہے وہ کن وقتوں اور کن سالوں میں خوش قسمتی یا بد قسمتی لائے گا۔
- ہجری، عیسوی، بکری تاریخیں معہ ہر دن کے اثرات وواقعات
- سال بھر کے قریباً ۱۵۰۰ نظرات جو روزانہ زندگی میں دن بھر کی سعادت ونحوست کے اوقات کا اظہار کرتے ہیں
- جملہ کواکب کی روزانہ رفتار، رجعت واستقامت، طلوع وغروب، اوخال اور شرف ہبوط معہ اوقات
- عاملین، منجمین، کاروباری افراد، ملازمین، دوکاندار، مزدور ہر طبقہ کے افراد کے لئے ایک سال کی مکمل معلومات

دفتر سے برنی تقویم 2019 حاصل کریں یا قریبی ہاکر سے طلب فرمائیں۔ آرڈر آج ہی لکھیں

قیمت کتاب:- ۲۰۰/- + ڈاک خرچ + منی آرڈر فیس = ۵۰ + ۷۵ = ۳۲۵/- روپے کی وی پی ہوگی



Phone: 021-34949944
E-mail: ruhanidunya@hotmail.com

اوراق پبلشرز، ابراہیم مارکیٹ، پی آئی بی کالونی، کراچی کوڈ نمبر ۷۴۸۰۰